اور مقابل منکر کی معروف ہی اور بہت قسمین حدیث کی مین اختصار کی لیی کہ عوام کو انکا سمجہنا مشکل ہوگا اسپر اکتفا کیا اور یہہ اقسام حضرت
شیخ عبد الحق رح کی ترجمہ مین سی لکہی ہین اور کتابین صحاح ستہ جو مشہور ہین یہہ ہین بخاری اور مسلم اور جامع ترمذی اور سنن ابو داؤد اور نسائی
اور ابن ماجہ اور بعضونکی نزدیک بدلی ابن ماجہ کی موطا امام مالک کی ہی بس سوای بخاری مسلم کی چار کتابون باقی مین ہر طرح کی حدیثین ہین صحیح
بہی اور حسن بہی اور ضعیف بہی چنانچہ اونکی مصنفون نی بیان کر دیا ہی **ف** پہلی ہی حدیث کہ حضرت عمر بن الخطاب سی روایت ہی
سو احوال حضرت عمر کا یہہ ہی کہ نام اونکا عمر اور کنیت اونکی ابو حفص اور لقب اونکا فاروق اور سب سی پہلی امیر المومنین کر کی مشہور ہوئی
اور قوم انکی عدوی اور عدوی ایک بطن ہی قریش مین اور بطن یعنی ایک گروہ اور جمع ہوتی ہین ساتہہ آنحضرت کی نسب مین بیچ کعب بن
لوی کی اور وجہہ لقب حضرت عمر کی کہ فاروق ہوا یہہ ہی کہ مدینہ مین ایک یہودی اور ایک منافق کہ ظاہر مین مسلمان تہا جہگڑنی لگی یہودی
نی کہا کہ چل محمد صلی اللہ علیہ وسلم پاس اور اوس یہودی کی رجوع آنحضرت کی طرف اسواسطی تہی کہ وہ یہودی سچا تہا اور جانتا تہا کہ پیغمبر صلی اللہ
علیہ وسلم سچی کو سچا کرینگی رو رعایت کسیکی نہ کرینگی اور منافق نی کہ اصل جہوٹا تہا اونمین کہا کہ چل کعب بن اشرف پاس کہ وہ یہود کا
سردار تہا اور یہودی رشوت لیکر سچی کو جہوٹا کر دیتی تہی اور جہوٹی کو سچا اسواسطی وہ منافق یہودیون کیطرف لیجاتا تہا کہ رشوت دیکر اپنا معاملہ
جیت جاوی نکا آخر کو وہ یہودی اوس منافق کو حضرت پاس لی گیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی یہودی کا حق ثابت کیا منافق راضی نہوا
ساتہہ حکم آنحضرت کی باہر نکل کر کہنی لگا کہ چلو عمر پاس اور وہ حضرت کی حکم سی مدینہ مین قضا کرتی تہی اور اس نیت پر منافق لیچلا حضرت عمر پاس
کہ حمیت اسلام کی کرکر مجکو سچا کرینگی اور میرا حق ثابت کرینگی آخر دونون گئی حضرت عمر پاس اور اونکی روبرو یہودی نی بیان کیا کہ ہم دونون
گئی تہی حضرت پاس حضرت میرا حق ثابت کر چکی ہین اور یہہ منافق راضی نہین ہوا ساتہہ حکم آنحضرت کی حضرت عمر نی منافق سی پوچہا کہ یہہ بات
اسیطرح سی ہی منافق نی اقرار کیا حضرت عمر نی کہا کہ تم ٹہری رہو اور آپ گہر مین جا کر تلوار لی آئی اور اوسی تلوار سی منافق کا سر اوڑا
دیا اور کہا یہہ حال ہی اوس شخص کا جو راضی نہو ساتہہ حکم آنحضرت کی اور یہودی وہان سی اس خوف سی بہاگ گیا اور حضرت جبرئیل
آنحضرت پاس آئی اور کہا کہ عمر فرق کر دینی والا ہی درمیان حق اور باطل کی اوسی دن سی فاروق مشہور ہوئی چنانچہ تفسیر بیضاوی مین اور
اور تفسیرونمین شان نزول اس آیت کی مین لکہا ہی یُرِیْدُوْنَ اَنْ یَّتَحَاکَمُوْا اِلَی الطَّاغُوْتِ وَقَدْ اُمِرُوْا اَنْ یَّکْفُرُوْا بِہٖ وَیُرِیْدُ الشَّیْطٰنُ اَنْ یُّضِلَّہُمْ ضَلٰلًا بَعِیْدًا
اور اسلام حضرت عمر کا چہٹی سال ہی نبوت سی کہ چالیس یا انتالیس مرد اور تیرہ عورتین مسلمان ہو لی تہین جب انکی حضرت عمر مسلمان ہوئی اور انکی مسلمان ہونی کی بعد اسلام
ظاہر ہوا پہلی اس سے مسلمان پوشیدہ مسلمانی کہتی تہی اور یہہ آیت نازل ہوئی یا ایہا النبی حسبک اللہ ومن اتبعک من المومنین یعنی ای نبی کافی ہی تجکو
اللہ اور جو کہ پیرو تیری ہین مومنون سی اور بعد حضرت صدیق کی یہہ خلیفہ ہوئی اور اونسی سب نی بیعت کی تیرہوین سال ہجرت سی اور شہادت انکی ہوئی
ایک نصرانی کی ہاتہہ سی کہ نام اوسکا ابو لولو اور غلام مغیرہ بن شعبہ کا تہا مدینہ کی شہر مین مسجد نبوی مین صبح کی نماز مین بدہ کی دن تائیسوین ذی الحجہ
کو تیئیسوین سال ہجرت سی اور وفات انکی غرہ محرم کو اور عمر انکی تریسٹہہ برس کی ہوئی اور انسی بہت صحابیون اور تابعین نی حدیثین نقل کی ہین
اور حدیثین مرفوع انسی پانسو سینتیس نقل ہوئی ہین اور انکی مہر مین یہہ لکہا تہا کفی بالموت واعظا یا عمر یعنی کافی ہی نصیحت کو یاد کرنا موت کا
ای عمر اور تہی سخت ترویج مقدمہ اسلام کی اور نہایت کوشش کرتی تہی امور دین مین اور نہایت صابر تہی اور اللہ تعالی نی مقرر کیا تہا حق انکی زبان
اور انکی اسلام سی دین کو عزت ہوئی اور اہل آسمان انکی اسلام سی خوشی حاصل کی اور انکی بزرگیون اور مناقب اور خوبیونکا کچہہ شمار نہین **عن** عمر ابن
الخطاب رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ وَاِنَّمَا لِامْرِءٍ مَا نَوٰی فَمَنْ

كَانَتْ هِجْرَتُهٗ إِلَى اللهِ وَرَسُوْلِهٖ فَهِجْرَتُهٗ إِلَى اللهِ وَإِلَى رَسُوْلِهٖ وَمَنْ كَانَ هِجْرَتُهٗ إِلَى دُنْيَا يُصِيْبُهَا أَوِ امْرَأَةٍ يَتَزَوَّجُهَا فَهِجْرَتُهٗ إِلَى مَا هَاجَرَ إِلَيْهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ روایت ہی حضرت عمر بیٹی خطاب کی سی راضی ہو خدا اون سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نہین معتبر ہوتی عمل مگر ساتہہ نیتون کی اور نہین ہی واسطی ہر شخص کی مگر وہ چیز کہ نیت کی پس جو شخص کہ ہو ہجرت اوسکی طرف اللہ کی اور طرف رسول اوسکی کی پس ہجرت اوسکی طرف اللہ کی اور طرف رسول اوسکی کی ہی اور جو شخص کہ ہو ہجرت اوسکی طرف دنیا کی کہ پہنچی اوسکو یا طرف عورت کی کہ نکاح کری اوس سی پس ہجرت اوسکی طرف اوس چیز کی ہی کہ ہجرت کی طرف اوسکی روایت کی یہہ بخاری مسلم نی **ف** مصنف رح یہہ حدیث باب سی پہلی لایا گویا اشارہ ہی کہ طالب کو چاہیی کہ اول نیت خالصۃ للہ کری اس علم شریف کے طالب کرنی مین یہہ تحصیل علم کری اور محدثین اتفاق رکہتی ہین اوپر فضل و شرف اس حدیث کی اور بعضی علما نی اس حدیث کو نصف علم کہا ہی اور یہہ جو فرمایا کہ نہین واسطی ہر شخص کی مگر وہ چیز کہ نیت کی مطلب اس جملہ کا اور پہلی جملہ کا یکسان ہی یہہ تاکید ہی پہلی کی کہ عمل بغیر نیت کے معتبر نہین اور ہر ایک عمل مین جتنی نیتین کریگا اوتنی ہی ثواب پاویگا مثلا محتاج قرابتی کی دینی مین اگر نیت فقط للہ دینی کی کریگا للہ ہی کا ثواب پاویگا نہ صلہ رحم کا یعنی ملانی ناتی کا اور اگر دونو نیتین کریگا دوہرا ثواب پاویگا اسیطرح مسجد کی جانی مین کئی طرحکی نیتین ہو سکتی ہین اور ہر ایک کا ثواب علیحدہ مثلا نیت کری کہ وارد ہوا ہی کہ مسجد گہر اللہ تعالی کا ہی اور جو کوئی مسجد مین آتا ہی تو اللہ تعالی کی زیارت کو آتا ہے اور وہ کریم ہی اور واجب ہی کریم پر ضیافت زیارت کرنیوالون اپنی کی کرتا ہی پس مین بہی امیدوار اس کا ہون پس اس نیت مین اسکا ثواب پاویگا اور نیت کری انتظار نماز مین ساتہہ جماعت کی کہ حدیث مین آیا ہی جو کوئی انتظار کرتا ہی نماز کا گویا کہ نماز ہی مین ہوتا ہی پس اس نیت سی اس کا ثواب پاویگا اور نیت کری کہ کان اور آنکہہ اور تمام اعضا کہ کوچہ و بازار مین گرفتار گناہون مین ہوتی تہی یہان محفوظ ہین وس سی اور نیت اعتکاف کی کری کہ علما نی کہا ہی کہ جب مسجد مین آوی نیت اعتکاف کی کر لیا کری جنکی نزدیک کمی مدت اعتکاف کی ایک ساعت ہی اونکی نزدیک ہو جاویگا اور ثواب اوسکا پاویگا یہہ عجب آسان عبادت ہی اور اکثر لوگ اس سی غافل ہین اور نیت کری کہ صلوۃ و سلام پہنچا حضرت پر اور اور دعائین کہ حدیث شریف مین آئی ہین وقت آنی اور نکلنی کی مسجد سی اونکا پڑہنا نصیب ہوگا کہ ثواب و فضیلت بیشمار رکہتی ہین اور نیت کری کہ مسجد مین تنہائی اللہ کی ذکر کی لیی اور تلاوت قرآن کی لیی یا سننی قرآن کی سے لیے یا وعظ نصیحت کی لیی میسر ہوتی ہی حدیث شریف مین آیا ہی کہ جو کوئی صبح کو مسجد مین ذکر و وعظ کی لیی جاوی مانند مجاہد فی سبیل اللہ کی ہوتا ہی اور جو ایک قوم بیچ ایک گہر کی گہرون خدا سی بیٹہی اور تلاوت قرآن اور آپسمین پڑہنا اور پڑہانا اوسکا کری تو گہیر لیتی ہین اوسکو ملائکہ اور ڈہانک لیتی ہی اوسکو رحمت اور نیت کری کہ وضو کر کر مسجد مین نماز کی لیی جانی سی ثواب حج اور عمرہ کا حاصل ہوتا ہے اور نیت کری کہ فائدہ دینا اور فائدہ لینا ساتہہ علم کی اور امر بالمعروف اور نہی عن المنکر مسجد مین میسر ہوتی ہین بسبب جمع ہونی لوگون کے اور نیت کری مسلمان بہائیون کی ملاقات کی اور اوپر سلام علیک کرینگی اور نیت کری تفکر اور مراقبہ امور آخرت مین اور استغفار تقصیرات سی کہ بسبب خاطر جمعی کی مسجد مین میسر ہی اور جای نہین اور نیت کری کہ حضور باطن اور آرام دل اور اتصال ساتہہ مشاہدہ حق کے اور استغراق بیچ شہود ذات کی بعجیب مسجد مین نصیب ہوتا ہی پس یہہ بارہ نیتین ایک مسجد کی آنی مین ہو سکتی ہین کہ ہر ایک کا ثواب علیحدہ پاویگا اور مسجد تو جگہہ عبادت کی ہی کیون نہو کہ یہہ ثواب پاوی بلکہ خواہش نفسانی کی چیزون مین اچہی نیت کرنیمین ثواب پاتا ہی مثلا خوشبو لگانیمین جمعہ کو چاہیی قصد اتباع سنت کا کری حضرت خوشبو کو دوست رکہتی تہی اسلیی مین لگاتا ہون اور قصد تعظیم مسجد کا کری اور نیت کری کہ جو میری پاس بیٹہیگا خوشبو اگر خوش ہوگا اور قصد کری کہ کوئی بسبب بو میری کی غیبت کر کر گناہ مین

پڑیگا خوشبو لگا کر اوسکو غیبت سی بچاونگا اور قصد کری معالجہ دماغ کا تا خوشبو سی دماغ میرا تازہ ہووی اور علوم اور معارف خوب حاصل ہون پس
اسیطرح ہر عمل مین بہت سی نیتین ہو سکتی ہین ہر ایک کا ثواب جدا جدا پاویگا اور اگر فقط واسطی لذت جسمانی اور خواہش نفسانی کی کریگا محروم ان ثوابونسی
رہیگا بلکہ مستحق ملامت اور عتاب کا ہوگا پس معلوم ہوا کہ مدار کار اور حاصل ہونا ثواب کا نیت پر ہی اور معنی ہجرۃ کی یہہ ہین کہ کفرستان سی نکلکر دار
الاسلام مین اللہ کی خوشی کی لیی جاوی پس اگر یہہ خاص اللہ کی رضامندی کی لیی ہی ثواب پاویگا اور مقبول ہی اور اگر نیت دنیا کی کی کچھ ثواب نہین اور
مراد دنیا سی یہان وہ چیز ہی کہ باز رکہی اللہ کی یاد سی اور طلب دنیا مین یا نکاح کرنی مین اگر نیت صالح بہی ہوگی خالی ثواب سی نہین اور ایک شخص
مدینہ مین ہجرت کر کر آیا تہا واسطی طلب ایک عورت ام قیس نامی کی اوسکی حق مین یہہ حدیث فرمائی چنانچہ اوسکو مہاجر ام قیس کہتی تہی یہہ مضمون حضرت
شیخ عبد الحق کی ترجمہ مین ہی اور اس حدیث مین کئی طرح سی لفظ وارد ہوئی ہین انما الاعمال بالنیات و انما الاعمال بالنیۃ والاعمال بالنیۃ والعمل بالنیۃ **ف**
یہہ بیان کتنی مسائل نیت کی **مسئلہ** جاننا چاہیی حدیث مین کہ مذکور اعمال کا ہی مراد اعمال سی وہ عمل ہین کہ اعمال مقصودہ یعنی قصد کیی گئی ہون جیسی نماز روزہ
اور زکوۃ اور حج پس اسطرح کی عمل بدون نیت کی معتبر نہین نہ قبول ہوتی ہین خدا کی نزدیک اور نہ صحیح ہوتی ہین اگر کوئی نماز پڑہی بغیر نیت کی اوسکی نماز نہ صحیح ہوگی
نہ قبول ہوگی اسیطرح سی روزہ نہ قبول ہوگا نہ صحیح اور اسیطرح سی زکوۃ اور حج بدون نیت کی قبول نہین اور بعضی عمل غیر مقصود ہوتی ہین جیسی غسل اور وضو
اسمین نیت کا ہونا ضرور ہی یا نہین پس اسمین اختلاف ہی علما کا یعنی امام شافعی کی نزدیک وضو مین اور غسل مین نیت کا کرنا ضرور ہی کسواسطی کہ وضو ہی انکے
نزدیک بدون نیت کی وضو اور غسل نہین ہوتا اور امام اعظم کی نزدیک وضو اور غسل بغیر نیت کی ہو جاتا ہی کسواسطی کہ انکی نزدیک نیت سنت ہی یا مستحب ہے اس سبب اگر نیت نکی
تو بہی وضو ہو گیا نماز پڑہنی اوس سے درست ہی اور مراد نیت سی یہان قصد کرنا دل کا ہی طرف اللہ تعالی کی یعنی جو کام کری اللہ تعالی کی لیی کری اور ساتہ قصد بجا اوری
حکم اور طلب رضا اوسکی کی کری اور معنی نیت کی یہہ ہین کہ دل سی قصد کری اور زبان سی کہنا شرط نہین ہے سبب عبادتون مین اگر زبان سی کہی اور دل غافل ہو معتبر نہین یوسطی کتاب
مجمع مین لکہا ہی کہ اعتبار زبان کا نہین ہے اسمین فقہا کو اختلاف ہی کہ زبان سے کہنی سنت ہی یا مستحب ہے یا مکروہ ہی اسمین تین قول ہین چنانچہ فتح القدیر مین یون لکہا ہی کہ نہین منقول
ہوا آنحضرت سی اور نہ صحابیون سی زبان سی کہنا نیت کا نہ بیچ حدیث صحیح کی نہ ضعیف کے اور نہین منقول ہوا چارون امامونسی اور کتاب مفید مین یہہ نقل کیا ہی کہ بعضی مشایخ
نی زبان سی کہنا نیت کا مکروہ رکہا ہی اور بعضون نی اسکو مستحب کہا ہے سو مستحب ہی سقدر ہی اللہم انی ارید صلوۃ کذا فیسرہا لے وتقبلہا منے
اسطرح کی عبارت حدیث مین حج کی نیت سی منقول ہوئی ہی اور عبادات مین منقول نہین ہوئی چنانچہ یہہ مقدمہ نیت کا کتاب اشباہ
مین مفصل لکہا ہی پس تحقیق اسکی نزدیک لکہنی والی ترجمہ کی یہہ ہی کہ جب پیغمبر صلعم سی اور صحابیون سی اور چارون امامون سی کہنا
لفظ نیت کا نماز مین یا روزہ مین منقول نہین ہوا اور پہر بہی علمانی اختلاف کیا ہی اسکی مکروہ ہونی مین اور مستحب ہونی مین اور بدعت ہونی
مین اور سنت ہونی مین اور قاعدہ فقہ کا یہہ ہی کہ جب اختلاف ہو علما مین درمیان سنت ہونی کی اور بدعت ہونی کی یعنے بعضے
کہین کہ سنت ہی اور بعضی کہین کہ بدعت ہی پس احتیاطا اس جگہہ یہہ ہی کہ ایسی چیز کو ترک کیجی چنانچہ یہہ بات ایک جگہہ فتاوی
عالمگیری مین سی معلوم ہوتی ہی اور اسیطرح جب اختلاف ہو درمیان کراہیت اور مستحب ہونی کی اوسکو بہی ترک کیجی اور جاننا چاہیی کہ
نیت بیچ عبادت کی ضروری ہے اور کام حرام مین نیت اثر نہین کرتی اور مباح چیز مین اگر نیت کری عبادت کی یا اوس مباح چیز مین
کری کہ وسیلہ ہو عبادت کا تو ہی موجب ثواب کا ہوتا ہی اور شیخ عبد الحق دہلوی نی بیچ ترجمہ مشکوۃ کی یہہ لکہا ہی کہ علمانی
اختلاف کیا ہی بیچ نیت پڑہنی نماز کی بعد اتفاق کی اسپر کہ پکار کر کہنا نیت کا مشروع نہین اور محدثون نی کہا ہی کہ بیچ کسی روایت
کی حضرت سی نہین آیا کہ نیت زبان سی کہی ہو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی کبہی پس طریق سنت اور اتباع رسول خدا کا یہہ ہی کہ ساتہہ

یہہ نیت پڑہنی نماز کی بعد اتفاق کی اسپر کہ پکار کر کہنا نیت کا مشروع نہین اور محمد نون نی کہا ہی کہ یہہ کسی روایت کی حضرت سی نہین آیا
کہ نیت زبان سی کہی ہو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی کہی پس طریق سنت اور اتباع رسول خدا کا یہہ ہی کہ ساتہہ نیت دل کی اکتفا کری اور
اتباع کرنا آنحضرت کا جیسی کرنی فعل آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مین لازم ہی ویسی ہی جو فعل حضرت نی کبہی نہ کیا ہو اوس فعل کی نہ کرنی مین
بہی اتباع لازم ہی اور چاہیی کہ اوس چیز پر دوام نہ کری جو شارع سی ثابت نہین ہوئی اور جو کوئی دوام کری ایسی چیزون پر کہ شارع سی ثابت
نہین وہ شخص مبتدع ہی اور مبتدع ہی تمام ہوا یہان تک مطلب ترجمہ شیخ عبد الحق دہلوی کا مسئلہ ۲ نیت وضو مین سنت ہی اور جگہہ کرنی نیت
کی وضو مین بعضونکی نزدیک وقت دہونی موہنہ کی ہی اور بہتر یہہ ہی کہ کری نیت وقت دہونی ہاتہونکی پہونچی تک تاکہ ثواب سنت کا بہی ہووی
پہلی دہونی موہنہ کی اور غسل مین بہی نیت سنت ہی اور لائق ہی کہ ہو وقت شروع کرنی وضو کی اور تیمم مین نیت فرض ہی اوسوقت نیت
کری کہ جسوقت ہاتہہ مٹی پر رکہی اسکی بعد ہاتہہ موہنہ پر پہیری اور ہاتہون پر مسئلہ ۳ بیچ نیت کی کئی چیزین شرط ہین ایک تو اسلام یعنی مسلمان
کی عبادت مقبول ہی اور کافر کی عبادت نہ صحیح اور نہ مقبول ہی اور دوسری تمیز یعنی اتنی عقل رکہتا ہو کہ عبادت اور غیر عبادت مین فرق
سمجہتا ہو اسیواسطی عبادت دیوانی کی اور لڑکی غیر تمیز والی کی نہین صحیح اور تیسری جس چیز کو کرتا ہی اوسکا علم چاہیی پس اگر ایک شخص نماز کی
فرضیت سی جاہل ہو اگرچہ نیت کری نماز اوسکی صحیح نہین ہونیکی اور چوتہی یہہ کہ منافی نیت کی کوئی چیز نہ کری جیسی کہ کوئی اگر بعد اسلام لانی کی
اور عبادت کرنیکی مرتد ہوا معاذ اللہ تو سب عبادت باطل ہوئی اسیطرح اگر کسی نی نماز شروع کی یا روزہ شروع کیا اور اونکو توڑ ڈالا پس
نماز روزہ دونون باطل ہوئی کسواسطی کہ توڑنا منافی نیت کی ہی مسئلہ ۴ نماز فرض مین چار طرح کی نیت چاہیی ایک تو یہہ کہ نماز پڑہتا ہون
دوسری یہہ کہ فرض پڑہتا ہون تیسری یہہ کہ تعین وقت ظہر کا یا عصر کا یا مغرب کا چوتہی یہہ کہ اگر مقتدی ہو تو نیت اقتدا کے اگر ان
چارون باتون کو دل مین وقت شروع نماز کی ٹہراوی اگر ان چارون مین سی ایک کا بہی بیان نہوگا تو نماز نہین ہونیکی مسئلہ ۵ عبادت
واجب حکم نیت مین مانند فرض کی ہی یعنی تعین واجب کا ضروری ہی جیسی تعین فرض کا مسئلہ ۶ سنت ساتہہ مطلق نیت نماز کی اور نیت نفل کی صحیح
ہوتی ہی سنتین راتبہ ہون یا غیر راتبہ اسمین دونو برابر ہین مسئلہ ۷ روزہ رمضان کا صحیح ہوتا ہی ساتہہ نیت روزہ رمضان کی اور ساتہہ نیت نفل
کی اور ساتہہ نیت مطلق روزی کی یعنی روزہ کی نیت کی نہ نیت مین اوسکی فرض کہی سنت ہی نہ نفل کہی واجب کہی تو اسصورت مین بہی روزہ
رمضان کا ادا ہوجاتا ہی اور نیت روزہ رمضان کی رات سے بہی درست ہی اور فجر کو بہی درست ہی اور دوپہری پہلی پہلی یعنی نصف النہار شرعی سی اور دن
شرع مین شروع ہوتا ہی طلوع صبح صادق سی اور تمام ہوتا ہی غروب آفتاب تک اسکی آدہا اوسی پہلی نیت کری اور روزہ نفل مین
بہی نیت رات سی درست ہی اور دنکو بہی درست ہی آدہی دن سی پہلی پہلی اور نذر معین کی روزی کی بہی نیت رات سی درست ہی
اور دنکو بہی آدہی دن سی پہلی پہلی اور نیت روزی قضا رمضان کی اور کفارہ کی روزونکی اور نذر مطلق کی روزون کی ان تینون طرح کی
روزونکی نیت رات سی چاہیی دنکو نیت درست نہین ہوتی اور نذر معین اسطرح ہوتی ہی کہ دن معین کری فلانی دن جمعہ کو یا ہفتہ کو یا پیر کو
مین روزہ رکہونگا اپنی ذمہ پر لازم کرلی یہہ صورت نذر معین کی ہوئی اور نذر مطلق کی صورت یہہ ہی کہ ایک روزہ یا کئی روزہ میری
ذمہ پر لازم ہین یا اسطرح کہی کہ اگر فلانا کام میرا ہوجاویگا یا فلانا بیمار میرا اچہا ہوجاویگا دس روزی رکہونگا یا کم زیادہ اتنے
رکہونگا تو جب چاہی رکہہ لی مسئلہ ۸ نیت زکوۃ کی اسطرح سی ہی کہ جسوقت مال زکوۃ کا دینی لگی اوسوقت نیت ادا زکوۃ کے
چاہیی اور یا مال زکوۃ مین سی ایک قدر مال کی جدا کر رکہی بہ نیت زکوۃ کی اوسمین سے دیا کری تو دینی کی وقت نیت کچہہ ضرور نہین

نہیں بلکہ وقت جدا کرنی مال کی نیت کفایت کرتی ہی اور اگر مال کوۃ کا کسی فقیر کو دیا وقت دینی کی نیت ادا کرنی زکوۃ کی نہتی پیچہی اوسکی نیت کرلے بشرطیکہ فقیر کی پاس وہ مال موجود ہو تو زکوۃ ادا ہوئی اور اگر مال موجود نہیں اوسکی پاس پہر نیت کرنی سی زکوۃ ادا نہیں ہوتی اور صدقہ فطر مانند زکوۃ کی ہی نیت مین اور مصرف مین مگر ذمی کافر کو صدقہ فطر دینا درست ہی زکوۃ کا پیسا ذمی کافر کو دینا نہین درست **مسئلہ ۹** نیت کرنی ایک عبادت کی بیچ عبادت دوسریکی درست ہی جیسکہ ایک شخص نماز پڑہتا ہو فرض یا نفل اور نیت کی ان نی روزہ کی نیت اسکی درست ہی اور اس نیت کرنی مین نماز فاسد نہین ہوتی چنانچہ کتاب اشباہ مین قنیہ سی نقل کیا ہی بیچ بیان نیت کی **مسئلہ ۱۰** وقت شروع کرنی عبادت کی مانند نماز کی نیت چاہیی اور حالت بقا کی رہنا نیت کا شرط نہین یعنی ہر ہر رکن مین نیت ضرور نہین واسطی ذبح حج کی **مسئلہ ۱۱** ایک شخص نی شروع کی نماز فرض پہر گمان گیا کہ یہہ نماز نفل ہی اور پورا کیا اوسکو اور نیت نفل کی کفایہ کرتا ہی اوسکو نماز فرض سی کسواسطی کہ بیچ مین شبہ پڑنا معتبر نہین چنانچہ یہہ بہی اشباہ مین نہایہ سی نقل کیا ہی **مسئلہ ۱۲** بعضی عبادت مین نری نیت دلکی کفایت نہین جب تک کہ موںہہ سی نکہی اونمین سی ایک نذر ہی اگر آدمی دلمین ارادہ کری نذر کا اوس سی نذر نہین ہوتی جب تک کہ موںہہ سی نکہی کہ اتنی نمازین میری ذمہ پر ہین یا اتنی روزی کہنی یا اتنی مصلی کہلانی میری ذمہ پر ہین اور انمین سی ایک وقف ہی کہ دلمین نیت کرنی سی وقف نہین ہوتا جب تک کہ موںہہ سی نکہی اور سوائی عبادت کی بعضی چیزین ایسی ہین کہ لفظون پر موقوف ہین فقط نیت دلمین کچہہ کام نہین کرتی جیسی طلاق عتاق کہ دلمین نیت کیی سی طلاق عتاق نہین ہوتی جب تک موںہہ سی نکہی **مسئلہ ۱۳** اگر ایک شخص نی ایک چیز خرید کی واسطی کام میں لانی اپنی کی مثلاً لونڈی خرید کی واسطی خدمت کی یا کپڑا خرید کیا واسطی پہننی کی یا کتاب خرید کی واسطی پڑہنی کی یا جانور خرید کیا واسطی سواری کی اور نیہہ نہین ہی کہ اگر نفع ملیگا تو بیچ ڈالونگا اسپر زکوۃ نہین دینی آتی **مسئلہ ۱۴** اگر ایک شخص نی نیت کی روزہ کی دن شک کی اگر یہہ دن ہو سلخ شعبان کا تو روزہ نہین اور اگر دن ہی غرہ رمضان کا تو روزہ ہی تو نیت روزہ کی نہین درست ہوتی اور اگر تردد ہو روزہ کی وصف مین نہ اصل مین یعنی اسطرح کی نیت کی کہ اگر یہی دن شعبان کا تو روزہ نفل ہی اور اگر ہی رمضان تو نیت ہی روزہ فرض کی اسطرحکی نیت کرنی درست ہی اگر ہی دن رمضان کا تو روزہ فرض ادا ہوگا **مسئلہ ۱۵** مباح چیز مختلف ہوتی ہی باعتبار نیت کی اور قصد کی اگر مباح سی قصد طاعت کا ہی تو وہ مباح ہی عبادت ہی جیسی کہانا سونا کسب کرنا مال حلال کا اور صحبت کرنی اپنی عورت سی اور اگر قصد نہین عبادت کا ثواب نہین **مسئلہ ۱۶** طلاق اگر لفظ کنایت کرسے تو اوس مین نیت ضرور ہی اور اگر لفظ صریح طلاق کا ہی اوس مین نیت ضرور نہین **مسئلہ ۱۷** آیت قرآن کی بنیت ذکر کی پڑہنی بدون ارادہ قرارت کی درست ہی جنابت کی حالت مین اور بدون ارادہ کرکی بارادہ قرارت کی قرآن پڑہنا جنابت کی حالت مین درست نہین حرام ہی **مسئلہ ۱۸** اگر نیت تجارت کی کی اوس چیز مین کہ نکلتی ہی مین سی عشری مین مین سی نکلی ہو یا خراجی مین سی یا کرایہ کی مین سی یا عاریت کی مین سی اوسپر نہین زکوۃ **مسئلہ ۱۹** اگر نیت کی تجارت کی اوس جنس مین کہ اوسکو حاصل ہوئی ہی بدون عوض مال کی مانند ہبہ کی اور صدقہ کی اور خلع کی اور مہر کی اور وصیت کی نہین ہی اوسمین زکوۃ اگرچہ سال گذر جاوی مگر جب وہ چیز بکی گی اوس مال مین کہ عوض اوسکی ملا ہی زکوۃ دینی آویگی جب اوسپر سال گذریگا **مسئلہ ۲۰** بیچ جانورون چرنیوالونکی کہ اکثر سال جنگل مین چرتی ہین اور اوس مین نیت ہو اوس کی دودہ کی اور بچون کی تو اوس مین زکوۃ ہی مواشی کی اور اگر اون کی نیت کرلی سوداگری کی پس اوس مین زکوۃ سوداگری کی ہی بشرطیکہ وقت خرید کرنی کی نیت سوداگری کی ہو اور اگر وقت خرید نکی قصد کیا سواری کا یا لادنیکا یا دہر رکہنیکا پس نہین زکوۃ **مسئلہ** جو کوئی زکوۃ خوشی سی نہ دی پس زکوۃ لینی والا امام کسطرف سی لیوی اوس سی زبردستی اگر لیگا زبردستی تو زکوۃ نہین ادا ہونیکی سواسطی کہ زکوۃ مین اختیار شرط ہی لیکن قید کری اوسپر یہانتک قید کرینگی تاکہ وہ خود بخود ادا کری اور وہ جو بعضے روایتون مین لکہا ہی کہ امام زبردستی سی لیوی اور اوسکو زکوۃ کی مصرفین مین خرچ کری تو کفایت

کرتا ہی پس یہہ روایت ضعیف ہی روایت معتمد اور معتبر یہی ہی کہ زبردستی لینی سی زکوۃ ادا نہین ہوتی مسئلہ ۲۲ نیت بیچ خطبہ کی واسطی جمعہ کی
چاہیی اگر ایک شخص منبر پر چڑہا اور بعد چڑہنے کی چہینک آئی اوسکو اوسنی الحمد للہ کہا واسطی چہینک کی جمعہ کا خطبہ صحیح ہوا اور اسیطرحسی خطبہ عیدین
مین منبر پر چڑہکر بدون نیت عیدین کی حمد وثنا اللہ کی کری خطبہ ادا نہین ہوتا مسئلہ ۲۳ بیچنا شیرہ انگور کا کہ اوس سی لوگ بناتی ہین شراب
اگر نیت سوداگری کی بیچی اور اوسکی نیت مین کچھہ شراب کا بنانا مقصود نہو تو نہین حرام اور اگر قصد کرین بیچنی سی واسطی بنانی شراب کی
تو حرام ہی اسیطرح لگانا درخت انگور کا اگر نیت اسکی یہی کہ لوگ کہاوین انگور اونکو تو نہین حرام اور اگر اس ارادہ سی لگاوی کہ شراب بناوینگی تو
حرام ہی اور اسیطرح شیرہ نکالنا انگور کا بارادہ سرکہ کی حرام نہین اور بارادہ شراب بنانیکی حرام ہی اور اسیطرح کسی شخص مسلمان سی ملاقات
نکرنا بارادہ اسکی کہ خفگی ہی حرام ہی اور اگر بیارادہ نہین تین مدت تک ملاقات نکری تو حرام نہین اور اسیطرح ترک کرنا زینت کا عورت کو
کسی میت پر سوا اپنی خاوند کی زیادہ تین دنسی اگر قصد کیا عورت نی چہوڑنی بناؤ کا اور لگانی خوشبوی کا بطریق سوگ رکھنی کے
واسطی میت کی اور ماتم داری کی حرام ہی اور اگر اس ارادہ پر نہین تو نہین حرام اور اسیطرح جو مباح چیزین چہوڑ دیتی ہین واسطی مردہ
کی مثلا آچار نہ ڈالنا چرخہ نہ کاتنا دال نہ دہونی چارپائی پر نہ سونا سوئیان نہ بانٹنی نہ نکالنی نہ ہونی شادی نکاح اور ختنہ اور عقیقہ کے
نہ کرنی چہلم یا ششماہی یا برسی تک یہہ سب سمین حرام ہین اور اگر بغیر ارادہ سوگ کی یہہ سب باتین ہوا شادی مذکورین کی برسون تک نہ کری
تو حرام نہین لیکن شادیونکا کرنا ہی بہتر ہی کسو اسطی کہ ان شادیونکا کرنا سنت ہی مسئلہ ۲۴ نیت بیچ نماز جنازہ کی اسطرحسی کری کہ نماز واسطی
اللہ کی اور دعا واسطی میت کی مسئلہ ۲۵ سجدہ تلاوت مین تعین کرنا کہ کس تلاوت کا سجدہ ہی کچہہ ضرور نہین مسئلہ ۲۶ اقتدا امام کا بدون نیت کرنیکی صحیح نہین
ہوتا اور امامت بدون نیت کے صحیح ہی مگر جسوقت کہ عورتین اسکی پیچہی نماز پڑہتی ہون تو اوسوقت اقتدا عورتون کا ساتہہ اوس امام کی بدون
نیت امام کی صحیح نہین ہوتا پس عورت کی نماز جب تک امام نیت امامت عورت کی نکری درست نہین ہوسکی اور بعضون نی جمعہ اور عیدین
کو اس حکم سی استثنا کرکہا ہی یعنی جمعہ اور عیدین مین بدون نیت امام کی بہی عورتونکو اقتدا درست ہی مسئلہ ۲۷ اگر ایک شخص نے قسم کہائی کہ
مین کسیکا امام نہین ہونگا اور اوس شخص نی نماز شروع کی اور کسی نی اوسکی ساتہہ اقتدا کیا اقتدا اوسکا صحیح ہی لیکن قسم اوسکی ٹوٹی
یا نہین قضاءً ٹوٹی اور دیانۃً نہین ٹوٹی یعنی قاضی حکم ٹوٹنی کا کریگا اور دیانۃً یعنی عند اللہ نہین ٹوٹی مگر جسوقت گواہ کیا انہی پہلے
شروع کرنی نماز کی پس قضاءً بہی نہین ٹوٹی اور اگر امام ہوا لوگون کا اسطرح کا قسم کہا ہوا بیچ نماز جمعہ کی نماز جمعہ کی صحیح ہوگی اور قسم
ٹوٹ جاویگی قضاءً اور نہین قسم ٹوٹتی ہرگز جسوقت امام ہوا نماز جنازہ مین اور سجدہ تلاوت مین اور اگر قسم کہائی ایک شخص نی کہ مین فلانی
شخص کا امام نہین ہونگا اور امامت کی لوگونکی اس ارادہ کرکہ اسکا امام نہین ہون اور امام ہون غیر اسکی کا پہر اقتدا کیا اسکا اوس شخص نے
پس قسم اسکی ٹوٹ گئی اگرچہ نہ جانی مسئلہ ۲۸ ہبہ نہین ہی موقوف اوپر نیت کی اگر ایک شخص کوئی چیز بخشی کسیکو ہنسی کی راہ سی پس بخشی گئی
اور اگر کسی نی کسیکو سکہلایا لفظ بخشش کا اور وہ نہ جانتا تہا کہ اس لفظ سی ہبہ ہوجاتا ہی پس اس شخص کی کہنی سی ہبہ نہین ہوتا ہے اس جہت کہ
کہ نیت شرط ہی بلکہ واسطی نہ ہونی شرط ہبہ کی اور شرط ہبہ کی کیا ہی رضامندی بخشنی والے کی اسپر اگر کوئی شخص زورآوری کرکے ہبہ کرلی
پر تو نہین درست خلاف طلاق اور عتاق کی کہ حالت زورآوری مین بہی درست ہوجاتا ہی سو اسطی کہ ان دونون مین رضا شرط نہین
مسئلہ ۲۹ اگر مقتدی نی پڑہی سورہ فاتحہ نماز جنازہ مین ساتہہ نیت ذکر کی نہین حرام باوجودیکہ مقتدی کو قراءۃ پڑہنی پیچہی امام کی نزدیک حضرت
امام اعظم کی حرام ہی کسو اسطی کہ اوس نی بارادہ ذکر کی پڑہی بارادہ قراءت کی اور اسی پر مبنی ہی کہ اگر جنبی یا عورت حیض و نفاس

والی الفاظ قرآن کی بارادہ ذکر اور دعا کی پڑہی درست ہی اور اگر بارادہ قراءت قرآن کی پڑہی نہین درست مسئلہ اگر ایک شخص الطرف
دوکاندار کسی جنس واسکی واسطی خریدنی کسی چیز کی اور اوس جیسی والی نی اپنی جنس مثل کپڑی یا غلہ یا اسن وغیرہ کی کہولی اور واسطی رغبت
دلانی خریدار کی کہا سبحان اللہ یا کہا اللہم صل علی محمد تو یہہ کہنا مکروہ ہی مسئلہ اگر کوئی شخص کہاوی زیادہ پیٹ بہرنی سی واسطی خواہش
کی سو حرام ہی اور اگر اس نیت سی کہاوی کہ کل مین روزہ رکہونگا ایسا نہو کہ سستی ہو یا واسطی خاطر مہمان کی کہ بہوکا نرہی مستحب ہی مسئلہ
کا فر جسوقت کہ سپر کری مسلمان کو پس اگر تیر پہینکی اوسکو کوئی مسلمان بارادہ قتل مسلمان کی پس حرام ہی اور اگر اس ارادہ تیر پہینکا کہ کافر
مارا جاوی نہین حرام مسئلہ اسیطرحسی اگر ایک چیز پڑی ہوئی کسیکی کہ مالک اوسکا معلوم نہین اوٹہاوی اوسکو بارادہ کہ پہنچاؤنگا
اوسکو مالک اوسکی کو حلال ہی اوٹہانا اوسکا اس نیت سی اور اگر اوٹہایا اوسکو اس نیت سی کہ نہ دونگا مالک اوسکیکو ہوگا یہہ شخص غاصب گنہگار
مسئلہ اسیطرحسی اگر کتاب کو تکیہ کیا بارادہ حفاظت کی نہین مکروہ اور اگر نہین ارادہ حفاظت کا تو مکروہ ہی مسئلہ اسیطرحسی
اگر کوئی شخص بیٹہہ گیا ایک تخت پر کہ اوسمین ہی قرآن بارادہ حفاظت کی نہین ہی مکروہ اور اگر نہین ہی ارادہ حفاظت کا تو مکروہ ہی
مسئلہ کبہی بند رہنا کہانی سی ہوتا ہی واسطی پرہیز کی یا واسطی دوا کی یا واسطی نہونی احتیاج کی ان صورتونمین یہہ مستحق ثواب کا نہین
ہوتا اور اگر بند رہا کہانی اور پینی وغیرہ سی بارادہ روزہ کی ہوگا یہہ بند رہنا ثواب مسئلہ اسیطرحسی کوئی مسجد مین بیٹہا واسطی آرام کی
مستحق ثواب کا نہین اور اگر بیٹہا ہی واسطی انتظار نماز کی یا بہ نیت اعتکاف کی ہوگا موجب ثواب کا مسئلہ اسیطرحسی دینا مال کا کبہی
ہوتا ہی بطریق بخشش کی یا واسطی غرض دنیا کی اسمین کچہہ ثواب نہین ہوتا اور کبہی ہوتا ہی دینا مال کا بہ نیت زکوۃ کی یا صدقہ نفل کی تو ذریعہ
ثواب مسئلہ اسیطرحسی ذبح کرنا جانور کا کبہی ہوتا ہی واسطی کہانی کی پس یہہ ذبح کرنا ہوتا ہی مباح اور کبہی ہوتا ہی عبادت جیسی کہ جانور
قربانی کا ذبح کرنا اور کبہی ہوتا ہی واسطی تعظیم کسی شخص کی مردی کی یا زندی کی حرام ہوتا ہی یا کفر اوپر ایک قول کی مسئلہ نیت گنتی رکعت
کی او سجدونکی اور ارکان نماز کی نہین شرط بیچ نماز کی اگر ایک شخص نی نیت کی کہ ظہر کی تین رکعتین پڑہتا ہون نماز صحیح ہوئی اور تعین
نیت کی لغو ہوئی مسئلہ اگر ایک شخص نی نیت کی امام معین کی پس ظاہر ہوا غیر اوس امام کی نماز صحیح ہوئی مسئلہ ایک شخص نی
نماز پڑہنی مین تعین کیا کہ نماز وقتی ادا کرتا ہون اور وہ وقت نماز کا قضا ہو گیا پس نماز اوسکی درست ہوئی اور اگر اسیطرحسی
نیت کی قضا کی اور معلوم ہوا کہ وقت تہا نماز کا پس نماز صحیح ہوئی مسئلہ اگر کسی شخص نی دیکہا امام کو اور نیت کی اقتدا کی کہ مین
اس امام کی پیچہی کہ یہہ زید ہی نماز پڑہتا ہون اور نکلا غیر زید کی پس نماز اوسکی درست ہوئی اور اسیطرحسی اگر ہو دوریا آخر صف مین کہ نہین دیکہتا
امام کو اور نیت کی اقتدا امام کی کہ بیچ محراب کی ہی یہ زید پس نکلا غیر زید کی ایسی صورت مین بہی درست ہی نماز اور اگر نیت کی کہ مین پڑہتا ہون نماز
پیچہی اس جوان کی پس ناگہان وہ نکلا بوڑہا نہین درست ہوتی نماز اور اگر کہا کہ اقتدا کرتا ہون ساتہہ اس بوڑہے کی اور نکلا وہ
جوان درست ہی کسو اسطی کہ شاب پر لفظ شیخ کا بولا جاتا ہی بسبب بزرگی اور علم اوسکی کی بخلاف شیخ کی کہ شاب اوسپر نہین بولتے
مسئلہ اگر ایک شخص نی شروع کی نماز خالص واسطی اللہ کی پہر آیا اسکی دل مین ریا پس نماز اوسپر ہی کہ ان نی شروع کی اور ریہ ریا ہی
کہ اگر تنہا ہو لوگون سی نہ پڑہی نماز اور اگر لوگونمین ہو تو پڑہی اور اگر لوگونکی ساتہہ پڑہتا ہی تو اچہی طرح پڑہتا ہی اور اگر تنہا پڑہتا ہی
تو اچہی طرح نہین پڑہتا پس واسطی اوسکی ثواب ہی اصل نماز کا نہ حسن نماز کا مسئلہ اگر ایک شخص نی شک کیا بیچ نماز کے کہ پڑہی
ہی یا نہین اعادہ کری بیچ وقت کی اور اگر شک کیا بیچ رکوع کرنیکی یا سجدہ کرنیکی اور وہ ہی بیچ اوسی نماز کی تو اعادہ کرے رکوع

یا سجود کو اور اگر بعد نماز کی شک ہوا تو نہین اعادہ یعنی پھیرتی نہین آتی اور اگر شک کیا کہ تکبیر تحریمہ کہی ہی یا نہین یا نقض وضو کا ہوا ہی یا نہین یا نجاست لگ رہی کو لگی ہی یا نہین یا مسح کیا ہی سر پر یا نہین اگر اول مرتبہ یہہ شک واقع ہوا ہی تو نماز سر نو پڑہی اور اگر اسیطرح شک بارہا ہوتا ہی تو نئی سری سی نماز پڑہنی کی کچھ حاجت نہین **مسئلہ** جو چیز کہ واقع ہوتی ہی دل مین قصد گناہ سی وہ پانچ مرتبہ کی ہی اول تو ہاجس کہ گذری دل مین پہر دوسری کہ جاری ہوا اسکی دلمین اور اسکو کہتی ہین خاطر تیسری حدیث نفس کہ دلمین آتا ہی تردد اس کام کو کیجئی یا نکیجئی چوتہی ہم کہ ترجیح دینا ایک کام کرنیکو پانچوین عزم وہ ہی قوت دینا اور تاکید دینا دلمین اوس قصد کو اوپر کرنیکی پس ہاجس پر مواخذہ نہین کیا جاتا اجماعا اسواسطی کہ نہین اوسکو اختیار اور خاطر اور حدیث نفس یہہ ہی مرفوع ہین اس امت سی اور ہم اگر نیکی کا ہی لکہی جاتی ہی اوسکی ایک نیکی اور اگر ہم ہی برائی کا تو نہین لکہا جاتا ہی پس ہم ہی مرفوع ہوا اور رہی عزم پس محققین اسپر ہین کہ اسپر مواخذہ کیا جاتا ہی یہہ مسائل اشباہ والنظائر مین سی نقل ہوئی بحمد اللہ کہ تمام ہوا علاقہ اس حدیث کا اب شروع ہوتا ہی کتاب الایمان

## کتاب الایمان

یہہ کتاب ہی بیچ بیان ایمان کی **ف** ایمان شرع مین مراد ہی سی کہ یقینا اعتقاد کری کہ جو کچھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کیطرف سی لائی ہین حق ہی اور فقط سچا جاننا پیغمبر کا اور پہچاننا حق کا حصول ایمان مین کافی نہین ہی جب تک کہ مرتبہ تصدیق و تسلیم کو یعنی گرویدہ ہونی کو پہنچی اور باطن پر سیر قرار نہ پکڑی کیونکہ بعضی کافر ہی حضرت کو حق جانتی تہی لیکن از راہ عناد کی انکار کرتی تہی و حقیقت ایمانکی یہی ہی کہ دلسین تصدیق کری لیکن حکم ایمان والونکی جب جاری ہونگی کہ زبان سی ہی اقرار کری مگر بہرا گونگا معذور ہی در باوجود تصدیق اور اقرار کی اگر ایسی بات کری کہ شارع نی اوسکو علامت کفر کی کی ہی مانند سجدہ کرنی بت کی یا زنار باندہنی کی شرعا یہہ ہی حکم کافر مین ہی اور اسلام شرع مین مراد ہی فرمانبرداری کرنی احکام الہی کی اور بجا لانا پانچون رکنون کا جو حدیث مین مذکور ہین پس اسلام نام باعتبار اعمال ظاہر کی ہی اور ایمان نام باعتبار اعتقاد باطن کے اور ان دونوں کا نام دین ہی

## الفصل الاول

فصل پہلی عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ بَیْنَمَا نَحْنُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ذَاتَ یَوْمٍ اِذْ طَلَعَ عَلَیْنَا رَجُلٌ شَدِیْدُ بَیَاضِ الثِّیَابِ شَدِیْدُ سَوَادِ الشَّعْرِ لَا یُرٰی عَلَیْہِ اَثَرُ السَّفَرِ وَلَا یَعْرِفُہٗ مِنَّا اَحَدٌ حَتّٰی جَلَسَ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَاَسْنَدَ رُکْبَتَیْہِ اِلٰی رُکْبَتَیْہِ وَوَضَعَ کَفَّیْہِ عَلٰی فَخِذَیْہِ وَقَالَ یَا مُحَمَّدُ اَخْبِرْنِیْ عَنِ الْاِسْلَامِ قَالَ الْاِسْلَامُ اَنْ تَشْہَدَ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ وَتُقِیْمَ الصَّلٰوۃَ وَتُؤْتِیَ الزَّکٰوۃَ وَتَصُوْمَ رَمَضَانَ وَتَحُجَّ الْبَیْتَ اِنِ اسْتَطَعْتَ اِلَیْہِ سَبِیْلًا قَالَ صَدَقْتَ فَعَجِبْنَا لَہٗ یَسْاَلُہٗ وَیُصَدِّقُہٗ قَالَ فَاَخْبِرْنِیْ عَنِ الْاِیْمَانِ قَالَ اَنْ تُؤْمِنَ بِاللّٰہِ وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَکُتُبِہٖ وَرُسُلِہٖ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ وَتُؤْمِنَ بِالْقَدَرِ خَیْرِہٖ وَشَرِّہٖ قَالَ صَدَقْتَ قَالَ فَاَخْبِرْنِیْ عَنِ الْاِحْسَانِ قَالَ اَنْ تَعْبُدَ اللّٰہَ کَاَنَّکَ تَرَاہُ فَاِنْ لَّمْ تَکُنْ تَرَاہُ فَاِنَّہٗ یَرَاکَ قَالَ فَاَخْبِرْنِیْ عَنِ السَّاعَۃِ قَالَ مَا الْمَسْئُوْلُ عَنْہَا بِاَعْلَمَ مِنَ السَّائِلِ قَالَ فَاَخْبِرْنِیْ عَنْ اَمَارَاتِہَا قَالَ اَنْ تَلِدَ الْاَمَۃُ رَبَّتَہَا وَاَنْ تَرَی الْحُفَاۃَ الْعُرَاۃَ الْعَالَۃَ رِعَاءَ الشَّاءِ یَتَطَاوَلُوْنَ فِی الْبُنْیَانِ قَالَ ثُمَّ انْطَلَقَ فَلَبِثْتُ مَلِیًّا ثُمَّ قَالَ لِیْ یَا عُمَرُ اَتَدْرِیْ مَنِ السَّائِلُ قُلْتُ اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ اَعْلَمُ قَالَ فَاِنَّہٗ جِبْرَئِیْلُ اَتَاکُمْ یُعَلِّمُکُمْ دِیْنَکُمْ رَوَاہُ مُسْلِمٌ وَرَوَاہُ اَبُوْ ہُرَیْرَۃَ مَعَ اخْتِلَافٍ وَفِیْہِ وَاِذَا رَاَیْتَ الْحُفَاۃَ الْعُرَاۃَ الصُّمَّ الْبُکْمَ مُلُوْکَ الْاَرْضِ فِیْ خَمْسٍ لَّا یَعْلَمُہُنَّ اِلَّا اللّٰہُ ثُمَّ قَرَاَ اِنَّ اللّٰہَ عِنْدَہٗ عِلْمُ السَّاعَۃِ وَیُنَزِّلُ الْغَیْثَ الْاٰیَۃَ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ روایت ہی حضرت عمر بیٹی خطاب کی سی راضی ہوا اللہ اونسی

کہا کہ اوسوقت کہ تہی ہم نزدیک رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک دن ناگاہ ظاہر ہوا او پر ہمارے ایک شخص نہایت سفید کپڑے بہت سیاہ تہی بال نہیں معلوم
ہوتا تہا اوسپر نشان سفر کا او نہیں پہچانتا تہا اوسکو ہم مین سی کوئی یعنی غبار وغیرہ بہی مثل مسافرون کی اوسپر نہ تہا اور نہ شہر کا معلوم
ہوتا تہا کہ ہم پہچانتی یہانتک کہ بیٹہا روبرو حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پس لگادی دونو زانو اپنی طرف دونو زانو حضرت کی یعنی
نہایت قریب بیٹہا تاجواب اونکا اچہی طرح سنی اور رکہی دونو ہاتہ اپنی اوپر دونو زانون اپنی کی یعنی جیسی شاگرد اوستاد کی آگی ادب بیٹہتا ہی
یا رکہی اوپر دونو زانون آنحضرت کی اور کہا ای محمد خبر دو مجکو اسلام سی یعنی حقیقت اسلام سی فرمایا حضرت نی اسلام یہہ ہی کہ گواہی
دی تو یہہ کہ نہین کوئی معبود مگر اللہ اور گواہی دی یہہ کہ محمد بہیجی ہوئی اللہ کی ہین اور پڑہی تو نماز اچہی طرح یعنی ساتہہ شرائط اور ارکان اور سنتون
اور آداب کی بجالاوی اور دی تو زکوۃ اور روزہ رکہی رمضان کی اور حج کری خانہ کعبہ کا اگر طاقت رکہی تو طرف اوسکی راہ کی کہا اوس
شخص نی کہ سچ کہا تو نی پس تعجب کیا ہمنی واسطی اوسکی کہ پوچہتا ہی حضرت سی اور تصدیق کرتا ہی اوسکو کہا اوس شخص نی خبر دو مجکو
ایمان سی فرمایا حضرت نی یہہ کہ ایمان لاوی تو ساتہہ اللہ کی اور فرشتون اوسکی کی اور کتابون اوسکی کی اور رسولون اوسکی کی اور دن
پچہلی کی اور ایمان لاوی تو ساتہہ تقدیر کی بہلائی اوسکی کی اور برائی اوسکی کی کہا سچ کہا تو نی کہا اوس شخص نی پس خبر دو مجکو احسان
سی یعنی نیکی کرنی سی فرمایا کہ احسان یہہ ہی کہ بندگی کری تو اللہ کی گویا کہ تو دیکہتا ہی اوسکو پس اگر نہین دیکہہ سکتا تو اوسکو پس تحقیق وہ
دیکہتا ہی تجکو کہا اوسنی پس خبر دو مجکو قیامت سی فرمایا نہین وہ شخص کہ پوچہا گیا قیامت سی زیادہ جاننی والا پوچہنی والی سی یعنی مین اور
تو دونو برابر ہین نہ جاننی مین کہا اوس شخص نی پس خبر دو مجکو علامتون اوسکی سی فرمایا علامت قیامت کی یہہ ہی کہ جنی گی لونڈی
مالک اپنی کو یعنی لوگ حرم مین بہت کرینگی اور لونڈی بچہ کثرت سی پیدا ہونگی اور علامت یہہ ہی کہ دیکہی تو ننگی پانو والون کو ننگی بدن والون کو مفلسونکو
چرانیوالی بکریون کی کو فخر کرینگی بیچ عمارتون کی کہا روایت کرنیوالی نی پہر چلا گیا وہ شخص پس ٹہرا رہا مین دیر تک یعنی حضرت سی
حال نہ پوچہا کہ کون تہا پہر فرمایا حضرت نی واسطی میری ای عمر کیا جانتا ہی تو کون تہا پوچہنی والا کہا مینی اللہ اور رسول اوسکا زیادہ
جاننی والا ہی فرمایا پس تحقیق وہ شخص جبرئیل تہا آیا تہا تمہاری پاس سکہاتا تہا تمکو دین تمہارا روایت کی یہہ مسلم نی اور روایت
کی یہہ حدیث ابو ہریرہ نی ساتہہ اختلاف کی اور بیچ اوس روایت کی یہہ ہی اور جب دیکہی تو ننگی پانو والون کو ننگی بدن والونکو
بہرونکو گونگونکو بادشاہ زمین کی بیچ پانچ چیزونکی کہ نہین جانتا اونکو مگر اللہ یعنی قیامت کا علم اور نہین پانچ چیزون مین داخل ہی
کہ سوا اللہ کی اونکو کوئی نہین جانتا پہر پڑہی یہہ آیۃ تحقیق اللہ نزدیک اوسکی ہی علم قیامت کا اور مینہہ کا کہ کب برساوی گا آخر آیہ
تک **ف** باقی آیہ یہہ ہی وَیَعْلَمُ مَا فِی الْاَرْحَامِ وَمَا تَدْرِیْ نَفْسٌ مَّاذَا تَکْسِبُ غَدًا وَمَا تَدْرِیْ نَفْسٌ بِاَیِّ اَرْضٍ تَمُوْتُ
اِنَّ اللّٰہَ عَلِیْمٌ خَبِیْرٌ یعنی اور جانتا ہی جو کچہہ پیٹ مین ہی یعنی بیٹا یا بیٹی اور نہین جانتا کوئی کہ کیا کریگا کل کو اور نہین جانتا کوئی کہ کس زمین مین مریگا تحقیق اللہ
دانا خبردار ہی پس یہہ باتین سوا اللہ کی عقل سی کوئی نہین جان سکتا مگر جسکو کہ اللہ تعالی معلوم کروا دیوی ساتہہ وحی یا الہام کی اور اوپر جو فرمایا
کہ اگر طاقت رکہی تو طرف اوسکی راہ کی یعنی اگر خرچ راہ اور سواری میسر ہو اور رہونی دریا سی درمیان مین فرضیت حج کی نہین جاتی
رہتی اور تعجب لوگون نی اس لیی کیا کہ اگر اسکو حقیقت اسلام کی معلوم تہی تو پہر کیون سوال کیا اور ایمان لانا اللہ پر یہہ کہ اوسکی ذات اور صفات
کو حق اعتقاد کری اور فرشتون پر ایمان لاوی کہ بندی اللہ کی ہین نورانی فرمانبردار اور کتابون پر ایمان لاوی کہ کلام قدیم اوسکی ہین
بہیجین رسولون اپنی پر اونمین سی قرآن شریف افضل ہی سب سی اور کتابین ایک سو چار ہین چار تو مشہور توریت انجیل زبور

یا سجود کو اور اگر بعد نماز کی شک ہوا تو نہیں اعادہ یعنی پھیر نہیں آتی اور اگر شک کیا کہ تکبیر تحریمہ کہی ہی یا نہیں یا نقض وضو کا ہوا ہی یا نہیں یا نجاست
پڑی ہی کوئی ہی یا نہیں یا مسح کیا ہی سر کا یا نہیں اگر اول مرتبہ یہہ شک واقع ہوا ہی تو نماز سر نو پڑہی اور اگر اسیطرح شک بارہا ہوتا ہی تو نئی سری سی
نماز پڑہنی کی کچھ حاجت نہیں **مسئلہ** جو چیز کہ واقع ہوتی ہی دل مین قصد گناہ سی وہ پانچ مرتبہ کی ہی اول تو ہاجس کہ پڑی دل مین پہر
دوسری کہ جاری ہوا اسکی دل مین اوسکو کہتی ہین خاطر تیسری حدیث نفس کہ دل مین آتا ہی تردد اس کام کو کیجی یا نکیجی چوتہی ہم کہ ترجیح دینا ایک کام کرنیکو پانچوین
عزم وہ ہی قوت دینا اور تاکید دینا دل مین اوس قصد کو اور پکڑ رکہنی پس ہاجس پر مواخذہ نہیں کیا جاتا اجماعا اسواسطی کہ نہیں اوسکو اختیار
اور خاطر اور حدیث نفس یہہ بہی مرفوع ہین اس امت سی اور ہم اگر نیکی کا ہی لکہی جاتی ہی اوسکی ایک نیکی اور اگر ہم ہی برائی کا تو نہیں
لکہا جاتا ہی پس ہم بہی مرفوع ہوا اور رای پر عزم پس محققین اسپر ہین کہ اسپر مواخذہ کیا جاتا ہی یہہ مسائل اشباہ و النظائر مین سی نقل ہوئی
للہ الحمد کہ تمام ہوا علاوہ احادیث کا اب شروع ہوتا ہی کتاب الایمان

## کتاب الایمان

یہہ کتاب ہی بیچ بیان ایمان
کی **ف** ایمان شرع مین مراد ہی ستی کہ یقینا اعتقاد کری کہ جو کچھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کیطرف سی لائی ہین حق ہی اور فقط سچا
جاننا پیغمبر کا اور پہچاننا حق کا حصول ایمان مین کافی نہین ہی جب تک کہ مرتبہ تصدیق و تسلیم کو یعنی گرویدہ ہونی کو پہنچی اور باطن مین سی قرار نہ
پکڑی کیونکہ بعضی کافر بہی حضرت کو حق جانتی تہی لیکن از راہ عناد کی انکار کرتی تہی و حقیقت ایمان کی یہی ہی کہ دل سین تصدیق کرنی لیکن حکم ایمان والونکی
جب جاری ہونگی کہ زبان سی بہی اقرار کری مگر پہر انکو کا معذور رہی اور باوجود تصدیق اور اقرار کی اگر ایسی بات کری کہ شارع نی اوسکو علامت
کفر کی کی ہی مانند سجدہ کرنی بت کی یا زنار باندہنی کی شرعا یہہ بہی حکم کافرون ہی اور اسلام شرع مین مراد ہی فرمانبرداری کرنی احکام الہی
کی اور بجالانا پانچون رکنون کا جو حدیث مین مذکور ہین پس اسلام نام باعتبار اعمال ظاہر کی ہی اور ایمان نام باعتبار اعتقاد باطن سے
اور ان دونونکا نام دین ہی

## الفصل الاول

فصل پہلی عن عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ قال بینما نحن
عند رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ذات یوم اذ طلع علینا رجل شدید بیاض الثیاب شدید سواد الشعر
لا یری علیہ اثر السفر ولا یعرفہ منا احد حتی جلس الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فاسند رکبتیہ الی رکبتیہ ووضع
کفیہ علی فخذیہ وقال یا محمد اخبرنی عن الاسلام قال الاسلام ان تشہد ان لا الہ الا اللہ وان
محمدا رسول اللہ وتقیم الصلوۃ وتؤتی الزکوۃ وتصوم رمضان وتحج البیت ان استطعت الیہ
سبیلا قال صدقت فعجبنا لہ یسألہ ویصدقہ قال فاخبرنی عن الایمان قال ان تؤمن باللہ و
ملئکتہ وکتبہ ورسلہ والیوم الاخر وتؤمن بالقدر خیرہ وشرہ قال صدقت قال فاخبرنی عن
الاحسان قال ان تعبد اللہ کانک تراہ فان لم تکن تراہ فانہ یراک قال فاخبرنی عن الساعۃ قال
ما المسئول عنہا باعلم من السائل قال فاخبرنی عن اماراتہا قال ان تلد الامۃ ربتہا وان تری
الحفاۃ العراۃ العالۃ رعاء الشاء یتطاولون فی البنیان قال ثم انطلق فلبثت ملیا ثم قال لی
یا عمر اتدری من السائل قلت اللہ ورسولہ اعلم قال فانہ جبرئیل اتاکم یعلمکم دینکم رواہ مسلم و
رواہ ابو ہریرۃ مع اختلاف وفیہ واذا رایت الحفاۃ العراۃ الصم البکم ملوک الارض فی خمس لا یعلمہن الا اللہ
ثم قرأ ان اللہ عندہ علم الساعۃ وینزل الغیث الآیۃ متفق علیہ روایت ہی حضرت عمر بیٹی خطاب کی سی راضی ہوا اللہ اونسی

کہا کہ اوس وقت کہ تھے ہم نزدیک رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک روز ناگاہ ظاہر ہوا اوپر ہمارے ایک شخص نہایت سفید کپڑے بہت سیاہ تھے بال نہین معلوم
ہوتا تھا اوس پر نشان سفر کا اور نہین پہچانتا تہا اوسکو ہم مین سے کوئی یعنی غبار وغیرہ بہی مثل مسافرون کی اوس پر نتہا اور نہ شہر کا معلوم
ہوتا تہا کہ ہم پہچانتے یہانتک کہ بیٹھا روبرو حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پس لگادیے دونو زانو اپنے طرف دونو زانو حضرت کی یعنی
نہایت قریب بیٹھا تا جواب سوال کا اچھی طرح سنے اور رکھے دونو ہاتھہ اپنے اوپر دونو زانون اپنے کی یعنی جیسے شاگرد اوستاد کی آگے ادب سے بیٹھتا ہے
یا رکھے اوپر دونو زانون آنحضرت کی اور کہا اے محمد خبر دو مجکو اسلام سے یعنی حقیقت اسلام سے فرمایا حضرت نے اسلام یہہ ہے کہ گواہی
دے تو یہہ کہ نہین کوئی معبود مگر اللہ اور گواہی دے یہہ کہ محمد بہیجے ہوئے اللہ کے ہین اور پڑہے تو نماز اچہی طرح یعنی ساتہہ شرائط اور ارکان اور سنتون
اور آداب کی بجالاوے اور دے تو زکوۃ اور روزہ رکھے رمضان کی اور حج کرے خانہ کعبہ کا اگر طاقت رکھے تو طرف اوسکی راہ کی کہا اوس
شخص نے کہ سچ کہا تونے پس تعجب کیا ہمنے واسطے اوسکی کہ پوچھتا ہے حضرت سے اور تصدیق کرتا ہے اوسکو کہا اوس شخص نے خبر دو مجکو
ایمان سے فرمایا حضرت نے یہہ کہ ایمان لاوے تو ساتہہ اللہ کی اور فرشتون اوسکی کی اور کتابون اوسکی کی اور رسولون اوسکی کی اور دن
پچھلے کی اور ایمان لاوے تو ساتہہ تقدیر کی بہلائی اوسکی کی اور برائی اوسکی کی کہا سچ کہا تونے کہا اوس شخص نے پس خبر دو مجکو احسان
سے یعنی نیکی کرنے سے فرمایا کہ احسان یہہ ہے کہ بندگی کرے تو اللہ کی گویا کہ تو دیکھتا ہے اوسکو پس اگر نہین دیکھہ سکتا تو اوسکو پس تحقیق وہ
دیکھتا ہے تجکو کہا اوسنے پس خبر دو مجکو قیامت سے فرمایا نہین وہ شخص کہ پوچھا گیا قیامت سے زیادہ جاننے والا پوچھنے والے سے یعنی مین اور
تو دونو برابر ہین نہ جاننے مین کہا اوس شخص نے پس خبر دو مجکو علامتون اوسکی سے فرمایا علامت قیامت کی یہہ ہے کہ جنے گی لونڈی
مالک اپنی کو یعنی لوگ حرم بہت کرینگے اور لونڈی بچہ کثرت سے پیدا ہونگے اور علامت یہہ ہے کہ دیکھے تو ننگے پانوؤن والون کو ننگے بدن والون کو مفلسون کو
چرانیوالے بکریون کی کو فخر کرینگے بیچ عمارتون کی کہا روایت کرنیوالے نے پہر چلا گیا وہ شخص پس ٹہرا رہا مین دیر تک یعنی حضرت سے
حال نہ پوچھا کہ کون تہا پہر فرمایا حضرت نے واسطے میرے اے عمر کیا جانتا ہے تو کون تہا پوچھنے والا کہا مینے اللہ اور رسول اوسکا زیادہ
جاننے والا ہے فرمایا پس تحقیق وہ شخص جبرئیل تہا آیا تہا تمہارے پاس سکہاتا تہا تمکو دین تمہارا روایت کی یہہ مسلم نے اور روایت
کی یہہ حدیث ابو ہریرہ نے ساتہہ اختلاف کی اور بیچ اوس روایت کی یہہ ہے اور جب دیکھے تو ننگے پانو والون کو ننگے بدن والون کو
بہرون کو گونگون کو بادشاہ زمین کی بیچ پانچ چیزونکی کہ نہین جانتا اونکو مگر اللہ یعنی قیامت کا علم وہ نہین پانچ چیزون مین داخل ہے
کہ سوا اللہ کی اونکو کوئی نہین جانتا پہر پڑہی یہہ آیۃ تحقیق اللہ نزدیک اوسکی ہے علم قیامت کا اور مینہہ کا کہ کب برساوے گا آخر آیہ
تک **ف** باقی آیۃ یہہ ہے وَيَعْلَمُ مَا فِي الْأَرْحَامِ وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ مَاذَا تَكْسِبُ غَدًا وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ بِأَيِّ أَرْضٍ تَمُوتُ
إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ خَبِيرٌ یعنی اور جانتا ہے جو کچہہ پیٹون مین ہے یعنی بیٹا یا بیٹی اور نہین جانتا کوئی کہ کیا کریگا کل کو اور نہین جانتا کوئی کہ کس زمین مین مریگا تحقیق اللہ
دانا خبردار ہے پس یہہ باتین سوا اللہ کی عقل سے کوئی نہین جان سکتا مگر جسکو کہ اللہ تعالی معلوم کروا دیتے ساتہہ وحی یا الہام کی اور یہہ جو فرمایا
کہ اگر طاقت رکھے تو طرف اوسکی راہ کی یعنی اگر خرچ راہ اور سواری میسر ہوا اور رہزنی دریاسے درمیان مین فرضیت حج کی نہین جلتے
رہتے اور تعجب لوگون نے اس لیے کیا کہ اگر اوسکو حقیقت اسلام کی معلوم تہی تو پہر کیون سوال کیا اور ایمان لانا اللہ پر یہہ ہے کہ اوسکی ذات اور صفات
کو حق اعتقاد کرے اور فرشتون پر ایمان لاوے کہ بندے اللہ کی ہین نورانی فرمانبردار اور کتابون پر ایمان لاوے کہ کلام قدیم اوسکی ہین
بہیجین رسولون اپنے پر اونمین سے قرآن شریف افضل ہے سب سے اور کتابین ایک سو چار ہین چار تو مشہور توریت انجیل زبور

یا سجود کو اور اگر بعد نماز کی شک ہوا تو نہین اعادہ یعنی پہیرتی نہین آتی اور اگر شک کیا کہ تکبیر تحریمہ کہی ہی یا نہین یا نقض وضو کا ہوا ہی یا نہین یا نجاست پڑی ہی کوئی ہی یا نہین یا مسح کیا ہی سر پر یا نہین اگر اول مرتبہ یہہ شک واقع ہوا ہی تو نماز سرنو پڑہی اور اگر اسیطرح شک بارہا ہوتا ہی تو نئی سری سی نماز پڑہنی کی کچھ حاجت نہین ہی **مسئلہ** جو چیز کہ واقع ہوتی ہی دل مین قصد گناہ سی وہ پر پانچ مرتبہ کی ہی اول تو ہاجس کہ پڑی دل مین پہر دوسری کہ جاری ہوا اسکی دل مین اوسکو کہتی ہین خاطر تیسری حدیث نفس کہ دل مین آتا ہی تردد اس کام کو کبھی تو انکیچ جو تہی ہم کہ ترجیح دینا ایک کام کرنیکو پانچوین عزم وہ ہی قوت دینا اور تاکید دینا دل مین اوس قصد کو اور پکڑ نیکی پس ہاجس پر مواخذہ نہین کیا جاتا اجماعا اسواسطی کہ نہین اوسکو اختیار اور خاطر اور حدیث نفس یہہ بہی مرفوع ہین اس امت سی اور ہم اگر نیکی کا ہی لکہی جاتی ہی اوسکی ایک نیکی اور اگر ہم ہی برائی کا تو نہین لکہا جاتا ہیں ہم بہی مرفوع ہوا اور رہی پر عزم پس محققین اسپر ہین کہ اسپر مواخذہ کیا جاتا ہی یہہ مسائل اشباہ و النظائر مین سی نقل ہوئی بحمد اللہ کہ تمام ہوا خلاصہ احادیث کا اب شروع ہوتا ہی کتاب الایمان **کتاب الایمان** یہہ کتاب ہی بیچ بیان ایمان کی **ف** ایمان شرع مین مراد ہی اس سی کہ یقینا اعتقاد کری کہ جو کچھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کیطرف سی لائی ہین حق ہی اور فقط سچا جاننا پیغمبر کا اور پہچاننا حق کا حصول ایمان مین کافی نہین ہی جب تک کہ مرتبہ تصدیق و تسلیم کو یعنی گرویدہ ہونی کو پہنچی اور باطن مین قرار نہ پکڑی کیونکہ بعضی کافر بہی حضرت کو حق جانتی تہی لیکن از راہ عناد کی انکار کرتی تہی و حقیقت ایمان کی یہی ہی کہ دل سی تصدیق کری لیکن حکم ایمان والونکی جب جاری ہونگی کہ زبان سی بہی اقرار کری مگر بہرا گونگا معذور ہی اور باوجود تصدیق اور اقرار کی اگر ایسی بات کری کہ شارع نی اوسکو علامت کفر کی کی ہی مانند سجدہ کرنی بت کی یا زنار باندہنی کی شرعا یہہ بہی حکم کافر مین ہی اور اسلام شرع مین مراد ہی فرمانبرداری کرنی احکام الہی کی اور بجالانا پانچون رکنون کا جو حدیث مین مذکور ہین پس اسلام نام باعتبار اعمال ظاہر کی ہی اور ایمان نام باعتبار اعتقاد باطن سکے اور ان دونونکا نام دین ہی

**الفصل الاول** فصل پہلی

عن عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ قال بینما نحن عند رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ذات یوم اذ طلع علینا رجل شدید بیاض الثیاب شدید سواد الشعر لا یری علیہ اثر السفر ولا یعرفہ منا احد حتی جلس الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فاسند رکبتیہ الی رکبتیہ ووضع کفیہ علی فخذیہ وقال یا محمد اخبرنی عن الاسلام قال الاسلام ان تشہد ان لا الہ الا اللہ وان محمدا رسول اللہ وتقیم الصلوۃ وتؤتی الزکوۃ وتصوم رمضان وتحج البیت ان استطعت الیہ سبیلا قال صدقت فعجبنا لہ یسألہ ویصدقہ قال فاخبرنی عن الایمان قال ان تؤمن باللہ وملئکتہ وکتبہ ورسلہ والیوم الاخر وتؤمن بالقدر خیرہ وشرہ قال صدقت قال فاخبرنی عن الاحسان قال ان تعبد اللہ کانک تراہ فان لم تکن تراہ فانہ یراک قال فاخبرنی عن الساعۃ قال ما المسئول عنہا باعلم من السائل قال فاخبرنی عن اماراتہا قال ان تلد الامۃ ربتہا وان تری الحفاۃ العراۃ العالۃ رعاء الشاء یتطاولون فی البنیان قال ثم انطلق فلبثت ملیا ثم قال لی یا عمر اتدری من السائل قلت اللہ ورسولہ اعلم قال فانہ جبرئیل اتاکم یعلمکم دینکم رواہ مسلم ورواہ ابو ہریرۃ مع اختلاف وفیہ واذا رأیت الحفاۃ العراۃ الصم البکم ملوک الارض فی خمس لا یعلمہن الا اللہ ثم قرأ ان اللہ عندہ علم الساعۃ وینزل الغیث الایۃ متفق علیہ روایت ہی حضرت عمر بن خطاب کی سی راضی ہوا اللہ اونسی

کہا کہ اوس وقت کہ تھی ہم نزدیک رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک دن ناگاہ ظاہر ہوا او پر ہماری ایک شخص نہایت سفید کپڑی بہت سیاہ تھی بال نہین معلوم
ہوتا تہا اوس پر نشان سفر کا او رنہین پہچانتا تہا اوسکو ہم مین سی کوئی یعنی غبار وغیرہ بہی مثل مسافرون کی اوس پر نہ تہا اور نہ شہر کا معلوم
ہوتا تہا کہ ہم پہچانتی یہانتک کہ بیٹہا روبرو حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پس لگا دیے دونو زانو اپنی طرف دونو زانو حضرت کی یعنی
نہایت قریب بیٹہا تا جواب سوال کا اچہی طرح سنے اور رکہی دونو ہاتہہ اپنی اوپر دونو زانون اپنی کی یعنی جلسے شاگرد اوستاد کی آگی ادب بیٹہتا ہی
یا رکہی اوپر دونو زانون آنحضرت کی اور کہا ای محمد خبر دو مجکو اسلام سی یعنی حقیقت اسلام سی فرمایا حضرت نی اسلام یہہ ہی کہ گواہی
دے تو یہہ کہ نہین کوئی معبود مگر اللہ اور گواہی دی یہہ کہ محمد بہیجی ہوئی اللہ کی ہین اور پڑہی تو نماز اچہی طرح یعنی ساتہہ شرایط اور ارکان اور سنتون
اور آداب کی بجا لاوی اور دے تو زکوۃ اور روزہ رکہی رمضان کی اور حج کری خانہ کعبہ کا اگر طاقت رکہی تو طرف اوسکی راہ کی کہا اوس
شخص نی کہ سچ کہا تو نی پس تعجب کیا ہمنی واسطی اوسکی کہ پوچہتا ہی حضرت سی اور تصدیق کرتا ہی اوسکو کہا اوس شخص نی خبر دو مجکو
ایمان سی فرمایا حضرت نی یہہ کہ ایمان لاوی تو ساتہہ اللہ کی اور فرشتون اوسکی کی اور کتابون اوسکی کی اور رسولون اوسکی کی اور دن
پچہلی کی اور ایمان لاوی تو ساتہہ تقدیر کی بہلائی اوسکی کی اور برائی اوسکی کی کہا سچ کہا تو نی کہا اوس شخص نی پس خبر دو مجکو احسان
سی یعنی نیکی کرنی سی فرمایا کہ احسان یہہ ہی کہ بندگی کری تو اللہ کی گویا کہ تو دیکہتا ہی اوسکو پس اگر نہین دیکہہ سکتا تو اوسکو پس تحقیق وہ
دیکہتا ہی تجکو کہا اوسنی پس خبر دو مجکو قیامت سی فرمایا نہین وہ شخص کہ پوچہا گیا قیامت سی زیادہ جاننی والا پوچہنی والی سی یعنی مین اور
تو دونو برابر ہین نہ جاننی مین کہا اوس شخص نی پس خبر دو مجکو علامتون اوسکی سی فرمایا علامت قیامت کی یہہ ہی کہ جنی گی لونڈی
مالک اپنی کو یعنی لوگ حرم بہت کرینگی اور لونڈی بچہ کثرت سی پیدا ہونگی اور علامت یہہ ہی کہ دیکہی تو ننگی پانوں والون کو ننگی بدن والون کو مفلسونکو
چرانیوالی بکریون کی کو فخر کرینگی بیچ عمارتون کی کہا روایت کرنیوالی نی پہر چلا گیا وہ شخص پس ٹہرا رہا مین دیر تک یعنی حضرت سی
حال نہ پوچہا کہ کون تہا پہر فرمایا حضرت نی واسطی میری ای عمر کیا جانتا ہی تو کون تہا پوچہنی والا کہا مینی اللہ اور رسول اوسکا زیادہ
جاننی والا ہی فرمایا پس تحقیق وہ شخص جبرئیل تہا آیا تہا تمہاری پاس سکہاتا تہا تمکو دین تمہارا روایت کی یہہ مسلم نی اور روایت
کی یہہ حدیث ابو ہریرہ نی ساتہہ اختلاف کی اور بیچ اوس روایت کی یہہ ہی اور جب دیکہی تو ننگی پانوں والون کو ننگی بدن والونکو
پہر اونکو گونگا بادشاہ زمین کی بیچ پانچ چیزونکی کہ نہین جانتا اونکو مگر اللہ یعنی قیامت کا علم او نہین پانچ چیزون مین داخل ہی
کہ سوا اللہ کی اونکو کوئی نہین جانتا پہر پڑہی یہہ آیۃ تحقیق اللہ نزدیک اوسکی ہی علم قیامت کا او مینہہ کا کہ کب برساوی گا آخر آیہ
تک ف باقی آیۃ یہہ ہی وَيَعْلَمُ مَا فِي الْأَرْحَامِ وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ مَاذَا تَكْسِبُ غَدًا وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ بِأَيِّ أَرْضٍ تَمُوتُ
إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ خَبِيرٌ یعنی اور جانتا ہی جو کچہہ پیٹونمین ہی یعنی بیٹا یا بیٹی اور نہین جانتا کوئی کہ کیا کریگا کل کو او نہین جانتا کوئی کہ کس زمین مین مریگا تحقیق اللہ
دانا خبردار ہی پس یہہ باتین سوا اللہ کی عقل سی کوئی نہین جان سکتا مگر جسکو کہ اللہ تعالی معلوم کروا دی ساتہہ وحی یا الہام کی اور اوپر جو فرمایا
کہ اگر طاقت رکہی تو طرف اوسکی راہ کی یعنی اگر خرچ راہ اور سواری میسر ہو اور ہولی دریا سی درمیان مین فرضیت حج کی نہین جاتی
رہتی اور تعجب لوگون نی اس لیے کیا کہ اگر اسکو حقیقت اسلام کی معلوم تہی تو پہر کیون سوال کیا او ایمان لانا اللہ پر یہہ کہ اوسکی ذات او صفات
کو حق اعتقاد کری اور فرشتون پر ایمان لاوی کہ بندی اللہ کی ہین نورانی فرمان بردار اور کتابون پر ایمان لاوی کہ کلام قدیم اوسکی مین
بہیجین رسولون اپنی پر اونمین سی قرآن شریف افضل ہی سب سے اور کتابین ایک سو چار ہین چار تو مشہور توریت انجیل زبور

فرقان اور سوا اون کے جو اور چھوٹی کتابون اور رسولون پر ایمان لاوی که بهیجا اونکو الله تعالی نی واسطی خلق کی اور پاک ہین گناہون سی اور دن پیچھلا مراد ہی مابعد موت سی
قائم ہونی قیامت تک اور وقت داخل ہونی بهشت تلک اعتقاد کری که جو کچھ الله رسول نی خبر دی ہی احوال آخرت سی یعنی عذاب قبر
اور حساب کتاب وغیره سب حق ہی اور تقدیر پر ایمان لاوی که جو نیکی بدی ہوتی ہی سب روز ازل کی لکھدی ہی اوسکی اراده سی ہوتی
ہی لیکن نیکی سی راضی ہی اور بدی سی ناراض اور بندی کو بھی کرنی نه کرنی مین دخل دیا ہی اسی پر ثواب دیگا ثواب دینا فضل اوسکا ہے
اور عذاب عدل اور یہه جو فرمایا که احسان یہه ہی که بندگی کری تو الله کی گویا که تو دیکھتا ہی اوسکو کیونکه جسکو یہه حالت حاصل ہوگی کمال ہیبت
وتعظیم الله تعالی کی اور خشوع اور ذوق ومحبت پیدا ہوگی اسکو مقام مشاهده اور استغراق کہتی ہین پس اگر نہین دیکھہ سکتا اوس کو
پس تحقیق وه دیکھتا ہی تجکو یعنی اگر ایسی حالت عبادت مین تجھی نہین حاصل ہی که گویا که دیکھتا ہی تو اوسکو تو اسطرح عبادت کر اور جان که وه
حاضر ناظر ہی اسمین بھی خوف وخشیت پیدا ہوگی اور احتیاط کریگا حرکات وسکنات مین جاننا چاہیئی که مدار دین کا اور اوسکی کمال کا فقه اور
عقائد اور تصوف پر ہی اس حدیث مین تینون چیزین بیان ہوئین اسلام اشاره ہی فقه پر که اوسمین سب احکام واعمال شرعی بیان ہوتی
ہین اور ایمان اشاره ہی عقائد پر اور احسان اشاره ہی اصل تصوف پر که وه مراد ہی توجه الی الله سی اور فقه اور تصوف اور عقائد لازم
ایک دوسری کی ہین که کوئی انمین ہی بغیر دوسری کی تمام نہین ہوتا بیان اسکا یہه که تصوف بغیر فقه کی درست نہین اس لیی که احکام الہی
بغیر فقه کی معلوم نہین ہوتی اور فقه بغیر تصوف کی تمام نہین ہوتی اسلیی که عمل بغیر حضور اور توجه الی الله کی تمام نہین ہوتا اور یہه
دونو بدون ایمان کی ہرگز صحیح نہین مانند روح وبدن کی که کوئی ان مین سی بدون دوسری کی وجود نہین پکڑتا فرمایا ہی امام مالک رح نی
که جو صوفی ہوا اور فقیه نه ہوا پس زندیق ہوا یعنی بد دین اور جو فقیه ہوا اور صوفی نہوا پس زاہد خشک ہوا اور جسنی دونو حاصل کیئی پس
محقق ہوا کمال یہی ہی باقی سب گمراہی ہی منه التوفیق والاستعانة اور فخر کرینگی بیچ عمارتون کی یعنی گنوار محتاج اس درجه کو پہنچینگے که اونچی مکان
بناوینگی اور آپس مین فخر کرینگے یہه بسبب بی انتظامی کی ہوگا که رذالی خوش ہونگی اور اشراف وکمالی خراب یہه سب ترجمه شیخ
عبد الحق رح کی مین مذکور ہے **وعن** ابن عمر قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم بُنِیَ الاسلام علی خمس
شهادة ان لا اله الا الله وان محمدا عبده ورسوله واقام الصلوة وایتاء الزکوة والحج وصوم رمضان متفق علیه اور روایت ہی
ابن عمر سی که کہا فرمایا رسول خدا صلی الله علیه وسلم نی بنیاد رکھی گئی اسلام کی اوپر پانچ چیزون کی گواہی دینا اسکا که نہین کوئی معبود سوا خدا
کی اور تحقیق محمد صلی الله علیه وسلم بندی اوسکی اور بھیجی ہوئی اوسکی ہین اور پڑھنا نماز کا اچھی طرح اور دینا زکوة کا اور کرنا حج کا اور رکھنی روزی
رمضان کی روایت کی بخاری ومسلم نی **وعن** ابی هریرة قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم الایمان بضع و
سبعون شعبة فافضلها قول لا اله الا الله وادناها اماطة الاذی عن الطریق والحیاء شعبة
من الایمان متفق علیه اور روایت ہی ابی ہریره سی که کہا فرمایا رسول خدا صلعم نی که ایمان کی کتنی اوپر ستر شاخین ہین
پس افضل اون مین سی ہی کہنا لا اله الا الله کا یعنی کہنا اور اعتقاد کرنا اسپر اور کمتر اون مین سی ہی دور کرنا ایذا کی چیز کا راه سی اور حیا یعنی شرم
کرنی بری کامون کی کرنی مین بڑی شاخ ہی ایمان سی روایت کی یہه بخاری ومسلم نی ف بضع عربی مین کہتی ہین تین سی نو تک کو اور
تفصیل ان شعبون یعنی شاخون ایمان کی بعضی کتابون حدیث کی مین لکھی ہی وه یہه ہی که ایمان بالله پر اور صفات اوس کی پر اور اعتقاد
کرنا اسکا که جو سوا الله کی اور صفات اوسکی کی ہی حادث ہی یعنی نو پیدا ہی قدیم نہین اور ایمان لانا خدا تعالی کی فرشتون پر اور کتابون

یات میں ثابت کیا کہ یہ آیت منافی اوس آیت کی ہی اور وہ مخالف اسکی و سوا اسکی نہیں کہ نازل ہوئی کتاب اللہ کی سچا کرتی ہی بعض اوسکی بعض کو پس مت جھٹلاؤ بعض اوسکی کو بعض سے پس جو جانو تم اوس میں سے پس کہو اور جو نجانو تم پس سپرد کرو اوسکو طرف جاننے والے اوسکی کی روایت کی یہ احمد اور ابن ماجہ نے **ف** طرف جاننے والے کی یعنی طرف اللہ اور رسول اوسکی کی سونپو یا مراد جاننے والے سے وہ ہی کہ تم سے علم زیادہ رکھتا ہو علما میں سے اور مثال اس حدیث کی اور بہت حدیثیں ہیں ۔ **وعن** ابن مسعود قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انزل القرآن علی سبعة احرف لکل اٰیة منها ظهر وبطن ولکل حد مطلع رواه في شرح السنة اور روایت ہی ابن مسعود سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نازل کیا گیا قرآن اوپر سات طرح کی وجہوں کے ہر آیت کی ان میں سے ظاہر ہی اور باطن ہی اور واسطے ہر حد کی جگہ خبردار ہونے کی روایت کی یہ شرح السنہ میں **ف** مراد سات طرح سے سات لغت ہیں جو مشہور تھی عرب میں ساتھ فصاحت کی اور وہ یہ ہیں لغت قریش اور طی اور ہوازن اور اہل یمن اور ثقیف اور ہذیل اور بنی تمیم کی پس قرآن نازل ہوا یہ لغت قریش کے لغت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی جب تمام عرب پر یہ پڑھنا اوسپر دشوار ہوا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جناب باری تعالی سے التماس کیا اس امر میں فراخی ہو پس حکم ہوا کہ ہر کوئی اپنی لغت میں پڑھے حضرت عثمان کے زمانہ تک اسیطرح پڑھتے تھے جب اونہوں نے دیکھا کہ کلام اللہ لکھا اکثر اسلام کے شہروں میں بھی تو خوف کیا اور پڑھا سی لغت کی کہ زید بن ثابت کی ساتھ حکم حضرت ابو بکر کے اور صلاح حضرت عمر کی جمع کیا تھا اور حکم کیا ساتھ مٹادالنے اور لغات کی اس لیے کہ دیکھا اونہوں نے کہ لوگ اختلاف کرتے ہیں اور بعضی بعضوں کو کافر کہتے ہیں پس نہ رہا اون لغات سے مگر یہ اور منقول ہوئی اور یہی صحیح باقی رہا بعد اوسکے مبالغہ کرتا ہے ہم کو پہنچا ساتھ سند واتصل کی اور باقی رہا یہ اختلاف کہ اس لغت میں مگر تھا یعنی ادغام اور امالہ وغیرہ پس اون قرأتیں جاری ہیں اور بعضوں کے نزدیک مراد سات طرح سے ساتھ قرأتیں ہیں جو کہ تواتر سے چلی آتی ہیں کہا ہے علما نے کہ تواترین اگرچہ زیادہ ہیں سات سے لیکن وہ رجوع کرتی ہیں طرف سات وجہوں کی اختلاف سے ایک تو اختلاف کلمہ ذات اوسکی کی زیادتی کر یا نقصان کر اور دوسری اختلاف جمع اور مفرد کا اور تیسری اختلاف مذکر اور مونث کا چوتھی اختلاف صرف کی مانند تخفیف و تشدید کی اور فتحہ اور کسرہ کی مانند میّت اور میت اور یقنط اور یقنط کی پانچویں اختلاف اعراب کا چھٹی اختلاف حرفوں کا جیسے کہ لکن الشیاطین ساتھ تشدید نون کی اور تخفیف اوسکی کی ساتویں اختلاف لغات کا اداکرنے میں مانند تفخیم اور امالہ کی جاری ہی واسطے ان سبھوں کے ہی تقریر کی ہی اور مراد ساتھ ظاہر کی یہ ہے کہ سب اہل زبان اوسکو سمجھتے ہیں اور باطن وہ کہ بندگان خاص حقتعالی کی اوسپر مطلع ہیں اور حد معنی طرف اور نہایت کی ہی جیسے کہ ہر ایک ظاہر اور باطن کی ایک حد اور نہایت ہی اور ہر حد اور نہایت کی لیے ایک مطلع ہی یعنی مقام ہی کہ اوسپر چڑھتے ہیں یعنی اوسکی حاصل کرنے سے آدمی مطلع ہوتا ہی اوس حد اور نہایت پر پس مطلع ظاہر کا سیکھنا عربیت کا ہی اور اون علوم کا کہ ظاہر معنی قرآن کی ساتھ اوسکی متعلق ہیں اور معرفت اسباب نزول کی اور ناسخ منسوخ کی اور مانند اوسکی کی اور مطلع باطن کا ریاضت ہی اور اتباع ظاہر کا اور عمل کرنا اوسپر اور پاک کرنا نفس کا اور صاف کرنا دل کا وغیرہ کہ بعد حصول اوسکی کی اوپر باطن قرآن کی مطلع ہوتا ہی اور امام محی السنة نے معالم التنزیل میں لکھا ہی کہ ظاہر لفظ قرآن کی اور بطن تاویل اوسکی اور مطلع فہم یعنی سمجھنا اوسکی کا غور کرنیوالے سے پر تاویل اور معانی اوس کی جنہیں لکھتے میں اوسکی غیر نہیں کہتی ہو حق سید حق ۔ **وعن** عبد اللہ بن عمرو قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم العلم ثلثة اٰية محكمة او سنة قائمة او فريضة عادلة وما كان سوى ذلك فهو فضل رواه

ابوداؤد وابن ماجہ۔ روایت ہے عبداللہ بن عمرو سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ علم تین ہیں آیۃ محکمۃ یا سنت قائمہ یا فریضہ عادلہ اور جو چیز کہ سوا اسکے ہے پس وہ فضل ہے روایت کی یہ ابوداؤد اور ابن ماجہ نے ف یعنی علم دین کے تین ہیں آیۃ محکمۃ سے اشارہ ہے طرف کتاب اللہ کی آیۃ محکمہ اصل کتاب کی ہیں اسلیے ونہی کو ذکر کیا اور جو علوم کہ وسیلہ انکے ہیں متعلق انکے ساتھ ہیں اور سنت قائمہ یعنی حدیثیں کہ ثابت ہیں ساتھ معاملت متصلہ اسناد کی اور فریضہ عادلہ اشارہ ہے اجماع اور قیاس کی کہ نکالا گیا ہے کتاب و سنت سے اور اسکو فریضہ اسلیے فرمایا کہ عمل واجب ہے اسکا ساتھ کتاب و سنت کے چنانچہ معنی عادلہ کے یہی ہیں کہ مثل اور عدیل کتاب و سنت کے ہیں حاصل معنی حدیث کے یہ ہوئے کہ اصول دین کے چار ہیں کتاب اور سنت اور اجماع اور قیاس اور جو علم سوا انکے ہیں فضل ہیں یعنی زاید و بے معنی و حق۔

**وعن** عوف بن مالك الأشجعي قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا يقص إلا أمير أو مأمور أو مختال رواه أبو داود ورواه الدارمي عن عمرو بن شعيب عن أبيه عن جده وفي روايته أو مراء بدل أو مختال اور روایت ہے عوف بن مالک اشجعی سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے قصہ بیان کریگا مگر حاکم یا محکوم یا تکبر کرنیوالا روایت کی یہ ابوداؤد نے اور روایت کی دارمی نے عمرو بن شعیب سے اونے باپ سے اونے دادا سے اور بیچ روایت دارمی کی لفظ او مراء یعنے ریاکار ہے بدلے او مختال کے ف مراد قصہ سے بیان کرنا وعظ اور نصیحت اور قصوں اور اخبار کا ہے معنی یہہ ہیں کہ یہ فعل نہیں صادر ہوتا مگر تین شخصوں سے دو تو حق پر ہیں یعنی امیر اور مامور یا ہے انکو کہ وہ وعظ بیان کریں اور ایک یعنی متکبر اسکو نکہنا چاہیے پس حق وعظ کہنے کا اول تو حاکم کا ہے کیونکہ وہ مہربان ہوتا ہے رعیت پر اور اصلاح انکی خوب جانتا ہے اور اسکے بعد وہ علما ہیں جو کوئی تقوی اور ترک طمع رکھتا ہوگا اسکو مقرر کریگا پس دوسرا مامور ہے ایک تو یہ ہوا کہ حاکم نے اسکو حکم کر دیا اور دوسرا وہ شخص کہ اللہ تعالے کی طرف سے حکم کیا گیا جیسے بعض علما اور اولیا اور وعظ کہتے ہیں پس اسمیں خوب ہے کہ انکے سوا کوئی وعظ کہے جو کہیگا تو از راہ فخر اور طلب ریاست و تکبر کے کہیگا۔

**وعن** أبي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من أفتي بغير علم كان إثمه على من أفتاه ومن أشار على أخيه بأمر يعلم أن الرشد في غيره فقد خانه رواه أبو داود اور روایت ہے ابوہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کوئی فتوی دیا گیا بے علم دیا گیا ہوگا گناہ اسکا اوسپر ہے جسنے فتوی دیا اسکو اور جسنے مشورہ دیا بھائی اپنے کو ساتھ ایسے کام کے کہ جانتا ہے کہ بھلائی بیچ سوا اسکے ہے پس تحقیق خیانت کی اسکی روایت کی یہہ ابوداؤد نے ف یعنی اگر کسی عالم سے مسئلہ پوچھا اس عالم نے مسئلہ غلط بتا دیا اور پوچھنیوالے نے اوسپر عمل کیا اور نجانا کہ یہ غلط ہے تو گناہ عالم پر ہوگا بشرطیکہ عالم نے بیچ اجتہاد میں قصور کیا ہوگا اور جسنے مشورہ بدخواہی کا دیا اوسنے خیانت کی۔

**وعن** معاوية قال إن النبي صلى الله عليه وسلم نهى عن الأغلوطات رواه أبو داود اور روایت ہے معاویہ سے کہا تحقیق حضرت نے صلی اللہ علیہ وسلم منع کیا مغالطہ دینے سے روایت کی یہہ ابوداؤد نے ف یعنی وہ مسائل کہ اونسے علما کو مغالطہ میں ڈالنے کی نسبت مشکل ہوتی اونکی کہ پس اگر قصدا پوچھے تو حرام ہے کیونکہ اسمیں ایذا ہوتی ہے مسلمان کو اور باعث فتنہ اور عداوت کا ہے اور اظہار اپنی فضیلت کا ہے اور یہہ حرام ہے مگر کہ پہلے کسی ور نے ایسا مسئلہ پوچھا اور اسکی وسکی جواب معلوم نہیں ہیں ایسا ہی پوچھے تو نہیں حرام ہے۔

**وعن** أبي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم تعلموا الفرائض والقرآن وعلموا الناس فإني مقبوض رواه الترمذي اور روایت ہے ابوہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے سیکھو تم فرائض یعنی جو چیزیں کہ اللہ نے فرض کی ہیں یا علم فرائض اور سیکھو قرآن کو

تلحقہ من بعد موتہ رواہ ابن ماجۃ والبیہقی فی شعب الایمان اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تحقیق اوس قسم سی کہ پہنچتا ہی مسلمان کو انکے عمل اوسکی سی اور نیکیوں اوسکی سی بعد مرنی اوسکی علم ہی کہ سیکہا تہا اوسکو اور رواج دیا تہا اوسکو اور اولاد نیکبخت جو چہوڑ گیا یا قرآن چہوڑ گیا وارث کو یا مسجد بنا گیا یا سرای اہل مسافروں کی بنا گیا یا نہر کہ جاری کر گیا اوسکو خیرات نکالا ہو اوسکو اپنی مال میں سی بیچ تندرستی کی او زندگی اپنی کی پہنچتا ہی اوسکو پیچہی مرنی اوسکی یعنی ثواب ان چیزونکا روایت کیا یہہ ابن ماجہ نی اور بیہقی نی بیچ شعب الایمان کی **ف** کلام اللہ کی علم میں داخل ہی کتابیں علوم شرعیہ کی اور مسجد کی حکم میں داخل ہیں مدرسی علما کی اور خانقاہیں فقرا اللہ کی یہی ہون یعنی نکا ہی ثواب پہنچتا رہتا ہی بعد مرنی کی * علی **وعن** عائشۃ انہا قالت سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول ان اللہ عز وجل اوحی الی انہ من سلک مسلکا فی طلب العلم سہلت لہ طریق الجنۃ ومن سلبت کریمتیہ اثبتہ علیہما الجنۃ وفضل فی علم خیر من فضل فی عبادۃ وملاک الدین الورع رواہ البیہقی فی شعب الایمان اور روایت ہی حضرت عائشہ سی تحقیق وہ بولیں کہ سنا میں نی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرماتی تہی تحقیق اللہ عز وجل نی وحی یعنی حکم بہیجی طرف میری یہہ کہ جو شخص چلے ایک راہ میں بیچ طلب کرنی علم کی آسان کرونگا واسطی اوسکی راہ بہشت کی اور جسکی لیجاؤں میں دونوں آنکہیں بدلہ دونگا میں سکو اون دونوں یعنی اون کی جاتی رہنی پر اور صبر کرنی پر بہشت اور زیادتی بیچ علم کی بہتر ہی زیادتی سی عبادت میں اور جڑ دین کی پرہیزگاری کرنی ہی روایت کی یہہ بیہقی نی بیچ شعب الایمان کی **ف** آسان کرونگا راہ بہشت کی یعنی معرفت و عبادت دنیا میں نصیب کرونگا تا اوسکی سبب داخل جنت میں ہووی یا معنی یہہ ہیں کہ آسان کرونگا عقبی میں راہ طرف دروازہ کی دروازوں جنت سی اور راہ طرف محل جنت کی جو محل خاص علم والونکی لیے ہی اور اوسمیں اشارہ ہی جو راہ راہوں علم کی وہ راہ ہی ہوں جنت سی اور راہیں جنت کی بند ہیں سوا دروازوں علوم کی یعنی بغیر علم کی جنت نصیب ہونی مشکل ہی لیکن شرط یہی ہی کہ خلوص نیت و عمل بہی نصیب ہو اور نہیں تو وہی بات ہی کہ چارپایہ برو کتابی چند اور مراد ساتہہ ورع کی بچنا ہی حرام سی اور شبہات سی و طمع سی کہ باعث ریا او سمعہ کی ہو عبادات میں * علی **وعن** ابن عباس قال تدارس العلم ساعۃ من اللیل خیر من احیائہا رواہ الدارمی اور روایت ہی ابن عباس سی کہا درس کہنا علم کا تہوڑی سی دیر رات کو بہتر ہی زندہ رکہنی رات کی سی روایت کی یہہ دارمی نی **ف** یعنی تمام رات نماز پڑہنی او عبادت کرنی سی تہوڑی دیر کا پڑہنا پڑہانا علم کا اسمیں بہتر ہی اور داخل ہی اسی حکم میں لکہنا علم کا او مطالعہ کرنا اوسکو واسطی حصول مقصود کی * علی **وعن** عبد اللہ بن عمرو ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مر بمجلسین فی مسجدہ فقال کلاہما علی الخیر واحدہما افضل من صاحبہ اما ہؤلاء فیدعون اللہ ویرغبون الیہ فان شاء اعطاہم وان شاء منعہم واما ہؤلاء فیتعلمون الفقہ او العلم ویعلمون الجاہل فہم افضل وانما بعثت معلما ثم جلس فیہم رواہ الدارمی اور روایت ہی عبد اللہ بن عمرو سی تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم گذری دو مجلسوں پر کہ تہیں بیچ مسجد اونکی فرمایا کہ دونوں اوپر بہلائی کی ہیں لیکن ایک اونمیں سی بہتر ہی نیکی میں دوسری سی ایک جماعت عبادت کرتی ہیں اور دعا کرتی ہیں اللہ سی اور رغبت کرتی ہیں طرف اوسکی اور امیدوار ہیں اوس سی حصول مقصود کی اور حصول مقصود انکا اللہ پر موقوف ہی پس اگر چاہی دیوی اونکو اور اگر چاہی نہ دیوی اونکو اور جماعت دوسری سیکہتی ہیں فقہ کو یا فرمایا علم کو او سکہاتی ہیں جاہل کو پس یہہ بہتر ہیں اوس سی اور اسکی نہیں کہ بہیجا گیا ہوں میں معلم پہر بیٹہ گئی اونمیں

روایت کی یہ دارمی نے ف گذرے وے مجلسوں یعنی صحابہ دو جا بیٹھے مجلس کر رہے تھے ایک جماعت تو دعا میں مشغول تھی اور دوسری مذاکرہ
علم میں پھر بیٹھ گئے ان میں یعنی جو کہ مذاکرہ علم کا کرتے تھے پس ان کی زیادہ کیا فضیلت ہوگی کہ سردار انبیا کے صلی اللہ علیہ وسلم اونکے ساتھ بیٹھے اور اپنے
تئیں ان میں سے گنا بیت گدا یا زا یمنی خبریست کہ سلطان جہان با ماست امروز **وعن** ابی الدرداء قال سئل رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم ما حد العلم الذی اذا بلغہ الرجل کان فقیہا فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
من حفظ علی امتی اربعین حدیثا فی امر دینہا بعثہ اللہ فقیہا وکنت لہ یوم القیمۃ شافعا وشہیدا
اور روایت ہے ابی درداء سے کہا سوال کیے گئے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کیا ہے مقدار علم کی کہ جس وقت پہنچے اوسکو آدمی ہو فقیہ یعنی اوٹھایا
جاوے عالم بیچ زمرہ علما کی آخرت میں پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص یاد کرے واسطے نفع امت میری کی چالیس حدیثیں یہ مقصد
دین او تکمیل اوٹھاویگا اوسکو اللہ قیامت کو فقیہ اور ہونگا میں اوسکا دن قیامت کی شفاعت کرنیوالا اور گواہ یعنی اوسکی طاعت پر **ف**
کہا ہے علما نے کہ مقصود پہنچانا چالیس حدیثوں کا ہے لوگوں کو اگرچہ یاد رکھتا ہو سبب اس حدیث کے اکثر علما چہل حدیثیں تصنیف کر کر امیدوار
شفاعت و گواہی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہوئے ہیں **وعن** انس بن مالک قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
ہل تدرون من اجود جودا قالوا اللہ ورسولہ اعلم قال اللہ اجود جودا ثم انا اجود بنی آدم
واجودہم من بعدی رجل علم علما فنشرہ یاتی یوم القیمۃ امیرا وحدہ او قال امۃ واحدۃ
اور روایت ہے انس بن مالک سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا جانتے ہو تم کون ہے بہت سخی سخاوت کی رو میں عرض کیا صحابہ
اللہ اور رسول اوسکا دانا تر ہے فرمایا اللہ بڑا سخی ہے سخاوت میں بعد اوسکے میں ہوں بنی آدم میں سے اور بڑا سخی لوگوں میں بیچ میرے وہ شخص ہے کہ سکھایا
علم پس پھیلایا اوسکو آویگا دن قیامت کی بمنزلہ ایک امیر کی یا فرمایا بمنزلہ ایک گروہ کی **ف** بمنزلہ ایک امیر کی یعنی قیامت کو تنہا مانند امیر کی آویگا
کہ وہ تابع کسیکا نہیں ہوویگا اور اوسکی ساتھ تابع اور خادم ہونگی اور راوی کو شک ہوا ہے کہ امیرا وحدہ فرمایا ہے یا بجای اوس کی
امۃ واحدۃ فرمایا یعنی تن تنہا مانند ایک گروہ کی ہوگا مقصود یہ ہے کہ معزز اور مکرم ہوویگا درمیان خلائق کی اور با شوکت و حشمت
ہوویگا اوس دن ح **وعنہ** ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال منہومان لا یشبعان منہوم فی العلم لا یشبع منہ
ومنہوم فی الدنیا لا یشبع منہا روی البیہقی الاحادیث الثلثۃ فی شعب
الایمان وقال قال الامام احمد فی حدیث ابی الدرداء ہذا متن مشہور فیما بین
الناس ولیس لہ اسناد صحیح اور انہیں سے روایت ہے کہ تحقیق حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دو میں
حرص کرنیوالے نہیں پیٹ بھرتا اونکا ایک تو حرص کرنیوالا بیچ علم کی نہیں پیٹ بھرتا اوسکا اور ایک حرص کرنیوالا بیچ دنیا کی نہیں پیٹ بھرتا اوسکا روایت کیا
ان تینوں حدیثوں کو بیہقی نے شعب الایمان میں اور کہا کہ کہا امام احمد نے بیچ حدیث ابی درداء کی یہ متن مشہور ہے درمیان لوگوں کی اور نہیں اسناد
اوسکی صحیح **ف** کہا امام نووی نے یہ حدیث ضعیف ہے باوجود اسکی طرق اسکی متعدد ہیں کہ بعضوں سبب بعضوں کی قوت پکڑتی ہیں اور اتفاق
کیا ہے علما نے اس پر کہ حدیث ضعیف پر فضائل اعمال میں عمل کرنا جائز ہے **وعن** عون قال قال عبد اللہ بن مسعود
منہومان لا یشبعان صاحب العلم وصاحب الدنیا ولا یستویان اما صاحب العلم فیزداد رضا
للرحمن واما صاحب الدنیا فیتمادی فی الطغیان ثم قرأ عبد اللہ

كَلَّا إِنَّ الْإِنْسَانَ لَيَطْغَىٰ أَنْ رَآهُ اسْتَغْنَىٰ قَالَ وَقَالَ الْآخَرُ إِنَّمَا يَخْشَى اللَّهَ مِنْ عِبَادِهِ الْعُلَمَاءُ رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ
اور روایت ہی عون سی کہ کہا عبد اللہ بن مسعود نی دو حریص ہیں نہیں سیر ہوتی ایک صاحب علم اور دوسرا صاحب دنیا اور نہیں برابر ہیں
دونو آپس میں پر صاحب علم میں زیادہ کرتا ہی رضا خدا کی اور صاحب دنیا بس زیادتی کرتا ہی بیچ سرکشی کی پہر پڑہی عبد اللہ نی
یعنی سند کی لیے یہہ آیہ ہرگز نہیں یون تحقیق آدمی البتہ سرکشی کرتا ہی اس لیے کہ دیکھا اپنی تئین بی پروا یعنے لوگون سی بسبب کثرت مال
کی کہا عون نی اور پڑہی عبد اللہ نی دوسری شخص کی حق میں یعنی فضیلت علما میں یہہ آیہ سوا اسکی نہیں کہ ڈرتی ہین اللہ سے بندون
اوسکی سی عالم روایت کی یہہ دارمی نی وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ أُنَاسًا مِنْ أُمَّتِي
سَيَتَفَقَّهُونَ فِي الدِّينِ وَيَقْرَءُونَ الْقُرْآنَ يَقُولُونَ نَأْتِي الْأُمَرَاءَ فَنُصِيبُ مِنْ دُنْيَاهُمْ وَنَعْتَزِلُهُمْ
بِدِينِنَا وَلَا يَكُونُ ذَلِكَ كَمَا لَا يُجْتَنَى مِنَ الْقَتَادِ إِلَّا الشَّوْكُ كَذَلِكَ لَا يُجْتَنَى مِنْ قُرْبِهِمْ إِلَّا قَالَ مُحَمَّدُ
ابْنُ الصَّبَّاحِ كَأَنَّهُ يَعْنِي الْخَطَايَا رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ اور روایت ہی ابن عباس سی کہا فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تحقیق
کتنی لوگ امت میری سی سمجہہ حاصل کرینگی بیچ دین کی اور پڑہین گی قرآن کہین گی جاتی ہین ہم سردارونکی پاس پس پہنچین ہم دنیا اونکی سی اور کہیو
رہین گی اونسی اپنی دین کو اور نہین ہوتا یہہ یعنی دین و دنیا جمع نہیں ہو سکتی امرا کی صحبت میں نہیں ہوتا مگر نقصان جیسا کہ نہیں چنا جاتا
درخت خاردار سی مگر کانٹا اسیطرح نہیں چنی جاتی نزدیکی اونکی سی مگر کہا محمد بن صباح نی گویا کہ وہ مراد رکہتی تہی خطایا روایت کی یہہ ابن
ماجہ نی ف پڑہین گی قرآن اور جاوینگی امیرونکی پاس واسطی اظہار فضیلت و طمع مال و جاہ کی نہ واسطی حاجت ضروری کی پس
جب کہا جاویگا اون سی کہ کیونکر جمع کروگی تم درمیان تقوی اور قرب اونکی کی تو کہینگی جاتی ہیں ہم سردارون کی پاس آخر تک اور محمد بن صباح
استاد بخاری و مسلم وغیرہا کی ہین وہ کہتی ہین کہ مراد حضرت کی بعد لفظ الا کی لفظ خطایا کا ہی وہ حذف کر دیا ہی یعنی حاصل نہیں
ہوتی اون کی نزدیکی سی مگر گناہ اور لفظ خطایا کی حذف کر دینی میں اشارہ ہی اسپر کہ زیان امرا کی صحبت کا ایسا ہی کہ بیان نہیں
ہو سکتا روایت ہی محمد بن سلمہ سی کہ کہا اونہون نی کہ نجاست پر کی بہتر ہی اوس قاری سی کہ ان امرا ظالمین کی دروازہ پر جاوی
اور میرا باپ کہتا تہا مجہکو کہ نہیں جانتا میں کہ ہووی تو عالم واسطی خوف اسکی کہ کہڑا ہووی تو دروازہ امرا پر وَعَنْ عَبْدِ اللَّهِ
ابْنِ مَسْعُودٍ قَالَ لَوْ أَنَّ أَهْلَ الْعِلْمِ صَانُوا الْعِلْمَ وَوَضَعُوهُ عِنْدَ أَهْلِهِ لَسَادُوا بِهِ أَهْلَ زَمَانِهِمْ وَلَكِنَّهُمْ
بَذَلُوهُ لِأَهْلِ الدُّنْيَا لِيَنَالُوا بِهِ مِنْ دُنْيَاهُمْ فَهَانُوا عَلَيْهِمْ سَمِعْتُ نَبِيَّكُمْ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ جَعَلَ الْهُمُومَ هَمًّا وَاحِدًا هَمَّ آخِرَتِهِ كَفَاهُ اللَّهُ هَمَّ دُنْيَاهُ
وَمَنْ تَشَعَّبَتْ بِهِ الْهُمُومُ أَحْوَالَ الدُّنْيَا لَمْ يُبَالِ اللَّهُ فِي أَيِّ أَوْدِيَتِهَا هَلَكَ رَوَاهُ ابْنُ
مَاجَةَ وَرَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِي شُعَبِ الْإِيمَانِ عَنِ ابْنِ عُمَرَ مِنْ قَوْلِهِ
مَنْ جَعَلَ الْهُمُومَ إِلَى آخِرِهِ اور روایت ہی عبد اللہ بن مسعود سی کہ کہا اگر اہل علم
محافظت کرین علم کی اور رکہین اوسکو نزدیک اہل اوسکی کی یعنی قدر دانون علم کی البتہ سردار ہون بسبب علم کی اہل زمانہ اپنی کے
ولیکن اونہون نی خرچ کیا اوسکو واسطی اہل دنیا کی تاکہ پہنچین بسبب اوسکی دنیا اونکی سی یعنی نہ واسطی نصیحت اونکی اور نہ واسطے
سفارش کیسکی پس ذلیل ہوئی دنیا دارون پر سنا میں نی تمہاری نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی فرماتی تہے جسنی کہ گردانا ہمتون کو ایک

یعنی ہمت آخرت کی کفایت کرتا ہی و سکو امور مقصود دنیا اوسکی کو اور جو کوئی کہ پراگندہ کرین اوسکو قصد اوسکی کہ حالات دنیا کی بین نہین پروا
کرتا اسیہ پہ کسی جنگل دنیا کی ہلاک ہو یعنی کسی حالت دنیا مین ہلاک ہو روایت کی سیہ ابن ماجہ نی اور روایت کی بیہقی نی شعب الایمان مین ابن
عمر سی قول اونکی سی من جعل الہموم آخر تک **ف** محافظت کرین علم کی یعنی ظالمون اور دنیا دار ونکی صحبت مین طمع مال و جاہ کی لیے جاکر علم
کو ذلیل نہ کرین سردار ہوان اہل زمانہ کی یعنی باعتبار کمال اور بزرگی کی سردار ہون کیونکہ اہل علم کی شان سی یہ نہین ہے کہ بادشاہ ہوا
کرین سیں جو کہ سوا انکی ہین زیر قدم اور زیر قلم او تابعدار عقل او رحکمون ونکی کی ہین اللہ تعالیٰ فرماتا ہی یرفع اللہ الذین امنوا منکم والذین
اوتوا العلم درجات یعنی بلند کرتا ہی اللہ تعالیٰ درجی مومنون کی تم مین سی اور اونکی کہ دیے گئی ہین علم اور ہمت آخرت کی یعنی سب قصدونکو
ایک قصد کیا کہ وہ قصد آخرت ہی اور سوا آخرت کی کچہ مقصود نہ کیا اور پراگندہ کرین قصد یعنی کبہی کسی فکر مین لگا کبہی کسی مین او نہین پروا کرتا اسکی
بیچ کسی جنگل کی ہلاک ہو یعنی نظر رحمت نہین کرتا طرف اوسکی اور نہین کفایت کرتا فکر دنیا اور نہ فکر آخرت کو پس ہوتا ہی خسر الدنیا والآخرۃ مین سی

**وعن** الاعمش قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آفۃ العلم النسیان واضاعتہ ان
تحدث بہ غیر اھلہ رواہ الدارمی مرسلا اور روایت ہی اعمش سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی آفت علم کی بہولنا ہی
اور ضائع کرنا اوسکا یہ ہی کہ بیان کری وسکو روبرو نااہل کی روایت کی یہ دارمی نی بطریق ارسال کی **ف** یعنی بعد حاصل ہونی علم کی نسیان
آفت ہی اور یہی حاصل ہونی سی تو بہتیری ہی آفتین مین لکل شیء آفۃ وللعلم آفات پس حقیقت مین یہ تنبیہ ہی اسپر کہ جو چیزین سبب نسیان کی ہین
اونسی بچی یعنی گناہون سی بچی اور دل نہ لگاوی اور بچیزونمین کہ غافل کرین جیسی جیسی چیزین دنیا کی کہ نفس خواہش کرتی ہین اون کی
چنانچہ امام شافعی رح نی شعر اسی مضمون کا لکہا ہی ؎ شکوت الی وکیع سوء حفظی ❊ فاوصانی الی ترک المعاصی ❊ فان العلم فضل من اللہ
وفضل اللہ لا یعطی لعاص ❊ یعنی شکوہ کیا مینی اپنی اوستاد سی کہ نام اونکا وکیع ہی برائی حافظہ اپنی کا پس نصیحت کی مجکو چہوڑنی گناہونکی کیونکہ
تحقیق علم فضل اللہ کا ہی اور فضل اللہ کا نہین دیا جاتا گنہگار کو اور غیر اہل وہ ہی جو علم سمجہی نہین یا عمل نہ کری ❊ تمت **وعن**
سفیان ان عمر بن الخطاب قال لکعب من ارباب العلم قال الذین یعملون بما یعلمون قال فما اخرج العلم من قلوب
العلماء قال الطمع رواہ الدارمی اور روایت ہی سفیان سی کہ تحقیق حضرت عمر بن الخطاب نی فرمایا واسطی کعب کی کون ہین
صاحب علم کی یعنی تمہاری نزدیک کہا کعب نی وہ لوگ کہ عمل کرین موافق اوس چیز کی کہ جانین کہا حضرت عمر نی پس کیا چیز نکالتی ہی علم کو دلون
عالمون کی سی یعنی برکت اور ہیبت اور نور علم کو کون سی چیز علماء باعمل کی دلونسی نکالدیتی ہی کہا کہ طمع روایت کی یہ دارمی نی **ف** یعنی طمع
کرنی مال وجاہ مین اور رغبت کرنی بیچ اسباب و اشیاء دنیا کی حق **وعن** الاحوص بن حکیم عن ابیہ قال سأل رجل النبی
صلی اللہ علیہ وسلم عن الشر فقال لا تسئلونی عن الشر وسلونی عن الخیر یقولہا ثلثا ثم قال الا ان
شر الشر شرار العلماء وان خیر الخیر خیار العلماء رواہ الدارمی
اور روایت ہی احوص بن حکیم سی کہ نقل کیا اپنی باپ سی کہا پوچہا ایک شخص نی حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی برائی سی فرمایا نہ سوال کرو تم
مجہسی برائی سی اور سوال کرو مجہسی بہلائی سی فرمایا اسکو تین بار پہر فرمایا خبردار ہو تحقیق بدترین بد ونکی بُری علماء کی ہین او رتحقیق بہترین
بہلونکی بہلی علماء کی ہین روایت کی یہ دارمی نی **ف** اس لیے کہ لوگ علماء کی تابعدار ہوتی ہین پس بدی اور نیکی ان کی خلق مین بہت سرایت
کرتی ہی اور معنی لفظ عن الشر کی ایک تو یہی ہین جو مذکور ہوئی اور دوسری معنی یہ ہین کہ بدترین آدمیون کا پوچہا کہ کون سے ہے

اور یہ معنی موافق تر ہیں ساتھ جواب کے اور ساتھ حق سوال کے تب اسلئے فرمایا کہ میں مثل رحمۃ ہوں حال نبی مدنی کا گیا پوچھتے ہو جبکہ اور مدد ہو بیان فرمائی مجھ سے **وعن** ابی الدرداء قال ان من شر الناس عند الله منزلة يوم القيمة عالم لا ينتفع بعلمه رواه الدارمي اور روایت ہے ابی درداء سے کہا تحقیق بدترین لوگوں کا نزدیک اللہ کے مرتبہ میں دن قیامت کے وہ عالم ہے کہ نفع نہ لیا اوس نے ساتھ علم اپنے کے روایت کی یہ دارمی نے **ف** یعنی ایسا علم سیکھا کہ نفع نہ دے یعنی خلاف شرع علم سیکھا یا یہ معنی کہ علم شرعی سیکھا لیکن اوسپر عمل نہ کیا پس یہ بدتر ہے جاہل سے اور عذاب اسکا سخت تر ہے عذاب سے اوسکے جیسے کہ منقول ہے ویل للجاہل مرۃ وویل للعالم سبع مرات یعنی افسوس ہے جاہل کے لیے ایکبار اور افسوس ہے عالم کے لیے سات بار اور روایت ہے کہ اشد لوگوں کا عذاب میں دن قیامت کے وہ عالم ہوگا کہ اوسکے علم سے نفع نہ دیا اللہ نے اوسکے علم سے **وعن** زياد بن حدير قال قال لي عمر هل تعرف ما يهدم الاسلام قلت لا قال يهدمه زلة العالم وجدال المنافق بالكتاب وحكم الائمة المضلين رواه الدارمي اور روایت ہے زیاد بن حدیر سے کہا کہ کہا واسطے میرے عمر نے کیا جانتا ہے تو کیا چیز گرادیتی ہے بنا اسلام کو کہا میں نے نہیں جانتا میں فرمایا گرادیتا ہے بنا اسلام کو پھسلنا عالم کا یعنی خطا اسکی مسائل میں اور گناہ کرنا اوسکا اور جھگڑنا منافق کا ساتھ کتاب اللہ کے اور حکم کرنا سرداروں گمراہ کا روایت کی یہ دارمی نے **ف** مراد ساتھ گرانے بنا اسلام کے بیکار ہونا پانچوں رکنوں کا ہے یعنی کلمہ توحید اور حج اور زکوۃ اور نماز اور روزہ کا کیونکہ جب عالم امر بالمعروف اور نہی عن المنکر چھوڑ دیتا ہے بسبب خواہش نفسانی کے تو ان چیزوں میں سستی اور فساد واقع ہوتا ہے اور جھگڑنا منافق کا یعنی اوس شخص کا کہ اظہار اسلام کرے اور کفر وبدعت دل میں پوشیدہ رکھے پس جھگڑنا اوسکا ساتھ کتاب اللہ کے یعنی رد کرنا اوسکا شرع کو ساتھ تاویلات باطل کے وہ ان سے باعث سستی ارکان اسلام اور فساد دین کا ہوتا ہے اسمیں داخل ہے جھگڑنا روافض اور خوارج اور سب بدمذہبوں کا کہ تحریف کرتے ہیں تاویلیں کر کر دین میں تک ان الٰہی ہیں وعیدیں **وعن** الحسن قال العلم علمان فعلم في القلب فذاك العلم النافع وعلم على اللسان فذاك حجة الله عز وجل على ابن ادم رواه الدارمي اور روایت ہے حسن بصری سے کہ کہا علم دو علم ہیں ایک علم تو بیچ دل کے پس یہ علم نفع دیتا ہے اور ایک علم اوپر زبان کے پس یہ حجت ہے اللہ عز وجل کی اوپر بیٹے آدم کے روایت کی یہ دارمی نے **ف** اول کو علم باطن کہتے ہیں اور دوسرے کو علم ظاہر لیکن کچھ یہ علم باطن میں سے نہیں حاصل ہوتا جب تک کہ اصلاح ظاہر کی نہ کرے اور اسیطرح علم ظاہر نہیں تمام ہوتا بدون اصلاح باطن کے کہا ہے ابوطالب مکی نے کہ یہ دونوں علم اصل ہیں اور نہیں بے پروا ہوتا ایک دوسرے سے جیسے اسلام اور ایمان کہ ایک نہیں ہے بغیر دوسرے کے جیسے نہیں اور مانند جسم اور دل کے ہیں کہ ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوتا یہ ملا علی قاری نے لکھا ہے اور حضرت شیخ عبدالحق نے لکھا ہے کہ علم نافع وہ ہے کہ روشنی اوسکی دل میں پھیلتی ہے اور اوس سے دل کی آنکھیں کھلتی ہیں یعنی بڑی جو نافع ہیں فہم اور دریافت حقائق اشیاء سے اور علم نافع دو قسم پر ہے ایک علم معاملہ کہ باعث ہوتا ہے عمل پر اور دوسرا علم مکاشفہ کہ اثر اور نتیجہ عمل کا ہے اللہ تعالی اپنے بندوں میں سے جسکو چاہتا ہے اوسکے دل میں یہ نور ڈالتا ہے اور علم زبان پر وہ ہے کہ تاثیر نہ کرے اور نورانی نہ کرے دل کو ؏ علم چون بر دل زند یاری شود * علم چون بر تن زند ماری شود * پس علم زبان کا حجت ہے خدا کی آدمی پر کہ الزام دیگا اور فرماوے گا کہ تجھکو علم دیا تھا میں نے پھر کیوں نہ عمل کیا اسی لیے کہا گیا ہے کہ وای جاہل پر ایکبار اور عالم پر ستر بار کہ دیدہ ودانستہ گمراہ ہوا **وعن** ابي هريرة قال حفظت من رسول الله صلى الله عليه وسلم وعائين فاما احدهما فبثثته فيكم واما الاخر

فلو بثثته قطع هذا البلعوم يعني مجرى الطعام رواه البخاري اور روایت ہے ابوہریرہ سے کہا یاد رکھی میں نے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دو
باسن یعنی دو طرح کی علم ایک ان میں سے پس پھیلایا اوسکو بیچ تمہاری اور دوسرا پس اگر پھیلاؤں میں اوسکو تو کاٹا جاوے یہہ گلا یعنی
جگہہ جاری ہونی طعام کی روایت کی یہہ بخاری نے **ف** مراد اول سے علم ظاہر ہے یعنی احکام و اخلاق کا اور دوسری سے علم باطن کہ عوام
سے پوشیدہ ہے بسبب فہم نہ پہنچنی انکی ساتھہ اوسکی و مخصوص ہے ساتھہ خواص کی علما و عارفین سے یا دوسرا علم یہہ تہا کہ حضرت نے حال معلوم ہوا
تہا کہ فتنہ ایک قوم سے ہوویگا بعد میری اور بدعات انہیں سے شروع ہونگی اور اس قوم کا نام اور ان لوگوں کی بہی معلوم تہی حضرت ابوہریرہ
کو علی حق **وعن** عبد الله قال يا ايها الناس من علم شيئا فليقل به ومن لم يعلم فليقل الله اعلم فان
من العلم ان تقول لما لا تعلم الله اعلم قال الله تعالى لنبيه قل ما اسئلكم عليه من اجر وما انا من
المتكلفين متفق عليه اور روایت ہے عبد اللہ بن مسعود سے کہا کہ اے لوگو جو شخص کہ جانی کچھہ پس کہی اوسکو اور جو شخص
کہ نہ جانی پس چاہیے کہ کہی اللہ تعالی زیادہ جانتا ہے پس تحقیق علم یعنی سے ہے کہنا واسطی اوس چیز کی کہ نہ جانی کہ اللہ زیادہ جانتا ہے یعنی تمیز کرنا
معلوم کا غیر معلوم سے ایک قسم ہے علم سے فرمایا اللہ تعالی نے واسطی نبی اپنی کی کہہ نہیں مانگتا میں تم سے اوپر اس قرآن کی کچھہ بدلا اور نہیں میں
تکلف کرنیوالوں سے روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے **ف** یعنی جو کچھہ معلوم کروادیا اور امر اوسکی پہنچانیکا کیا گیا تہا انہوں نے پہنچا دیا ہو اور کسی
چیز کا اپنی طرف سے دعوی نہیں کرتا اور چیزوں مشکل سے کہ فہم اوسکو نہ پہنچ سکتا نہیں دیتا دخل تکلف کی ہے ع ح ق **وعن** ابن
سيرين قال ان هذا العلم دين فانظروا عمن تاخذون دينكم رواه مسلم اور روایت ہے ابن سیرین
سے کہا کہ تحقیق یہہ علم یعنی علم کتاب و سنت کا دین ہے پس دیکہو کس شخص سے لیتے ہو دین اپنا روایت کی یہہ مسلم نے **ف** اس میں اشارہ اسیہ ہے
کہ احتیاط کرو اور خوب طرح حال اونکا معلوم کرو کہ دیندار پرہیزگار حافظ والا ہو ہر کسی سے خصوصا اہل بدعت ہو اسکی دیندار ہو روایت نہ
کرنی لکو ع ح ق **وعن** حذيفة قال يا معشر القراء استقيموا فقد سبقتم سبقا بعيدا وان اخذتم يمينا
وشمالا لقد ضللتم ضلالا بعيدا رواه البخاري اور روایت ہے حذیفہ سے کہ کہا اے گروہ قاریوں کی سیدہی ہو پس تحقیق تم پیش
دستی لیے گئی ہو پیش دستی دور اور اگر ہو جاؤگے تم داہنی یا بائیں البتہ گمراہ ہوگے تم گمراہ ہونا دور روایت کی یہہ بخاری نے **ف** یہہ خطاب
ہے صحابہ کرام کو کہ اول میں اسلام لائی جب تمسک کیا ساتہہ کتاب و سنت کی تو پیش دستی لیگئی وہ نہ کہ بعد اونکی ہونگی اگرچہ وہ عمل انکی سے زیادہ کریں
لیکن انکی درجہ کو نہیں پہنچینگی بسبب سبقت اسلام کی پس اونکو فرمایا کہ راہ شریعت و طریقت و حقیقت پر مستقیم ہو کہ استقامت بہتر ہے کرامت
سے اور معنی استقامت کی یہہ ہیں کہ ثابت رہی اچہی عقیدہ پر اور مداومت کری علم نفع دینی والی پر اور عمل صالح پر اور اخلاص خالص کہی
اور حضور ساتہہ اللہ کی کہی ونہ غائب ہو ماسوی اللہ سے علی حق **وعن** ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم
تعوذوا بالله من جب الحزن قالوا يا رسول الله وما جب الحزن قال واد في جهنم يتعوذ منه جهنم كل
يوم اربعمائة مرة قيل يا رسول الله ومن يدخلها قال القراء المراؤن باعمالهم رواه الترمذي
وكذا ابن ماجه وزاد فيه وان من ابغض القراء الى الله تعالى الذين يزورون الامراء
قال المحاربي يعني الجور ر ... اور روایت ہے ابوہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے
پناہ پکڑو ساتہہ اللہ کی جب الحزن سے یعنی کنوئیں غم کی سے عرض کی صحابہ نے یا رسول اللہ کیا ہے جب الحزن فرمایا کہ ایک نالہ ہے بیچ دوزخ

کی پناہ مانگتی ہی اوس سی دوزخ ہر دن چارسو بار کہا صحابہ نی یا رسول اللہ اور کون داخل ہوگا اوسمین فرمایا قرآن پڑہنی والی دکہلانیوالی اپنی عملون کو روایت کی یہہ ترمذی نی اور اسیطرح ابن ماجہ نی اور زیادہ کیا یہہ اوسکی اور تحقیق بہت دشمن رکہی گئی قاریون مین طرف اللہ تعالی کی وہ لوگ ہین کہ ملاقات کرتی ہین سردارون سی کہا محاربی نی کہ راوی ہی حدیث کا یعنی امراء ظالمون سے **ف** رہتی دوزخ مین یعنی نہایت کہائی مشابہ کنوئین کی پناہ مانگتی ہی دوزخ یعنی ایسا برا اور وحشتناک ہی کہ دوزخ اوس سی پناہ چاہتے ہی تیہ جاہی دوزخی فرمایا قرآن پڑہنی والی دکہلانیوالی اپنی عملون کو یعنی جنگل مین عالم اور عابد ریاکار ہی کیونکہ علم قرآن ہی سی حاصل ہوتا ہی اور عبادت بہی بسبب حکم قرآن کی ہوتی ہی پہر حال اونکا یہی ہی ہوگا ملاقات کرتی ہین سردارون سی یعنی طمع دنیا کی لیے ملتی ہین اور جو کہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی لیے یا بطریق جبر کی اور دفع شر اونکی کی لیے جاتی ہین اونکا یہہ حکم نہین اور مراد سردارون سی سردار ظالم ہین اسلیے کہ ملاقات امیر عادل کی عبادت ہی • حق ہی

**وعن** علی قال قال رسول اللہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم یوشک ان یاتی علی الناس زمان لا یبقی من الاسلام الا اسمہ ولا یبقی من القرآن الا رسمہ مساجدھم عامرۃ وھی خراب من الھدی علماؤھم شر من تحت ادیم السماء من عندھم تخرج الفتنۃ وفیھم تعود رواہ البیھقی فی شعب الایمان اور روایت ہی حضرت علی سی کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نی قریب ہی کہ آویگا لوگون پر ایک زمانہ نہین باقی رہیگا اسلام سی مگر نام اوسکا اور نہ باقی رہیگی قرآن سے مگر رسم اوسکی مسجدین اونکی ہونگی آباد اور حقیقت مین خراب ہونگی ہدایت سی علماء اونکی بدترین خلائق کی ہونگی نیچی آسمان کی انہین نزدیک اونکی سی نکلیگا فتنہ یعنی دین مین بسبب ذکر نی ظالمون کی اور انہین مین پہیکا یعنی مسلط کردیگا اللہ ظالمون کو اون پر روایت کی بیہقی نی بیچ شعب الایمان کی **ف** مراد رسم قرآن سی تجوید حروف اور پڑہنا لفظون کا ہی بغیر سمجہنی معانی کی اور عمل کرینگے امر ونواہی اوسکی پر اور خراب ہونگی ہدایت سی یعنی لوگ جمع ہونگی اونمین لیکن عبادت اور ذکر اللہ اور درس علم نہین کرینگے اونمین •

**وعن** زیاد بن لبید قال ذکر النبی صلی اللہ علیہ وسلم شیئا فقال ذاک عند اوان ذھاب العلم قلت یا رسول اللہ وکیف یذھب العلم ونحن نقرأ القرآن ونقرئہ ابناءنا ویقرئہ ابناؤنا ابناءھم الی یوم القیمۃ فقال ثکلتک امک زیاد ان کنت لاراک من افقہ رجل بالمدینۃ اولیس ھذہ الیھود والنصاری یقرؤن التورٰۃ والانجیل لا یعملون بشیء مما فیھما رواہ احمد وابن ماجۃ وروی الترمذی عنہ نحوہ وکذا الدارمی عن ابی امامۃ اور روایت ہی زیاد بن لبید سی کہا ذکر کیا حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی کسی چیز کا یعنی فتنہ اور سختیون کا پس فرمایا یہہ ہوگی وقت جاتی رہنی علم کی کہا مینی یا رسول اللہ کسطرح جاتا رہیگا علم اور ہم پڑہتی ہین قرآن اور پڑہاوینگی اپنی بیٹون کو اور پڑہاوینگی ہماری بیٹی اپنی بیٹون کو دن قیامت تک پس فرمایا گم کیو تجکو مان تیری اے زیاد تحقیق تہا مین گمان کرتا تجکو بڑا سمجہدار مردونمین سی بیچ مدینہ کی کیا نہین یہہ یہود اور نصاری پڑہتی توریت اور انجیل کو نہین عمل کرتے کچہہ اوس چیز پر کہ بیچ اونکی ہی روایت کی یہہ احمد اور ابن ماجہ نی اور روایت کی ترمذی نی زیاد سی مانند اسکی اور اسیطرح دارمی نے ابی امامہ سی **ف** یعنی عجب ہی کہ مقصود کلام کا نہ سمجہا اور گمان کیا کہ قرآن اور علم مراد نری پڑہنی اور جاننی اوس کی سی ہے اور جسنی پڑہا اور جانا عمل کیا اوس پر باوجودیکہ یہہ بات نہین ہی کیا نہین دیکہتا تو حال یہود و نصاری کا کہ پڑہتی ہین اور عمل نہین کرتی حق

وعن ابن مسعود قال قال لي رسول الله صلى الله عليه وسلم تعلموا العلم وعلموه الناس تعلموا الفرائض وعلموها الناس تعلموا القرآن وعلموه الناس فاني امرؤ مقبوض والعلم سينتقص وتظهر الفتن حتى يختلف اثنان في فريضة لا يجدان احدا يفصل بينهما رواه الدارمي والدارقطني

اور روایت ہی ابن مسعود سی کہ کہا فرمایا واسطی میری رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی سیکہو علم اور سکہاو اوسکو لوگون کو سیکہو علم فرایض یا جو احکام کہ فرض ہین اور سکہاو اوسکو آدمیون کو سیکہو قرآن اور سکہاو اوسکو لوگون کو بیشک تحقیق مین ایک شخص ہون کہ قبض کیا جاونگا اور علم ہی کم ہوگا اور ظاہر ہونگی فتنی یہانتک کہ اختلاف کرینگی دو شخص بیچ چیز فرض کی نہ پاوینگی کسیکو کہ فیصلہ کرے درمیان دونون کی یعنی بسبب قلت علم کی یا کثرت فتنون کی یہہ حال ہوگا روایت کی یہہ دارمی نی اور دارقطنی نی

وعن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم مثل علم لا ينتفع به كمثل كنز لا ينفق منه في سبيل الله رواه احمد والدارمي

اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی مثل علم کی کہ نہ نفع لیا جاوے ساتہہ اوسکی یعنی نہ پڑہاوی کسیکو اور نہ عمل کری اوسپر مثل گنج کی ہی کہ نہ خرچ کیا جاوی اوسمین سی بیچ راہ خدا کی روایت کی یہہ احمد اور دارمی نی

## کتاب الطہارۃ

کتاب ہی بیچ بیان کرنی پاکی کی

### الفصل الاول

فصل پہلی

عن ابي مالك الاشعري قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم الطهور شطر الايمان والحمد لله تملأ الميزان وسبحان الله والحمد لله تملآن او تملأ ما بين السموات والارض والصلوة نور والصدقة برهان والصبر ضياء والقرآن حجة لك او عليك كل الناس يغدو فبائع نفسه فمعتقها او موبقها رواه مسلم وفي رواية لا اله الا الله والله اكبر تملآن ما بين السماء والارض لم اجد هذه الرواية في الصحيحين ولا في كتاب الحميدي ولا في الجامع ولكن ذكرها الدارمي بدل سبحان الله والحمد لله

روایت ہی ابی مالک اشعری سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی پاک رہنا آدہا ایمان ہی اور الحمد للہ کہنا بہر دیتا ہی ترازو کو یعنی ترازوی اعمال کو اور سبحان اللہ و الحمد للہ بہر دیتی ہین یا فرمایا بہر دیتا ہی ہر ایک کلمہ اون چیز کو کہ درمیان آسمانون اور زمین کی ہی اور نماز نور ہی اور صدقہ دینا دلیل ہی اور صبر کرنا روشنی ہی اور قرآن دلیل ہی واسطی تیرے یا اوپر تیری ہر ایک شخص صبح کرتا ہی پس بیچتا ہی اپنی جان کو پس آزاد کرتا ہی اوسکو یا ہلاک کرتا ہی اوسکو روایت کی یہہ مسلم نی اور بیچ ایک روایت کی لا الہ الا اللہ اور اللہ اکبر بہر دیتی ہین اوس چیز کو کہ درمیان آسمان و زمین کی ہی نہیں پائی مینی یہہ روایت بخاری اور مسلم مین اور نہ کتاب حمیدی مین اور نہ کتاب جامع الاصول مین ولیکن ذکر کیا اسکو دارمی نی بدل سبحان اللہ و الحمد للہ کی

ف میں ذکر کرنا مصابیح والی کا پہلی فصل مین درست نہوا اور پاک رہنا آدہا ایمان ہی اس لیی کہ ایمان سی بڑی اور جہوٹی گناہ بخشی جاتی ہین اور وضو سی جہوٹی ہی گناہ بخشی جاتی ہین پس مرتبہ طہارت بیچ مرتبہ آدہی ایمان کی ہوئی اور لفظ او تملا شک راوی کا ہی کہ حضرت نی لفظ تملان کا تثنیہ فرمایا ہی یا تملا بصیغہ مفرد اور معنی اس جملہ کی یہہ ہین کہ اگر ان کلمون کی ثواب کا جسم فرض کیا جاوی تو تمام ہوتا اون کی بہر دی ہو چیز کہ درمیان آسمان اور زمین کی ہی اور نماز نور ہی یعنی باعث روشنی کی ہی قبر مین اور ظلمت قیامت مین یا یہہ باز رکہتی ہی گناہون سی اور بری باتون سی اور راہ دکہاتی ہی طرف ثواب کی مانند روشنی کی یا نماز روشن کرنیوالی دل اور منہہ کی ہی

اور سہ دنیا دلیل ہی یعنی دلیل ہی اوپر صدق دعوی ایمان کی اور محبت پروردگار تعالی کی یا معنی یہہ ہین کہ جب بندہ سوال کیا جاویگا دن قیامت کی صرف مال اپنی سی تو صدقات اوسکی دلیل ہوگی جواب میں اور صبر یعنی باز رہنا گناہون سی اور مستعد رہنا طاعات پر اور جزع اور فزع نہ کرنا مصیبتون پر سبب روشنی کامل کا ہی کہ صاحب ہمیشہ نورانی اور راہ یاب ہوتا ہی اور قرآن دلیل ہی واسطی تیری یا اوپر تیری یعنی اگر عمل کیا قرآن پر واسطی تیری نفع کریگا اور اگر عمل کیا باعث ضرر کا ہوگا اوپر تیری کہ جہگڑیگا اور ہر شخص صبح کرتا ہی پس بیچنے والا ہی جانکو یعنی صرف کرنیوالا ہی ذات اپنی کو اوس کام مین کہ متوجہ ہی اوسپر پس آزاد کرتا ہی یا ہلاک کرتا ہی یعنی جب بندہ آدمی ایک کام پر متوجہ ہوتا ہی اگر اوس کام مین آخرت کو ساتھ دنیا کی خریدا اور ترجیح دی آخرت کو چہوڑا یا افضل اپنی کو عذاب آخرت سی اور اگر دنیا کو ساتھ آخرت کی خریدا اور ترجیح دی دنیا کو ہلاک ہوا اور اپنی تئین عذاب مین ڈالا **بیت** دنیا قوالی لعقبی خری بخر جان من ورنہ حسرت بری ع ع ح **وعن ابی ہریرۃ** قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الا ادلکم علی ما یمحو اللہ بہ الخطایا ویرفع بہ الدرجات قالوا بلی یا رسول اللہ قال اسباغ الوضوء علی المکارہ وکثرۃ الخطی الی المساجد وانتظار الصلوۃ بعد الصلوۃ فذلکم الرباط وفی حدیث مالک بن انس فذلکم الرباط فذلکم الرباط ردد مرتین رواہ مسلم وفی روایۃ الترمذی ثلثا اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کیا نہ بتلاؤن تمکو وہ چیز کہ دور کرتی ہی سبب اوسکی گناہ اور بلند کرتی ہی سبب اوسکی درجی یعنی مراتب جنتونمین کہا صحابہ نی ہان یا رسول اللہ فرمایا پورا وضو کا وقت مشقت کی یعنی بیماری مین یا بہت جاڑی مین اور کثرت سی کہن قدمونکا طرف مسجدونکی یعنی بسبب دوری مسجد کی ہی اور انتظار کرنا نماز کا بعد نماز کی پس یہہ ہی رباط اور بیچ حدیث مالک بن انس کی یہہ ہی پس یہہ ہی رباط دو بار روایت کی یہہ مسلم نی اور بیچ روایت ترمذی کی تین بار **ف** پورا وضو کرنا یہہ ہی کہ اعضاء وضو پر پانی اچہی طرح پہنچاوی اور تین تین بار دہووی اور انتظار نماز کا بعد نماز کی یہہ ہی کہ مسجد مین بعد نماز کی دوسری نماز کا منتظر بیٹہا رہی اگر نکلی تو دل وہین لگا رہی اور رباط اسکو کہتی ہین کہ سرحد اسلام پر دشمنان دین کی مقابلہ پر نگہبانی کی لیی بیٹہی تا وہ چلی نہ آوین اسکا بڑا ثواب آیا ہی اور اللہ تعالی نی بہی حکم فرمایا اسکا اس آیہ مین یا ایہا الذین آمنوا اصبروا وصابروا ورابطوا پس فرمایا کہ منتظر بیٹہنا نماز کی لیی اصل رباط ہی کہ جیسی وہان کفار کی مقابلہ مین بیٹہتی ہین یہان شیطان کی مقابلہ مین بیٹہنا ہی کہ بڑا دشمن دین کا ہی اور فرض وضو کی چار ہین دہونا تمام موہنہ کا اور دہونا ہاتہون کا کہنیون تک اور مسح چوتہائی سر کا کرنا اور دہونا پانونکا ٹخنی تک اور مسح کرنا بالون ڈاڑہی کا جو کہ ملی ہوئی ہین جلد موہنہ کی سی فرض ہی متنون مین تو یونہی لکہا ہی اور فتاوی عالمگیری اور درمختار مین روایت صحیح اور مفتی بہ یہہ لکہی ہی کہ دہونا ساری ڈاڑہی کا کہ متصل جلد موہنہ کی ہی فرض ہی اور لٹکی ہوئی کا دہونا فرض نہین سنت ہی اور سنتین وضو کی یہہ ہین دہونا ہاتہون کا پہنچون تک اور بسم اللہ کہنی ابتداء وضو مین اور مسواک کرنی اور کلی کرنی اور ناک مین پانی دینا اور خلال کرنا ڈاڑہی اور انگلیونکا اور تین تین بار دہونا ہر عضو وضو کا اور نیت کرنی اور ترتیب سی وضو کرنا جسطرح قرآن مین مذکور ہی اور ساری سر پر مسح کرنا اور پی درپی اعضا وضو کو دہونا اور مسح کانون کا کرنا ساتہہ پانی سر کی اور مستحبات اوسکی یہہ ہین داہنی طرف سی شروع کرنا دہونا اعضا کا اور مسح گردن کا کرنا اور قبلہ رخ وضو کی لیی بیٹہنا اور ملنا اعضا کا پہلی بار اور پہلی وقت سی وضو کرنا غیر معذور کو اور پہیر لینا انگوٹہی ڈہیلی کا اور اسیطرح قرط کا یعنی بالی وغیرہ کا غسل مین پس اگر جانی کہ پانی اوس کی نیچی پہونچتا ہی تو مستحب ہی اور اگر جانی کہ پانی

نہین پہنچتا تو اوسکا بالیقین فرض ہی اور مستحب ہی کہ آپ ہی وضو کرے اور سی نہ کروا وی اور کلام دنیا نہ کرے اگر کوئی حاجت فوت ہوتی ہو بغیر کلام کی تو خبر کر لی اور بسم اللہ پڑہے نزدیک دہونی ہر عضو کی اور مسح کرنیکی اور دعائین جو وقت دہونی ہر عضو کی منقول ہین پڑہے چنانچہ شرح ہندی حصن حصین کی مین تفصیل لکہی گئی ہین دیکہہ لی اور درود اور سلام نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر بہیجے بعد تمام کرنی وضو کی اور بعضی مین بعد دہونی ہر عضو کی درود اور سلام بہیجنا مستحب لکہا ہی اور بعد تمام کی شہادتین اور دعائین کہ حدیث مین پڑہنی آئی ہین پڑہے اور بقیہ پانی وضو کا قبلہ رخ کہڑی ہو کر یا بیٹہی ہوئی پیوی اور تعاہد یعنی خبر گیری کرے پانی پہنچانی کی نیچے بہو ون کی اور موچہون کی اور گوشہ چشم پر اور لونچون پانو پر کہ خشک رہجاوین اور مکروہات وضو کی یہہ ہین موہنہ پر پانی زور سی مارنا اور اسراف کرنا یعنی پانی سے زیادہ بہانا اور تین بار سی زیادہ دہونا اور تین بار مسح کرنا ساتہہ پانی نئی کی اور منہیات وضو کی یہہ ہین کہ وضو اور بقیہ پانی وضو عورت کی سی نہ کرے اور نجس جگہہ وضو نہ کرے کہ پانی وضو کی حرمت کرنی چاہیی اور مسجد مین وضو نہ کرے مگر برتن مین کرے یا اوس جگہہ کرے کہ وضو کی لیی مقرر کہی ہی تو جائز ہی اور تہوک اور رینٹہہ پانی وضو مین نہ ڈالے یہہ شرح ملتقی در مختار **وعن** عُثْمَانَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَوَضَّأَ فَأَحْسَنَ الْوُضُوْءَ خَرَجَتْ خَطَايَاهُ مِنْ جَسَدِهٖ حَتّٰى تَخْرُجَ مِنْ تَحْتِ أَظْفَارِهٖ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی حضرت عثمان سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ وضو کرے پس اچہا وضو کرے یعنی ساتہہ رعایت سنتون کی اور مستحبات کی نکلتی ہین گناہ اوسکی یعنی صغیرہ گناہ بدن اوسکی سی یہانتک کہ نکلتی ہین نیچی ناخونون اوسکی سی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** نکلتی ہین نیچی ناخونون اوسکی سی یہہ مبالغہ ہی حاصل ہونی طہارت مین یعنی خوب پاک ہو جاتا ہی گناہون سی مثل اس مضمون کی بیان ہی بولا کرتی ہین کہ فلانی ناک کی راہ نکال دینگی پس **وعن** أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا تَوَضَّأَ الْعَبْدُ الْمُسْلِمُ أَوِ الْمُؤْمِنُ فَغَسَلَ وَجْهَهٗ خَرَجَ مِنْ وَجْهِهٖ كُلُّ خَطِيْئَةٍ نَظَرَ إِلَيْهَا بِعَيْنَيْهِ مَعَ الْمَاءِ أَوْ مَعَ آخِرِ قَطْرِ الْمَاءِ فَإِذَا غَسَلَ يَدَيْهِ خَرَجَ مِنْ يَدَيْهِ كُلُّ خَطِيْئَةٍ كَانَ بَطَشَتْهَا يَدَاهُ مَعَ الْمَاءِ أَوْ مَعَ آخِرِ قَطْرِ الْمَاءِ فَإِذَا غَسَلَ رِجْلَيْهِ خَرَجَ كُلُّ خَطِيْئَةٍ مَشَتْهَا رِجْلَاهُ مَعَ الْمَاءِ أَوْ مَعَ آخِرِ قَطْرِ الْمَاءِ حَتّٰى يَخْرُجَ نَقِيًّا مِنَ الذُّنُوْبِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ ارادہ وضو کا کرتا ہی بندہ مسلمان یا فرمایا مومن پس دہوتا ہی موہنہ اپنا نکلتا ہی موہنہ اوسکی سی ہر گناہ کہ دیکہا تہا طرف اوسکی ساتہہ آنکہون اپنی کی ساتہہ پانی کی فرمایا ساتہہ آخر قطرہ پانی کی یعنی جو گناہ آنکہون سی ہوی ہین جہڑ جاتی ہین پس جسوقت کہ دہوتا ہی اپنی ہاتہہ نکلتا ہی ہاتہون اوسکی سی ہر گناہ کہ پکڑا تہا اوسکو ہاتہون اوسکی نی ساتہہ پانی کی یا فرمایا ساتہہ آخر قطرہ پانی کی یعنی جو گناہ ہاتہ سی ہوی ہین جہڑ جاتی ہین پس جب دہوتا ہی پانو اپنی نکلتا ہی ہر گناہ کہ چلی تہی اوسکی طرف پانون اوسکی ساتہہ پانی کی یا فرمایا ساتہہ آخر قطرہ پانی کی یہانتک کہ نکلتا ہی پاک گناہون سی روایت کی یہہ مسلم نی **وعن** عُثْمَانَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنِ امْرِئٍ مُسْلِمٍ تَحْضُرُهٗ صَلٰوةٌ مَكْتُوْبَةٌ فَيُحْسِنُ وُضُوْءَهَا وَخُشُوْعَهَا وَرُكُوْعَهَا إِلَّا كَانَتْ كَفَّارَةً لِمَا قَبْلَهَا مِنَ الذُّنُوْبِ مَا لَمْ يُؤْتِ كَبِيْرَةً وَذٰلِكَ الدَّهْرَ كُلَّهٗ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی حضرت عثمان سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نہین کوئی شخص مسلمان کہ آوی اوسکو نماز فرض پس اچہا کری وضو اوسکا اور حضور اوسکا اور رکوع اوسکا مگر ہوتی ہی یہہ نماز کفارہ اون گناہون کا کہ پہلے کیی تہی اس سی جب تک کہ

نہیں کیا گناہ کبیرہ اور یہ ہمیشہ ہوتا رہتا ہے یعنی نماز کفارہ گناہوں کا ہے خصوص کسی زمانہ پر نہیں ہمیشہ ہے روایت کی یہ مسلم نے ف خشوع نماز کا یہ
ہے کہ ظاہر و باطن کی آداب بجالاوے یعنی کہ دل ترسان ہو اور نظر سجدہ کی جگہ پر رکھے اور سوا نماز کی کسی اور چیز میں مشغول نہ ہووے اور دھیرے
دھیان کہیں اور بدن اور کپڑے اور ڈاڑھی سے کھیلے نہیں اور داہنی اور بائیں طرف مونہہ نہ پھیرے اور آنکھ بند نہ کرے اور رکوع کا
ذکر کیا اور سجدہ کا نہ کیا اس لیے کہ رکوع خاص مسلمانوں کی نماز میں ہے یہود و نصاریٰ کی نماز میں علی العموم نہیں وجب تک کہ نہیں کیا اوسی
کبیرہ مقصود یہ ہے کہ اس طرح کی نماز اون صغیرہ کو دور کرتی ہے نہ کبیرہ کو ع **وعنه** انه توضأ فأفرغ علی یدیه ثلثا
ثم تمضمض واستنثر ثم غسل وجهه ثلاثا ثم غسل یده الیمنی الی المرفق ثلثا ثم غسل
یده الیسری الی المرفق ثلثا ثم مسح برأسه ثم غسل رجله الیمنی ثلثا ثم الیسری ثلثا ثم قال
رأیت رسول الله صلی الله علیه وسلم توضأ نحو وضوئی هذا ثم قال من توضأ وضوئی هذا ثم
یصلی رکعتین لا یحدث نفسه فیهما بشیء غفر له ما تقدم من ذنبه متفق علیه ولفظه للبخاری
اور اونہی سے روایت ہے کہ وضو کیا اونہوں نے پس ڈالا یعنی پانی اوپر ہاتھ اپنے کے تین بار پھر کلی کی اور ناک جھاڑی تین بار یعنے
ناک سنکی بعد دینے پانی کی ناک میں پھر دھویا مونہہ اپنا تین بار پھر دھویا داہنا ہاتھ اپنا کہنی تک یعنی کہنی سمیت تین بار پھر دھویا بایاں ہاتھ
اپنا کہنی تک تین بار پھر مسح کیا اپنے سر پر پھر دھویا پانو داہنا اپنا تین بار پھر بایاں پانوں تین بار پھر کہا حضرت عثمان نے دیکھا میں نے نبی
خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ وضو کیا مانند اس وضو میرے کی پھر فرمایا جو وضو کرے وضو میرا اسا کہ یہ ہے یعنی برعایت فرائض و سنتوں کے
پھر نماز پڑھے دو رکعت نہ بات کرے دل اپنے سے بیچ اس نماز کی کچھ بخشا جاتا ہے واسطے اوسکے جو پہلے کیا گناہ سے روایت کی یہ بخاری
اور مسلم نے اور لفظ اسکے بخاری کی ہیں **ف** تین بار سے زیادہ دھونا اعضاء وضو کا مکروہ ہے سب علما کی نزدیک اور مراد یہ ہے کہ اگر پورا
وضو تین بار دھویگا ہے تو ثواب زیادہ نہ کریگا ہے اور اگر ایک چلو سے آدھا عضو دھویا اور دوسری سے دھویا تو یہ ایک بار ہے جو اسی طرح مثلاً
چھ چلووں سے تین بار کو پورا کیا تو یہ زیادتی نہ ہوئی اور یہ نماز پڑھے دو رکعت دو رکعت ادنیٰ درجہ ہے اگر زیادہ بھی پڑھے افضل ہے یہ
حدیث دلالت کرتی ہے اس پر کہ بعد وضو کی نماز پڑھنی مستحب ہے اگر فرض یا سنتیں ہو کہ وہ بھی پڑھے کافی ہیں اور نہ بات کرے دل اپنے سے
یعنی دل سے باتیں نہ نکالے اور جو کہ متعلق ساتھ نماز کے نہیں ہیں نہ کرے خیال اسکی طرف لگائے رکھے اور اگر خطرے آویں اور اون کو دفع
کرے وسوسوں سے باز رکھے کچھ مضر نہیں ہے ع **وعن** عقبة بن عامر قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم
ما من مسلم یتوضأ فیحسن وضوءه ثم یقوم فیصلی رکعتین مقبل علیهما بقلبه ووجهه الا وجبت
له الجنة رواه مسلم اور روایت ہے عقبہ بن عامر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں کوئی مسلمان کہ وضو کرے پس
اچھا وضو کرے پھر کھڑا ہو پھر نماز پڑھے دو رکعت متوجہ ہو کر اون دونوں میں ساتھ دل اور مونہہ اپنے کی یعنی ساتھ باطن و ظاہر کی مگر واجب
ہوتی ہے واسطے اوسکی بہشت روایت کی یہ مسلم نے **ف** پھر کھڑا ہو یعنی حقیقۃً یا حکماً یعنی مثلاً بیٹھ کر پڑھے جو ضعف صاحب کہ عذر رکھتا ہو
ع **وعن** عمر بن الخطاب قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ما منکم من احد یتوضأ فیبلغ
او فیسبغ الوضوء ثم یقول اشهد ان لا اله الا الله وان محمدا عبده ورسوله وفی روایة اشهد
ان لا اله الا الله وحده لا شریك له واشهد ان محمدا عبده ورسوله الا فتحت له ابواب الجنة

الثمانیۃ یدخل من ایّها شاء هٰکذا رواه مسلم فی صحیحه والحمیدی فی افراد مسلم وکذا ابن الاثیر فی جامع الاصول وذکر الشیخ محی الدین النووی فی اٰخر حدیث مسلم علی ما رویناه وزاد الترمذی اللّٰهم اجعلنی من التوابین واجعلنی من المتطهرین والحدیث الذی رواه محی السنۃ رحمه اللّٰه فی الصحاح من توضأ فاحسن الوضوء الی اٰخره رواه الترمذی فی جامعه بعینه الا کلمۃ اشهد قبل ان محمدا ۱۲ اور روایت ہی حضرت عمر بن الخطاب ؓ سی کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نہیں کوئی تم مین سی کہ وضو کری پس نہایت کو پہنچا دی یا فرمایا پس پورا کری وضو پہر کہی اشہد ان لا الہ الا اللہ وان محمدا عبدہ ورسولہ اور بیچ ایک روایت مسلم کی اشہد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ واشہد ان محمدا عبدہ ورسولہ مگر کہولی جاتی ہین واسطی اوسکی دروازی بہشت کی آٹہون داخل ہو جس سی چاہی اسیطرح روایت کیا اسکو مسلم نی بیچ صحیح اپنی کی اور حمیدی نی بیچ افراد مسلم کی اور اسیطرح ابن اثیر نی بیچ جامع الاصول کی اور ذکر کیا شیخ محی الدین نووی نی بیچ آخر حدیث مسلم کی کہ جسطرح روایت کیا ہمنی اوسکو اس عبارت کو اور زیادہ کیا ترمذی نی یعنی شہادتین پر اس دعا کو الٰہی بار خدایا کر مجہی توبہ کرنیوالون سی اور کر مجہی پاکیزگی کرنیوالون سی اور وہ حدیث کہ روایت کی امام محی السنۃ نی بیچ صحاح کی جسنی وضو کیا پس اچہا وضو کیا آخر تک روایت کی وہ ترمذی نی بیچ جامع اپنی کی بعینہ مگر کلمہ اشہد کا پہلی ان محمدا سی **ف** دروازی بہشت کی آٹہون بیان سب بہشتون کو ایک اعتبار کیا اور ہر ایک کو دروازہ کہا اور کبہی ہر ایک کو بہشت کہتی ہین اور اس حساب سی آٹہ بہشت ہوتی ہین اور ذکر کیا شیخ محی الدین نووی نی الخ یعنی جسطرح روایت مسلم کی ہمنی بیان کی ویسی روایت محی الدین نی بہی شرح مسلم مین نقل کی ہی اور اوسکی اخیر یہہ عبارت بڑہا دی ہی وزاد الترمذی آخر تک اور کر مجہی توبہ کرنیوالون سی یعنی توبہ کرین گناہون سی اور رجوع کرین عیبون سی اور اس سی مراد یہہ نہیں ہی کہ ہمسی گناہ بہت واقع ہوا کرین بلکہ مراد یہہ ہی کہ جب گناہ واقع ہو وی تو توبہ الہام ہو اگرچہ گناہ بہت ہون اور مضمون اس آیہ مین داخل ہو وین ان اللہ یحب التوابین یعنی اللہ دوست رکہتا ہی توبہ کرنیوالونکو یعنی اونکو کہ نہیں پہرتی ہین دروازہ مولی اپنی سی اور نہین نا امید ہوتی رحمت اوسکی سی اور کر مجکو پاکیزگی کرنیوالون سی یعنی پاک ہو وین بری اخلاق سی پس اسمین اشارہ ہی اسپر کہ طہارت اعضاء ظاہری کی ہماری اختیار مین تہی بجا لائی اور طہارت احوال باطن کی تیری ہاتہ ہی اس نصیب کر اپنی فضل سی یا غنی ای در خم چوگان تو دل ہمچون گوی ٭ بیرون ز فرمان تو جان کس سر موی ٭ ظاہر کہ بدست ماست شستیم تمام ٭ باطن کہ بدست تست آنرا تو بشوی ٭ اور پس اچہا وضو کیا آخر تک بعد فاحسن الوضوء کی عبارت اس روایت مین یون ہی ثم قال اشہد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ واشہد ان محمدا عبدہ ورسولہ اللہم اجعلنی من التوابین واجعلنی من المتطہرین فتحت لہ ثمانیۃ ابواب الجنۃ یدخل من ایہا شاء اور مگر کلمہ اشہد کا پہلی ان محمدا سی یعنی کلمہ اشہد کا کہ پہلی لفظ ان محمدا کی مصابیح والی نی ذکر کیا ہی ترمذی نی نہیں ذکر کیا پس یہہ اعتراض ہی مصنف کا مصابیح والی پر کہ یہہ حدیث جو صحاح مین لایا بخاری اور مسلم مین نہیں ہی بلکہ جامع ترمذی مین ہی پس اوسکو حسان مین لانا چاہیی تہا اور معلوم کیا چاہیی کہ جزری نی حصن حصین مین بانہ دمر ابن ماجہ اور ابن ابی شیبہ اور ابن سنی کی بیچ شہادتین کی لفظ ثلاث مرات کا بہی ذکر کیا ہی یعنی یہہ کلمہ تین بار پڑہی اور نسائی اور حاکم کی روایت مین بعد اللہم اجعلنی آخر تک کی یہہ بہی پڑہنا آیا ہی سبحانک اللہم وبحمدک اشہد ان لا الہ الا انت استغفرک واتوب الیک پس اولی یہہ ہی کہ یہہ سب اذکار پڑہی اور مستحب مین یہہ اذکار پڑہنا سانے والی کی بہی ہی ٭ وعن ابی هریرة قال قال رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم ان امتی یدعون

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ غُرًّا مُحَجَّلِيْنَ مِنْ اٰثَارِ الْوُضُوْءِ فَمَنِ اسْتَطَاعَ مِنْكُمْ اَنْ يُّطِيْلَ غُرَّتَهٗ فَلْيَفْعَلْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ
روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق امت میری پکاری جاویگی دن قیامت کے روشن پیشانی سفید اعضا
وضو کے سے پس جو کوئی چاہے تم میں سے یہہ کہ دراز کرے روشنی اپنی پیشانی کی پس چاہیے کہ کرے روایت کی یہہ بخاری نے اور مسلم نے ف غر جمع
اغر کی ہے یعنی سفید چہرہ اور محجل جمع ہے محجل کی جسکے ہاتھ پانو سفید ہوں یعنی بسبب وضو کے یہہ اعضا روشن ہونگے اور معنی یہہ ہیں کہ جب پکاری جاویگی ہماری
لوگوں میں سے محشر میں یا طرف بہشت کے تو اس صفت پر ہونگے اور دراز کرے روشنی پیشانی کی یعنی پیشانی کے اوپر سے تھوڑے کے نیچے
تک اور ایک کان سے دوسرے کان تک خوب دھووے اور دراز کرنا تحجیل کا یہہ ہے کہ کہنی کے اوپر تک پانو دھووے اور ذکر دراز کرنے
تحجیل کا نکیا اس لیے کہ دونوں آپس میں لازم ایک دوسرے کے ہیں یعنی ایک کے دراز کرنے کو فرمایا تو دوسرے کو آپ سے سمجھ جاوینگے ۱۲ ح

وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَبْلُغُ الْحِلْيَةُ مِنَ الْمُؤْمِنِ حَيْثُ يَبْلُغُ الْوُضُوْءُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ
اور انہیں سے ہے روایت کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پہنچیگا زیور مومن کو یعنی جنت میں جہان تک پہنچیگا پانی وضو کا روایت کیا
یہہ مسلم نے

## الفصل الثانی فصل دوسری

عَنْ ثَوْبَانَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِسْتَقِيْمُوْا
وَلَنْ تُحْصُوْا وَاعْلَمُوْا اَنَّ خَيْرَ اَعْمَالِكُمُ الصَّلٰوةُ وَلَا يُحَافِظُ عَلَى الْوُضُوْءِ اِلَّا مُؤْمِنٌ رَوَاهُ مَالِكٌ وَاَحْمَدُ
وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ اور روایت ہے ثوبان سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ سیدھے ہو اور ہرگز نہ طاقت رکھ
سکوگے سیدھے رہنے کی اور جانو کہ بہترین عملوں تمہارے سے نماز ہے اور نہیں محافظت کرتا وضو پر مگر مومن روایت کی یہہ مالک اور احمد
اور ابن ماجہ اور دارمی نے ف سیدھے ہو یعنی مستقیم ہو اعمال پر اور ہمیشہ سیدھی راہ چلو اور دانہیں بائیں میل نہ کرو اور اسلیے یہہ مرتبہ مشکل
تھا فرمایا لن تحصوا یعنی پوری طرح تمام و کمال کی استقامت نہیں کر سکوگے تم اور جب علم کیا ساتھ بے طاقتی کے استقامت پر اور نہ ادا
کر سکنے کی حقوق اسکے کو تمام افعال و احوال میں تو آگاہ کیا اوپر عمدہ اور خلاصہ عبادت کے کہ اگر اوسمیں استقامت کروگے تو تدارک
سب تقصیرات کا ہو جاویگا کہ وہ نماز ہے پس نگاہ رکھو شرائط اور آداب اسکی اور ادا کرو حقوق بعد اوسکے اشارہ فرمایا ساتھ مقدمہ اسکی کی
کہ اسکو نصف ایمان فرمایا ہے وہ وضو اور طہارت ہے فرمایا کہ نہیں محافظت کرتا اوسکی یعنی سنن و آداب اوسکی نہیں بجا لاتا مگر مومن
کامل جو کہ ہمیشہ حاضر رہتا ہے ساتھ دل اور بدن اپنے کی بیچ درگاہ رب اپنے کی اسلیے کہ حاضر ہونا اوسکی درگاہ پاک میں بدون طہارت ظاہر
و باطن کے بعید ہی ہے ۱۲ ع ع

وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَوَضَّأَ عَلٰى طُهْرٍ
كُتِبَ لَهٗ عَشْرُ حَسَنَاتٍ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ اور روایت ہے ابن عمر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ وضو کرے اوپر وضو کے
لکھی جاتی ہیں واسطے اوسکے دس نیکیاں روایت کی یہہ ترمذی نے ف یعنی ثواب جو وضو کا مقرر ہے زیادہ اوس سے دس نیکیاں
لکھی جاتی ہیں اور لکھا ہے علماء نے کہ یہہ ثواب جب ہوتا ہے کہ بعد وضو اول کے نماز فرض یا نفل پڑھ چکا ہو اور پھر وضو کرے اور شرح
السنہ میں لکھا ہے کہ تجدید وضو کی مستحب ہے جسوقت کہ پہلے وضو سے نماز پڑھ چکا ہے اور بعضوں کے نزدیک مکروہ ہے وضو پر وضو
کرنا جسوقت کہ پہلے وضو کے بعد نماز نہ پڑھی ہو ۱۲ ع ع

## الفصل الثالث فصل تیسری

عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِفْتَاحُ الْجَنَّةِ الصَّلٰوةُ وَمِفْتَاحُ الصَّلٰوةِ الطُّهُوْرُ رَوَاهُ اَحْمَدُ
روایت ہے جابر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کنجی بہشت کی نماز ہے اور کنجی نماز کی وضو ہے روایت کی یہہ

احمد نے ف یعنی جیسے دروازہ بغیر کنجی کے نہیں کھلتا ایسے ہی آدمی بغیر نماز کے بہشت میں نہیں جاتا اسمیں مبالغہ ہے محافظت کرنی نماز پر
گویا نماز حکم ایمان میں ہے کہ بغیر اوسکے بہشت میں جانا میسر نہیں ہوتا پس خوب طرح اسکو ادا کرے اور کبھی چھوڑے نہیں کہ سبب ہے دخول
جنت کا ۔ع وعن شبیب بن ابی روح عن رجل من اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صلی صلوۃ الصبح فقرأ الروم فالتبس علیہ
فلما صلی قال ما بال اقوام یصلون معنا لا یحسنون الطهور وانما یلبس علینا القرآن اولئک رواہ النسائی
اور روایت ہے شبیب بن ابی روح سے وہ روایت کرتے ہیں ایک شخص سے صحابیوں رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے سے یہہ کہ تحقیق رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑہی نماز صبح کی پس پڑہی سورہ روم پس متشابہ ہو حضرت پر پس جب نماز پڑہ چکے فرمایا کیا حال ہے لوگوں کا
نماز پڑہتے ہیں ساتھ ہمارے اور نہیں اچھا وضو کرتے اور سوا اسکے نہیں کہ ہمپر اشتباہ ڈالتے ہیں قرآن کو یہہ لوگ روایت کی یہہ نسائی نے
ف اسمیں اشارہ ہے طرف اسکے کہ سنن اور آداب کامل کرنیوالے ہیں واجب کو اور سبب برکت کے ہیں اور برکت اونکی سرایت کرتی ہے
غیر میں جیسے قصور کرنا انمیں باعث ضرر کا ہوتا ہے اور نکے ادا کرنے میں دروازہ فتوحات غیبیہ کا بند ہوتا ہے اور یہہ حدیث باعث عبرت
کے ہے اون لوگوں کی لیے کہ تاثیر صحبت سے غافل ہیں نہیں دیکھتے کہ سید الرسل صلی اللہ علیہ وسلم کو باوجود اس رتبہ کی حالت پڑہنے قرآن کی
میں کہ بہت وقت نزدیکی کا ہے صحبت ایک ادنی امتی کی کہ کوئی ادب سنت وضو کی اوس سے رہگیا ہو ایسی تاثیر کی کہ قرأت میں اشتباہ لگا
پس کیا حال ہوگا اونکا کہ مصاحبت اہل فسق اور اہل بدعت کی میں گرفتار ہیں تب روز عیاذا باللہ منہا و نام مخلص ایت کرتے الیکا میرک شاہ نے
انو عفاری کی لکہا ہے ۔ع وعن رجل من بنی سلیم قال عدهن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی یدی او فی یدہ
قال التسبیح نصف المیزان والحمد للہ یملؤہ والتکبیر یملأ ما بین السماء والارض
والصوم نصف الصبر والطهور نصف الایمان رواہ الترمذی وقال هذا حدیث حسن اور روایت
ہے ایک شخص نے بنی سلیم میں سے کہا گنا ان باتوں کو یعنی جو آگے مذکور ہیں پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بیچ ہاتہہ میرے کے یا بیچ ہاتہہ اپنے کے فرمایا سبحان اللہ
کہنا یعنی ثواب اسکا بہر دیتا ہے آدہی ترازو اور الحمد للہ بہر دیتا ہے اوسکو یعنی الحمد للہ کہنا ساتھ سبحان اللہ کی ملکر بہر دیتا ہے یا الحمد للہ ہی فقط اور اللہ اکبر
کہنا بہر دیتا ہے اوس چیز کو کہ درمیان آسمان زمین کی ہے اور روزہ آدہا صبر ہے اور پاک رہنا آدہا ایمان ہے روایت کی یہہ ترمذی نے اور کہا یہہ حدیث
حسن ہے ف بیچ ہاتہہ میرے کی یہہ شک راوی ہے یعنی گنکر ہیں حضرت نے اونگلیاں میری اونگلیاں اپنی ہتیلی پر بند کر کر پانچ باتیں گنیں اور روزہ آدہا صبر ہے یعنی
پورا صبر تو یہہ ہے کہ نفس کو طاعت پر روکے رکہے یعنی بجالاوے اور گناہوں سے روکے یعنی نکرے پس روزہ میں نفس کو طاعت پر روکنا ہوتا ہے
سو گنا آدہا صبر ہے ۔ع وعن عبد اللہ الصنابحی قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا توضأ
العبد المؤمن فمضمض خرجت الخطایا من فیہ واذا استنثر خرجت الخطایا من انفہ فاذا غسل وجهه
خرجت الخطایا من وجهه حتی تخرج من تحت اشفار عینیہ فاذا غسل یدیہ خرجت الخطایا من یدیہ
حتی تخرج من تحت اظفار یدیہ فاذا مسح براسہ خرجت الخطایا من راسہ حتی تخرج من اذنیہ فاذا
غسل رجلیہ خرجت الخطایا من رجلیہ حتی تخرج من تحت اظفار رجلیہ ثم
کان مشیہ الی المسجد وصلوتہ نافلۃ لہ رواہ مالک والنسائی اور روایت ہے عبد اللہ صنابحی سے

کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ وضو کرتا ہے بندہ مومن یعنی ارادہ کرتا ہے وضو کا پھر کلی کرتا ہے نکلتی ہیں گناہ منہ
اوس کی سے اور جس وقت کہ ناک سنکتا ہے نکلتی ہیں گناہ ناک اوسکی سے پھر جس وقت دھوتا ہے منہ اپنا نکلتی ہیں گناہ مونہہ اوسکی سے
یہاں تک کہ نکلتی ہیں نیچے پلکوں آنکھوں اوس کی سے پھر جب کہ دھوتا ہے دونوں ہاتھ اپنے نکلتی ہیں گناہ دونوں ہاتھوں اوسکی سے یہاں تک کہ نکلتی ہیں
نیچے ناخنوں دونوں ہاتھوں اوس کی سے پھر جبکہ مسح کرتا ہے سر اپنے کا نکلتی ہیں گناہ سر اوسکے سے یہاں تک کہ نکلتی ہیں دونوں کانوں اوسکی
سے پھر جب دھوتا ہے دونوں پاؤں اپنے نکلتی ہیں گناہ دونوں پاؤں اوس کی سے یہاں تک کہ نکلتی ہیں نیچے ناخنوں پاؤں اوسکی سے پھر ہوتا ہے چلنا
اوسکا طرف مسجد کی اور نماز پڑھنی اوسکی زیادتی واسطے اوس کی روایت کی یہ مالک اور نسائی نے **ف** یہاں تک کہ نکلتی ہیں دونوں
کانوں اوس کی سے اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ کان داخل سر کے ہیں جیسا مذہب حنفی کا ہے سلیقہ کانوں کی مسح کے لیے نیا پانی نہیں لیتے
بلکہ پانی کہ مسح سر کے لیے لیا ہے اوس ہی سے مسح کانوں کا بھی کرلیتے ہیں اور نماز پڑھنی اوسکی زیادتی واسطے اوسکی یعنی گناہوں کے سبب
مسح کی پاک ہو چکا اب نماز زیادہ ہوتی ہے یعنی سبب بلندی درجات کی ہوتی ہے ع **وعن ابي هريرة** ان رسول الله صلى الله
عليه وسلم اتى المقبرة فقال السلام عليكم دار قوم مؤمنين وانا ان شاء الله بكم لاحقون
وددت انا قد رأينا اخواننا قالوا اولسنا اخوانك يا رسول الله قال انتم اصحابي واخواننا
الذين لم ياتوا بعد فقالوا كيف تعرف من لم يات بعد من امتك يا رسول الله فقال
ارأيت لو ان رجلا له خيل غر محجلة بين ظهري خيل دهم بهم الا يعرف خيله قالوا بلى يا رسول الله
قال فانهم ياتون غرا محجلين من الوضوء وانا فرطهم على الحوض رواه مسلم اور روایت ہے
ابی ہریرہ سے تحقیق پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم آئے مقبرہ میں یعنی جنت البقیع میں دعا مغفرت کی لیے پھر کہا سلام
ہے تم پر اے جماعت قوم مومنین کی اور تحقیق ہم اگر چاہے گا اللہ ساتھ تمہارے ملنے والے ہیں اور آرزو رکھتا ہوں میں
یہ کہ دیکھوں بھائیوں اپنے کو کہا صحابہ نے کیا نہیں ہم بھائی آپ کے اے رسول خدا کہا تم ہو یار میرے اور بھائی میرے وہ ہیں کہ نہیں
آئے ہیں پس عرض کیا صحابہ نے کس طرح پہچانو گے تم یعنی قیامت میں انکو کہ نہیں آئے امت تمہاری میں سے اے رسول خدا پس فرمایا
بتلاؤ مجھکو اگر ہو ایک شخص کہ ہوں واسطے اوسکے گھوڑے سفید پیشانی اور سفید ہاتھ پاؤں درمیان گھوڑوں بہت سیاہ کے کیا نہیں پہچانے گا گھوڑے
اپنے کو عرض کی صحابہ نے کہ ہاں پہچانے گا اے رسول خدا کے فرمایا تحقیق وہ آوینگے بیچ قیامت کو سفید پیشانی سفید ہاتھ پاؤں اثر وضو
کی سے یعنی یہی نشان علامت ہے اونکو پہچانونگا اور میں ہونگا میر سامان انکا اوپر حوض کوثر کے روایت کی یہ مسلم نے **ف**
تم ہو یار میرے یعنی تم بھائی بھی ہو اور رفیق خاص میرے ہو اور ابھی نہیں پیدا ہوئے ہیں اور بعد میرے پیدا ہونگے یعنی تابعین وغیرہ وہ فقط
بھائی چارہ ہی اسلام کا رکھتے ہیں میرے ساتھ اور میں ہوں میر سامان یعنی کاروبار حضرت اور رفعت درجات انکی کا درگاہ صمدیت
میں پہلے جا کر درست کرتا ہوں ت **وعن ابي الدرداء** قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم انا اول من يؤذن له بالسجود يوم القيمة
وانا اول من يؤذن له ان يرفع رأسه فانظر الى ما بين يدي فاعرف امتي من بين الامم ومن
خلفي مثل ذلك وعن يميني مثل ذلك وعن شمالي مثل ذلك فقال رجل يا رسول الله
كيف تعرف امتك من بين الامم فيما بين نوح الى امتك قال هم غر محجلون من اثر الوضوء ليس احد كذلك غيرهم

وَاَعْرِفُهُمْ اَنَّهُمْ یُؤْتَوْنَ کُتُبَهُمْ بِاَیْمَانِهِمْ وَاَعْرِفُهُمْ تَسْعٰی بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ ذُرِّیَّتُهُمْ رَوَاهُ اَحْمَدُ اور روایت ہی ابی درداسی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مین ہون اول اون شخصون کا کہ اذن دیا جاوی گا واسطی اون کی ساتھ سجدہ کی دن قیامت کے اور مین ہون اول اون شخصون کہ اذن دیا جاوی گا اون کو کہ اوٹہاوین سر اپنا پس دیکہونگا مین طرف اوس چیز کی کہ آگی میری ہی پس پہچانونگا مین امت اپنی کو درمیان امتون کی اور دیکہونگا پیچہی اپنی مانند اسکی یعنی اژدہام خلق کا پس پہچانونگا امت اپنی کو اور داہنی اپنی مانند اسکی اور بائین اپنی مانند اسکی پس کہا ایک شخص نی یا رسول اللہ کیونکر پہچانوگی تم امت اپنی کو درمیان امتون کی درمیان حضرت نوح کے امت تمہاری تک مین فرمایا وہ یعنی امت میری سفید پیشانی اور سفید ہاتہہ پانو ہونگی بسبب نشان وضو کی نہین ہوگا کوئی اسطرح سی سوا اونکی اور پہچانونگا اونکو یہہ کہ دی جاوینگی وہ عملنامی اپنی داہنی ہاتہون مین اور پہچانونگا اون کو یہہ کہ دوڑیگی آگی اونکی اولاد اون کی یعنی خورد سال روایت کی یہہ احمد نی **ف** اوٹہاوین سر اپنا یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم قیامت کو درگاہ صمدیت مین جب حاضر ہونگی تو شفاعت کی لیی سجدہ مین جاوینگی مقدار ایک ہفتہ کی سجدہ مین رہینگی پہر حکم ہوگا کہ سر اوٹہا اے محمد اور چاہ اے محبوب میری جو کچہہ چاہتا ہی تا دیا جاوی تجکو پس حضرت سر اوٹہاوینگی اور زبان سی شفاعت خلق کی کہوینگی اور دروازہ شفاعت کا کہلوادینگی اور یہہ جو فرمایا کہ آگی پیچہی اور داہنی بائین مانند اسکی مراد یہہ ہی کہ ہر طرف امت کو دیکہونگا اسمین اشارہ ہی طرف کثرت اونکی کی اور تفاوت ہی بیچ اونکی کی اور درمیان نوح کی امت تمہاری تک مین یعنی حضرت نوح علیہ السلام کی زمانہ سی اب تک کہ مدت مدید ہی اسمین بہت سی امتین گذری ہین اون مین سی اپنی امت کو کیونکر پہچانوگی اور نوح علیہ السلام کا نام لیا نبی کا نہ لیا اس لیی یہہ مشہور ہی مین

## باب ما یوجب الوضوء

باب وہ چیز کہ موجب ہو وضو کی **ف** یعنی اسمین بیان اون چیزون کا ہی کہ وضو کو توڑتی ہین موجب مذہب حضرت امام اعظم رح کی وضو ٹوٹتا ہی ان چیزون سی پاخانہ یا پیشاب کی رستہ سی جو چیز نکلی یعنی پاخانہ پیشاب باد وغیرہ مگر ہوا جو مرد یا عورت کی آگی کی رستہ سی نکلتی ہی اوس سی وضو نہین جاتا اور ٹوٹتا ہی وضو اوس چیز سی کہ نجس ہو یعنی خون پیپ وغیرہ اور بدن مین سے آپ سی نکلکر اوس جگہہ پہنچی کہ اوسکو دہونا وضو یا غسل مین لازم ہی یعنی اگر ناک کی بانسی تک آیا کہ نکی اندر ہی تو نہین ٹوٹیگا اس لیی کہ اونکا دہونا لازم نہین اور ٹوٹتا ہی قی کرنی سی مونہہ بہر کر قی مین خواہ اناج نکلی یا پانی یا پتہ یا خون جما ہوا یعنی سودا اور بلغم سی نہین ٹوٹتا اور پتلا خون یا پیپ اگر قی کرتی اوسمین بہرنا مونہہ کا شرط نہین بلکہ برابر تہوک کی یا غالب ہوگا تہوک پر تو وضو ٹوٹ جاویگا اور اگر کم ہوگا تو نہین اور اگر تہوڑی تہوڑی قی ایک ہی مجلس مین کئی بار ہوئی اور اتنی ہی کہ جمع کرین تو مونہہ بہر جاوی اوس سی وضو جاتا رہتا ہی اور جس چیز سی وضو نہین ٹوٹتا وہ نجس بہی نہین ہی مثلا تہوڑی سی قی کی یا خون کہ بہا نہین اور ٹوٹتا ہی وضو دیوانہ ہونی یا بیہوش ہو جانی سی اور قہقہہ بالغ کی سی اوس نماز مین کہ رکوع سجود والی ہو اور مباشرت فاحشہ سی اور مباشرت فاحشہ یہہ کہ مرد اور عورت ننگی ہو جاوین یا دو عورتین یا دو مرد ان کی ساتہہ انتشار کی یعنی کہڑی ہونی کی اور ٹوٹتا ہی سونی سی لیٹ کر یا تکیہ لگا کر یعنی پیٹہہ یا دیوار وغیرہ پر تکیہ لگا کر سوتا ہو اگر ایسی چیز ہٹالیوی تو گر پڑی اور اگر اسطرح سو جاوی کہ مقعد زمین سی جما ہو یعنی بیٹہہ کر [illegible] پر تکیہ کر جہکا ہوا سو جاوی تو وضو ٹوٹ جاتا ہی اور اگر کہڑا کہڑا سو جاوی یا [illegible] تو نہین ٹوٹتا مگر شرط یہہ ہی کہ رکوع سجود طور سنت کی ہون اور اگر کیڑی زخم مین سی نکلین یا گوشت کٹ کر گر پڑی تو نہین ٹوٹتا اور اگر جونک لگائی اور وہ لہو سے بہر کر [illegible] تو بہی ٹوٹ جاویگا اور نہین [illegible] اور اگر ایک شخص [illegible] کلتی [illegible] سو جاتا رہتا [illegible]

ہاتہ میں ہو صاحب مذہب ہوجاتا ہے لیکن لوگ اس مسئلہ سے غافل ہیں اسیطرح اگر کان کہتا ہے اور اوس میں پیپ یا کچہہ نکلا وضو ٹوٹ جاویگا اور
اگر بغیر درد کان کی پیپ وغیرہ کان سے نکلی تو نہیں جاتا یگا یہہ چیزیں توڑنے والی وضو کی درمیان ہو میں ہیں سے دو چیزوں پر تو اتفاق ہے سب علما کا
کہ اون سے وضو جاتا رہتا ہے وہ جو چیز کہ نکلی آگی پیچہہ سے اور نیند اور باقی چیزیں مختلف فیہ ہیں ملتقی درمختار سے **الفصل الاول**
فصل پہلی **عَنْ** اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَا تُقْبَلُ صَلٰوةُ مَنْ اَحْدَثَ حَتّٰی
یَتَوَضَّأَ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں قبول کیجاتی نماز اوس شخص کی کہ
بے وضو ہو جب تک کہ وضو نہ کرے روایت کی بخاری نے اور مسلم نے **ف** یہہ اوسکے حق میں ہے کہ پانی رکہتا ہو اور قدرت بہی رکہتا ہو اوسکی استعمال
کی اور اگر پانی نہو یا ہو لیکن قدرت نہ رکہتا ہو اوسکی استعمال کی تو تیمم کرلے ساتہہ خاک کی اور اگر نہ پانی پاوے اور نہ خاک اور قدرت ان پر نہ رکہتا
ہو اوسکو فاقد الطہورین کہتے ہیں وہ نماز نہ پڑہے جب پانی وغیرہ پاوے تو قضا پڑہے اور امام شافعی کی نزدیک یہہ ہے کہ واسطے حرمت وقت کی
پڑہ لے اور جب پانی یا خاک ملے تو قضا کرے ہمارے علما نے لکہا ہے کہ اگر کوئی بغیر طہارت کی قصدًا نماز پڑہے اور حرمت وقت کی بہی اوسے ارادہ
نہووے تو وہ کافر ہوجاتا ہے اور اگر بغیر طہارت کی نماز پڑہے لوگوں کی شرم کر کر تو بہی کافر ہوتا ہے کیونکہ دونو صورت میں سے شرع کو حقیر جانا
ہے **وَعَنِ** ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَا تُقْبَلُ صَلٰوةٌ بِغَیْرِ طُهُوْرٍ وَّلَا صَدَقَةٌ
مِنْ غُلُوْلٍ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے ابن عمر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں قبول کیجاتی نماز بغیر طہارت کی اور
نہیں قبول ہوتی خیرات مال حرام میں سے روایت کی یہہ مسلم نے **ف** کہا ہے بعض علما ہمارے نے کہ جو شخص خیرات دیتا ہے مال حرام سے اور امید
رکہتا ہے ثواب کی کافر ہوجاتا ہے **وَعَنْ** عَلِیٍّ قَالَ كُنْتُ رَجُلًا مَذَّاءً فَكُنْتُ اَسْتَحْیِیْ اَنْ اَسْاَلَ النَّبِیَّ
صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لِمَكَانِ ابْنَتِهٖ فَاَمَرْتُ الْمِقْدَادَ فَسَاَلَهٗ فَقَالَ یَغْسِلُ ذَكَرَهٗ وَ
یَتَوَضَّأُ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ اور روایت ہے حضرت علی سے کہا تہا میں ایک شخص بہت مذی والا پس تہا میں حیا کرتا یہہ کہ پوچہوں
نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے یعنی حکم اوسکا کہ آیا غسل لازم آتا ہے یا وضو واسطے ہونے بیٹی اونکی یعنی نکاح میں میرے پس مرکیا میں مقداد کو یعنی
پوچہنی کا حضرت سے پس پوچہا اون نے یعنی اسطرح کہ ایک شخص ایسا ہے اوسکا کیا حکم ہے پس فرمایا کہ دہو ڈالے ستر اپنے کو اور وضو کرے روایت
کی بخاری اور مسلم نے **ف** اسمین تنبیہہ ہے اسپر کہ داماد کو ذکر کرنا شہوت کا اور اوس چیز کا کہ متعلق ساتہہ مباشرت عورت کی ہے اور برد سسر کی
مناسب نہیں ہے **وَعَنْ** اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ تَوَضَّؤُا
مِمَّا مَسَّتِ النَّارُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ قَالَ الشَّیْخُ الْاِمَامُ الْاَجَلُّ مُحْیِی السُّنَّةِ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَیْهِ هٰذَا
مَنْسُوْخٌ بِحَدِیْثِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَكَلَ كَتِفَ
شَاةٍ ثُمَّ صَلّٰی وَلَمْ یَتَوَضَّأْ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ اور روایت ہے ابو ہریرہ سے کہا سنا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم
سے کہ فرماتے تہے وضو کرو کہانے اوس چیز کی سے کہ پہنچی اوسکو آگ یعنی جو چیز آگ سے پکی ہو روایت کی یہہ مسلم نے کہا شیخ امام بزرگ
محی السنۃ نے رحمت ہو اوپر اوسکی اون پر یہہ حکم منسوخ ہے ساتہہ حدیث ابن عباس کی کہ کہا تحقیق پیغمبر خدا نے درود ہو جیو
اوسکا اوپر اور سلام کہایا شانہ بکری کا پہر نماز پڑہی اور نہیں وضو کیا روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** دوسری تاویل
اس حدیث میں یہہ کرتے ہیں کہ مراد وضو سے یہاں دہونا ہاتہہ اور مونہہ کا ہے واسطے دور کرنے چکنائی کی یہہ سنت ہے

اور موںہہ کا بہی دہونا اور کرنا چکنائی کی کہ یہہ سنت ہی اور اسکو وضو بعد طعام کہتی ہین اس صورت مین منسوخ کہنی کی حاجت نہین ۰ ع ۰
**وعن** جابر بن سمرة ان رجلا سأل رسول الله صلى الله عليه وسلم أنتوضأ من لحوم الغنم قال ان شئت فتوضأ وان شئت فلا توضأ قال أنتوضأ من لحوم الابل قال نعم فتوضأ من لحوم الابل قال اصلي في مرابض الغنم قال نعم قال اصلي في مبارك الابل قال لا رواه مسلم اور روایت ہی جابر بن سمرہ سی تحقیق ایک شخص نی پوچہا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی کیا وضو کرون مین گوشت بکری کی سی یعنی اسکی کہانی سی اگر وضو جاتا رہتا ہی تو پہر کرون فرمایا اگر چاہی تو پس وضو کر اور اگر چاہی تو نکر وضو کہا اوسنی کیا وضو کرون مین کہانی گوشت اونٹ کی سی فرمایا کر ہان وضو کر کہانی گوشت اونٹ کی سی کہا اوسنی کہ نماز پڑہون مین بیچ جگہہ بندہنی بکریون کی کہا کہ ہان کہا اوس شخص نی نماز پڑہون مین بیچ جگہہ بندہنی اونٹونکی فرمایا کہ نہین روایت کی یہہ مسلم نی **ف** نزدیک امام احمد بن حنبل کی کہانی گوشت اونٹ کی سی وضو کرنا آتا ہے اس لیی کہ وہ ظاہر حدیث پر عمل کرتی ہین اور حضرت امام اعظم اور حضرت امام شافعی و حضرت امام مالک رحمہم اللہ کی نزدیک وضو نہین جاتا اسواسطی کہ انکی نزدیک محمل حدیث کا اوپر وضو لغوی کی ہی یعنی ہاتہہ موںہہ دہو ڈالنا کیونکہ اسکی گوشت مین بساندہ اور چکنائی زیادہ ہوتی ہی بکری کی گوشت سی یا یہہ حدیث منسوخ ہی اور اونٹونکی بندہنی کی جگہہ جو نماز پڑہنی کو منع فرمایا تہی یہہ نہی تنزیہی ہی اور منع اسلیے فرمایا کہ نماز مین خاطر جمعی نہین رہتی خوف رہتا ہی اوسکی بہاگنی کا اور لات مارنی کا بخلاف بکریونکی کہ غریب ہوتی ہی اور یہہ جائز ہونا اور منع ہونا اوس صورت مین ہی کہ مرابض اور مبارک خالی ہون نجاست سی اور اگر نجاست ہوگی تو مرابض مین بہی پڑہنی مکروہ ہوگی ع

**وعن** ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا وجد احدكم في بطنه شيئا فاشكل عليه اخرج منه شيء ام لا فلا يخرجن من المسجد حتى يسمع صوتا او يجد ريحا رواه مسلم اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ پاوی ایک تمہارا بیچ پیٹ اپنی کی کچہہ چیز یعنی قراقر سبب ریاح کی پس مشتبہ ہو اوپر اوسکی کہ آیا نکلی ہی اوس سی کچہہ چیز یا نہین پس نہ نکلی مسجد مین سی یعنی وضو کی لیی یہانتک کہ سنی آواز یا معلوم کری بو روایت کی یہہ مسلم نی **ف** یہانتک کہ سنی آواز یا معلوم کری بو یہہ باعتبار غالب کی ہی غرض حق یقین کی ہی یعنی معلوم ہووی نکلنا ریح کا اگرچہ آواز سنی اور بو نہ پاوی جب وضو ٹوٹتا ہی ع **وعن** عبد الله بن عباس قال ان رسول الله صلى الله عليه وسلم شرب لبنا فمضمض وقال ان له دسما متفق عليه اور روایت ہی عبداللہ بن عباس سی کہ کہا تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی پیا دودہ پس کلی کی اور فرمایا تحقیق واسطی اسکی چکنائی ہی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** اس حدیث سی معلوم ہوا کہ بعد کہانی چکنی چیز کی کلی کرنی مستحب ہی کیونکہ موںہہ مین اوسکا کچہہ رہتا ہی سو بحالت نماز مین پیٹ مین پہنچی اور اسی پر قیاس کیجاتی ہی جو چیز کہ موںہہ مین لگ رہی ہی اور خوف ہو پیٹ مین پہنچنی کا اوس سی بہی کلی کرنی مستحب ہی اور اس سی علمانی استنباط کیا ہی ہونا دو نو ہاتون کا پہلی کہانا کہانی سی پہر لی لیی مگر بعض ہو تہ اپنی ہاتون کا نجاست سی دہو ڈالنا بہتر ہوگی اور ایسیطرح بعد فارغ ہونیکی کہانا ایسی ہی ہو دہوی مگر اسکو اگر کچہہ نہ لگا ہو سبب اسکی کہ کہانا خشک تہا یا چمچی وغیرہ سی کہایا ہی تو خیر دہو ڈالی اور مناسبت اس حدیث کو ساتہہ باب کی یہہ ہی کہ کلی مذکورہ متممات وضو سی ہی ۰ **وعن** بريدة ان النبي صلى الله عليه وسلم صلى الصلوات يوم الفتح بوضوء واحد ومسح على خفيه فقال له عمر لقد صنعت اليوم شيئا

لَمْ تَكُنْ تَصْنَعُهُ فَقَالَ عَمْدًا صَنَعْتُهُ يَا عُمَرُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے بریدہ سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھیں کئی نمازیں دن فتح مکہ کے ساتھ ایک وضو کے یعنی ایک وضو سے پانچوں نمازیں پڑھیں اور مسح کیا اوپر موزوں کے پس کہا واسطے ان کے حضرت عمر نے تحقیق کی تم نے آج کے دن ایک چیز کہ نہ تھے کرتے اس کو پس فرمایا قصداً کیا میں نے اسکو اے عمر روایت کی یہ مسلم نے **ف** ایک چیز کہ نہ تھے کرتے یعنی کئی نمازیں ایک وضو سے پڑھیں اور موزہ پر مسح کیا جبکہ معمول پہلے سے خلاف اسکے تھا بلکہ ہر نماز کے لیے وضو کیا کرتے تھے اسکے جواب میں فرمایا قصداً میں نے کیا یعنی تا لوگ انکا جائز ہونا معلوم کر لیں ۱۲ **وعن** سُوَيْدِ بْنِ النُّعْمَانِ أَنَّهُ خَرَجَ مَعَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَامَ خَيْبَرَ حَتَّى إِذَا كَانُوا بِالصَّهْبَاءِ وَهِيَ مِنْ أَدْنَى خَيْبَرَ صَلَّى الْعَصْرَ ثُمَّ دَعَا بِالْأَزْوَادِ فَلَمْ يُؤْتَ إِلَّا بِالسَّوِيقِ فَأَمَرَ بِهِ فَثُرِّيَ فَأَكَلَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَكَلْنَا ثُمَّ قَامَ إِلَى الْمَغْرِبِ فَمَضْمَضَ وَمَضْمَضْنَا ثُمَّ صَلَّى وَلَمْ يَتَوَضَّأْ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ اور روایت ہے سوید بن نعمان سے یہ کہ وہ نکلے ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے سال کہ خیبر فتح کیا تھا یہاں تک کہ جس وقت پہونچے بیچ صہبا کے کہ نام تھا ایک جگہ کا اور وہ ہے نزدیک خیبر کے نماز پڑھی عصر کی پھر منگوایا توشے کو تو نہ لائے گئے مگر ستو پس حکم کیا اسکو پس گھولی گئی پس کھایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اور کھایا ہم نے پھر اٹھے طرف نماز مغرب کے پس کلی کی اور کلی کی ہم نے پھر نماز پڑھی اور نہ کیا وضو روایت کی یہ بخاری نے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ آگ کی پکی چیز کے کھانے سے وضو نہیں ٹوٹتا ۱۲

## الفصل الثانی فصل دوسری

**عن** أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا وُضُوءَ إِلَّا مِنْ صَوْتٍ أَوْ رِيحٍ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں وضو لازم آتا مگر آواز سے یا بو سے روایت کی یہ احمد و ترمذی نے **ف** یعنی شک سے وضو نہیں جاتا جب تک یقین نہ ہو یعنی فقط تو آواز سے وضو نہیں جاتا کہ جب یقین ہو کہ نکلی ہوا کا ٹوٹ جاتا ہے ۱۲ **وعن** عَلِيٍّ قَالَ سَأَلْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْمَذْيِ فَقَالَ مِنَ الْمَذْيِ الْوُضُوءُ وَمِنَ الْمَنِيِّ الْغُسْلُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ اور روایت ہے حضرت علی سے کہا پوچھا میں نے یعنی بواسطہ مقداد کے حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے حال مذی کا پس فرمایا نکلنے مذی کے سے وضو آتا ہے اور نکلنے منی کے سے غسل روایت کی یہ ترمذی نے **وعنه** قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِفْتَاحُ الصَّلَاةِ الطُّهُورُ وَتَحْرِيمُهَا التَّكْبِيرُ وَتَحْلِيلُهَا التَّسْلِيمُ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالدَّارِمِيُّ وَرَوَاهُ ابْنُ مَاجَهْ عَنْهُ وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ اور انہیں سے روایت ہے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کنجی نماز کی وضو ہے اور تحریمہ اسکی تکبیر اور تحلیل اسکی سلام پھیرنا روایت کی ابوداؤد اور ترمذی اور دارمی نے اور روایت کی ابن ماجہ نے حضرت علی سے اور ابی سعید سے **ف** یعنی تکبیر کہنے سے نماز شروع ہوجاتی ہے اور سب چیزیں حلال یعنی کھانا پینا اور سب کام منافی نماز کے سو حرام ہوتی ہیں اور سلام پھیرتے ہی وہ چیزیں حلال ہوجاتی ہیں ۱۲ **وعن** عَلِيِّ بْنِ طَلْقٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا فَسَا أَحَدُكُمْ فَلْيَتَوَضَّأْ وَلَا تَأْتُوا النِّسَاءَ فِي أَعْجَازِهِنَّ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُو دَاوُدَ اور روایت ہے علی بن طلق سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت حدث کرے ایک تمہارا یعنی ہوا بغیر آواز کی نکلے پس چاہیے کہ وضو کرے اور نہ آؤ تم عورتوں کے پاس بیچ مقعدوں ان کی کے روایت کی ترمذی اور ابوداؤد نے **وعن** مُعَاوِيَةَ بْنِ أَبِي سُفْيَانَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّمَا الْعَيْنَانِ وِكَاءُ السَّهِ فَإِذَا نَامَتِ الْعَيْنُ اسْتَطْلَقَ الْوِكَاءُ رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ اور روایت ہے معاویہ بن ابی سفیان سے تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سوا اس کے نہیں کہ آنکھیں سربند ہیں سرین کی پس جس وقت سو جاتی ہیں آنکھیں کھل جاتا ہے سربند روایت کی یہ دارمی نے

ف یعنی جب آدمی جاگتا ہی تو گویا بند بندھا ہی اوسکی مقعد پر کہ رہتی ہی ہوا اور جب سویا تو اختیار جاتا رہتا ہے اور جوڑ ڈہیلی
ہوجاتی ہین اور گمان ہوتا ہی نکلنی ہوا کا پس اسی گمان کی پی نیند سی وضو ٹوٹتا ہی ۔ع وعن علی قال قال رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم وکاء السہ العینان فمن نام فلیتوضأ رواہ ابوداود وقال الشیخ الامام
محی السنۃ رحمہ اللہ ھذا فی غیر القاعد لما صح عن انس قال کان اصحاب رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم ینتظرون العشاء حتی تخفق رءوسہم ثم یصلون ولا یتوضئون رواہ ابوداود
والترمذی الا انہ ذکر فیہ ینامون بدل ینتظرون العشاء حتی تخفق رءوسہم
اور روایت ہی حضرت علی سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی سربند سرین کی دونون آنکھین ہین پس جو شخص کہ سوگیا پس چاہیی
کہ وضو کری روایت کی یہہ ابوداود نی اور کہا شیخ امام محی السنہ نی رحمت کری اونکو اللہ یہہ حکم جو ہی سو یہہ بیٹھنی والی کی سوا ہی کہ اسواسطی کہ صحیح ہوا ہی انس
سی کہ کہا تہی صحاب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی انتظار کرتی تہی نماز عشا کا یہانتک کہ جھک جاتی تہی سر اون کی پہر نماز پڑہتی تہی اور نہ
وضو کرتی تہی روایت کی یہہ ابوداود اور ترمذی نی مگر یہہ کہ ذکر کیا ترمذی نی لفظ ینامون کا بدلی ینتظرون العشاء حتی تخفق رءوسہم کی
ف سوا بیٹھنی والی کی یعنی یہہ حکم اوس شخص کی حق مین ہی کہ سو جاوی لیٹ کر پس جو سووی بیٹھی ہوئی اسطرح کہ ٹہری رہی مقعد اوسکی زمین
پر پہر جاگی اور مقعد اوسی طرح ٹہری ہو زمین پر پس نہین ٹوٹتا وضو اوسکا اگرچہ بہت سورہا ہو چنانچہ حدیث انس سی کہ مذکور ہوئی معلوم
ہوا کہ بیٹھی ہوئی سونی سی وضو نہین ٹوٹتا اور قسمین بیٹھنی کی کہ مقدمہ مین مذکور ہین قیاس سی یا اور حدیثون سی ثابت کی ہین ۔ع وعن
ابن عباس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان الوضوء علی من نام مضطجعا فانہ اذا اضطجع
استرخت مفاصلہ رواہ الترمذی وابوداود اور روایت ہی ابن عباس سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تحقیق وضو لازم ہی اوپر اوس
شخص کی کہ سوجاوی لیٹ کر پس تحقیق جس وقت کہ لیٹتا ہی ڈہیلی ہوجاتی ہین جوڑ اوسکی پس پر خوف ہی ہوا نکلنی کا روایت کی یہہ ترمذی
اور ابوداود نی ف کہا میرک شاہ نی یہہ منکر ہی اوسمین یزید دالانی ہی وہ کثیر الخطا اور فاحش الوہم ہی مخالف ثقات کی ہی ۔ع وعن
بسرۃ قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا مس احدکم ذکرہ فلیتوضأ رواہ مالک واحمد وابوداود
والترمذی والنسائی وابن ماجہ والدارمی اور روایت ہی بسرہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جبکہ ہاتہ لگاوی
ایک تمہارا ذکر اپنی کو پس چاہیی کہ وضو کری روایت کی یہہ مالک اور احمد اور ابوداود اور ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ اور دارمی نی ف ذکر کی
چہونی سی وضو کی ٹوٹنی مین اختلاف کیا ہی علما نی بلکہ صحابہ کرام مین بہی خلاف تہا امام شافعی رح کی نزدیک اگر ہتہیلی سی چہوئی
وضو جاتا رہتا ہی اور امام اعظم رح کی نزدیک نہین ٹوٹتا دلیل انکی یہہ حدیث ہی جو بعد اسکی آتی ہی روایت قیس بن طلق کی کہ اوسنی اپنی باپ سی روایت
کی اور تفصیل اسمین مذکور ہی اور بہت سی حدیثین روایت کی ہین جسکو شبہ ہو شرح ملا علی قاری اور ترجمہ حضرت شیخ رح کو دیکہی خاطر جمع ہوجاویگی
اور ابن ہمام نی لکہا ہی حق یہہ ہی کہ دونون حدیثین حسن سی نہین ہین ترجیح تہی یہت ملنی یعنی جو انکی مذکور ہوتی ہین پس یہی کہ حدیث
مرد کی قوی ہوتی ہی کیونکہ وہ علم کو خوب یاد رکہتی ہین بنسبت عورتون کی سی یہی کہ آئی عورتون کی بنسبت مردون کی ہوتی ہی ہی ۔
وعن طلق بن علی قال سئل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن مس الرجل ذکرہ بعد ما یتوضأ قال ھل
ھو الا بضعۃ منہ رواہ ابوداود والترمذی والنسائی وروی ابن ماجہ نحوہ وقال الشیخ الامام محی السنۃ

رحمه الله هذا منسوخ لان ابا هريرة اسلم بعد قدوم طلق وقد روى ابو هريرة عن رسول الله صلى
الله عليه وسلم قال اذا افضى احدكم بيده الى ذكره ليس بينه وبينها شيء فليتوضأ رواه الشافعي
والدارقطني ورواه النسائي عن بسرة الا انه لم يذكر ليس بينه وبينها
شرح
اور روایت ہے طلق بن علی سے کہا پوچھے گئے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم چھونے آدمی کے سے ذکر اپنے کو پیچھے اس کے کہ وضو کیا اوس نے فرمایا اور نہیں ہے
وہ مگر ایک ٹکڑا گوشت کا اوس سے روایت کی یہہ ابوداود اور ترمذی اور نسائی نے اور روایت کی ابن ماجہ نے مانند اس کی اور کہا شیخ امام محی السنة
رحمہ اللہ نے یہہ منسوخ ہے اس واسطے کہ ابوہریرہ مسلمان ہوئے پیچھے آنے طلق کے اور تحقیق روایت کی ابوہریرہ نے حضرت رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم سے فرمایا جس وقت کہ پہنچاوے ایک تمہارا ہاتھ اپنا طرف ذکر اپنے کی کہ نہ ہو درمیان ذکر کے اور ہاتھ اوس کے کوئی چیز حائل پس چاہیے کہ
وضو کرے روایت کی یہہ شافعی اور دارقطنی نے اور روایت کی نسائی نے بسرہ سے مگر یہ نہیں ذکر کیا کہ نہ ہو درمیان ذکر کے اور ہاتھ کے
کچھ چیز ف یہہ کلام شافعیہ ہے یہ کہ جب ابوہریرہ اسلام بعد طلق کے لائے تو سننا اونکا حدیث کو بھی بعد سنے طلق کی ہوئی کا یہ حدیث
ابوہریرہ کی ناسخ حدیث طلق کی ہوئی اور حنفیہ جواب دیتے ہیں کہ بعد اسلام لانے ابوہریرہ کے یہ ہے کیونکہ لازم آتا ہے کہ ابوہریرہ نے سنا ہے
بعد ہو بلکہ ہوسکتا ہے کہ طلق نے بعد ابوہریرہ کے سنا ہو دعوی تمہارا تو جب صحیح ہو کہ یہ ثابت کرو کہ طلق مرا پہلے اسلام لانے ابی ہریرہ کے یا
یا چلا گیا اپنے وطن کو اور نہیں صحبت میں حاضر تھے بعد اس کے اور کہا طحاوی نے کہ اور بر تقدیر تعارض دو حدیثوں کی پھر لے لینا ہے طرف اقوال صحابہ کے
حضرت علی اور ابن مسعود اور ابو الدرداء اور حذیفہ اور عمار رضی اللہ تعالی عنہم کہتے تھے کہ چھونے ذکر کے سے وضو نہیں ٹوٹتا واللہ اعلم بالصواب
ع وعن عائشة قالت كان النبي صلى الله عليه وسلم يقبل بعض ازواجه ثم يصلي ولا يتوضأ
رواه ابو داود والترمذي والنسائي وابن ماجه وقال الترمذي لا يصح عند اصحابنا بحال اسناد
عروة عن عائشة وايضا اسناد ابراهيم التيمي عنها وقال ابو داود هذا مرسل وابراهيم
التيمي لم يسمع عن عائشة اور روایت ہے حضرت عائشہ سے کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم
بوسہ لیتے بعضی بیویوں اپنی کا پھر نماز پڑھتے اور وضو نہ کرتے روایت کی یہہ ابوداود اور ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ نے اور کہا ترمذی نے نہیں
صحیح نزدیک اصحاب ہمارے کی ساتھ کسی حال کے سند عروہ کی عائشہ سے اور یہی سند ابراہیم تیمی کی حضرت عائشہ سے اور کہا ابوداود نے یہہ حدیث مرسل
ہے اس لیے کہ ابراہیم تیمی نے نہیں سنا حضرت عائشہ سے ف اس مسئلہ میں ہے خلاف بیچ علماء کے امام شافعی اور امام احمد رح کے نزدیک وضو
ٹوٹ جاتا ہے ساتھ چھونے عورت غیر محرم کے اور امام مالک کے نزدیک ساتھ شہوت کے چھوے تو جاتا ہے اور نہیں تو نہیں اور امام اعظم رح کے نزدیک
نہیں جاتا دلیل انکی یہہ حدیث ہے اور حدیث حضرت عائشہ کی کہ صحیحین میں مذکور ہے کہ حضرت عائشہ کہتی ہیں کہ جب حضرت انکو نماز تہجد کی پڑھتے
اونہی تو میں سوتی ہوتی تھی اور ہوتی تھی دونوں پانو میری بیچ جگہ سجدہ آنحضرت کی بیچ وقت سجدہ کے پانو میرے ٹہوکدیتے میں سمیٹ لیتی پس
معلوم ہوا کہ چھونی عورت کی سے وضو نہیں جاتا اور یہہ جو اسمیں کہا کہ عروہ کو سماع حضرت عائشہ سے نہیں ہے یہہ قول ہرگز صحیح نہیں ہوتا
صحیحین میں اکثر حدیثوں سے سماع عروہ کا حضرت عائشہ سے ثابت ہوتا ہے ساتھ کی نقل کرنے میں مصنف مشکوۃ کا چوک گیا تھی قول ترمذی کی کی ہے
یہہ مطلب نہیں سمجھا جاتا اور کہا ابوداود نے یہہ مرسل ہے یعنی ایک نوع مرسل کی ہے یعنی منقطع جواب اسکا یہہ ہے کہ حدیث مرسل حجت ہے نزدیک
ہمارے اور نزدیک جمہور کی پس یہہ باعث طعن نہیں ع وعن ابن عباس قال اكل رسول الله صلى الله عليه

اَکَلَ ثُمَّ مَسَحَ یَدَہٗ بِمِسْحٍ کَانَ تَحْتَہٗ ثُمَّ قَامَ فَصَلّٰی رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ وَابْنُ مَاجَۃَ اور روایت ہی ابن
عباس سی کہ کہا کہ کہایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی شانہ بکری کا یعنی گوشت شانہ بکری بریان کا پہر پونچہ لیا ہاتہ اپنا ساتہ ٹاٹ کی کہ تہا بچہا
ہوا نیچی حضرت کی پہر کہڑی ہوگئی پس نماز پڑہی روایت کی یہہ ابوداود اور ابن ماجہ نی ف پس نماز پڑہی یعنی وضو نہ کیا اسمین دلیل ہی اسپر کہ
آگ کی پکی ہوئی چیز کی کہانی سی وضو نہیں ٹوٹتا اور یہہ بہی اس سی معلوم ہوا کہ اگر چکنائی وغیرہ ہاتہ منہہ کو نہ لگی تو دہونا ہاتہ منہہ کا
کچہہ ضرور نہیں ہی ع وَعَنْ اُمِّ سَلَمَۃَ قَالَتْ قَرَّبْتُ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ جَنْبًا مَشْوِیًّا
فَاَکَلَ مِنْہُ ثُمَّ قَامَ اِلَی الصَّلٰوۃِ وَلَمْ یَتَوَضَّأْ رَوَاہُ اَحْمَدُ اور روایت ہی ام سلمہ سی یہہ کہ انہون نی کہا لی گئی مین طرف نبی
صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک پہلو بہنا ہوا پس کہایا اوسمین سی پہر کہڑی ہوئی طرف نماز کی اور نہ وضو کیا یعنی نہ وضو کیا اور نہ ہاتہ منہہ دہویا
روایت کی یہہ احمد نی الفصل الثالث فصل تیسری عَنْ اَبِیْ رَافِعٍ قَالَ اَشْہَدُ لَقَدْ کُنْتُ اَشْوِیْ لِرَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ
عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بَطْنَ الشَّاۃِ ثُمَّ صَلّٰی وَلَمْ یَتَوَضَّأْ رَوَاہُ مُسْلِمٌ روایت ہی ابی رافع سی کہ کہا قسم کہاتا ہون مین تحقیق تہا میں
بہونتا واسطی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پیٹ بکری کا یعنی جو چیزیں پیٹ مین ہوتی ہین اوجہڑی کلیجی وغیرہ پس کہالیتی تہی پہر نماز پڑہتی اور وضو
نہیں کرتی روایت کی یہہ مسلم نی وَعَنْہُ قَالَ اُہْدِیَتْ لَہٗ شَاۃٌ فَجَعَلَہَا فِی الْقِدْرِ فَدَخَلَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ
وَسَلَّمَ فَقَالَ مَا ہٰذَا یَا اَبَا رَافِعٍ فَقَالَ شَاۃٌ اُہْدِیَتْ لَنَا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ فَطَبَخْتُہَا فِی الْقِدْرِ قَالَ نَاوِلْنِی الذِّرَاعَ یَا اَبَا رَافِعٍ
فَنَاوَلْتُہُ الذِّرَاعَ ثُمَّ قَالَ نَاوِلْنِی الذِّرَاعَ الْاٰخَرَ فَنَاوَلْتُہُ الذِّرَاعَ الْاٰخَرَ ثُمَّ قَالَ نَاوِلْنِی الذِّرَاعَ الْاٰخَرَ فَقَالَ
یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اِنَّمَا لِلشَّاۃِ ذِرَاعَانِ فَقَالَ لَہٗ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَمَا اِنَّکَ لَوْ سَکَتَّ
لَنَاوَلْتَنِیْ ذِرَاعًا فَذِرَاعًا مَا سَکَتَّ ثُمَّ دَعَا بِمَاءٍ فَتَمَضْمَضَ فَاہُ وَغَسَلَ اَطْرَافَ اَصَابِعِہٖ ثُمَّ
قَامَ فَصَلّٰی ثُمَّ عَادَ اِلَیْہِمْ فَوَجَدَ عِنْدَہُمْ لَحْمًا بَارِدًا فَاَکَلَ ثُمَّ دَخَلَ الْمَسْجِدَ فَصَلّٰی وَلَمْ یَمَسَّ مَاءً رَوَاہُ
اَحْمَدُ وَرَوَاہُ الدَّارِمِیُّ عَنْ اَبِیْ عُبَیْدٍ اِلَّا اَنَّہٗ لَمْ یَذْکُرْ ثُمَّ دَعَا بِمَاءٍ اِلٰی اٰخِرِہٖ اور روایت ہی ابو رافع سی کہا
تحفہ بہیجی گئی واسطی ان کی بکری پس ڈالا اوسکو ہانڈی مین یعنی پکانی کی پس آئی حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور فرمایا کیا ہی یہہ
اے ابو رافع کہا بکری تحفہ بہیجی گئی ہی واسطی میری اے رسول خدا پس پکایا مینی اوسکو ہانڈی مین فرمایا حضرت نی دے مجہکو دست
اے ابو رافع پس دیا مینی اونکو دست پہر فرمایا دے مجہکو دست اور پس دیا مینی دست اور پہر فرمایا دے مجہکو دست اور کہا اے رسول خدا کی نہیں ہوتے
واسطی بکری کی مگر دو دست یعنی سو دونو دے چکا اور کہان سی لاؤن پس فرمایا واسطی اونکی حضرت نی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم خبردار
ہو تحقیق تو اگر چپکا رہتا دیتا مجہکو دست پہر دست جب تک کہ چپکا رہتا پہر منگوایا پانی پس ہوا منہہ دہونا یعنی کلی کی اور دہوئین پوریں انگلیونکی
پہر کہڑی ہوئی پس نماز پڑہی پہر گئی طرف اونکی یعنی ابو رافع اور اہل اونکی کی پس پایا نزدیک اونکی گوشت ٹہنڈا پس کہایا پہر داخل ہوئی مسجد
مین اور نماز پڑہی یعنی واسطی شکرانہ کی لیکن استعمال کیا پانی یعنی نہ وضو کیا اور نہ کلی روایت کی یہہ احمد نی اور روایت کی دارمی نی
ابی عبید سی مگر یہہ کہ نہیں ذکر کیا ثم دعا بماء آخر تک ف جناب رسالت مآب کو بہت مرغوب تہا دست اور قوت دین حاصل ہوا یہہ عبادت
معمول نجوال ... ہوا یہہ جو فرمایا کہ اگر تو چپکا رہتا دیتا مجہکو دست یعنی اگر تو چپکا رہتا تو اللہ تعالیٰ از راہ معجزہ میری لیے ہانڈی مین دست
پیدا کرتا جاتا اسلیئے کہ تو نی یہہ جواب دیا شر کیتی اور شاید اونکی جواب سی یہی شرکتی کہ حضرت کو توجہ اور خصوص کی طرف جناب حق تعالیٰ کی تہا

اوسکی جواب سے اسمین کچھ فرق آگیا ہو بسبب توجہ ہونی کی طرف جواب سائل کی ۔ وعن أنس بن مالك قال كنت أنا وأبي
وأبو طلحة جلوسا فأكلنا لحما وخبزا ثم دعوت بوضوء فقالا لم تتوضأ فقلت لهذا الطعام الذي أكلنا فقالا أتتوضأ
من الطيبات لم يتوضأ منه من هو خير منك رواه أحمد ۔ اور روایت ہی انس بن مالک سی
کہ تھا مین اور ابی بن کعب اور ابوطلحہ بیٹھی ہوئی پس کہایا ہمنی گوشت اور روٹی پھر منگایا مینی پانی وضوکو پس کہا ابی اور ابوطلحہ نی کیون
وضو کرتی ہو پس کہا مینی واسطی اس کہانیکی کہ کہایا ہمنی پس کہا ان دونون نی کیا وضو کرتی ہو کہانی پاکیزہ چیزکی سی نہین وضو کیا اوس سے اوس
شخص نی کہ وہ بہتر تجہسی ہی یعنی نبی صلی اللہ علیہ وسلم روایت کی یہہ احمد نی ۔ وعن ابن عمر كان يقول قبلة الرجل امرأته
وجسها بيده من الملامسة فمن قبل امرأته أو جسها بيده فعليه الوضوء رواه مالك والشافعي ۔ اور روایت ہی ابن
عمر سی کہتی تہی بوسہ لینا ایک شخص کا اپنی عورت کا اور چھونا اوسکو ہاتھ سی یہہ ہی ملامسہ سی ہی اور جو شخص کہ بوسہ لی اپنی عورت
کا یا چھوئی اوسکو اپنی ہاتھ سی پس اوسپر ہی وضو روایت کی یہہ مالک اور شافعی نی ف ملامسہ سی ہی یعنی کلام اللہ مین جو مذکور ہی کہ ان
ان چیزون سی وضو لازم آتا ہی اوسمین یہہ بھی ہی او لامستم النساء یعنی یا ملامست کرو عورت کو پس ابن عمر نی کہا کہ بوسہ لینا عورت کا یا ہاتھ
لگانا اوسکو داخل ہی ملامست مین جو کہ کلام اللہ مین مذکور ہی مذہب شافعی ہی یہی ہی اور معنی ملامست کی لیتی ہین ہاتھ لگانا اور امام اعظم
صاحب معنی ملامسہ کی جماع کرنیکی لیتی ہین اور خوب دلیلین اس مسئلہ کی فقہ کی کتابون مین مذکور ہین ۔ وعن ابن مسعود كان يقول من قبلة
الرجل امرأته الوضوء رواه مالك ۔ اور روایت ہی ابن مسعود سی کہ تہی کہتی بوسہ لینی ایک شخص کی سی اپنی عورت کا وضو آتا ہی روایت
کی یہہ مالک نی ۔ وعن ابن عمر أن عمر بن الخطاب قال إن القبلة من اللمس فتوضؤوا منها ۔ اور روایت ہی ابن عمر سی تحقیق عمر
بن خطاب نی کہا تحقیق بوسہ لینا لمس سی ہی یعنی داخل ہی لمس مین جو کلام اللہ مین مذکور ہی پس وضو کرو اوس سی ف ان قولون صحابہ
رض کی سی معلوم ہوتا ہی کہ عورت کی چھونی سی وضو جاتا رہتا ہی جیسا کہ مذہب شافعی ہی اور امام اعظم صاحب کہتی ہین کہ اول تو یہہ روایتین سب
موقوف صحابیون پر ہین حکم اونکا مرفوع کا سا نہین اور دوسری انکی نزدیک یہہ صحت کو بھی یہہ روایتین نہین پہنچین اور قطع نظر اسکی پہلی
جو مذکور ہوئی حدیث حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حضرت عائشہ رض سی اوس سی بہی معلوم ہوتا ہی کہ عورت کی چھونی سی وضو نہین جاتا اور
مسند ابی حنیفہ مین روایت ہی ابن عباس سی کہا کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی لیس فی القبلة الوضوء یعنی بوسہ لینی سے وضو نہین
آتا پس شاید یہہ حدیث ناسخ اون حدیثون کی ہو واللہ اعلم ۔ وعن عمر بن عبد العزيز عن تميم الداري قال قال رسول الله
صلى الله عليه وسلم الوضوء من كل دم سائل رواهما الدارقطني وقال عمر بن عبد العزيز لم يسمع من تميم
الداري ولا رآه ويزيد بن خالد ويزيد بن محمد مجهولان ۔ اور روایت ہی عمر بن عبد العزیز سی اونہون
نی نقل کی تمیم داری سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی وضو لازم آتا ہی ہر خون بہنی والی سی روایت کی یہہ دونون دارقطنی نی اور کہا
دارقطنی نی کہ عمر بن عبد العزیز نی نہین سنا تمیم داری سی اور نہ دیکہا اوسکو اور یزید بن خالد اور یزید بن محمد یہہ دونون راوی مجہول ہین ف عمر
بن عبد العزیز ہوئی ہین مروان کی نیابت عابد زاہد متقی نیک سیرت تہی خصوصا ایام حکومت مین چنانچہ عقبہ بن نافع نی فاطمہ بنت
عبد الملک سی کہ بیوی اونکی تہی پوچہا کہ کچھ حال اپنی میان کا بیان کرو اونہون نی کہا کہ لوگ بہت نماز پڑہنی والی اور روزہ رکہنی والی تو ہوتی ہین لیکن اپنی
رب سی ڈرنیوالا اوسکی برابر مین کسیکو نہین دیکہا جب گہر مین آتا تو مصلی پر اپنی کو ڈالدیتا اور روتا رہتا اور دعا کرتا رہتا یہانتک کہ نیند

اوسپر غالب آتی ہیہ جاگنا اوسیطرح کرنا تمام رات اور مناقب انکی بہت ہین اور تمیم صحابی ہین کلام اللہ ختم کرتی تہی ایک رکعت مین اور کبہی ایک ہی آیۃ بار بار پڑہتی تمام رات اور ایک رات یہہ سورہی تہجد کو نہ اوٹہی اپنا ایک برس تک سوئی نہین تمام شب عبادت کرتی رہتی تا نفس سزا پاوی اوس فعل کی اور یہہ جو فرمایا کہ لازم آتا ہی وضو ہر خون بہنی والی سی یہہ ہی خلاصہ مذہب امام اعظم صاحب رح ہی کا ہی اور اور اماموں کی نزدیک اگر خون پیشاب پاخانہ کی رستی سی نکلی تو تو وضو ٹوٹتا ہی ورنہ اور جاے سی نکلی تو نہین ٹوٹتا اور دلیل ہماری یہہ حدیث ہی اگرچہ دارقطنی نی اسمین کلام کیا ہی لیکن ابن عدی نی اپنی کتاب کامل کی زید بن ثابت سی روایت کی ہی یعنی یہہ حدیث اور طریق بہی رکہتی ہی اور دارقطنی نی جو اسمین کلام کیا ہی اوسکا جواب یہہ ہی کہ حدیث مرسل ہماری نزدیک اور نزدیک جمہور علما کی حجت ہی اور یزید بن خالد اور یزید بن محمد کے مجہول ہونی مین اختلاف ہی اور قطع نظر اسکی دلیل ہماری مذہب کے یہہ حدیث آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہی من قاء او رعف او امذی فی صلوتہ فلینصرف ولیتوضأ ولیبن علی صلوتہ ما لم یتکلم یعنی جسنی قی کی یا جسکی نکسیر پہوٹی یا مذی نکلی نماز اوسکی مین پس پہرے اور وضو کرے اور بنا کرے نماز اپنی جب تک کہ نہ کلام کرے کذا فی الہدایہ اور ابو داود مین بہی اس مضمون کی حدیث آئی ہی پس معلوم ہوا کہ خون سوا سبیلین کے اور جاے سی نکلی تو بہی وضو ٹوٹتا ہی م ع ح

## باب اداب الخلاء

اب ہی بیچ بیان اداب پاخانہ کی **ف** ادب اوسکو کہتی ہین کہ کرنا اوسکا اچہا ہو خواہ وہ چیز ہو یا کہ ہو خواہ کرنی کی

### الفصل الاول

فصل پہلی عَنْ اَبِیْ اَیُّوْبَ الْاَنْصَارِیِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا اَتَیْتُمُ الْغَائِطَ فَلَا تَسْتَقْبِلُوا الْقِبْلَۃَ وَلَا تَسْتَدْبِرُوْھَا وَلٰکِنْ شَرِّقُوْا اَوْ غَرِّبُوْا مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ قَالَ الشَّیْخُ الْاِمَامُ مُحْیِ السُّنَّۃِ رَحِمَہُ اللّٰہُ ھٰذَا الْحَدِیْثُ فِی الصَّحْرَاءِ اَمَّا فِی الْبُنْیَانِ فَلَا بَاْسَ لِمَا رُوِیَ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عُمَرَ قَالَ ارْتَقَیْتُ فَوْقَ بَیْتِ حَفْصَۃَ لِبَعْضِ حَاجَتِیْ فَرَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقْضِیْ حَاجَتَہٗ مُسْتَدْبِرَ الْقِبْلَۃِ مُسْتَقْبِلَ الشَّامِ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ روایت ہی ابی ایوب انصاری سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جب جاو تم پاخانہ مین پس مونہہ کرو قبلہ کیطرف اور نہ پیٹہہ دو اوسکو ولیکن شرق کی طرف یا غرب کے روایت کی یہہ بخاری مسلم نی کہا شیخ امام محی السنہ شافعی نی رحمت کری اونکو اللہ یہہ حدیث یعنی حکم اسکا بیچ جنگل کی ہی اسی پر بیچ عمارتون کی مضایقہ نہین سو جلی کہ روایت کی گئی ہی عبد اللہ بن عمر سی کہ کہا چڑہا مین اوپر گہر حفصہ کی واسطی بعضی کام اپنی کی پس دیکہا مینی حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو پاخانہ پہرتی تہی یعنی پاخانہ مین بیٹہی ہوئی قبلہ کو سامنی شام کی روایت کی یہہ بخاری نی **ف** یعنی پہلی اس حدیث سی معلوم ہوا کہ پشت بقبلہ پاخانہ کی بیچ مین بیٹہنا درست نہین لیکن شرق کیطرف یا غرب کیطرف بیٹہنا بابت خاص مدینہ والونکی لیے ہی جو کہ اوس سمت پر رہتی ہین فرمائی اس لیے کہ قبلہ مدینہ کا جنوب کی سمت ہی جب مونہہ اور پیٹہہ قبلہ کیطرف نہ رکہی تو البتہ شرق اور مغرب ہی کی جانب ہوگی اور سطرف کی شہر والون کو مشرق اور مغرب کیطرف مونہہ اور پیٹہہ نہ کرنی چاہیی کہ قبلہ اودہر ہی پڑیگا اور اس مسئلہ مین اختلاف ہی علما کا مذہب امام اعظم صاحب کا یہہ ہی کہ قبلہ کیطرف پشت و رو کرنی پیشاب و پاخانہ پہرتی مین خواہ جنگل مین ہو خواہ گہر مین اگر کریگا تو مرتکب حرام کا ہوگا اور امام شافعی رح کی نزدیک جنگل مین حرام ہی اور گہر مین نہین دلیل امام اعظم رح کی ایک تو یہہ حدیث ہی کہ اس سی مطلق منع معلوم ہوتا ہی جنگل ہو خواہ گہر اور یہہ حدیث منع کی اکثر صحابہ نی روایت کی ہی اور دوسری دلیل انکی یہہ ہی کہ حضرت نی بسبب تعظیم قبلہ کی منع فرمایا ہی پہر اسبات مین جنگل و گہر برابر ہی جیسا کہ تہوکنا اور پاؤن پہیلانی قبلہ کی طرف ہر جاہ منع ہی اور امام شافعی نی جو حدیث عبد اللہ بن عمر سی نقل کی اوسکا جواب یہہ ہی کہ شاید وہ پہلی منع کرنی کی ہو یا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جانب قبلہ سی کچہہ پہر کر بیٹہی ہون انہون نے

شروع کیا ہو اور وہ مقام ہی مقتضی اسکا ہی کہ انہوں نے اول نہ کیا ہوگا واللہ اعلم ع ع وعن سلمان قال نهانا يعني رسول
الله صلى الله عليه وسلم أن نستقبل القبلة بغائط أو ببول أو أن نستنجي باليمين أو أن
نستنجي بأقل من ثلاثة أحجار أو أن نستنجي برجيع أو بعظم رواه مسلم اور روایت ہی سلمان سی کہا منع کیا ہمکو یعنی
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمکو اس سے کہ منہ کریں قبلہ کیطرف وقت پاخانہ کی یا پیشاب کی اور یہہ کہ استنجا کریں ہم داہنی ہاتھ سی اور یہہ کہ استنجا
کریں ہم کم تین پتھروں سی اور یہہ کہ استنجا کریں ہم نجاست سی یعنی خواہ آدمی کی ہو یا جانور کی یا ہڈی سی روایت کی یہہ مسلم نے ف کہتے ہیں
علماء ہمارے نے کہ قبلہ کیطرف منہ کرنا بیچ حالت پاخانہ کی اور پیشاب کی مکروہ تحریمی ہی اور استنجا کرنا داہنی ہاتھ سی مکروہ تنزیہی اور پہلی بھی
تحریمی ہی اور دوسری میں تنزیہی اور بیچ حالت استنجا کرنی پیشاب کی ستر کو داہنی ہاتھ لگاوے ہی نہیں بلکہ بائیں ہاتھ میں ڈھیلا لیکر ستر اوسپر
کھسکاوے اور بائیں ہاتھ سی پکڑ کر رکھے اور یہہ بھی مکروہ ہی اور استنجا میں تین ڈھیلوں سی کرنا واجب ہی امام شافعی کی نزدیک اور امام اعظم رح کی نزدیک
تین ڈھیلی یعنی شرط نہیں ہیں اگر کم میں بھی پاکی حاصل ہو جاوی کافی ہی دلیل انکی حدیث صحیح بخاری کی ہی عبداللہ بن مسعود سی کہا انہوں
نے کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم پاخانہ کو تشریف لیگئی اور حکم دیا کہ میں تین پتھر لاؤں سو دو تو پتھر پائی میں نی اور ایک گوبر کا ٹکڑا اوسکو لیکر آیا حضرت نے
دو تو پتھر تو لی لیے اور گوبر پھینک دیا پس معلوم ہوا کہ دو بھی کافی ہیں تین ہی واجب نہیں لیکن مستحب ہی ع ع وعن أنس قال
كان رسول الله صلى الله عليه وسلم إذا دخل الخلاء يقول اللهم إني أعوذ بك من الخبث والخبائث متفق عليه
اور روایت ہی انس سی کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت کہ داخل ہوتی پاخانہ میں یعنی ارادہ کرتی داخل ہونیکا فرماتی یا الٰہی تحقیق
میں پناہ مانگتا ہوں ساتھ تیری ناپاک جنوں سی اور ناپاک جنیوں سی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے ف اگر پاخانہ بنی ہوں پاخانہ کی ایسی جگہ ہو تو پہلی
داخل ہونی سی یہہ دعا پڑھ لی اور اگر جنگل میں پاخانہ پھرے تو اوس وقت ارادہ کی یعنی جسوقت دامن وغیرہ سمیٹ کر بیٹھنی لگی اوسوقت پڑھے ◆
ت وعن ابن عباس قال مر النبي صلى الله عليه وسلم بقبرين فقال إنهما ليعذبان وما يعذبان
في كبير أما أحدهما فكان لا يستتر من البول وفي رواية لمسلم لا يستنزه من البول وأما الآخر فكان
يمشي بالنميمة ثم أخذ جريدة رطبة فشقها بنصفين ثم غرز في كل قبر واحدة قالوا
يا رسول الله لم صنعت هذا فقال لعله أن يخفف عنهما ما لم ييبسا متفق عليه اور روایت
ہی ابن عباس سی کہا گذری نبی صلی اللہ علیہ وسلم دو قبروں پر پس فرمایا تحقیق صاحب ان دونوں کی عذاب کیی جاتی ہیں اور نہیں عذاب
کیی جاتی بیچ بڑی چیز کی کہ بچنا اوس سی مشکل ہو ایک ان میں سی تہا کہ نہیں بچتا تہا پیشاب سی اور مسلم کی روایت میں یہہ ہی کہ نہیں احتیاط
کرتا تہا پیشاب سی اور دوسرا پس تہا چلتا ساتھ چغلی کی پہر لی حضرت نے ایک شاخ تر یعنی کھجور کی پس چیرا اوسکو دو ٹکڑے پھر گاڑ دی ہر
قبر میں ایک ایک عرض کی صحابہ نے ای رسول خدا کی کیوں کیا تمنی یہہ پس فرمایا شاید کہ تخفیف ہو اون سی عذاب کی جبتک کہ نہ خشک ہوں
روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے ف نہیں بچتا تہا پیشاب سی یعنی احتیاط نہ کرتا تہا کہ چھینٹیں پیشاب کی نہ پڑیں یہہ معنی مناسب ہیں بطریق
مسلم کی کہ آگی مذکور ہی اور ایک روایت میں لا یستبرئ ہی آیا ہی اوسکی معنی بھی یہی ہیں کہ طلب پاکی نہیں کرتا تہا پیشاب سی اور ایک روایت
میں لا یستنتر آیا ہی کہ دو قدموں کی درمیان میں ہونا ہی نتر یعنی جھاڑنا اور کھینچنا ستر کا ہی ساتھ زور کی تاکہ قطرہ پیشاب کا کہ اندر رہگیا ہو نکل
نکل جاوی یعنی قطرہ جس طرح جاوی کرنا نکالنا تہا پس پاکی پیشاب سی نہ کرنی کبیرہ گناہ ہی اور سبب بطلان نماز کی ہوتی ہی اور بعضی

لوگونکو جو وہم پیدا ہوا ہی کہ ڈہیلی سی پیشاب خشک کرنا حضرت سی ثابت نہین ہوا ہی پس کیسکو چاہیی کہ ڈہیلا بعد پیشاب کی نہ لیا کری یہ بات گمراہی کی ہی جسکا مزاج قوی ہوا اور یقین ہو قطرہ نہ آنی کا البتہ اوسکو تو پانی کافی ہوگا اور جسکو قطرہ دیر تک آتا رہتا ہو گا چنانچہ اکثر لوگونکو ایسا اتفاق ہوتا ہی تو ڈہیلا نہ لیگا تو ضرور پایجامہ گندہ ہوگا اگر حضرت سی نہین ثابت ہوا تو باعث یہہ ہی کہ مزاج مبارک قوی تہا حاجت نتہی بحضرت کی مثلا فصد نہ لی ہو اب جسکو حاجت پڑی وہ بہی کہی کہ ہم نہین لیتی یہ کہنا اوسکا ضرر کریگا غرض شارع کی دریافت کرنی چاہیی سمجہنا کہ طہارت کے کی ہی ہر نوع طہارت حاصل کرنی چاہیی ایسی حیلہ کرکر گندی کپڑون سی نماز پڑہنی محض خطا ہی فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اکثر عذاب قبر پیشاب سی ہوتا ہی پاکی کیا کرو پیشاب سی اور فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی پرہیز کرو پیشاب سی پس تحقیق وہ اول وہ چیز ہی کہ بیچ اوسکی قبر مین گرفتار ہوگا بندہ اوسکی قبر مین روایت کی یہہ طبرانی نی اور سوا اسکی عمر نی بہی ڈہیلا لینا بعد پیشاب کی ایا ہی اور فعل صحابی کا حجت ہی کہ حضرت نی فرمایا ہی لازم پکڑو میری سنت اور سنت خلفاء راشدین مہدیین کی چنانچہ وہ روایت مصنف ابن ابی شیبہ مین منقول ہی وہ یہہ ہی ابوبکر عن یسار بن نمیر کان عمر اذا بال مسح ذکرہ بحائط او حجر ولم یمسہ ماء یعنی تہی حضرت عمر کہ جب پیشاب کرتی پہرتی ستر اپنا دیوار پر یا پتہر پر اور نہ لگاتی وسکو پانی حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نی ازالۃ الخفا مین لکہا ہی کہ اس پر اجماع اہل سنت کا ہی اور چغلی نمیمہ کی مین سخن چینی یعنی دو شخصون مین دشمنی ہو ایک کی بات دوسری کو جا کہنی تا لڑنی کی لیی یا آپسمین دشمنی ہو اوسی سطرح کہ نقل کری ایک کی بات دوسری کی آگی قسم کہانی وغیرہ کلی ہو نووی نی معنی نمیمہ کی مین نقل کرنا کلام غیر کا اوسکی طرف بقصد ضرر پہنچانی کی پس یہہ بدترین برائیونکی ہی صحیحین مین آیا ہی کہ جنت مین نہین داخل ہوگا سخن چین اور حضرت عمر نی کعب احبار سی پوچہا کہ کونسا گناہ توریت مین بڑا پایا تو نی کہا اونہون نی سخن چینی کرنی فرمایا کہ کیا قتل سی بہی اسکا گناہ زیادہ ہی اونہون نی کہا کہ سخن چینی سی قتل بہی واقع ہوتا ہی اور اور برائیان بہی پیدا ہوتی ہین اور یہہ جو فرمایا کہ شاید تخفیف ہو اونسی عذاب کی جب تک نہ خشک ہون سبب تخفیف عذاب کا علماء نی یہہ لکہا ہی حضرت نی اونکی لیی شفاعت مانگی تہی پس مقبول ہوئی کہ تخفیف ہوگئی عذاب مین یہانتک کہ دونون ٹہنیان خشک ہون چنانچہ یہہ بات صحیح مسلم کی خبر سی معلوم ہوتی ہی کہ فرمایا حضرت نی مقبول ہوئی شفاعت میری یہہ کہ دور کیا اللہ تعالی نی عذاب دونون سی جب تک کہ ٹہنیان تر رہینگی پس ظاہر تو یہہ معلوم ہوتا ہی اور سوا اسکی علمانے اور بہی بہت جہین لکہی ہین جو جی چاہی شروح مین دیکہ لو اور ایک نی کہا ہی کہ ٹہنی مین خاصیت تہی دفع عذاب کی مگر یہ بات بسبب ہات لگنی کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حاصل ہوئی تہی اس سی یہہ بہی معلوم ہوا کہ زیارت کرنی صالحین قبور کی باعث تخفیف عذاب ہی اونکی لیی تم کلام مولف

وعن ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتقوا اللاعنین قالوا وما اللاعنان یا رسول اللہ قال الذی یتخلی فی طریق الناس او فی ظلہم رواہ مسلم اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی بچو تم دو چیزون سی کہ سبب ہین لعنت کی کہا صحابہ نی اور کیا ہین وہ اے رسول خدا کی فرمایا ایک تو وہ شخص کہ پاخانہ پہری بیچ راہ لوگونکی یا بیچ سایہ لوگون کی روایت کی مسلم نی ف بیچ راہ لوگونکی لکہا ہی علمانی کہ مراد راہ سی وہ ہی کہ چلتی ہو یعنی اکثر لوگ وہان گذرتی ہون وہ راہ نہین مراد ہی کہ جسپر لوگ کبہی کبہی گذرتی ہون اور مراد سایا ونکی سی کہ ایک خاص جگہ ہو کہ لوگ سایہ مین بیٹہا کرتی ہون پس وہان پاخانہ پہری ت

وعن ابی قتادۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا شرب احدکم فلا یتنفس فی الاناء واذا اتی الخلاء فلا یمس ذکرہ بیمینہ متفق علیہ اور روایت ہی ابی قتادہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ پیوی پانی تم مین سی کوئی پس نہ دم لی باسن مین اور جسوقت آدمی پاخانہ مین پس نہ لگاوی ستر اپنی کو داہنا ہاتہ اور استنجا کری ساتہہ دہنی ہاتہ کی روایت کی بخاری اور مسلم نی ف نہ دم لی باسن مین یعنی جب

ع وعن ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انما انا لکم مثل الوالد لولدہ اعلمکم اذا اتیتم الغائط فلا تستقبلوا القبلۃ ولا تستدبروھا وامر بثلثۃ احجار ونھی عن الروث والرمۃ ونھی ان یستطیب الرجل بیمینہ رواہ ابن ماجۃ والدارمی اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سوا اس کے نہیں کہ میں واسطے تمہارے مانند باپ کی ہوں واسطے بیٹے اپنے کی یعنی نصیحت اور تعلیم کرنے میں سکھلاتا ہوں میں تمکو سو وقت آؤ تم پاخانہ میں تو مت سامنا کرو منہ قبلہ کی اور نہ پیٹھ کرو قبلہ کیطرف اور حکم فرمایا ساتھ تین پتھروں کے یعنی تین ڈھیلوں سے استنجا کرے اور منع کیا استنجا کرنا لید سے یعنی سب نجاستوں سے اور ہڈی سے اور منع کیا یہ کہ استنجا کرے آدمی ساتھ داہنے ہاتھ اپنے کے روایت کی یہ ابن ماجہ اور دارمی نے **ف** اس حدیث سے یہ معلوم ہوا کہ اولاد کو اطاعت کرنی باپ کی واجب ہے اور باپ پر واجب ہے اولاد کو ادب سکھانا اور سکھانا ان چیزوں کا ضرور ہیں دین میں ع وعن عائشۃ قالت کانت ید رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الیمنی لطھورہ وطعامہ وکانت یدہ الیسری لخلائہ وما کان من اذی رواہ ابوداؤد اور روایت ہے عائشہ سے کہ کہا تھا داہنا ہاتھ حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا واسطے وضو کرنے اور کھانے کی اور تھا بایاں ہاتھ واسطے استنجا کرنے کی اور واسطے چیز کی کہ ہو مکروہ روایت کی ابوداؤد نے **ف** واسطے وضو کرنے اور کھانے یعنی داہنے ہاتھ سے وضو کرتے اور کھاتے پیتے ویسے ہی اسیطرح اور جتنی چیزیں کام ہیں جیسی کوئی چیز دینی لینی وغیرہ ذلک داہنے ہاتھ سے کرتے اور جو چیز کہ مکروہ ہو یعنی جن چیزوں کو نفس پاک مکروہ گنتی ہیں جیسے پاک کرنے وغیرہ ذلک انکو بائیں ہاتھ سے کرتے اور ظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ پانی ناک میں بھی داہنے ہاتھ سے ڈالتے ہوں اور ناک بائیں ہاتھ سے سنکتے ہوں یہ معمول شریف تو یوں تھا اور اب عجب طور اکثر لوگوں نے اختیار کیا ہے کہ انکا بائیں ہاتھ سے پیتے ہیں اور جوتی داہنے ہاتھ میں تو آداب شریعت سے واقف ہی نہیں ناصعات کرتے ہیں ایسا نہ چاہیے بلکہ رعایت آداب کی کریں اور بیدار ہوں خواب غفلت سے ع وعنھا قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا ذھب احدکم الی الغائط فلیذھب معہ بثلثۃ احجار یستطیب بھن فانھا تجزی عنہ رواہ احمد وابوداؤد والنسائی والدارمی اور روایت ہے حضرت عائشہ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب جاوے کوئی تمہارا طرف پاخانہ کی لیجاوے ساتھ اپنے تین پتھر تاکہ استنجا کرے ساتھ ان کے پس تحقیق یہ پتھر کفایت کرینگے پانی سے روایت کی یہ احمد ابوداؤد و نسائی دارمی نے **ف** یعنی جب تین ڈھیلوں سے اصل نجاست پاک ہو جاتی پانی سے استنجا کرنیکی ضرورت نہیں یعنی اصل طہارت حاصل ہو گئی اور نماز بھی جائز ہو لیکن پانی سے استنجا کرنا مستحب ہے ع وعن ابن مسعود قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تستنجوا بالروث ولا بالعظام فانھا زاد اخوانکم من الجن رواہ الترمذی والنسائی الا انہ لم یذکر زاد اخوانکم من الجن اور روایت ہے ابن مسعود سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ استنجا کرو ساتھ لید کے اور نہ ساتھ ہڈی کے کیونکہ تحقیق وہ ہڈی توشہ تمہارے بھائیوں کا جنوں میں سے ہے روایت کی یہ ترمذی اور نسائی نے مگر نسائی نے نہیں ذکر کیا زاد اخوانکم من الجن **ف** ہڈی خوراک جنوں کی ہے اور لید خوراک انکے جانوروں کی ہے ع وعن رویفع بن ثابت قال قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا رویفع لعل الحیوۃ ستطول بک بعدی فاخبر الناس ان من عقد لحیتہ او تقلد وترا او استنجی برجیع دابۃ او عظم فان محمدا منہ بری رواہ ابوداؤد اور روایت کی رویفع بن ثابت سے کہا فرمایا واسطے میرے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اے رویفع شاید زندگی دراز ہو تیری پیچھے میرے پس خبر دے لوگوں کو یہ کہ جس کسی گرہ لگائی داڑھی اپنی میں یا ڈالا تانت کا یا استنجا کیا ساتھ نجاست جانور کی یا ہڈی کے پس تحقیق محمد اس سے بیزار ہے روایت کی یہ ابوداؤد نے **ف** شاید زندگی دراز ہو تیری یعنی شاید تیری زندگانی دراز ہو بعد انتقال میرے کے اور دیکھے لوگوں کو اوپر ان میں ...

اور نہ بیچ ایسی حالت میں مکروہ ہیں یہ دونوں باتیں باعث غضب الٰہی کی ہوتی ہیں حیا کی عورتیں بہت احتیاط کرتیں حسین عور
اور یہ بات حدیث میں کہ اس کا غضب کیا ہے عظیم ہے اور شرح السنہ میں لکھا ہے کہ پاخانہ پھرنے میں اور جماع کرنے میں کہ اللہ زبان سے نہ کرے کلام
کی ساتھ کرے بات **وعن زید بن ارقم قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان ہذہ الحشوش محتضرۃ فاذا
اتی احدکم الخلاء فلیقل اعوذ باللہ من الخبث والخبائث رواہ ابوداود وابن ماجۃ** اور روایت ہے زید بن ارقم
سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق یہ پاخانے کی جگہ حاضر ہوتے شیاطین جن کے ہیں پس جو وقت کہ جاوے ایک تمہارا پاخانہ کو پس
چاہیے کہ کہے پناہ پکڑتا ہوں میں ساتھ اللہ کے ناپاک جنوں سے اور ناپاک جنیوں سے روایت کی یہ ابوداود و ابن ماجہ نے **ف** شیاطین وجن
پاخانہ میں حاضر ہوتے ہیں اور منتظر رہتے ہیں آدمی کی بے ادبی اور فساد کی کیونکہ وہاں ستر کھولا ہوتا ہے اور ذکر اللہ نہیں کر سکتا اور
پہلی سی روایت جو بیان ہوئی اس میں ہے اللّٰہم انی اعوذ بک من الخبث والخبائث ہے اختیار کہتا ہے چاہے وہ پڑھے چاہے یہ اور اولی یہ کہ
کبھی یہ پڑھے اور کبھی وہ پڑھے یا دونوں جمع کرلے **وعن علی قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ستر ما بین
اعین الجن وعورات بنی آدم اذا دخل احدہم الخلاء ان یقول بسم اللہ رواہ الترمذی وقال ہذا حدیث غریب
واسنادہ لیس بالقوی** اور روایت ہے حضرت علی سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پردہ
درمیان آنکھوں جن کی اور شرمگاہ بنی آدم کی جس وقت کہ داخل ہو ایک ان میں کا پاخانہ میں یہ ہے کہ کہے بسم اللہ روایت کی یہ ترمذی نے اور کہا
یہ حدیث غریب ہے اور اسناد اسکی نہیں ہے قوی **ف** یعنی جس وقت جانے لگے پاخانہ میں تو بسم اللہ کہہ کر جاوے اس سے شیاطین سکا ستر نہیں
دیکھ سکتے اور ابن حجر نے لکھا ہے کہ سنت یہ ہے کہ بسم اللہ پہلے پڑھے اعوذ بعد کو پڑھے اور اگر دونوں میں سے ایک چیز پڑھیگا تو اصل سنت ادا ہو جاویگی
لیکن افضل یہی ہے کہ دونوں پڑھے اور یہ حدیث اگرچہ ضعیف ہے لیکن فضائل اعمال میں ضعیف حدیث پر عمل کرنا جائز ہے ** **وعن
عائشۃ قالت کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا خرج من الخلاء قال غفرانک رواہ الترمذی وابن ماجۃ والدارمی**
اور حضرت عائشہ سے روایت ہے کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب نکلتے پاخانہ سے فرماتے غفرانک یعنی الٰہی تیری بخشش چاہتا ہوں روایت کی
یہ ترمذی نے اور ابن ماجہ اور دارمی نے **ف** اس وقت میں بخشش چاہنے کی دو وجہ لکھی ہیں یا تو یہ کہ حضرت ذکر زبانی کا کسی حالت میں چھوڑتے
نہ تھے مگر اس وقت حاجت کی وجہ سے پس اس وقت جو وہ قضا ہوا اسکی بخشش چاہی یا یہ جو اللہ تعالیٰ بندے پر انعام کرتا ہے کہ غذا ہضم ہو کر
اس میں سے خلاصہ باعث قوت ہوتی ہے اور فضلہ نکل جاتا ہے اگر خیال کرے تو بڑی نعمت ہے شکر اسکا بندہ سے نہیں ادا ہو سکتا پس اس لیے
بخشش چاہتے تھے کہ اللہ مجھے تیری اس نعمت کا شکر نہیں ادا ہو بخش اسکو اور بعض مشائخ نے لکھا ہے کہ ذکر مناسب اسوقت کی یہ ہے کہ خیال
کرے اپنے احتیاج کا اور اسکا کہ کیا ہمیں نجاست بھری ہے اور اللہ تعالیٰ کی پاکی اور تقدس کا خیال کرے اور افضل یہ ہے کہ بعد لفظ غفرانک کے
یہ دعا پڑھے الحمد للہ الذی اذہب عنی الاذی وعافانی ۱۲ **وعن ابی ہریرۃ قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا اتی الخلاء
اتیتہ بماء فی تور او رکوۃ فاستنجی ثم مسح یدہ علی الارض ثم اتیتہ باناء آخر فتوضأ رواہ ابوداود
وروی الدارمی والنسائی معناہ** اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت کہ آتے پاخانہ میں
لاتا میں واسطے ان کے پانی بیچ پیالہ کے یا چھاگل چمڑے کی میں پس استنجا کرتے پھر ملتے ہاتھ اپنے زمین پر پھر لاتا میں واسطے ان کے برتن اور پس وضو کرتے
روایت کی یہ ابوداود نے اور روایت کی دارمی اور نسائی نے معنی اسکے **ف** تور عرب میں ایک برتن ہوتا ہے پیتل یا پتھر کا چھوٹا سا مثل پیالہ

کی اوسمین کہا کہا تین ہین اور وضو بہی کرتی ہین اوس سی اور لفظ او کا شک راوی کی ہی جو ابوہریرہ سی نقل کی اونکو شک ہوگیا ہی کہ لفظ تور
کا کہا ابوہریرہ نی یا رکوہ کا یا تنویع کی لیی ہی یعنی کبہی تو مین لاتا کبہی رکوہ مین اور طشت تہہ زمین پر یعنی زمین پر ملکر دہوتا تا کہ بالکل جاتی
رہی اور خوب پاک ہوجاوین پائخانہ سی اگر اسطرح دہونا تو کا سنت ہی اور ادر برتن مین پانی واسطی وضو کی سیدی لاتی تہی کہ وضو بقیہ پانی استنجی
کی سی درست تہا یا اوس برتن سی درست تہا بلکہ بقدر وضو کی پانی اوسمین رہتا ہوگا اس لیی اور برتن مین پہر لاتی اور بعضون نی اس
حدیث سی یہ سمجہا ہی اگر وضو کی لیی اور برتن ہو اور استنجی کی لیی اور تو مستحب ہی ع وعن الحکم بن سفیان قال کان النبی صلی
الله عليه وسلم اذا بال توضأ ونضح فرجه رواه ابو داود والنسائي اور روایت ہی حکم بن سفیان سی کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم
جب پیشاب کرچکتی وضو کرتی اور چہینٹا دیتی شرمگاہ اپنی کو روایت کی اسکو ابوداود اور نسائی نی ف یعنی تہوڑا سا پانی ستر کی جگہ ازار پر
چہڑک لیتی تہی دفع وسواس کی لیی یعنی قطرہ کا وہم نہ باقی رہی حضرت پاک تہی وسواس سی یہ بات تعلیم امت کی لیی تہی کہ اگر پانی نہ چہڑکیں گی
اور تری پاوینگی تو وسواس قطرہ کا کرینگی اور پانی چہڑک لینگی اور تری پاوینگی تو قطرہ کا وہم نہ کرینگی بلکہ یہی جانین گی کہ وہی پانی تہہ کا ہی اس سی
راہ وسوسہ کی کٹ جاتی ہی اور ابن ملک نی کہا ہی کہ شاید چہڑکتی تہی تاکہ قطرہ رک جاوی یا دفع وسواس کی لیی ع وعن امیمۃ بنت رقیقۃ
قالت كان للنبي صلى الله عليه وسلم قدح من عيدان تحت سريره يبول فيه بالليل رواه ابو داود والنسائي اور روایت ہی امیمہ بنت رقیقہ سی کہا تہا
واسطی حضرت نبی صلعم کی پیالہ لکڑی کا یعنی چوبی پانی اونکی پیشاب کرلیتی تہی اوسمین رات کو روایت کی اسکو ابوداود اور نسائی نی ف رات کو سبب سردی
وغیرہ کی اوٹہنی مین حرج ہوتا تہا آرام کی لیی یہ پیالہ رہتا تہا یہہ بہی تعلیم امت کی لیی تہا کہ اگر اسطرح کرینگی تو نہ رہین امادینگی اور رات کو پائخانہ
مین جانی سی بچین کہ وہ جگہ شیاطین کی ہی اور ضرر اونکا انکو نسبت دن کی زیادہ ہوتا ہی اور شاید کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنی امت پر شفقت
رکہتی تہی اس لیی یہ بات سکہائی اور آیا ہی کہ ایک شخص نی پیشاب حضرت کا اس پیالہ مین سی پی لیا جب تلک زندہ تہا اوسکی منہ مین خوشبو
آتی تہی اور بعد اوسکی کئی پیڑہیون تک اوسکی اولاد مین ہی باقی رہی ع ت وعن عمر قال رآني النبي صلى الله عليه وسلم وانا
ابول قائما فقال يا عمر لا تبل قائما فما بلت قائما بعد رواه الترمذي وابن ماجة قال الشيخ الامام محيي السنة رحمه
الله قد صح عن حذيفة قال اتى النبي صلى الله عليه وسلم سباطة قوم فبال قائما متفق عليه قيل كان
ذلك لعذر اور روایت ہی عمر رض سی کہا دیکہا مجکو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی اور مین پیشاب کرتا تہا کہڑا ہوا پس فرمایا ای عمر پیشاب
نہ کر کہڑی ہوکر پس پیشاب نہ کیا مینی کہڑی ہوکر پیچہی اسکی روایت کی اسکو ترمذی اور ابن ماجہ نی کہا شیخ امام محی السنہ نی رحمت کری اللہ اوسکو تحقیق صحیح
ہوا ہی حذیفہ سی کہ کہا آئی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کوڑی ایک قوم کی کی پاس پس پیشاب کیا کہڑی روایت کی اسکو بخاری مسلم نی کہا گیا تہا یہہ فعل کسی عذر
ف تعارض کہتی ہین علما کہڑی ہوکر پیشاب کرنا مکروہ ہی بعضی تحریمی کہتی ہین بعضی تنزیہی اور یہہ عادت تہی ایام جاہلیت کی نہی سبب اوس سی
عادت کی حضرت عمر رض نی بہی کیا ہو یا اونکو کچہہ عذر ہوا اور حضرت نی جو کہڑی ہوکر کیا عذر تہا انکو بعضی کہتی ہین کہ گہٹنی کی پاس سبب جراحت
بعضی کہتی ہین پانو مین درد تہا بعضی کہتی ہین پیٹہ مین درد تہا اس سبب بیٹہ نہ سکی کہڑی ہوکر کیا ع ت الفصل الثالث عن ح
عن عائشة قالت من حدثكم ان النبي صلى الله عليه وسلم كان يبول قائما فلا تصدقوه ما كان يبول الا قاعدا
رواه احمد والترمذي والنسائي روایت ہی حضرت عائشہ رض سی کہا جو حدیث کری تمکو یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم
پیشاب کرلیتی تہی کہڑی ہوکر پس نہ سچا جانو اوسکو نہ تہی پیشاب کرتی مگر بیٹہی روایت کی اسکو احمد اور ترمذی و نسائی نی ف تطبیق حدیث

اور پانی سی استنجا کیا کرتی تہی اسی سبب سی انکی فضیلت مین یہہ آیۃ اوتری حضرت نی سبب اوسکا پوچہہ کر فرمایا وہی ہی یعنی اللہ تعالی کی تہارت
تعریف اسی سبب کی ہی پس لازم پکڑو اوسکو وعن سلمان قال قال بعض المشرکین وھو یستھزئ انی لاری صاحبکم
یعلمکم حتی الخراءۃ قلت اجل امرنا ان لا نستقبل القبلۃ ولا نستنجی بایماننا ولا نکتفی بدون ثلثۃ احجار
لیس فیھا رجیع ولا عظم رواہ مسلم واحمد واللفظ لہ اور روایت ہی
سلمان سی کہا کہ کہا ایک شخص نی مشرکون مین سی اور وہ ہنستا تہا یعنی مسلمانونسی تمسخر مین کہتا ہون صاحب تمہارا یعنی حضرت کو کہ سکہلاتی ہین تمکو
ہر چیز یہانتک کہ طریق پاخانہ کی بیٹہنی کی کہا مینی ہان یعنی یہہ جانی بہنسی کی نہین ہی حضرت نہایت ہم پر بہت شفیق مین از راہ عنایت کی یہہ وہ حق
بتاتی ہین یہہ کہہ کر سلمان نی احکام پاخانہ جانی کی بیان کئے کہ حکم کیا ہی ہمکو یہہ کہ نہ قبلہ کی طرف منہ کرین پیشاب پاخانہ میں ہم یعنی استنجے کی لئے اور نہ استنجا کرین
ہم ساتہہ داہنی ہاتہون اپنی کی اور نہ کفایت کرین ہم تین پتہرون سی کم پر نہ ہو اونمین نجاست یعنی جانور کی یا آدمی کی اور نہ ہڈی ہو روایت کی یہہ
مسلم نی اور احمد نی اور لفظ وسطی احمد کی مین وعن عبد الرحمن بن حسنۃ قال خرج علینا رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم وفی یدہ الدرقۃ فوضعھا ثم جلس فبال الیھا فقال بعضھم انظروا الیہ یبول کما تبول المرءۃ فسمعہ
النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال ویحک اما علمت ما اصاب صاحب بنی اسرائیل کانوا اذا اصابھم البول
قرضوہ بالمقاریض فنھاھم فعذب فی قبرہ رواہ ابوداود وابن ماجۃ ورواہ النسائی عنہ عن ابی موسی اور روایت ہی
عبد الرحمن بن حسنہ صحابی سی کہا نکلی ہم پر حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور اونکی ہاتہہ مین ڈہال تہی پس رکہا اوسکو یعنی اپنی آگی پہر
بیٹہی پیشاب کیا طرف اوسکی پس کہا بعضی مشرکین نی دیکہو طرف انکی کہ پیشاب کرتی ہین جیسی پیشاب کرتی ہی عورت پس سنا یہہ حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم
نی پس فرمایا وائی ہی تجہکو کیا نہین جانتا تو اوس چیز کو کہ پہونچی بنی اسرائیل کی یار کو یعنی ایک شخص کو اونمین سی عذاب پہونچا اس سبب منع کرنیکی اچہی بات سی
تہی بنی اسرائیل جسوقت پہنچتا اونکو پیشاب کاٹ ڈالتی تہی اوسکو قینچیون سی پس منع کیا اونکو یار اونکی نی پس عذاب کیا گیا بیچ قبر اپنی کی روایت کی یہہ
ابوداود اور ابن ماجہ نی اور روایت کی یہہ نسائی نی عبد الرحمن سی انہون نی ابوموسی سی ف بنی اسرائیل کی شریعت مین یہہ تہا کہ اگر نجاست بدنکو
لگتی تو وہ اتنا گوشت چہیل ڈالتی اور اگر کپڑیکو لگتی تو وہ اتنا کپڑا کتر ڈالتی بہت بات اونکی شریعت مین اگرچہ پسندیدہ تہی لیکن سرمو خلاف عمل کیا
معلوم ہوتی تہی کیونکہ اسمین ضرر جان و مال کا ہی پس فرمایا کہ جب اسی بات کی منع کرنی پر وہ عذاب کیا گیا تو یہہ کیا کی منع کرنی مین طرح تعالی اللہ
کی ہین کیونکہ پردہ اور حیا کرنی از راہ شریعت و عقل کی دونوں اچہی ہی وعن مروان الاصفر قال رایت ابن عمر اناخ راحلتہ
مستقبل القبلۃ ثم جلس یبول الیھا فقلت ابا عبد الرحمن الیس قد نھی عن ھذا قال بل انما نھی عن ذلک فی
الفضاء فاذا کان بینک وبین القبلۃ شیء یسترک فلا باس رواہ ابوداود اور روایت ہی مروان اصفر سی
کہا دیکہا مینی عبد اللہ بن عمر کو کہ بٹہایا اونہون نی اونٹ اپنا سامنی قبلہ کی پہر بیٹہی پیشاب کیا طرف اوسکی پس کہا مینی ای ابا عبد الرحمن کنیت عبد اللہ
بن عمر کی ہی کیا نہین منع کیا گیا اس سی کہا نہین بلکہ سوا اسکی نہین کہ منع کیا گیا اس سی بیچ جنگل کی پس جسوقت ہو درمیان تیری اور درمیان قبلہ کی
کوئی چیز پردہ کری تجہکو پس کچہہ نہین مضائقہ روایت کی یہہ ابوداود نی ف یہہ قول عبد اللہ بن عمر کا اس مقدمہ مین دلیل نہین ہو سکتا کیونکہ پہلی
مذکور ہو چکا ہی کہ یہہ دلیل پکڑتی تہی حضرت کی فعل سی کہ حضرت کو قبلہ کی طرف پشت کئی ہوئی پاخانہ مین دیکہا تہا سو وہ فعل بہی احتمالات کو جنانچہ
بیان اوسکا اوپر ہو چکا ہی پس جو فعل محتمل احتمالات کا ہوتا ہی وسکو دلیل پکڑنا صحیح نہین اور علاوہ اسکی حضرت کی انتقدمونسی جو معلوم ہوا کہ

پھر چھنگلیا کا پھر انگوٹھے کا پھر بائیں ہاتھ کی چھنگلیا کا پھر اوسکے پاس کی انگلی کا پھر بیچ کی انگلی کا پھر انگلی شہادۃ کا پھر انگوٹھے کا اور بعضوں نے لکھا ہے کہ داہنے ہاتھ کی شہادت کی انگلی سے شروع کرے چھنگلیا تک پھر بائیں ہاتھ کی چھنگلیا سے شروع کرے اور اوسکے انگوٹھے تک پہنچے پھر داہنے ہاتھ کے انگوٹھے پر ختم کرے اور پاؤں کے یوں کترواوے کہ داہنے پاؤں کی چھنگلیا سے شروع کرے اور بائیں پاؤں کی چھنگلیا پر ختم کرے اور لکھا ہے ہمارے کہ ناخون کتروانے جمعہ کو مستحب ہیں اور بعضوں نے دفن کرنا ناخونوں کا مستحب لکھا ہے اور اگر پھینک دیوے کچھ مضائقہ نہیں اور پھینکدینا پاخانہ میں اور غسل کی جگہ مکروہ ہے اور براجم کہتے ہیں انگلیوں کی گانٹھوں کو اور انگلی کے اوپر کی پوست کو جو شکن دار ہوتا ہے اوسمیں میل اکثر جمع ہو جاتی ہے خصوصا جو لوگ کہ کاروبار کرتے ہیں انگلی و انگلیاں جنت ہو کر میل بہت جمع جاتی ہے پس اونکے دہونیکی تاکید فرمائی اور بدن اور اعضا کا اونمیں گمان ہے میل جمع ہونیکا اونکے دہونیکا بھی یہی حکم ہے مانند کان اور بغل و ناف اور مانند اسکی اور سنت کہتے ہیں بال اوکھیڑنے کو اس سے یہ معلوم ہوا کہ بغلونکے بالونکا مونڈنا سنت نہیں ہے یعنی اکہیڑنے سے اولٰہیڑنے سنت ہیں اور بعضوں نے کہا ہے کہ اوکہیڑنا افضل ہے واسطے اوسکے کہ قوی ہے اور اسپر قدرت ہو اور سکی تکلیف کا ہو سکے اور مونڈنا اور نورہ سے دور کرنا اونکا بہی جائز ہے لیکن افضل وہی ہے جو بیان ہوا اور بال زیر ناف کے مونڈنے سنت ہیں اور اکھیڑنے اور نورہ سے دور کرنے بہی حکم کہتے ہیں اور قینچی سے کترنے میں سنت نہیں ادا ہوتی اور پاخانے کی بگہیلی گرد جو بال ہوتے ہیں اونکا دور کرنا بہی مستحب ہے اور بعضی روایت میں آیا ہے کہ بال زیرناف کے حضرت نورہ سے دور کرتے تھے اور اسیطرح علما اور عورت کو اوکھیڑنا اونکا اولیٰ ہے کیونکہ خاوند کو رغبت زیادہ ہوتی ہے اور شہوت عورت کو ننانویں حصہ ہوتی ہے اور مرد کو ایک حصہ اور اکہیڑنے سے شہوت ضعیف ہو جاتی ہے اور مونڈنے مثل ہے سپنے کے اور مثل عورت کی ہے اور سپنا مثل مرد کی ہے اور بال زیر ناف کے مونڈنے اور بغلونکے بال اکہیڑنے اور لبیں لینے اور ناخون کتروانے چالیس دن کی اندر اندر ہی کر لیا کرے اس سے بڑہ جاوے تو ہلکی کراہت ہے اور معنی انتقاص الماء کے وہیں لکھے ہیں جو راوی نے بیان کیے استنجا کرنا پانی سے کہ اوس میں پانی خرچ ہوتا ہے اور کم ہو جاتا ہے اور دوسرے یہ کہ کم کرنا پیشاب کا ساتھ استعمال پانی کے یعنی استنجا کرنے سے قطرہ پیشاب کا رک جاتا ہے اور ایک روایت میں بجائے انتقاص کے انتضاح آیا ہے یعنی بضاد معجمہ اور بضاد مہملہ کی معنی اوسکے یہ ہیں کہ چھڑکنا پانی کا ستر پر پیشاب کے اور چند شخصوں نے کہا ہے یہ ہے کہ ان چیزوں میں ختنہ کرنا واجب ہے امام شافعی کے نزدیک اور اکثر علما کے نزدیک مرد اور عورت پر اور امام اعظم رح کے نزدیک مرد کو ختنہ کرنا سنت ہے اور عورت کو مکرمہ یعنی اولیٰ اور وہ اسلام کی علامت سے ہے اگر ایک شہر کے لوگ سبکے سب اوسکو چھوڑدیں تو امام لڑے اونکے ساتھ جیسے حکم ہے اذان چھوڑنے میں اور وقت ختنہ کرنیکا بعضے کہتے ہیں ساتواں دن ہے پیدایش کا اور بعضوں کے نزدیک سات برس اور بعضوں کے نزدیک نو برس اور بعضوں کے نزدیک جب جانے کہ تحمل ہو سکیگا پہلے بالغ ہونے کے جب چاہے کرے اور بعضے کہتے ہیں کیونکہ ختنہ واسطے ستر کے ڈہانکنے کے ہے جسکے سنت کے ادا کرنیکے لیے کہ کرنا واجب کا جائز نہیں یعنی بعد بالغ ہونیکے ستر دیکہنا واجب ہے جاتا ہے سبب اسکا تو واجب ہوجائیگا

## الفصل الثانی فصل دوسری

عن عائشة قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم السواك مطهرة للفم مرضاة للرب رواه الشافعي وأحمد والدارمي والنسائي وروى البخاري في صحيحه بلا إسناد روایت ہے عائشہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مسواک سبب پاکی کی ہے واسطے مونہہ کے اور سبب رضامندی کی ہے واسطے پروردگار کے روایت کی یہ شافعی اور احمد اور دارمی اور نسائی نے اور روایت کی بخاری نے بیچ صحیح اپنی کے بغیر سند کے وعن أبي أيوب قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم أربع من سنن المرسلين الحياء ويروى الختان والتعطر والسواك والنكاح رواه الترمذي اور روایت ہے ابی ایوب سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے چار چیزیں ہیں طریقہ رسولوں کے سے حیا کرنی اور روایت کیا گیا ہے ختنہ کرنا یعنی بعضی روایت میں بدلے حیا کے ختان آیا ہے اور خوشبو لگانی اور مسواک کرنی اور نکاح کرنا روایت کی یہ ترمذی نے ف چار چیزیں طریقے سے رسولوں کی ہے یہ بات باعتبار اکثر کے فرمائی ہے کیونکہ بعضی چیزوں میں سے بعضے نبی نے نہیں

ہی کی جیسے کہ نکاح حضرت یحییٰ علیہ السلام نے نہیں کیا اور مراد حیا سے یہ ہی کہ باز رکھے نفس کو بری باتوں سے اور بعضی روایت میں آیا ہے کہ حضرت آدم اور حضرت شیث اور حضرت نوح اور حضرت ہود اور حضرت صالح اور حضرت لوط اور حضرت شعیب اور حضرت یوسف اور حضرت موسیٰ اور حضرت سلیمان اور حضرت زکریا اور حضرت عیسیٰ اور حضرت حنظلہ بن صفوان جو نبی تھے اصحاب الرس کے اور حضرت محمد صلوات اللہ وسلامہ علیہم اجمعین ختنہ کئے ہوئے ہی پیدا ہوئے تھے اور بعضوں نے حضرت کی ختنہ میں اختلاف بھی کیا ہے کہ بعد پیدا ہونے کے آپکا ختنہ ہوا ہے اور حضرت خوشبو لگاتے تھے ساتھ مشک کے اور ابن حجر نے لکھا ہے کہ میں نے جمع کی ہیں حدیثیں جو فضائل نکاح میں وارد ہوئی ہیں سو سو سے زیادہ ہیں ح ع **وعن** عائشة قالت كان النبي صلى الله عليه وسلم لا يرقد من ليل ولا نهار فيستيقظ إلا يتسوك قبل أن يتوضأ رواه أحمد وأبو داود اور روایت ہے عائشہ سے کہا تھے حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم نہیں سوتے رات کو اور دن کو پس جاگتے مگر کہ مسواک کرتے پہلے وضو سے روایت کی یہ احمد اور ابوداؤد نے **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضرت دن کو بھی آرام فرماتے تھے وقت قیلولہ کے پس یہ سنت ہے شب بیداری کی سبب اس کے سبب اس بات کے جیسے کہ سحر کھانے سے روزہ آسان ہوتا ہے اور یہ بھی معلوم ہوا کہ سوتے سے اٹھ کر مسواک کرنی سنت موکدہ ہے بسبب سونے کے منہ میں تغیر آجاتا ہے اس سے منہ صاف ہو جاتا ہے اور احتمال ہے کہ حضرت وضو لیتے دوبارہ مسواک نہ کرتے ہوں اسی پر اکتفا کرتے ہوں اور یہ بھی احتمال ہے کہ وضو لیتے دوبارہ مسواک کرتے ہوں فقط اور وضو کی نزدیک کلی کرنے کی واللہ اعلم م ع **وعنها** قالت كان النبي صلى الله عليه وسلم يستاك فيعطيني السواك لأغسله فأبدأ به فأستاك ثم أغسله وأدفعه إليه رواه أبو داود اور روایت ہے حضرت عائشہ سے کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم مسواک کرتے پس دیتے مجھکو مسواک تاکہ دھوؤں میں اوسکو پس شروع کرتی میں ساتھ اوسکے پس مسواک کرتی میں پھر دھوتی میں اوسکو اور دیتی مسواک حضرت کو روایت کی یہ ابوداؤد نے **ف** اسمیں دلیل ہے بیرک بعد مسواک کر لینے کے دھولینا اوسکا مستحب ہے اور کہا ابن حجر نے کہ مستحب ہے کہ تین بار مسواک کرے اور ہر بار پانی سے دھو ڈالے اور مسواک نرم ہوا اور حضرت عائشہ مسواک کو دھونے سے پہلے جو لیتیں اس لئے یہ لیتی تہیں تاکہ برکت اوسکی پہنچے اور پہر اس سے حضرت کو دیتی تہیں کہ مسواک کرنے جو باقی ہی ہوا اوسکو پاک کریں اور اسمیں دلیل ہے پر کرنے کے مسواک اپنے دوسرے کی اجازت سے مکروہ نہیں اور یہ بھی معلوم ہوا کہ صالحین کے لعاب وغیرہ سے برکت حاصل کرنی اچھی ہے م ع

## الفصل الثالث

فصل تیسری **عن** ابن عمر أن النبي صلى الله عليه وسلم قال أراني في المنام أتسوك بسواك فجاءني رجلان أحدهما أكبر من الآخر فناولت السواك الأصغر منهما فقيل لي كبر فدفعته إلى الأكبر منهما متفق عليه اور روایت ہے ابن عمر سے تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دیکھا میں نے اپنے تئیں خواب میں کہ کرتا ہوں مسواک پس آئے میرے پاس دو شخص ایک بڑا تھا دوسرے سے پس دیا میں نے مسواک کا چھوٹے کو ان دونوں میں سے پس کہا گیا واسطے میرے مقدم کر تو بڑے کو پس دی میں نے مسواک بڑے کو ان دونوں میں سے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے **ف** اس سے بزرگی مسواک کی معلوم ہوئی کہ ایسی چیز ہے کہ حکم ہوا بڑے کو دینے کا کہ افضل ہے جو اول سے اور اسمیں اشارہ ہے اسپر کہ کھانا اور خوشبو وغیرہ الکے دینے میں بھی پہل بڑے سے کرے م ح **وعن** أبي أمامة أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ما جاءني جبريل عليه السلام قط إلا أمرني بالسواك لقد خشيت أن أحفي مقدم فيّ رواه أحمد اور روایت ہے ابی امامہ سے تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں آئے میرے پاس جبریل علیہ السلام کبھی مگر حکم کیا مجھکو ساتھ مسواک کی تحقیق ڈرا میں اس سے کہ چھیل ڈالوں اگلی جانب منہ اپنے کی واسطے کثرت مسواک کے اور یہ جملہ **ف** میں بسبب تاکید کرنے جبریل کے استعمال مسواک کا بہت کرتا ہوں خوف ہوتا ہے مجھے منہ چھل جانے کا **وعن** أنس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لقد أكثرت عليكم في السواك رواه البخاري اور روایت ہے انس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق بہت

وہ جاگتی میں بھی موجود ہی اور یہہ حکم سنت کا اور مستحب ہی کہ طریق احتیاط کی ہاتھ دہونیکا حکم کیا ہی فرض اور واجب نہیں اگرچہ موجود ہی تو سبب
ہاتھ پاک ہی اگر پانی میں بغیر دہوئی ہاتھ ڈالدی تو وہ بھی نجس نہیں ہوتا کیونکہ پلید ہونا ہاتھ کا نیند کی وقت یقینی نہیں ہی فقط احتمال ہی مگر امام احمد
ہاتھ دہونی کو سوتی سی اوٹھکر واجب کہتی ہیں اگر بغیر دہوئی پانی میں ڈالدیگا پانی نجس ہو جائیگا ۔ ع **وَعَنْهُ** قَالَ قَالَ رَسُوْلُ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اسْتَيْقَظَ اَحَدُكُمْ مِنْ مَنَامِهٖ فَتَوَضَّأَ فَلْيَسْتَنْثِرْ ثَلٰثًا فَاِنَّ الشَّيْطٰنَ يَبِيْتُ عَلٰى خَيْشُوْمِهٖ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ
اور روایت ہی ابوہریرہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جبکہ جاگی ایک تمہارا نیند اپنی سی پس ارادہ وضو کا کری پس چاہیے
کہ ناک جہاڑی یعنی بعد پانی دینی کی تین بار پس تحقیق شیطان رات گذارتا ہی اوپر بانسی ناک اوسکیکی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف**
رات گذارنا شیطان کا اور جگہہ پکڑنی اوسکی بانسی پر حقیقت اور کیفیت اسکی اللہ اور رسول ہی جانتا ہی عقلیں ہماری دریافت کرنی ان اسرار
کی سی قاصر ہیں سالم تر اور اولی طریقہ بیچ مثال ایسی امور کی کہ شارع نی اوسکی خبر دی ہی یہہ کہ ایمان لیاوی اور بیان کیفیت ان کی سی سکوت
کری اور بعضی سیں یہہ تاویل کرتی ہیں کہ آدمی جب سوجاتا ہی تو بخارات اور میل اور غبار ناک میں کہ قریب دماغ کی ہی جمع ہوتی ہیں اور سدے دماغ
کی جگہہ حواس وغیرہ کا ہی مکدر ہوتا ہی پس یہہ مانع ہوتا ہی درستی حق تلاوت کو اور سمجھنی معانی اوسکیکو اور باعث ہوتا ہی کسل کا عبادات میں اور یہہ
سب امور باعث خوشی شیطان کی ہوتی ہیں پس گویا کہ شیطان وہاں رہتا ہی بیچ احتمالات میں طریقہ سالم تر اور مضبوط وہی ہی جو اول مذکور
ہوا ۔ ع **وَقِيْلَ** لِعَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدِ بْنِ عَاصِمٍ كَيْفَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَوَضَّأُ فَدَعَا بِوَضُوْءٍ فَاَفْرَغَ عَلٰى يَدَيْهِ
فَغَسَلَ يَدَيْهِ مَرَّتَيْنِ مَرَّتَيْنِ ثُمَّ مَضْمَضَ وَاسْتَنْثَرَ ثَلٰثًا ثُمَّ غَسَلَ وَجْهَهٗ ثَلٰثًا ثُمَّ غَسَلَ يَدَيْهِ مَرَّتَيْنِ مَرَّتَيْنِ اِلَى
الْمِرْفَقَيْنِ ثُمَّ مَسَحَ رَاْسَهٗ بِيَدَيْهِ فَاَقْبَلَ بِهِمَا وَاَدْبَرَ بَدَاَ بِمُقَدَّمِ رَاْسِهٖ ثُمَّ ذَهَبَ بِهِمَا اِلٰى قَفَاهُ
ثُمَّ رَدَّهُمَا حَتّٰى رَجَعَ اِلَى الْمَكَانِ الَّذِىْ بَدَاَ مِنْهُ ثُمَّ غَسَلَ رِجْلَيْهِ رَوَاهُ مَالِكٌ
وَالنَّسَائِىُّ وَلِاَبِىْ دَاوٗدَ نَحْوَهٗ ذَكَرَهٗ صَاحِبُ الْجَامِعِ اور کہا گیا واسطی
عبداللہ بن زید بن عاصم کی کس طرح تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم وضو کرتی پس منگوایا عبداللہ نی پانی وضو کا پس ڈالا اپنی دونوں ہاتھوں پس دہوئی
دونوں ہاتھ یعنی پہونچوں تک دو دو بار پہر کلی کی اور ناک جہاڑی تین بار یعنی بعد پانی دینی کی پہر دہویا اپنا مونہہ تین بار پہر دہوئی دونوں ہاتھ اپنی
دو دو بار کہنیوں تک پہر مسح کیا سر اپنی پر دونوں ہاتھوں سی پس آگی سی لیگئی پیچہی کو لائی یعنی پہلی لی آگی کو میان سر کی اون کے شروع کیا آگلی جانب سر کی
کی سی پہر لیگئی دونوں ہاتھوں کو گدی تک پہر پہیرا اونکو یہاں تک کہ پہر آئی طرف اوس جگہہ کی کہ شروع کیا تہا اوس سی پہر دہوئی دونوں پانوں اپنی روایت
کی یہہ مالک اور نسائی نی اور واسطی ابوداود کی مانند اسکی ذکر کیا اسکو جامع الاصول والی نی **ف** دو دو بار ہاتھ دہونی سی یہہ جتانا تہا کہ ایسی بہی
جائز ہوں ہی ہی اور نہ ثابت ہوا ہی حضرت سی اور روایتیں کہ تین بار ہاتھ دہوتی تہی اور لفظ مرتین دو بار اس لیی لائی کہ ایک بار ذکر کرنی
میں وہم جاتا تہا کہ دونوں ہاتھ متفرق دہوئی ہوں یعنی ایک ہاتھ ایک بار دہویا ہو اور ایک ایک بار پس دو بار ذکر کیا تا سمجہا جاوی کہ دونوں ہاتھ ملا کر
دو دو بار دہوئی اور کیفیت مسح سر کی بطور مستحب کی یہہ ہی کہ دونوں ہاتھوں کی تین تین انگلیاں سر آگی کی جانب رکہی اور دونوں ہاتھوں کی
انگوٹھوں کو اور شہادت کی انگلیوں کو اور ہتھیلیوں کو جدا رکہی اور ان چہوٹی انگلیوں کو گدی کی طرف لیجاوی پہر دونوں ہتھیلیاں پیچہی سر کی
رکہکر آگی کی طرف لاوی پہر مسح کری کانوں کی اوپر کی رخ پر دونوں انگوٹھوں سی اور کانوں کی سوراخوں میں دونوں شہادت کی انگلیاں
سی اور یہہ عبارت سی مراد مصنف کی یہہ ہی کہ مصابیح والا اس حدیث کو صحاح میں لایا اور حالانکہ بخاری مسلم میں یہہ حدیث نہیں آتی

لا دونین یون ہی ہیں کہ میں کی ذکر کرا ہون مع وَفِي الْمُتَّفَقِ عَلَيْهِ قِيلَ لِعَبْدِ اللهِ بْنِ زَيْدِ بْنِ عَاصِمٍ تَوَضَّأْ لَنَا وُضُوءَ
رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَدَعَا بِإِنَاءٍ فَأَكْفَأَ مِنْهُ عَلَى يَدَيْهِ فَغَسَلَهُمَا ثَلٰثًا ثُمَّ أَدْخَلَ يَدَهُ فَاسْتَخْرَجَهَا
فَمَضْمَضَ وَاسْتَنْشَقَ مِنْ كَفٍّ وَاحِدَةٍ فَفَعَلَ ذٰلِكَ ثَلٰثًا ثُمَّ أَدْخَلَ يَدَهُ فَاسْتَخْرَجَهَا فَغَسَلَ وَجْهَهُ ثَلٰثًا ثُمَّ أَدْخَلَ
يَدَهُ فَاسْتَخْرَجَهَا فَغَسَلَ يَدَيْهِ إِلَى الْمِرْفَقَيْنِ مَرَّتَيْنِ مَرَّتَيْنِ ثُمَّ أَدْخَلَ يَدَهُ فَاسْتَخْرَجَهَا فَمَسَحَ بِرَأْسِهِ فَأَقْبَلَ بِيَدَيْهِ
وَأَدْبَرَ ثُمَّ غَسَلَ رِجْلَيْهِ إِلَى الْكَعْبَيْنِ ثُمَّ قَالَ هٰكَذَا كَانَ وُضُوءُ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَفِي رِوَايَةٍ
فَأَقْبَلَ بِهِمَا وَأَدْبَرَ بَدَأَ بِمُقَدَّمِ رَأْسِهِ ثُمَّ ذَهَبَ بِهِمَا إِلَى قَفَاهُ ثُمَّ رَدَّهُمَا حَتَّى رَجَعَ إِلَى الْمَكَانِ الَّذِي
بَدَأَ مِنْهُ ثُمَّ غَسَلَ رِجْلَيْهِ وَفِي رِوَايَةٍ فَمَضْمَضَ وَاسْتَنْشَقَ وَاسْتَنْثَرَ ثَلٰثًا بِثَلٰثِ غَرَفَاتٍ مِنْ مَاءٍ
وَفِي أُخْرٰى فَمَضْمَضَ وَاسْتَنْشَقَ مِنْ كَفَّةٍ وَاحِدَةٍ فَفَعَلَ ذٰلِكَ ثَلٰثًا وَفِي رِوَايَةٍ لِلْبُخَارِيِّ
فَمَسَحَ رَأْسَهُ فَأَقْبَلَ بِهِمَا وَأَدْبَرَ مَرَّةً وَاحِدَةً ثُمَّ غَسَلَ رِجْلَيْهِ
إِلَى الْكَعْبَيْنِ وَفِي أُخْرٰى لَهُ فَمَضْمَضَ وَاسْتَنْثَرَ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ مِنْ غَرْفَةٍ وَاحِدَةٍ

اور یہ حدیث بخاری و مسلم کی آئی ہے کہ کہا گیا واسطے عبد اللہ بن زید بن عاصم کے وضو کرو واسطے ہمارے وضو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا
پس منگوایا باسن پس جھکایا اور ڈالا اوس سے پانی اپنے دونوں ہاتھوں پر پس دھویا اونکو تین بار پھر داخل کیا ہاتھ اپنا یعنی باسن میں پھر نکالا اوسکو
پانی نکالا اوس سے پھر کلی کی اور ناک میں پانی دیا ایک چلو سے پس کیا یہہ تین بار پھر داخل کیا ہاتھ اپنا پھر نکالا اوسکو پھر دھویا مونہہ اپنا تین بار پھر
ڈالا ہاتھ اپنا باسن میں پھر نکالا اوسکو پھر دھوئے دونوں ہاتھ اپنے کہنیوں تک دو دو بار پھر ڈالا ہاتھ اپنا پھر نکالا اوسکو پھر مسح کیا سر کو آگے سے پیچھے
لیگئے دونوں ہاتھ اور پیچھے سے آگے کو لائے پھر دھوئے دونوں پاؤں ٹخنوں تک پھر کہا اسیطرح تھا وضو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا اور ایک روایت بخاری اور
مسلم کی میں ہے کہ لے گئے دونوں ہاتھ پیچھے کو اور پیچھے سے لائے آگے کو شروع کیا ساتھ اگلی جانب سر اپنے کی پھر لیگئے دونوں طرف گدی کی پھر پھیرا اونکو
یہانتک کہ پھر آئے اوسی طرف اوسی مکان کی کہ شروع کیا تھا اوس سے پھر دھوئے پاؤں اپنے اور ایک روایت صحیحین میں ہے پس کلی کی اور ناک میں
پانی دیا اور ناک جھاڑی تین بار ساتھ تین چلوؤں کی پانی سے اور ایک روایت اور کی پس کلی کی اور ناک میں پانی دیا ایک چلو سے پس یہہ کیا تین بار
اور بخاری کی روایت میں ہے پس مسح کیا سر اپنے کا آگے سے لیگئے دونوں ہاتھ پیچھے اور پیچھے سے لائے آگے ایکبار پھر دھوئے دونوں پاؤں ٹخنوں تک اور
دوسری روایت بخاری کی ہے پس کلی کی اور ناک جھاڑی تین بار ایک چلو سے ف یعنی ہر ایک کو تینوں بار میں سے ایک ایک چلو سے کیا اور یہہ معنی
نہیں ہیں کہ تینوں ایک ہی چلو میں کیے جانا چاہیے کہ حدیثیں کلی کرنیکی اور ناک میں پانی دینے کی مختلف آئی ہیں بعضی میں ساتھ تین چلوؤں کی اور بعضی
میں ایک چلو سے ساتھ فصل اور وصل کی یعنی ہر ایک کی بیچ علیحدہ علیحدہ چلو لینی آئی ہیں اور دونوں ایک چلو سے بھی کرنا آئی ہیں پس کئی صورتیں
اسکی ہوتی ہیں مذہب شافعی بقول صحیح کی یہہ ہے کہ دونوں تین چلو میں کرے اسطرح کہ ایک چلو لیکر اول تھوڑے سے کلی کرے پھر اوسکا بقیہ ناک میں دے پھر
تینوں بار یونہی کرے اور مذہب حنفی میں یہہ ہے کہ ہر ایک تین تین چلو سے کرے اونہوں نے اس طریق کو ترجیح اس لیے دی ہے کہ موافق ہے ساتھ
قیاس کی کہ مونہہ اور ناک ہر ایک عضو علاحدہ ہے پس جمع نہ کیا جاوے جیسے کہ سب اعضا میں جمع نہیں کرتے مگر حدیث کہ موافق قیاس کے
ہوگی البتہ راجح ہوگی جیسا کہ یہی قاعدہ ہے اصول فقہ کا اور شمنی نے فتاوی ظہیریہ میں سے نقل کیا ہے کہ وصل بھی جائز ہے امام ابو حنیفہ کی نزدیک
اور فصل بھی جائز ہے امام شافعی کی نزدیک اور ترمذی نے شافعی سے روایت کی ہے کہ کہا اونہوں نے جمع کرنا کلی اور ناک میں پانی دینے کا جائز ہے

اور جدا جدا کرنا ہر ایک کا ساتھ نئے پانی کے دوست رکھتا ہون میں لیکن کچھ خلاف نہ مانع ع وعن عبد اللہ بن عباس قال توضأ
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مرۃ مرۃ لم یزد علی ہذا رواہ البخاری اور روایت ہے عبد اللہ بن
عباس سے کہا وضو کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ایک بار نہیں زیادہ کیا اسپر یعنی اس وضو پر روایت کی یہہ بخاری نے وعن عبد اللہ
بن زید ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم توضأ مرتین مرتین رواہ البخاری اور روایت ہے عبد اللہ بن زید سے کہ تحقیق نبی
صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو کیا دو دو بار روایت کی یہہ بخاری نے وعن عثمان انہ توضأ بالمقاعد فقال الا اریکم وضوء
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فتوضأ ثلثا ثلثا رواہ مسلم اور روایت ہے عثمان سے تحقیق اونہوں نے
وضو کیا بیچ مقاعد کی کہ نام ایک جگہہ کا ہے پس کہا کیا نہ دکہلاؤں میں تمکو وضو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا پس وضو کیا تین تین بار روایت کی یہہ مسلم نے
ف ان حدیثون سے معلوم ہوا کہ اعضاء وضو کے کبہی ایک ایکبار دہوتے اور کبہی دو دو بار اور کبہی تین تین بار اور اکثر تین ہی تین بار دہوتے تہے پس
ایک ایک بار تو بیان جواز کے لیے دہوتے کہ یہہ ادنی درجہ ہے اور فرض ہے اسقدر سے اصل وضو میں ہوجاتا ہے اور اسیطرح دو دو بار بہی بیان جواز کے لیے
دہوتے کہ وضو اسمین بہی ہوجاتا ہے اور تین تین بار نہایت مرتبہ طہارت کا ہے نہ زیادتی اسپر منع ہے اور بعضی حدیثون مین ہونا بعضی اعضا کا تین
بار اور بعضی کا دو بار اور بعضی کا ایکبار بہی آیا ہے یہہ بہی بیان جواز کے لیے ہے اور بعضوں کے نزدیک ایکبار دہونا اعضاء وضو کا گناہ ہے اسلئے کہ ترک کرنی
سنت مشہورہ کی ہے لیکن صحیح یہہ ہے کہ گناہ نہیں ہوتا کیونکہ یہہ بہی حدیث مین آیا ہے اور یہہ جو کہا کہ وضو کیا تین تین بار یعنی ہر ایک عضو اعضاء وضو سے تین بار
دہویا پس ظاہر مین اس سے یہہ معلوم ہوا کہ سر پر مسح بہی تین بار کیا لیکن وہ حدیثیں کہ اونمیں تفصیل اعضاء وضو کی دہونی نقل کی ہین چنانچہ روایات
صحیحین گذری ہیں وہ دلالت کرتی ہین اسپر کہ مسح سر کا ایکبار ہی کیا ہے ع وعن عبد اللہ بن عمرو قال رجعنا مع رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم من مکۃ الی المدینۃ حتی اذا کنا بماء بالطریق تعجل قوم عند العصر فتوضؤا وہم عجال فانتہینا
الیہم واعقابہم تلوح لم یمسہا الماء فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
ویل للاعقاب من النار اسبغوا الوضوء رواہ مسلم اور روایت ہے عبد اللہ بن عمرو سے کہا پہر آئے ہم
ساتہہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے مکہ سے طرف مدینہ کی یہانتک کہ جسوقت پہنچے ہم ایک پانی پر کہ تہا راہ مین جلدی کی ایک جماعت نے وضو کرنے
مین نزدیک نماز عصر کے پس وضو کیا اور وہ لوگ تہے جلدی کرنیوالے پہر پہنچے ہم طرف انکی اور ایڑیاں انکی چمکتی تہین نہین پہنچا تہا انکو پانی پس فرمایا
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے واسطے ایڑیوں کی آگ سے پورا کرو وضو روایت کی یہہ مسلم نے ف جلدی کی معنی اس جملے کی یہہ ہین کہ طلب جلدی کے
یعنی ہین اور مہم سے کی شبہ کئی نزدیک داخل ہونے وقت عصر کے پہلے وضو کرنے کی لیے ہیں وضو کیا جلدی جلدی بسبب تنگی وقت کے اور معنی
لفظ ویل کی علماء نے کئی طرح پر لکہی ہین کہا ابن حجر نے صحیح تر قول یہہ معنی اسکی کہ وہ جو روایت کیا ہے ابن حبان نے حدیث ابی سعید
کہ ویل ایک نالہ ہے دوزخ مین اور بعضون نے اسکے معنی شدت عذاب کی لکہے ہین اور بعضون نے کہا کہ وہ ایک پہاڑ ہے پیپ اور لہو کا دوزخ مین
اور بعضون نے کہا کہ یہہ ایک کلمہ ہے کہ رنج رسیدہ بولتا ہے اور اصل اسکی معنی ہلاک اور عذاب کے ہین اور ظاہر تر یہہ ہے کہ حمل کریں اسکو اصل پر یعنی
ہلاک عظیم اور عذاب الیم ہے واسطے ایڑیوں کی لیے خاص عذاب اسلیے فرمایا کہ وہ دہونی سے رہ گئی تہین اور بعضون نے یہہ معنی
لکہے ہین کہ ایڑیون سے صاحب ایڑیون کی مراد ہین یعنی جنکی ایڑیان خشک رہ گئی تہین انکو یہہ فرمایا اور پورا کرو وضو یعنی فرائض اور سنن اسکی
ادا کرو اور ایک حدیث مین آیا ہے کہ اگر مقدار ایک ناخن کی خشک رہ جاوے تو وضو درست نہیں ہوتا اور یہہ حدیث دلیل ہے اسپر کہ دہونا پاؤں کا فرض

میں فرض ہی کہا اوسکی ترک پر وعید یعنی ڈر کا فرمایا مسح کافی نہیں اور یہی مذہب ہے سعید بن مسیب کا اور تمام فقہا کا ہر وقت میں اور خلاف اسکا کسی عالم سے کہ
لائق اعتبار کی ہو ثابت نہیں ہوا اور جس نے کہ بیان کیا ہی وضو پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا اصحاب کرام میں سے مانند حضرت علی اور حضرت عثمان اور
عبد اللہ بن زید کے اور انکی مانند بیان کرنے والے وضو پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا کہتے ہیں اور مانند جابر اور ابو ہریرہ اور عبد اللہ بن عمرو اور سوا
انکے کی رضی اللہ عنہم سب متفق ہیں اس پر کہ آنحضرت دہویا کرتے تہی پانوں مبارک وقت وضو کی اگر موزہ نہ پہنی ہوتی تہی اور حدیثیں ان گنت کہ
مرتبہ تواتر کو پہنچتی ہیں اس باب میں وارد ہوئی ہیں اور بیچ وعید او پر ترک اوسکی حدیثوں مشہور میں وارد ہوا ہی اور عبد اللہ بن عمرو سے منقول
ہی کہ صحابہ مسح پانوں پر کیا کرتے تہی یہانتک کہ حکم کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ساتہ پورا کرنی وضو کی اور وعید فرمائی کہ جو کوئی اسکو چہوڑ دیا اونہوں
نی مسح کو اور وہ منسوخ ہوا اور طحاوی نے عبد الملک بن سلیمان سے روایت کی ہی کہ کہا اونہوں نے کہ کہا میں نے عطا خراسانی کو کہ تہی تابعین سے میں
کیا معلوم ہوی تجکو کسی اصحاب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ مسح کرتی تہی قدموں پر کہا اونہوں نے قسم اللہ کی خلاصہ کلام اس باب میں یہ
ہی کہ کتاب اللہ میں یہہ حکم مجمل و مشتبہ واقع ہوا ہی اور سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نی کہ حد شہرت اور تواتر کو پہنچی ہی
اوسکو بیان کیا اور واضح کر دیا کہ مراد اللہ کی یہہ ہی پس شیعوں کی مذہب میں کہ پانوں کو مسح کرتے ہیں محض غلطی و ہرا کرتی ہیں ع خ

عَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ اِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَوَضَّأَ فَمَسَحَ بِنَاصِيَتِهِ وَعَلَى الْعِمَامَةِ وَعَلَى الْخُفَّيْنِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی مغیرہ بن شعبہ سے کہا کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے وضو کیا پہر مسح کیا اوپر اپنی
پیشانی اپنی کی اور پگڑی پر اور موزوں پر روایت کی یہہ مسلم نے ف یعنی مقدار مسح سر کی اختلاف واقع ہوا ہی علما میں امام مالک کی مذہب میں
سارے سر کا مسح فرض ہی اور امام شافعی کی نزدیک مسح بعض سر کا کافی ہی اگرچہ تین بال ہوں اور امام ابو حنیفہ کی مذہب میں مسح چوتہائی حصہ کا
فرض ہی اور دلیل انکی یہی ناصیہ کی حدیث ہی کہ ناصیہ کہتی ہیں چوتہائی حصہ سر کو آگی کی جانب سے اگر مسح تمام سر کا فرض ہوتا تو حضرت اوپر ناصیہ کے کفایت
نہ کرتے اور اگر اس سے کم کا فرض ہوتا تو کبہی بیان جواز کی لیے وہ بہی کرتے پس معلوم ہوا کہ فرض یہی مقدار ہی اور پگڑی پر مسح کرنیکی یہہ معنی شارحین نے
بیان کیے ہیں کہ جب مسح چوتہائی سر کا کہ فرض تہا ادا کر چکے تو واسطی کامل کرنیکی اور ادائی سنت کی کہ وہ مسح سارے سر کا ہی باقی مسح بقیہ
سر کی پگڑی پر مسح کر لیا اور بعضوں نے یہہ معنی کہی ہیں کہ احتمال رکہتا ہی کہ حضرت نے مسح ناصیہ پر کر کر پگڑی درست کی ہوگی راوی نے گمان کیا
مسح کا واسطے علاوہ مسح کرنا فقط پگڑی پر بغیر مسح سر کی جیسے موزوں پر کرتے ہیں درست نہیں ہی نزدیک اونکے مطلق مگر امام احمد کی نزدیک درست
ہی بشرطیکہ پگڑی طہارت پر پہنی ہو اور تمام سر کو پگڑی نے ڈہانک لیا ہو جیسے حکم موزہ کا ہی ع ح ع

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُحِبُّ التَّيَمُّنَ مَا اسْتَطَاعَ فِي شَأْنِهِ كُلِّهِ فِي طُهُوْرِهِ وَتَرَجُّلِهِ وَتَنَعُّلِهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ
اور روایت ہی حضرت عائشہ رضی سے کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم دوست رکہتی شروع کرنا داہنی طرف سے جہانتک ہوسکتا بیچ سارے کاموں اپنی کے
بیچ طہارت اپنی کی اور کنگہی کرنی اپنی کے اور پاپوش پہننی اپنی کی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نے ف لفظ استطاع میں اشارہ ہی طرف تاکید و
محافظت اس کام کی اور طہارت کرنی میں داہنی طرف سی شروع کرنا دوست رکہتی تہی یعنی وضو میں ایسا تہا کہ دایاں ہاتہ پہلی دہوتی اور بایاں
پیچہی اور نہانی میں اسی جانب پہلی دہوتی پہر بائیں اور بیچ میں چیزیں بطریق تمثیل کی بیان کیں اور جو چیزیں کہ قبیلہ تزکی کرنی اور زینت
کی سی ہیں سب میں داخل ہیں یعنی اونکو بہی داہنی طرف سے شروع کرتی جیسے کپڑا پہننا اور ازار پہننی اور موزہ پہننا اور مسجد میں داخل ہونا اور مسواک
کرنی اور پاخانہ سی نکلنا اور سرمہ لگانا اور ناخن کترنا اور بال بغل کی اور لبوں کی دور کرنا اور سر منڈانا اور سلام نماز کا پہیرنا اور مصافحہ کرنا اور کہانا

یزین کہ لائق بزرگی کے نہیں ہیں ان کو بائیں طرف سے شروع کرنا مستحب ہے جیسے پاخانہ میں جانا اور
نا مسجد سے اور ناک سنکنا اور تھوکنا اور استنجا کرنا اور کپڑے اوتارنے اور جوتی اوتارنی اور مانند انکی
اور حقیقت میں ان چیزوں میں طرف سے شروع کرنیں کریمہ داہنی طرف ہی کی لازم آتی ہے مثلاً مسجد سے بایاں پاؤں پہلے نکالا تو گویا داہنا پاؤں کی
کی کہ اسکو بزرگ جگہ میں باقی رکھا اسی اور چیزوں کو قیاس کر لیں اور سبب شرف اور بزرگی داہنی طرف کی یہ ہی کہ فرشتہ داہنے ہاتھ کا نیکی لکھتا
ہی بائیں ہاتھ والے پر اور ہمسایہ داہنی طرف کا مقدم ہی بائیں طرف کی ہمسایہ پر ع

## الفصل الثانی فصل دوسری

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِذَا لَبِسْتُمْ وَاِذَا تَوَضَّأْتُمْ فَابْدَءُوْا بِاَیَامِنِكُمْ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوُدَ اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جبکہ پہنو تم یعنی کوئی چیز اور جب وضو کرو تم پس شروع کرو ساتھ داہنی طرف اپنی کی روایت کی یہ احمد و ابو داود نی وَعَنْ سَعِیْدِ بْنِ زَیْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَا وُضُوْءَ لِمَنْ لَمْ یَذْكُرِ اسْمَ اللّٰهِ عَلَیْهِ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَرَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوُدَ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ وَالدَّارِمِیُّ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ عَنْ اَبِیْهِ وَزَادُوْا فِیْ اَوَّلِهٖ لَا صَلٰوةَ لِمَنْ لَا وُضُوْءَ لَهٗ اور روایت ہی سعید بن زید سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں وضو واسطے اوس شخص کی کہ نہیں یاد کیا نام اسکا وضو پر یعنی جس نے ابتدا وضو میں اللہ تعالی کا نام نہ لیا اوسکا وضو پورا نہوا کہ جس پر ثواب ملے روایت کی یہ ترمذی اور ابن ماجہ نے اور روایت کی احمد اور ابو داود نے ابی ہریرہ سے اور دارمی نے ابی سعید خدری سے اونہوں نے اپنے باپ سے اور زیادہ کیا احمد وغیرہ نے بیچ اول حدیث کی کہ نہیں نماز واسطے اوس شخص کی کہ نہیں وضو واسطے اوسکی

ف امام احمد کی نزدیک بسم اللہ کہنی ابتداء وضو میں واجب ہی اور جمہور علما کی نزدیک سنت ہی یا مستحب اور سلف سے یہ الفاظ کہنی منقول ہیں سبحان اللہ العظیم وبحمدہ اور بعضوں نے کہا ہی کہ افضل ہی بسم اللہ الرحمن الرحیم بعد اعوذ پڑھنی کی اور مشہور یہ الفاظ ہیں بسم اللہ والحمد للہ علی دین الاسلام اور عن ابی سعید عن ابیہ کہنا سہو ہی صواب یہ ہی عن ابی سعید عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم مع

وَعَنْ لَقِیْطِ بْنِ صَبِرَةَ قَالَ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَخْبِرْنِیْ عَنِ الْوُضُوْءِ قَالَ اَسْبِغِ الْوُضُوْءَ وَخَلِّلْ بَیْنَ الْاَصَابِعِ وَبَالِغْ فِی الْاِسْتِنْشَاقِ اِلَّا اَنْ تَكُوْنَ صَائِمًا رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَالنَّسَائِیُّ وَرَوَی ابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِیُّ اِلٰی قَوْلِهٖ بَیْنَ الْاَصَابِعِ اور روایت ہی لقیط بن صبرہ سے کہا کہ میں نے اے رسول خدا کی خبر دو مجکو وضو سے فرمایا پورا کر وضو کو اور خلال کر درمیان انگلیوں کی اور خوب پہنچا پانی ناک میں مگر یہ کہ ہو تو روزہ دار روایت کی یہ ابو داود اور ترمذی اور نسائی نی اور روایت کی ابن ماجہ اور دارمی نے تا قول اونکی بین الاصابع

ف خبر دو وضو سے یعنی کمال وضو کا تعلیم فرمایئے کہ جس سے مستحق ثواب کی ہو جاؤں پورا کر وضو یعنی فرائض اور سنتیں اوسکی اچھی طرح ادا کر اور خلال کرنا ہاتھ اور پاؤں کی انگلیوں کا سنت ہی مذہب صاحب ہدایہ اور امام شافعی رح کی نزدیک یہ جبکہ وصول پانی کا یقین ہو انگلیاں بسبب خلقت کی آپس سی جدا اور کشادہ ہوں اور اگر آپس میں ملی ہوں اس طرح کہ پانی بی تکلف اونمیں نہیں پہنچ سکتا تو خلال واجب ہی اور ہمارے نزدیک خلال اس طرح کرے کہ داہنے ہاتھ کی ہتھیلی بائیں ہاتھ کی پشت پر رکھ کر اونگلیاں داہنے ہاتھ کی اونگلیوں بائیں ہاتھ کی میں ڈالے کہ اولی یونہی ہی اور پاؤں کی انگلیوں کا خلال بائیں ہاتھ کی چھنگلیا سے کرے اس طرح کہ اوسکو داہنے پاؤں کی چھنگلیا کی نیچے سے داخل کر کے خلال شروع کرے اور انگلی بیچ میں کرتا جاوے یہاں تک کہ دوسرے پاؤں کی چھنگلیا تک پہنچے اور حد ناک میں پانی دینی کی یہ ہی کہ پانی نرمہ ناک تک پہنچے اور مبالغہ دکھا یہ کی دو ان نسک اوپر کی کھینچا جاوے پس یہ مبالغہ اگر روزہ سے نہو دے تو کرے اور روزہ دار کو مکروہ ہی اور کلی کرنی اور ناک میں پانی دینا امام اعظم رح کی نزدیک وضو میں سنت ہی

اور غسل میں وضع اعضا کی رعایت دونوں سنت ہیں ۔ وعن ابن عباس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا توضأت فخلل اصابع یدیک ورجلیک رواہ الترمذی وروی ابن ماجۃ نحوہ وقال الترمذی ھذا حدیث غریب اور روایت ہے ابن عباس سے کہا کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ وضو کرے تو پس خلال کر درمیان انگلیوں ہاتھوں اپنے کی اور پانوں اپنے کی روایت کی یہ ترمذی نے اور روایت کی ابن ماجہ نے مانند اس کی کہا ترمذی نے یہ حدیث غریب ہے ف خلال ہاتھوں کا بعد دھونے ہاتھوں کے کرے اور خلال پانوں کا بعد دھونے ان کے افضل یونہی ہے ۔ وعن المستورد بن شداد قال رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا توضأ یدلک اصابع رجلیہ بخنصرہ رواہ الترمذی وابو داود وابن ماجۃ اور روایت ہے مستورد بن شداد سے کہا دیکھا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو جس وقت کہ وضو کرتے تھے یعنی خلال کرتے انگلیاں پانوں کی ساتھ چھنگلیا اپنی کے یعنی ہاتھ میں چھنگلیا سے روایت کی یہ ترمذی اور ابو داود اور ابن ماجہ نے ف معنی یدلک کے یہ ہیں کہ خلال کرتے تھے جیسے کہ روایت میں لفظ یخلل کا آیا ہے پس یہ دلیل ہے اس کی کہ ہاتھ میں چھنگلیا کو خلال پانوں کی سنت ہے یا معنی یدلک کی یہ ہیں کہ پھیرتے تھے چھنگلیا انگلیوں پانوں کی پر اس صورت میں یہ دلیل ہووے گی اس کی کہ ملنا تمام اعضا کا مستحب ہے وعن انس قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا توضأ اخذ کفا من ماء فادخلہ تحت حنکہ فخلل بہ لحیتہ وقال ھکذا امرنی ربی رواہ ابو داود اور روایت ہے انس سے کہا تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت کہ وضو کرتے لیتے ایک چلو پانی پس داخل کرتے اس کو نیچے ٹھوڑی اپنی کے پس خلال کرتے ساتھ اس کے داڑھی اپنی کو اور فرمایا اسی طرح سے حکم کیا مجھ کو پروردگار میرے نے یعنی ساتھ ادب خفی کی روایت کی یہ ابو داود نے ف یہ خلال مستحب ہے بعد دھونے منہ کے کرے اور طور اس کا یہ ہے کہ انگلیاں داڑھی کے نیچے داخل کرے اور اوپر کو نکالے ۔ وعن عثمان ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یخلل لحیتہ رواہ الترمذی والدارمی اور روایت ہے عثمان سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم تھے خلال کرتے داڑھی اپنی کی روایت کی یہ ترمذی اور دارمی نے ۔ وعن ابی حیۃ قال رأیت علیا توضأ فغسل کفیہ حتی انقاھما ثم مضمض ثلثا واستنشق ثلثا وغسل وجھہ ثلثا وذراعیہ ثلثا ومسح براسہ مرۃ ثم غسل قدمیہ الی الکعبین ثم قام فاخذ فضل طھورہ فشربہ وھو قائم ثم قال احببت ان اریکم کیف کان طھور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رواہ الترمذی والنسائی اور روایت ہے ابی حیہ سے کہا دیکھا میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کہ وضو کیا پس دھوئے دونوں ہاتھ اپنے یہاں تک کہ پاک کیا ان کو پھر کلی کی تین بار اور ناک میں پانی دیا تین بار اور دھویا منہ اپنا تین بار اور دونوں ہاتھ کہنیوں تک تین بار اور مسح کیا سر اپنے کو ایک بار پھر دھوئے دونوں پانو اپنے ٹخنوں تک پھر کھڑے ہوئے پس لیا بچا ہوا پانی وضو اپنے کا اور پیا اس کو کھڑے کھڑے پھر کہا حضرت علی نے دوست رکھا میں نے یہ کہ دکھلاؤں میں تم کو کہ کس طرح تھا وضو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا روایت کی یہ ترمذی اور نسائی نے ف وضو کے پانی میں برکت آجاتی ہے اس لیے اس کو پیا اور یہ پانی کھڑے ہو کر پینا بھی جائز ہے ۔ وعن عبد خیر قال نحن جلوس ننظر الی علی حین توضأ فادخل یدہ الیمنی فملأ فمہ فمضمض واستنشق ونثر بیدہ الیسری فعل ھذا ثلث مرات ثم قال من سرہ ان ینظر الی طھور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فھذا طھورہ رواہ الدارمی اور روایت ہے عبد خیر سے کہا ہم تھے بیٹھے ہوئے دیکھتے طرف حضرت علی رضی اللہ عنہ کی وقت کہ وضو کرتے تھے پس داخل کیا ہاتھ اپنا داہنا اس میں پس بھر لیا منہ اپنا پس کلی کی اور ناک میں پانی دیا اور سنکی ناک ساتھ بائیں ہاتھ اپنے کے کیا یہ تین بار پھر کہا جو شخص کہ خوش لگے اس کو یہ کہ دیکھے طرف وضو حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پس یہ ہے وضو حضرت کا یعنی مانند وضو کے

روایت کی یہہ دارمی نے ف مقصود راوی کو بیان یہہ تہا کیفیت کلی اور ناک میں پانی دینی اور ناک سنکنی کی بیان کرنی اور باقی وضو معلوم تہا اسی نہ بیان کیا ع وعن عبد اللہ بن زید قال رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مضمض واستنشق من کف واحد فعل ذلک ثلاثا رواہ ابو داود والترمذی اور روایت ہی عبد اللہ بن زید سی کہا دیکھا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ کلی کی اور ناک میں پانی دیا ایک چلو سی کیا یہہ تین بار روایت کی ابو داود اور ترمذی نے ف کیا یہہ یعنی مجموع یا ہر ایک تین بار یعنی اسمین دو احتمال ہیں یا یہہ کہ کلی کی اور ناک میں پانی دیا ایک چلو سی تین بار اسیطرح کیا یا یہہ کہ تین کلیاں تین چلو سی کین پہر اسیطرح ناک میں پانی دیا تین بار اور اخیر معنی مناسب تر اور مطابق اکثر روایات کی ہیں اور ایک احتمال اسمین اور بہی ہو سکتا ہی کہ یہہ دونو چیزیں ایک ہی ایک تہہ سی کین دوسرا ہاتہہ نہ لگایا اور اسیطرح یہہ احتمالات اوپر کی حدیث میں بہی ہیں ع وعن ابن عباس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم مسح برأسہ وأذنیہ باطنہما بالسباحتین وظاہرہما بإبہامیہ رواہ النسائی اور روایت ہی ابن عباس سی تحقیق نبی صلعم نے مسح کیا سر اپنی کا اور دونوں کانوں اپنی کا اندر اونکی ساتہہ دونو انگلیوں شہادت کی اور اوپر اونکی ساتہہ انگوٹہوں ہی کی روایت کی یہہ نسائی نے وعن الربیع بنت معوذ انہا رأت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یتوضأ قالت فمسح رأسہ ما أقبل منہ وما أدبر وصدغیہ وأذنیہ مرۃ واحدۃ وفی روایۃ انہ توضأ فأدخل إصبعیہ فی جحری أذنیہ رواہ ابو داود وروی الترمذی الروایۃ الاولی واحمد وابن ماجۃ الثانیۃ اور روایت ہی ربیع بنت معوذ سی یہہ کہ اونہوں نے دیکہا حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو وضو کرتی تہا پس مسح کیا حضرت نے سر اپنی کا جو کچہہ کہ اگلی جانب ہی اوس سی اور جو پچہلی جانب ہی اور کنپٹیوں اپنی کو اور کانوں اپنی کو ایکبار اور ایک روایت میں ہی کہ تحقیق اونہوں نے وضو کیا پس داخل کین دونو انگلیاں اپنی بیچ دونو سوراخوں کانوں اپنی کی روایت کی یہہ ابو داود نے اور روایت کی ترمذی نے روایت پہلی اور احمد اور ابن ماجہ نے دوسری ف لفظ صدغیہ اور اذنیہ عطف کئی گئی ہیں لفظ راس پر اسکو عطف خاص علی عام کہتی ہیں یعنی مسح کیا ساتہہ پانی سر کی یعنی جو پانی کہ مسح سر کی لیے لیا تہا اوسی کو بہی مسح کیا چنانچہ مذہب امام اعظم صاحب کا یہی ہی صدغ کہتی ہیں دو جگہ کو کہ درمیان کان اور آنکہہ کی ہی اور جو بال اسجگہہ پر لٹکتی ہیں انکو بہی صدغ کہتی ہیں کذا فی القاموس اور ابن ملک نے کہا ہی کہ صدغ اون بالونکو کہتی ہیں کہ درمیان کانوں اور ناصیہ کی ہیں اور طرف سر کی ہیں یہہ معنی مناسب مذہب حنفی کی اور شرح السنہ میں لکہا ہی کہ اختلاف کیا ہی علما نے بیچ تین بار مسح کرنیکے کہ آیا سنت ہی یا نہیں پس اکثر علما تو یہی کہتی ہیں کہ ایکبار ہی مسح کرنا چنانچہ تینوں اماموں کا مذہب یہی ہی اور مشہور مذہب شافعی میں یہہ ہی کہ مسح تین بار کرنا کہ ہر بار نیا پانی لیتا جاوے سنت ہی اور اکثر علما بہی اسپر ہیں مگر شافعی کہ تین بار مسح کرنا مستحب کہتی ہیں اور ابو داود نے کہا ہی کہ حدیثیں حضرت عثمان کی صحیح میں یہہ دلالت کرتی ہیں کہ مسح ایکبار ہی اور شمنی نے کہا ہی کہ تین بار مسح کرنا ساتہہ نئی پانیوں کی بدعت ہی لیکن ہدایہ میں کہا ہی کہ تین بار مسح کرنا ایک ہی پانی سی مشروع ہی اور روایت کیا گیا ہی امام اعظم سی ع وعن عبد اللہ بن زید انہ رأی النبی صلی اللہ علیہ وسلم توضأ وانہ مسح رأسہ بماء غیر فضل یدیہ رواہ الترمذی ورواہ مسلم مع زوائد اور روایت ہی عبد اللہ بن زید سی تحقیق اون نے دیکہا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ وضو کیا اور مسح کیا سر کا ساتہہ پانی کی کہ نہ تہا بچا ہوا ہاتہوں سی یعنی اور نیا پانی لیکر مسح کیا روایت کی یہہ ترمذی نے اور روایت کی یہہ مسلم نے لیکن ساتہہ زیادتی کی کہ اوسمیں اور اعضاء وضو کی دہونیکا بہی ذکر ہی ف حنفیہ کی کتابوں میں مذکور ہی کہ اگر کوئی ہاتہہ دہو چکا اور تری اوسکی جو باقی ہی اوس سی اگر مسح کر لیا تو مسح ہو جاتا ہی اور اگر کسی عضو پر مسح کیا تہا اور اوسکی تری باقی رہی تو اوس تری سی مسح درست نہیں اور ایک حدیث بہی اسباب میں نقل کرتی ہیں ابن مسعود سی اور اس حدیث میں بہی ہاتہہ روایت بحاشیہ کی نقل کیا ہی بماء غیر فضل یدیہ لفظ غیر ساتہہ ب کی ہی یعنی سمجہلیا

پانی لیکر پانی اتھا اتھا میں بعد دھونی کی لیکن صحیح روایت یہی ہے جو متن میں مذکور ہوئی پس اگر یہی ہوا کہ نیا پانی لیکر جائز ہے ہو اگر ہاتھ
کی تری باقی ہو تو پانی سے مسح کر لے ع وَعَنْ اَبِیْ اُمَامَةَ ذَکَرَ وُضُوْءَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَکَانَ یَمْسَحُ الْمَاقَیْنِ
وَقَالَ الْاُذُنَانِ مِنَ الرَّاْسِ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَذَکَرَا قَالَ حَمَّادٌ لَا اَدْرِیْ الْاُذُنَانِ مِنَ الرَّاْسِ مِنْ قَوْلِ اَبِیْ اُمَامَةَ
اَمْ مِنْ قَوْلِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اور روایت ہے ابی امامہ سے کہ ذکر کیا وضو حضرت رسول خدا صلعم کا کہا
حضرت مسح کرتے تھے آنکھوں کے کویوں کا اور کہا کہ کان بھی سر میں سے ہیں روایت کی یہ ابن ماجہ اور ابو داؤد اور ترمذی نے اور ذکر کیا ابو داؤد اور ترمذی نے کہ کہا
حماد نے نہیں جانتا میں کہ الاذنان من الراس قول ابی امامہ کا ہے یا فرمایا ہوا رسول خدا کا ہے صلی اللہ علیہ وسلم ف ماق کہتے ہیں اوس گوشہ چشم کو کہ
ناک کی طرف ہوتا ہے کذا فی القاموس اور جوہری نے لکھا ہے کہ دونوں طرف کے گوشہ چشم کو کہتے ہیں پس اولی یہی ہے کہ دونوں کونوں کو دھوئے کیونکہ ہو وقت
ملنے ہاتھ کے کیچڑ وغیرہ چھوٹ جاوے اور یہ جو کہا کہ کان بھی سر میں سے ہیں اس سے دو حکم نکلتے ہیں ایک تو یہ کہ کانوں کو سر کے ساتھ مسح کرے اور
دوسرے یہ کہ سر کے مسح کے لیے کہ پانی لیا تھا اوس سے کانوں کو بھی مسح کرے نیا پانی نہ لے پس اول حکم میں تو چاروں امام متفق ہیں اور دوسرا
حکم کہ مسح کانوں کا سر کے پانی ہی سے ہو وہ لیں کرے مذہب امام اعظم اور امام مالک اور امام احمد کا ہے اور یہ حکم اکثر حدیثوں سے ثابت ہوتا ہے اور شافعی کے
نزدیک نئے پانی سے مسح کرے چنانچہ ایک حدیث بھی اس باب میں آئی ہے اور جمع کرنے سے معلوم ایسا ہوتا ہے کہ اکثر ایک ہی پانی سے سر اور کانوں کو حضرت مسح کرتے
ہونگے اور کبھی کہ ہاتھ میں تری نہ باقی رہتی ہوگی نیا پانی لیتے ہونگے واللہ اعلم ع وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَیْبٍ عَنْ اَبِیْهِ عَنْ جَدِّهٖ
قَالَ جَاءَ اَعْرَابِیٌّ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَسْاَلُهٗ عَنِ الْوُضُوْءِ فَاَرَاهُ ثَلٰثًا ثَلٰثًا ثُمَّ قَالَ هٰکَذَا الْوُضُوْءُ
فَمَنْ زَادَ عَلٰی هٰذَا فَقَدْ اَسَاءَ وَتَعَدّٰی وَظَلَمَ رَوَاهُ النَّسَائِیُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَرَوٰی اَبُوْدَاوٗدَ مَعْنَاهُ
اور روایت ہے عمرو بن شعیب سے کہ نقل کی انہوں نے اپنے باپ سے انہوں نے اپنے دادا سے کہا کہ آیا ایک گنوار طرف نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پوچھتا تھا کیفیت وضو کی
پس دکھلایا اوسکو دھونا اعضاء وضو کا تین بار پھر فرمایا اسطرح سے ہے وضو یعنی وضو کامل پس جو شخص کہ زیادہ کرے اس پر تحقیق برا کیا اور تعدی کی
اور ظلم کیا روایت کی یہ نسائی اور ابن ماجہ نے اور روایت کی ابو داؤد نے معنی اسکے ف برا کیا کیونکہ سنت کو چھوڑ دیا اور تعدی کی یعنی شرع کے حد کو
چھوڑ دیا بسبب بے ادبی کے اور ظلم کیا اپنی نفس پر بسبب مخالفت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ع وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الْمُغَفَّلِ اَنَّهٗ سَمِعَ ابْنَهٗ
یَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ الْقَصْرَ الْاَبْیَضَ عَنْ یَمِیْنِ الْجَنَّةِ قَالَ اَیْ بُنَیَّ سَلِ اللّٰهَ الْجَنَّةَ وَتَعَوَّذْ بِهٖ مِنَ النَّارِ فَاِنِّیْ سَمِعْتُ
رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اِنَّهٗ سَیَکُوْنُ فِیْ هٰذِهِ الْاُمَّةِ قَوْمٌ یَعْتَدُوْنَ فِی
الطُّهُوْرِ وَالدُّعَاءِ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ اور روایت ہے عبد اللہ بن مغفل سے کہ انہوں نے سنا اپنے بیٹے کو کہتا تھا
یا الٰہی تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے محل سفید داہنی طرف جنت کی کہا اے بیٹے میرے مانگ اللہ سے جنت اور پناہ پکڑ ساتھ اسکے آگ سے یعنی یہ تحکم اور
فضول کلام کیا ہے کہ جاہے ہیں وہ صفت خاص کی جنت کی مانگتا ہے بلکہ یوں مانگ جس طرح کہ بیان کیا پس تحقیق میں نے سنا ہے رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم کو کہ فرماتے تھے تحقیق ہوگی اس امت میں ایک قوم کہ زیادتی کرینگی طہارت میں اور دعا میں روایت کی یہ احمد اور ابو داؤد اور ابن ماجہ نے ف
زیادتی طہارت میں یہ ہے کہ تین بار سے زیادہ اعضاء دھووے یا پانی زیادہ خرچ کرے اور دھونے میں اتنا مبالغہ کرے کہ وسوسہ کو پہنچے اور زیادتی
دعا میں یہ ہے کہ بے ادبی کرے اور قیدیں لگاوے طلب مانگنے میں ایک چیز خارج حاجت سے سوال کرے ع وَعَنْ
اُبَیِّ بْنِ کَعْبٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ لِلْوُضُوْءِ شَیْطَانًا یُقَالُ لَهُ الْوَلْهَانُ فَاتَّقُوْا وَسْوَاسَ

الماءِ رواہ الترمذی وابن ماجۃ وقال الترمذی ھذا حدیث غریب ولیس اسنادہ بالقوی عند اھل الحدیث
لانا لا نعلم احدا اسندہ غیر خارجۃ وھو لیس بالقوی عند اصحابنا اور روایت ہی ابی بن کعب سی کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ
وسلم سی کہا کہ تحقیق واسطی وضو کی ہی شیطان کہا جاتا ہی اوسکو ولہان پس بچو وسوسہ پانی کی سی روایت کی یہہ ترمذی اور ابن ماجہ نی اور کہا
ترمذی نی یہہ حدیث غریب ہی اور نہیں اسناد اسکی قوی نزدیک محدثین کی اسو سطی کہ ہم نہیں جانتی کسیکو کہ سند بیان کیا ہو اسکو سوا خارجہ کی کہ نام ہی ایک
عالم کا اور وہ نہیں قوی نزدیک اون ہمارے کی یعنی محدثین کی ف ولہان کی معنی ہین حیران رہنا عقل کا اور متحیر ہونا یہ نام اس شیطان کا اس لیے
ہی کہ لوگونکی وضو مین وسوسی ڈالکر حیرت ناک اور بی عقل کر دیتا ہی سو ہم مین ہتی ہین کہ اس عضو پر پانی پہنچا ہی یا نہین یا کیا ہو یا دو بار یا تین
بچو وسواس پانی کی سی یعنی اس طرح کی وسواس پانی کی استعمال کرنی مین اوسی تو دفع کرو تا کثرت سی حد سی نکل جاو وعن معاذ بن
جبل قال رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا توضأ مسح وجہہ بطرف ثوبہ رواہ الترمذی اور روایت ہی معاذ بن
جبل سی کہا کہ دیکھا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو جس وقت کہ وضو کرتی پونچھتی منہ اپنا ساتھہ کونی کپڑی اپنی کی روایت کی یہہ ترمذی نی ف
ساتھہ کپڑی اپنی کی یعنی چادر وغیرہ سی اور زیلعی نی شرح کنز مین لکھا ہی کہ جائز ہی رومال سی پونچھنا بعد وضو کی چنانچہ روایت کیا گیا ہی عثمان
اور انس اور حسن بن علی رضی اللہ عنہم سی اور حدیث بعضی بھی دلالت کرتی ہی اسکی جواز پر اور مستحب لکھا ہی پونچھنا اعضاء وضو کا منیۃ المصلی نی اور بعضی
کتابون حنفیہ مین لکھا ہی اگر بقصد تکبر کی نہو مکروہ نہین اور اگر بقصد تکبر کی ہو مکروہ ہی اور مذہب شافعی مین پونچھنا سنت ہی وضو والی کو بھی اور
غسل والی کو بھی دلیل اونکی یہہ ہی کہ حضرت میمونہ لائین حضرت پاس رومال بعد وضو حضرت کی لیئے اوسکو رد کر دیا اور شروع کیا کہ ٹپکاتی تہی پانی ساتہہ
ہاتہہ اپنی کی اوسکا جواب یہ علماء دیتی ہین کہ ممکن ہی کہ یہہ بات بسبب کسی عذر کی ہوئی ہو وعن عائشۃ قالت کان لرسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم خرقۃ ینشف بہا اعضاءہ بعد الوضوء رواہ الترمذی وقال ھذا حدیث لیس بالقائم وابو
معاذ الراوی ضعیف عند اھل الحدیث اور روایت ہی حضرت عائشہ رضی سی کہا تھا واسطی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک کپڑا پونچھتی تہی ساتہہ
اوسکی اعضاء اپنی پیچھی وضو کی روایت کی یہہ ترمذی نی اور کہا یہہ حدیث نہین قوی اور ابو معاذ راوی ضعیف ہی نزدیک محدثین کی ف ولہ کہا ترمذی
نی کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی اس مقدمہ مین کوئی حدیث صحیح نہین آئی ہی اور اجازت دی ہی پونچھنی بعد وضو کی ایک قوم نی اصحاب نبی صلی اللہ
علیہ وسلم سی اور اونہون نی کہ بعد اونکی ہین اور یہہ بات اونہون نی اپنی طرف سی نکالی ہی یہہ مضمون سید جمال الدین شافعی نی نقل کیا ہی جواب ہی
علماء اسکا یہہ جواب دیا ہی کہ یہہ کہنا ترمذی کا کہ اونہون نی اپنی طرف سی یہہ بات نکالی ہی صحیح نہین تہی یہہ کہنا اپنی طرف سی نکالا ہی کیونکہ نہین ہی ممکن کہ مثل
عثمان اور انس اور حسن بن علی رضی اللہ عنہم اپنی طرف سی کچھہ نکالین بلکہ فعل اونکا دلالت کرتا ہی کہ اس حدیث کی کچھہ اصل ہی اور علاوہ اسکی عمل
کرنا ساتھ حدیث کی اگرچہ ضعیف ہو اولی ہی عمل کرنی سی ساتھہ رای کی اگرچہ قوی ہو واللہ اعلم **الفصل الثالث** فصل تیسری عن
ثابت بن ابی صفیۃ قال قلت لابی جعفر ھو محمد الباقر حدثک جابر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم توضأ
مرۃ مرۃ ومرتین مرتین وثلثا ثلثا قال نعم رواہ الترمذی وابن ماجۃ اور روایت ہی ثابت
بن صفیہ سی کہا کہ کہا مینی واسطی ابی جعفر صادق کی کہ وہ محمد باقر ہین کیا حدیث کی تمکو جابر نی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی وضو کیا ایک بار یعنی
کبہی اور دو دو بار یعنی کبہی اور تین تین بار یعنی کبہی فرمایا ہان روایت کی یہہ ترمذی اور ابن ماجہ نی ف حضرت امام محمد باقر بڑی فقہاء مدینہ مطہرہ
سی ہین اور بڑی محدث تہی روایت کرتی ہین اپنی باپ حضرت امام زین العابدین علی رضی اللہ عنہما سی اور اوسا سی اور جابر بن عبد اللہ انصاری

محی السنۃ رحمہ اللہ هذا منسوخ وقال ابن عباس انما الماء من الماء في الاحتلام رواه الترمذي ولم اجده في الصحيحين روایت ہے ابی سعید
سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے سوا اسکے نہیں کہ پانی پانی سے ہے یعنی غسل انزال سے لازم آتا ہے منی کے نکلنے سے روایت کی یہ مسلم نے کہا شیخ امام
محی السنۃ نے مصابیح میں کہ یہ حکم منسوخ ہے اور کہا ابن عباس نے سوا اسکے نہیں کہ پانی پانی سے یعنی غسل احتلام کی بابت ہے روایت کی یہ ترمذی نے اور نہیں پایا
میں نے اسکو صحیحین میں ف موجب ہونا غسل کا بغیر انزال کے غسل نہیں واجب ہے یہ پہلی حدیث میں اسمیں تعارض لازم آیا اور اس تعارض
کی دفع کی ہے مصنف نے قول محی السنۃ کا نقل کیا کہ یہ منسوخ ہے یعنی یہ حدیث ابی بن کعب کی کہ یہ رخصت اول اسلام میں تھی پھر نہی کی گئی
اوس سے اور ترمذی نے کہا اسیطرح بہت صحابہ نے روایت کی ہے کہ یہ ابتدا اسلام میں تھی پھر منسوخ ہوا اور حکم ہوا جب سر مرد کا عورت کی شرم میں گیا
اور دونوں ختنے مل گئے غسل واجب ہوا اور انزال ہو یا نہ ہو اور ابن عباس نے توجیہ بیان کی کہ یہ حکم احتلام کے حق میں فرمایا ہے کہ جو خواب دیکھے
کہ جماع کیا ہے مگر بعد جاگنے کے منی کی تری نہ دیکھے تو اوسپر غسل نہیں پس منسوخ نہیں ہے یہ حدیث متعلق ہے احتلام سے اور غیر احتلام
کی بابت یہ حکم ابتدا اسلام میں تھا پھر منسوخ ہوا وعن ام سلمة قالت قالت ام سليم يا رسول الله ان الله
لا يستحيي من الحق فهل على المرأة من غسل اذا احتلمت قال نعم اذا رأت الماء فغطت ام سلمة وجهها و
قالت يا رسول الله وتحتلم المرأة قال نعم تربت يمينك فبم يشبهها ولدها متفق عليه وزاد مسلم
برواية ام سليم ان ماء الرجل غليظ ابيض وماء المرأة رقيق اصفر فمن ايهما علا او سبق يكون منه الشبه
روایت ہے ام سلمہ سے کہا کہا ام سلیم نے اے رسول خدا کے تحقیق اللہ نہیں شرماتا حق سے پس آیا عورت پر غسل ہے جبکہ احتلام ہو یعنی خواب میں
دیکھے جماعت فرمایا ہاں جبکہ دیکھے پانی یعنی تری پس ڈھانکا ام سلمہ نے منہ اپنا یعنی سبب شرم کے اور کہا اے رسول خدا کے کیا احتلام ہوتی ہے
عورت یعنی اوسکی بھی منی ہوتی ہے اور نکلتی ہے فرمایا ہاں خاک آلودہ ہو داہنا ہاتھ تیرا پس کس سبب کے مشابہ ہوتا ہے اوس کی بچہ
اوسکا یعنی ... روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے اور زیادہ کیا مسلم نے بیچ روایت ام سلیم کے کہ تحقیق منی مرد کی گاڑھی ہوتی ہے سفید اور منی
عورت کی پتلی ہوتی ہے زرد پس جو ان دونوں میں غالب یا سبقت کرنے والی ہوتی ہے اوسی سے مشابہت یعنی بچہ مشابہ اوسکا ہوتا ہے ف اسمیں
حیا کرنا حق سے یعنی منع فرمایا ہے حیا کرنے سے یعنی پوچھنے حق کی ام سلیم نے یہ سوال کرنیکی یہ تمہید و عذر کیا بعد اوسکی سوال کیا اور جبکہ دیکھے منی
یعنی بدن میں یا کپڑے میں بعد جاگنے کی اور یہی حکم مرد کا بھی ہے ہمارے نزدیک جبکہ سوتی ہے اور شبہ کرے منی لگی ہو تو بھی غسل آتا ہے و خاک آلودہ
ہو داہنا ہاتھ تیرا یہ کنایہ ہے ... لیکن یہاں معنی حقیقی اسکی مراد نہیں یہ کلمہ زبان عرب کی ہے کہ وقت تعجب کے
بولتے ہیں حاصل یہ ہے کہ تعجب ام سلمہ کا ... کہتی ہیں اور نہیں سمجھتی کہ اگر اوسکی منی نہیں ہوتی تو بچہ مشابہ اوسکی کیونکر ہوتا ہے پس
عورت کی منی ہوتی ہے مثل مرد کی اور دونوں منی سے بچہ پیدا ہوتا ہے اور رنگت منی کی بیان کی تو یہ بسبب اکثر اور سلامت حال کی ہے
کیونکہ کبھی منی مرد کی پتلی بھی ہوتی ہے بسبب مرض کی اور سرخ ہوتی ہے بسبب کثرت جماع کی اور کبھی عورت کی منی سفید ہوتی ہے بسبب قوت اوسکی
اور معنی اخیر جملہ کی یہ ہیں کہ جسکی غالب ہوگی منی یعنی اوس صورت میں کہ مرد اور عورت کی منی ساتھ گرے رحم میں یا جسکی سبقت کریگی یعنی ایک کی
دوسرے کی منی سے پہلی گریگی رحم میں تو اوسکی مشابہ ہوگا بچہ وعن عائشة قالت كان رسول الله صلى الله
عليه وسلم اذا اغتسل من الجنابة بدأ فغسل يديه ثم يتوضأ كما يتوضأ للصلوة ثم يدخل اصابعه في الماء
فيخلل بها اصول شعره ثم يصب على رأسه ثلث غرفات بيديه ثم يفيض الماء على جلده كله متفق عليه

وفي رواية لمسلم يبدأ فيغسل يديه قبل أن يدخلهما الإناء ثم يفرغ بيمينه على شماله فيغسل فرجه ثم يتوضأ

اور روایت ہے عائشہ سے کہا تھا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جب ارادہ کیا کرتے نہانے کا جنابت سے یعنی واسطے رفع جنابت کے تو شروع کرتے پس دھوتے دونوں ہاتھ اپنے یعنی پہونچوں تک پہر وضو کرتے جیسے وضو کرتے ہیں نماز کے لیے پہر داخل کرتے انگلیاں اپنی پانی میں یعنی تر کرتے پہر ڈالتے انکو بیچ خلال کرتے ساتھ انگلیوں یعنی ساتھ تری انگلیوں کی جڑوں بالوں اپنے کی میں پہر ڈالتے سر اپنے پر تین چلو ساتھ دونوں ہاتھوں اپنے کی پہر بہاتے پانی تمام بدن اپنے پر روایت کی یہ بخاری و مسلم نے اور ایک روایت مسلم کی میں ہے کہ شروع کرتے پس دھوتے دونوں ہاتھ اپنے پہلے اس سے کہ داخل کرتے انکو باسن میں پہر ڈالتے ساتھ داہنے ہاتھ اپنے کی بائیں ہاتھ اپنے پر پہر دھوتے ستر اپنا پہر وضو کرتے **ف** جیسے وضو کرتے ہیں نماز کے لیے یعنی اگلو بھی نہاتے کہ پانو کہیں کی جگہ پانی نہ جمع ہو یعنی پتھر یا تختہ پر نہاتے تو پورا وضو کر لیتے اور اگر وہاں گڑھا ہوتا تو پانو پیچھے نہا کر دھوتے چنانچہ بعض حدیث میں مذکور ہے اور شرح میں بھی لکھا ہے کہ اسیطرح کیا کرے اور طبرانی نے روایت کیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو احتلام کبھی نہیں ہوا اور نہ اور انبیا علیہم السلام کو ہوتا تھا ع **وعن** ابن عباس قال قالت ميمونة وضعت للنبي صلى الله عليه وسلم غسلا فسترته بثوب وصب على يديه فغسلهما ثم صب بيمينه على شماله فغسل فرجه فضرب بيده الأرض فمسحها ثم غسلها فمضمض واستنشق وغسل وجهه وذراعيه ثم صب على رأسه وأفاض على جسده ثم تنحى فغسل قدميه فناولته ثوبا فلم يأخذه فانطلق وهو ينفض يديه متفق عليه ولفظه للبخاري

اور روایت ہے ابن عباس سے کہا کہا میمونہ نے کہ رکھا میں نے واسطے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پانی واسطے غسل کے پہر پردہ کیا میں نے انکا ساتھ کپڑے کے اور ڈالا حضرت نے پانی اوپر دونوں ہاتھوں اپنے کے پس دہویا انکو پہر ڈالا ساتھ داہنے ہاتھ اپنے کے بائیں ہاتھ اپنے پر پہر دہویا ستر اپنا پہر مارا ہاتھ اپنا زمین پر یعنی بایاں ہاتھ پس مسح کیا اسکو یعنی ملا اسکو پہر دہویا اسکو پہر کلی کی اور ناک میں پانی دیا اور دھویا منہ اپنا اور دونوں ہاتھ اپنے پہر ڈالا سر اپنے پر اور بہایا بدن اپنے پر پہر ایکطرف ہوئے پہر دھوئے دونوں پانو اپنے پس دیا میں نے انکو کپڑا یعنی بدن پونچھنے کے لیے پس نہ لیا اسکو پس چلے اور وہ جہاڑتے تھے دونوں ہاتھ اپنے روایت کی یہ بخاری و مسلم نے اور لفظ بخاری کے ہیں **ف** دھوئے دونوں قدم اسلیے کہ وضو کے وقت نہ دھوئے تھے کیونکہ تختہ پر یا پتھر پر نہ نہاتے تھے اور پانی جمع ہوتا تھا اور کپڑا حضرت میمونہ سے جو نہ لیا تو اسکی کئی احتمال علماء نے بیان کیے ہیں یا تو اسلیے نہ لیا کہ مبادا کوئی یوں سمجھے کہ یہی افضل ہے یا جلدی کی لیے وقت کمی کا تھا یا اسوقت ایسے معلوم ہوتی تھی یا کپڑے میں کچھ شبہ ہوگا نجاست کا اس لیے یا اور کسی سبب نہ لیا اور یہ بھی نکالا ہے کہ پونچھنا سنت ہے یا پونچھنا مکروہ ہے اور مراد ہاتھ جہاڑنے سے یہ ہے کہ جلدی میں ملاتے جاتے تھے اور انکو جیسے عادت ہے وقت نہانے کی ہے ع **وعن** عائشة قالت إن امرأة من الأنصار سألت النبي صلى الله عليه وسلم عن غسلها من المحيض فأمرها كيف تغتسل ثم قال خذي فرصة من مسك فتطهري بها قالت كيف أتطهر بها فقال تطهري بها قالت كيف أتطهر بها قال سبحان الله تطهري بها فاجتبذتها إلي فقلت تتبعي بها أثر الدم متفق عليه

اور روایت ہے حضرت عائشہ سے کہا کہ تحقیق ایک عورت نے انصار میں سے پوچھا نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے غسل اپنا حیض سے پس حکم کیا اسکو کہ کیونکر نہاوے یعنی کیفیت نہانے کی بیان فرمائی پہر فرمایا لے تو ٹکڑا مشک میں کا پہر پاکی حاصل کر تو ساتھ اسکے کہا اس نے کسطرح پاکی حاصل کروں میں ساتھ اسکے پس فرمایا پاکی حاصل کر تو ساتھ اسکے کہا کسطرح پاکی حاصل کروں میں ساتھ اسکے فرمایا سبحان اللہ پاکی حاصل کر تو ساتھ اسکے پہر کہینچ لیا

الناس فقال لهم النبي صلى الله عليه وسلم دعوه وهريقوا على بوله سجلا من ماء او ذنوبا من ماء فانما بعثتم ميسرين ولم تبعثوا معسرين رواه البخاري اور روایت ہے ابوہریرہ سے کہا کھڑا ہوا ایک گنوار پس پیشاب کیا مسجد میں پس جھپٹے اوسکی لوگ پس کہا واسطے اونکے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے چھوڑ دو اوسکو اور ڈالو اوسکے پیشاب پر ڈول پانی کا یا فرمایا ذنوب اور سوا اسکے نہیں کہ بھیجے گئے ہو تم آسانی کرنیوالے اور نہیں بھیجے گئے تم مشکل کرنیوالے روایت کی یہہ بخاری نے ف راوی کو شک ہوا کہ حضرت نے لفظ سجلا کا فرمایا یا ذنوبا کا سجل اور ذنوب ڈول کو کہتے ہیں کہ اوسمیں پانی ہو خواہ تھوڑا ہو یا بہت اور ذنوب بھری ہوئی ڈول کو کہتے ہیں اور غرض یہہ کہ حضرت لوگوں پر نہایت شفقت اور محبت فرماتے تھے صحابہ کو منع فرمایا کہ اعرابی کو کچھہ کہو نہیں اسمیں تعلیم ہے امت کو کہ کسی پر دشواری نہ ڈالا کریں اور یہہ حدیث دلالت کرتی ہے اسپر کہ زمین پاک ہو جاتی ہے ساتھہ ڈالنے پانی کی نجاست پر کثرت اور دلالت کرتی ہے اسپر کہ دھوون نجاست کا اگر متغیر نہو پاک ہے اور اگر اور جاہ کپڑے پر یا بدن پر یا زمین پر پڑے یا ہو یہہ زمین پر پڑے نجس نہیں ہوتی اور علماکو اسمیں اختلاف ہے مختار یہہ ہے کہ اگر بعد از پاک ہونے جگہہ کی وہاں سے جدا ہووے پاک ہے اور اگر پہلے پاک ہونے جگہہ کی سے جدا ہووے پلید ہے اور اگر جدا ہووے اور رنگ اور بو اوسکی متغیر ہو بالاتفاق پلید ہوتا ہے کذا فی مجمع البحار اور طیبی شافعی نے کہا کہ یہہ حدیث دلالت کرتی ہے اسپر کہ جو زمین نجس ہو جاوے خشک ہونے سے پاک نہیں ہوتی اور کہا حنفیہ زمین کا اور خاک کا اوٹھانا اوس سے واجب نہیں اور امام ابو حنیفہ رح کے نزدیک زمین خشک ہونے سے پاک ہو جاتی ہے اور پہلے خشک ہونے سے وہی پاک کیا چاہیں تو مٹی وہانسے کہود کر اوٹھا ڈالیں ناپاک ہووے ہمارے علما یہہ جواب دیتے ہیں کہ اس حدیث سے یہہ نہیں معلوم ہوتا کہ لوگوں نے وہاں نماز پڑھی ہو پہلے خشک ہونے سے شاید کہ بالفعل پانی اس لیے ڈالا ہو کہ نجاست سبک ہو جاوے اور بو اور رنگ پیشاب کا بسبب غلبہ پانی کے جاتا رہوے اور پاک ساتھہ خشک ہونیکے ہووے اور حدیث اس سے ساکت ہے اور بہت سی دلیلیں مرقاۃ میں ملا علی قاری نے لکھی ہیں جس سے شبہ ہو اوسمیں دیکھہ لے

وعن انس قال بينما نحن في المسجد مع رسول الله صلى الله عليه وسلم اذ جاء اعرابي فقام يبول في المسجد فقال اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم مه مه فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا تزرموه دعوه فتركوه حتى بال ثم ان رسول الله صلى الله عليه وسلم دعاه فقال له ان هذه المساجد لا تصلح لشيء من هذا البول والقذر انما هي لذكر الله والصلوة وقراءة القران او كما قال رسول الله صلى الله عليه وسلم قال وامر رجلا من القوم فجاء بدلو من ماء فسنه عليه متفق عليه اور روایت ہے انس سے کہا اسوقت کہ تھے ہم مسجد میں ساتھہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ناگاہ آیا ایک گنوار پس کھڑا ہو کر پیشاب کرنے لگا مسجد میں پس کہا اصحاب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے باز رہ باز رہ پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ بند کرو حرج پیشاب اوسکا چھوڑ دو اوسکو یعنی بند کرنا اوسکو ضرر کریگا یا نجاست کتنی جگہہ پھیل گی اب تو ایک ہی جگہہ ہے پس چھوڑ دیا اوسکو یہانتک کہ پیشاب کیا پہر تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بلایا اوسکو پہر فرمایا اوسکو تحقیق یہہ مسجدیں نہیں لائق واسطے کسی چیز کے اس پیشاب سے اور گندگی سے اور سوا اسکے نہیں کہ یہہ مسجدیں واسطے ذکر اللہ کے ہیں اور واسطے نماز کے اور پڑھنے قران کے یا مانند اسکے کہا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یعنی راوی کو شک ہوا ہے کہ یہی الفاظ فرمائے یا مانند اسکے کہا انس نے حکم کیا حضرت نے ایک شخص کو قوم میں سے پس لایا ڈول پانی کا پس ڈالا اوسکو پیشاب پر روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے

وعن اسماء بنت ابي بكر قالت سالت امرأة رسول الله صلى الله عليه وسلم فقالت يا رسول الله ارأيت احدانا اذا اصاب ثوبها الدم من الحيضة كيف تصنع فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا اصاب ثوب احداكن الدم من الحيضة فلتقرصه ثم لتنضحه بماء ثم لتصل فيه متفق عليه

اور روایت ہی اسماء بنت ابی بکر سی کہا پوچھا ایک عورت نی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی پس کہا ای رسول خدا کی خبر دو مجھکو کوئی ہم مین سی جسوقت کہ پہنچی کپڑی وسکی کو خون حیض کا کس طرح کری فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ پہنچی کپڑی ایک تمہاری کو خون حیض سی پس چاہیی کہ ملی چٹکیوں سی پہر دہو وی وسکو ساتھ پانی کی پہر نماز پڑہی وسمین یعنی اگرچہ تر ہو وی روایت کی یہہ بخاری نی اور مسلم نی

وعن سليمان بن يسار قال سألت عائشة عن المني يصيب الثوب فقالت كنت أغسله من ثوب رسول الله صلى الله عليه وسلم فيخرج إلى الصلاة وأثر الغسل في ثوبه متفق عليه اور روایت ہی سلیمان بن یسار سی کہا پوچھا مینی حضرت عائشہ سی حال منی کی سی کہ پہنچی کپڑی کو پس کہا حضرت عائشہ نی کہ تہی مین دہوتی اوسکو کپڑی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی سی پس نکلتی تہی طرف نماز کی اور نشان ہوتی کا کپڑی حضرت کی مین ہوتا روایت کی یہہ بخاری نی اور مسلم نی

ف یہہ حدیث دلالت کرتی ہی اوپر نجاست منی کی مذہب امام ابوحنیفہ اور امام مالک رح کا یہی ہی اور امام شافعی کی نزدیک پاک ہی مثل آب بینی کی ۱۲ ن

وعن الأسود وهمام عن عائشة قالت كنت أفرك المني من ثوب رسول الله صلى الله عليه وسلم رواه مسلم وبرواية علقمة والأسود عن عائشة نحوه وفيه ثم يصلي فيه اور روایت ہی اسود اور ہمام سی کہ دو نون نقل کرتی ہین حضرت عائشہ سی کہ کہا اونہون نی کہ تہی مین رگڑتی منی کو یعنی خشک منی کپڑی حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی سی روایت کی یہہ مسلم نی اور ساتھ روایت علقمہ اور اسود کی کہ نقل کیا دو نون نی حضرت عائشہ سی مانند اسکی اور اوسمین یہہ ہی کہ پہر نماز پڑہتی تہی وسمین ف یہہ حدیث ہی نجاست منی پر دلالت کرتی ہی مذہب امام اعظم رح کا یہی ہی کہ تر منی کو دہو دی اور گاڑہی کو کہ پکڑ لی عذر سی ایک ذری جب خشک ہو لی کی رگڑ کر جہاڑ ڈالی ۱۲ ح

وعن أم قيس بنت محصن أنها أتت بابن لها صغير لم يأكل الطعام إلى رسول الله صلى الله عليه وسلم فأجلسه رسول الله صلى الله عليه وسلم في حجره فبال على ثوبه فدعا بماء فنضحه ولم يغسله متفق عليه اور روایت ہی ام قیس بنت محصن سی کہ تحقیق وہ لائی اپنی بیٹی چہوٹی کو کہ نہ کہاتا تہا اوسی کہانا طرف رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پس بٹہایا اوسکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی اپنی گود مین پس پیشاب کر دیا اوسنی حضرت کی کپڑی پر پس منگوایا پانی پس چہڑکا پانی اوس جگہہ اور نہین دہویا خوب مل کر اوسکو روایت کی یہہ بخاری نی اور مسلم نی ف مذہب امام شافعی کی مین یہہ ہی کہ اگر بچہ شیر خوار ہو کہ ہنوز اناج نہین کہاتا ہی پیشاب کردی تو پانی کا چہڑکنا کفایت کرتا ہی حاجت دہونی کی نہین اور ظاہر اس حدیث سی ہی یہی معلوم ہوتا ہی اور امام ابوحنیفہ اور امام مالک کی نزدیک ہر حال دہونا ہی چاہیی اور مراد نضح سی یعنی چہڑکنی سی کہ اس حدیث مین آیا ہی اونکی نزدیک دہونا ہی ہلکا اور آگی جو کہا کہ نہین دہویا اوسکو یعنی مبالغہ دہونی مین نہین کیا یہہ معنی اس سبب سی ہین کہ بعضی حدیثین مثل ... اور مانند اسکی کی دلالت کرتی ہین اسپر کہ ہر ایک کی پیشاب کو دہو دی اور طحاوی نی کہا کہ مراد نضح سی دیان بہانا پانی کا ہی بغیر ملنی اور نچوڑنی کی اور اس حدیث سی معلوم ہوا کہ مستحب ہی لڑکونکو لیجانا بزرگون کی پاس برکت حاصل کرنیکی لیی اور مستحب ہی تواضع اور نرمی کرنی لڑکون وغیرہ سی ۱۲ ح

وعن عبد الله بن عباس قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول إذا دبغ الإهاب فقد طهر رواه مسلم اور روایت ہی عبد اللہ بن عباس سی کہا سنا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرماتی تہی جسوقت کہ دباغت دیا جاتا ہی چمڑا اوسکا پس تحقیق پاک ہو جاتا ہی روایت کی یہہ مسلم نی ف دباغت کہتی ہین چمڑی کی پاک کرنیکو نجاست وغیرہ سی اور دباغت چہال وغیرہ سی ہوتی ہی یا آفتاب مین رکہہ کر خشک کرتی ہین اور

بغیر آفتاب کی خشک ہو تو دباغت نہیں ہوتی پس دباغت چاروں اماموں کی نزدیک ثابت ہی امام اعظم کے نزدیک ہر طرح کا چمڑا پاک ہوتا ہی سوائی چمڑہ سور اور آدمی کی اور امام شافعی کی نزدیک چمڑہ کتی کا بہی نہیں پاک ہوتا اور حدیث سی عام معلوم ہوتا ہی کہ ہر طرح کا چمڑا دباغت سی پاک ہوجاتا ہی لیکن سور اور آدمی کا مستثنی ہی سور کا بسبب نجس عین ہونی کی نہیں پاک ہوتا اور آدمی کا بسبب بزرگی اوسکی کر

ع وعنه قال تصدق على مولاة لميمونة بشاة فماتت فمر بها رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال هلا أخذتم إهابها فدبغتموه فانتفعتم به فقالوا إنها ميتة فقال إنما حرم أكلها متفق عليه اور روایت ہی انہیں سی کہا خیرات دی گئی بکری ایک لونڈی پر آزاد کی ہوئی میمونہ کی تہی پس مرگئی وہ بکری پس گذری اوسپر رسول خدا صلعم پس فرمایا کیوں نہ لیا تمنی چمڑا اوسکا پس دباغت دی ہوتی اوسکو پہر منتفع ہوتی ساتہہ اوسکی پس عرض کیا لوگوں نی تحقیق یہہ مرا ہی پس فرمایا سوا اسکی نہیں کہ حرام کیا گیا ہی کہانا اوسکا روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** اس حدیث سی یہہ معلوم ہوا کہ مردار کی جو اجزا کہایا کرتی ہیں جیتی جی وہ تو بعد مرنی کی حرام ہوں اور سوا اونکی اور چیزوں سی مانند چمڑی دباغت کئی ہوئی اور دانت اور بال اور سینگ اور مانند انکی کی فائدہ اوٹہانا یعنی سوداگری کرنی اور کام میں لانا جائز ہی

ع وعن سودة زوج النبي صلى الله عليه وسلم قالت ماتت لنا شاة فدبغنا مسكها ثم ما زلنا ننبذ فيه حتى صار شنا رواه البخاري اور روایت ہی سودہ بیوی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سی کہا کہ مرگئی بکری ہماری پس دباغت دی ہمنی چمڑی اوسکی کو پہر ہمیشہ سی ہم نبیذ یعنی کہجور اور پانی ڈالتی تہی اوس میں یہانتک کہ ہوگئی مشک پرانی روایت کی یہہ بخاری نی

## الفصل الثاني فصل دوسری

عن لبابة بنت الحارث قالت كان الحسين بن علي في حجر رسول الله صلى الله عليه وسلم فبال على ثوبه فقلت البس ثوبا وأعطني إزارك حتى أغسله قال إنما يغسل من بول الأنثى وينضح من بول الذكر رواه أحمد وأبو داود وابن ماجة وفي رواية لأبي داود والنسائي عن أبي السمح قال يغسل من بول الجارية ويرش من بول الغلام روایت ہی لبابہ بنت حارث سی کہا تہی حضرت حسین بن علی بیچ گود رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پس پیشاب کیا اون کی کپڑی پر پس کہا میں پہنیی کپڑا اور دیجئی مجکو تہہ بند اپنا تاکہ دہوؤں میں اوسکو فرمایا سوا اسکی نہیں کہ دہویا جاتا ہی پیشاب لڑکی کسی چہینٹا دیا جاتا ہی پیشاب لڑکی کی سی روایت کی یہہ احمد اور ابوداود اور ابن ماجہ نی اور بیچ ایک روایت ابی داود اور نسائی کی ابی سمح سی منقول ہی کہا دہویا جاتا ہی پیشاب لڑکی کی سی اور چہینٹا ڈالا جاتا ہی پیشاب لڑکی کی سی **ف** کہا طحاوی نی چہینٹا ڈالنی سی مراد تر کر دینا ہی اور دہونی سی دہونا ساتہہ مبالغہ کی مراد ہی حضرت عائشہ سی روایت ہی کہ لایا گیا ایک لڑکا حضرت پاس پس پیشاب کیا حضرت پر فرمایا تر کرو اوسپر پانی کا پس معلوم ہوا اس سی کہ حکم پیشاب لڑکی کا دہونا ہی مگر کافی اسمیں تر کر دینا ہی یعنی احتیاج نچوڑنی کی نہیں اصلی کہ لڑکی کا پیشاب بسبب تنگی سوراخ کی بہت پہیلتا نہیں اور لڑکی کا بسبب فراخی سوراخ کی بہت پہیلتا ہی اسکو خوب طرح دہونا چاہیی

ع وعن أبي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم إذا وطئ أحدكم بنعله الأذى فإن التراب له طهور رواه أبو داود ولابن ماجة معناه اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جبکہ چلی ایک تمہارا ساتہہ پاپوشوں اپنی کی گندگی پر پس تحقیق مٹی واسطی اوسکی پاک کر دینی والی ہی روایت کی یہہ ابوداود نی اور واسطی ابن ماجہ کی معنی اسکی ہیں **ف** نزدیک امام اعظم اور امام محمد رح کی مراد گندگی سی گندگی تنا رخشک ہی کہ اگر وہ جوتہ کو یا موزہ کو لگ جاوی پس رگڑی

زمین میں تو پاک ہو جاتا ہے ورنہ پلید ہے اگر گیلی ہے نہیں زائل ہوتی اور ابو یوسف اور امام شافعی کے نزدیک یہ قول قدیم کی مراد عام
ہے خواہ خشک ہو یا تر اگر گیلی زمین کی ہے پاک ہو جاتا ہے اور فتوی سب حنفی میں اوپر قول ابی یوسف ہی کی ہے کہ تندار نجاست ہو تا اور موزہ کی اگرچہ تر
خوب طرح زمین سے رگڑے تو پاک ہو جاتی ہے اور قول جدید امام شافعی کا یہ ہے کہ دھونا ہی چاہیے پانی سے اور یہ اختلاف نجاست تندار میں ہے مثل
گوبر وغیرہ اور غیر تندار کے مثل پیشاب شراب وغیرہ کے دھونا ہی چاہیے بالاتفاق ۱۲ ع ت وَعَنْ أُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ لَهَا امْرَأَةٌ إِنِّي أُطِيلُ
ذَيْلِي وَأَمْشِي فِي الْمَكَانِ الْقَذِرِ فَقَالَتْ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُطَهِّرُهُ مَا بَعْدَهُ رَوَاهُ أَحْمَدُ
وَمَالِكٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَأَبُو دَاوُدَ وَالدَّارِمِيُّ وَقَالَا الْمَرْأَةُ أُمُّ وَلَدٍ لِإِبْرَاهِيمَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ عَوْفٍ
اور روایت ہے ام سلمہ سے کہا واسطے اس کے ایک عورت نے تحقیق میں دراز کرتی ہوں دامن اپنا اور چلتی ہوں بیچ مکان ناپاک کے کہا ام سلمہ نے فرمایا
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یعنی بیچ جواب مثل اس سوال کے پاک کرتی ہے اس کو وہ چیز کہ بعد اس کے ہے روایت کی یہ احمد اور مالک اور ترمذی اور ابو داؤد
اور دارمی نے اور کہا ابو داؤد اور دارمی نے وہ عورت پوچھنے والی تھی ام ولد ابراہیم بن عبد الرحمن بن عوف کی ف پاک کرتی ہے وہ چیز کہ بعد اس کے
ہے یعنی بعد اس کے جگہ پاک میں اور چلے اور خاک دامن کو پہنچے پاک ہو جاتا ہے یہ حکم نجاست خشک کے حق میں ہے خشک نجاست کپڑے کو لگ جاوے
اور پاک زمین میں پھر چلے تو زمین میں لگ کر جھڑ جاتی ہے اور پاک ہو جاتا ہے یہ حکم خشک نجاست کے حق میں اس لیے کہتے ہیں کہ اجماع ہے علما
کا اس پر کہ کپڑا پلید ہو جاوے تو پاک نہیں ہوتا بغیر دھونے کے بخلاف جوتے موزہ کے کہ ایک جماعت تابعین کی ادھر گئی ہے کہ پاک ہو جاتی ہیں ساتھ
رگڑنے کے اگرچہ نجاست تر ہووے جیسا کہ قول امام شافعی اور ابو یوسف کا معلوم ہوا اور نام عورت پوچھنے والی کا حمیدہ ہے ۱۲ ح ع
وَعَنِ الْمِقْدَامِ بْنِ مَعْدِ يكَرِبَ قَالَ نَهَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ لُبْسِ جُلُودِ السِّبَاعِ وَالرُّكُوبِ
عَلَيْهَا رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ اور روایت ہے مقدام بن معدیکرب سے کہا منع کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پہننے
چمڑے درندوں کے سے اور سوار ہونے سے اون پر روایت کی یہ ابو داؤد اور نسائی نے ف درندے مثل شیر اور چیتے وغیرہ کے اور سوار ہونے
سے اون پر مراد ہے بچھا کر بیٹھنا اوپر ان کے یا زین پر ڈال کر سوار ہونا اون پر اور سبب اس کے منع کا یہ ہے کہ یہ عادت متکبروں کی ہے پس یہ نہی
تنزیہی ہے اور جو کہتے ہیں کہ بال مردار کے نجس ہیں باعث سے پاک نہیں ہوتی ان کے نزدیک یہ نہی تحریمی ہے ح وَعَنْ أَبِي الْمَلِيحِ بْنِ
أُسَامَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَى عَنْ جُلُودِ السِّبَاعِ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَزَادَ التِّرْمِذِيُّ
وَالدَّارِمِيُّ أَنْ تُفْتَرَشَ اور روایت ہے ابی الملیح بن اسامہ سے اون نے نقل کی اپنے باپ سے اون نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ منع کیا
حضرت نے استعمال چمڑے درندوں کی سے روایت کی یہ احمد اور ابو داؤد اور نسائی نے اور زیادہ کیا ترمذی اور دارمی نے یہ کہ بچھائے جاویں چمڑے
یعنی اس سے بھی منع کیا وَعَنْ أَبِي الْمَلِيحِ أَنَّهُ كَرِهَ ثَمَنَ جُلُودِ السِّبَاعِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ اور روایت ہے ابی ملیح سے کہ مکروہ کہا اون نے
مول چمڑے درندوں کا روایت کی یہ ترمذی نے ف مول چمڑے درندوں کا یعنی بیچنا اور مول لینا اون کا مکروہ ہے کہا یہ ابن ملک نے اور وجہ
نہ سبب پلید کا ہے اور فتاوی قاضی خان میں یہ ہے کہ بیچ جلد ون مردار کی باطل ہے پہلے دباغت کے اور بعد دباغت کے روا ہے اصل مشکوۃ میں نسخے میں چھوٹی ہے
یہ عبارت مذکورہ پیچھے الحاق کی گئی ہے ۱۲ ع وَعَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُكَيْمٍ قَالَ أَتَانَا كِتَابُ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ
لَا تَنْتَفِعُوا مِنَ الْمَيْتَةِ بِإِهَابٍ وَلَا عَصَبٍ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَهْ اور روایت ہے عبداللہ بن عکیم سے کہا کہ آیا ہمارے پاس خط رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ کہ نہ نفع لو تم مردار سے ساتھ چمڑے کے اور پٹھے کے روایت کی یہ ترمذی اور ابو داؤد اور نسائی اور ابن ماجہ نے

ف یعنی ساتھ چمڑی اور پٹھی مردار کی پہلی دباغت کرنی سی نفع نہ لو اور بعد دباغت کرنیکی جائز ہی اکثر حدیثوں سی یہہ بات معلوم ہوتی ہی اور اکثر علما کا یہی مذہب ہی ع وَعَنْ عَائِشَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَمَرَ اَنْ يُّسْتَمْتَعَ بِجُلُوْدِ الْمَيْتَةِ اِذَا دُبِغَتْ رَوَاهُ مَالِكٌ وَاَبُوْدَاوٗدَ اور روایت ہی حضرت عائشہ سی کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی فرمایا ہیہ کہ فائدہ اوٹھایا جاوی ساتھ چمڑی مردار کی جبکہ دباغت کیا جاوی روایت کی ہیہ مالک وابوداؤد نی ف چمڑی مردار کی حق مین امام مالک سی دو روایتین ہین ظاہر تر روایت ہیہ ہی کہ بعد دباغت کی پاک ہو جاتا ہی لیکن استعمال نہ کیا جاوی مگر بیچ چیزون خشک کی اور پانی کی اور سوا پانی کی اور پتلی چیزون مین نہ استعمال کیا جاوی ع وَعَنْ مَيْمُوْنَةَ قَالَتْ مَرَّ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رِجَالٌ مِّنْ قُرَيْشٍ يَجُرُّوْنَ شَاةً لَّهُمْ مِثْلَ الْحِمَارِ فَقَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْ اَخَذْتُمْ اِهَابَهَا قَالُوْا اِنَّهَا مَيْتَةٌ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُطَهِّرُهَا الْمَاءُ وَالْقَرَظُ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوٗدَ اور روایت ہی میمونہ سی کہا کہ گذری نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر کتنی شخص قریش سی کہینچتی تہی اپنی بکری مری ہوئی کو مانند گدہی کی پس فرمایا واسطی اونکی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کاش کی لیا ہوتا تمنی چمڑا اسکا عرض کیا اونہون نی تحقیق یہہ مردار ہی یعنی ذبح کی ہوئی نہین ہی پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی پاک کرتا ہی اسکو پانی اور پتی کیکر کی یعنی دباغت اوسی ہو جاتی ہی روایت کی ہیہ احمد اور ابوداؤد نی ف یعنی اس سی طہارت کاملہ حاصل ہو جاتی ہی پس طہارت منحصر اسی پر نہ ہوئی بلکہ دہوپ وغیرہ سی بہی ہو جاتی ہی لیکن مستحب یون ہی جیسا کہ بیان فرمائی ع وَعَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْمُحَبِّقِ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَاءَ فِيْ غَزْوَةِ تَبُوْكَ عَلٰى اَهْلِ بَيْتٍ فَاِذَا قِرْبَةٌ مُّعَلَّقَةٌ فَسَاَلَ الْمَاءَ فَقَالُوْا لَهٗ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّهَا مَيْتَةٌ فَقَالَ دِبَاغُهَا طُهُوْرُهَا رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوٗدَ اور روایت ہی سلمہ بن محبق سی کہا کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم آئی غزوہ تبوک مین اوپر گہر ایک شخص کی پس ناگہان مشک تہی لٹکی ہوئی پس مانگا پانی پس کہا لوگون نی واسطی حضرت کی یا رسول اللہ تحقیق یہہ مردار ہی یعنی چمڑہ دباغت کیا ہوا مردار کا ہی پس فرمایا دباغت اسکی پاک کرنیوالی اسکی ہی روایت کی ہیہ احمد اور ابوداؤد نی

## اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

فصل تیسری عَنِ امْرَاَةٍ مِّنْ بَنِيْ عَبْدِ الْاَشْهَلِ قَالَتْ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ لَنَا طَرِيْقًا اِلَى الْمَسْجِدِ مُنْتِنَةً فَكَيْفَ نَفْعَلُ اِذَا مُطِرْنَا قَالَتْ فَقَالَ اَلَيْسَ بَعْدَهَا طَرِيْقٌ هِيَ اَطْيَبُ مِنْهَا قُلْتُ بَلٰى قَالَ فَهٰذِهٖ بِهٰذِهٖ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ اور روایت ہی ایک عورت سی کہ اولاد عبد الاشہل کی سی تہی کہا کہ کہا مینی ای رسول خدا کی تحقیق واسطی ہمارے ہی راہ طرف مسجد کی گندی پس کسطرح کرین ہم جسوقت کہ مینہہ برسائی جاوین کہا اوس عورت نی پس فرمایا حضرت نی کیا نہین پیچہی اوسکی کوئی راہ کہ وہ پاک ہو اوس سی کہا مینی ہان فرمایا کہ پس یہہ بدلی اوسکی ہی روایت کی ہیہ ابوداؤد نی ف یعنی گندی راہ سی جو نجاست لگتی ہی وہ پیچہی راہ پاک مین آتی ہی اوس نجاست سی پاک ہو جاتی ہی بسبب گرمی جانی کی زمین پاک پر یعنی اس حدیث کی اور حدیث ام سلمہ کی جو دوسری فصل مین گذری قریب قریب ہین پس شاید یہہ تندار نجاست کی حق مین فرمائی ہو کہ جوتا اور موزہ کو لگی تو یون پاک ہو جاتی ہین ورنہ پیشاب اور مثل اوسکی جوتا اور کپڑی کو یا بعض بدن وغیرہ کو لگی تو بغیر دہونی کی نہین پاک ہوتی اور اسیطرح کپڑی مین سی نجاست تندار ہی بغیر دہونی کی نہین پاک ہوتی ع وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ كُنَّا نُصَلِّيْ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَا نَتَوَضَّاُ مِنَ الْمَوْطِئِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ اور روایت ہی عبد اللہ بن مسعود سی کہا نماز پڑہتی

ہم ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی اور نہ وضو کرتے تھے ہم یعنی نہ دھوتے تھے پاؤں زمین پر چلنے سے روایت کی یہ ترمذی نے ف یعنی پاؤں وغیرہ جو نجاست میں بھر جاتا بسبب چلنے راہ کی تو نہ دھوتے تھے اور اسکو یہ شک نجاست کی حقیقت کہا کہ وہ اگر لگتی تو پاک زمین پر چلنے سے پاک ہو جاتی حاجت دھونیکی نہیں تھی اور تر نجاست جو لگی اور سب علما کی نزدیک ہو آجاتی ہے یا مراد یہ ہے کہ گرد و غبار لگی تھا تو وضو نہیں ٹوٹتا ت ح وعن ابن عمر قال كانت الكلاب تقبل وتدبر في المسجد في زمان رسول الله صلى الله عليه وسلم فلم يكونوا يرشون شيئا من ذلك رواه البخاري ترجمہ اور روایت ہے ابن عمر سے کہا کرتے تھے کتے آتے جاتے مسجد میں بیچ زمانہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پس نہ تھے صحابہ کہ دھوتے ہوں کچھ بسبب اسکی روایت کی یہ بخاری نے ف یعنی ابتدا اسلام میں کہ دروازہ مسجد میں نہ تھا کبھی کبھی کتے خشک چلے آتے تھے پر مونہ اور سکا دہن نجس تھے بعد دروازہ لگا احتیاط ہوا اسکی ت ح وعن البراء قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا بأس ببول ما يؤكل لحمه وفي رواية جابر قال ما أكل لحمه فلا بأس ببوله رواه أحمد والدارقطني اور روایت ہے براء سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں مضائقہ ساتھ پیشاب اوس چیز کی کہ کھایا جاوے گوشت اسکا اور بیچ روایت جابر کی ہوا کہ کہا جو جانور کھایا جاوے گوشت اوسکا نہیں مضائقہ ساتھ پیشاب اوسکی کے روایت کی یہ احمد و دارقطنی نے ف ظاہر حدیث سے مسلک لیا ہے امام مالک نے اور امام احمد اور محمد اور بعض شافعیہ نے کہ پیشاب ان جانوروں کا کہ کھائے جاتے ہیں پاک ہے اور امام اعظم اور امام ابو یوسف اور سب علما کی نزدیک نجاست مخففہ ہے وہ کہتے ہیں کہ اسکی مقابلہ میں یہ حدیث عام واقع ہوئی ہے استنزهوا من البول فإن عامة عذاب القبر منه یعنی پاکی حاصل کرو پیشاب سے اس لیے کہ اکثر عذاب قبر اوسی سے ہوتا ہے موجب اسکی ہر پیشاب نجس معلوم ہوتا ہے پس احتیاط یہی چاہیے کہ اسکو بھی نجس کہیں ت ح

## باب المسح على الخفين

اب یہ بیان مسح کرنے کا موزوں پر ف مسح موزوں کا جائز ہے ساتھ سنت اور آثار مشہورہ کی اور تصریح کی ہے ایک جماعت نے حافظوں حدیث کی سے کہ حدیث مسح موزوں کی متواتر ہے اور جمع کیے ہیں بعضے حدیثوں نے راوی اوسکے صحابہ سے اسی سے زیادہ ہوتے ہیں کہ عشرہ مبشرہ بھی ان میں ہیں اور ابن مبارک نے کہا نہیں جانتا میں علما سلف سے کسیکو کہ اوسنے انکار اسکا کیا ہو اور حسن بصری نے کہا کہ ستر صحابہ رضی اللہ عنہم کو پایا میں نے کہ سب اعتقاد اسکا رکھتے تھے اور کرخی نے کہا کہ خوف کفر کا ہے مجھے اوسکے قبول نہ کرنیسے مسح موزوں کو اسلیے کہ حدیثیں اسکا باب میں وارد ہوئی ہیں بیچ معنی تواتر کی ہیں اور امام ابو حنیفہ نے کہا کہ قائل نہ ہوا میں ساتھ مسح موزوں کی یہاں تک کہ پہنچیں حدیثیں مجھے بیچ ثبوت روشنی آفتاب کی بعد اسکی جانا چاہیے کہ مسح کرنا موزوں پر رخصت ہے اور دھونا پاؤں کا عزیمت یعنی اولی اور بدایہ میں ہے کہ جو کوئی اعتقاد نہ کرے مسح موزوں کا وہ مبتدع ہے لیکن جو کوئی اعتقاد کرے اور مسح نہ کرے بسبب عزیمت کے تو ثواب دیا جاتا ہے اور ہدایہ میں ہے علما کو اختلاف ہے اسمیں کہ مسح کرنا موزوں پر افضل ہے یا دھونا اور اسکا اختیار کیا نووی نے افضل میں بعضوں نے تو کہا ہے مسح کرنا افضل ہے کیونکہ اسمیں دفع ہے اہل بدعت کا یعنی رفض و خوارج کا وہ طعن کرتے ہیں اسپر چنانچہ مختار مذہب امام احمد کا یہی ہے اور امام نووی نے کہا کہ مذہب جمہور علماء شافعیہ کا یہ ہے کہ دھونا پاؤں کا افضل ہے لیکن یہ افضل ہے لیکن شرط یہ ہے کہ ترک نہ کرے مسح کو اور صاحب سفر السعادت نے کہا کہ آنحضرت کو تکلف نہ تھا دو نو چیزوں میں اگر موزہ پہنے ہوتے نہ اوتارتے پاؤں دھونیکو لیے اور اگر نہ پہنے ہوتے موزہ نہ پہنتے مسح کی لیے اور علما کو اختلاف ہے اسمیں لیکن اچھی بات یہی ہے کہ موافق سنت کی ہو یعنی بے تکلف رکھے اس باب میں ت ح

## الفصل الاول

فصل پہلی عن شريح بن هانئ قال سألت علي بن أبي طالب عن المسح على الخفين فقال جعل رسول الله صلى الله عليه وسلم ثلاثة أيام ولياليهن للمسافر ويوما وليلة للمقيم رواه مسلم اور روایت ہے شریح بن ہانی سے کہا کہ پوچھا میں نے حضرت علی بن ابی طالب

کی سی مدت مسح کرنے کی سی موزون پر پس کہا حضرت علی نے مدت ٹہرائی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تین دن اور تین رات مسافر کی لیے اور ایکدن اور ایک رات مقیم کی لیے روایت کی یہہ مسلم نے **ف** یعنی مسافر تین دن اور تین رات تک مسح کیا کرے اور مقیم ایک رات دن اور ابتدا اس مدت کی جمہور علما کی نزدیک اوسوقت سی ہی کہ جب وضو ٹوٹے مثلا ایک شخص نے دوپہر کو وضو کرکر موزہ پہنا اور وضو ٹوٹا شام کو تو شام سی ایک دن ایک رات گنی جاوے وعن الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ أَنَّهُ غَزَا مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَزْوَةَ تَبُوكَ قَالَ الْمُغِيرَةُ فَتَبَرَّزَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قِبَلَ الْغَائِطِ فَحَمَلْتُ مَعَهُ إِدَاوَةً قَبْلَ الْفَجْرِ فَلَمَّا رَجَعَ أَخَذْتُ أُهَرِيقُ عَلَى يَدَيْهِ مِنَ الْإِدَاوَةِ فَغَسَلَ يَدَيْهِ وَوَجْهَهُ وَعَلَيْهِ جُبَّةٌ مِنْ صُوفٍ ذَهَبَ يَحْسِرُ عَنْ ذِرَاعَيْهِ فَضَاقَ كُمُّ الْجُبَّةِ فَأَخْرَجَ يَدَيْهِ مِنْ تَحْتِ الْجُبَّةِ وَأَلْقَى الْجُبَّةَ عَلَى مَنْكِبَيْهِ وَغَسَلَ ذِرَاعَيْهِ ثُمَّ مَسَحَ بِنَاصِيَتِهِ وَعَلَى الْعِمَامَةِ ثُمَّ أَهْوَيْتُ لِأَنْزِعَ خُفَّيْهِ فَقَالَ دَعْهُمَا فَإِنِّي أَدْخَلْتُهُمَا طَاهِرَتَيْنِ فَمَسَحَ عَلَيْهِمَا ثُمَّ رَكِبَ وَرَكِبْتُ فَانْتَهَيْنَا إِلَى الْقَوْمِ وَقَدْ قَامُوا إِلَى الصَّلَاةِ وَيُصَلِّي بِهِمْ عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ عَوْفٍ وَقَدْ رَكَعَ بِهِمْ رَكْعَةً فَلَمَّا أَحَسَّ بِالنَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَهَبَ يَتَأَخَّرُ فَأَوْمَأَ إِلَيْهِ فَأَدْرَكَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِحْدَى الرَّكْعَتَيْنِ مَعَهُ فَلَمَّا سَلَّمَ قَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقُمْتُ مَعَهُ فَرَكَعْنَا الرَّكْعَةَ الَّتِي سَبَقَتْنَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی مغیرہ بن شعبہ سی کہ تحقیق اونہون نے جہاد کیا ساتہہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی جہاد تبوک کا کہا مغیرہ نے پس نکلے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم طرف پائخانہ کی پہلے فجر کی پس اوٹہائی مینے ساتہہ اونکی چھاگل پس جب پہرے شروع کیا مینے پانی ڈالنا ہاتون اونکی پر چھاگل سی پس دہوئی دونون ہاتہہ اپنے اور موہنہ اپنا اور تہا اون پر جبہ صوف کا شروع کیا کہولنا ہاتون اپنے سی پس تنگ ہوئین آستین جبہ کی پس نکال لیے دونو ہاتہہ اپنے نیچے جبہ کی سی اور ڈالدیا جبہ کو اپنے مونڈہون پر اور دہوئے دونون ہاتہہ پہر مسح کیا اپنی پیشانی پر یعنی چوتہائی حصہ سر پر اور پگڑی پر پہر قصد کیا مینے تا نکالون مین دونون موزہ اونکی پس فرمایا چہوڑ دے اونکو پس تحقیق مینے پہنا تہا اونکو اوس حالت مین کہ پاک تہی یعنی پانوں پس مسح کیا اون پر پہر سوار ہوئے اور سوار ہوا مین پس پہنچے ہم طرف قوم کی اور تحقیق قوم کہڑی ہوئی تہی طرف نماز کی یعنی نماز صبح کی اور نماز پڑہاتے تہے اونکو عبدالرحمن بن عوف اور تحقیق پڑہائی تہی اونکو ایک رکعت پہر جبکہ معلوم کیا آنا حضرت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کا ارادہ کیا پیچہے ہٹنے کا یعنی تا حضرت امامت کرین پس اشارہ کیا حضرت نے طرف اونکی کہ یوہیں کہڑا رہ پس پائی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دو رکعتون مین سی ساتہہ اونکی یعنی دوسری رکعت مین اقتدا کیا اونکا پس جب سلام پہیرا عبدالرحمن نے کہڑے ہوئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور کہڑا ہوا مین ساتہہ اونکی پس پڑہی ہمنے وہ رکعت کہ رہ گئی تہی ہمسی روایت کی یہہ مسلم نے **ف** حضرت پہلے فجر کی پائخانہ تشریف لیگئے اسمین دلیل ہی اسپر کہ مستحب ہی کہ پہلے داخل ہونے وقت عبادت کی ہی سامان عبادت کا درست کرلے اس حدیث سی یہہ بہی معلوم ہوا کہ اگر کوئی وضو کروادے تو جائز ہی اور راوی نے بعد ذکر کرنے ہاتونکی دہونیکی موہنہ دہونیکا ذکر کیا کلی اور ناک مین پانی دینا نہ ذکر کیا اختصار کی لیے یا از راہ نسیان کی یا اس لیے کہ وہ داخل ہین موہنہ کی حد مین اور پگڑی پر مسح کرنیکی یہہ معنی ہین کہ چوتہائی سر پر مسح کرکر ادائے سنت کی لیے بجائے مسح تمام سر کی پگڑی پر کرلیا تحقیق اسکی باب الوضو مین ہوچکی ہی اور دوسری رکعت مین اقتدا کیا اسسے معلوم ہوا کہ ایک شخص افضل اپنے سی کم درجہ والے کا اقتدا کرے تو جائز ہی اور یہہ بہی معلوم ہوا کہ معصوم ہونا امام کا شرط نہین اسمین ردہی امامیہ کا کہ وہ عصمت کو شرط کہتے ہین اور اخیر حدیث سی یہہ معلوم ہوا کہ جسکی کوئی رکعت امام کی ساتہہ نہ ملی ہو وہ اوسکو ادا کرے تب اوٹہے

اور ابو داود نے ف طور مسح موزہ کا یہہ ہی کہ داہنے ہاتہہ کی انگلیاں داہنے پانو کی پنجہ پر رکہی اور بائیں ہاتہہ کی بائیں پانو کی پنجہ پر پہر کہینچ لاوے اونکو ٹخنونکی اوپر تک اور انگلیاں جدی رکہی پس مسنون تو یہہ طور ہی اور اگر مسح کیا ساتہہ ایک انگلی کی تین بار کہ ہر بار نیا پانی لیتا گیا اور ہر بار نئی جگہہ پہیری تو جائز ہو جاویگا اور نہیں تو نہیں اور بہت سی طور مسح کی فقہ مین لکہی ہین جو چاہی وہین دیکہہ لے ع وعنه قال توضأ النبي صلى الله عليه وسلم ومسح على الجوربين والنعلين رواه احمد والترمذي وابو داود وابن ماجة اور روایت ہی انہین سی کہا کہ وضو کیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اور مسح کیا اوپر جوربین کی ساتہہ نعلین کے روایت کی یہہ احمد اور ترمذی اور ابو داود اور ابن ماجہ نے ف قاموس مین لکہا ہی کہ جورب کہتی ہین لفافہ پانو کو یعنی جسکو پاتابہ کہتی ہین اور اوسکی کئی قسمین ہین چلپی مین تفصیل اوسکی خوب لکہی ہی بعض احکام اوسکی بیان کرتی ہین کہ مذہب حنفی مین مسح درست ہی جوربین پر اگر جوربین مجلد ہون یعنی اوپر تلی اونکی چمڑا لگا ہو یا منعل ہون یعنے فقط نیچی ہی چمڑا ہو یا ثخینین ہون اور تفسیر ثخینین کی یہہ ہی کہ اوس سے چل سکی ایک فرسخ اور ٹہری ہی پنڈلی پر بغیر باندہی اور نہ دکہلائی دی اندر کا رخ اوسکا اور بیان اوسمین مبہم ہین اور چلپی کی عبارت سی معلوم ہوتا ہی کہ اگر جوربین نعلین غیر ثخینین ہون تو اوسپر مسح جائز نہین پس منعلین پر جب درست ہوگا کہ ثخینین بہی ہون امام شافعی کی نزدیک جورب پر جائز نہین اگرچہ منعل ہو بس یہہ حدیث حجت ہی ونیز اوسپر مسح کرنا روایت کیا گیا ہی حضرت علی اور ابن مسعود اور انس بن مالک اور حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہم سی اور مراد نعلین سی دو احتمال ہین ایک یہہ کہ مراد پاپوشین ہین یعنی مسح کیا جوربین پر ساتہہ پاپوشونکی کیونکہ بیچ عرب کی پاپوشین فقط تسمہ سی لگی ہوتی ہین منع مسح کا نہین اور دوسری مراد یہہ کہ مسح کیا اون جوربین پر کہ اونکی نیچی چمڑا لگا تہا ع و د منقار و مولانا

**الفصل الثالث** فصل تیسری عن المغيرة قال مسح رسول الله صلى الله عليه وسلم على الخفين فقلت يا رسول الله نسيت قال بل انت نسيت بهذا امرني ربي عز وجل رواه احمد وابو داود روایت ہی مغیرہ سی کہا مسح کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے موزون پر پس کہا مینی اے رسول خدا کی بہول گئی تم یعنی موزی اوتار کر پانو نہ دہوئی فرمایا نہین بلکہ تو بہول گیا یعنی ظاہر کی بیج نسبت کرنی نسیان کی مجہکو ساتہہ اسکی حکم کیا ہی مجہکو رب میری عزت والی اور بزرگی والی نے روایت کی یہہ احمد اور ابو داود نے وعن علي انه قال لو كان الدين بالرأي لكان اسفل الخف اولى بالمسح من اعلاه وقد رأيت رسول الله صلى الله عليه وسلم يمسح على ظاهر خفيه رواه ابو داود وللدارمي معناه اور روایت ہی علی رضی اللہ عنہ سی یہہ کہ کہا اگر ہوتا دین ساتہہ عقل کی البتہ ہوتی نیچی کی جانب موزی کی بہتر ساتہہ مسح کرنیکی اوپر کی جانب اوسکی سی اور تحقیق دیکہا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ مسح کرتی تہی اوپر کی جانب موزہ اپنی کی پر روایت کی یہہ ابو داود نے اور دارمی نے معنی اوسکی ف اور ہونا نیچی کی جانب موزی کی بہتر ساتہہ مسح کی اس لیے کہ نیچی کی جانب نجاست غیرہ پڑتی ہی سبب پاکی اور ستہرائی اوسکی اولی اور انسب معلوم ہوتی ہی از راہ عقل کی لیکن شرع مین عقل کو دخل نہ دینا چاہیے بلکہ عقل کامل تابع ہوتی ہی شرع کی کیونکہ عاجز جانتی ہی یہ لوگ دریافت کرنی حکمتون الہیہ سی پس عاقل کو چاہیے کہ پیرو تابع شریعت کا رہی تابع عقل کا نہو وے کہ جو گمراہ ہوتی ہین قسم کفار سی اور حکما سی اور اہل ہوا سی سب سبب متابعت عقل کی کی گمراہ ہوتی ہین ف موزہ اگر بقدر چہوٹی تین انگلیون پانو کی پہٹ جاوی تو اوسپر مسح کرنا درست نہین ہوتا اور اگر ایک موزہ تہوڑا تہوڑا کئی جا سی پہٹا کہ اگر اوسکو جمع کرین تو تین انگشت کی قدر ہو جاتا ہی اوسپر بہی درست نہین اور اگر دونو تہوڑی تہوڑی پہٹی ہین کہ اگر اونکو جمع کری تو اسقدر ہو جاتا ہی تو اوسکا اعتبار نہین مسح اوسپر درست ہوگا اور تہوڑی سی پہٹی ہی مسح کو وہ چیز کہ توڑتی ہی وضو کو اور

ٹوٹتا ہے اوسکو اوتارنا موزہ کا باعث حدث کی اور ٹوٹتا ہے مسح اوسکو گذرنا مدت مسح کا اگر خوف ہو تلف پانوں کا بسبب سردی کی یعنی اگر اوتارنے
میں خوف ہی تلف پانوں کا تو مسح نہیں ٹوٹتی کا جب تک خوف باقی ہے مسح بھی باقی ہے اور اگر موزہ اوتارا یا مدت مسح کی گذر گئی اور رہیہ باوضو ہے
تو فقط پانوں دہولیوے از سر نو وضو کرنا ضرور نہیں اور اگر آدہی سی زیادہ قدم پنڈلی موزہ میں نکل آوی تو بھی مسح ٹوٹ جاتا ہے اور اگر مقیم
نے مسح کیا اور ابھی گذری نہیں تھی ایک رات دن کی یہہ مسافر ہوا تو مدت سفر کی پوری کرے یعنی تین رات دن تک مسح کیا کرے اور اسیطرح اگر مسح کیا مسافر نے اور
پہر مقیم ہوا اگر ایک رات دن کی بعد تو اوتار ڈالی موزہ کہ مدت اوسکی ہو چکی اور جو پہلے اوسکی تو پوری کرے رات دن اور مبتلا ظہر کی وقت وضو کر کر موزہ پہنی اور ہوا بی عذر کی جیسی کسی
جیسی کہ وضو ٹوٹ جاوی تو مسح اوسکو جائز ہی جب تک وقت رہے اور نکل جاوی وقت تو بعد تمام ہونی وقت کی مسح ٹوٹ جاویگا متقی

## باب التیمم

باب ہی بیچ بیان تیمم کی ف تیمم لغت میں معنی قصد کی ہیں اور شرع میں مراد ہی قصد کرنا خاک پاک کا یا اوس چیز کا کہ قائم مقام خاک کی ہی جیسی
پتھر چونہ وغیرہ اور مسح منہہ اور ہاتہہ پر اوسکو ساتھ نیت طہارت کی اور علما کو اختلاف ہی بیچ اس کی کہ تیمم کی ضربیں ایک واسطے منہہ کی اور دوسرا
دونوں ہاتھوں کی کہنیوں تک یا ایک ضرب ہی واسطے منہہ اور ہتھیلیوں کی پس اول یعنی دو ضرب تو قول ابو حنیفہ اور ابو یوسف و محمد اور امام مالک کا ہی
اور مختار مذہب شافعی کا بہی یہی ہی اور بعضی حنبلیوں کا ہی اور یہی قول حضرت علی و ابن عمر اور حسن بصری اور شعبی اور سالم بن عبداللہ و سفیان
ثوری و اکثر علما کا ہی اور دوسرا یعنی ایک ضرب مشہور امام احمد کا اور قول قدیم امام شافعی کا ہی اور یہی منقول ہی عطا و مکحول و اوزاعی وغیرہم
سی اور دونوں باب حدیثیں صحیح میں ہیں واقع ہوئی ہیں چنانچہ آویگی

## الفصل الاول

فصل ہی عن حذيفة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم فضلنا على الناس بثلث جعلت صفوفنا كصفوف الملائكة وجعلت لنا الارض كلها مسجدا وجعلت تربتها لنا طهورا اذا لم نجد الماء رواه مسلم روایت ہی حذیفہ سی کہا فرمایا رسول خدا
صلعم نے بزرگی دی گئی ہم لوگو نکو یعنی پہلی امتوں پر ساتہہ تین چیزوں کی گردانی گئیں صفیں ہماری یعنی نماز میں یا جہاد میں مانند صفوں فرشتوں کی یعنی
جیسی وہ صف باندھ کر عبادت کرتی ہیں قرب اللہ کی حاصل ہوتی ہی ویسی ہی ہمکو اور گردانی گئی واسطی ہماری زمین نمازگاہ اور گردانی گئی مٹی
اوسکی واسطی ہماری پاک کرنیوالی جسوقت کہ نہ پاویں پانی روایت کی یہہ مسلم نی ف اگلی امتوں میں قید جماعت کی نہ تھی جسطرح چاہتی اوسطرح نماز پڑھ
لیتی اور نماز جائز ہوتی تھی اونکی سوا کنائس و بیع کی یعنی نام اونکی عبادت خانوں کی ہیں اور تیمم بھی اونکو کرنا درست نہ تھا پس فرمایا ان تینوں
میں بزرگی ہی ہمیں کہ ہمیں جماعت سی نماز پڑھنی کا حکم ہوا اور وعدہ بھی ثواب کا ہوا اور ساری زمین مسجد ہوئی یعنی جہاں نماز کا وقت آئے نماز جائز ہو جاویگی اور
جہاں پانی نہ ملی مٹی سی تیمم کر لیں اس حدیث سی معلوم ہوتا ہی کہ خاص مٹی ہی سی تیمم کری اور چیز سی نہ کری جیسا کہ مذہب شافعی وغیرہ کا ہی اور امام
ابو حنیفہ و مالک و محمد کی نزدیک درست ہی ہر چیز سی کہ وہ جنس زمین سی ہو اور جنس میں سی وہ چیز ہی کہ آگ سی نہ پگلی اور نہ نرم ہووی اور
جلنی سی راکھ نہ ہو جاوی دلیل اونکی حدیث جابر کی ہی کہ صحیح بخاری میں منقول ہی وہ یہہ ہی جعلت لی الارض مسجدا وطهورا یعنی گردانی گئی
میری لیی زمین مسجد اور پاک کرنیوالی پس لفظ ارض شامل ہی ہر چیز کو کہ وہ جنس زمین سی ہو وعن عمران قال كنا في سفر
مع النبي صلى الله عليه وسلم فصلى بالناس فلما انفتل من صلاته اذا هو برجل معتزل لم يصل مع القوم فقال ما
منعك يا فلان ان تصلي مع القوم قال اصابتني جنابة ولا ماء قال عليك بالصعيد فانه يكفيك متفق عليه
اور روایت ہی عمران سی کہا تہی ہم سفر میں ساتھ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پس نماز پڑھائی لوگوں کو پس جبکہ پہری نماز اپنی سی ناگہاں دیکھا ایک شخص
کہ الگ بیٹھا ہی قوم سی کہ نہ نماز پڑھی تہی اون نی ساتہہ قوم کی پس فرمایا حضرت نی کس چیز نی منع کیا تجھکو ای فلانی یہہ کہ نماز پڑھی تو ساتہہ قوم کی کہا

پہنچی مجھکو جنابت اور نہین پایا پانی فرمایا لازم ہی تجھکو مٹی یعنی تیمم اوس سی پس تحقیق وہ کافی ہی تجھکو روایت کی بخاری و مسلم نی **وعن** عمار
قَالَ جَاءَ رَجُلٌ اِلَى عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَقَالَ اِنِّي اَجْنَبْتُ فَلَمْ اُصِبِ الْمَاءَ فَقَالَ عَمَّارٌ لِعُمَرَ اَمَا تَذْكُرُ اَنَّا كُنَّا فِي سَفَرٍ اَنَا وَاَنْتَ
فَاَمَّا اَنْتَ فَلَمْ تُصَلِّ وَاَمَّا اَنَا فَتَمَعَّكْتُ فَصَلَّيْتُ فَذَكَرْتُ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنَّمَا كَانَ يَكْفِيكَ هٰكَذَا فَضَرَبَ
النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِكَفَّيْهِ الْاَرْضَ وَنَفَخَ فِيهِمَا ثُمَّ مَسَحَ بِهِمَا وَجْهَهُ وَكَفَّيْهِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ
وَلِمُسْلِمٍ نَحْوُهُ وَفِيهِ قَالَ اِنَّمَا يَكْفِيكَ اَنْ تَضْرِبَ بِيَدَيْكَ الْاَرْضَ ثُمَّ تَنْفُخَ ثُمَّ تَمْسَحَ بِهِمَا وَجْهَكَ وَكَفَّيْكَ اور روایت ہی
عمار سی کہا آیا ایک شخص طرف حضرت عمر بیٹی خطاب کی پس کہا تحقیق ہوا مین جنبی اور نہین پایا مینی پانی یعنی آیا تیمم کرون یا کیا کرون پس
کہا عمار نی واسطی عمر کی کیا نہین یاد کرتی تم تحقیق تہی ہم بیچ سفر کی مین اور تم یعنی اور ہم دونو جنبی ہوئی پس تمنی نماز نہین پڑہی اور مین لوٹا خاک
مین اور نماز پڑہی پہر ذکر کیا یہہ یعنی سارا حال روبرو حضرت نبی صلعم کی فرمایا سوا اسکی نہین کفایت کرتا ہی تجھکو اسطرح سی پس ماری نبی صلعم نی
دونون ہاتہہ اپنی زمین پر اور پہونک ماری ونمین پہر مسح کیا ساتہہ اونکی مونہہ اپنی پر اور ہاتون اپنی پر روایت کی یہہ بخاری نی اور مسلم مین مانند اسکی
او بیچ اوسکی یہہ ہی کہ کہا سوا اسکی نہین کفایت کرتا ہی تجھکو یہہ کہ مارے دونون ہاتہہ اپنی زمین پر پہر پہونکے پہر مسح کرے ساتہہ اون دونوکی
مونہہ اپنی پر اور ہاتون اپنی پر **ف** اس حدیث مین جواب حضرت عمر کا مذکور نہین لیکن آیا ہی بیچ بعضی طرق حدیث کی کہ حضرت عمر رض نی اوس شخص کو جواب
دیا لاتصل یعنی نماز نہ پڑہ جب تک نہ پاوی پانی مذہب عمر رض کا ہی تہا کہ جنبی کی لیی تیمم نہین اور ممکن ہی کہ حضرت عمر نی جو سکوت کیا بہول گئی
ہون حکم تیمم کا جنبی کی لیی پس عمار نی سارا قصہ بیان کیا تا اوس سی یاد آجاوی کہ جنابت کی لیی ہی تیمم جائز ہی اور پس تمنی نماز نہین پڑہی ہی یعنی اس
توقع پر کہ پانی ملجاویگا پہلی جانی وقت کی یا اس اعتقاد پر کہ تیمم قایم مقام وضو کی ہی غسل کی نہین یہی بات ظاہر تر ہی سبب اس اعتقاد انکی کا یہہ
تہا کہ اونکو یہہ مسئلہ اچہی طرح معلوم نہ تہا اتفاق نہوا تہا حضرت سی سوال کرنی کا پس اعتقاد اونکا تہا کہ نزدیک تیمم قایم مقام غسل کی نہین ہی
اور مین لوٹا خاک مین یعنی ونہون نی جانا کہ جیسی پانی غسل مین تمام اعضا پر پہنچایا جاتا ہی ویسی ہی خاک پہنچانی چاہیی اور ہاتہہ اس لیی پہونکی کہ مٹی نہ
لگ کر مونہہ نہ بگڑجاوی کہ وہ حکم مثلہ مین ہی مثلہ کہتی ہین صورت کی پیدایش کی بگاڑنی کو پس بعضی فرقہ جو بہبوت وغیرہ مونہہ کو ملتی ہین منع ہی اور
یہہ حدیث دلالت کرتی ہی اس پر کہ تیمم مین ایک ضربہ کافی ہی جیسا کہ مذہب انکا ہی امام اعظم اور امام مالک اور امام شافعی کی نزدیک دو ضرب چاہین
ایک مونہہ کی لیی اور ایک ہاتونکی لیی کہنیون تک پس توجیہ اس حدیث کی شیخ محی الدین نووی نی یون کہی ہی کہ مقصود حضرت کو فقط بیان تہا
صورت ضربہ کی دکہا دین عمار کو کہ اسطرح کرلیا کر جنابت کی لیی لوٹنا خاک مین ضرور نہین پس کیفیت ساری تیمم کی بیان کی منظور نہ تہا اسطرح عمار
تعلیم ضربہ کی روایت کی اسی لیی اور روایتین جو عمار سی بیچ حق تیمم کی آئی ہین وسی صریح دو ضرب مین مذکور ہین اور مراد کفین سی یہان ذراعین یعنی
ہاتہہ کہنیون تک ہین ع ح **وعن** اَبِي الْجُهَيْمِ بْنِ الْحَارِثِ بْنِ الصِّمَّةِ قَالَ مَرَرْتُ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ يَبُولُ
فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيَّ حَتّٰى قَامَ اِلَى جِدَارٍ فَحَتَّهُ بِعَصًا كَانَتْ مَعَهُ ثُمَّ وَضَعَ يَدَيْهِ عَلَى الْجِدَارِ فَمَسَحَ وَجْهَهُ وَذِرَاعَيْهِ
ثُمَّ رَدَّ عَلَيَّ وَلَمْ اَجِدْ هٰذِهِ الرِّوَايَةَ فِي الصَّحِيحَيْنِ وَلَا فِي كِتَابِ الْحُمَيْدِيِّ وَلٰكِنْ ذَكَرَهُ فِي شَرْحِ السُّنَّةِ
وَقَالَ هٰذَا حَدِيثٌ حَسَنٌ اور روایت ہی ابی الجہیم بن حارث بن صمہ سی کہا گذرا مین حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر اور وہ پیشاب
کرتی تہی پس سلام کیا مینی اونپر پس جواب نہ دیا مجھکو سلام کا یہانتک کہ کہڑی ہوئی طرف دیوار کی پس کہرچا اوسکو ساتہہ لکڑی کی کہ تہی ساتہہ اونکی پہر رکہی دونون
ہاتہہ اپنی دیوار پر پہر مسح کیا اپنی مونہہ پر اور ہاتون پر پہر جواب دیا مجکو کہا صاحب مشکوۃ نی نہین پائی مینی یہہ روایت صحیحین مین اور نہ کتاب حمیدی کی

کی ہیں لیکن اکثر ایام میں سنت نہیں اسکو شرح السنۃ میں ذکر کیا ہے حدیث حسن ہے یعنی پس اسکو اس فصل میں مصابیح و مشکوٰۃ میں لانا اتفاق ف شاید اوسکی یہ توجیہ
کہ اوسمیں غبار اوڑھی تھی کہ اوسپر تیمم کرنا افضل ہے اور باعث زیادتی ثواب کا ہے اور یہ حدیث دلالت کرتی ہے اسپر کہ مستحب ہے طہارت کرنی ذکر اللہ
کی لیے اور اوسپر دلالت کرتی ہے کہ مستحب ہے ہمیشہ طاہر رہنا ٭ ع **الفصل الثانی** فصل دوسری **عن** ابی ذر قال قال رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان الصعید الطیب وضوء المسلم وان لم یجد الماء عشر سنین فاذا وجد الماء فلیمسہ بشرہ
فان ذلک خیر رواہ احمد والترمذی وابوداؤد وروی النسائی نحوہ الی قولہ عشر سنین
روایت ہے ابی ذر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق مٹی پاک کرنیوالی ہے مسلمان کی اگرچہ نپاوے پانی دس برس تک جب
کہ پاوے پانی لگاوے اوسکو بدن اپنے پر پس تحقیق یہ بہتر ہے روایت کی یہ احمد اور ترمذی اور ابوداؤد نے اور روایت کی نسائی نے مانند اسکی
تا قول عشر سنین **ف** مراد دس برس سے اکثر ہے یہ حدیث دلالت ہے اسپر کہ جانا وقت نماز کا تیمم کو نہیں توڑتا بلکہ حکم اوسکا مانند حکم وضو کی ہے کہ ایک تیمم
سے جتنی فرض و نفل چاہے پڑھے جیسا کہ مذہب ہمارا ہے اور امام شافعی کی نزدیک تیمم مانند وضو ضرورت کی ہے کہ بعد جانے وقت کی تیمم ٹوٹ جاتا ہے
ہے بلکہ پاوے پانی یعنی اتنا کہ کفایت کرے غسل کو یا وضو کو اور زیادہ ہو حاجت پینے کی سے اور قادر ہو اوسکے استعمال پر تو لگاوے اوسکو بدن پر یعنی
وضو کرے یا غسل کرے پس تحقیق یہ بہتر ہے یعنی اب وضو واجب ہے تیمم نہیں درست ہوگا ٭ ع **وعن** جابر قال خرجنا فی سفر فاصاب رجلا منا
حجر فشجہ فی راسہ فاحتلم فسال اصحابہ ہل تجدون لی رخصۃ فی التیمم قالوا ما نجد لک رخصۃ وانت تقدر
علی الماء فاغتسل فمات فلما قدمنا علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم اخبر بذلک فقال قتلوہ قتلہم اللہ الا سالوا
اذ لم یعلموا فانما شفاء العی السؤال انما کان یکفیہ ان یتیمم ویعصب علی جرحہ خرقۃ ثم یمسح
علیہا ویغسل سائر جسدہ رواہ ابوداؤد ورواہ ابن ماجۃ عن عطاء بن ابی رباح عن ابن عباس
روایت ہے جابر سے کہا نکلے ہم سفر میں پس لگا ایک شخص کو ہم میں سے پتھر پس زخمی کیا اوسکے سر کو پس نہانیکی حاجت ہوئی اوسکو پس
پوچھا اوسنے اپنے یاروں سے کہا پاتے ہو واسطے میرے رخصت بیچ تیمم کرنیکی کہا اونہوں نے نہیں پاتے ہم واسطے تیرے رخصت اور تو قادر ہے
پانی پر پس نہایا وہ پس مر گیا پس جب پہنچے ہم حضرت کی پاس خبر دی گئی ساتھ اس امر کی فرمایا مار ڈالا لوگوں نے اوسکو مارے خدا انکو کیوں نہ پوچھا اوس وقت
کہ نجانا انہوں نے سوا اسکی نہیں کہ شفا بیماری نادانی کی پوچھنا ہے سوا اسکے نہیں کہ کفایت کرتا اوسکو یہ کہ تیمم کرتا اور باندھتا اوپر زخم اپنے کی کپڑا پھر مسح کرتا
اوسپر اور دھوتا تمام بدن اپنا روایت کی یہ ابوداؤد نے اور روایت کی ابن ماجہ نے عطاء بن ابی رباح سے وہ ابن عباس سے **ف** اور تو قادر ہے پانی
پر یعنی وہ لوگ اس آیت فلم تجدوا ماء سے یہ سمجھے کہ پانی کی موجود ہوتی تیمم جائز نہیں اور یہ نہ سمجھے کہ باوجود ہونی پانی کی قادر نہیں ہو اوسپر اور ضرر
نہیں نہ کرے جب تیمم جائز ہوگا اور حدیث دلالت کرتی ہے اسپر کہ جمع کرے درمیان تیمم اور دھونے سارے بدن کی جیسا کہ مذہب شافعی ہے اور مذہب
حنفی میں ایک ہی چیز کرے پس حنفی شافعی کو یہ جواب دیتے ہیں کہ یہ حدیث ضعیف ہے اور مخالف قیاس کی ہے کہ لازم آتا ہے جمع ہونا بدل و مبدل منہ کا
اور خلاصہ اس مسئلہ کا یہ ہے کہ جو کوئی خوف رکھتا ہو تلف کا بسبب استعمال پانی کی تو جائز ہے اوسکو تیمم بلا خلاف اور جو کوئی ڈرے زیادتی مرض سے یا
دیر کر اچھی ہونے سے تو جائز ہے نزدیک ابی حنیفہ اور مالک رحمہ اللہ کی یہ کہ تیمم کرے اور نماز پڑھے اور اوسکو پھیرنا نماز کا پھر نہیں ضرور اور مذہب شافعی میں سے
یہی بات غالب ہے اور جسکی کسی عضو میں زخم پھوڑا ہو اور اوسپر پٹی بندھی ہو اور خوف ہو اوسکی دور کرنے میں نقصان کا پس نزدیک شافعی کی مسح کرے
پٹی پر اور تیمم کرے اور ابو حنیفہ اور مالک رحمہ اللہ نے کہا کہ جب بعض بدن اوسکا زخمی ہو اور بعض اچھا تو دیکھیں گے کہ اکثر بدن اچھا ہے تو اوسکو دھو دینگے

اور زخم پر مسح کرینگے اور اگر ہوا کثر زخمی تو تیمم کرینگے اور دہونا ساقط ہوگا اور کہا امام احمد نے دہووین اچہی کو اور تیمم کرین [زخم] کی لیے ۔ وعن
أبي سعيد الخدري قال خرج رجلان في سفر فحضرت الصلوة وليس معهما ماء فتيمما صعيدا طيبا فصليا ثم وجدا الماء
في الوقت فأعاد أحدهما الصلوة بوضوء ولم يعد الآخر ثم أتيا رسول الله صلى الله عليه وسلم فذكرا ذلك فقال للذي
لم يعد أصبت السنة وأجزأتك صلوتك وقال للذي توضأ وأعاد لك الأجر مرتين رواه
أبوداود والدارمي وروى النسائي نحوه وقد روى هو وأبوداود أيضا
عن عطاء بن يسار مرسلا ۔ اور روایت ہی ابی سعید خدری سی کہا نکلی دو شخص سفر مین پس آیا وقت نماز کا اور نہ تہا
ساتہہ اونکی پانی پہر تیمم کیا دونون نی مٹی پاک سی اور نماز پڑہی پہر پایا پانی بیچ وقت کی پس پہیری ایک نی اون دونون مین سی نماز ساتہہ وضو کی
اور نہ پہیری دوسری نی پہر آئی دونو حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پاس پہر ذکر کیا یہہ پس فرمایا حضرت نی اوسکو کہ نہ پہیری تہی نماز
پہنچا تو سنت کو اور کافی ہی تجکو نماز تیری اور کہا اوسکو اوس شخص کی کہ وضو کیا تہا اور پہیری نماز واسطی تیری ہی ثواب دو بار روایت کی یہہ ابوداود اور
دارمی نی اور روایت کی نسائی نی مانند اسکی اور تحقیق روایت کی نسائی اور ابوداود نی بہی عطا بن یسار سی بطریق ارسال کی ف پہنچا تو سنت کو
یعنی حکم شریعت یونہی تہا جسطرح تو نی کیا کہ بسبب نپانی پانی کی تیمم کر کر نماز پڑہ لی اور پہر اوسکو نہ پہیرا اور دوسری کو دوہرا ثواب فرمایا اسلیئی کہ ایک
بسبب ادای فرض کی ہوا اور دوسرا بسبب ادای نفل کی اتفاق کہتی ہین علما اسپر کہ جب پانی دیکہی تیمم کرنیوالا بعد فارغ ہونیکی نماز سی تو اوسپر پہیرنا
نماز کا لازم نہین اگرچہ وقت باقی ہو اور اختلاف کیا ہی اسمین کہ جب پانی پاوی بعد داخل ہونیکی نماز مین پس مہو یعنی اکثر علما تو کہتی ہین کہ
اوس نماز کو توڑی نہین اور وہ نماز صحیح ہی اور کہا ہی امام ابوحنیفہ نی اور احمد نی ایک روایت مین کہ باطل ہو جاتا ہی تیمم اوسکا اور جب تیمم
کری اور پانی پاوی پہلی داخل ہونیکی نماز مین پس اجماع ہی علما کا اسپر کہ تیمم اوسکا باطل ہوا ۔

## الفصل الثالث

فصل تیسری عن أبي الجهيم بن الحارث بن الصمة قال أقبل النبي صلى الله عليه وسلم من نحو بئر جمل فلقيه
رجل فسلم عليه فلم يرد النبي صلى الله عليه وسلم حتى أقبل على الجدار فمسح بوجهه ويديه
ثم رد عليه السلام متفق عليه ۔ روایت ہی ابی جہیم بن حارث بن صمہ سی کہا آئی حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم طرف کوئین
جمل کی سی کہ مدینہ مین ہی پس ملا اونسی ایک شخص یعنی ابوجہیم پس سلام کیا اور نہ دیا جواب اوسکا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی یہانتک کہ آئی دیوار
پاس پس مسح کیا مونہہ اپنی کو اور ہاتون اپنی کو یعنی تیمم کیا پہر جواب دیا اوسکی سلام کا روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی ۔ وعن عمار بن
ياسر أنه كان يحدث أنهم تمسحوا وهم مع رسول الله صلى الله عليه وسلم بالصعيد لصلوة الفجر فضربوا بأكفهم الصعيد
ثم مسحوا بوجوههم مسحة واحدة ثم عادوا فضربوا بأكفهم الصعيد مرة أخرى فمسحوا
بأيديهم كلها إلى المناكب والآباط من بطون أيديهم رواه أبوداود ۔ اور روایت ہی عمار بن
یاسر سی کہ وہ تہی حدیث کرتی یہہ کہ صحابہ نی تیمم کیا مٹی سی کہ اوس حال مین کہ وہ تہی ساتہہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی واسطی نماز صبح کی
پس مارا ہاتہہ اپنی مٹی پر پہر پہیری مونہون اپنی پر پہیرنا ایک بار پہر عود کیا پس مارا ہاتہہ اپنی مٹی پر ایکبار پہر پہیری ہاتون اپنی پر سب یعنی
مونڈہون تک اور بغلون تک اندر کی جانب ہاتون اپنی کی سی روایت کی یہہ ابوداود نی ف من بطون ایدیہم مین لفظ من کا ابتدا کی
لیئی ہی یعنی پہلی ہاتون کی اندر کی طرف پر ہاتہہ پہیری نہ ہاتون کی اوپر کی طرف جیسی کہ ذکر کیا ہی اسکو مظہر نی یہہ اب [illegible] کی یا یہہ معنی مین

اتھ مونھ کا تیمم کرنا ہتھیلیوں سے پہنچوں تک مناسب ہے اس مقام کے وہ صحابی جو اس طرح تیمم کیا سب لے سکا پہنچا کر اونھوں نے دیکھا کہ لفظ ید کا آیت تیمم
کے بیچ مطلق آیا ہے پس ہاتھ کا اطلاق سب پر ہو سکتا ہے اور جمہور علما نے نظر کی کہ تیمم فرع ہے وضو کا پس جہانتک وضو میں ہاتھ دھوتے ہیں
وہیں تک تیمم میں بھی ہاتھ پہنچانا چاہیے اور روایت اسکی صحت کی تیمم میں جو آیا ہے کہ مسح کیا ذراعین پر اوس سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے ۱۲ ع **ف**
تیمم کرے مسافر اور بیمار اور جو پانی سے ایک کوس سافر ہو یا مقیم خواہ شہر میں خواہ باہر شہر کے یا سبب بیماری کے کہ ڈرتا ہو زیادتی اوسکی سے یا دیر ہو
دیر اچھے ہونے بیماری کا یا ڈر ہو دشمن کا یا درندے کا یا پیاس کا یا ڈول وغیرہ نہ بہم پہونچے تو ان سب صورتوں میں تیمم کرے اور جو چیزیں کہ جنس زمین سے
ہو مانند مٹی کی اور ریت کی اور چونے کی اور قلعی کی اور سرمے کی اور ہرتال کی اور پتھر کی اور سب جواہرات کی سواے موتی اور مونگے کی اگرچہ ان چیزوں پر
غبار نہو اور جو چیز جنس زمین سے نہو اوس سے تیمم درست ہوگا کہ غبار ہو اوس پر اور شرط تیمم کی یہہ ہے کہ عاجز ہو استعمال پانی کی سے حقیقۃً یا حکماً اور
طہارت خاک کی بھی شرط ہے اور استیعاب بھی یعنی اعضاے تیمم پر سب پر ہاتھ پھیرے کہیں خالی نرہے اور نیت اوسکی بھی اور ضرور ہے نیت کرنے اوس
عبادت مقصودہ کی کہ جو صحیح نہوتی ہو بدون طہارت کے یعنی نماز پڑہنے کی نیت کرے پس اگر تیمم کرے کافر اسلام کے لیے یا کوئی تیمم کرے سجدہ جانیکے
لیے تو اوس سے نماز جائز نہیں ہوگی اور نہیں شرط ہے تعیین حدث غسل یا جنابت کی اور طور تیمم کا یہہ ہے کہ دونوں ہاتھ زمین پر مارے اور انکو جہاڑ کر مونہہ پر
پھیرے پہر دوسری دفعہ اسیطرح مارکر جہاڑے اور پھیرے ہتھیلی داہنے ہاتھ کی اوپر کی رخ بائیں ہاتھ کے اور اندر کی رخ پر کہنی سمیت پہر اسیطرح
داہنے ہاتھ پر بایاں ہاتھ پھیرے اور برابر ہے بیچ اس کے جنبی اور محدث اور حائض اور نفاس والی اور جائز ہے تیمم پہلے آنے وقت نماز کے اور پڑہے
اوس سے جو چاہے فرض اور نفل مانند وضو کے اور جائز ہے واسطے خوف فوت ہونے نماز جنازہ کے یا عید کے ابتدا اور بنا یعنی پہلے سے اور درمیان میں
نہ واسطے خوف فوت ہونے جمعہ کے اور نماز وقتیہ کے اور نہیں توڑتا ہے اوسکو مرتد ہو جانا بلکہ توڑتی ہے اوسکو وہ چیز کہ وضو کو توڑتی ہے اور توڑتا ہے اوسکو
قادر ہونا پانی پر کہ کافی ہو طہارت کے لیے اور توڑتا ہے قادر ہونا پانی کے استعمال پر اور اگر مسافر پانی اپنے اسباب میں رکھ کر بھول گیا اور نماز پڑھ لی
تیمم سے تو پہر جب پانی یاد آوے تو نماز کو پہیرے نہیں اور مستحب ہے اوسکو کہ توقع رکھتا ہے پانی ملنے کی کہ تاخیر کرے اور نماز کو آخر وقت تک یعنی جبتک
کہ وقت مکروہ نہ آجاوے اور واجب ہے طلب کرنا پانی کا تین سو ہاتھ تک اگر گمان رکھتا ہے نزدیکی اوسکی کا اور نہیں تو نہیں اور واجب ہے خریدنا
پانی کا اگر اسکے پاس قیمت ہو اور وہ بیچا جاتا ہے مثل ثمن کو یعنی اپنی بہا او اور نہیں تو نہیں اور اگر اسکے رفیق کے پاس پانی ہو تو مانگے اوس سے پس اگر وہ نہ دے
تو تیمم کرے اور اگر تیمم کرے مانگنے سے پہلے یا جنبی تیمم کرے شہر میں واسطے خوف جاڑے کے تو جائز ہے ۱۲ منتقی

## باب الغسل المسنون

باب ہے بیچ بیان غسل مسنون کے

## الفصل الاول

فصل پہلی **عن ابن عمر** قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم اذا جاء احدکم الجمعۃ فلیغتسل متفق علیہ روایت ہے ابن عمر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جبکہ آوے ایک تمہارا جمعہ
کو پس چاہیے کہ نہاوے یہ روایت کی ہے بخاری اور مسلم نے **ف** مختار یہہ ہے کہ غسل نماز جمعہ کے لیے ہے کہ اوس طہارت سے جمعہ ادا کرے اور بعضے کہتے ہیں
کہ غسل واسطے تعظیم و تکریم دن جمعہ کے ہے اور غسل جمعہ کا مستحب ہے نزدیک جمہور کے اور امام مالک کے نزدیک واجب ہے جیسا کہ ثابت ہے ۱۲ ع ع
**وعن ابی سعید الخدری** قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غسل یوم الجمعۃ واجب علی کل محتلم
متفق علیہ اور روایت ہے ابی سعید خدری سے کہا کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ نہانا دن جمعہ کا واجب ہے ہر بالغ پر روایت
کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** واجب ہے یعنی ثابت ہے کہ نہیں لائق ہے چھوڑنا اوسکا اور یہہ معنی نہیں ہیں کہ واجب ہے تارک اوسکا گنہگار ہوتا ہے
کہا ہے علماء نے کہ اونھوں نے غسل اسکی واسطے تاکید استحباب کے ہے جیسا کہ کہتے ہیں کہ رعایت فلانے کی ہم پر واجب ہے ابتداے اسلام میں مسجد نبوی تنگ تھی

اعظم کی نزدیک یا ہر نماز کی کہی ورنہ نمازین کہی نفلون مین نہ فرضون مین تا توہم نہو وہی کہ یہ الفاظ قرآن کے ہین اور توربشتی نے کہا کہ اگر کوئی گمان
کرے کہ یہہ نماز مین تہا بنظر ظاہر اطلاق حدیث کے تو کہین گے ہم کہ یہہ نماز نفل مین ہوگا نہ فرض مین جیسا کہ صحیح حدیث حذیفہ کے آیا ہی کہ جب آنحضرت
نماز شب کے ادا کرتی تہی نہ دیکہتی تہی آیۃ رحمت پر مگر کہ ٹہیرتی تہی اور طلب رحمت کے کرتی تہی اور نہ پہنچتی تہی آیۃ عذاب پر مگر کہ ٹہیرتی تہی اور پناہ مانگتی
تہی عذاب سی اور کسی نے ان نمازونکی جہر کرتی تہی فرائض میں روایت نہین کے + ع + وعن جابر قال خرج رسول الله صلى
الله عليه وسلم على أصحابه فقرأ عليهم سورة الرحمن من أولها إلى آخرها فسكتوا فقال لقد قرأتها على الجن
ليلة الجن فكانوا أحسن مردودا منكم كنت كلما أتيت على قوله فبأي آلاء ربكما تكذبان قالوا
لا بشيء من نعمك ربنا نكذب فلك الحمد رواه الترمذي
وقال هذا حديث غريب اور روایت ہی جابر سی کہا نکلی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اپنی اصحاب پر پس پڑہی اونپر سورہ
الرحمن اول سی آخر تک پس صحابہ سب چپکی رہی پہر فرمایا حضرت نے تحقیق پڑہی تہی مین یہہ سورہ جنون پر اوس رات کہ جمع ہوئی تہی جن یعنی یا رات
لا اینکی لیے و قرآن سننی کی لیے پس تہے وہ اچہی جواب دینی میں تم سی تہا مین جبکہ پہنچتا تہا اوپر کہنے اس آیۃ کی فبای الاء ربکما تکذبان یعنی پس کونسی
نعمت کو نعمتون پروردگار اپنی کی سی جہٹلاتی ہو تم ای جن و انس تو کہتی جواب مین لا بشی من نعمک ربنا نکذب فلک الحمد یعنی نہین کوئی چیز
نعمتون تیری سے ای رب ہمارے جہٹلاتی ہین ہم تیری ہی لیے سب تعریف ہی روایت کے یہہ ترمذی نے اور کہا ترمذی نے یہہ حدیث غریب ہی + +

الفصل الثالث فصل تیسری عن معاذ بن عبد الله الجهني قال إن رجلا من جهينة أخبره أنه
سمع رسول الله صلى الله عليه وسلم قرأ في الصبح إذا زلزلت في الركعتين كلتيهما فلا أدري أنسي أم قرأ ذلك
عمدا رواه ابو داود روایت ہی معاذ بن عبد اللہ جہنی سی کہ کہا تحقیق ایک شخص نے جہینہ مین کا کہ خبر دی وسنی معاذ کو یہہ کہ سنا پیغمبر خدا
صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ پڑہی نماز صبح مین سورۃ اذا زلزلت دونون رکعتون مین پس نہین جانتا مین کہ بہول گئی یا پڑہی یہہ قصدا روایت کے یہہ ابو داود
نے ف یعنی ساری سورۃ پہلی رکعت مین پڑہی پہر ساری دوسری مین ظاہر یہہ ہی کہ اسطرح قصدا حضرت نے پڑہا بیان جواز کے لیے کہ اصل
سنت یہی ہی دائما جیسا ہی فضل عدم تکرار ہی یعنی ایک سورۃ دو رکعتون مین مکرر نہ پڑہی خصوصا فرائض مین + + وعن عروة قال إن
أبا بكر الصديق صلى الصبح فقرأ فيهما بسورة البقرة في الركعتين كلتيهما رواه مالك اور روایت ہی عروہ سی
کہ کہا تحقیق ابو بکر صدیق نے نماز پڑہی صبح کی پس پڑہی دونون رکعتون مین سورۃ البقرہ روایت کی یہہ مالک نے ف یعنی متفرق ایک سورۃ دو
مین پڑہی کچہہ ایک مین پڑہی کچہہ ایک مین یہہ بہی بیان جواز کی لیے کیا مداومت اسپر حضرت سی ثابت نہین ہوئی اکثر پوری ہی سورۃ پڑہی ہے
اور بہ تفریق پڑہنا نادر تہا + ع + وعن الفرافصة بن عمير الحنفي قال ما أخذت سورة يوسف إلا من قراءة
عثمان بن عفان إياها في الصبح من كثرة ما كان يرددها رواه مالك اور روایت ہی فرافصہ بن عمیر حنفی سی کہ کہا نہین
سیکہی مینی سورۃ یوسف مگر پڑہنی عثمان بن عفان کی اوس کو نماز صبح مین بسبب بہت پڑہنی انکی اوسکو روایت کے یہہ مالک نے ف اگر کوئی
کہے کہ علما مکروہ کہتی ہین مداومت کرنیکو سورۃ معینہ پر اسلیے کہ اسمین ترک کرنا باقی قرآن کا لازم آتا ہی پس یہہ منافی اس حدیث کی معلوم ہوتا
ہی جواب اوسکا یہہ ہی کہ علما جو مکروہ کہتی ہین مراد انکی مداومت کرنی تمام نمازون مین ہی اور حضرت عثمان سی جو ثابت ہوا ہی یہہ
نہین ہے بلکہ کثرت خاص صبح ہی کی نماز مین تہی اور بعضی علما نے لکہا ہی کہ مداومت کرنی سورۃ یوسف کے پڑہنی پر باعث حاصل ہونے سعادت

سہارہ کا **وعن** عامر بن ربيعة قال صلينا وراء عمر بن الخطاب الصبح فقرأ فيهما بسورة يوسف وسورة الحج قراءة بطيئة قيل له اذا لقد كان يقوم حين يطلع الفجر قال اجل رواه مالك اور روایت ہی عامر بن ربیعہ سی کہ کہا نماز پڑہی مینی پیچہی عمر بن الخطاب کی صبح کی پس پڑہی دونمین سورہ یوسف و سورہ حج پڑہنا ٹہیر ٹہیر کر کہا گیا واسطی عامر کی اوسوقت البتہ کہڑی ہوتی ہونگی حضرت عمر وقت طلوع فجر کی یعنی اول وقت کہڑی ہوتی ہونگی اسقدر پڑہتی تہی کہا کہ ہان روایت کی یہہ مالک نی **ف** اول وقت صبح کی نماز پڑہنی جائز ہی اسمین کچہہ خلاف نہین پس یہہ حدیث محمول ہی جواز پر نہ مختار یعنی اولویت پر اسلیئی کہ حدیث مین نہین ہی دلالت و ہمیشگی اسکی ع **وعن** عمرو بن شعيب عن ابيه عن جده قال ما من المفصل سورة صغيرة ولا كبيرة الا قد سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يؤم بها الناس في الصلوة المكتوبة رواه مالك اور روایت ہی عمرو بن شعیب سی اون نی نقل کی باپ سی یعنی شعیب سی اون نی نقل کی اپنی دادا عبد اللہ سی کہ کہا اوسنی نہین مفصل سی کوئی سورۃ چہوٹی اور نہ بڑی مگر کہ مینی سنی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ امامت کرتی تہی ساتہہ اسکی لوگون کی نماز فرض مین روایت کی یہہ مالک نی **ف** یہہ بیان جواز کی لیی ہی تاکہ معلوم کرین ہر سورۃ نماز مین جائز ہی ع **وعن** عبد الله بن عتبة بن مسعود قال قرأ رسول الله صلى الله عليه وسلم في صلوة المغرب بحم الدخان رواه النسائي مرسلا اور روایت ہی عبد اللہ بن عتبہ بن مسعود سی کہ کہا پڑہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نماز مغرب مین حم دخان روایت کی یہہ نسائی نی بطریق ارسال کی **ف** حم دونون رکعتون مین پڑہی ساتہہ حم بالبعض ع

## باب الرکوع

باب ہی بیچ بیان رکوع کی **ف** معنی رکوع کی لغت مین جہکنا اور یہہ رکن ہی نماز کا ساتہہ کتاب و سنت کی اور خاص ہماری ہی نماز مین ہی اور امتوکی نماز مین نہین ع

## الفصل الاول فصل پہلی

**عن** انس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اقيموا الركوع والسجود فوالله اني لاراكم من بعدي متفق عليه روایت ہی انس سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی سیدہا کرو رکوع اور سجود کو پس قسم ہی اللہ کی تحقیق مین البتہ دیکہتا ہون تمکو پیچہی اپنی سی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** مراد سیدہا کرنی سی ٹہیر ٹہیر کر کرنا ہی یعنی تعدیل ارکان رکوع کی ادا کرنیمین جلدی نکرو اور دیکہتا ہون پیچہی اپنی سی یہہ دیکہنا از راہ معجزہ کی تہا تحقیق اسکی باب صفة الصلوة کی تیسری فصل مین گذر چکی ہی ع **وعن** البراء قال كان ركوع النبي صلى الله عليه وسلم وسجوده وبين السجدتين واذا رفع من الركوع ما خلا القيام والقعود قريبا من السواء متفق عليه اور روایت ہی براء سی کہا تہا رکوع نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا اور سجدہ اونکا اور بیٹہنا اونکا درمیان دو سجدونکی اور جسوقت کہ اوٹہتی رکوع سی سوای کہڑی رہنی اور بیٹہنی کی یہہ چارون چیزین ہوتی تہین قریب برابر کی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** یعنی قیام کہ اسمین قراءۃ پڑہتی تہی البتہ دراز ہوتا تہا اور قعود کہ اسمین التحیات پڑہتی تہی وہ بہی دراز ہوتا تہا اور باقی ارکان رکوع اور قومہ اور سجدہ اور جلسہ سب اپسمین قریب برابر کی ہوتی ہی مقدار مین ت **وعن** انس قال كان النبي صلى الله عليه وسلم اذا قال سمع الله لمن حمده قام حتى نقول قد اوهم ثم يسجد ويقعد بين السجدتين حتى نقول قد اوهم رواه مسلم اور روایت ہی انس سی کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت کہ کہتی سمع اللہ لمن حمدہ کہڑی رہتی یہان تک کہ کہتی ہم تحقیق ترک کی وہ رکعت پہر سجدہ کرتی اور بیٹہتی درمیان دونون سجدون کی

یہانتک کہ کہتے ہم تحقیق ترک کیا سجدہ روایت کی یہہ مسلم نی **ف** یعنی بعد رکوع کی دیر تک کہڑے رہتی حتی کہ ہم گمان کرتی کہ یہہ بہول
کر سجدہ کا رکوع کیا ہی ترک کرتی اور قیام از سر نو شروع کیا اسیطرح بعد سجدے کی اتنی دیر ٹہیرتی کہ ہم جانتی کہ سجدہ کیا ہوا ترک کر دیا اور ظاہر
یہہ ہی کہ یہہ درازی نوافل مین ہوتی ہوگی یا فرضون مین ہوتی ہو کبہی کبہی واسطی بیان جواز کی ش ح ع + **وعن** عائشۃ قالت کان النبی
صلی اللہ علیہ وسلم یکثر ان یقول فی رکوعہ وسجودہ سبحانک اللہم ربنا وبحمدک اللہم اغفر لی یتأول القرآن متفق علیہ
اور روایت ہی عائشہ سی کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم بہت کہتی رکوع اپنی مین و سجدہ اپنی مین پاک ہی تو یا الہی ای پروردگار ہمارے
اور پاکی بیان کرتی مین ہم ساتہہ تعریف تیری کی یا الہی بخش مجکو عمل کرتی تہی موافق قرآن کی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف**
یعنی قرآن مین جو اللہ تعالی نی فرمایا ہی فسبح بحمد ربک واستغفرہ یعنی پس پاکی بیان کر ساتہہ تعریف پروردگار اپنی کی اور بخشش مانگ واسطی اس امر کو
بجا لاتی تہی کہ رکوع و سجود مین تسبیح اور تعریف کرتی اور بخشش مانگتی اسلیی کہ رکوع و سجود افضل حالات خضوع و خشوع کی ہین اور اور حدیثون سی
معلوم ہوتا ہی کہ سوای رکوع و سجود کی بہی اسکو پڑہتی تہی یا ہی کہ اکثر ذکر آنحضرت کا آخر عمر مین بعد اوترنی سورہ اذا جاء کی یہی تہا + ح **وعنہا**
ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یقول فی رکوعہ وسجودہ سبوح قدوس رب الملائکۃ والروح رواہ مسلم
اور روایت ہی انہین سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تہی کہتی رکوع اپنی مین اور سجدہ اپنی مین بہت پاک ہی نہایت پاک ہی پروردگار فرشتون کا
اور روح کا یعنی جبرئیل کا روایت کی یہہ مسلم نی **وعن** ابن عباس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الا انی نہیت
ان اقرأ القرآن راکعا او ساجدا فاما الرکوع فعظموا فیہ الرب واما السجود فاجتہدوا فی الدعاء فقمن ان یستجاب لکم رواہ مسلم
اور روایت ہی ابن عباس سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی خبردار ہو تحقیق مین منع کیا گیا ہون یہہ کہ پڑہون مین قرآن رکوع
کی حالت مین یا سجدی کی حالت مین پس ایسی پر رکوع جو ہی پس بڑائی بیان کرو اسمین رب کی اور سجدہ جو ہی پس کوشش کرو دعا مانگنی مین پس لائق
ہی یہہ کہ قبول کیجاوی تمہاری روایت کی یہہ مسلم نی **ف** نہی قرآن پڑہنی کی رکوع و سجود مین تنزیہی ہی اور بعضون نی کہا تحریمی ہی اور
راز منع کا یہہ ہی کہ اللہ تعالی نی ہر ہیئت کو ہیئتون نماز سی مقرر کیا ہی واسطی ایک نوع کی انواع ذکر سی پس قیام کو کہ اول ہیئت ہی واسطی اعظم اذکار
کی مقرر کیا اور وہ قرآن ہی کہ افضل اذکار کا ہی اور بعد مقرر کرنی اللہ تعالی کی گنجایش کسیکی نہین ہی کہتا کہ خلاف اوسکا کرین اور اگر کرینگی تو حرام ہوگا
یا مکروہ اور یہہ امر تعبدی ہی کہ عقل ہماری کنہ اوسکی نہین معلوم کر سکتی اور بڑائی بیان کرو رب کی یعنی رکوع مین کہو سبحان ربی العظیم پڑہو اور
سجدہ مین جو دعا کرنیکو فرمایا تو دعا دو قسم کی ہوتی ہی ایک تو یہہ کہ اللہ تعالی سی مطلب اپنا مانگی اور دوسری یہہ کہ ثنا اور حمد اور تکبیر اوسکی کری
کیونکہ تعریف وغیرہ کرنی بہی حقیقۃ مین دعا ہی ہوتی ہی پس سجدہ مین جو بہت دعا کرنیکو فرمایا دونون قسمون کو شامل ہی پس اس سی معلوم ہوا کہ
حنفیہ نی اقتصار ذکر ہی پر کیا اور صریح دعا سی منع کرتی ہین وہی بجالانی امر دعا کی سی خالی نہین کہ اللہ تعالی نی فرمایا ہی من شغلہ ذکری عن
مسألتی اعطیتہ افضل ما اعطی السائلین یعنی جسکو باز رکہا میری ذکر نی سوال کرنی میری دیتا ہون اوسکو افضل اوس چیز سی کہ دیتا ہون مانگنی والونکو لیکن
چاہیی یون کہ اسوقت مین ذکر خلوص کسی کری اور بعضی محققین حنفیہ نی تطبیق اسمین یون بیان کی ہی کہ نوافل مین دعا صریح کری اور فرائض مین
اقتصار تسبیحات پر کری + ع ح + **وعن** ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا قال الامام سمع اللہ لمن حمدہ
فقولوا اللہم ربنا لک الحمد فانہ من وافق قولہ قول الملائکۃ غفر لہ ما تقدم من ذنبہ
متفق علیہ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہتا ہی امام سنا اللہ نی واسطی

اوسکی کر تعریف کی اوسکی پس کہو یا الہی ای رب ہمارے واسطے تیری ہی حمد ہے پس تحقیق جو شخص کہ موافق ہو کہنا اوسکا کہنے فرشتونکی بخشی جاتی ہین
واسطے اوسکے گناہ اوسکے جو کہ پہلے کیے ہین روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** کلام متعلق اسمقام کا باب القراءة کی پہلی فصل مین گذر چکا اور گناہ
صغیرہ موافق وعدہ کی بخشی جاتی ہین اور کبائر بھی از راہ فضل کی چاہیے تو بخشدے ۱۲ شرح **وعن** عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِي اَوْفٰى قَالَ كَانَ
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا رَفَعَ ظَهْرَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ
مِلْءُ السَّمٰوٰتِ وَمِلْءُ الْاَرْضِ وَمِلْءُ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے عبداللہ بن ابی اوفی سے
کہ کہا تھا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت کہ اوٹھاتے پیٹھ اپنی رکوع سے کہتے سنا اللہ نے واسطے اوسکے کہ تعریف کی اوسکی یا الہی ای رب
ہمارے واسطے تیرے ہی تعریف آسمانون بھر اور زمینون بھر اور بقدر بھرنے اوس چیز کی کہ چاہے تو بعد اسکے یعنی بعد آسمان و زمین کے اور چیزین کہ
ہنوز نہین پیدا کی ہین پیدا کرے روایت کی یہہ مسلم نے **ف** کلمات جو بعد ربنا لک الحمد کے ہین نماز نفل مین پڑھتے ہین حنفیہ کے نزدیک ۱۲ ح
**وعن** اَبِي سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ قَالَ اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ
مِلْءُ السَّمٰوٰتِ وَمِلْءُ الْاَرْضِ وَمِلْءُ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ اَهْلَ الثَّنَاءِ وَالْمَجْدِ اَحَقُّ مَا قَالَ الْعَبْدُ وَكُلُّنَا لَكَ
عَبْدٌ اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ رَوَاهُ مُسْلِمٌ
اور روایت ہے ابی سعید خدری سے کہ کہا تھا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت کہ اوٹھاتے سر اپنا رکوع سے کہتے یا الہی پروردگار ہمارے
واسطے تیرے ہی تعریف آسمانون بھر اور زمین بھر اور بقدر بھرنے اوس چیز کی کہ چاہے تو کسی چیز سے پیچھے آسمانون و زمین کے ای لائق تعریف و بزرگی
کے لائق تر ہے اوس چیز سے کہ کہا بندہ نے یعنی حضرت نے یا سب بندون نے اور سب ہم تیرے ہی بندے ہین یا الہی نہین کوئی روکنے والا اوس چیز کو کہ
دے تو نے اور نہین کوئی دینے والا اوس چیز کو کہ منع کیا تو نے اور نہین نفع دیتی دولتمند کو عذاب تیرے سے دولتمندی روایت کی یہہ مسلم نے ۱۲
**وعن** رِفَاعَةَ بْنِ رَافِعٍ قَالَ كُنَّا نُصَلِّيْ وَرَاءَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا رَفَعَ رَاْسَهُ مِنَ الرَّكْعَةِ
قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ فَقَالَ رَجُلٌ وَرَاءَهُ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُبَارَكًا فِيْهِ فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ
مَنِ الْمُتَكَلِّمُ اٰنِفًا قَالَ اَنَا قَالَ رَاَيْتُ بِضْعَةً وَثَلٰثِيْنَ مَلَكًا يَبْتَدِرُوْنَهَا اَيُّهُمْ يَكْتُبُهَا اَوَّلُ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ
اور روایت ہے رفاعہ بن رافع سے کہ کہا تھے ہم نماز پڑھتے پیچھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پس جب اوٹھاتے سر اپنا رکوع سے کہتے سنا اللہ نے واسطے
اوسکے کہ تعریف کی اوسکی پس کہا ایک شخص نے کہ تھا پیچھے حضرت کے ای رب ہمارے واسطے تیرے ہے تعریف تعریف بہت پاک یعنی آمیزش شرک و ریا سے برکت
کیگئی اوسمین یعنی ساتھ کثرت و اخلاص و حضور کے پس جب پھرے حضرت نماز سے فرمایا کون تھا بولنے والا یعنی ان کلمونکا پڑھنے والا کہا
ایک شخص نے مین تھا فرمایا کہ دیکھا مینے کتنے اوپر تیس فرشتے مین کہ جلدی کرتے ہین کونسا اونمین سے لکھے ثواب ان کلمونکا پہلے روایت کی یہہ بخاری
نے **الفصل الثانی** فصل دوسری **عن** اَبِي مَسْعُوْدٍ الْاَنْصَارِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
لَا تُجْزِئُ صَلٰوةُ الرَّجُلِ حَتّٰى يُقِيْمَ ظَهْرَهُ فِي الرُّكُوْعِ وَالسُّجُوْدِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ
مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ روایت ہے ابی مسعود انصاری سے کہ کہا فرمایا رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم نے نہین کفایت کرتی اور قبول نہین ہوتی نماز آدمی کی یہانتک کہ سیدھی کرے پیٹھ اپنی رکوع مین اور سجدہ مین روایت
کی یہہ ابو داود اور ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ اور دارمی نے اور کہا ترمذی نے یہہ حدیث حسن صحیح ہے **ف** شرح منیۃ المصلی

ہین لکھا ہی تعدیل ارکان کی یعنی رکوع سجود مین آرام ٹھیرنا کہ سب عضا اپنی ٹھکانی پر آجاوین فرض ہی نزدیک ابو یوسف کی اور تینون
اماموں کی بموجب اس حدیث کی اور ادنی مقدار اوسکی بقدر ایک تسبیح کی ہی اور واجب ہی نزدیک ابو حنیفہ اور محمد رح کی پہر کہا شرح منیہ
مین کہ اسیطرح قومہ رکوع سی اور جلسہ دونون سجدون مین اور طمانیت سب میں فرض ہین نزدیک ابی یوسف کی اور نزدیک امام اعظم رح اور
امام محمد رح کی سنت ہین اور ابن ہمام نی کہا ہی لایق ہی کہ ہووی قومہ اور جلسہ واجب ✦ ع ✦ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ قَالَ لَمَّا
نَزَلَتْ فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اجْعَلُوْهَا فِيْ رُكُوْعِكُمْ فَلَمَّا نَزَلَتْ سَبِّحِ اسْمَ
رَبِّكَ الْأَعْلَى قَالَ اجْعَلُوْهَا فِيْ سُجُوْدِكُمْ رَوَاهُ أَبُوْدَاؤُدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ اور روایت ہی عقبہ بن
عامر سی کہ کہا جب اوتری یہہ آیت پس پاکی بیان کر نام پروردگار اپنی بڑی کی فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کرو تم مضمون اس آیہ
کا رکوع اپنی مین یعنی کہو سبحان ربی العظیم پہر جب اوتری یہہ آیۃ پاکی بیان کر نام پروردگار اپنی بلند کی فرمایا کرو تم مضمون اسکا سجدے اپنی
مین یعنی پڑہو سبحان ربی الاعلی روایت کی یہہ ابوداود اور ابن ماجہ اور دارمی نی وَعَنْ عَوْنِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ
قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا رَكَعَ أَحَدُكُمْ فَقَالَ فِيْ رُكُوْعِهِ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ فَقَدْ تَمَّ
رُكُوْعُهُ وَذٰلِكَ أَدْنَاهُ وَإِذَا سَجَدَ فَقَالَ فِيْ سُجُوْدِهِ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْأَعْلَى ثَلٰثَ مَرَّاتٍ فَقَدْ تَمَّ سُجُوْدُهُ وَذٰلِكَ
أَدْنَاهُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْدَاؤُدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ لَيْسَ إِسْنَادُهُ بِمُتَّصِلٍ لِأَنَّ عَوْنًا
لَمْ يَلْقَ ابْنَ مَسْعُوْدٍ اور روایت ہی عون بن عبد اللہ سی وہ نقل کرتی ابن مسعود سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ و
سلم نی جسوقت کہ رکوع کری ایک تمہارا پس کہی رکوع اپنی مین سبحان ربی العظیم تین بار پس تحقیق پورا ہوا رکوع اوسکا اور یہہ ہی ادنا درجہ
اوسکا اور جسوقت کہ سجدہ کری پس کہے سجدی اپنی مین پاک ہی پروردگار میرا بلند تین بار پس تحقیق پورا ہوا سجدہ اوسکا اور یہہ ادنی درجہ اوسکا
ہی روایت کی یہہ ترمذی اور ابوداود اور ابن ماجہ نی اور کہا ترمذی نی نہین سند اسکی متصل سواسطی کہ تحقیق عون نی نہین ملاقات کی ابن
مسعود سی ف یعنی ادنی درجہ کمال سنت کا تین بار ہی والا اصل سنت ایکبار مین بہی ادا ہو جاتی ہی اور اوسط درجہ کمال کا پانچ بار ہی اور
اعلی درجہ سات بار اور نہایت کمال کی کچھہ حد نہین اور بعضون نی دس تک کہا ہی اور بعضون نی قریب مقدار قیام کی لیکن امام کو رعایت مقتدیو
کی لازم ہی اور ساتھہ حدیث منقطع کی دلیل پکڑنا ضرر نہین رکھتا اسلیے کہ اوسپر عمل کرنا فضائل اعمال مین جائز ہی جماعا ✦ ح ع ✦ وَعَنْ
حُذَيْفَةَ أَنَّهُ صَلَّى مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَانَ يَقُوْلُ فِيْ رُكُوْعِهِ سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْمِ وَفِيْ سُجُوْدِهِ سُبْحَانَ
رَبِّيَ الْأَعْلَى وَمَا أَتَى عَلَى آيَةِ رَحْمَةٍ إِلَّا وَقَفَ وَسَأَلَ وَمَا أَتَى عَلَى آيَةِ عَذَابٍ إِلَّا وَقَفَ وَتَعَوَّذَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ
وَأَبُوْدَاؤُدَ وَالدَّارِمِيُّ وَرَوَى النَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ إِلَى قَوْلِهِ الْأَعْلَى وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ
هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ اور روایت ہی حذیفہ سی کہ اونہون نی نماز پڑہی ساتھہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اور تہی حضرت کہتی رکوع
اپنی مین سبحان ربی العظیم اور سجدہ اپنی مین سبحان ربے الاعلی اور نہین آتے تہی کسی آیۃ رحمت پر مگر کہ ٹہیرتی اور مانگتی دعا اور نہین آتی کسی آیہ
عذاب کی پر مگر کہ ٹہیرتی اور پناہ مانگتی عذاب سی روایت کی یہہ ترمذی اور ابوداود اور دارمی نی اور روایت کی نسائی اور ابن ماجہ نی قول
اونکی الاعلی تک اور کہا ترمذی نی یہہ حدیث حسن صحیح ہی ف حمل کیا ہی اس حدیث کو علما ہمارے نی اور مالکیہ نی اسپر کہ یہہ نماز حضرت کے نفل تہی سلیے
کہ وہ جائز نہین کہتی ہین پناہ مانگنی اور دعا مانگنی درمیان قراۃ کی نماز فرض مین اور ممکن ہے حمل اسکا جواز پر کہ کبھی حضرت نی بیان

جواز

جواز کی لیے یون ہی کیا ہو فرضون مین اور لکہا ہی شیخ جزری نی کہ یہہ حدیث مسلم نی نہی روایت کی ہی پس اسکو حسانین لانا تہا بلکہ صحاح مین لانا مولف ؒ ع

## الفصل الثالث

فصل تیسری عن عوف بن مالک قال قمت مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فلما رکع مکث قدر سورۃ البقرۃ ویقول فی رکوعہ سبحان ذی الجبروت والملکوت والکبریاء والعظمۃ رواہ النسائی روایت ہی عوف بن مالک سی کہا نماز پڑہی مین ساتہہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پس جبکہ رکوع کیا ٹہیری بقدر سورہ بقرہ کی اور کہتی تہی رکوع اپنی مین پاک ہی صاحب قہر اور بادشاہت کا اور بڑائی اور بزرگی کا روایت کی یہہ نسائی نی ف یہہ نماز تہجد کی تہی اور بعضون نی کہا ہی کہ نماز کسوف کی تہی ؒ ح وعن ابن جبیر قال سمعت انس بن مالک یقول ما صلیت وراء احد بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اشبہ صلوۃ بصلوۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من ہذا الفتی یعنی عمر بن عبد العزیز قال فحزرنا رکوعہ عشر تسبیحات وسجودہ عشر تسبیحات رواہ ابو داود والنسائی اور روایت ہی ابن جبیر سی کہ کہا سنا مینی انس بن مالک سی کہتی تہی نہین پڑہی مینی نماز پیچہی کسیکی بعد وفات رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی کہ بہت مشابہ ہو نماز مین ساتہہ نماز رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی اس نوجوان سی یعنی عمر بن عبد العزیز سی کہا ابن جبیر نی کہ کہا انس نی پس اندازہ کیا ہمنی حضرت کی رکوع کا یا عمر کی رکوع کا دس تسبیحین اور سجود انکا دس تسبیحین روایت کی یہہ ابو داود اور نسائی نی ف یعنی جتنی دیر مین کہ وہ رکوع کرتی یا سجدہ کرتی اوتنی دیر مین ہم دس تسبیحین پڑہ لیتی تہی پس وہی دس تسبیحین پڑہتی ہون گی یا کم یا زیادہ ؒ ح وعن شقیق قال ان حذیفۃ رای رجلا لا یتم رکوعہ ولا سجودہ فلما قضی صلوتہ دعاہ فقال لہ حذیفۃ ما صلیت قال واحسبہ قال ولو مت مت علی غیر الفطرۃ التی فطر اللہ محمدا صلی اللہ علیہ وسلم رواہ البخاری اور روایت ہی شقیق سی کہ کہا تحقیق حذیفہ نی دیکہا ایک شخص کو کہ نہین پورا کرتا رکوع اپنا اور نہ سجدہ اپنا پس جب پڑہ چکا وہ نماز اپنی بلایا اوسکو اور کہا اوسکو حذیفہ نی نہین نماز پڑہی تو نی یعنی پوری کہا شقیق نی اور گمان کرتا ہون حذیفہ کو کہ اوس شخص کو یہہ بہی کہا اور اگر مری یعنی بغیر توبہ کی ایسی نماز سی تو مریگا اوپر غیر فطرۃ کی یعنی غیر طریقی اسلام کی وہ طریقہ کہ پیدا کیا اللہ تعالی نی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اوسکا وہ مریگا روایت کی یہہ بخاری نی ف وہ شخص رکوع اور سجود کا کوئی واجب ترک کرتا تہا اوسپر مبالغۃ اور تشدیداً فرمایا کہ جب نماز پوری نہوی تو گویا بالکل ہی نہوی پس جو کوئی ترک کرتا ہی نماز قصداً وہ کافر ہوتا ہی نزدیک اکثر صحابہ اور تابعین کے اور نزدیک اکثرون کی جب کافر ہوتا ہی کہ حلال جانکر ترک کری غرضکہ ہر نوع اسکی وعید مین تامل کری اور رکوع وسجود اچہی طرح کیا کری اسکی ترک کو سہل نجانی ؒ ع ح ؒ وعن ابی قتادۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اسوء الناس سرقۃ الذی یسرق من صلوتہ قالوا یا رسول اللہ وکیف یسرق من صلوتہ قال لا یتم رکوعہا ولا سجودہا رواہ احمد اور روایت ہی ابی قتادہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی بہت بُرا لوگون مین باعتبار چرانی کی وہ شخص ہے کہ چوری کری نماز اپنی سی عرض کیا صحابہ نی یا رسول اللہ اور کیونکر چراتا ہی نماز اپنی سی فرمایا نہ پورا کری رکوع نماز کا اور نہ سجدہ اوسکا روایت کی یہہ احمد نی ف چور نمازکا مالکے چور سی بُرا اسلیے ہی کہ مال کا چرانی والا دنیا مین اوس سی فائدہ اوٹہاتا ہی او رکبہو البتہ ہی اوسکی مالک سی یا کاٹی جاتی مین ہاتہہ اوسکی پس نجات پاتا ہی عذاب سے آخرت مین بخلاف اس چور کی کہ وہ چراتا ہی حق نفس اپنی کا ثواب سے اور بدل کرتا ہی اوس سی عذاب کو اور رہاتہہ

جو کہ لکہتا ہین سوا اوسی ضرر کی ہے ۔ **وعن** النعمان بن مرة ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال ما ترون فی الشارب والزانی والسارق وذلک قبل ان تنزل فیهم الحدود قالوا الله ورسوله اعلم قال هن فواحش وفیهن عقوبة واسوأ السرقة الذی یسرق من صلوته قالوا وکیف یسرق من صلوته یا رسول الله قال لا یتم رکوعها ولا سجودها رواه مالک وروی الدارمی نحوه اور روایت ہی نعمان بن مرہ سی کہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی فرمایا کہ کیا گمان کرتی ہو تم بیچ حق شراب پینی والی کی اور زنا کرنی والی کی اور چوری کرنیوالیکی یعنی گناہ انکا کس قدر ہی اور یہہ پوچہنا پہلی نازل ہونی حدون کی تہا کہا صحابہ نی اللہ اور رسول اوسکا داناتر ہی کہا کہ یہہ ہین گناہ کبیرہ اور ان مین ہے سزا اور بہت برے چوری چوری اوسکی ہی کہ چراوی نماز اپنی مین سی کہا صحابہ نی اور کس طرح چراوی نماز اپنی مین سی ای رسول خدا کی فرمایا نہ پورا کری رکوع اوسکا اور نہ سجدہ اوسکا روایت کی یہہ مالک نی اور روایت کی دارمی نی مانند اسکی **ف** لفظ ترون ت کی زبر سی ہی معنی اوسکی یہہ ہین کہ کیا اعتقاد کرتی ہو اور ایک نسخہ مین ت کی پیش سی ہے معنی اوسکی یہہ ہین کہ کیا گمان کرتی ہو اور یہہ پہلی نازل ہونی حدون کے تہا یہہ راوی نی بیان کیا وجہ سوال کو کہ حضرت نی یہہ سوال پہلی اوترنی حدون کی کیا تہا کہ جبتک برائی ان افعال کی اچہی طرح نہ معلوم ہے اور بعد اوترنی حدون کے شک نہ رہا انکی برائی مین ۔

## باب السجود وفضله

باب ہی بیچ بیان کیفیت سجدہ کرنی کے اور بزرگی اوسکی کی **ف** معنی سجدہ کی لغت مین ہین سر زمین پر رکہنا اور عاجزی کرنی اور شرع مین معنی اسکی یہہ ہین کہ سر زمین پر رکہنا اوپر وجہ مخصوص کی ۔

## الفصل الاول

فصل پہلی **عن** ابن عباس قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم امرت ان اسجد علی سبعة اعظم علی الجبهة والیدین والرکبتین واطراف القدمین ولا نکفت الثیاب ولا الشعر متفق علیه روایت ہی ابن عباس سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ حکم کیا گیا ہون مین یہہ کہ سجدہ کرون مین سات ہڈیون پر پیشانی پر اور دونون ہاتون پر اور گہٹنون پر اور پنجون پر دونو قدمون کی اور نہ اکہٹا کرین ہم کپڑونکو اور نہ بالون کو روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** سجدہ کرون مین سات ہڈیون پر یعنی سجدہ کیوقت یہہ سب زمین پر رکہون اور اکثر اماموں کا مذہب یہہ ہی کہ سجدہ پیشانی اور ناک سی دونون سی کری بغیر اسکی سجدہ روا نہین ہوتا اور امام ابو حنیفہ اور صاحبین کے نزدیک اگر پیشانی ہی فقط کری جائز ہی لیکن مکروہ ہی بغیر عذر کی اور اگر ناک سی فقط کری تو صاحبین اور شافعی کی نزدیک جائز نہین مگر جبکہ پیشانی مین عذر ہو تو ناک سی جائز ہے اور امام ابو حنیفہ سی دو روایتین ہین ایک روایت مین جائز نہین اور ایک روایت مین جائز ہی لیکن مکروہ اور رکہنا قدمونکا سجدہ مین ضرور ہی اگر دونون پانو سجدی مین اوٹہالی تو نماز فاسد ہوتی ہی اور اگر ایک اوٹہالیو تو مکروہ ہی اور سجدی مین فرض ہی رکہنا اونگلی قدم کا طرف قبلہ کی اگرچہ ایک ہو اور اگر نہ رکہی تو نہین جائز اور لوگ اس سی ہین غافل کذا فی الدر المختار اور ایک جگہہ درمختار مین ذکر کیا ہی کہ فرض ہی سجدہ کرنا ساتہہ پیشانی کی اور دونون قدمون کی رکہنا ایک انگلی کا دونون قدمون میں سے شرط ہی اور رکہنا ہاتونکا اور زانوکا سنت ہے نزدیک حنفیہ اور شافعیہ کی اور نہ اکہٹا کرین کپڑونکو یعنی سجدی میں جاتی وقت کپڑی سمیٹین تا خاک آلودہ نہون اس سی بہی منع فرمایا بغیر اس غرض کے یون ہین سمیٹین یا دامن باندہ لین یہہ بہی منع ہی اور اکہٹا کرنا بالونکا یہہ ہی کہ جمع کر کر دستار وغیرہ مین کہہ لی یہہ بہی مکروہ ہی چاہیی یون کر چہوڑی کہ تا وہ بہی سجدہ کرین ساتہ ۔ **وعن** انس قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم اعتدلوا فی السجود ولا یبسط احدکم ذراعیه انبساط الکلب متفق علیه اور روایت ہی انس سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم

ے کہ ٹہیرو تم سجدے مین اور نہ بچھاوے ایک تمہارا دونون ہاتہہ اپنی مانند بچھانی کتی کی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** ظاہر یہہ ہے کہ
مراد اعتدال سی طمانینۃ ہی یعنی خاطر جمعی سی سجدی مین ٹہیرنا اور طیبی نی کہا ہی کہ مراد اعتدال سی سجدہ مین یہہ ہی کہ ہموارہ رکہی منہہ اور زمین
پر رکہی دونون ہاتہہ اور اوٹہائی رکہی زمین سی دونون کہنیان اپنی اور الگ رکہی پیٹ کو رانون سی م ح + **وعن** البراء بن عازب
قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا سجدت فضع كفيك وارفع مرفقيك رواه مسلم اور روایت
ہے براء بن عازب سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ سجدہ کری تو پس رکہہ زمین پر دونون ہاتہہ اپنی اور بلند کر دونون
کہنیان اپنی روایت کیے یہہ مسلم نی **ف** سجدے مین ہاتہہ زمین پر کانون کے سامنی رکہی اور انگلیان ملی رکہی اور ساتہہ کہلی رکہی کہ کپڑی سی ڈہکنی مکروہ
ہین اور بلند کر کہنیان یعنی زمین سی یا دونون پہلوون سی یہہ حکم خاص مردون ہی کی لیی ہی عورتون کو چاہیی کہ کہنیان زمین پر رکہین اور
پہلوونسی ملی رکہین کہ ستر اسمین خوب ہوتا ہی م ع ح + **وعن** ميمونة قالت كان النبي صلى الله عليه وسلم اذا سجد جافى
بين يديه حتى لو ان بهمة ارادت ان تمر تحت يديه مرت هذا لفظ ابي داود كما صرح في شرح السنة
باسناده ولمسلم بمعناه قالت كان النبي صلى الله عليه وسلم اذا سجد لو شاءت بهمة ان تمر بين
يديه لمرت اور روایت ہی میمونہ سی کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت کہ سجدہ کرتی فرق سی رکہتی
دونون ہاتہہ اپنی یہانتک کہ اگر بچہ بکری کا چاہتا گذرنا بیچ ہاتون اونکی تو گذر جاتا یہہ لفظ ابو داود کی ہین جیسا کہ خود بیان کیا بغوی نے شرح
السنہ مین ساتہہ اسناد اپنی کی اور مسلم مین معنی اسکی ہین یعنی لفظ اوسکی اور ہین کہ وہ یہہ ہین کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت سجدہ کرتی اگر چاہتا
بچہ بکری کا گذرنا آگی ہاتون اونکی کی البتہ گذر جاتا **ف** فرق سی کہتی دونون ہاتہہ اپنی یعنی دونون بازو پہلو سی اور پیٹ رانسی الگ رکہتی
اور بکری کا بچہ جب پیدا ہوتا ہی تو اوسکو سخلہ کہتی ہین اور جب بڑا ہوتا ہی اور راہ چلنی لگتا ہی تو اوسکو بہمہ کہتی ہین اور یہہ لفظ ابو داود کے
ہین مقصود مولف کا اعتراض کرنا ہی صاحب مصابیح پر کہ الفاظ ابو داود کو پہلی فصل مین لانا مناسب تہا کیونکہ اوسمین شیخین ہی کی روایتین
ہوتی ہین م ح + **وعن** عبد الله بن مالك ابن بحينة قال كان النبي صلى الله عليه وسلم اذا سجد
فرج بين يديه حتى يبدو بياض ابطيه متفق عليه اور روایت ہی عبد اللہ بن مالک ابن بحینہ سی کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت کہ سجدہ
کرتی کہولتی ہاتہہ اپنی یہانتک کہ ظاہر ہوتی سفیدی بغلون اونکی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** بحینہ نام عبد اللہ کی ماں کا ہی
اور مالک باپ عبد اللہ کا ہی اسی لیی مالک کو ساتہہ تنوین کے پڑہتی ہین اور الف درمیان مالک و ابن کی ثابت لکہتی ہین تا نجانین لوگ کہ مالک بیٹا
بحینہ کا ہی بلکہ عبد اللہ ہی کی دونون صفتین ہین ابن مالک ہی و ابن بحینہ ہی اور ظاہر یہہ ہی کہ جس نماز مین کہ عبد اللہ نی حضرتؐ کو دیکہا اوسمین
بدن مبارک پر کپڑا نہ تہا یا مراد یہہ ہی کہ جگہہ بغل کے معلوم ہوتی تہی اور سفیدی بغلون کی ایسی کہی کہ بغلین حضرت کی سفید تہین جیسا کہ تمام بدن
تہا کہ کدر اور سیاہ نہ تہین جیسی کہ اور لوگون کے ہوتی ہین م ح + **وعن** ابي هريرة قال كان النبي صلى الله عليه وسلم يقول في سجوده
اللهم اغفر لي ذنبي كله دقه وجله واوله واخره وعلانيته وسره رواه مسلم اور روایت
ہے ابی ہریرہ سی کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کہتی سجدی اپنی مین الٰہی بخش میری لیی گناہ میری سب چہوٹی اور بڑی اور پہلی اور پچہلی اور ظاہر
اور چہپی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** یعنی کبہی یہہ دعا پڑہتی تہی پر احتمال ہی کہ تسبیح کی ساتہہ پڑہتی ہون یا بدون اوسکی اور چہپی گناہون سی
وہ مراد ہین کہ لوگون سی چہپی ہوئی ہین ورنہ اللہ تعالی کی آگی دونون برابر ہین یعلم السر واخفی یعنی جانتا ہی وہ پوشیدہ اور بہت پوشیدہ کو

ت + وعن عائشۃ قالت فقدت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لیلۃ من الفراش فالتمستہ فوقعت یدی علی بطن قدمیہ وھو فی المسجد وھما منصوبتان وھو یقول اللھم انی اعوذ برضاک من سخطک وبمعافاتک من عقوبتک واعوذ بک منک لا احصی ثناء علیک انت کما اثنیت علی نفسک رواہ مسلم

اور روایت ہی عائشہ سی کہا نہ پایا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک رات بچھونی پر پس ڈہونڈہا مینی اونکو پس جا پہونچی ہاتھہ میری حضرت کی قدمون پر اوسطح کہ وہ سجدہ مین تہی اور دونون قدم کہڑی تہی اور وہ کہتی تہی یا الٰہی تحقیق مین پناہ مانگتا ہون ساتہہ رضامندی تیری کے غضب تیری سی یعنی اون افعال سی کی لازم کری غضب کو تجہہ یا میری امت پر اور ساتہہ عافیت تیری کی عذاب تیری سی اور پناہ مانگتا ہون ساتہہ تیری تجہہ سی یعنی ساتہہ رحمت تیری کی قہر تیری سی نہین گن سکتا مین تعریف تجہہ پر تو ویسا ہی ہی کہ جیسی تعریف کی تونی اوپر ذات اپنی کی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** اعوذ بک منک حاصل پہلی فقرونکا ہی اور اس حدیث سی معلوم ہوا کہ عورت کی چہونی سی وضو مرد کا نہین ٹوٹتا جیسیکہ مذہب ہمارا ہی وہ نہین گن سکتا مین تعریف تجہہ یعنی مین طاقت نہین رکہتا کہ تیری تعریف کرسکون جیسیکہ تو مستحق ہی ویسا تو ویسا ہی ہی جیسیکہ تعریف کی تونی اپنی ذات پر یعنی اس آیۃ مین فللہ الحمد رب السموات ورب الارض رب العالمین ولہ الکبریاء فی السموات والارض وھو العزیز الحکیم یعنی اللہ کے لیے سب تعریف ہی وہ پروردگار آسمانونکا اور پروردگار زمین کا ہی پروردگار عالمونکا اور اوسیکی لیے ہی بزرگی آسمانون اور زمین میں اور وہ غالب دانا ہی + ع

وعن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اقرب ما یکون العبد من ربہ وھو ساجد فاکثروا الدعاء رواہ مسلم اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی بہت نزدیک ہونا بندی کا اپنی رب سے تحقیق ہی وہ حالیکہ وہ سجدہ مین ہوتا ہی پس بہت کرو دعا روایت کیے یہہ مسلم نی **ف** اللہ تعالی بہرحال بندی سی نزدیک ہی و سجدہ مین سب سے زیادہ نزدیک ہوتا ہی یعنی راضی ہوتا ہی بندیسی اور دعا قبول کرتا ہی سلیی حکم دعا کا فرمایا + ع + وعنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا قرأ ابن آدم السجدۃ فسجد اعتزل الشیطن یبکی یقول یا ویلتی امر ابن آدم بالسجود فسجد فلہ الجنۃ وامرت بالسجود فابیت فلی النار رواہ مسلم اور روایت ہی ونہین سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ پڑہتا ہی بیٹا آدم کا آیۃ سجدی کی پھر سجدہ کرتا ہی اپنی پڑہنی والا یا سننی والا ایکطرف ہو جاتا ہی شیطان روتا ہوا کہتا ہی ای مصیبت ہی حکم کیا گیا بیٹا آدم کا ساتہہ سجدہ کی پس سجدہ کیا اس نی پس اوسکو بہشت ہی اور حکم کیا گیا مین ساتہہ سجدی کی پس نا فرمانی کی مینی پس میری لیی آگ ہی روایت کی یہہ مسلم نی

وعن ربیعۃ بن کعب قال کنت ابیت مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاتیتہ بوضوئہ وحاجتہ فقال لی سل فقلت اسألک مرافقتک فی الجنۃ قال اوغیر ذلک قلت ھو ذاک قال فاعنی علی نفسک بکثرۃ السجود رواہ مسلم اور روایت ہی ربیعۃ بن کعب سی کہا تہا مین کہ رات گذارتا تہا مین ساتہہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پس لاتا مین حضرت کی پاس پانی وضو کا اور حاجت اونکی یعنی مسواک اور مصلی وغیرہ پس کہا مجکو مانگ یعنی جو چاہی دنیا اور آخرۃ کی پس کہا مینی مانگتا ہون آپ سی رفاقت بہشت مین کہا یا سوا اسکی یعنی سوال تیرا یہی ہی یا سوا اسکی اور یعنی یہہ مرتبہ کہ تو چاہتا ہی بہت بڑا ہی کچہہ اور چاہ کہا مینی مطلب میرا وہی ہی کہ عرض کیا مینی فرمایا پس مدد کر میری اوپر ذات اپنی کی ساتہہ بہت کرنی سجدونکی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** پس فرمایا مانگ یہہ بسبب خوش ہونی کی فرمایا یہہ مقام مکافاۃ کی یعنی بدلی مین خدمت کی اور پس مدد کر میری یعنی اگر مصر ہی ہی تو بیچ حصول اس مطلب کے تو مدد کر میری اوپر حصول مطلب اپنی کی ساتہہ بہت کرنی سجدونکی یعنی بسبب نماز پڑہنی اور

دعا کرنی کی سجدہ مین قابل اس مرتبہ کا ہوگا یعنی مین دعا کرتا ہون درحاصل ہونی شفا تیری مین کوشش کرتا ہون بشرطیکہ جو کچہہ فرماؤن تو بہی اوسپر عمل کری کہ راہ حاصل ہونی شفا اور تدبیر کار یہی ہی ؎ فتح قفل ارچہ کلید ست ای عزیز ✦ جنبش از دست تو می خواہند نیز ✦ اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ خدمت بزرگون کی اور راضی کرنا اونکو موجب سعادت و حصول کرامت کا ہی خصوصًا رضا ہی سید کائنات کی کہ خلاصہ موجودات ہین صلوات اللہ وسلامہ علیہ وآلہ واصحابہ اور اسمین تنبیہہ ہی اسپر کہ طالب صادق کو چاہیی کہ مطلوب سوا ہی نعمتون آخرۃ کی کہ باقی اور دایم ہین نرکہی اور طرف لذتون دنیا ہی فانی کی التفات نکری لیکن شرط یہہ ہی کہ بندگی مین اپنی طرف سی قصور نکری نری ہوس اور آرزو و اکتفا نہین کرنی کہ بیکار بیٹہنا اور آرزو رکہنی لوہا سرد کوٹنا ہی ؎ کار کن کار بگذر از گفتار ✦ کاندرین راہ کار دارد کار ✦ ح ع ✦ **وعن** مَعْدَانَ بْنِ طَلْحَةَ قَالَ لَقِيتُ ثَوْبَانَ مَوْلَى رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ اَخْبِرْنِي بِعَمَلٍ اَعْمَلُهُ يُدْخِلُنِي اللهُ بِهِ الْجَنَّةَ فَسَكَتَ ثُمَّ سَاَلْتُهُ فَسَكَتَ ثُمَّ سَاَلْتُهُ الثَّالِثَةَ فَقَالَ سَاَلْتُ عَنْ ذٰلِكَ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ عَلَيْكَ بِكَثْرَةِ السُّجُودِ لِلّٰهِ فَاِنَّكَ لَا تَسْجُدُ لِلّٰهِ سَجْدَةً اِلَّا رَفَعَكَ اللهُ بِهَا دَرَجَةً وَحَطَّ عَنْكَ بِهَا خَطِيئَةً قَالَ مَعْدَانُ ثُمَّ لَقِيتُ اَبَا الدَّرْدَاءِ فَسَاَلْتُهُ فَقَالَ لِي مِثْلَ مَا قَالَ لِي ثَوْبَانُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی معدان بن طلحہ سی کہا ملاقات کی مینی ثوبان سی کہ چہلیا آزاد تہا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا پس کہا مینی خبر دو مجکو ساتہہ ایک عمل کی کہ کرون مین اوسکو تا داخل کری مجکو اللہ بسبب اوسکے بہشت مین پس چپ رہا پہر پوچہا مینی اوسکو پس چپ رہا پہر پوچہا مینی اوس سی تیسری بار پس کہا پوچہا تہا مینی یہہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی پس فرمایا لازم کر اپنی پر بہت سجدی کرنی واسطی خدا کی پس تحقیق تو نہین سجدہ کریگا واسطی اللہ کی کوئی سجدہ مگر کہ بلند کریگا تجکو اللہ بسبب اوسکی باعتبار درجہ کی اور دور کریگا تجسی بسبب اوسکی گناہ کہا معدان نی پہر ملاقات کی مینی ابو درداسی پس پوچہا مینی اونسی پس کہا واسطی میری مانند اوسچیز کی کہ کہا مجسی ثوبان نی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** ثوبان نی دو بار مین جواب ندیا تا رغبت و شوق سائل کو زیادہ ہو اور مراد سجدہ و نسی سجدے نماز کی ہین یا تلاوت کے یا شکر کے ✦ ح ع ✦

**الفصل الثاني** فصل دوسرے **عن** وَائِلِ بْنِ حُجْرٍ قَالَ رَاَيْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا سَجَدَ وَضَعَ رُكْبَتَيْهِ قَبْلَ يَدَيْهِ وَاِذَا نَهَضَ رَفَعَ يَدَيْهِ قَبْلَ رُكْبَتَيْهِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ روایت ہی وائل بن حجر سی کہ کہا دیکہا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو جسوقت کہ ارادہ کرتی سجدہ کرنی کا رکہتی دونون گہٹنی اپنی پہلی ہاتون اپنی سی اور جسوقت کہ ارادہ اوٹہنی کا کرتی اوٹہاتی دونون ہاتہہ اپنی پہلی گہٹنون اپنی سی روایت کی یہہ ابوداود اور ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ اور دارمی نی **ف** یہی قول ہی ابوحنیفہ اور شافعی کا اور ایک روایت ابوداود کے مین آیا ہی کہ اوٹہتی تہی حضرت صلعم گہٹنون اپنے پر اور ٹیکتی تہی ہاتہہ اپنی ران اپنی پر اور لکہا ہی علمانے کہ کہنا اعضا سجدے کا زمین پر باعتبار قرب کے ہی کہ جو عضو زمین سی نزدیک ہی رکہنا اوسکا پہلی ہی اور اوٹہانی مین برخلاف اسکی اور بیچ رکہنی پیشانی اور ناک کی ترتیب نہین کہ دونون بیچ حکم ایک عضو کی ہین اور نزدیک بعضون کی ناک پہلی رکہی کہ نزدیک ہی ساتہہ زمین کی اور شمنی رح نی کہا ہی کہ اگر دشوار ہو رکہنا زانوؤنکا پہلی ہاتہہ کی بسبب کسے عذر کے مانند موزہ وغیرہ کی تو رکہی ہاتہہ پہلی زانو کی مح ح ع **وعن** اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا سَجَدَ اَحَدُكُمْ فَلَا يَبْرُكْ كَمَا يَبْرُكُ الْبَعِيرُ وَلْيَضَعْ يَدَيْهِ قَبْلَ رُكْبَتَيْهِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ وَالدَّارِمِيُّ قَالَ اَبُوْ سُلَيْمَانَ الْخَطَّابِيُّ حَدِيثُ وَائِلِ بْنِ حُجْرٍ اَثْبَتُ مِنْ هٰذَا وَقِيلَ هٰذَا مَنْسُوخٌ اور روایت ہی ابوہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ سجدہ کری ایک تمہارا پس نبیٹہی جیسا بیٹہتا ہی اونٹ

اور منع ہی کہ رکہی دونون ہاتہہ پہلی زانوون اپنی سی روایت کی یہہ ابوداود اور نسائی اور دارمی نی کہا ابوسلیمان خطابی نی کہ حدیث وائل
ابن حجر کی بہت ثابت ہی اس حدیث سی اور کہا گیا ہیہ حدیث منسوخ ہی **ف** یہ بہی منع ہی بیٹہنی اونٹ کی یعنی گہٹنی رکہی پہلی ہاتون کی جیسیکہ
اونٹ بیٹہتا ہی مشابہت دینی اوسکو ساتہہ بیٹہنی اونٹ کی باوجودیکہ اونٹ رکہتا ہی ہاتہہ پہلی پاوٴن کے اسلیے کہ گہٹنا آدمی کا پاوٴن مین ہوتا ہی
اور گہٹنا جانور کا ہاتہہ مین پس جب گہٹنی پہلی رکہی تو مشابہ ہوا اونٹ کی بیٹہنی کی پس یہہ حدیث مخالف ہوئی حدیث اول کی کہ وہ دلالت کرتی
ہے اوپر رکہنی زانوون کی پہلی ہاتون کی اور درمیان امامون کی بہی اختلاف ہی جمہور ائمہ اور ابوحنیفہ اور شافعی اور احمد بن حنبل
عمل حدیث وائل بن حجر پر کہ پہلی گذری کرتی ہین کہ زانو پہلے ہاتون کی رکہتے ہین اور مالک اور اوزاعی اور ایک جماعہ علما کی عمل حدیث ابوہریرہ پر کرتی
ہین کہ ہاتہہ پہلی زانوون کی رکہتی ہین پس لکھا ہی علمانی کہ حدیث وائل کی صحیح اور مشہور تر ہی حدیث ابوہریرہ کیسی اور ایک جماعۃ نے
حفاظ سی اوسکو تصحیح کیا ہی اور ترجیح دیا ہی اور جب دو حدیثین مخالف آئی ہین تو عمل حدیث قوی تر اور صحیح تر کرتی ہین اور بعضون نے کہا ہی
کہ حدیث وائل کے ناسخ ہی حدیث ابی ہریرہ کی اور صحیح ابن خزیمہ کی ہی آیا ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب سجدہ مین جاتی تہی تو ابتدا کرتی تہی
ساتہہ گہٹنون کی پس انہین دونون وجہہ پر اشارہ کی مولف نی ساتہہ قول اپنی کی قال ابوسلیمان آخر تک بر ح * **وعن** ابن عباس
قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ وَارْحَمْنِيْ وَاهْدِنِيْ وَعَافِنِيْ
وَارْزُقْنِيْ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ روایت ہی ابن عباس سے کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کہتی درمیان مین دونون سجدون کے یا
الہی بخش مجکو اور رحم کر مجہپر اور ہدایت کر مجکو اور عافیت سی رکہہ مجکو یعنی بلیات دارین اور امراض ظاہر اور باطن سی اور روزی دی مجکو روایت کے
یہہ ابوداود اور ترمذی نی **وعن** حُذَيْفَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقُوْلُ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ رَبِّ اغْفِرْ لِيْ
رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَالدَّارِمِيُّ روایت ہی حذیفہ سی کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم تہی کہتی درمیان دونون سجدون کی ای رب میری بخش مجکو
روایت کے یہہ نسائی اور دارمی نی **ف** ابن ماجہ کی روایت مین اس کلمہ کو تین بار کہنا آیا ہی *

## الفصل الثالث فصل تیسری

**عن** عَبْدِ الرَّحْمٰنِ ابْنِ شِبْلٍ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ نَقْرَةِ الْغُرَابِ وَافْتِرَاشِ السَّبُعِ وَاَنْ
يُّوَطِّنَ الرَّجُلُ الْمَكَانَ فِي الْمَسْجِدِ كَمَا يُوَطِّنُ الْبَعِيْرُ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَالدَّارِمِيُّ
روایت ہی عبدالرحمن بن شبل سی کہ کہا منع کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی ٹہونگ مارنی کوی کیسی اور بچہا دینی درندی کی سی اور یہہ کہ
جگہہ مقرر کر رکہی آدمی سجد مین جیساکہ مقرر کرتا ہی اونٹ روایت کی یہہ ابوداود اور نسائی اور دارمی نی **ف** یعنی سجدی سی سر بلند نہ اوٹہایا
کری جیسیکہ کوا دانا اوٹہانیکی وقت جلدی سی چونچ زمین پر مارکر دانا اوٹہا لیتا ہی اور سجدی کے وقت پہونچی زمین پر نہ بچہاوی جیسیکہ درندی جانور
ہاتہہ بچہا کر بیٹہتی ہین مثل کتی بہیڑیی وغیرہ کی اور مسجد مین نماز کی لیی ایک جاہی نہ مقرر کری کہ اپنی سوا کسیکو وہان نہ بیٹہنی دی جیسی اونٹ ایک جاہ
مقرر کر لیتا ہی کہ اور اونٹ وہان نہین بیٹہتا مسجد جگہہ سب مسلمانون کی ہی اپنی لیی ایک مکان خاص مقرر کرنا اور اور کو اوس سی منع کرنا مکروہ اور ممنوع ہے
اور حلوانی رح سی منقول ہی کہ ہماری علما کی نزدیک مکروہ ہی یہہ کہ پکڑی مسجد مین مکان معین کہ اوسمین نماز پڑہی اسلیے کہ عبادۃ عادۃ ہوجاتی ہی
اوسمین اور بیماری ہوتی ہی اوسکی غیر مین اور عبادۃ جب عادت ہو تو ترک کری اوسکو چنانچہ اسیلیے مکروہ ہی روزہ ہمیشہ کا انتہی پس کیا حال ہی اوسکا
کہ سجد مین جگہہ مقرر کری واسطی غرض فاسد کی * ح ع **وعن** عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَلِيُّ اِنِّيْ اُحِبُّ
لَكَ مَا اُحِبُّ لِنَفْسِيْ وَاَكْرَهُ لَكَ مَا اَكْرَهُ لِنَفْسِيْ لَا تُقْعِ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ روایت ہی علی رض کہ کہا فرمایا

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اے علی تحقیق مین دوست رکہتا ہون تیری لیے وہ چیز کہ دوست رکہتا ہون واسطے نفس اپنی کی اور مکروہ رکہتا ہون
تیری لیے وہ چیز کہ مکروہ رکہتا ہون واسطے نفس اپنی کی نہ اقعا کر درمیان دو سجدون کی روایت کی یہہ ترمذی نے **ف** معنی اقعا کی یہہ ہین کہ
لگا وے آدمی سرین اپنی زمین سے اور کہڑا رکہی ران اور پنڈلیون کو اور رکہی ہاتہہ اپنی زمین پر مانند کتی کی قول صحیح معنی اقعا کی یہی ہے اور بعضون
نے یہہ معنی کہی ہین کہ نیچی کہڑی کرکر ایڑیون پر درمیان مین سجدونکی بیٹہی اور یہی معنی اقعا کی علمانی لکہی ہین غرضکہ یہہ مکروہ ہے سب علما
کے نزدیک ۱۲ مترجم **وعن** طَلْقِ بْنِ عَلِيٍّ الْحَنَفِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَنْظُرُ اللّٰهُ
عَزَّ وَجَلَّ اِلٰى صَلٰوةِ عَبْدٍ لَا يُقِيْمُ فِيْهَا صُلْبَهٗ بَيْنَ خُشُوْعِهَا وَسُجُوْدِهَا رَوَاهُ اَحْمَدُ اور روایت ہے طلق بن علی حنفی سی کہا فرمایا رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہین دیکہتا اللہ عزت والا بزرگی والا طرف نماز اوس بندی کی کہ نہین سیدہی کرتا اوسمین پیٹہہ اپنی وقت رکوع کی اور
سجدے کی روایت کی یہہ احمد نے **ف** یعنی نماز قبول نہین کرتا ہے اللہ اوسکی کہ رکوع اور سجدہ مین پیٹہہ اپنی سیدہی اور درست نہین رکہتا ۱۲ مترجم
**وعن** نَافِعٍ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ كَانَ يَقُوْلُ مَنْ وَضَعَ جَبْهَتَهٗ بِالْاَرْضِ فَلْيَضَعْ كَفَّيْهِ عَلَى الَّذِيْ وَضَعَ عَلَيْهِ جَبْهَتَهٗ
ثُمَّ اِذَا رَفَعَ فَلْيَرْفَعْهُمَا فَاِنَّ الْيَدَيْنِ تَسْجُدَانِ كَمَا يَسْجُدُ الْوَجْهُ رَوَاهُ مَالِكٌ
اور روایت ہے نافع سے یہہ کہ ابن عمر کہتے تہے جو شخص کہ رکہی پیشانی اپنی زمین پر یعنی سجدہ کری پس چاہیے کہ رکہی دونون ہاتہہ اپنی اوس جگہہ پر کہ رکہی
ہے اوسپر پیشانی اپنی پہر جسوقت اوٹہی پس اوٹہا وے دونون ہاتون کو اسلیے کہ دونون ہاتہہ بہی سجدہ کرتی ہین جیسا کہ سجدہ کرتا ہے منہ روایت
کی یہہ مالک نے **ف** رکہے دونون ہاتہہ اوس جگہہ پر کہ رکہی ہے اوسپر پیشانی اپنی یعنی ہاتہہ برابر پیشانی کی جگہہ کی رکہی جیسا کہ مختار ہمارے نزدیک
ہے برابر مونڈہون کے جیسا کہ مختار شافعی کا ہے یا معنی یہہ ہین کہ ہاتہہ زمین پر اوس طرح رکہی کہ جسطرح پیشانی رکہی ہے یعنی قبلہ رخ ۱۲ مترجم

**باب التشہد** باب ہے بیچ بیان تشہد کی **ف** معنی شہادۃ کی ہین خبر سچ دینی کہ اوسمین دل ساتہہ زبان کی موافق
ہو اور گواہی دینی اور تشہد گواہ ہونا اور اظہار کرنا اوس علم کا کہ دل مین ہے اور شرع مین تشہد کہتے ہین اشہد ان لا الہ الا اللہ وان محمدا رسول
اللہ کو اور ذکر کو کہ قعدہ نماز مین پڑہتے ہین یعنی التحیات کو تشہد اسلیے کہا کہ اوس مین کلمہ شہادتین کا بہی ہوتا ہے ۱۲ مترجم **الفصل**
**الاول** فصل پہلی **عن** ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَعَدَ فِي التَّشَهُّدِ
وَضَعَ يَدَهُ الْيُسْرٰى عَلٰى رُكْبَتِهِ الْيُسْرٰى وَوَضَعَ يَدَهُ الْيُمْنٰى عَلٰى رُكْبَتِهِ الْيُمْنٰى وَعَقَدَ ثَلٰثَةً
وَّخَمْسِيْنَ وَاَشَارَ بِالسَّبَّابَةِ وَفِيْ رِوَايَةٍ كَانَ اِذَا جَلَسَ فِي الصَّلٰوةِ وَضَعَ يَدَيْهِ عَلٰى رُكْبَتَيْهِ
وَرَفَعَ اِصْبَعَهُ الْيُمْنَى الَّتِيْ تَلِي الْاِبْهَامَ يَدْعُوْ بِهَا وَيَدَهُ الْيُسْرٰى عَلٰى رُكْبَتِهِ بَاسِطَهَا عَلَيْهَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ
روایت ہے ابن عمر سے کہ کہا تہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت کہ بیٹہتے بیچ تشہد کی رکہتے بائیان ہاتہہ اپنا بائین گہٹنے اپنی پر اور رکہتے
داہنا ہاتہہ اپنا داہنی گہٹنے اپنی پر اور بند کرتے ہاتہہ ساتہہ گنتی ترپن کے اور اشارہ کرتے ساتہہ اونگلی شہادت کی اور ایک روایت مین یون ہے
کہ تہے جسوقت کہ بیٹہتے نماز مین رکہتے دونون ہاتہہ اپنی اوپر گہٹنون اپنی کی اور اوٹہاتے اونگلی اپنی داہنی وہ جو نزدیک انگوٹہی کی ہے دعا مانگتے
ساتہہ اوسکی یعنی اشارہ وحدانیت کا کرتے ساتہہ اوسکی اور رکہتے بائیان ہاتہہ اپنا اوپر زانون اپنی کی کہلا ہوا اوسپر روایت کی یہہ مسلم نے **ف**
ہاتہہ کہلا ہوا قبلہ رخ قریب انکے یعنی ران پر رکہتے اور بند کرتے ہاتہہ ساتہہ گنتی ترپن کی یعنی اہل حساب گنتی کی وقت اونگلیان بند کرتے
جاتے ہین اور ہر ایک کو واسطے عدد معین کی مقرر کیا ہے کہ اکائیون کی لیے یہان رکہی اور دہاکون کی لیے یہان اور سیکڑون

کے لیے بیان اور ہزاروں کی لیے بیان[۵۳] نہ کیا راوی نے کہ حضرت نے اشارہ کی لیے سطرح اونگلی بند کی جسطرح ترپن کی لیے بند کرتے ہین
صورت اوسکی یہہ ہی کہ بند کرلی چہنگلیا اور اوسکی پاسکی اونگلی اور بیچ کی اونگلی اور اونگلی شہادت کی کہلی رکہی اور رکہی انگوٹہی کے سر کو اونگلی شہادت
کے جڑ مین امام شافعی نے اور امام احمد نے ایک روایت مین اسی حدیث پر عمل کیا ہی اور ایک عقد تسعین ہے یعنی نوے کے اوسکی صورت یہہ ہے کہ بند کرے
چہنگلیا اور اوسکی پاسکی اونگلی کو اور کہولے اونگلی شہادت کی اور رکہے سر انگوٹہی کا اوپر سر بیچ کی اونگلی کی اور حلقہ کرے نزدیک حنفیہ کی اور مختار مذہب
امام احمد مین یہی ہے اور شافعی بہی یہی قول قدیم ساتہہ اسکی قائل ہین اور یہہ بیچ حدیث مسلم کی عبد اللہ بن زبیر کی آگی مذکور ہی دیکہا اور بیچ حدیث
احمد اور ابو داود کی بہی وائل بن حجر سی آیا ہی اور نزدیک مالک کی بند کرے سب اونگلیان اپنی ہاتہہ کی اور کہلی رکہے اونگلی شہادت کے اور بیچ بعضی حدیثون
کے اشارہ بغیر عقد کی بہی آیا ہی اور مختار بعضی حنفیہ کا بہی یہی ہی غالبا عمل آنحضرت کا ہی مختلف تہا کبہی سطرح اور کبہی سطرح اور وجہ تطبیق کے
بیچ اکثر جگہون کے کہ روایت مختلف آئی ہین یہی ہے اور جاننا چاہیے کہ حنفیہ اور اہل ہندوستان کی نے اس عمل عقد اور اشارت کو ترک کیا
ہی اور متقدمین کرتی تہی اور انکی متاخرین مین اختلاف ظاہر ہوا ہی لیکن مختار نزدیک علماء حرمین کے اور اور شہرون عرب کے کرنا اوسکا ہی
اور شیخ ابن الہمام محقق حنفیہ کی نے کہا ہی یہہ اول تشہد کی شہادتین تک تہہ کہلا رکہے اور بیچ وقت تہلیل کے اونگلیان بند کرے اور اشارہ کرے
اور کہا ہی کہ منع کرنا اشارہ کو خلاف روایت اور درایت کے ہی اور محیط مین لکہا ہی کہ اوٹہانا داہنی سبابہ کا نزدیک ابی حنیفہ اور محمد کی سنت
ہی اور سیطرح ابو یوسف سے روایت کیا گیا ہی اور علامہ نجم الدین زاہدی نے کہا کہ متفق ہین روایات اصحاب ہماری کی کہ یہہ سنت ہے پس جب کہ سب ائمہ
کا محدثین و فقہا اور بہت صحابہ اور تابعین اور علما کوفہ اور مدینہ کا کرنا اشارہ کا ہوا اور بہت حدیثین اور اقوال صحابہ کی اسمین وارد ہوئی ہون
تو عمل کرنا اوسپر اولی اور ارجح ہے اور صورت اشارہ کی یہہ ہی کہ اوٹہاوی اونگلی وقت کہنی الا اللہ کی نزدیک شافعیہ کی اور ہماری نزدیک اوٹہاوی
وقت کہنی لا الہ کی اور رکہدی نزدیک کہنی الا اللہ کی اور چاہیے کہ اشارہ اوپر کی جانب کرے تا اوسم دلاوی جہت کا اور دعا مانگی یعنی اشارہ
ساتہہ وحدانیہ حق کی کرے نزدیک کہنی لا الہ الا اللہ کے جیسا کہ مذکور ہوا اور ذکر کو دعا بہی کہتی ہین سلیے کہ اوس سے ہی لایق انعام اور اکرام کے
ہوتا ہی + ت ع + وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الزُّبَيْرِ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَعَدَ يَدْعُوْ وَضَعَ يَدَهُ الْيُمْنٰى
عَلٰى فَخِذِهِ الْيُمْنٰى وَيَدَهُ الْيُسْرٰى عَلٰى فَخِذِهِ الْيُسْرٰى وَاَشَارَ بِاِصْبَعِهِ السَّبَّابَةِ وَوَضَعَ اِبْهَامَهٗ عَلٰى اِصْبَعِهِ الْوُسْطٰى وَيُلْقِمُ
كَفَّهُ الْيُسْرٰى رُكْبَتَهٗ رَوَاهُ مُسْلِمٌ　اور روایت ہی عبد اللہ بن زبیر سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت کہ بیٹہتے
یعنی نماز مین تشہد پڑہنی کو کہتی اپنا ہاتہہ رکہتے اپنا اوپر داہنی ران اپنی کے اور بایان ہاتہہ اپنا اوپر بائین ران اپنی کے اور اشارہ کرتی ساتہہ اونگلی شہادت اپنی کی اور
رکہتی انگوٹہا اپنا اوپر بیچ کی اونگلی اپنی کے اور پکڑتے بائین ہاتہہ اپنی سی گہٹنا اپنا یعنی کبہی یون بہی کرتی روایت کیا یہہ مسلم نے ف ہماری مذہب مین
اشارے کیوقت اسیطرح حلقہ کرتی ہین اور شافعیہ کی ہان جبہی التحیات کی لیے بیٹہی اوسوقت سی حلقہ کرے اور ہماری نزدیک اشارہ کی وقت
حلقہ کرے + ع ح + وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ كُنَّا اِذَا صَلَّيْنَا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْنَا السَّلَامُ عَلَى
اللّٰهِ قَبْلَ عِبَادِهِ السَّلَامُ عَلٰى جِبْرَئِيْلَ السَّلَامُ عَلٰى مِيْكَائِيْلَ السَّلَامُ عَلٰى فُلَانٍ فَلَمَّا انْصَرَفَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَقْبَلَ
عَلَيْنَا بِوَجْهِهٖ قَالَ لَا تَقُوْلُوا السَّلَامُ عَلَى اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ السَّلَامُ فَاِذَا جَلَسَ اَحَدُكُمْ فِي الصَّلٰوةِ فَلْيَقُلِ التَّحِيَّاتُ
لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّيِّبٰتُ السَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ السَّلَامُ عَلَيْنَا
وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ فَاِنَّهٗ اِذَا قَالَ ذٰلِكَ اَصَابَ كُلَّ عَبْدٍ صَالِحٍ فِي السَّمَاءِ

وَالْاَرْضِ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ثُمَّ لْيَتَخَيَّرْ مِنَ الدُّعَاءِ اَعْجَبَهٗ اِلَيْهِ فَيَدْعُوْهُ
مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی عبداللہ بن مسعود سی کہ کہا تہی ہم جسوقت نماز پڑہتی ساتہہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی کہتی ہم یعنی بیچ
بیٹہنی تشہد کی پہلی شروع ہونی اوسکی کی سلام ہی اللہ پر پہلی سلام بہیجنی کی اوپر بندون اوسکیکی سلام ہی جبرئیل پر سلام ہی میکائیل پر
سلام ہے اوپر فلانی کی یعنی اور فرشتی پر فرشتون مین سی یا نبی پر انبیا مین سی پس یہہ کلمات عوض التحیات کی پڑہا کرتی تہی پس جبکہ پہری
نبی صلی اللہ علیہ وسلم یعنی فارغ ہوئی نماز سی متوجہ ہوئی ہمپر ساتہہ مونہہ اپنی کی یعنی ساتہہ نیری کلام کی فرمایا نکہو سلام اللہ پر اسلیی کہ اللہ
خود سلام ہی یعنی سالم ہی سب نقصانون سی اور آفتون سی اور دیتا ہی سلامتی بندون کو آفات ظاہر اور باطن کی سی پس سلامتی اوسکی لیی
ثابت ہی اور اوسیسے ہی اور دعا کرنی ساتہہ سلامتی کی واسطی اوسکی لیی چاہیی کہ جسکو احتیاج ہو اور خوف ہو نقصان کا لیکن جب بیٹہی ایک تمہارا
نماز مین پس چاہیی کہ کہی بندگی منہ سی کہنی کے یعنی جو کچہہ کہ مونہہ سی پڑہتے ہین اور اچہی بات منہ سے نکالتے ہین واسطی اللہ کی ہی اور بندگی بدن کے یعنی نماز وغیرہ
اور بندگی مال کی یعنی زکوۃ وغیرہ یہہ بہی اللہ ہی کی لیی ہی سلامتی ہی تجہپر سب آفتون سی اے نبی اور رحمت اللہ کی اور برکتین اوسکی سلام ہو ہمپر یعنی جو کہ
حاضر ہین قسم انسان اور ملائکہ اور جنات سی اور اوپر بندون نیک بخت اللہ کے پس تحقیق جب کہتا ہی یہہ دعا نمازی پہونچتی ہی برکت اوسکی ہر بندی نیک
کو کہ آسمان میں ہے اور زمین میں ہے بعد اوسکی ختم شہادتین پر کیا کہ خلاصہ کار اور اصل تمام اعمال کا ہی فرمایا گواہی دیتا ہون مین یہہ کہ نہین کوئی معبود قابل
بندگی کی سوا ہی اللہ کی اور گواہی دیتا ہون مین یہ کہ محمد بندی اوسکی ہین اور رسول اوسکی پہر چاہیی کہ اختیار کری دعامین سی جو کہ خوش آوی اوسکو
پس دعا مانگی اللہ سی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی ف کہا ابن ملک نی کہ روایت کی گئی ہی کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج ہوئی
تو ثنا کی اللہ تعالی کی ساتہہ ان کلمات کی التحیات للہ والصلوات والطیبات پس فرمایا اللہ تعالی نی السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ
پس فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی السلام علینا وعلی عباد اللہ الصالحین پس کہا جبرئیل نے اشہد ان لا الہ الا اللہ واشہد ان محمدا رسول اللہ نہتی اور قید
صالح کے اسلیی لگائی کہ سلام کرنا نہین لائق ہی مفسد کو اور بندہ صالح وہ ہی کہ قائم ہو ساتہہ حقوق اللہ تعالی کی اور بندون کی اور حضرت شیخ
عبدالقادر جیلانی رح نی فرمایا ہی کہ صلاح ایک حالت ہی کہ زوال ہو ارادہ اپنی کا اور قائم ہو مراد حق پر چاہیی کہ ایسا راضی برضا اور سپرد کرنی
والا امور اپنی کا طرف اللہ تعالی کی ہو جیسی لڑکا بیچ ہاتہہ دایہ کی اور میت بیچ ہاتہہ نہلانیوالی کے نہین جب بندہ اس حال کو پہنچتا ہی تم ضرر سب آفات نفسانی اور زمانہ
کی امن مین ہوتا ہی اور التحیات پڑہنی دونون قعدون میں اور قعدہ بیچ کا واجب ہے اور قعدہ اخیر کا فرض ہے ع ح ✦ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ
عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعَلِّمُنَا التَّشَهُّدَ كَمَا يُعَلِّمُنَا السُّوْرَةَ مِنَ الْقُرْاٰنِ فَكَانَ
يَقُوْلُ التَّحِيَّاتُ الْمُبَارَكَاتُ الصَّلَوٰتُ الطَّيِّبٰتُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا
وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَلَمْ اَجِدْ
فِي الصَّحِيْحَيْنِ وَلَا فِي الْجَمْعِ بَيْنَ الصَّحِيْحَيْنِ سَلَامٌ عَلَيْكَ وَسَلَامٌ عَلَيْنَا بِغَيْرِ اَلِفٍ وَّلَامٍ وَّلٰكِنْ رَوَاهُ
صَاحِبُ الْجَامِعِ عَنِ التِّرْمِذِيِّ اور روایت ہے عبداللہ بن عباس سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سکہاتی ہمکو تشہد جیسی
سکہاتی ہمکو سورۃ قرآن سی پس تہے کہتی یہہ کہ عبادتین منہ سی کہنی کی بابرکت اور بندگیان بدن کی اور بندگیان مال کی اللہ ہی کی لیی ہین سلام ہو
تمپر اے نبی اور رحمت اللہ کی اور برکتین اوسکی سلام ہی ہمپر اور اوپر بندون اللہ کے کہ نیک بخت ہین گواہی دیتا ہون مین یہہ کہ نہین کوئی معبود مگر اللہ اور گواہی
دیتا ہون مین یہہ کہ محمد رسول خدا کی ہین روایت کی یہہ مسلم نی اور نہین پائی مینی صحیحین میں اور نہ جمع بین الصحیحین مین لفظ سلام علیک ✦

اور سلام علینا کی بغیر الف و لام کی ولیکن روایت کیا ہی اسکو جامع الاصول والی نی ترمذی سی **ف** اس تشہد ابن عباس کے پر عمل اکثر شافعیہ کا ہے اور ہمارے مذہب مین عمل ہی ابن مسعود کی تشہد پر جو کہ پہلی فصل مین مذکور ہوا لکھا ہی محدثین نی کہ تشہد ابن مسعود کا صحیح تر ہی اور شیخ ابن حجر شافعی نی لکھا کہ صحیح تر جو حدیث کہ روایت کی گئی ہی تشہد مین حدیث ابن مسعود کی ہی اور مذہب امام احمد کا یہی ہے اور اکثر اہل علم صحابہ اور تابعین سے اسی پر ہین اور امر فرمایا ہی حضرت نی اوسکی سیکھنی اور سکھانیکی لیے امام احمد کی سند مین آیا ہی کہ حکم کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ابن مسعود کو کہ تعلیم کرین اسکو لوگونکو اور ایک روایت مین آیا ہی کہ کہا ابن مسعودؓ نے کہ لیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی ہاتھہ میرا اپنی ہاتھہ مین اور تعلیم کیا مجکو تشہد جیسا کہ تعلیم کرتی تہی مجکو قرآن اور حدیث ابن مسعود کی بخاری و مسلم مین ہی اور حدیث ابن عباس کے افراد مسلم سی ہی اور تشہد امام مالک کا تشہد عمر کا ہی التحیات للہ الزاکیات للہ الطیبات للہ الصلوات للہ السلام علیک ایہا النبی آخر تک اور لکھا ہی علما نی کہ جائز ہی جس طرح کہ پڑہی کلام اول او فصل مین اور صحیح تشہد ابن عباس کے مصابیح والی نی سلام علیک و سلام علینا بغیر الف لام کی ذکر کیے ہین اور سید روات مشکوۃ کی نے اعتراض کیا ساتھہ اس قول تین کی ولم اجد الخ تک سوال وجکا یہہ ہے کہ لانا صاحب مصابیح کا اوسکو پہلی فصل مین صحیح ہو واللہ اعلم بالصواب

## الفصل الثانی

**عن** وائل بن حجر عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ثم جلس فافترش رجله الیسری و وضع یده الیسری علی فخذه الیسری وحد مرفقه الیمنی علی فخذه الیمنی وقبض ثنتین وحلق حلقة ثم رفع اصبعه فرأیته یحرکها یدعو بها رواه ابو داود والدارمی

روایت ہی وائل بن حجر سی اونہوں نی نقل کی عمل صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرمایا پہر بیٹہی حضرت یعنی اخیر قعدہ مین پس بچہایا بایان پانوں اپنا اور رکہا بانیان ہاتھہ اپنا اوپر بایان ران اپنی کی اور الگ رکہی کہنی دائین اوپر دائین ران اپنی کی یعنی کہنی پہلو سی ملائی نہین بلکہ کہنی اوسکی ران پر اور بند کین دو انگلیان یعنی چہنگلیا اور اوسکی پاسکی انگلی اور حلقہ کیا حلقہ کرنا یعنی بیچکی انگلی اور انگوٹہے سے جیسیکہ حنفیہ کرتی ہین پہر اوٹہائی انگلی یعنی شہادت کی پس دیکہا مینی اونکو کہ ہلاتی تہی اوسکو دعا مانگتی یعنی اشارہ توحید کرتی تہی ساتھہ اوسکی **ف** لفظ ثم جلس سے مراد حدیث کا ہی کہ باقی یہان نہین مذکور ہوا اوسمین حضرت کی ساری نماز کا طور ذکر کیا ہی یہان فقط کیفیت جلسے کی ذکر کی ہی اور امام مالک کی ہان وقت اشارہ کی انگلی ہلائی جاتی ہین اور امام اعظم کی ہان نہین ہلائی کیونکہ حدیث مابعد کے مخالف اسکی ہی کہ اوسمین ہے لا یحرکہا اور ممکن ہے کہ مراد حرکت سے یہی ہی اس حدیث مین اوٹہانا انگلی کا مراد ہو کیونکہ اوٹہانی مین ہلنا لازم ہے پس تو یہی تطبیق حاصل ہوجاتی ہی اسحدیث مین اور حدیث آگی کی مین لم ع +

**وعن** عبد اللہ بن الزبیر قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یشیر باصبعه اذا دعا ولا یحرکها رواه ابو داود والنسائی وزاد ابو داود ولا یجاوز بصره اشارته

اور روایت ہی عبد اللہ بن زبیر سی کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم اشارہ کرتی ساتھہ انگلی اپنی کی جسوقت دعا کرتی یعنی کلمہ شہادت پڑہتی قعدہ مین اور نہ ہلاتی تہی اسکو روایت کی یہہ ابو داود اور نسائی نی اور زیادہ کیا ابو داود نی اور نہین تجاوز کرتی تہی نظر اونکی اشارہ اونکی سی **ف** یعنے جس انگلی سی کہ اشارہ کرتی نظر اوس سے تجاوز نکرتی یعنی وقت انگلی اوٹہانی کی نظر انگلی پر رکہتی اور طرف نہ دیکہتی تا مضمون توحید کا دل مین حاضر رہی اور خضوع اور خشوع حاصل ہی

**وعن** ابی هریرة قال ان رجلا کان یدعو باصبعیه فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم احد احد رواه الترمذی والنسائی والبیهقی فی الدعوات الکبیر

اور روایت ہے ابی ہریرہؓ سے کہ کہا تحقیق ایک شخص تہا اشارہ کرتا ساتھہ دو انگلیون کی یعنی دونون شہادت کی انگلیونسی وقت پڑہنی تشہد کے

بین فرمایا کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اشارہ کر ساتھہ ایک اونگلی کی روایت کی یہہ ترمذی اور نسائی نے اور بیہقی نے
دعوات کبیر مین **ف** مراد شخص سے سعد بن ابی وقاص صحابی ہین جیسا کہ ابو داود اور نسائی کی روایت مین آیا ہی ۱۲ ع ** **وعن**
ابنِ عُمَرَ قَالَ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ يَّجْلِسَ الرَّجُلُ فِي الصَّلٰوةِ وَهُوَ مُعْتَمِدٌ عَلٰى يَدِهٖ رَوَاهُ اَحْمَدُ
وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَفِيْ رِوَايَةٍ لَهٗ نَهٰى اَنْ يَّعْتَمِدَ الرَّجُلُ عَلٰى يَدَيْهِ اِذَا نَهَضَ فِي الصَّلٰوةِ اور روایت ہی ابن عمر سی کہ کہا منع کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم
نے یہہ کہ بیٹھی آدمی نماز مین اور وہ تکیہ کرنیوالا ہو اپنی ہاتھہ پر یعنی منع فرمایا اس سی کہ تشہد کی وقت زمین پر ہاتھہ ٹیک کر بیٹھی یا اوٹھتی وقت
ہاتھہ زمین پر ٹیک کر اوٹھی روایت کی یہہ احمد اور ابو داود نی اور ایک روایت ابو داود کی مین ہے کہ منع فرمایا حضرت نے یہہ کہ ٹیکی آدمی اپنی ہاتھو
پر جسوقت کہ اوٹھی نماز مین **ف** یعنے سجدہ وغیرہ سی جو اوٹھی تو ہاتھہ ٹیک کر نہ اوٹھی یونہی اوٹھہ کھڑا ہو امام اعظم رح کا عمل اسی پر ہی اور امام
شافعی کی ہان ہاتھہ ٹیک کر اوٹھتی ہین سند اونکی یہہ حدیث ہی کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی اعتماد کیا یعنی ہاتھہ ٹیکا زمین پر اور ہماری نزدیک یہہ
حدیث محمول ہے بڑہاپی کی حالت پر کہ حضرت بسبب کبر سن کے اسطرحسی اوٹھتی تہی نہ کہ بلا عذر ۱۲ ع ** **وعن** عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ
قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْاُوْلَيَيْنِ كَاَنَّهٗ عَلَى الرَّضْفِ حَتّٰى يَقُوْمَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ
وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ اور روایت ہی عبد اللہ بن مسعود سی کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم بیچ دو رکعتون پہلی کی یعنی پہلی قعدی مین کہ تشہد
کیلیی بیٹہتی گویا کہ اوپر پتہر گرم کی بیٹہنی والی تہی یہانتک کہ کہڑی ہوتی روایت کی یہہ ترمذی اور ابو داود اور نسائی نی **ف** مراد یہہ ہے کہ پہلی
قعدہ مین کم بیٹہتی تہی درود دعا نہ پڑہتی تہی التحیات پڑہتی ہی اوٹہہ کہڑی ہوتی جیسی کوئی گرم پتہر پر زیادہ بیٹہہ نہین سکتا جلد اوٹھہ کہڑا ہوتا
ہے ۱۲ ع ** **الفصل الثالث** فصل تیسری **عن** جَابِرٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعَلِّمُنَا التَّشَهُّدَ
كَمَا يُعَلِّمُنَا السُّوْرَةَ مِنَ الْقُرْاٰنِ بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ التَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّيِّبٰتُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ
اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ
اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اَسْاَلُ اللّٰهَ الْجَنَّةَ وَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ النَّارِ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ
روایت ہی جابر سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سکہاتی ہمکو تشہد جیسی سکہاتی ہمکو سورہ قرآن سی یعنی اسکی بہی الفاظ مختلف ہین جیسی
کہ الفاظ قرآن کی مختلف ہین باعتبار قراءۃ کی چنانچہ اس روایت مین یون ہی شروع کرتا ہون ساتہہ نام اللہ کی اور ساتہہ توفیق اللہ کے بندگی
منہ سی کہنی کی واسطی خدا کے ہی اور بندگی بدن کی اور بندگی مال کی بہی اسیکے لیی ہی سلام ہی تیرا ای نبی اور رحمت اللہ کی اور برکتین
اوسکی سلام ہی ہمپر اور اوپر بندون نیک بخت اللہ کے گواہی دیتا ہون مین یہہ کہ نہین کوئی معبود مگر اللہ اور گواہی دیتا ہون یہہ کہ محمد بندی
اوسکے اور بہیجی ہوئے اوسکی ہین مانگتا ہون مین اللہ سی بہشت اور پناہ مانگتا ہون ساتہہ اللہ کی دوزخ سی روایت کے یہہ نسائی نی ** 
**وعن** نَافِعٍ قَالَ كَانَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ اِذَا جَلَسَ فِي الصَّلٰوةِ وَضَعَ يَدَيْهِ عَلٰى رُكْبَتَيْهِ وَاَشَارَ بِاِصْبَعِهٖ
وَاَتْبَعَهَا بَصَرَهٗ ثُمَّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَهِيَ اَشَدُّ عَلَى الشَّيْطٰنِ مِنَ الْحَدِيْدِ يَعْنِي السَّبَّابَةَ
رَوَاهُ اَحْمَدُ اور روایت ہی نافع سی کہ کہا تہی عبد اللہ بن عمر جسوقت بیٹہتی نماز مین رکہتی دونون ہاتہہ اپنی اوپر دونون گہٹنون اپنی
کے اور اشارہ کرتی ساتہہ اونگلی اپنی کی اور دیکہتی رہتی اونگلی کو پہر کہا کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی یہہ بہت سخت ہی شیطان پر لوہی
سے کہا راوی نے مراد رکہتی تہی حضرت ساتہہ ضمیر ہی کی اونگلی شہادت کی یعنی اشارہ کرنا شہادۃ کی اونگلی سی سخت تر ہی شیطان پر نیزہ وغیرہ

انگلی سے روایت کی یہ احمد نے ف کیونکہ بسبب اشارہ کرنے توحید کی طمع شیطان کی منقطع ہو جاتی ہے واقع ہوئی مصلی کی سے شرک و کفر میں ہے + وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ كَانَ يَقُوْلُ مِنَ السُّنَّةِ اِخْفَاءُ التَّشَهُّدِ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ غَرِيْبٌ اور روایت ہے ابن مسعود سے کہ کہا سنت سے ہے آہستہ پڑھنا تشہد کا روایت کی یہ ابو داؤد اور ترمذی نے اور کہا یہ حدیث حسن غریب ہے ف جب ایک صحابی ایک فعل کو کہے کہ سنت یوں ہے تو بیچ حکم اس قول کے کہ کہے قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یعنی حدیث مرفوع کے حکم میں ہے یہی مذہب ہے جمہور محدثین و فقہا کا ۱۲ ع +

## بَابُ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَفَضْلِهَا

باب اس بیچ بیان درود کے اوپر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اور فضیلت اوسکی کے ف صلوۃ کے معنی ہیں دعا اور رحمت اور استغفار اور درود حضرت پر بندوں کی طرف سے طلب کرنا ہے رحمت کا جناب باری تعالی سے اونکے لیے کہ وہ رحمت شامل ہو بھلائی دنیا اور آخرت کو اور اللہ تعالی نے امر کیا ہے بندوں کو ساتھ صلوۃ و سلام بھیجنے کے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر اس آیت میں یا ایہا الذین امنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما اور اجماع کیا ہے علما نے اس پر کہ یہ امر وجوب کے لیے ہے پس بعضوں نے کہا ہے کہ واجب ہے درود بھیجنا ہر بار کہ نام مبارک سنے اور بعضوں نے کہا ہے ایکبار فرض ہے تمام عمر میں جیسے گواہی دینی ساتھ نبوۃ اونکی کے اور زیادہ اس پر مستحب اور مسنون سنتوں و شعار اسلام سے ہے اور قاضی ابوبکر نے کہا کہ فرض کیا اللہ تعالی نے مومنوں پر کہ صلوۃ و سلام بھیجیں اوسکے پیغمبر پر اور نہیں کیا اوسکے لیے وقت معین پس واجب ہے کہ بہت کہا جاوے درود اور غفلت نہ کی جاوے اوس میں بعضے علما نے قول اول کو صحیح کہا ہے اور شافعی نے فرض کہا ہے اوسکو تشہد میں اور کہا ہے علما نے کہ یہ قول شافعی سے شاذ ہے موافقت نہیں کی ہے اونکی بیچ اسکی کسی نے اور معتمد نزدیک ابو حنیفہ کے یہ ہے کہ کئی بار ایک مجلس میں نام مبارک حضرت کا سنے تو ایکبار واجب ہوتا ہے درود بھیجنا اور ہر بار مستحب اور التحیات میں درود پڑھنا سنت ہے اور خلاف کیا ہے علما نے کہ آیا صلوۃ و سلام جائز ہے غیر انبیا پر بالاستقلال یا نہیں مختار نزدیک جمہور کے یہ ہے کہ مخصوص ہے ساتھ انبیا کے اور شریک نہیں ساتھ اونکے سوا اونکے اوس میں بلکہ اوروں کے نام پر غفرہ اللہ اور رحمہ اللہ اور رضی اللہ عنہ کہے اور نقل کیا ہے طیبی نے کہ سوائے انبیا کے اوروں پر درود بھیجنا خلاف اولی کا ہے اور بعضوں نے کہا ہے کہ حرام ہے یا مکروہ کراہت تحریمی یا تنزیہی کہ انتہی اور صحیح یہ ہے کہ غیر انبیا اور ملائکہ پر صلوۃ و سلام بھیجنا ابتداءً مکروہ تنزیہی ہے اس لیے کہ شعار اہل بدعت کا ہے اور انکے ساتھ اور پر بھیجنا جائز ہے جیسے کہیں صلی اللہ علی محمد و آلہ وسلم واللہ اعلم ۱۲ ع

### اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ

فصل پہلی عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ لَيْلٰى قَالَ لَقِيَنِيْ كَعْبُ بْنُ عُجْرَةَ فَقَالَ اَلَا اُهْدِيْ لَكَ هَدِيَّةً سَمِعْتُهَا مِنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ بَلٰى فَاَهْدِهَا لِيْ فَقَالَ سَاَلْنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كَيْفَ الصَّلٰوةُ عَلَيْكُمْ اَهْلَ الْبَيْتِ فَاِنَّ اللّٰهَ قَدْ عَلَّمَنَا كَيْفَ نُسَلِّمُ عَلَيْكَ قَالَ قُوْلُوْا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَجِيْدٌ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اِلَّا اَنَّ مُسْلِمًا لَمْ يَذْكُرْ عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ فِي الْمَوْضِعَيْنِ

روایت ہے عبد الرحمن بن ابی لیلی سے کہ کہا ملاقات کی مجھ سے کعب بن عجرہ نے پس کہا کیا نہ بھیجوں میں واسطے تیرے ایک تحفہ اور کلام کہ سنا میں نے اوسکو نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پس کہا میں نے ہاں بھیجو اوس تحفہ کو میرے لیے پس کہا کعب نے پوچھا ہمنے یعنی اصحاب نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے پس کہا ہمنے اے رسول خدا کے کس طرح درود بھیجیں ہم آپ پر اے اہل بیت نبوۃ کے پس تحقیق اللہ تعالی نے سکھلائی ہمکو کیفیت سلام بھیجنے کے آپ پر

فرمایا کہو یا الٰہی رحمت بھیج اوپر محمدؐ کی اور اوپر آل محمدؐ کی جیسے کہ رحمت بھیجی تو نے ابراہیم پر اور آل ابراہیم پر تحقیق تو تعریف کیا گیا ہی بزرگ یا الٰہی برکت بھیج محمد پر اور آل محمد پر جیسی برکت بھیجی تو نے ابراہیم پر اور آل ابراہیم پر تحقیق تو تعریف کیا گیا بزرگ ہی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے مگر مسلم نے نہین ذکر کیا علی ابراہیم کو دونون جگہہ **ف** کسطرح درود بھیجین ہم آپ پر حاصل اسکا یہہ ہی کہ اللہ تعالیٰ نے جو ہمکو فرمایا ہی کہ آپ پر درود اور سلام بھیجو تو کیفیت سلام بھیجنے کی ہمنی معلوم کی کہ آپنے التحیات مین سکھا دی السلام علیک ایہا النبی اب درود کیونکر بھیجین اور یہہ جو کہا کہ اللہ نے سکھائی کیفیت سلام بھیجنے کی تو مراد یہہ ہی کہ حضرت کی زبانی تعلیم کروائی اوسکو تعلیم اللہ تعالیٰ کی اسلیے کہی کہ حضرت صلعم کی تعلیم اللہ تعالیٰ ہی کی تعلیم ہی کیونکہ وہ احکام نہین بیان کرتے تھی مگر ساتھہ وحی کی اور آل محمد پر آل معنی اہل وعیال کی ہی اور اسکی معنی تابعدار کی بھی آئی ہین اور بعضون نے کہا کہ ہر مومن آل ہی اور بعضون نے کہا کہ ہر مومن متقی آل ہی اور ظاہر یہہ ہی کہ حدیث مین مراد آل سی تابعدار ہین اور بعضون نے آل کو تفسیر کیا ہی ساتھہ اہل بیت کی یعنی وہ کہ جن پر صدقہ حرام ہی یعنی بنی ہاشم اور امام فخر رازی نے کہا کہ اولی یہہ ہے کہ اہل بیت ازواج اور اولاد حضرت صلعم کی ہین اور حضرت علی بھی داخل اون مین ہین بسبب اختلاط ذلکی ساتھ حضرت فاطمہ رضؓ کی اور اسمین ذکر حضرت ابراہیم علیہ السلام کا کیا اور نبی کا نہ کیا اسلیے کہ جد امجد حضرت کے ہین اور حکم کیا گیا ہی ساتھہ متابعت ونکلی اصول دین مین اور برکت بھیج یعنی ہمیشہ رکھہ اور ثابت رکھہ اونکی لیے جو بزرگی کر دی ہی تو نے اونکو اور مگر مسلم نے نہین ذکر کیا علی ابراہیم کو دونون جگہہ یعنی پہلی درود مین دوسرے مین الفاظ اوسکی یون ہین کما صلیت علی آل ابراہیم اور کما بارکت علی آل ابراہیم م ع ✦ وَعَنْ اَبِیْ حُمَیْدِ السَّاعِدِیِّ قَالَ قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ کَیْفَ نُصَلِّیْ عَلَیْکَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قُوْلُوا اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّیَّتِهٖ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرٰهِیْمَ وَبَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّیَّتِهٖ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرٰهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ اور روایت ہی ابی حمید ساعدی سی کہ کہا صحابہ نے ای رسول خدا کی کسطرح درود بھیجین ہم آپ پر فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہو یا الٰہی رحمت بھیج محمد پر اور اونکی بیبیون پر اور اونکی اولاد پر جیسی رحمت بھیجی تو نے ابراہیم پر اور برکت بھیج محمد پر اور اونکی بیبیون پر اور اونکی اولاد پر جیسی برکت بھیجی تو نے ابراہیم پر تحقیق تو تعریف کیا گیا بزرگ ہی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے **ف** الفاظ صلوۃ کی مختلف آئے ہین اور پڑھنا اون درود کا کہ اول حدیث مین کہ ہوئی کافی ہی کذا سمعنا من المشائخ اور بعضی روایتون مین جو وارحم کما رحمت ترحمت واقع ہوا ہی صحت کو نہین پہونچا لہذا قال الامام بعض محدثین نے کہا ہی کہ روایۃ زیادتی وترحم علی محمد وآل محمد کما ترحمت علی ابراہیم وعلی آل ابراہیم کی حدیث حسن ہے واللہ تعالیٰ اعلم م ع

وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ وَاحِدَةً صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ عَشْرًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کوئی درود بھیجیگا مجھپر ایکبار رحمت بھیجیگا اللہ اوسپر دس بار روایت کی یہہ مسلم نے **ف** دس رحمتین بحکم اس آیت کی ہے من جاء بالحسنة فله عشر امثالها یعنی جو کوئی کرتا ہی ایک نیکی پس واسطی اوسکی ہی دس برابر اوسکی ہی م ع ✦

## اَلْفَصْلُ الثَّانِیْ فصل دوسری

عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ صَلٰوةً وَّاحِدَةً صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ عَشْرَ صَلَوٰتٍ وَّحُطَّتْ عَنْهُ عَشْرُ خَطِیْئَاتٍ وَرُفِعَتْ لَهٗ عَشْرُ دَرَجَاتٍ رَوَاهُ النَّسَائِیُّ روایت ہی انس سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کوئی بھیجی مجھپر درود ایک بار رحمت بھیجیگا اللہ اوسپر دس رحمتین اور بخشی جاوینگی اوس سی دس گناہ اور بلند کیجاوینگی اوسکی لیے دس درجی یعنی بیچ قرب حق کی روایت کی یہہ نسائی نے وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَوْلَی النَّاسِ

بی یوم القیٰمۃ اکثرھم علیّ صلوٰۃ رواہ الترمذی اور روایت ہی ابن مسعود سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی
بہت نزدیک لوگون کی ساتہہ میری دن قیامت کی اکثر اونکی ہین جو بہت درود پڑہنی والی روایت کی یہہ ترمذی نی ف کہا ابن حبان نی بیچ صحیح
حدیث کی کہ اس خبر مین بیان صحیح ہی اسپر کہ قریب لوگون کی ساتہہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے قیامت مین ہونگی اصحاب حدیث کی اسلیے
کہ نہین ہے اس امت مین کوئی قوم محدثین سی زیادہ درود پڑہنی والی حضرتؐ پر + ع + وعنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم ان للہ ملٰئکۃ سیّاحین فی الارض یبلغونی من امتی السلام رواہ النسائی والدارمی
اور روایت ہی ابن مسعود سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تحقیق واسطی اللہ کی کتنی فرشتی ہین پھرنیوالی زمین مین پہنچاتی ہین مجکو
میری امت کیطرف سی سلام روایت کی یہہ نسائی اور دارمی نی ف امت کے طرفسی سلام جبکہ سلام بہیجتے ہین مجہپر قلیل ہو یا کثیر اور یہہ مخصوص
ہے اوسکی ہی کہ دور سی مزار شریف سی یعنی جو وہان جاکر بہیجتا ہی تو بلا واسطہ حضرتؐ سنتی ہین احتیاج فرشتون کی پہنچانیکی نہین اور اسمین اشارہ
ہے طرف حیات دائمی حضرتؐ کی اور خوش ہونی اونکی کی بسبب پہنچنی سلام امت کی اور اشارہ ہی طرف قبول سلام کی کہ قبول کرتی ہین اوسکو
فرشتی اور اوٹہا لیجاتی ہین طرف حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اور آگی آویگا کہ حضرتؐ جواب دیتے ہین سلام کا اوسکو کہ سلام بہیجتا ہی آپ پر اور ایک روایت
مین آیا ہی کہ فرشتی نام لیتی ہین اوسکا مثلاً کہتی ہین یا رسول اللہ بیچارہ مسکین محمد قطب الدین ابن محمد محی الدین یقرئک السلام یعنی وہ سلام عرض
کرتا ہی خدمت بابرکت مین سہ جان میدہم و آرزوی قاصد آخر باز گو؛ در مجلس آن نازنین حرفی کہ از ما میرود + ع + وعن
ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما من احد یسلّم علیّ الا ردّ اللہ علیّ روحی حتی
اردّ علیہ السلام رواہ ابو داؤد والبیہقی فی الدعوات الکبیر اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی
نہین کوئی شخص کہ سلام بہیجی مجہپر مگر کہ بہیجتا ہی اللہ تعالی مجہپر روح میری یہان تک جواب دیتا ہون اوسپر سلام کا روایت کی یہہ ابو داود نی اور بیہقی
نی دعوات کبیر مین ف عقیدہ اہل سنت جماعت کا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم زندہ ہین عالم برزخ مین اسی لیے حیات النبی کہتی ہین اور اس
حدیث سی معلوم ہوا کہ حضرتؐ زندہ نہین ہین وقت سلام کرنی کسی کے روح بدن مبارک مین آتی ہین جواب اس اشکال کا یہہ ہی کہ مراد رد روح پہنچنی
سے یہہ نہین ہے کہ روح بدن مبارک مین نہین ہے اب بہیجتی ہین بلکہ مراد یہہ ہی کہ روح مبارک جو مشاہدہ رب العزۃ مین مستغرق ہی اوسکو اس
حالت سی افاقت دیکر اس عالم کیطرف متوجہ کرتی ہین تا صلوۃ و سلام سنی پس رد توجہ اور آگاہ کرنی روح کو یون کہا کہ بہیجتا ہی اللہ روح مجہپر
والا انبیاء صلوات اللہ وسلامہ علیہم زندہ ہین قبرون مین باقی کلام اسمین رہا کہ یہہ فضیلت خاص زیارت کرنی والون ہی کیلیے ہے
یا عام ہی ظاہر یہہ ہی کہ عام ہی یعنی خواہ دور سی سلام بہیجی یا مزار مبارک پر جاکر مگر یہہ کہ سلام زیارت کرنیوالونکا بیواسطہ ملائکہ کی سنتی
ہین اور اورونکا بواسطہ ملائکہ کی جیسا کہ حدیث ابو ہریرہؓ کے کہ تیسری فصل مین ہی ظاہر ہوتا ہی + ح + وعنہ قال سمعت رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول لا تجعلوا بیوتکم قبورا ولا تجعلوا قبری عیدا وصلوا علیّ فان صلوتکم تبلغنی
حیث کنتم رواہ النسائی اور روایت ہی ابو ہریرہ سی کہ کہا سنا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرماتی
تہی نہ ٹہراؤ گہرون کو مانند قبرون کی اور مت ٹہراؤ قبر میری کو عید اور درود بہیجو مجہپر پس تحقیق درود تمہارا پہنچتا ہی مجکو جہان ہو تم روایت
کی یہہ نسائی نی ف نہ ٹہراؤ گہرون کو مانند قبرون کی کہ مثل مردون کے اونمین پڑی اور سوئی رہو اور کچھ عبادت اور نماز اون
مین نکرو بلکہ جیسی مسجدون مین عبادت کرکہ انوار حاصل کرتی ہو اوسیطرح گہرون مین بہی کچھ کرتی رہو تا انوار اور برکات اوسکے

گہر اور گہروالون کو بہجین اور فرائض مسجدون مین ادا کرو اور نوافل گہرون مین کہ نوافل گہر مین ادا کرنی افضل ہین ادا کرنی سی مساجد
مین یا مراد یہہ ہی کہ گہرون مین مردی دفن نکرو اور دفن ہونا حضرتؐ کا گہر مین خصائص حضرت کی سی ہی اور کو نہ جائی دیگر ممکن ہے کہ معنی یہہ
ہون کہ قبرون کو جگہہ سکونت کے نہ ٹہیراؤ یعنی جیسی سوقت مین خادمون نی اختیار کیا ہی تاکہ نرمی دل کی اور رحمت نہ جاتی رہی بلکہ زیارت کر کر
اپنی گہرون مین پہر آیا کرو اور مت ٹہیراؤ قبر میری کو عید یعنی میری قبر کو مثل عیدگاہ کی نہ کرو کہ جمع ہو اوسپر ساتہہ زینت اور سرور اور لہو ولعب کے
کہ موجب غفلت کا ہی جیسکہ یہود اور نصاری اپنی انبیا کی قبرون پر کرتی ہین بس جیسی یہان قبرون پر عرسون مین جاکر خرافات کرتی ہین
بہت برا ہی کرنا اونکا اور بعضون نی کہا ہی مراد یہہ ہی کہ میری زیارت کو مثل عید کی نکرو کہ برس مین ایک دو بار ہی حاضر ہوا کرو بلکہ
اکثر حاضر ہوا کرو پس اسصورت مین رغبت دلائی اوپر کثرت زیارت اپنی کی اور حاضر ہونیکی اوس درگاہ پشت پناہ مین رزقنا اللہ اور آگی اسکی
فرمایا کہ درود بہیجو مجپر اور اندیشہ بعد مسافت کا نکرو اسلیی کہ درود تمہارا پہونچتا ہی مجکو جہان کہ پڑہو تم اسمین تسلی فرمائی بعضی مشتاقون کو پس اگر
اگرچہ بسبب ضرورۃ کی دور رہون لیکن چاہیی کہ توجہ اور حضور قلبی سی غافل نہون سے قرب جانی جو بود بعد مکانی سہل است ۔ مح ۶
**وعنه** قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم رغم انف رجل ذكرت عنده فلم يصل علي
ورغم انف رجل دخل عليه رمضان ثم انسلخ قبل ان يغفر له ورغم انف رجل ادرك عنده ابواه
الكبر او احدهما فلم يدخلاه الجنة رواه الترمذي اور روایت ہی ابوہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی خاک آلودہ ہو ناک اوس شخص
کی کہ ذکر کیا گیا مین نزدیک اوسکی پس نہ بہیجا درود مجپر اور خاک آلودہ ہو ناک اوس شخص کی کہ آیا اوسپر رمضان پہر گذر گیا پہلی اس سی کہ بخشش کیجاوی
واسطی اوسکی یعنی عبادۃ اور حق اوسکی ادا کی کہ سبب بخشش اوسکی کی ہوتی اور خاک آلودہ ہو ناک اوس شخص کی کہ پایا نزدیک اوسکی ماباپ اوسکی نی بوڑہاپی
کو یا ایک اونمین سی پس داخل کیا اونہون نی اوسکو بہشت مین روایت کی یہہ ترمذی نی **ف** خاک آلودہ ہو یعنی خوار اور ہلاک ہو وہ شخص کہ ذکر کیا
جاؤن مین یعنی لیا جاوی نام میرا اوسکی سامنی اور درود نہ بہیجی مجپر ظاہر اس حدیث کا یہہ ہی کہ ہر بار کہ مجلس مین نام حضرتؐ کا لیا جاوی درود بہیجنا
واجب ہوتا ہی اسلیی کہ اوسکی ترک پر وعید آیا ہی مگر یہہ کہ کہین کہ دلیل وجوب کی وعید آخرۃ کا ہوتا ہی اور یہہ وعید اوس قبیلہ کا نہین ہے نہایت یہہ ہے کہ
دلالت کرتا ہی استحباب اور فضیلت پر اور آخر جملہ کا حاصل یہہ ہی کہ نیکی ماباپ کی ساتہہ نکی اور اونکی حق نہ ادا کیی اور رضامندی اونکی نہ حاصل کی کہ سبب
داخل ہونی بہشت کے ہوتی ۔ مح ۷ **وعن** ابي طلحة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم جاء ذات يوم والبشر في وجهه فقال انه
جاءني جبرئيل فقال ان ربك يقول اما يرضيك يا محمد ان لا يصلي عليك احد من امتك الا صليت عليه
عشرا ولا يسلم عليك احد من امتك الا سلمت عليه عشرا رواه النسائي والدارمي
اور روایت ہی ابی طلحہ سی کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائی یعنی یارون کی پاس اور خوشی معلوم ہوتی تہی بیچ چہرہ
مبارک اونکی پس فرمایا یعنی پہلی سوال کرنی اونکی یا بعد سوال کی کہ تحقیق آیا میری پاس جبرئیل اور کہا کہ تحقیق پروردگار تیرا فرماتا ہی
کیا نہین راضی کرتا تجکو ای محمدؐ یہہ کہ نہ بہیجی درود تجپر کوئی امت تیری سی مگر کہ رحمت بہیجون مین اوسپر دس بار اور نہین سلام بہیجتا تجپر کوئی
امت تیری سی مگر سلام بہیجتا ہون اوسپر دس بار روایت کی یہہ نسائی اور دارمی نی **ف** خوش ہونا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا
اس بشارت سی واسطی حاصل ہونی ثواب کی امت کی لیی تہا کہ نہایت غرض اور خواہش آنحضرت کی طلب خیر کے تہی واسطی امت کے
مح ۸ **وعن** ابي بن كعب قال قلت يا رسول الله اني اكثر الصلوة عليك فكم اجعل لك من صلاتي

مَا شِئْتَ قُلْتُ الرُّبُعَ قَالَ مَا شِئْتَ فَاِنْ زِدْتَ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكَ قُلْتُ النِّصْفَ قَالَ مَا شِئْتَ فَاِنْ زِدْتَ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكَ
قُلْتُ فَالثُّلُثَيْنِ قَالَ مَا شِئْتَ فَاِنْ زِدْتَ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكَ قُلْتُ اَجْعَلُ لَكَ صَلَاتِیْ كُلَّهَا قَالَ اِذًا تُكْفٰى هَمَّكَ
وَيُكَفَّرُ لَكَ ذَنْبُكَ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ اور روایت ہی ابی بن کعب سی کہ کہا کہا مینی یا رسول اللہ تحقیق
مین بہت بہیجتا ہون درود آپ پر پس کتنا مقرر کرون واسطی درود آپکی کی اوسوقت مین سی کہ اپنی دعا کی لیی مقرر کیا ہی پس فرمایا جسقدر
چاہی تو کہا مینی چوتہائی فرمایا جسقدر چاہی تو پس اگر زیادہ کری تو پس وہ بہتر ہی تیری لیی کہا مینی آدہا مقرر کرون فرمایا جسقدر چاہی تو پس اگر
زیادہ کری تو پس وہ بہتر ہی واسطی تیری کہا مینی پس دو تہائی فرمایا جسقدر چاہی تو پس اگر زیادہ کری تو پس وہ بہتر ہی تیری لیی کہا مینی مقرر کیا مین
واسطی درود آپ کی کل سارا وقت دعا اپنی کا فرمایا اب کفایت کیا جاویگا تو اور دیا جاویگا مقاصد دنیا اور آخرت کی اور بخشی جاوینگے
تیری لیی گناہ تیری روایت کی یہہ ترمذی نی ف بہت بہیجتا ہون درود آپ پر یعنی چاہتا ہون کہ بہت بہیجون درود آپ پر پس کتنا مقرر
کرون واسطی آپ کی صلوۃ سی مراد صلوۃ سی یہان دعا ہی یعنی ایک وقت معین کہتا ہون کہ اوسمین اپنی نفس کے لیی دعا کرتا ہون چاہتا
ہون کہ درود بہیجون آپ پر اور بہت بہیجون پس کسقدر اوسوقت مین سی درود بہیجنی مین صرف کرون پس حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی اوسکو
اختیار پر چہوڑا فرمایا جسقدر چاہ وقت دعا اپنی مین سی درود مین صرف کر اور دیا جاویگا مقاصد دنیا اور آخرۃ کی سبب اسکا یہہ ہی کہ
جب بندہ اپنی طلب رغبت کو اللہ تعالی کی پسندیدہ چیز مین خرچ کرتا ہی اور اللہ تعالی کی رضا کو مقدم رکہتا ہی اپنی مطالب پر تو وہ کفایت
کرتا ہی اسکی سب مہمات کو من کان للہ کان اللہ لہ یعنی جو اللہ کا ہو رہتا ہی وہ کفایت کرتا ہی اوسکو جب شیخ بزرگوار عبد الوہاب متقی رحمہ
اللہ نی اس مسکین کو یعنی شیخ عبد الحق کو واسطی زیارت مدینہ منورہ کی رخصت کیا فرمایا کہ جانو اور آگاہ ہو کہ نہین ہی اس راہ مین کوئی
عبادت بعد ادای فرائض کی مانند درود کی اور چاہیی کہ اوقات صلی اللہ علیہ وسلم کی چاہیی کہ تمام اوقات اپنی کو اوسمین صرف کرنا اور اوسمین
مشغول ہونا عرض کیا گیا کہ اسکی لیی کچہہ عدد معین ہو فرمایا یہان معین کرنا عدد کا شرط نہین اتنا پڑہو کہ ساتہہ اوسکی رطب اللسان
ہو اور اوسکی رنگ مین رنگین ہو اور مستغرق ہو اوسمین کذا ذکرہ الشیخ رحمہ اللہ اور حصن حصین کے مصنف نی مفتاح مین لکہا ہی کہ فواید درود بہیجنے کے
نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر بیشمار ہین اور ثمرات اوسکی ان گنت ہین دنیا اور آخرت مین خصوصا تنگیون اور مہمات اور فکرون اور قضاء حاجات
مین بارہا تجربہ کیا ہی سکا پس اکثر خوف اور ہلاکتون کی جگہہ مین پڑا مین نجات دی مجکو مگر درود بہیجنی نی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر
وَعَنْ فَضَالَةَ بْنِ عُبَيْدٍ قَالَ بَيْنَمَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَاعِدٌ اِذْ دَخَلَ رَجُلٌ فَصَلّٰى فَقَالَ اللّٰهُمَّ
اغْفِرْ لِیْ وَارْحَمْنِیْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَجِلْتَ اَيُّهَا الْمُصَلِّیْ اِذَا صَلَّيْتَ فَقَعَدْتَ فَاحْمَدِ اللّٰهَ بِمَا
هُوَ اَهْلُهٗ وَصَلِّ عَلَیَّ ثُمَّ ادْعُهُ قَالَ ثُمَّ صَلّٰى رَجُلٌ اٰخَرُ بَعْدَ ذٰلِكَ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَصَلّٰى عَلَى النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَهُ
النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيُّهَا الْمُصَلِّیْ اُدْعُ تُجَبْ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَرَوٰى اَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِیُّ نَحْوَهٗ
اور روایت ہی فضالہ بن عبید سی کہ کہا اوسوقت کہ تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم بیٹہی ہوی کہ ناگاہ آیا ایک شخص پس
نماز پڑہی پہر کہا یعنی بعد نماز کی یا الہی بخش مجکو اور رحم کر مجہپر پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جلدی کی تو نی ای
نماز پڑہنی والی یعنی اس لیی کہ ترک کی تو نی ترکیب دعا کی جسوقت پڑہی تو نماز پس بیٹہہ یعنی بعد فراغ نماز کے دعا
کے لیی پس تعریف کر اللہ کی ساتہہ اوس چیز کی کہ وہ لایق اوسکی ہی اور درود بہیج مجہپر پہر مانگ اللہ سی جو چاہے یعنے حضرت نی یہہ

ادب دعا کا سکہایا اور اور حدیثون سی معلوم ہوتا ہی کہ دعا کی بعد ہی حمد و صلوۃ پہر کہا راوی نی پہر نماز پڑہی ایک اور شخص نی بعد اسکی
پس تعریف کی اللہ کی اور درود بہیجا نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر یعنی اور دعا کی پس فرمایا اوسکی لیی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی ای نماز پڑہنی
والی دعا کر قبول کیجاویگی روایت کی یہہ ترمذی نی اور روایت کی ابو داود اور نسائی نی مانند اسکی **وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ**
**قَالَ كُنْتُ أُصَلِّيْ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَاضِرٌ وَأَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ مَعَهُ فَلَمَّا جَلَسْتُ بَدَأْتُ بِالثَّنَاءِ عَلَى**
**اللّٰهِ ثُمَّ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ دَعَوْتُ لِنَفْسِيْ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَلْ تُعْطَهْ**
**سَلْ تُعْطَهْ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ** اور روایت ہی عبد اللہ بن مسعود سی کہ کہا تہا مین نماز پڑہتا اور نبی صلی اللہ علیہ
وسلم تشریف رکہتی تہی اور ابو بکر اور عمر ساتہہ اونکی حاضر تہی پس جب بیٹہا مین یعنی بعد ادا کرنی نماز کی شروع کی مینی تعریف اللہ پر پہر درود
بہیجا نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر پہر دعا کی مینی واسطی اپنی پس فرمایا حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی مانگ دیا جاویگا مانگ دیا جاویگا روایت
یہہ ترمذی نی + **اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ** فصل تیسری **عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ**
**سَرَّهُ أَنْ يَكْتَالَ بِالْمِكْيَالِ الْأَوْفٰى إِذَا صَلَّى عَلَيْنَا أَهْلَ الْبَيْتِ فَلْيَقُلْ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ**
**النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ وَأَزْوَاجِهِ أُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَذُرِّيَّتِهِ وَأَهْلِ بَيْتِهِ**
**كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى إِبْرَاهِيْمَ إِنَّكَ حَمِيْدٌ مَجِيْدٌ رَوَاهُ أَبُوْدَاوُدَ** روایت ہی ابی ہریرہ سی کہا فرمایا رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ خوش لگی اوسکو یہہ کہ دیا جاوی ثواب ساتہہ پیمانہ پوری کی یعنی جسکو خواہش ہو کہ ثواب پورا
اور بہت سا ملی جسوقت کہ بہیجی درود ہمپر کہ اہل بیت نبوۃ کی ہین پس چاہیی کہ کہی یا الہی رحمت بہیج محمد پر کہ نبی امی ہین اور اوپر اونکی
بیبیون پر کہ مائین مسلمانون کی ہین اور اولاد اونکی پر اور اہل بیت اونکی پر جیسیکہ رحمت بہیجی تو نی اوپر اولاد ابراہیم کی تحقیق تو تعریف
کیا گیا بزرگ ہی روایت کی یہہ ابو داود نی **ف** امی لقب خاص آنحضرت کا ہی کہ مذکور ہی توریت اور انجیل مین اور تمام کتابون مین
جو کہ آسمان سی اوتری ہین امی لغت مین اوسکو کہتی ہین کہ نہ لکہہ جانی اور نہ لکہی کو پڑہ سکی اور کتب مین نہ گیا ہو اور کسی سی سیکہا نہ ہو یہہ
منسوب ہی ام کی یعنی ماں کی طرف یعنی جیسا کہ ماں کی پیٹ سی نکلا ہی ویسا ہی ہی کہ کسی نی لکہوایا پڑہوایا نہین ع نگارمن کہ بمکتب نرفت
خط نہ نوشت + بغمزہ مسئلہ آموز صد مدرس شد + یتیمی کہ ناکردہ قرآن درست + کتب خانہ چند ملت بشست + تعلیم و ادب اورا
چہ نسبت + کہ خود از خدا آمد مودب + اور بعضون نی کہا ہی کہ امی منسوب بطرف ام القری کی یعنی مکہ کی کہ وہ اصل ہی ساری زمین
کی **وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْبَخِيْلُ الَّذِيْ مَنْ ذُكِرْتُ عِنْدَهُ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيَّ رَوَاهُ**
**التِّرْمِذِيُّ وَرَوَاهُ أَحْمَدُ عَنِ الْحُسَيْنِ بْنِ عَلِيٍّ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ غَرِيْبٌ**

اور روایت ہی حضرت علی رضی سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی سخت بخیل وہ ہی کہ ذکر کیا گیا مین یعنی نام لیا گیا میرا نزدیک
اوسکی پس نہ درود بہیجا مجہہ پر روایت کی یہہ ترمذی نی اور روایت کی یہہ احمد نی حسین بن علی رضی سی اور کہا ترمذی نی کہ یہہ حدیث حسن صحیح
غریب ہی **ف** یعنی مالکی خواہش کی سبب سی بحکم جبلت طبعی کی آدمی بخل کرتا ہی کہ کسیکو مال نہین دیتا پس ایسا بخل تو ہی ہی
برا بخیل وہ ہی کہ ساتہہ حکم کسل اور غفلت کی ایک کلمہ بنام آنسرور کی نفس پنی سی نہین نکال سکتا اور ادای حق اور شکر نعمت کا
نہین کرتا احسان انعام اونکی ایسی ہی کہ اگر جانین اونکی نام پر فدا کرین بجا ہی چہ جای ایک کلمہ ع مرحبا ای پیک مشتاقان

بدہ پیام دوست ÷ تاکنم جان ز سر رغبت فدای نام دوست ÷ **وعن** ابی هریرة قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من صلی علی عند قبری سمعته ومن صلی علی نائیا ابلغته رواه البیهقی فی شعب الایمان
اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو کوئی درود بہیجی مجہپر نزدیک قبر میری کی سنتا ہون مین اوسکو اور جو درود بہیجی مجہپر دور سی پہنچایا جاتا ہوں اوسکو روایت کی بیہقی نی شعب الایمان مین **ف** یعنے پاس والیکا درود خود سنتا ہون بلاواسطہ اور دور والیکا درود ملائکہ سیاحین پہنچاتی ہین اور جواب سلام کا بہرصورت دیتا ہون اس سی معلوم کیا جاہیی کہ حضرت پر سلام بہیجنا سنت کیا بزرگی ہی اور حضرت پر سلام بہیجنی والیکو خوشا حبت بہیجنی والیکو کیا شرف حاصل ہوتا ہی اگر تمام عمر کی سلامونکا ایک جواب آپ دیں تو سعادت بست ہی بیان ہی کہ ہر سلام کا جواب آپ دیتی ہی سو ہر سلام کی بدلی جواب آنحضرت کا ہی ÷ اللہم صل سلام ہم البسکی جواب ز لو ÷ **وعن** عبد الله بن عمرو قال من صلی علی النبی صلی الله علیه وسلم واحدة صلی الله علیه وملائکته سبعین صلوة رواه احمد
اور روایت ہی عبد اللہ بن عمرو سی کہا جسنی درود بہیجا نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر ایکبار رحمت بہیجتا ہی اللہ اوسپر اور فرشتی اوسکی ستر رحمتین روایت کیا اسکو احمد نی **ف** شاید کہ یہہ ثواب مخصوص ساتہہ دن جمعہ کی ہو اسلیی کہ وارد ہوا ہی کہ ثواب اعمال کا جمعہ مین ستر حصہ ہوتا ہی اسلیی جو اکبر ستر برابر ہوتا ہی اور یہہ حدیث اگرچہ موقوف ہی یعنی قول ابن عمر کا ہی لیکن حکم مرفوع مین ہی اسلیی کہ ثواب اعمال کا بغیر سنی کی حضرت سی نہین کہہ سکتی ÷ ع ن ÷ **وعن** رویفع ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال من صلی علی محمد وقال اللهم انزله المقعد المقرب عندک یوم القیمة وجبت له شفاعتی رواه احمد
اور روایت ہی رویفع سی کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی فرمایا کہ جو کوئی درود بہیجی اوپر محمد کی اور کہی یعنی بعد درود بہیجنی کی یا اللہ اوتار اوسکو بیچ جگہ کی کہ مقرب ہی نزدیک تیری دن قیامت کی واجب ہوتی ہی واسطی اوسکی شفاعت میری روایت کی یہہ احمد نی **ف** مراد جگہ سی مقام محمود ہی اور شفاعت حضرت کی ثابت ہی سب مسلمانون کی لیی لیکن اسکو درجہ خاص حاصل ہوتا ہی کہ شفاعت واجب ہوتی ہی اسکی لیی اور اسمین اشارت ہی طرف بشارة کی ساتہہ حسن خاتمہ کی ÷ ع ÷ **وعن** عبد الرحمن بن عوف قال خرج رسول الله صلی الله علیه وسلم حتی دخل نخلا فسجد فاطال السجود حتی خشیت ان یکون الله تعالی قد توفاه قال فجئت انظر فرفع رأسه فقال ما لک فذکرت ذلک له قال فقال ان جبرئیل علیه السلام قال لی الا ابشرک ان الله عز وجل یقول لک من صلی علیک صلوة صلیت علیه ومن سلم علیک سلمت علیه رواه احمد
اور روایت ہی عبد الرحمن بن عوف سی کہا نکلی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم یہان تک کہ داخل ہوی باغ کہجورون کی مین پہر سجدہ کیا پس دراز سجدہ کیا یہان تک کہ ڈرا مین یہہ کہ اللہ تعالی نی وفات دی اونکو کہا عبد الرحمن نی پس آیا مین دیکہتا ہتا مین کہ آیا وہ زندہ ہین یا مردہ پس اوٹہایا حضرت نی سر اپنا پس فرمایا کیا ہی واسطی تیری یعنی کونسی چیز پیش آئی تجکو کہ تجہپر علامت غم اور گہبراہٹ کے پائی جاتی ہی پس ذکر کیا مینی یہہ یعنی ڈرنا اپنا واسطی اون کی کہا راوی نی پس فرمایا حضرت نی کہ تحقیق جبرئیل علیہ السلام نے کہا مجکو کیا نہ خوشخبری دون مین تجکو یہہ کہ اللہ عزت والا بزرگی والا فرماتا ہی تیری لیی کہ جو شخص درود بہیجی تجہپر رحمت بہیجونگا مین اوسپر اور جو سلام بہیجی تجہپر سلام بہیجونگا مین اوسپر روایت کی یہہ احمد نی **ف** اور زیادہ کیا احمد نی بیچ بعض روایات اپنی ÷

کے کہ فرمایا حضرت نے پس سجدہ کیا مینے واسطے اسکی انتہی کہا سخاوی نے کہ نقل کی یہہ بیہقی نے بیچ خلافیات کی حاکم سی اور کہا یہہ حدیث صحیح ہی اور نہین جانتا مین بیچ سجدہ شکر کے کوئی حدیث صحیح تر اس سی اور اوسکی لیی طرق متعدد ہین ہہ ع ⁘ **وعن عمر بن الخطاب قال ان الدعاء موقوف بین السماء والارض لا یصعد منہ شیء حتی تصلی علی نبیک رواہ الترمذی** اور روایت ہی عمر بن الخطاب سے کہ کہا تحقیق دعا ٹہری رہتی ہی درمیان آسمان اور زمین کے نہین چڑہتی اوسمین سے کچہہ یہان تلک کہ درود بہیجی تو اوپر نبی اپنی کی روایت کی یہہ ترمذی نے **ف** یعنے قبولیت دعا کی موقوف ہی درود بہیجنے پر اور درود خود مقبول ہی طفیل اور توسل اوسکیکی دعا بہی مقبول ہوتی ہی ؎ مور مسکین ہوسی داشت کہ در کعبہ رسد ✤ دست در پای کبوتر زدہ ناگاہ رسید ✤ اور حصن حصین مین ہی کہ کہا شیخ ابو سلیمان دارانی رحمۃ اللہ نے کہ جب مانگی تو اللہ تعالی سی حاجت اپنی پس ابتدا کر ساتہہ درود کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر پہر دعا کر جو چاہی پہر ختم کر ساتہہ درود کی اوپر اسلیی کہ اللہ سبحانہ اپنی کرم سی قبول کرتا ہی دونون درودونکو اور وہ بزرگ تر ہی اس سی کہ چہوڑ دی اوس دعا کو کہ درمیان اون دونون کی ہی یعنی اوسکی کرم سی امید ہی کہ ان کی درمیان مین کی دعا نہ قبول کری اور کہا طیبی نے کہ احتمال ہی کہ یہہ کلام حضرت عمر رض کا ہو پس حدیث موقوف ہوگی یا یہہ کہ کلام رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا ہو اور صحیح یہہ ہی کہ یہہ موقوف ہی لیکن کہا ہی محققین نے علماء حدیث سی کہ مثل اسکی راوی اپنی طرف سی نہین کہہ سکتا ہے پس یہہ مرفوع ہی حکماً اور یہہ مرفوع ہی روایت کی گئی ہی ہہ ع ⁘

## باب الدعاء فی التشہد

باب ہی بیچ دعا کی بیچ تشہد کی یعنے بعد التحیات اور درود کی کہ سنت ہی اوسوقت دعا کا کرنا اور فقہ کی کتابون مین مذکور ہی کہ بعد پڑہنی التحیات اور درود کے دعا کری جو کہ خوش آوی اوسکو لیکن مشابہ کلام لوگون کی نہو مثلا یون نکہی کہ یا اللہ روٹی دی مجکو وغیرہ ذلک اور بیچ باب التشہد کے حدیث ابن مسعود کی مین ہی گذرا کہ پہر اختیار کری دعا سی جو کہ خوش آوی اوسکو اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سی دعائین خاص ہی وارد ہوئی ہین تشہد مین پڑہنی کی لیی پس مراد دعاون خوش آیندہ سی یہی دعائین کہ حضرت سی منقول ہوئین ہونگی حاصل یہہ کہ چنگل مارنا ساتہہ ان دعاون کی اولی اور افضل ہے کیونکہ جامع ہین مقاصد دنیا اور آخرۃ کو ہہ ع

**الفصل الاول** فصل پہلے **عن عائشۃ قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یدعو فی الصلوۃ یقول اللہم انی اعوذ بک من عذاب القبر واعوذ بک من فتنۃ المسیح الدجال واعوذ بک من فتنۃ المحیا وفتنۃ الممات اللہم انی اعوذ بک من المأثم ومن المغرم فقال لہ قائل ما اکثر ما تستعیذ من المغرم فقال ان الرجل اذا غرم حدث فکذب ووعد فاخلف متفق علیہ**

روایت ہی حضرت عائشہ سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم دعا مانگتی نماز مین یعنی بعد تشہد کی کہتی یا الہی تحقیق مین پناہ مانگتا ہون ساتہہ تیری عذاب قبر سی اور پناہ مانگتا ہون ساتہہ تیری فتنہ کانی دجال کی سی اور پناہ مانگتا ہون ساتہہ تیری فتنہ زندگی کی سی اور فتنہ موت کی سی یا الہی تحقیق مین پناہ مانگتا ہون ساتہہ تیری گناہ سی اور قرض سی پس کہا واسطی اونکی ایک کہنی والے نے بہت تعجب ہی پناہ مانگنا تمہارا قرض سی پس فرمایا تحقیق جسوقت آدمی قرضدار ہوتا ہی بات کرتا ہی پس جہوٹ بولتا ہی اور وعدہ کرتا ہی پس خلاف کرتا ہی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** دجال اخیر زمانہ مین پیدا ہوگا اور دعوی خدائی کا کریگا اور لوگون کو گمراہ کریگا اخیر کتاب مین ذکر اوسکا آویگا اور مسیح دجال کو اسلیی کہتی ہین کہ ایک آنکہہ اوسکے ملے ہوئے ⁘

ہوگی یعنی کانا ہوگا یا ممسوح ہوگا یعنی بعید ہوگا تمام بھلائیوں سی اور حضرت عیسی علیہ السلام کا لقب مسیح اسلیی ہی کہ اصل ونکی مسیحا ہی معنی مبارک کے زبان عبرانی مین یا مسیح کے معنی مین بہت سیر کرنیوالا پس لفظ مسیح دونون پر اطلاق کیا جاتا ہی لیکن جب مسیح بولتی ہین تو حضرت عیسی مراد ہوتی ہین اور جب ملعون مراد ہوتا ہی تو مقید کرتی ہین ساتہہ دجال کی یعنی مسیح دجال کہتی ہین اور فتنہ زندگانی کا یہہ ہی کہ گرفتار ہو بلا مین ساتہہ نہونی صبر اور رضا کی اور امور کہ باعث ہین بیچ راہ راست سے ہون اور فتنہ موت کا یہہ ہی کہ شیطان وسوسی ڈالی حالت نزع مین و سوال منکر نکیر کا اور عذاب قبر اور عذاب عقبی کی اور لفظ ماثم یا تو مصدر ہی یعنی گناہ کرنا یا وہ امر کہ باعث گناہ کا ہو اور آدمی جب قرضدار ہوتا ہی بات کرتا ہی یعنی تقصیر جو اوسکی ادا مین ہوئی ہی زمانہ گذشتہ مین اوسکی عذر کی تمہید مین جھوٹ بولتا ہی اور وعدہ کرتا ہی اوسکی ادا کا زمانہ آیندہ مین پس خلاف کرتا ہی + ع ت + وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا فَرَغَ اَحَدُكُمْ مِنَ التَّشَهُّدِ الْاٰخِرِ فَلْيَتَعَوَّذْ بِاللّٰهِ مِنْ اَرْبَعٍ مِنْ عَذَابِ جَهَنَّمَ وَمِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَمِنْ فِتْنَةِ الْمَحْيَا وَالْمَمَاتِ وَمِنْ شَرِّ الْمَسِيْحِ الدَّجَّالِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ فارغ ہو ایک تمہارا التحیات پچہلی سی چاہیی کہ پناہ پکڑی ساتہہ اللہ کی چار چیزون سی عذاب دوزخ سی اور عذاب قبر کی سی اور فتنہ زندگانی اور مرنی کی سی اور برائی مسیح دجال کی سی روایت کی یہہ مسلم نی ف پناہ پکڑی یعنی یون کہی اللہم انی اعوذ بک من عذاب جہنم آخر تک وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُعَلِّمُهُمْ هٰذَا الدُّعَاءَ كَمَا يُعَلِّمُهُمُ السُّوْرَةَ مِنَ الْقُرْاٰنِ يَقُوْلُ قُوْلُوا اللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ جَهَنَّمَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ فِتْنَةِ الْمَسِيْحِ الدَّجَّالِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ فِتْنَةِ الْمَحْيَا وَالْمَمَاتِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی ابن عباس سی یہہ کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم تہی سکہاتی صحابہ اور اہل بیت کو یہہ دعا جیسی سکہاتی سورہ قرآن کی فرماتی کہو یا الہی تحقیق مین پناہ مانگتا ہون ساتہہ تیری عذاب دوزخ سی اور پناہ مانگتا ہون ساتہہ تیری عذاب قبر کی سی اور پناہ مانگتا ہون ساتہہ تیری فتنہ کانی دجال کی سی اور پناہ مانگتا ہون ساتہہ تیری فتنہ زندگانی اور مرنی کی سی روایت کی یہہ مسلم نی وَعَنْ اَبِيْ بَكْرِ الصِّدِّيْقِ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ عَلِّمْنِيْ دُعَاءً اَدْعُوْ بِهٖ فِيْ صَلَاتِيْ قَالَ قُلِ اللّٰهُمَّ اِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ ظُلْمًا كَثِيْرًا وَلَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ فَاغْفِرْ لِيْ مَغْفِرَةً مِنْ عِنْدِكَ وَارْحَمْنِيْ اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی ابی بکر صدیق رضی سی کہ کہا کہا مینی یا رسول اللہ سکہلاؤ مجہکو دعا مانگون ساتہہ اوسکی اپنی نماز مین یعنی بعد تشہد و درود کی فرمایا کہہ یا الہی تحقیق ظلم کیا مینی نفس اپنی پر ظلم بہت اور نہین بخشتا گناہون کو کوئی مگر تو پس بخش مجہکو بخشنا خاص نزدیک اپنی سی اور رحم کر مجہپر تحقیق تو بخشنی والا مہربان ہی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی ف لفظ کثیرا اس روایت مین ساتہہ ث مثلثہ کی ہی اور بعضی روایت مسلم کی مین کبیرا ساتہہ بی موحدہ کی آیا ہی پس کبہی پڑہی کثیرا اور کبہی کبیرا + ع + وَعَنْ عَامِرِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ كُنْتُ اَرٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُسَلِّمُ عَنْ يَمِيْنِهٖ وَعَنْ يَسَارِهٖ حَتّٰى اَرٰى بَيَاضَ خَدِّهٖ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی عامر بن سعد سی نقل کی اوسنی اپنی باپ سی کہ کہا تہا مین دیکہتا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ سلام پہیرتی داہنی اور بائین اپنی یہان تک دیکہتا مین سفیدی رخسارہ اونکی کی روایت کی یہہ مسلم نی ف یعنے چہرہ مبارک اتنا پہیرتی کہ رخسارہ منور معلوم

ہوتا ہی سعادت دنگی کہ پہلواو نکی مین ہوتی ہے کا شکی اندر نماز م جا شود پہلوی تو + تا بتقریب سلام افتد نظر بر روی تو + **وَعَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا صَلّٰى صَلٰوةً اَقْبَلَ عَلَيْنَا بِوَجْهِهٖ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ** اور روایت ہی سمرہ بن جندب سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت کہ نماز پڑہ چکتی متوجہ ہولی ہمپر ساتہہ منہ اپنی کی روایت کی یہہ بخاری نی **ف** یعنی جب نماز پڑہ چکتی تو مقتدیون کے طرف منہ کرکر بیٹہتی ع ع + **وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَنْصَرِفُ عَنْ يَمِيْنِهٖ رَوَاهُ مُسْلِمٌ** اور روایت ہی انس سی کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم پہرتی یعنی کبہی مصلی سی اپنی داہنی سی روایت کے یہہ مسلم نے + **وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ لَا يَجْعَلْ اَحَدُكُمْ لِلشَّيْطٰنِ شَيْئًا مِنْ صَلٰوتِهٖ يَرٰى اَنَّ حَقًّا عَلَيْهِ اَنْ لَّا يَنْصَرِفَ اِلَّا عَنْ يَمِيْنِهٖ لَقَدْ رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَثِيْرًا يَنْصَرِفُ عَنْ يَسَارِهٖ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ** اور روایت ہی عبداللہ بن مسعود سی کہ کہا نہ مقرر کری ایک تمہارا واسطی شیطان کی حصہ نماز اپنی مین سی اعتقاد کری یہہ کہ لازم ہی اوسپر یہہ کہ نہ پہری مگر داہنی اپنی کر تحقیق دیکہا مینی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو اکثر بار کہ پہرتی تہی بائین طرف اپنی سی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** حاصل یہہ کہ بعد سلام پہیرنی کی کبہی تو پہرتی تہی داہنی طرف سی و بیٹہتی تہی بائین طرف اور اکثر اوقات ایسا ہوتا تہا کہ سلام پہیرتی اور دعا مانگتی اور جانب حجرہ شریف کی کہ بائین طرف ہی تشریف لیجاتی او کبہی برعکس اسکی کرتی کہ بائین طرف سی پہرتی اور داہنی طرف بیٹہتی اول کو ہیئت یعنی اولویت پر حمل کیا ہی کہ اوسمین داہنی طرف سی شروع کرنا ہوتا ہی اور فعل آنحضرت صلعم کا اکثر اسی طرح تہا لیکن ابن مسعود رضہ کہتی ہین کہ دوسری صورت یعنی بائین طرف سی پہرنا اگرچہ رخصت یعنی جائز ہی و کم تہی لیکن سنت مین اعتقاد واجب ہونی کا نکری یعنی پہلی صورت کو واجب نجانی اور رخصت شارع کی سی کہ دوسری صورت ہی اعراض نکری کہ حدیث مین آیا ہی کہ حق تعالی دوست رکہتا ہی یہہ کہ عمل کیا جاوی رخصتون اوسکی پر جیسا کہ دوست رکہتا ہی کہ عمل کیا جاوی عزیمتون پر اور شافعیہ نی ان دونون حدیثون سی نکالا ہی کہ مصلی کو چاہیی کہ پہری طرف حاجت اپنی کی اگر حاجت داہنی طرف ہی یعنی مثلاً مکان اوسکا وہان ہی یا کچہہ اور کام رکہتا ہی اوسطرف تو داہنی طرف پہری اور اگر بائین طرف ہو بائین طرف پہری اور حضرت علی رض سی بہی اسیطرح منقول ہی کہ کبہی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مقتدیون کی طرف ہی منہ کرکر بیٹہتی اور پشت قبلہ کی طرف جیسا کہ اوپر حدیث مین گذرا اور حصہ شیطان کا اسمین یہی کہا کہ جب ایک چیز غیر لازم کو اپنی پر لازم اعتقاد کیا تو تابع شیطان کا ہوا اپنی جاننا رہا کمال نماز اوسکا کہا طیبی نی کہ اسمین دلیل ہی اسپر کہ جسنی اصرار کیا ایک امر مستحب پر اور کیا اوسکو لازم اور نہ عمل کیا رخصت پر تحقیق پہنچا اوسپر شیطان گمراہ کرنی سی پس کیا حال ہی اوسکا کہ اصرار کری بدعت اور خلاف شرع پر اور یہہ چارون حدیثین یعنی حدیث عامر کی اور سمرہ کی اور انس کی اور عبداللہ کی متعلقات اسباب کے سی ہین ع ع + **وَعَنِ الْبَرَاءِ قَالَ كُنَّا اِذَا صَلَّيْنَا خَلْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحْبَبْنَا اَنْ نَّكُوْنَ عَنْ يَمِيْنِهٖ يُقْبِلُ عَلَيْنَا بِوَجْهِهٖ قَالَ فَسَمِعْتُهٗ يَقُوْلُ رَبِّ قِنِيْ عَذَابَكَ يَوْمَ تَبْعَثُ اَوْ تَجْمَعُ عِبَادَكَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ** اور روایت ہی برا ابن عازب سی کہ کہا تہی ہم جب نماز پڑہتی پیچہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی دوست رکہتی تہی ہم یہہ کہ ہون داہنی حضرت کی تو متوجہ ہون ہمپر ساتہہ مونہہ اپنی کی یعنی وقت سلام کی اول ہماری ہی طرف متوجہ ہون کہا برا نی پس سنا مینی حضرت کو کہ فرماتی تہی بعد سلام کی ای رب میری بچا مجکو عذاب اپنی سی

اور سجدہ ادا ہو نماز دیکھا تو یاد آیا کہ کہا اپنی مقتدیوں کو روایت کی یہہ مسلم نے **ف** اور یحیح شک ادی ہی کہ حضرت نے یوم جمعہ فرمایا یا جمعۃ
مبارک اور یہہ دعا حضرت کی تعلیم است کے لیے کی یا از راہ تواضع کی ۲ ح + **وعن ام سلمة قالت ان النساء في
عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم كن اذا سلمن من المكتوبة قمن وثبت رسول الله
صلى الله عليه وسلم ومن صلى من الرجال ما شاء الله فاذا قام رسول الله صلى الله عليه وسلم
قام الرجال رواه البخاري** روایت ہے ام سلمہ سے کہا تحقیق عورتیں بیچ زمانے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی تہیں جس وقت کہ سلام پھیرتیں نماز فرض سی کہڑی
ہوتیں یعنی اپنی گہر چلی جاتیں اور بیٹھی رہتے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور جو شخص کہ نماز پڑہتے مردوں میں سے جسقدر کہ چاہتا اللہ تعالی پس جب
اٹہتے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کہڑے ہوتے مرد روایت کی یہہ بخاری نے **ف** یعنی حضرت بیٹھے رہتے تاکہ عورتیں چلی جائیں تا مرد و عورت آپس
میں مل جاویں اور کبہی بعد بیٹھنے کے اللہم انت السلام آخر تک پڑہتے اور کبہی تا دیر بیٹھے رہتے کہ دعا کرتے اور قرآن پڑہتے اور احکام الہی بیان کرتے اور
بیٹھے رہتے عملی میں یہی اتفاق تہا کبہی بیٹھنا مختلف تہا بحسب اختلاف وقت کے اور اس سی معلوم ہوا کہ مستحب ہے امام کو بیٹھے رہنا اس غرض کے لیے
کہ مقتدیوں کو اور عورتوں کو اطلاع ہو + ع ح + **وسنذكر حديث جابر بن سمرة في باب الضحك
ان شاء الله تعالى** اور ذکر کرینگے ہم حدیث جابر بن سمرہ کی بیچ باب الضحک کے انشاء اللہ تعالی یعنی مصابیح والے نے وہ یہاں ذکر کی
ہے اور ہم نے اس کو بسبب مناسبت کے باب الضحک میں ذکر کرینگے **الفصل الثاني** فصل دوسری
**عن معاذ بن جبل قال اخذ بيدي رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال اني لاحبك يا معاذ فقلت وانا احبك
يا رسول الله قال فلا تدع ان تقول في دبر كل صلوة رب اعني على ذكرك وشكرك وحسن عبادتك
رواه احمد وابو داود والنسائي الا ان ابا داود لم يذكر قال معاذ وانا احبك**
روایت ہے معاذ بن جبل سے کہا کہ پکڑا ہاتہہ میرا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اور فرمایا تحقیق میں دوست رکہتا ہوں تجہکو اے معاذ پس کہا
میں نے اور میں بہی دوست رکہتا ہوں آپ کو یا رسول اللہ فرمایا کہ جب دوست رکہتا ہے تو مجہکو تو پس نہ چہوڑ اسکو کہ کہے تو بعد ہر نماز کے اے رب
میرے مدد کر میری اوپر ذکر کرنے اپنے کے اور شکر کرنے اپنے کے اور اچہی کرنے عبادت اپنی کے روایت کی یہہ احمد اور ابو داود اور نسائی نے
مگر یہہ کہ ابو داود نے نہیں ذکر کیے یہہ الفاظ کہ کہا معاذ نے وانا احبک **ف** اچہی عبادۃ یہہ ہے کہ عبادۃ کمال حضور قلب سے کرے گویا
کہ دیکہتا ہے تو اللہ کو جیسا اول کتاب میں ہے ایک حدیث کی معنی حسن عبادۃ کی یہی فرمائی ہیں اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جو کوئی کسی
کو دوست رکہے تو مستحب ہے کہ اوس کو اظہار اپنی محبت کا کر دے اور یہہ حدیث مسلسل ہے ساتہہ فعل و قول کے اخذ بیدی و یقول انی احبک
محدثین کی اصطلاح کو یہہ لیکے حوام و بہی اسکی نہیں کی نہوں ع ح ع + **وعن عبد الله بن مسعود قال ان
رسول الله صلى الله عليه وسلم كان يسلم عن يمينه السلام عليكم ورحمة الله حتى يرى
بياض خده الايمن وعن يساره السلام عليكم ورحمة الله حتى يرى بياض خده الايسر رواه ابو داود
والترمذي والنسائي ولم يذكر الترمذي حتى يرى بياض خده ورواه ابن
ماجة عن عمار بن ياسر** روایت ہے عبد اللہ بن مسعود سے کہا تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم تہے سلام پہیرتے
داہنی اپنی کہتے السلام علیکم ورحمت اللہ یعنی سلام تم پر اور مہربانی اللہ کی یہاں تلک کہ دکہلائی دیتی سفیدی داہنی رخسارہ

اور نہی کی ور سلام پہیرتی بائین بہی کہتی السلام علیکم ورحمۃ اللہ یہان تک کہ دکہلائی دیتی سفیدی بائین رخسارہ کی روایت کی یہہ ابوداود
اور ترمذی اور نسائی نی اور نہین ذکر کیا ترمذی نی حتی یری بیاض خدہ اور روایت کے ابن ماجہ نی عمار بن یاسر سی **ف** یعنے ترمذی نی
حتی یری بیاض خدہ نہین نقل کیا ہی دونون جاہی اسی قدر کہا کان یسلم عن یمینہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وعن یسارہ السلام علیکم ورحمۃ
اللہ اور ظاہر یہہ ہی کہ ابن ماجہ نی بہی ساری حدیث روایت کی ہی نہ بعض اسکی مانند ترمذی کی ۱۲ع + **وَعَنْ** عَبْدِ اللّٰہِ ابْنِ
مَسْعُوْدٍ قَالَ کَانَ اَکْثَرُ انْصِرَافِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مِنْ صَلٰوتِہٖ اِلٰی شِقِّہِ الْاَیْسَرِ اِلٰی
حُجْرَتِہٖ رَوَاہُ فِیْ شَرْحِ السُّنَّۃِ اور روایت ہی عبداللہ بن مسعود سی کہ کہا تہا بہت پہرنا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا نماز اپنی
سے جانب بائین کے طرف حجرہ اپنی کی روایت کی یہہ شرح السنہ مین **ف** دروازہ حجرہ مبارک کا تہا طرف مسجد کی بائین طرف
محراب کی پس وہ پہرتی تہی بائین جانب ہی اور داخل ہوتی تہی حجرہ اپنی مین ۱۲ع + **وَعَنْ** عَطَاءِ الْخُرَاسَانِیِّ عَنِ الْمُغِیْرَۃِ
قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا یُصَلِّی الْاِمَامُ فِی الْمَوْضِعِ الَّذِیْ صَلّٰی فِیْہِ حَتّٰی
یَتَحَوَّلَ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَقَالَ عَطَاءُ الْخُرَاسَانِیُّ لَمْ یُدْرِکِ الْمُغِیْرَۃَ
اور روایت ہی عطا خراسانی سی اون نی نقل کی مغیرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ نہ نماز پڑہی امام اوس جگہ کہ نماز
پڑہ چکا ہی اوسمین یہان تک کہ سرک جاوی روایت کی یہہ ابوداود نی اور کہا ابوداود نی کہ عطا خراسانی نی نہین ملاقات کی مغیرہ
سے یعنی پس یہہ حدیث منقطع ہی **ف** یعنی جہان فرض پڑہی ہین وہان سنت نہ پڑہی بلکہ جگہہ بدل کر اور جا کی پڑہی اور یہہ
حکم خاص امام ہی کی لیی نہین ہی بلکہ سب مقتدیون کی لیی ہی بی اور مقتداس کی لیی کہا کہ تا انحوا؟ یہہ گمان نکا ہی کہ مصلے سجدہ نماز
فرض ہی میں ہین یا اس لیی کہ دونون جگہین گواہی دین قیامت کو اسکی طاعت کی کذا ذکر الشیخ رح اور ملا علی رح نی لکہا ہی کہ کہا
ہی بعضون نی کہ یہہ حکم اون نمازون میں ہی کہ بعد اونکی سنتین ہین اور جنکی بعد سنت نہین ہی مانند صبح اور عصر کی یہہ حکم نہین اور بعضون
نے کہا ہی کہ یہہ حکم سب نمازون میں ہی + **وَعَنْ** اَنَسٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ حَضَّہُمْ عَلَی الصَّلٰوۃِ
وَنَہَاہُمْ اَنْ یَّنْصَرِفُوْا قَبْلَ انْصِرَافِہٖ مِنَ الصَّلٰوۃِ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ اور روایت ہی انس سی کہ تحقیق
نبی صلی اللہ علیہ وسلم رغبت دلاتی تہی صحابہ کو نماز پڑہنی پر اور منع کیا اونکو یہہ کہ پہرین وہ پہلی پہرنی حضرت کی نماز سی روایت کی یہہ
ابوداود نی **ف** رغبت دلاتی نماز پر یعنی تاکید کرتی اور رغبت دلاتی ملازمت نماز جماعت کی پر یا مطلق نماز پر اور منع فرمایا پہلی حضرت
کے نماز سی نہ پہرین تا مرد و عورت رستی مین مل جاوین جیسا کہ اور حدیث مین گذرا کہ حضرت اور لوگ بیٹہی رہتی تہی یہان تک کہ عورتین
چلی جاتی تہین یہہ اوسوقت حضرت اور لوگ حضور میں نہ ٹہرتی ہوںگی اور احتمال ہی کہ مراد پہرنی سی اوٹہہ کہڑی ہونا مسبوق کا ہی پہلی
سلام امام کی پس یہہ حرام ہی ہماری نزدیک ۱۲ع + **اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ** فصل تیسری **عَنْ** شَدَّادِ بْنِ اَوْسٍ
قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ فِیْ صَلٰوتِہٖ اَللّٰہُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُکَ الثَّبَاتَ فِی الْاَمْرِ
وَالْعَزِیْمَۃَ عَلَی الرُّشْدِ وَاَسْاَلُکَ شُکْرَ نِعْمَتِکَ وَحُسْنَ عِبَادَتِکَ وَاَسْاَلُکَ قَلْبًا سَلِیْمًا وَلِسَانًا صَادِقًا
وَاَسْاَلُکَ مِنْ خَیْرِ مَا تَعْلَمُ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ مَا تَعْلَمُ وَاَسْتَغْفِرُکَ لِمَا تَعْلَمُ رَوَاہُ النَّسَائِیُّ
وَرَوٰی اَحْمَدُ نَحْوَہٗ روایت ہی شداد بن اوس سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کہتی نماز اپنی مین یعنے بعد

تشہد کی یا الٰہی تحقیق مین مانگتا ہون تجہسی ثابت رہنا دین کی مقدمہ مین اور قصد کرنا ہدایت پر اور مانگتا ہون تجہسی شکر نعمت تیری کا اور خوبی بندگی تیری کی اور مانگتا ہون تجہسی دل سالم اور زبان سچی اور مانگتا ہون تجہسی بہلائی جو کہ جانتا ہی تو اور پناہ مانگتا ہون ساتہہ تیری برائی اوس چیز کی سی کہ جانتا ہی تو اور بخشش مانگتا ہون تجہسی واسطی اون گناہون کی کہ جانتا ہی تو روایت کی یہہ نسائی نی اور روایت کی احمد نی مانند اسکی **ف** قصد کرنا ہدایت پر یعنی لازم کرون ہدایت کو اور ہمیشہ ہدایت پر رہون اور مانگتا ہون شکر نعمت تیری کا یعنی توفیق ہو کہ صرف کرون نعمت کو تیری طاعت مین یعنی قایم رہون تیری حکمون پر اور رہون ممنوع چیزون سی اور خوبی عبادۃ تیری کی یعنی ادا کرون اوسکو ساتہہ شرائط اور ارکان اوسکی کی اور قلب سلیم یعنی پاک بری عقیدون سی اور میل کرنی سی خواہشون نفسانی پر اور خالی ہو ما سوی اللہ سی واسالک من خیر ما تعلم لفظ ما کا اس جملہ مین موصولہ ہی یا موصوفہ اور عائد محذوف ہی اور من زائدہ ہی یا بیانیہ اور مبین محذوف ہی تقدیر اسکی یون ہی سالک شیئا من خیر ما تعلم یعنی مانگتا ہون مین تجہسی ایک چیز کہ وہ ایسی ہو جو کہ جانتا ہی تو کہ وہ اچہی ہی نہ جو کہ مین اچہی جانتا ہون اسلیے کہ بندہ ایک چیز کو اچہا جانتا ہی اور نفس الامر مین وہ بری ہوتی ہی یہہ دعا حضرت نی تعلیم امت کی لیے کی ہی کیونکہ کیا کرین الا حضرت کو سب بہلائیان حاصل تہین اور برائیون سی محفوظ تہی اور گناہ اگلی پچہلی بخشی گئی تہی * ت *

**وعن جابر قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول في صلوته بعد التشهد احسن الكلام كلام الله واحسن الهدى هدى محمد صلى الله عليه وسلم رواه النسائي** اور روایت ہی جابر سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کہتی اپنی نماز مین بعد التحیات کی بہترین کلامون کا کلام اللہ کا ہی اور بہترین طریقون کا طریقہ محمد کا ہی روایت کی یہہ نسائی نی *

**وعن عائشة قالت كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يسلم في الصلوة تسليمة تلقاء وجهه ثم يميل الى الشق الايمن شيئا رواه الترمذي** * اور روایت ہی حضرت عائشہ رضی سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سلام پہیرتی نماز مین ایک سلام سامنی منہ اپنی کی پہر جہکتی طرف داہنی جانب کی تہوڑا سا روایت کی یہہ ترمذی نی **ف** یعنی ابتدا سلام کی قبلہ رخ کرتی پہر درمیان سلام مین کچہہ داہنی طرف مائل ہوتی ایسا کہ سفیدی رخسارہ مبارک کی معلوم ہوتی جیسیکہ پہلی روایتون مین گذرا اور تمام کرتی سلام کو امام مالک کی مذہب مین ایک ہی سلام ہی بنظر ظاہر اس حدیث کی اور تینون امام اور اور علما قائل دو سلامون کے ہین اسلیے وارد ہوئی بہت حدیثون کی اس باب مین اور تاویل اس حدیث کی یہہ ہی کہ پکار کر کہتی تہی ایک سلام اور دوسرا پہلی سی * ع *

**وعن سمرة قال امرنا رسول الله صلى الله عليه وسلم ان نرد على الامام ونتحاب وان يسلم بعضنا على بعض رواه ابوداؤد** اور روایت ہی سمرہ سی کہ کہا حکم کیا ہمکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی یہہ کہ نیت کرین ہم وقت سلام پہیرنی کی جواب سلام امام کی کی اور یہہ کہ محبت کرین ہم آپسمین اور یہہ کہ سلام کری بعض ہم مین کا بعض کو روایت کی یہہ ابوداود نی **ف** نیت کرین ہم یعنی مقتدی جو سلام پہیرین نیت کرین کہ امام کی سلام کا جواب دیتی ہین جو کہ امام کی داہنی طرف ہون دوسری سلام مین نیت جواب کی کرین اور جو کہ بائین طرف ہون پہلی سلام مین نیت کرین اور جو کہ مقابل امام کی ہون دونون سلامون مین نیت کرین اور اس سی معلوم ہوا کہ امام کو بہی سلام پہیرتی ہوی نیت کرنی چاہیی کہ مقتدیون پر سلام کرتا ہون اور محبت کرین ہم آپسمین یعنی نمازیون سی اور تمام مومنون سی محبت کرین اور خوش خلقی سی پیش آوین آگی اسکی فرمایا کہ سلام پہیرنی مین بیچ نماز کی آپسمین ایک دوسرے کی بہی نیت کرین یعنی داہنی طرف مین داہنی طرف والون کی اور بائین طرف مین بائین طرف والون کی نیت کری اور ہر نمازی کو دونون سلامون مین نیت ملائکہ کی بہی کرنی چاہیی کہ یہہ بہی حدیثون مین آیا ہی کہا ہی بعض علما ہمارے نی کہ صحیح *

سنت ہی اور لوگون نی اسکو ترک کر دیا ہی + ح ع + **بَابُ الذِّكْرِ بَعْدَ الصَّلٰوةِ** باب ہی بیچ بیان ذکر کی پیچھی
نماز کی **ف** مراد ذکر سی عام ہی دعا ہو یا غیر اوسکی اور اختلاف ہی اسمین کہ متصل بعد اون نمازون کی کہ سنتین ہین کس قدر بیٹھی
درمختار مین لکھا ہی کہ مکروہ ہی تاخیر کرنی سنتون کی یعنی بعد فرضون کی مگر بقدر اللھم انت السلام آخر تک کی اور کہا حلوانی نی نہین مضائقہ
ساتھہ فصل کی ساتھہ اوراد کی اور اختیار کیا اوسکو کمال نی کہا حلبی نی اگر ارادہ کی جاوی ساتھہ کراہت کی کراہت تنزیہی تو او شبہ
جاتا ہی خلاف کتابون مین اور بیچ یاد میری کی ہی حمل کرنا پڑہنی کا قلیل پر اور مستحب ہی یہہ کہ استغفار کری تین بار اور پڑہی آیۃ الکرسی
اور معوذات اور کہی سبحان اللہ اور الحمد للہ اور اللہ اکبر تینتیس تینتیس تینتیس بار اور پڑہی تہلیل پوری سو کرنیکو اور دعا مانگی اور ختم کری ساتھہ
سبحان ربک رب العزت آخر تک کی یہہ ترجمہ ہی بعینہ عبارت درمختار کا اور مستحب ہے کہ قوم توڑ ڈالین صفون کو اور امام اگلی یا پیچھی ہٹ
کر کھڑا رہی تا مشتبہ نہووی آنیوالون پر کہ ہنوز جماعت مین ہین اور کوئی آنیوالا اسی توہم پر اگر اقتدا کری تو فاسد ہووی اقتدا اوسکا
اور اختلاف ہی اسمین کہ افضل پھرنا دائین طرف ہی یا بائین طرف اور صحیح یہہ ہی کہ اختیار رکھتا ہی جس طرف چاہی پہری اور اکثر
اسپر ہین کہ بائین طرف پہری تا بائیان اوسکا دائیان ہووی اور بیچ مسجد شریف نبوی کی بائین طرف کہ حجرہ شریف ادہر ہی پہرنا
افضل ہی بالاتفاق اور پہلی پڑہ لینا سنتون معمولی کا منافی نہین ہی اوس تعجیل کی کہ بیچ بابعضی دعاؤن اور اذکار کی حدیثون مین واقع
ہوئے ہی اور تعجیل قیام کی واسطی سنتون مغرب کے منافی نہین ہے پڑہنی آیۃ الکرسی اور مانند اوسکی جیسا کہ حدیث مین وارد ہوا ہی کہ پڑہی
بعد از فجر اور مغرب کی دس بار لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ الملک لہ الحمد وھو علی کل شئ قدیر اور بعضی آدمی جو جلدی کرتی ہین کہ آیۃ الکرسی
مغرب کے سنتون مین پڑہتی ہین کچھہ نہین اور مخالف سنت کی ہی کہ پڑہنا قل یا اور قل ہو اللہ احد کا بیچ سنت مغرب کی وارد ہوا ہے + ح

**اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ** فصل پہلی **عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كُنْتُ اَعْرِفُ انْقِضَاءَ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالتَّكْبِيْرِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ** روایت ہی ابن عباس سے کہ کہا تہا مین پہچانتا تمام ہونا نماز رسول خدا صلی اللہ علیہ
وسلم کیکا ساتھہ کہنی اللہ اکبر کی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** اختلاف کیا ہی شارحین نی بیچ بیان کرنی مراد کی ساتھہ تکبیر
کی بعضون نی کہا ہی کہ مراد تکبیر سی یہان ذکر ہی جیسا کہ صحیحین مین ابن عباس سی آیا ہی کہ آواز بلند کرنی ساتھہ ذکر کی وقت فارغ
ہونی لوگون کی نماز فرض سی بیچ زمانی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مقرر تہی کہا ابن عباس نی کہ پہچانتا تہا مین تمام ہونی نماز کو ساتھ
اوسکی یہہ لایا ہی بخاری اس حدیث کو پس معلوم ہوا کہ مراد تکبیر سی مطلق ذکر ہی اور حمل کیا ہی شافعی نی حضرت صلعم کی اس جہر کو اسپر کہ تہا
واسطی تعلیم مقتدیون کی چنانچہ بیہقی وغیرہ نی دلیل پکڑی ہی پہلی ذکر کرنی پر ساتھہ خبر صحیح کے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی حکم
کیا صحابہ کو ساتھہ ترک کرنی چلانی کی کہ تہلیل تکبیر پکار کر کہتی تہی اور فرمایا کہ تم نہین پکارتی ہو بہری کو اور نہ غائب کو تحقیق وہ ساتھہ
تمہاری ہی سنتا ہی قریب ہی نہتی اور بعضون نی کہا ہی کہ مراد تکبیر سی وہ تکبیر ہی کہ بعد نماز کی تسبیح تحمید کی ساتھہ دس بار یا تیس بار
پڑہتی ہین اور بعضون نی کہا ہی کہ حضرت کی زمانی مین بعد نماز کی تکبیر کہتی تہی ایک بار یا تین بار اور بعضون نی کہا کہ یہہ ایام منا مین
تہا کہ تکبیرات تشریق پڑہتی تہی اور بہر تقدیر مشکل یہہ ہی کہ یہہ قول ابن عباس کا کیا معنی رکہتا ہی کہ سلام ہی تمام ہوتا نماز کا نہ جانتی تہی
اور تکبیر سی جانتی جواب اسکا یہہ ہی کہ وہ چہوٹی تہی شاید کہ ہمیشہ جماعت مین نہ حاضر ہوتی ہون گی اور احتمال یہہ بہی ہی کہ جماعت
مین ہوتی ہون لیکن پچہلی صف مین کہڑی ہوتی ہون پس نہ پہچانتی تہی تمام ہونی نماز کو ساتھہ سلام کی + ت ع +

**وعن** عائشۃ قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا سلم لم یقعد الا مقدار ما یقول اللھم انت السلام ومنک السلام تبارکت یاذا الجلال والاکرام رواہ مسلم۔ اور روایت ہے عائشہ سے کہا تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جبکہ سلام پھیرتے نہ بیٹھتے مگر مقدار اس چیز کی کہ کہتے یا الٰہی تو ہے سالم یعنی سب عیبوں سے اور تجھی سے ہے سلامتی یعنی بندوں کی سب آفتوں سے بابرکت ہے تو اے صاحب بزرگی اور بخشش کے روایت کی یہ مسلم نے **ف** یعنی جن نمازوں کی بعد سنتیں ہیں ان کی سلام کے بعد نہیں بیٹھتے مگر اسقدر کہ یہی یہ دعا پڑھ لیں اور جن نمازوں کے بعد سنتیں نہیں ہیں مثل صبح کی اور عصر کی تو آپ جو دعائیں چاہتے پڑھتے حضرت کا زیادہ اس سے اور ثابت ہے وقت طلوع اور غروب آفتاب تک اور اس دعا میں جو والیک یرجع السلام فحینا ربنا بالسلام وادخلنا دار السلام زیادہ کیا ہے اس نے نہیں ہے اصل اسکی یعنی حدیث کی بات نہیں ہے اور ایک توجیہ نہ بیٹھنے کی یہ ہی ہے کہ ہیبت نماز نہ ٹوٹتی تھی مگر اسقدر کہ یہی یہ دعا پڑھیں باقی نہ بیٹھتے تھے جیسا کہ اسقدر پر ہم اوپر لکھ آئے ہیں ۔ **وعن** ثوبان قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا انصرف من صلوتہ استغفر ثلثا وقال اللھم انت السلام ومنک السلام تبارکت یاذا الجلال والاکرام رواہ مسلم۔ اور روایت ہے ثوبان سے کہا تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت پھرتے نماز اپنی سے استغفار کرتے تین بار اور کہتے یا الٰہی تو ہے سلام اور تجھی سے ہے سلامتی بابرکت ہے تو اے صاحب بزرگی اور بخشش کے روایت کی یہ مسلم نے **ف** استغفار کرتے تین بار یعنی کہتے استغفر اللہ تین بار اور بعضی روایتوں میں آیا ہے کہ کہتے تین بار استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ ۔ **وعن** المغیرۃ بن شعبۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یقول فی دبر کل صلوۃ مکتوبۃ لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وھو علی کل شیء قدیر اللھم لا مانع لما اعطیت ولا معطی لما منعت ولا ینفع ذا الجد منک الجد متفق علیہ۔ اور روایت ہے مغیرہ بن شعبہ سے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کہتے پیچھے ہر نماز فرض کی نہیں کوئی معبود مگر اللہ اکیلا نہیں کوئی شریک اسکا اسی کی ہے بادشاہت اور اسی کی ہے تعریف اور وہ ہر چیز پر قادر ہے یا الٰہی نہیں کوئی مانع واسطے اس چیز کی کہ دے تو اور نہیں کوئی دینے والا اس چیز کو کہ منع کرے تو اور نہیں فائدہ دیتی دولتمند کو عذاب تیرے سے دولت روایت کی یہ بخاری و مسلم نے **ف** جاننا چاہیے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یہ کلمات اور اذکار بعد نمازوں کے کبھی پڑھتے تھے اور لکھا ہے علماء نے کہ بعضی وقت حضرت سلام پھیرتے اور توجہ کرتے سوائے بغیر اسکی کہ کچھ پڑھیں اور بعضی وقت یہ اذکار کل یا بعض ان میں سے پڑھتے اور بعضوں نے بیچ ترتیب پڑھنے کے کہا ہے کہ اول استغفار کرے بعد اسکے اللھم انت السلام بعد اسکے لا الہ الا اللہ وحدہ آخر تک پڑھے اور اور اذکار اور دعائیں بہت ہیں کہ حدیث کی کتابوں میں مذکور ہیں اور روایت میں آیا ہے کہ ان کو بعد نماز کے پڑھتے تھے اور بعد سے یہی مراد نہیں ہے کہ متصل فرضوں کے پڑھے بلکہ اگر بعد سنتوں کے پڑھے تو بھی بعد ہی پڑھنا کہلاویگا ۔ **وعن** عبد اللہ بن الزبیر قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا سلم من صلوتہ یقول بصوتہ الاعلی لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وھو علی کل شیء قدیر لا حول ولا قوۃ الا باللہ لا الہ الا اللہ ولا نعبد الا ایاہ لہ النعمۃ ولہ الفضل ولہ الثناء الحسن لا الہ الا اللہ مخلصین لہ الدین ولو کرہ الکافرون رواہ مسلم۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن زبیر کی کہا تھے رسول خدا صلی اللہ

علیہ وسلم جسوقت کہ سلام پھیرتے نماز سے یہی کہتے ساتھ آواز بلند کی نہیں کوئی معبود مگر اللہ اکیلا نہیں کوئی شریک واسطے اوسکے اوسی کی لیے ہے
بادشاہت اور اوسی کی لیے ہے سب تعریف اور وہ ہر چیز پر قادر ہے نہیں بازگشت گناہوں سے اور نہیں قوۃ عبادت پر مگر ساتھہ اللہ
کے نہیں کوئی معبود مگر اللہ اور نہیں عبادت کرتے ہم مگر اوسیکو اوسیکی لیے ہے نعمت یعنی سب نعمتیں اوسی کی طرف سے ہیں اور اوسی کی لیے
ہے بزرگی اور اوسی کی لیے ہے تعریف نیک نہیں کوئی معبود مگر اللہ خالص کرنیوالے ہیں ہم واسطے اوسکی بندگی کو اگرچہ مکروہ رکھیں کافر روایت
کے یہہ مسلم نے **ف** یہہ کلمے حضرت پکار کر پڑہتے تہے واسطے تعلیم امت کی اور نووی نے کتاب مہذب میں لکھا ہے کہ افضل یکلی پڑہنا ہے
یہہ اس دعا کی اور سوا اسکے خواہ امام ہووے یا منفرد مگر یہہ کہ حاجت ہووے ساتھہ تعلیم اوسکیکی تو پکار کر پڑہے اور اسی پر عمل کیا
گیا ہے پکار کر پڑہنا حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا اوسکو اور بعد اسکی کہ یاد ہوا لوگوں کو چپکے پڑہنا افضل ہے ۱۲ ع ح ۰۰۰
**وعن** سَعْدٍ اَنَّهٗ كَانَ يُعَلِّمُ بَنِيْهِ هٰؤُلَاۗءِ الْكَلِمٰتِ وَيَقُوْلُ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَتَعَوَّذُ بِهِنَّ
دُبُرَ الصَّلٰوةِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْبُخْلِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ اَرْذَلِ
الْعُمُرِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ فِتْنَةِ الدُّنْيَا وَعَذَابِ الْقَبْرِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ اور روایت
ہے سعد سے یہہ کہ سعد تہے تعلیم کرتے اپنی اولاد کو یہہ الفاظ اور کہتے کہ تحقیق پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم تہے پناہ پکڑتے ساتہہ ان لفظوں کے
پیچہے نماز کے یا الہی تحقیق میں پناہ پکڑتا ہوں ساتہہ تیرے نامردی سے اور پناہ پکڑتا ہوں ساتہہ تیرے بخیلی سے اور پناہ پکڑتا ہوں ساتہہ تیرے
ناکارہ عمر سے اور پناہ پکڑتا ہوں ساتہہ تیرے فتنۂ دنیا کی سے اور عذاب قبر کی سے یعنی جو چیزیں کہ سبب عذاب قبر کی ہیں روایت کی یہہ
بخاری نے **ف** مراد جبن سے یہاں نہ جرأت کرنا طاعت پر ہے اور مراد بخل سے یہہ ہے کہ نفقہ نہ دیوے غیر کو ساتہہ مال کی یا علم کے
بالخیر خواہی کی وغیر ذالک اور ناکارہ عمر یہہ ہے کہ عقل میں خلل آجاوے اور اعضا ضعیف ہوجاویں اس عمر سے پناہ مانگی اسلیئے کہ مقصود
عمر سے یہہ ہے کہ شکر اللہ تعالی کی نعمتوں کا اچھی طرح ادا کرے اور ایسی عمر میں یہہ غرض فوت ہوتی ہے ۱۲ ع ۰۰ **وعن** اَبِيْ هُرَيْرَةَ
قَالَ اِنَّ فُقَرَاۗءَ الْمُهٰجِرِيْنَ اَتَوْا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا قَدْ ذَهَبَ اَهْلُ الدُّثُوْرِ
بِالدَّرَجَاتِ الْعُلٰى وَالنَّعِيْمِ الْمُقِيْمِ فَقَالَ وَمَا ذَاكَ قَالُوْا يُصَلُّوْنَ كَمَا نُصَلِّيْ
وَيَصُوْمُوْنَ كَمَا نَصُوْمُ وَيَتَصَدَّقُوْنَ وَلَا نَتَصَدَّقُ وَيُعْتِقُوْنَ وَلَا نُعْتِقُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَفَلَا اُعَلِّمُكُمْ شَيْئًا تُدْرِكُوْنَ بِهٖ مَنْ سَبَقَكُمْ وَتَسْبِقُوْنَ بِهٖ
مَنْ بَعْدَكُمْ وَلَا يَكُوْنُ اَحَدٌ اَفْضَلَ مِنْكُمْ اِلَّا مَنْ صَنَعَ مِثْلَ مَا صَنَعْتُمْ قَالُوْا بَلٰى يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ
تُسَبِّحُوْنَ وَتُكَبِّرُوْنَ وَتَحْمَدُوْنَ دُبُرَ كُلِّ صَلٰوةٍ ثَلٰثًا وَّثَلٰثِيْنَ مَرَّةً قَالَ اَبُوْ صَالِحٍ فَرَجَعَ فُقَرَاۗءُ الْمُهٰجِرِيْنَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالُوْا سَمِعَ اِخْوَانُنَا اَهْلُ الْاَمْوَالِ بِمَا فَعَلْنَا فَفَعَلُوْا مِثْلَهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَاۗءُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلَيْسَ قَوْلُ اَبِيْ صَالِحٍ اِلٰى اٰخِرِهٖ اِلَّا عِنْدَ مُسْلِمٍ
وَفِيْ رِوَايَةٍ لِلْبُخَارِيِّ تُسَبِّحُوْنَ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ عَشْرًا وَتَحْمَدُوْنَ عَشْرًا وَتُكَبِّرُوْنَ عَشْرًا بَدَلَ
ثَلٰثًا وَّثَلٰثِيْنَ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا تحقیق فقیر مہاجرین کے آئے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پاس پس
کہا اونہوں نے تحقیق لے گئے دولت والے درجے بلند یعنی ثواب اور قرب اور رضای حق اور نعمت ہمیشگی کی کہ نعمت بہشت کی ہے سبب ۰۰

یعنے اونھوں نے بڑا ثواب حاصل کیا اور بلائیں بہشت کی نعمتوں کی ہوئی ہیں ہمارا کیا حال ہے پس فرمایا حضرت صلعم نے کیا سبب عرض کیا
فقرا نے نماز پڑھتے ہیں وہ جیسے ہم نماز پڑھتے ہیں اور روزے رکھتے ہیں وہ جیسے ہم روزے رکھتے ہیں اور صدقہ دیتے ہیں وہ اور ہم نہیں صدقہ دے سکتے اور وہ
آزاد کرتے ہیں اور ہم نہیں آزاد کر سکتے یعنی بسبب افلاس کے پس انکا ثواب وہی کو حاصل ہے اور ہم محروم ہیں پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا
نہ سکھاؤں میں تمکو ایسی چیز کہ پہونچ جاؤ بسبب اسکے درجے اون شخصوں کے کہ آگے بڑھ گئے ہیں تم سے یعنی پہلے تمہارے اسلام لائے ہیں اور بڑھ جاؤ تم بسبب اسکے
اون لوگوں پر کہ پیچھے تمہارے ہیں یعنی پیدا ہونگے بعد تمہارے اور نہ ہوگا کوئی یعنی اغنیا میں سے بہتر تم سے مگر وہ شخص کہ کرے مانند اوس چیز کی کہ کرو تم یعنی
مگر جو کہ یہ تسبیح پڑھیگا اوس سے تم بہتر نہیں ہونے کے بلکہ وہ تم سے بہتر ہوگا یا مانند تمہارے ہوگا کہا اونھوں نے بہتر فرمائیے یا رسول اللہ فرمایا آپنے
سبحان اللہ پڑھو اور اللہ اکبر کہو اور الحمد للہ پڑھو پیچھے ہر نماز کی تینتیس بار کہا ابو صالح نے پس پھر آئے فقرا مہاجرین کی طرف رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم
کے پس عرض کیا اونھوں نے کہ سنا بھائیوں ہمارے نے کہ مالدار ہیں وہ چیز کہ کی تھی ہمنے پس کیا اونھوں نے مانند اسکی یعنی یہ افضل ہی ہو
وہ پھر فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فضل اللہ کا ہے دیتا ہے وہ جسکو چاہتا ہے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے اور نہیں قول
ابی صالح کا آخر تک مگر نزدیک مسلم کے اور بیچ ایک روایت بخاری کی یہ ہے کہ سبحان اللہ پڑھو پیچھے ہر نماز کی دس بار اور الحمد للہ پڑھو دس بار اور
اللہ اکبر پڑھو دس بار بدلے تینتیس بار کے **ف** پہلی روایت میں جو آیا ہے کہ پڑھو پیچھے ہر نماز کی تینتیس بار اس عبارت میں تین احتمال ہیں یا تو
یہ کہ تینوں ملکر تینتیس بار ہوں یعنی سبحان اللہ گیارہ بار اور الحمد للہ گیارہ بار اور اللہ اکبر گیارہ بار یا یہ کہ ہر ایک تینتیس تینتیس بار ہو چنانچہ
عمل مشائخ کا اسی پر ہے اور یہ افضل ہے اور بعضی روایت میں صریح یہ آیا ہے یا یہ کہ تینوں ملاکر تینتیس بار پڑھے کہ اسمیں بھی ہر ایک تینتیس
بار ہو جائیگا اور یہ فضل اللہ کا ہے یعنی فضیلت دینا اغنیا کو تم پر فضل اللہ کا ہے کہ دیتا ہے جسکو چاہتا ہے صبر کرو اور بقضاء الٰہی پر راضی
رہو کہ اوسی بزرگی دی ہے بعضی بندوں کو بعضوں پر اور اسمیں اشارہ ہے کہ غنی شاکر افضل ہے فقیر صابر سے لیکن خالی نہیں ہے
غنی طرح طرح کی خوف گناہ کے سے اور فقیر امن میں ہے اس سے کہا ہے امام غزالی رح نے احیاء العلوم میں کہ لوگوں نے اختلاف کیا ہے
اس مسئلہ میں پس گئے ہیں جنید اور خواص اور اکثر لوگ طرف فضیلت فقر کی اور کہا ہے ابن عطا نے کہ غنی شاکر کہ حق غنا کا ادا کرتا ہو افضل
ہے فقیر صابر سے م ع وَعَنْ كَعْبِ بْنِ عُجْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُعَقِّبَاتٌ لَا يَخِيْبُ قَائِلُهُنَّ
اَوْ فَاعِلُهُنَّ دُبُرَ كُلِّ صَلٰوةٍ مَكْتُوْبَةٍ ثَلٰثٌ وَّثَلٰثُوْنَ تَسْبِيْحَةً وَّثَلٰثٌ وَّثَلٰثُوْنَ تَحْمِيْدَةً
وَّاَرْبَعٌ وَّثَلٰثُوْنَ تَكْبِيْرَةً رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے کعب بن عجرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کتنی
الفاظ ہیں نماز کے پیچھے کی کہنے کی نا امید نہیں ہوتا ثواب سے کہنے والا اونکا یا فرمایا کرنے والا اونکا پیچھے ہر نماز فرض کی تینتیس بار سبحان
اللہ کہنا اور تینتیس بار الحمد للہ کہنا اور چونتیس بار اللہ اکبر کہنا روایت کی یہ مسلم نے وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ سَبَّحَ اللّٰهَ فِيْ دُبُرِ كُلِّ صَلٰوةٍ ثَلٰثًا وَّثَلٰثِيْنَ وَحَمِدَ اللّٰهَ ثَلٰثًا وَّثَلٰثِيْنَ وَكَبَّرَ اللّٰهَ ثَلٰثًا وَّثَلٰثِيْنَ
فَتِلْكَ تِسْعَةٌ وَّتِسْعُوْنَ وَقَالَ تَمَامَ الْمِائَةِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ
وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ غُفِرَتْ خَطَايَاهُ وَاِنْ كَانَتْ مِثْلَ زَبَدِ الْبَحْرِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ
اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ سبحان اللہ کہے پیچھے ہر نماز کی تینتیس بار اور الحمد للہ کہے
تینتیس بار اور اللہ اکبر کہے تینتیس بار پس ننانوے ہوئے اور کہے واسطے پورا کرنے سیکڑے کی یہ کلمہ نہیں کوئی شریک واسطے اوسکے اوسی کی

ایسی ہی بادشاہت اوسی کی لیے ہی سب تعریف اور وہ ہر چیز پر قادر ہی بخشی جاوینگی گناہ اوسکی اگرچہ ہون مانند جہاگ دریا کی یعنی بہت روایت کیے یہہ مسلم نی **ف** بعضی روایتون مین بعد ولہ الحمد کی یحیی و یمیت و بعضی مین بیدہ الخیر بہی زیادہ آیا ہی اور یہہ کلمات نماز کی پیچہی پڑہی جاتی ہین عدد انکی مختلف آئی ہین کبہی حضرت کسطرح پڑہتی تہی کبہی کسطرح انمین سی جسطرح پڑہیگا سنت ادا ہو جائیگی اور کہا ہی حافظ زین عراقی نی کہ یہہ سب اچہی ہین اور جو زیادہ ہین پس وہ پسندیدہ تر ہین طرف اللہ تعالی کی اور ثابت ہوا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم گنتی تہی تسبیح کو ساتہہ داہنی ہاتہہ کے اور آیا ہی کہ فرمایا حضرت نی شمار کرو ساتہہ انگلیون کی سلئے کہ وہ پوچہی جاوینگی اور طلب گویائی کی کی جاوینگی اور صحابہ سی کہجور کی گٹہلیون پر بہی پڑہنا ثابت ہوا ہے پس افضل انگلیون پر ہی پڑہنا ہی اور جائز گٹہلیون وغیرہ پر بہی ہی ع ح ++

**اَلْفَصْلُ الثَّانِیْ** فصل دوسری **عَنْ** اَبِیْ اُمَامَۃَ قَالَ قِیْلَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَیُّ الدُّعَاءِ اَسْمَعُ قَالَ جَوْفُ اللَّیْلِ الْاٰخِرِ وَدُبُرَ الصَّلَوٰتِ الْمَکْتُوْبَاتِ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ روایت ہی ابی امامہ سی کہ کہا عرض کیا گیا یا رسول اللہ کون سی وقت دعا بہت قبول ہوتی ہی فرمایا درمیان اخیر کی جانب اخیر مین ہی یعنی سحر کی وقت اور فرض نماز کی پیچہی روایت کی یہہ ترمذی نی **وَعَنْ** عُقْبَۃَ بْنِ عَامِرٍ قَالَ اَمَرَنِیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنْ اَقْرَأَ بِالْمُعَوِّذَاتِ فِیْ دُبُرِ کُلِّ صَلٰوۃٍ رَوَاہُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَالنَّسَائِیُّ وَالْبَیْہَقِیُّ فِی الدَّعْوَاتِ الْکَبِیْرِ اور روایت ہی عقبہ بن عامر سی کہ کہا حکم کیا مجکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی یہہ کہ پڑہون مین معوذات پیچہی ہر نماز کی روایت کی یہہ احمد اور ابو داود اور نسائی نی اور بیہقی نی دعوات کبیر مین **ف** معوذات وہ سورتین ہین کہ جنکی سری پر لفظ اعوذ کا ہی یعنی قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس اور لفظ معوذات کا جمع اسلیی لائی کہ اقل جمع دو ہین اور بعضون نی کہا ہی کہ قل ہو اللہ اور قل یا ایہا الکافرون بہی معوذات مین داخل ہین تغلیبا یعنی قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس کو غلبہ دیکر کل کو تعبیر معوذات کر کیا اگرچہ اون دو مین لفظ اعوذ کا نہین ہے پس موجب اس قول کے چار سورتین پڑہنی کو فرمایا قل یا اور قل ہو اللہ اور قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس ع ح + **وَعَنْ** اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَاَنْ اَقْعُدَ مَعَ قَوْمٍ یَّذْکُرُوْنَ اللّٰہَ مِنْ صَلٰوۃِ الْغَدَاۃِ حَتّٰی تَطْلُعَ الشَّمْسُ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ اَنْ اُعْتِقَ اَرْبَعَۃً مِّنْ وُّلْدِ اِسْمٰعِیْلَ وَلَاَنْ اَقْعُدَ مَعَ قَوْمٍ یَّذْکُرُوْنَ اللّٰہَ مِنْ صَلٰوۃِ الْعَصْرِ اِلٰی اَنْ تَغْرُبَ الشَّمْسُ اَحَبُّ اِلَیَّ مِنْ اَنْ اُعْتِقَ اَرْبَعَۃً رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ اور روایت ہی انس سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی البتہ بیٹہنا میرا ساتہہ ایک قوم کی کہ یاد کرین اللہ کو وقت صبح سے آفتاب نکلنے تک بہت بہتر ہی نزدیک میری اس سی کہ آزاد کرون مین چار غلام اولاد حضرت اسمعیل کی اور البتہ بیٹہنا میرا ساتہہ اوس قوم کی کہ یاد کرین اللہ کو وقت نماز عصر کی سی آفتاب غروب ہونی تک بہت بہتر ہے نزدیک میری اس سی کہ آزاد کرون چار غلام روایت کی یہہ ابو داود نی **ف** ظاہر یہہ ہی کہ اخیر مین ہی چار غلام اولاد حضرت اسمعیل کی ہی مراد ہون اور احتمال یہہ ہی کہ مطلق ہون اور تخصیص اولاد حضرت اسمعیل کی اسلیی ہی کہ افضل عرب کی ہین اور حضرت انکی اولاد مین ہین ع ح + **وَعَنْہُ** قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلَّی الْفَجْرَ فِیْ جَمَاعَۃٍ ثُمَّ قَعَدَ یَذْکُرُ اللّٰہَ حَتّٰی تَطْلُعَ الشَّمْسُ ثُمَّ صَلّٰی رَکْعَتَیْنِ کَانَتْ لَہٗ کَاَجْرِ حَجَّۃٍ وَّعُمْرَۃٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ تَامَّۃٍ تَامَّۃٍ تَامَّۃٍ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ اور روایت ہی انس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ نماز پڑہی فجر کی جماعت مین پہر بیٹہی یاد کرے اللہ کو آفتاب نکلنی تک پہر پڑہی

دو رکعت نماز ہوگا ثواب واسکے لیے مانند ثواب حج کی اور عمرہ کے کہا راوی نے فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پوری حج وعمرہ کا پوری حج وعمرہ کا پوری حج وعمرہ کا۔ روایت کی یہہ ترمذی نے **ف** یہہ بیٹھے یاد کرے اللہ کو یعنی ہمیشہ ذکر میں رہے یہہ جگہ نماز اپنی کی او مسجد اپنی کی کہ جسمیں نماز پڑھی ہے یہ نہیں منافی ہے وہ تما واسطے طواف کے یا طلب علم کے یا مجلس وعظ کے مسجد میں اور اسیطرح اگر گھر میں چلا آوے اور ذکر کرتا رہے اسکا بھی یہی ثواب ہوگا اور آفتاب نکلنے تک یہ نماز پڑھے یعنی بعد بلند ہونے آفتاب کے بقدر نیزہ کے نماز پڑھے کہ وقت کراہت کا جاتا رہے اور اس نماز کو نماز اشراق کہتے ہیں اور اکثر حدیثوں میں اسکا نام صلوۃ الضحی ہے یا یہی ظاہر ہے یہہ کہ یہہ دونوں نمازیں ایک ہیں اول وقت اسکا نزدیک بلند ہونے آفتاب کے ہے اور آخر وقت پہلے زوال کے اول کو اشراق کہتے ہیں اور دوسری کو چاشت اور ثواب حج کا بسبب ادا کرنے فرایض کے ساتھ جماعت کے ہوتا ہے اور ثواب عمرہ کا بسبب ادا کرنے نفل کی ہے

## اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

عَنِ الْأَزْرَقِ بْنِ قَيْسٍ قَالَ صَلّٰى بِنَا إِمَامٌ لَنَا يُكْنٰى أَبَا رِمْثَةَ قَالَ صَلَّيْتُ هٰذِهِ الصَّلٰوةَ أَوْ مِثْلَ هٰذِهِ الصَّلٰوةِ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَكَانَ أَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ يَقُومَانِ فِي الصَّفِّ الْمُقَدَّمِ عَنْ يَمِينِهِ وَكَانَ رَجُلٌ قَدْ شَهِدَ التَّكْبِيرَةَ الْأُولٰى مِنَ الصَّلٰوةِ فَصَلّٰى نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ سَلَّمَ عَنْ يَمِينِهِ وَعَنْ يَسَارِهِ حَتّٰى رَأَيْنَا بَيَاضَ خَدَّيْهِ ثُمَّ انْفَتَلَ كَانْفِتَالِ أَبِي رِمْثَةَ يَعْنِي نَفْسَهُ فَقَامَ الرَّجُلُ الَّذِي أَدْرَكَ مَعَهُ التَّكْبِيرَةَ الْأُولٰى مِنَ الصَّلٰوةِ يَشْفَعُ فَوَثَبَ عُمَرُ فَأَخَذَ بِمَنْكِبَيْهِ فَهَزَّهُ ثُمَّ قَالَ اجْلِسْ فَإِنَّهُ لَنْ يَهْلِكَ أَهْلُ الْكِتَابِ إِلَّا أَنَّهُ لَمْ يَكُنْ بَيْنَ صَلٰوتِهِمْ فَصْلٌ فَرَفَعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَصَرَهُ فَقَالَ أَصَابَ اللّٰهُ بِكَ يَا ابْنَ الْخَطَّابِ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ

روایت ہے ازرق بن قیس سے کہا نماز پڑھائی ہمکو امام ہمارے نے کنیت تھی اسکی ابو رمثہ کہا ابو رمثہ نے کہ پڑھی میں نے یہہ نماز یا مانند اس نماز کے ساتھ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کہا ابو رمثہ نے اور تھے ابوبکر اور عمر کھڑے ہوتے پہلی صف میں داہنی طرف حضرت کے اور تھا ایک شخص کہ تحقیق وہ حاضر ہوا تھا تکبیر پہلی میں نماز سے پس نماز پڑھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پھر سلام پھیرا داہنی اور بائیں طرف یہانتک کہ دیکھی ہمنے سفیدی رخساروں حضرت کی پھر پھرے نماز اپنی سے مانند پھرنے ابو رمثہ کے مراد رکھتا تھا نفس اپنے کو پس کھڑا ہوا وہ شخص کہ جسنے پائی تھی ساتھ حضرت کے تکبیر اولی نماز سے شروع کیں دو رکعتیں پس جلدی سے اوٹھ کھڑے ہوئے عمر پس پکڑے دونوں مونڈھے اسکے پس ہلایا اسکو پھر کہا بیٹھ اسلیے کہ نہیں ہلاک ہوئے اہل کتاب مگر کہ نہ تھا درمیان نمازوں انکی فرق پس اوٹھائی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے نگاہ اپنی پس فرمایا پہنچایا اللہ نے تجکو راہ حق پر اے بیٹے خطاب کے روایت کی یہہ ابو داود نے **ف** پڑھی میں نے یہہ نماز یہہ اشارہ ہے ابو رمثہ نے اوس نماز کی طرف کہ پڑھی تھی ظہر یا عصر مثلاً اور یا مانند اس نماز کی یہہ شک راوی ہے کہ ابو رمثہ نے ہذہ الصلوۃ کہا یا مثل ہذہ الصلوۃ اور یہہ جو کہا کہ پائی تھی ساتھ حضرت کے تکبیر اولی فایدہ اس قید کا یہہ ہے کہ وہ شخص مسبوق نہ تھا کہ واسطے تمام کرنے نماز کے اوٹھا ہو بلکہ پہلی ہی رکعت میں ملا تھا اور واسطے ادا کرنے سنت راتبہ کے اوٹھا چاہتا اور مراد فرق سے یا تو فرق کرنا ہے ساتھ سلام پھیرنے کے یا جگہ بدلنی ہے جیسے کہ حدیث ابی ہریرہ کی میں آیا ہے کہ کیا عاجز آتا ہے ایک تمہارا کہ جو نماز ادا کرے کہ آگے بڑھ جاوے یا پیچھے ہٹ جاوے یا داہنے یا بائیں ہٹ کھڑا ہو یا مراد کلام کرنا ہے یا نکلنا ہے مسجد سے جیسا کہ مسلم کی روایت میں آیا ہے سائب سے کہ کہا حکم کیا ہمکو رسول خدا نے کہ وصل نکریں ہم نماز کو یہانتک کہ کلام کریں ہم یا باہر نکلیں ہم اور لانا اس حدیث کا باب الذکر بعد الصلوۃ میں دلالت کرتا ہے اسپر کہ مراد تفرق کرنے سے ترک کرنا ذکر کا بعد نماز کے ہو یعنی بعد نماز فرض کے چاہیے کہ ذکر کرے جو کہ وارد ہوا ہے حدیثوں میں بعد اسکے وہی سنتیں پڑھے حدیث دلالت کرتی ہے اوپر نہ وصل کرنے نفل کے ساتھ فرضوں کے

ع وعن زید بن ثابت قال امرنا ان نسبح فی دبر کل صلوة ثلثا وثلثین ونحمد ثلثا وثلثین ونکبر اربعا وثلثین فاُتی رجل فی المنام من الانصار فقیل له امرکم رسول الله صلی الله علیه وسلم ان تسبحوا فی دبر کل صلوة کذا وکذا قال الانصاری فی منامه نعم قال فاجعلوها خمسا وعشرین خمسا وعشرین واجعلوا فیها التهلیل فلما اصبح غدا علی النبی صلی الله علیه وسلم فاخبره فقال رسول الله صلی الله علیه وسلم فافعلوا رواه احمد والنسائی والدارمی اور روایت ہی زید بن ثابت سی کہا حکم کیی گئی ہم یہہ کہ تسبیح کریں پیچھی ہر نماز کی تینتیس بار اور الحمد لله کہیں تینتیس بار اور الله اکبر کہیں چونتیس بار پس دیکہا ایک شخص نی انصار میں سی خواب میں ایک فرشتی کو پس کہا اوس فرشتی نی اوسکو کہ کیا حکم کیا ہی تمکو رسول خدا صلی الله علیه وسلم نی یہہ کہ تسبیح کرو پیچھی ہر نماز کی اتنی اور اتنی کہا انصاری نے اپنی خواب میں کہ ہاں کہا اوس فرشتی نی کہ مقرر کرو ان تینوں کلمات کو پچیس پچیس بار اور داخل کرو اوسمیں لا اله الا الله پچیس بار یعنی تاکہ تعداد سو کی پوری ہو جاوی پس جب صبح ہوئی آیا وہ انصاری نبی صلی الله علیه وسلم کی پاس پس خبر دی حضرت کو پس فرمایا رسول خدا صلی الله علیه وسلم نی پس عمل کرو اسیطرح روایت کی یہہ احمد اور نسائی اور دارمی نی **ف** پس کرو تم اسیطرح شاید مراد یہہ ہی کہ اس طرح بہی پڑہا کرو اور یہہ بسبب تقریر آنحضرت کی ہی جو ذکر ہی ہوا اور اگر آنحضرت تقریر نکرتی تو خواب حجت نہوتا ۱۲ ع ✤ **وعن** علی قال سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم علی اعواد هذا المنبر یقول من قرا آیة الکرسی فی دبر کل صلوة لم یمنعه من دخول الجنة الا الموت ومن قراها حین یاخذ مضجعه امنه الله علی داره ودار جاره واهل دویرات حوله رواه البیهقی فی شعب الایمان وقال اسناده ضعیف اور روایت ہی حضرت علی سی کہ کہا سنا میں نی حضرت نبی صلی الله علیه وسلم سی اوپر لکڑیوں اس منبر کی یعنی منبر پر فرماتی تہی جو کہ پڑہی آیة الکرسی پیچھی ہر نماز کی نہیں منع کرتی اوسکو داخل ہونی بہشت کی سی مگر موت اور جو پڑہی اوسکو اوسوقت کہ جاوی خوابگاہ اپنی میں امن دیتا ہے اوسکو الله اوسکی گہر پر اور اوسکی ہمسایہ کو یعنی جو گہر کہ اوسکی گہر سی ملی ہوئی ہیں اور کتنی گہر گرد اوسکی یعنی اگرچہ اوسکی گہر سی نہ ملی ہوئے ہوں روایت کی یہہ بیہقی نی شعب الایمان میں اور کہا کہ اسناد اسکی ضعیف ہی **ف** اول مضمون حدیث کی بظاہر میں ایک اشکال وارد ہوتا ہے کہ موت مانع دخول جنت کی نہیں ہی بلکہ پہنچانی والی ہی جنت میں ظاہر یہہ معلوم ہوتا ہی کہ یوں کہتی لا الحیوة یعنی کہ حیوة مانع دخول جنت کی ہی کہ اس عالم میں آدمی پابند اوسکا ہی جواب اسکا یہہ ہی کہ موت پردہ ہے درمیان اوسکی اور درمیان دخول جنت کی پس جب کہ موت اور ہوچکی حاصل ہوتا ہی دخول جنت کا کذا ذکر الطیبی اور بعضی کہتی ہیں کہ مراد موت سی ہونا بندہ کا قبر میں ہی یعنی اوٹہی کی جب اوٹہی گا قبر سی جاویگا بہشت میں بلا توقف اور یہہ حدیث اگرچہ ضعیف ہی لیکن فضائل اعمال میں عمل کرنا حدیث ضعیف پر جائز ہی اور اول جملہ حدیث کا نسائی اور ابن حبان اور طبرانی بہی روایت کیا ہی لیکن روایت میں قل ہو الله بہی اوسکی ساتھ پڑہنی آئی ہی ✤ ع ✤ ✤ ✤ ✤

**وعن** عبد الرحمن بن غنم عن النبی صلی الله علیه وسلم قال من قال قبل ان ینصرف ویثنی رجلیه من صلوة المغرب والصبح لا اله الا الله وحده لا شریک له له الملک وله الحمد بیده الخیر یحیی ویمیت وهو علی کل شیء قدیر عشر مرات کتب له بکل واحدة عشر حسنات ومحیت عنه عشر سیئات ورفع له عشر درجات وکانت له حرزا من کل مکروه وحرزا من الشیطن الرجیم ولم یحل

لِذَنْبٍ اَنْ یُدْرِکَہٗ اِلَّا الشِّرْکُ وَکَانَ مِنْ اَفْضَلِ النَّاسِ عَمَلًا اِلَّا رَجُلًا یَفْضُلُہٗ یَقُوْلُ اَفْضَلَ مِمَّا قَالَ رَوَاہُ
اَحْمَدُ وَرَوَی التِّرْمِذِیُّ نَحْوَہٗ عَنْ اَبِیْ ذَرٍّ اِلٰی قَوْلِہٖ اِلَّا الشِّرْکُ وَلَمْ یَذْکُرْ صَلٰوۃَ الْمَغْرِبِ وَلَا
بِیَدِہِ الْخَیْرُ وَقَالَ ھٰذَا حَدِیْثٌ حَسَنٌ صَحِیْحٌ غَرِیْبٌ اور روایت ہے عبدالرحمن
بن غنم سے اور ان نے نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا حضرت نے جو شخص کہ کہے پہلے پھرنے کی جگہ نماز سے اور پہلے موڑنے پانوں اپنے کی نماز
مغرب و صبح سے یعنی جس طرح تشہد کے لیے بیٹھتا ہے اوسی ہیئت پر پڑھے بعد مغرب و صبح کے یہہ کلمہ کہ نہیں کوئی معبود مگر اللہ اکیلا ہے نہیں کوئی
شریک واسطے اوسکے اوسیکے لیے ہے بادشاہت اور اوسیکے لیے ہے تعریف اوسیکے ہاتھ میں ہے بھلائی وہ زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے اور وہ ہر چیز پر
قادر ہے دس بار لکھی جاتی ہیں واسطے اوسکے ساتھ ہر ایک کے دس نیکیاں اور دور کی جاتی ہیں اوس سے دس برائیاں اور بلند کیے جاتے ہیں
واسطے اوسکے دس درجے اور ہوتے ہیں یہہ کلمات واسطے اوسکے امان ہر بری چیز سے اور پناہ شیطان راندے ہوئے سے اور نہیں ہے جائز واسطے
کسی گناہ کے یہہ کہ ہلاک کرے اوسکو یعنی بسبب فوت استغفار یا مغفرت کردگار کے مگر شرک یعنی اگر شرک کریگا نہیں بخشا جاویگا اور ہوگا بہتر میں
لوگوں کا از روی عمل کے مگر وہ شخص کہ زیادہ ہووے اوس سے یعنی زیادہ کہے اوس چیز سے کہ کہا اوسنے روایت کی یہہ احمد نے اور روایت کی
ترمذی نے مانند اسکی ابوذر سے تا قول اوسکے الا الشرک اور نہیں ذکر کیا نماز مغرب کا اور نہ لفظ بیدہ الخیر کا اور کہا یہہ حدیث حسن صحیح غریب ہے
وَعَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بَعَثَ بَعْثًا قِبَلَ نَجْدٍ فَغَنِمُوْا غَنَائِمَ کَثِیْرَۃً وَاَسْرَعُوا الرَّجْعَۃَ
فَقَالَ رَجُلٌ مِنَّا لَمْ نَخْرُجْ مَا رَاَیْنَا بَعْثًا اَسْرَعَ رَجْعَۃً وَلَا اَفْضَلَ غَنِیْمَۃً مِنْ ھٰذَا الْبَعْثِ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی
اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَلَا اَدُلُّکُمْ عَلٰی قَوْمٍ اَفْضَلَ غَنِیْمَۃً وَاَفْضَلَ رَجْعَۃً قَوْمًا شَھِدُوْا
صَلٰوۃَ الصُّبْحِ ثُمَّ جَلَسُوْا یَذْکُرُوْنَ اللّٰہَ حَتّٰی طَلَعَتِ الشَّمْسُ فَاُولٰئِکَ اَسْرَعُ رَجْعَۃً وَاَفْضَلُ غَنِیْمَۃً
رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ ھٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ وَحَمَّادُ بْنُ اَبِیْ حُمَیْدٍ الرَّاوِیْ ھُوَ ضَعِیْفٌ فِی الْحَدِیْثِ
اور روایت ہے عمر بن الخطاب سے یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بھیجی فوج طرف ملک نجد کی پس غنیمت لائے غنیمت بہت اور جلدی کی
اونہوں نے پھرنے میں یعنی طرف مدینہ کی پس کہا ایک شخص نے ہم میں سے کہ نکلا تھا نہیں دیکھی ہمنے کوئی فوج کہ جلد ہو پھرنے میں اور زیادہ
ہو غنیمت میں اس فوج سے پس فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا نہ بتلاؤں میں تمکو ایک قوم کہ زیادہ ہو غنیمت میں اور زیادہ ہو پھرنے میں مراد
رکھتا ہوں میں وہ قوم کہ حاضر ہوئی نماز صبح میں پھر بیٹھی یاد کرتی رہی اللہ کو یہانتک کہ نکلا آفتاب پس یہہ لوگ ہیں بہت جلد پھرنے میں
اور زیادہ غنیمت میں روایت کی یہہ ترمذی نے اور کہا یہہ حدیث غریب ہے اور حماد بن ابی حمید راوی وہ ضعیف ہے حدیث کی نقل کرنے
میں **ف** یعنی اون لوگوں کو متاع دنیا ہاتھ لگی اور وہ فانی ہے اور اونکو ملا تھوڑی دیر میں بہت سا ثواب عقبی کا اور وہ باقی ہے جیسا کہ
فرمایا اللہ تعالی نے ما عندکم ینفد وما عند اللہ باق یعنی جو کچھ تمہارے پاس ہے فانی ہے اور جو اللہ کے پاس ہے باقی ہے پس یہہ ہوئے افضل
اوسی غنیمت میں اور پھرے جلدی اوسی سے + ع +

## بَابُ مَالَا یَجُوْزُ مِنَ الْعَمَلِ فِی الصَّلٰوۃِ وَمَا یُبَاحُ مِنْہُ

اب ہے بیچ بیان اوس چیز کے کہ نہیں جائز کرنا اوسکا نماز میں اور اوس چیز کے کہ جائز ہے نماز میں **ف** یعنے
اس باب میں مکروہات اور محرمات اور مفسدات اور مباحات نماز کے مذکور ہیں + ع +

### اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ فصل پہلی

عَنْ مُعَاوِیَۃَ بْنِ الْحَکَمِ قَالَ بَیْنَا اَنَا اُصَلِّیْ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

إِذْ عَطَسَ رَجُلٌ مِنَ الْقَوْمِ فَقُلْتُ يَرْحَمُكَ اللّٰهُ فَرَمَانِي الْقَوْمُ بِأَبْصَارِهِمْ فَقُلْتُ وَاثُكْلَ أُمِّيَاهُ مَا شَأْنُكُمْ تَنْظُرُونَ إِلَيَّ فَجَعَلُوا يَضْرِبُونَ بِأَيْدِيهِمْ عَلَى أَفْخَاذِهِمْ فَلَمَّا رَأَيْتُهُمْ يُصَمِّتُونَنِي لٰكِنِّي سَكَتُّ فَلَمَّا صَلَّى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَبِأَبِي هُوَ وَأُمِّي مَا رَأَيْتُ مُعَلِّمًا قَبْلَهُ وَلَا بَعْدَهُ أَحْسَنَ تَعْلِيمًا مِنْهُ فَوَاللّٰهِ مَا كَهَرَنِي وَلَا ضَرَبَنِي وَلَا شَتَمَنِي قَالَ إِنَّ هٰذِهِ الصَّلٰوةَ لَا يَصْلُحُ فِيهَا شَيْءٌ مِنْ كَلَامِ النَّاسِ إِنَّمَا هِيَ التَّسْبِيحُ وَالتَّكْبِيرُ وَقِرَاءَةُ الْقُرْاٰنِ أَوْ كَمَا قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنِّي حَدِيثُ عَهْدٍ بِجَاهِلِيَّةٍ وَقَدْ جَاءَنَا اللّٰهُ بِالْإِسْلَامِ وَإِنَّ مِنَّا رِجَالًا يَأْتُونَ الْكُهَّانَ قَالَ فَلَا تَأْتِهِمْ قُلْتُ وَمِنَّا رِجَالٌ يَتَطَيَّرُونَ قَالَ ذٰلِكَ شَيْءٌ يَجِدُونَهُ فِي صُدُورِهِمْ فَلَا يَصُدَّنَّهُمْ قَالَ قُلْتُ وَمِنَّا رِجَالٌ يَخُطُّونَ قَالَ كَانَ نَبِيٌّ مِنَ الْأَنْبِيَاءِ يَخُطُّ فَمَنْ وَافَقَ خَطَّهُ فَذَاكَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ قَوْلُهُ لٰكِنِّي سَكَتُّ هٰكَذَا وَجَدْتُ فِي صَحِيحِ مُسْلِمٍ وَكِتَابِ الْحُمَيْدِيِّ وَصُحِّحَ فِي جَامِعِ الْأُصُولِ بِلَفْظَةِ كَذَا فَوْقَ لٰكِنِّي روایت ہے معاویہ بن حکم سے کہا اوس وقت کہ میں نماز پڑھتا تھا ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے ناگہان چھینکا ایک شخص نے قوم میں سے پس کہا میں نے یرحمک اللہ پس گھورا مجھکو قوم نے ساتھ آنکھوں اپنی کے یعنی اسلیے کہ نماز میں ہوکر جواب چھینک کا دیتا ہے پس کہا میں نے یعنی لین گم کرے ماں میری کیا ہے حال تمہارا کہ دیکھتے ہو طرف میری پس شروع کیا قوم نے کہ مارتے تھے ہاتھ اپنے زانوؤں پر یعنی واسطے چپ کرانے اور تعجب کے پس جب دیکھا میں نے ان کو کہ چپ کرتے ہیں مجھکو غصہ ہوا میں یعنی بسبب نہ جاننے برائی اس فعل کی لیکن چپکا میں پس جب نماز پڑھ چکے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پس قربان ہو باپ میرا اونکی اور ماں میری نہیں دیکھا میں نے کسی سکھلانے والے کو پہلے حضرت کی اور نہ پیچھے حضرت کی کہ بہت اچھا ہو سکھلانے میں آنحضرت سے پس قسم ہے اللہ کی نہ ڈانٹا مجھکو اور نہ مارا مجھکو اور نہ برا کہا مجھکو فرمایا تحقیق یہ نماز نہیں لائق ہے بیچ میں کوئی چیز باتوں آدمیوں کی سے اسکی نہیں کہ نماز تسبیح اور تکبیر ہے اور پڑھنا قرآن کا ہے یا مانند اسکی فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یعنی راوی کو شک ہوا ہے الفاظ حدیث کی حضرت نے یوں ہیں فرمائی یا اور طرح مانند اسکی اور کہا میں نے یا رسول اللہ تحقیق میں نو مسلم ہوں یعنی نہیں جانتا میں اب تک سب احکام دین کی اور تحقیق دیا اللہ نے ہمکو اسلام اور تحقیق ہم میں سے کتنے شخص ہیں کہ آتے ہیں کاہنوں پاس فرمایا حضرت نے پس مت جاؤ اونکی پاس کہا میں نے اور ہم میں سے کتنے شخص لیتے ہیں شگون بد فرمایا یہہ ایک چیز ہے کہ پاتے ہیں او سکو اپنے دلوں میں یعنی یہہ وہم ہے کہ پیدا ہوا ہے نفسوں انکی سے نہیں تاثیر او سکو نفع اور ضرر میں پس بازرکھے وہ انکو یعنی کام کرنے سے بازرہیں اس وہم سے کہا معاویہ نے کہا میں نے اور ہم میں سے کتنے شخص ہیں کہ خط کھینچتے ہیں یعنی جیسے رمال خط کھینچکر احکام اور احوال غیب کی بتاتے ہیں فرمایا تھے ایک نبی انبیا میں سے خط کھینچتے تھے پس جو شخص کہ موافق ہو خط اوسکا اوس پیغمبر کی پس وہ پہنچتا ہے درست بات کو روایت کی یہہ مسلم نے کہا مولف نے کہ قول اوسکا لکنی سکت اسیطرح پایا میں نے صحیح مسلم میں اور کتاب حمیدی میں اور صحیح کیا گیا ہے یہہ لفظ لکنی سکت کا جامع الاصول میں ساتھ لکھنے لفظ کذا کی اوپر لکنی کی ف گم کیجیو تجھکو ماں تیری یہہ لفظ عرب میں وقت تعجب کی اور بعید جاننے ایک امر کی استعمال کرتے ہیں اور ظاہر یہہ ہے کہ چھینکنے والے نے الحمد للہ کہا ہوگا معاویہ نے اوسکی جواب میں یرحمک اللہ کہا اور اس سے معلوم ہوا کہ چھینک کی جواب میں یرحمک اللہ

کہنا حرام ہی نماز مین اور مفسد نماز کا ہی اور حضرت نی اوس شخص کو نماز کی پہیرنی کا حکم اسلیی نکیا کہ وہ جاہل تہا اور نہ سنا تہا کہ کلام کرنا نماز مین منسوخ ہوا اور کہا نووی نی کہ سبب کہنی نمازی کی یرحمک اللہ باطل ہوتی ہی نماز اوسکی اسلیی کہ خطاب کیا اوسکو اور اگر کہی یرحمہ اللہ نہین باطل ہوتی اور کہا ابن ہمام نی اگر کہی اپنی نفس کیلیی یرحمک اللہ نہین فاسد ہوتی ہی جیسی یرحمنی اللہ کی کہنی مین نہین فاسد ہوتی اور نہین لائق ہستی اسمین باتون آدمیون کی سی یہہ اسلیی فرمایا کہ تا نکل جاوی اس سی تسبیح اور ذکر کہ یہہ اگرچہ کلام ہین لیکن نہین ارادہ کیا جاتا ساتہہ انکی خطاب کرنا لوگونکو اور سمجہانا اونکو اور مراد باتون آدمیون کی سی وہ کلام ہی کہ خطاب کرسکین ساتہہ اوسکی لوگونکو اور سمجہا سکین اوسکو لوگون سے لکہا ہی فقہا نی کہ اگر نماز پڑہتی ہوی سنی کوئی یہہ کہ کس چیز کا ہی مال تیرا اور وہ کہی الخیل والبغال والحمیر یا اگر نماز پڑہنی والی کی آگی کتاب دہری ہو اور ایک شخص یحیی نامی کہڑا ہو اور اوسنی کہا یا یحیی خذ الکتاب یعنی ای یحیی لی لی کتاب پس دونون اگرچہ آیتین قرآن کی ہین لیکن از بسکہ اوس سے خطاب کی غرض ہی فاسد ہوگئی نماز اور اگر ارادہ قرأت کا ہو فاسد نہین ہوتی اور کاہن عرب مین اون کو کہتی تہی کہ وہ ساتہہ جنات و شیاطین و ارواح خبیثہ کی مناسبت رکہتی ہین اور شیاطین خبرین سچ اور جہوٹ اون کو کہہ جاتی تہی اور وہ دعوی علم غیب کا کرکر لوگون کو خبرین دیتی تہی پس اونکی پاس جانی سی منع فرمایا چنانچہ اور روایت مین بہی آیا ہی فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ جو کوئی جاوی نزدیک عراف کی پاس یا کاہن پاس پس سچ مانی اون کی کہنی کو پس تحقیق وہ کافر ہوا ساتہہ اوس چیز کی کہ اوتاری گئی محمد پر یعنی قرآن یہہ امام احمد نی روایت کی ہی ساتہہ سند صحیح کی ابوہریرہ سی و معنی کاہن کے تو معلوم ہوی اور عراف اوسکو کہتی ہین کہ بیان کرتا ہی معرفت چیزون کی اور چوری کی چیزون کا اور مکان گم ہوئی چیز کا اور ایک نبی خط کہینچتی تہی یعنی حضرت ادریس یا دانیال علیہما السلام اور اس عبارت سی کوئی یہہ نہ سمجہی کہ علم رمل جائز ہی بلکہ یہہ تعلیق بالمحال ہی کہا خطابی نی کہ حضرت نی فمن وافق خطہ از راہ زجر کی فرمایا ہی اور معنی اسکی یہہ ہین کہ نہین موافق ہو سکتا خط کسی کا ساتہہ خط اوس نبی کی اسلیی کہ خط اونکا معجزہ تہا انتہی اور موافقت خط کی غیر معلوم ہی اسلیی کہ نہین معلوم ہوتی موافقت مگر تواتر سی یا نص سی کہ منقول ہو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سی یعنی رمال جیسی خط کہینچتی ہین کیونکر معلوم ہو کہ وہ نبی بہی اسیطرح کہینچتی تہی اوسکا ثابت ہونا نص سی یا تواتر سی چاہیی اور یہہ محال ہی پس جب موافق اوسکی نہ ہوا تو کرنا بہی اسکو درست نہوا اور اشکال تاریخ کے اور اوراد اعمال کہ اسی قبیل کی ہین نزدیک بعض متقدمین و مشایخ محققین کے یہی حکم رکہتی ہین اور اخیر عبارت کا مطلب یہہ ہی کہ لفظ کذا علامت تصحیح کی ہی جو جاہتی ہین اوپر ایک لفظ کہ مظنہ عدم صحت کا رکہتا ہی نشان صحت کا کہین تو لفظ کذا کا اوسپر لکہتی ہین جیسی صاد یا صح لکہتی ہین حاصل یہہ کہ لفظ لکنی کا ثابت ہی اصول مین اور ساقط ہی مصابیح مین پس مظنہ عدم صحت کا اوسپر نکرنا چاہیی کہ جامع الاصول مین لفظ کذا لکہکر تصحیح اوسکی کردی ہی کہ اصول نسخون مین یون ہی ہی انتہی + وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ كُنَّا نُسَلِّمُ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ فِي الصَّلٰوةِ فَيَرُدُّ عَلَيْنَا فَلَمَّا رَجَعْنَا مِنْ عِنْدِ النَّجَاشِيِّ سَلَّمْنَا عَلَيْهِ فَلَمْ يَرُدَّ عَلَيْنَا فَقُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كُنَّا نُسَلِّمُ عَلَيْكَ فِي الصَّلٰوةِ فَتَرُدُّ عَلَيْنَا فَقَالَ إِنَّ فِي الصَّلٰوةِ لَشُغْلًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی عبد اللہ بن مسعود سی کہ کہا تہی ہم سلام کرتی اوپر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اور وہ ہوتی نماز مین پس جواب دیتی ہمکو پس جبکہ پہر کر آئی ہم نجاشی کی پاس سی سلام کیا ہمنی اونپر پس نہ جواب دیا ہمکو پس کہا ہمنی ای رسول خدا کی تہی ہم سلام کرتی آپ پر نماز مین پس جواب دیتی تہی آپ ہمکو یعنی اب ہمین جواب کیون نہ دیا پس فرمایا حضرت نی تحقیق نماز مین البتہ شغل ہی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی ف نجاشی بادشاہ حبشہ کا اور پہلے دین نصاری کے تہا

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوۃ کا موجود توریت وانجیل وغیرہ ما سے معلوم کر کر حضرت پر اسلام لایا تھا اور سن نو ہجری میں انتقال اوسکا ہوا اور حضرت
نے صحابہ کے ساتھ کھڑے ہو کر غائبانہ اوسکی جنازہ کی نماز پڑھی پس وہ ازبس کہ حضرت سے عقیدت نہایت رکھتا تھا صحابہ نے جب کفار کے
ہاتھ سے ایذا مکہ میں پائی تو اوسکی ملک میں اکثر صحابہ گئے اوسنے صحابہ کی آنی کو غنیمت جانکر خوب خدمت گذاری کی جب صحابہ نے حضرت کی خبر
سنی کہ ہجرت کر کر مدینہ میں رونق افزا ہوے ہیں وہ بھی حاضر ہوے پس اوس وقت کا حال ابن مسعود بیان کرتے ہیں کہ میں بھی اوسی قافلہ میں تھا
موافق پہلی عادت کے میں نے سلام حضرت پر کیا حضرت نے جواب نہ دیا اور نماز کے بعد فرمایا کہ نماز میں شغل ہے یعنی شغل پڑھنے قرآن کا اور تسبیح کا
اور دعا کا اور مناجات کا ہے وہ مانع ہے کلام کرنے سے ساتھ آدمیوں کے پس اس سے معلوم ہوا کہ جواب سلام کا دینا اور کلام کرنا نماز میں حرام
ہے اور شرح منیہ میں لکھا ہے کہ اگر جواب سلام کا ہاتھ سے یا سر سے یا کوئی اوس سے کچھ طلب کرے پس وہ اشارہ کرے سر سے یا آنکھوں سے
ہاں یا نہ کا نہیں فاسد ہوتی نماز اوسکی لیکن مکروہ ہوتی ہے ۱۲ ع ح + وَعَنْ مُعَيْقِيبٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
فِي الرَّجُلِ يُسَوِّي التُّرَابَ حَيْثُ يَسْجُدُ قَالَ إِنْ كُنْتَ فَاعِلًا فَوَاحِدَةً مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہے معیقیب سے وہ نقل کرتے
نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے بیچ حق ایک شخص کے کہ پوچھا اوسنے حال اپنا یعنی کہ میں برابر کرتا ہوں اپنی نماز میں مٹی کو سجدہ کی جگہ میں فرمایا یعنی وقت
جواب میں اگر ہے تو کرنیوالا ضرور ایسا کر ایکبار روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے ف شرح منیہ میں لکھا ہے کہ مکروہ ہے کنکر ہٹانا لیکن اگر ہے ممانع
کہ جو سجدہ نہ کر سکے بسبب نشیب و فراز کے تو برابر کر لے یکبار یا دو بار زیادہ اس سے نہ کرے ۱۲ ع ح + وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ نَهَى رَسُولُ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْخَصْرِ فِي الصَّلٰوةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا منع کیا رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاتھ رکھنے سے پہلو پر نماز میں روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ سَأَلْتُ رَسُولَ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْالْتِفَاتِ فِي الصَّلٰوةِ فَقَالَ هُوَ اخْتِلَاسٌ يَخْتَلِسُهُ الشَّيْطَانُ
مِنْ صَلٰوةِ الْعَبْدِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہے عائشہ سے کہا پوچھا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے ادھر ادھر دیکھنے سے
نماز میں پس فرمایا کہ وہ اچک لینا ہے کہ اچک لیتا ہے اوسکو شیطان نماز بندے کی سے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے ف یعنی ادھر ادھر
دیکھنے سے شیطان اچک لیتا ہے نماز بندے کی یعنی کمال اوسکا اور مراد ادھر ادھر دیکھنے سے یہ ہے کہ گردن پھیر کے ادھر ادھر دیکھے اسطرح
کہ منہ قبلہ کی طرف سے پھر جاوے پس یہ مکروہ ہے اور اگر اس طرح دیکھے کہ سینہ بھی بالکل قبلہ سے پھر جاوے نماز فاسد ہوتی ہے اور کن انکھیوں
سے ادھر ادھر دیکھے تو نہیں فاسد ہوتی اور نہ مکروہ ہوتی ہے لیکن خلاف اولیٰ ہے ۱۲ ع ح وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيَنْتَهِيَنَّ أَقْوَامٌ عَنْ رَفْعِهِمْ أَبْصَارَهُمْ عِنْدَ الدُّعَاءِ فِي
الصَّلٰوةِ إِلَى السَّمَاءِ أَوْ لَتُخْطَفَنَّ أَبْصَارُهُمْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے البتہ باز رہیں لوگ اوٹھانے نگاہ اپنی کے سے وقت دعا کے نماز میں طرف آسمان کی یا اچک جاوینگے
آنکھیں اونکی روایت کی یہ مسلم نے ف یعنے بچا چاہیے کہ باز آویں اوٹھانے نگاہ کے سے ورنہ اچک جاویگی آنکھیں اونکی اور نماز میں
مطلق نظر اوپر اوٹھانی مکروہ ہے خصوصاً وقت دعا کے اسلیے کہ وہم جاتا ہے اسکا کہ اللہ تعالیٰ کے لیے مکان معین ہے اور وہ پاک ہے
مکانیت سے اور روایت کیا گیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اوٹھاتے تھے نماز میں نظر اپنی جب نازل ہوئی یہ آیت والذین
ہم فی صلوتہم خاشعون پست کیا حضرت نے سر مبارک اپنا اور خارج نماز سے وقت دعا کے نگاہ اوپر اوٹھانی میں اختلاف

ہی بعضی کو وہ کہتی مین بعضی جائز سمجہتی ہین کہ نہ اوٹہاوی ٭ ع ٭ وَعَنْ اَبِیْ قَتَادَۃَ قَالَ رَاَیْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ
وَسَلَّمَ یَؤُمُّ النَّاسَ وَاُمَامَۃُ بِنْتُ اَبِی الْعَاصِ عَلٰی عَاتِقِہٖ فَاِذَا رَکَعَ وَضَعَهَا وَاِذَا رَفَعَ
مِنَ السُّجُوْدِ اَعَادَهَا مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ ٭ اور روایت ہی ابی قتادہ سی کہ کہا دیکہا مینی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ
امامت کرتی تہی لوگون کی اور امامہ بیٹی ابو العاص کی ہوتی اوپر مونڈہی حضرت کی پس جسوقت کہ رکوع کرتی بٹہا دیتی یعنی ساتہہ
آسانی کی اور جسوقت کہ اوٹہتی سجدی سی ویہا لیتی اسکو روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی ف ابو العاص داماد آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کی تہی خاوند حضرت زینب بیٹی آنحضرت کی کی اونکی بیٹی تہین امامہ اور اسپر ایک شبہہ وارد ہوتا ہی کہ یہہ اوٹہانا
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا امامہ کو اور رکہنا زمین پر اور پہر اوٹہانا فعل کثیر ہوا اور اگر قلیل ہی ہو مکروہ تو ضرور ہوگا پس خطابی
کہتا ہی کہ اوٹہانا آنحضرت کا امامہ کو قصدا نہ تہا بلکہ وہ بسبب نہایت الفت کی کہ حضرت سی رکہتی تہین نماز مین بہی انکو حضرت سی چمٹ
جاتی تہین اور کندہی پر چڑہ بیٹہتین اور وقت رکوع کی کندہی شریف سی گر پڑتین حضرت انکو ایسی ہی اوتار دیتی تہی پس اوٹہانا اور اوتارنا حضرت
سی نہوا او نسبت کرنا ان فعلون کا طرف حضرت کی مجازا ہی پس حاجت نہین ہی کہ کہین کہ یہہ فعل کثیر تہا فعل کثیر وہ ہوتا ہی کہ پی درپی
ہو اور یہہ ایسا نہ تہا یا توجیہ اسکی یہہ ہی کہ یہہ حالت پہلی حرام ہونی فعل کثیر سی تہی یا یہہ مخصوص ساتہہ آنحضرت کی ہو واللہ اعلم ٭ ع ٭ وَعَنْ
اَبِیْ سَعِیْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا تَثَاءَبَ اَحَدُکُمْ فِی الصَّلٰوۃِ فَلْیَکْظِمْ مَا اسْتَطَاعَ
فَاِنَّ الشَّیْطَانَ یَدْخُلُ رَوَاہُ مُسْلِمٌ وَفِیْ رِوَایَۃٍ لِلْبُخَارِیِّ عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَۃَ قَالَ اِذَا تَثَاءَبَ
اَحَدُکُمْ فِی الصَّلٰوۃِ فَلْیَکْظِمْ مَا اسْتَطَاعَ وَلَا یَقُلْ هَا فَاِنَّمَا ذٰلِکُمْ مِنَ الشَّیْطٰنِ یَضْحَکُ مِنْهُ
اور روایت ہی ابی سعید سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ جماہی لے ایک تمہارا نماز مین پس چاہیی کہ بند کری جہانتک
کہ ہوسکی پس تحقیق شیطان گہس جاتا ہی یعنی منہ مین روایت کی یہہ مسلم نی اور بیچ روایت بخاری کی ابی ہریرہ سی ہی کہ کہا جسوقت کہ جماہی
لی ایک تمہارا نماز مین پس چاہیی کہ بند کری جبتک کہ ہوسکی اور نہ کہی لفظ ہا کا یعنی جیسی جماہی کیوقت بی اختیار یہہ لفظ کہی مونہہ سی نکل
جاتا ہی سوا اسکی نہین کہ یہہ شیطان سی ہی ہنستا ہی وہ اس سے ف جماہی بسبب پیٹ بہرنی اور کدورت حواس اور ثقل بدن کی ہوتی
ہی اور باعث کسل کی ہی عبادت مین اسلیی اسکو نسبت شیطان کی طرف کی جماہی لینی مین منہ مین گہس جاتا ہی یعنی ایسی حالت مین بہکانا
اور باز رکہنا عبادت سی خوب اسکو میسر ہوتا ہی اور ہنسنی سی اسکی یہہ مراد ہی کہ خوش ہوتا ہی ایسی حالت دیکہکر کہ یہہ باعث کسل کی
ہے عبادت مین پس فرمایا کہ جہانتک ہوسکی روکی اسکو اور منہ بند کری اور طور منہ بند کرنیکا یہہ ہی کہ ہونٹ نیچی ونیچی کا ہونٹ دانتون
مین دبا لی یا پشت بائین ہاتہہ کی منہ پر رکہی ٭ ح ٭ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ عِفْرِیْتًا
مِنَ الْجِنِّ تَفَلَّتَ الْبَارِحَۃَ لِیَقْطَعَ عَلَیَّ صَلٰوتِیْ فَاَمْکَنَنِیَ اللّٰہُ مِنْهُ فَاَخَذْتُہٗ فَاَرَدْتُّ اَنْ اَرْبِطَہٗ
عَلٰی سَارِیَۃٍ مِّنْ سَوَارِی الْمَسْجِدِ حَتّٰی تَنْظُرُوْا اِلَیْہِ کُلُّکُمْ فَذَکَرْتُ دَعْوَۃَ اَخِیْ سُلَیْمٰنَ
رَبِّ هَبْ لِیْ مُلْکًا لَّا یَنْبَغِیْ لِاَحَدٍ مِّنْ بَعْدِیْ فَرَدَدْتُّہٗ خَاسِئًا مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ
اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تحقیق ایک دیو جنون مین سی یعنی شیطان سرکش چہوٹ آیا
آجکی رات تاکہ توڑی مجہپر نماز میری پس قدرت دی مجہکو اسپر اللہ نی پس پکڑا مینی اسکو پس ارادہ کیا مینی کہ باندہ رکہون اسکو ایک ستون

سی ستونون مسجد کی سی یعنی مسجد نبوی کی سی تاکہ دیکھیں تم سب اوسکی طرف او سکی تب یاد آئی مجھکو دعا بہائی میری سلیمان کی یعنی بخش مجھکو ایسی ملک کہ نہ لایق ہووی واسطی کسیکی پیچھی میری پس ہانکا مینی اوسکو خوار روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی ف چھوٹ آیا یعنی جنون مین سی کئی بند کیا ہی اونکو حضرت سلیمان نی یعنی جزایر وغیرہ مین اور تاکہ توڑی مجھپر نماز میری یعنی وسوسی ڈال کر خلل نماز میرے کا کھو دی اور مراد ملک سی مسخر کرنا جن اور شیاطین کا اور تصرف کرنا انمین ہی اسلئے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام نی یہہ دعا کی تہی اور یہہ ملک خاص اونہی کی لیے چاہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی بچا کہ اظہار اپنی تصرف کا اوسمین کرین اور کارخانہ ملک سلیمان کا توڑین ولا بالقوۃ تصرف اور قدرت اور سلطنت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیادہ اوس سی تہی اور اس حدیث سی یہہ معلوم ہوا کہ چہونا شیطان کا نماز کو توڑتا نہین ✤ ح ع ✤ **وعن سهل بن سعد** قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من نابه شيء في صلوته فليسبح فانما التصفيق للنساء وفي رواية قال التسبيح للرجال والتصفيق للنساء **متفق عليه** اور روایت ہی سہل بن سعد سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ درپیش آوی اوسکو کچھہ نماز مین پس چاہیی کہ سبحان اللہ کہی پس سوا اسکی نہین کہ دستک مارنی واسطی عورتون کی ہی اور ایک روایت مین ہی کہ فرمایا سبحان اللہ کہنا واسطی مردونکی اور دستک مارنی واسطی عورتونکی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی ف درپیش آوی کچھہ یعنی جیسیکہ نماز گہر مین پڑہتا ہی اور اوسکو کسی نی پکارا یا اذن مانگا گہر مین آنی کی لیی اور وہ جانتا نہین کہ یہہ نماز مین ہی تو اس صورت مین مرد کو چاہیی کہ سبحان اللہ کہکر آگاہ کردی اور عورت دستک بجاوی اس لیی کہ اوسکی آواز بہی عورت ہے اور دستک یون بجاوی کہ ہتیلی داہنی ہاتہہ کی بائین ہاتہہ کی پشت پر ماری و ہتیلی ہتیلی پر نہ ماری جیسیکہ گانیوالی مارتی ہین اگر اسطرح مارینگی تو نماز فاسد ہوجاویگی ✤ ح ✤ **الفصل الثاني** فصل دوسری **عن عبد الله بن مسعود** قال كنا نسلم على النبي صلى الله عليه وسلم وهو في الصلوٰة قبل ان ناتي ارض الحبشة فيرد علينا فلما رجعنا من ارض الحبشة اتيته فوجدته يصلي فسلمت عليه فلم يرد علي حتى اذا قضى صلوته قال ان الله يحدث من امره ما يشاء وان مما احدث ان لا تكلموا في الصلوٰة فرد علي السلام وقال انما الصلوٰة لقراءة القرآن وذكر الله فاذا كنت فيها فليكن ذلك شانك **رواه ابو داود** اور روایت ہی عبد اللہ بن مسعود سی کہا تہی ہم سلام کرتی اوپر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اور وہ ہوتی نماز مین پہلی اس سی کہ آوین ہم زمین حبشکی مین پس جواب سلام کا دیتی ہمکو پہر جب کہ پہر کر آئی ہم زمین حبشہ کی سی آیا مین اونکی پس پایا مینی حضرت کو نماز پڑہتی پس سلام کیا مینی اونپر پس جواب نہ دیا مجکو یہان تک کہ جسوقت پڑہ چکی نماز اپنی فرمایا تحقیق اللہ تعالی ظاہر کرتا ہی حکم اپنی سی جو چاہتا ہی اور تحقیق جو نیا ظاہر کیا یہہ ہی کہ نہ بولا کرو نماز مین پہر جواب دیا مجہپر سلام کا اور فرمایا سوا اسکی نہین کہ نماز واسطی پڑہنی قرآن کی اور ذکر خدا کی ہی پس جسوقت کہ ہووی تو نماز مین پس چاہیی کہ ہووی یہہ حال تیرا یعنی پڑہنا قرآن کا اور ذکر کرنا روایت کی یہہ ابو داود نی ف کہا ابن ملک نی کہ اسمین دلیل ہی اسپر کہ مستحب ہی جواب دینا سلام کا بعد فراغ کی نماز سی اور اسیطرح اگر پایخانہ پہرتا ہو یا قرآن پڑہتا ہو اور کوئی سلام کری تو مستحب ہے بعد فارغ ہونیکی جواب دینا اوسکی سلام کا ع **وعن ابن عمر** قال قلت لبلال كيف كان النبي صلى الله عليه وسلم يرد عليهم حين كانوا يسلمون عليه وهو في الصلوٰة قال كان يشير بيده **رواه الترمذي** وفي رواية النسائي نحوه وعوض بلال صهيب

جو کہ بعد دنیا کی ہوئی یکھنی لگی قرآن جو ہوئی عمر میں پہلی سیکھنی علم دین کی پس نہیں تھا صحابہ میں قاری مگر وہ کہ فقیہ ہوتا تھا انہی پس عبادات اور فقہ کا ہی کہ جو تعلق ہو ساتھ نماز صلوٰۃ کی پس تر اعلم رکھنی الاعمال ملا تسکا نہیں اولی ساتھ امامت کی اچھی قاری سی ع **وَذُكِرَ حَدِيثُ مَالِكِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ فِي بَابٍ بَعْدَ بَابِ فَضْلِ الْأَذَانِ** اور ذکر کی گئی حدیث مالک بن حویرث کی بیچ باب کے کہ پیچھے باب فضیلت اذان کی ہے یعنی مصابیح میں یہاں مذکور تھی و منی یہاں کر کی

**الفصل الثانی** فصل دوسری **عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِيُؤَذِّنْ لَكُمْ خِيَارُكُمْ وَلْيَؤُمَّكُمْ قُرَّاؤُكُمْ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ** روایت ہی ابن عباس سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے چاہیے کہ اذان دیں تمہاری لیے اچھے تمہارے اور امامت کریں تم میں سی جو خوب پڑھے ہوں تم میں سی روایت کی یہ ابو داود نی **ف** محافظت اوقات نماز و روزے کی موذن کی ہاتھ ہوتی ہے اور اذان بلند جگہ پر کہتا ہے لوگوں کی گھر ان پر نظر پڑتی ہے پس اگر وہ دیندار ہوگا تو رعایت اوقات نماز و روزے کی ہے کریگا اور نظر نامحرم سی ہے بچاوے گا ع **وَعَنْ أَبِي عَطِيَّةَ الْعُقَيْلِيِّ قَالَ كَانَ مَالِكُ بْنُ الْحُوَيْرِثِ يَأْتِينَا إِلَى مُصَلَّانَا يَتَحَدَّثُ فَحَضَرَتِ الصَّلٰوةُ يَوْمًا قَالَ أَبُو عَطِيَّةَ فَقُلْنَا لَهُ تَقَدَّمْهُ فَصَلِّهْ قَالَ لَنَا قَدِّمُوا رَجُلًا مِنْكُمْ يُصَلِّي بِكُمْ وَسَأُحَدِّثُكُمْ لِمَ لَا أُصَلِّي بِكُمْ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ زَارَ قَوْمًا فَلَا يَؤُمَّهُمْ وَلْيَؤُمَّهُمْ رَجُلٌ مِنْهُمْ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ إِلَّا أَنَّهُ اقْتَصَرَ عَلَى لَفْظِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ**

اور روایت ہی ابی عطیہ عقیلی تابعی سی کہ کہا تھا مالک بن حویرث صحابی آتا ہماری ملاقات کے لیے طرف مسجد ہماری کی حدیث کرتا یعنی حدیثیں حضرت کی بیان کرتا اور راوی باتیں کرتا پس آیا وقت نماز کا ایکدن کہا ابو عطیہ نی پس کہا ہم نی واسطے مالک کی کی ہو و نماز پڑھا کہا مالک نی واسطے ہمارے آگی کرو کسی شخص کو اپنی میں سی کہ نماز پڑھاوے تمکو اور خبر دونگا میں تمکو کہ کیوں نہیں نماز پڑھاتا میں سنا میں نی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ فرماتی تھی جو شخص کہ ملاقات کرے کسی قوم کی پس نہ امامت کرے اونکی اور چاہیے کہ امامت کرے اونکی کوئی شخص انہیں میں سے روایت کی یہ ابو داود اور ترمذی اور نسائی نی مگر نسائی نی اقتصار کیا اوپر لفظ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی **ف** یعنی وسنی فقط حضرت ہی کی حدیث نقل کی ہی من زار آخر تک اور قصہ مالک کی آنی کا مسجد میں اور انکار کرنا امامت سی نہیں ذکر کیا اور مالک نی باوجود اذن کی انکار کیا امامت سے واسطے عمل کرنی کی ظاہر حدیث پر ع **وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ اسْتَخْلَفَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ابْنَ أُمِّ مَكْتُومٍ يَؤُمُّ النَّاسَ وَهُوَ أَعْمٰى رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ** اور روایت ہی انس سی کہا کہ خلیفہ کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی عبداللہ بن ام مکتوم کو کہ امامت کریں لوگوں کی اور تھی وہ اندھی روایت کی یہ ابو داود نی **ف** اس حدیث میں دلیل ہی اس کی کہ جائز ہی امامت اندھے کی بلا کراہت اور روایتیں فقہیہ بھی ہمارے مذہب میں آئی ہیں کہ اگر اندھا پیشوا قوم کا ہو جائز ہی امامت اوسکی اور بعضوں نی کہا ہی اگر وہ علم خوب رکھتا ہو پس وہ اولی ہی کذا فی شرح الکنز نقلا من المبسوط اور اسی طرح ہی کتاب اشباہ والنظائر میں ح **وَعَنْ أَبِي أُمَامَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلٰثَةٌ لَا تُجَاوِزُ صَلٰوتُهُمْ آذَانَهُمُ الْعَبْدُ الْآبِقُ حَتّٰى يَرْجِعَ وَامْرَأَةٌ بَاتَتْ وَزَوْجُهَا عَلَيْهَا سَاخِطٌ وَإِمَامُ قَوْمٍ وَهُمْ لَهُ كَارِهُونَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيثٌ غَرِيبٌ**

اور روایت ہی ابی امامہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تین شخص ہیں کہ نہیں بلند ہوتی نماز اونکی کانوں اون کی سی یعنی قبول نہیں ہوتی ایک تو غلام کہ بھاگا ہو مالک اپنی سی یہاں تک کہ پھر آوے یعنی طرف مالک اپنی کی اور دوسرے وہ عورت کہ رات گذارے اس

صان

حالت مین کہ خاوند اوسکا ہو اوس سی خفا اور تیسرا وہ کہ امام ہو قوم کا اور وہ اوسکو مکروہ رکہتی ہون روایت کی یہہ ترمذی نی اور کہا یہ حدیث
غریب ہی ف غلام کی حکم مین داخل ہی لونڈی بہی یعنی اگر وہ بہاگی گی وسکا بہی یہی حال ہوگا اور عورت کی حق مین جو فرمایا یہہ جب
ہوگا کہ خاوند خفا ہوا ہوگا بسبب بدخلقی اوسکی کی یا بی ادبی اوسکی کی یا کم اطاعت کرنی اوسکی کی اور اگر خاوند ناحق خفا ہوا ہوگا تو عورت نہین
ہی گناہ بلکہ خاوند گناہگار رہوگا اور امام کی حق مین ابن ملک نی کہا ہی کہ یہہ گناہ جبہی ہوگا کہ لوگ اوس سی ناراض ہون بسبب بدعت اوسکی کی
یا فسق اوسکی کی یا جہل اوسکی کی اور اگر ایسی کراہت اور عداوت ہو بسبب امر دنیوی کی پس نہین اوسکی لیی یہہ حکم بلکہ اوس سی ناحق
ناراض ہونگی تو وہی گناہ گار ہونگی اور مراد امام سی امام عام ہی یعنی خواہ حاکم ہو یا امام نماز کا ع ◆ وعن ابن عمر قال قال رسول
الله صلى الله عليه وسلم ثلثة لا تقبل منهم صلوتهم من تقدم قوما وهم له كارهون ورجل اتى الصلوة
دبارا والدبار ان یاتیها بعد ان تفوته ورجل اعتبد محررة رواه ابو داؤد
وابن ماجة اور روایت ہی ابن عمر سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تین شخص ہین کہ نہین قبول کیجاتی نماز اونکی یعنی
ثواب نہین پاتی نماز کا ایک وہ شخص کہ امام ہو قوم کا اور وہ اوس سی ناخوش ہون اور دوسرا وہ کہ آوی نماز کو پیچہی اور معنی پیچہی کی یہہ
ہین کہ آوی نماز کو بعد جاتی رہنی وقت اوسکی کی یعنی وقت مستحب کی اور تیسرا وہ شخص کہ غلام سمجہی آزاد کو روایت کی یہہ ابو داؤد نی اور ابن
ماجہ نی ف یعنی غلام کو آزاد کر کر بجبر خدمت لینی لگا یا آزاد کیا لیکن آزاد کرنی کو اوس سی چہپایا یا دعوی کیا ایک آزاد پر کہ یہہ میرا غلام ہی
اور تصرف مالکونکا سا اوس پر کرنی لگا یا بردہ مول لیا اور شرعا بیع اوسکی نہوئی جیسی اسوقت مین لوگ لونڈی غلام مول لیتی ہین اور پہر
اوس پر تصرف مالکانہ کیا تفصیل اسکی یہہ ہی کہ فقہا نی لکہا ہی کہ اگر جماعت مسلمانون کی دار الاسلام سی دار الحرب مین جا کر بقہر و غلبہ کفار حربیون
کو خواہ مرد ہون خواہ عورت خواہ چہوٹی خواہ بڑی بندی کر کر دار الاسلام مین لاوین یا کفار حربی ایک ملک کی کفار حربی اور ملک کی کو
اسیطرح غلبہ کر کر لاوین ان دونون قسمون مین بندی کرنیوالی خواہ مسلمان ہون خواہ کافر مالک اس بندی کی ہوتی ہین بیچنا اور ہبہ
کرنا اور ہبہ و صحبت کرنی بغیر نکاح کی اور سب تصرف مالکانہ ساتہہ انکی جائز ہین اور لونڈی کی اولاد بہی وہی غلام کا سا حکم رکہتی ہی بشرطیکہ
مالک سی یا ذی رحم مالک سی نہ پیدا ہون ایسی پیدا ہونگی تو آزاد ہین پس سوا ان اقسام کی اور قسمین بردگی لکہکر بعضی قسمون مین اختلاف
کیا ہی اور بعضی کو لکہا ہی کہ شرعی بردی نہین ہوتی لیکن صحیح یہہ ہی کہ سوا ان دونون قسمون مذکورین کی شرعی بردی نہین ہوتی پس لایق
بہا ہوا اسمین خوب احتیاط کرنی چاہیی اگر شرعی لونڈی ہو تو خدمت مین لاوی ورنہ یہہ نکری کہ جسے نام لونڈی رکہا اوسی اگرچہ شرعی لونڈی
نہو وہی اندہا دہند مثل جانورون کی اوس سی صحبت کرنی لگی کہ حرام کاری ہی ہوگی اسیطرح اور تصرفات مالکانہ بہی نکری وسکی ساتہہ
و مولانا ◆ وعن سلامة بنت الحر قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان من اشراط الساعة ان
يتدافع اهل المسجد لا يجدون اماما يصلي بهم رواه احمد وابو داؤد وابن ماجة
اور روایت ہی سلامہ بیٹی حر کی سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تحقیق علامتون قیامت کی سی ہی یہہ کہ دفع کرینگی اہل مسجد کی
امامت کو نہین پاوینگی امام کو کہ نماز پڑہاوی انکو روایت کی یہہ احمد اور ابو داؤد نی اور ابن ماجہ نی ف یہہ کنایہ ہی ظہور جہل و فسق سی
آخر زمانہ مین کہ ایسی جاہل اور نا اہل پیدا ہونگی کہ کوئی لایق امامت کی نہین ہونی کا ہر کوئی اپنی نفس سی امامت کو دفع کریگا یعنی آپس مین ایک
دوسری کو کہیگا کہ تو پڑہا مین لایق امامت کی نہین وہ کہیگا تو پڑہا مین لایق اسکی نہین پس اگر اپنی سی افضل کو امام کری دبا اپنی سی امامت

ادن اپنی سلیقی وہ یعنی تک نہیں ہوگی وہ سر دیو افضل جانا دفع کیا ہی ع + وعن ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم الجہاد واجب علیکم مع کل امیر برا کان او فاجرا وان عمل الکبائر والصلوۃ واجبۃ
علیکم خلف کل مسلم برا کان او فاجرا وان عمل الکبائر والصلوۃ واجبۃ علی کل
مسلم برا کان او فاجرا وان عمل الکبائر رواہ ابوداؤد اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم نی جہاد واجب ہی تمپر ساتھ ہر سردار کی نیک ہو یا بد ہو اگرچہ کری کبیرہ اور نماز واجب ہی تمپر پیچھی ہر مسلمان کی نیک ہو یا بد ہو اگرچہ کری کبیرہ
اور نماز جنازہ واجب ہی ہر مسلمان پر نیک ہو یا بد ہو اگرچہ کری کبیرہ روایت کیا اسکو ابوداود نی ف جہاد واجب ہی یعنی فرض عین ہی بعضی
صورتمین اور فرض کفایہ ہی بعضی صورتمین اور امامت فاسق کی جائز ہی اگر فسق اوسکا حد کفر کو نہ پہنچی لیکن مکروہ ہی اور نیک بخت کی ہوتی ہوئی
فاسق کو امامت کرنی نہ چاہیی اور نماز جنازہ کی واجب یعنی فرض کفایہ ہی ع ح +

## الفصل الثالث فصل تیسری

عن عمرو بن سلمۃ قال کنا بماء ممر الناس یمر بنا الرکبان نسألہم ما للناس ما للناس ما ہذا الرجل فیقولون
یزعم ان اللہ ارسلہ اوحی الیہ اوحی الیہ کذا فکنت احفظ ذلک الکلام فکانما یغری فی صدری
وکانت العرب تلوم باسلامہم الفتح فیقولون اترکوہ وقومہ فانہ ان ظہر علیہم فہو نبی صادق فلما کانت وقعۃ
الفتح بادر کل قوم باسلامہم وبدر ابی قومی باسلامہم فلما قدم قال جئتکم واللہ من عند النبی حقا فقال
صلوا صلوۃ کذا فی حین کذا وصلوۃ کذا فی حین کذا فاذا حضرت الصلوۃ فلیؤذن احدکم ولیؤمکم اکثرکم قرانا
فنظروا فلم یکن احد اکثر قرانا منی لما کنت اتلقی من الرکبان فقدمونی بین ایدیہم
وانا ابن ست او سبع سنین وکانت علی بردۃ کنت اذا سجدت تقلصت عنی فقالت امرأۃ
من الحی الا تغطون عنا است قارئکم فاشتروا فقطعوا لی قمیصا فما
فرحت بشیء فرحی بذلک القمیص رواہ البخاری اور روایت ہی عمرو بن سلمہ سی کہا تھی ہم رہتی کنارے کہ
پانی کی کہ تہا وہ گذرگاہ لوگوں کا گذرتی ہمپر قافلی پوچہتی ہم کیا ہی واسطی لوگوں کی کیا ہی واسطی لوگونکی یعنی دین اسلام کیا نکالا ہی کیا صفت ہی
اس شخص کی یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پس کہتی لوگ دعوی کرتا ہی وہ یہہ کہ اللہ نی بہیجا ہی اوسکو وحی کی ہی طرف اوسکی وحی کی ہی طرف
اوسکی اسطرح یعنی قرآن عظیم کہ پڑہتی تہی اوسکو قافلی والی پس تہا میں یاد رکہتا تہا اوس کلام کو یعنی قرآن کو کہ پڑہتی تہی اور حضرت کی اوصاف
کو کہ بیان کرتی پس گویا چمٹ جاتا وہ کلام میری سینہ میں یعنی خوب یاد رہتا اور تہی عرب یعنی سوای حضرت کی قوم کی اکثر عرب انتظار کرتی تہی
اسلام اپنی کی فتح ہونی مکہ کا یعنی کہتی تہی کہ اگر مکہ فتح ہو تو ہم مسلمان ہو جاوینگی پس کہتی چہوڑ دو اوسکو ساتہہ قوم اوسکی کہ قریش ہیں پس تحقیق وہ
اگر غالب ہوا اپنی قوم پر اور فتح کرے مکہ کو پس وہ نبی سچی ہیں یعنی سمجہی کہ باوجود اس ضعف کی غلبہ پر بغیر معجزہ کی متصور نہیں پس جبکہ ہوئی فتح جلدی کی
ہر قوم نی ساتہہ اسلام اپنی کی اور جلدی کی ساتہہ اسلام لانی میں باپ میری نی قوم میری پس جبکہ سفر سی پہرکر آیا باپ میرا کہا یعنی اپنی قوم سی آیا ہوں میں تمہاری
پاس قسم ہی اللہ کی نزدیک نبی برحق کی سی صلی اللہ علیہ وسلم پس کہا فرمایا نبی نی پڑہو نماز ایسی فلانی وقت میں اور نماز ایسی فلانی وقت میں یعنی
کیفیت نمازونکی اور اوقات اونکی بیان فرمائی پس جبکہ آوی وقت نماز کا پس چاہیی کہ اذان دی ایک تمہارا اور امام ہو تم میں سی زیادہ جاننی والا
تمہارا قرآن کو پس دیکہا قوم نی یعنی تامل کیا بیچ مقرر کرنی امام کی پس نہ تہا کوئی زیادہ جاننی والا قرآن کو مجہسی سبب سیکہنی تہا میں سیکہتا قرآن قافلہ والوں

سی پس امام کیا اونہون نی مجکو آگی اپنی اور مین تہا چہہ برس کا یا سات برس کا اور تہی مجپر ایک چادر تہا مین جسوقت سجدہ کرتا سمٹ جاتی چادر میری بدن سی یعنی اوپر کہل جاتی جو تڑ پس کہا ایک عورت نی قوم مین سی کیا نہین ڈہانکتی تم ہم سی شرمگاہ امام اپنی کی پس خرید کیا قوم نی کرتا پس بنایا میری لیی کرتا پس خوش ہوا مین ساتہہ کسی چیز کی مانند خوشی اپنی کی ساتہہ اوس کرتی کی روایت کی یہہ بخاری نی **ف** سبب سلمہ ساتہہ زبر لام کی ہین مگر یہہ عمرو بن سلمہ امام قوم کا ساتہہ زیر لام کی ہی اور اختلاف کیا ہی علما نی کہ عمرو بن سلمہ بہی اپنی باپ کی ساتہہ حضرت پاس حاضر ہوا تہا یا نہین اور اسی سبب سے اختلاف ہی بیچ صحبت اوسکی کی کہ صحابی ہی یا نہین ظاہر یہہ معلوم ہوتا ہی کہ نہین گیا اپنی باپ کے ساتہہ اور اسحدیث سے دلیل پکڑی ہی شافعی نی اوپر جائز ہونی امامت لڑکی کی اور اونسی بیچ امامت لڑکی کی جمعہ مین دو قول ہین یعنی جواز و عدم جواز اور کہا مالک اور احمد اور ابوحنیفہ نی کہ نہین جائز ہی اور اختلاف کیا ہی علماء حنیفہ نی نفل مین پس جائز کہی ہی مشائخ بلخ نی اور اسی پر عمل اونکا ہی اور مصر مین اور شام مین بہی عمل اسی پر ہی اور منع کیا ہی اوسکو غیر اونکی نی اور اسی پر عمل ہی علماء ماوراء النہر کا انتہی کہا زیلعی نی شرح کنز مین کہ دلیل پکڑی ہی شافعی نی اسپر کہ اقتداء لڑکی کا جائز ہی ساتہہ قول عمرو بن سلمہ کی فقدمونی آخر تک اور ہماری نزدیک نہین جائز ہی بسبب قول ابن مسعود کی کہ نہ امامت کری وہ لڑکا کہ نہین واجب ہوئین اوسپر حدود اور اسیطرح قول ابن عباس کا ہی کہ نہ امامت کری لڑکا یہانتک کہ محتلم ہو اور اور دلیل ہماری یہہ ہی کہ لڑکا نفل پڑہتا ہی پس نہین جائز ہی کہ اقتدا کری اوسکا فرض ہونیوالا اور امامت عمرو کی نہین تہی ساتہہ فرمانی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بلکہ لوگون نی اپنی اجتہاد سی اوسکو امام کیا تہا اسلیی اوسنی قرآن سیکہا تہا قافلہ سی اور عجب ہی شافعیہ سی یہہ کہ نہین پکڑتی ہین دلیل ابوبکر صدیق اور عمر فاروق اور اور بڑی بڑی صحابیون کی قول کو اور دلیل پکڑتی ہین لڑکی کی فعل کو ع + ح ++

**وعن** ابن عمر قال لما قدم المهاجرون الاولون المدینة کان یؤمهم سالم مولی ابی حذیفة وفیهم عمر وابو سلمة بن عبد الاسد رواه البخاری اور روایت ہی ابن عمر سی کہا جب آئی مہاجرین پہلی مدینہ مین تہی امام اونکی سالم مولی ابی حذیفہ کی اور اونمین تہی حضرت عمر اور ابوسلمہ بن عبدالاسد روایت کی یہہ بخاری نی **ف** سالم غلام آزاد ابوحذیفہ کی قاری تہی نہایت بزرگ اور صحابی تہی قاریون مین گنی جاتی تہی چنانچہ حضرت نی حکم فرمایا تہا کہ لو قرآن کو چار سی اونمین ایک انکو بہی گنا اور وجہ انکی امام ہونی کی وجود موجود ہونی ایسی صحابہ کبار کی یہہ تہی کہ یہہ قاری خوب تہی یا کچہہ اور مصلحت ہو ع +

**وعن** ابن عباس قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ثلثة لا ترفع لهم صلوتهم فوق رءوسهم شبرا رجل ام قوما وهم له کارهون وامراة باتت وزوجها علیها ساخط واخوان متصارمان رواه ابن ماجة اور روایت ہی ابن عباس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تین شخص ہین کہ نہین بلند ہوتی واسطی اونکی نماز اونکی اوپر سر اونکی کی بالشت بہر یعنی قبول نہین ہوتی ایک وہ شخص کہ امام ہو قوم کا اور وہ اوس سے ناخوش ہون یعنی بدوین ہون اور دوسری وہ عورت کہ رات گذاری اور خاوند اوسکا اوسپر خفا ہو یعنی بسبب ادا کرنی حق اوسکی کی اور تیسری دو کہ دو بہائی ہون آپسمین ناخوش روایت کی یہہ ابن ماجہ نی **ف** ہون آپس مین ناخوش کہ قطع کیا ہو حق اسلام کو یعنی سلام وغیرہ ترک کر ڈالا ہو زیادہ تین روز سی ع + ح +

## باب ما علی الامام

باب ہی اوس چیز کا کہ لازم ہی امام پر یعنی رعایت کرنی مقتدیون کی

## الفصل الاول

فصل پہلی **عن** انس قال ما صلیت وراء امام قط اخف صلوة ولا اتم صلوة من النبی صلی الله علیه وسلم وان کان لیسمع بکاء الصبی فیخفف مخافة ان تفتن امه متفق علیه

روایت ہی انس سی کہا نہین نماز پڑہی مینی پیچہی کسی امام کی کبہی بہت ہلکی نماز اور نہ بہت پوری نماز حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سی اور تحقیق
تہی حضرت البتہ سنتی رونا لڑکی کا پس ہلکی کرتی نماز ڈر اسکی سی کہ تشویش مین پڑی ماں اوسکی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** معنی اول
جملہ اس حدیث کی یہہ ہین کہ نماز آنحضرت کی سبک ہوتی تہی باوجود تمام و کمال کی اور مراد سبک سی یہہ ہی کہ قراءہ اور تسبیحات حد سی زیادہ
نہ پڑہتی تہی اور قراءۃ مین مد و شد بی محل نکرتی بلکہ قراءۃ اونکی بی تکلف ترتیل کی ساتہہ ہوتی تہی اور خاصیت تہی حضرت کی قراءۃ مین اگرچہ طویل
ہوتی لیکن لوگون کو سبک معلوم ہوتی پس حاصل یہہ کہ قراءۃ سبک ہوتی اور رکوع اور سجود اور تعدیل ارکان وغیرہ مین نقصان آتا اور ہماری
مذہب مین یہہ ہے کہ نہین لائق ہی امام کو یہہ کہ طویل کری تسبیح وغیرہ اس طرح کہ ملول ہون لوگ اسلیے کہ طویل کرنا نماز کو سبب نفرۃ دلانیکا ہی لوگونکو
اور یہہ مکروہ ہی اور اگر راضی ہون لوگ ساتہہ زیادتی کی تو مضائقہ نہین کہ زیادہ کری اور یہہ بہی نہ چاہیے امام کو کہ کمی کری قدر اقل
سنت سی قراءۃ مین و تسبیح مین واسطی ملال اونکی کی اور معنی اخیر جملہ کی یہہ ہین کہ تشویش مین پڑی ماں اوسکی اور جاتا رہی وقار و حضور نماز
کا بسبب رونی بچی کی کہا خطابی نی کہ اسمین دلیل ہی اسپر کہ امام جب آہٹ پاوی کسی شخص کی کہ وہ ارادہ رکہتا ہو نماز مین شریک ہونیکا اور
وہ رکوع مین ہو تو جائز ہی اوسکو یہہ کہ انتظار کری اوسکا رکوع مین تا کہ وہ پالیوی رکعت اور بعضونی مکروہ کہا ہی اوسکا اور کہا کہ خوف رکہتا ہون مین
یہہ کہ ہووی یہہ شرک اور یہی مذہب امام مالک کا ہی انتہی اور مذہب ہمارا یہہ ہی کہ امام اگر طویل کری رکوع کو واسطی شریک ہونی آنیوالی کی نہ واسطی نزدیکی
ڈہونڈہنی اللہ تعالی کی ساتہہ رکوع کی تو یہہ مکروہ تحریمی ہی اور خوف ہی اس سی بڑی گناہ کا و لیکن کافر نہین ہوتا بسبب اسکی اسلیے کہ نہین نیت
کی ہی اوسنی ساتہہ اسکی عبادت غیر خدا کی اور بعضونی کہا ہی کہ اگر نہین پہچانتا ہی امام آنیوالی کو تو نہین مضائقہ یہہ کہ طویل کری رکوع کو اور صحیح تر
یہہ ہی کہ ترک اوسکا اولی ہی اور جو طویل کری رکوع کو واسطی قرب اللہ تعالی کی اور خلجان ہو اوسکی بیچ کسی چیز کا سواے اللہ تعالی کی پس نہین
مضائقہ ہی اور اسمین شک نہین ہی کہ اس حالت کا ہونا نادر ہی اور اس مسئلہ کا لقب کہا گیا ہی مسئلۃ الریا اور احتیاط اسمین اولی ہی کذا فی
شرح المنیۃ ۰ ع **وعن ابی قتادۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انی لادخل فی الصلوۃ وانا ارید
اطالتہا فاسمع بکاء الصبی فاتجوز فی صلوتی مما اعلم من شدۃ وجد امہ من بکائہ
رواہ البخاری** اور روایت ہی ابی قتادہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تحقیق مین البتہ داخل ہوتا ہون نماز مین
اور مین ارادہ کیا کرتا ہون دراز کرنی نماز کا پہر سنتا ہون رونا لڑکی کا پس کم کرتا ہون بیچ نماز اپنی کی بسبب اوس چیز کی کہ جانتا ہون مین شدۃ
فکر ماں اوسکی کی سبب رونی لڑکی کی روایت کی یہہ بخاری نی **وعن ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم اذا صلی احدکم للناس فلیخفف فان فیہم السقیم والضعیف والکبیر واذا صلی احدکم لنفسہ فلیطول
ما شاء متفق علیہ** اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ نماز پڑہاوی ایک
تمہارا لوگونکو پس چاہیے کہ ہلکی کری نماز اسلیے کہ اونمین بیمار بہی ہوتا ہی و ضعیف یعنی اصل خلقت مین اور بوڑہا اور جسوقت کہ نماز پڑہی ایک تمہارا
واسطی اپنی یعنی اکیلا پس چاہیے کہ دراز کری جسقدر چاہے روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** اور اکیلا طویل کری جسقدر چاہی اور اسیطرح جبکہ لوگ
حضور قلب رکہنی والی ہون کہ درازگی سی گہبراتی نہون اور نہو اونمین کوئی ذکر کئی گئی اونمین سی تو بہی جسقدر چاہی دراز کرے ۰ ع
**وعن قیس بن ابی حازم قال اخبرنی ابو مسعود ان رجلا قال واللہ یا رسول اللہ انی لاتاخر
عن صلوۃ الغداۃ من اجل فلان مما یطیل بنا فما رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی موعظۃ**

أَشَدَّ غَضَبًا مِنْهُ يَوْمَئِذٍ ثُمَّ قَالَ إِنَّ مِنْكُمْ مُنَفِّرِينَ فَأَيُّكُمْ مَا صَلَّى بِالنَّاسِ فَلْيَتَجَوَّزْ فَإِنَّ فِيهِمُ الضَّعِيفَ وَالْكَبِيرَ وَ ذَا الْحَاجَةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی قیس بن ابی حازم سی کہ کہا خبر دی مجکو ابو مسعود نی یہہ کہ ایک شخص نی کہا قسم ہی اللہ کی یا رسول اللہ تحقیق مین پیچھی رہ جاتا ہون نماز صبح کی سی سبب فلانی شخص کی کہ لنبی پڑہتا ہی نماز ہمکو پس نہین دیکھا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو بیچ کسی وعظ کہنی کی کہ سخت غصہ مین ہون اونسی اوسدن پہر فرمایا تحقیق تم مین سی بعضی نفرت دلانی والی ہین یعنی لوگون کو جماعت سی سبب طویل کرنی نماز کی پس جو تم مین سی نماز پڑہائی لوگونکو پس چاہیی کہ ہلکی پڑہی سو اسطی کہ اونمین ضعیف اور بوڑہا اور حاجتمند ہوتا ہی روایت کی یہہ بخاری ومسلم نی وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلُّونَ لَكُمْ فَإِنْ أَصَابُوا فَلَكُمْ وَإِنْ أَخْطَأُوا فَلَكُمْ وَعَلَيْهِمْ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَهَذَا الْبَابُ خَالٍ عَنِ الْفَصْلِ الثَّانِي اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نماز پڑہا وینگی امام واسطی تمہاری پس اگر اچھی طرح نماز پڑہائی پس واسطی فائدہ تمہاری کی ہی یعنی اونکی لیی بھی فائدہ ہی اور اگر خطا کی یعنی بطرح پڑہائی پس تمہاری لیی ثواب ہی اور اونپر وبال ہی روایت کی یہہ بخاری نی اور یہہ باب خالی ہی فصل دوسری سی ف تمہاری لیی ثواب ہی اس لیی کہ تمنی اچھی طرح پڑہی اور نیت جماعت کی کی اور اونپر وبال ہی سبب تقصیر کی یہہ وصیت فرمائی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ ہر حاکم جب پیدا ہونگی اور امامت کرینگی اور اوسکی ادا کرنی مین رعایت احکام و آداب کی نہین کرینگی پس اوسوقت بین تم نماز اپنی درست ادا کرنا اگر وہ بھی اچھی طرح پڑہین گی تو اونکو بھی فائدہ ہوگا والا تمہارا کچھ ضرر نہین بلکہ وبال اونہین پر ہوگا +

**الفصل الثالث** فصل تیسری عَنْ عُثْمَانَ بْنِ أَبِي الْعَاصِ قَالَ آخِرُ مَا عَهِدَ إِلَيَّ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَمَمْتَ قَوْمًا فَأَخِفَّ بِهِمُ الصَّلَاةَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَفِي رِوَايَةٍ لَهُ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَهُ أُمَّ قَوْمَكَ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنِّي أَجِدُ فِي نَفْسِي شَيْئًا قَالَ ادْنُهْ فَأَجْلَسَنِي بَيْنَ يَدَيْهِ ثُمَّ وَضَعَ كَفَّهُ فِي صَدْرِي بَيْنَ ثَدْيَيَّ ثُمَّ قَالَ تَحَوَّلْ فَوَضَعَهَا فِي ظَهْرِي بَيْنَ كَتِفَيَّ ثُمَّ قَالَ أُمَّ قَوْمَكَ فَمَنْ أَمَّ قَوْمًا فَلْيُخَفِّفْ فَإِنَّ فِيهِمُ الْكَبِيرَ وَإِنَّ فِيهِمُ الْمَرِيضَ وَإِنَّ فِيهِمُ الضَّعِيفَ وَإِنَّ مِنْهُمْ ذَا الْحَاجَةِ فَإِذَا صَلَّى أَحَدُكُمْ وَحْدَهُ فَلْيُصَلِّ كَيْفَ شَاءَ روایت ہی عثمان بن ابی العاص سی کہ کہا آخر وصیت کی مجکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی یہہ تہی کہ جب امامت کری تو ایک قوم کی پس ہلکی پڑہوا اونکو نماز روایت کی یہہ مسلم نی اور ایک روایت مسلم کی مین یون آیا ہی کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کہا عثمان کو امام ہو تو قوم اپنی کا کہا عثمان نی کہا مینی ای رسول خدا کی تحقیق مین پاتا ہون بیچ نفس اپنی کی ایک چیز فرمایا نزدیک ہو پس بٹھایا مجکو آگی اپنی پہر رکہا ہاتہہ اپنا بیچ سینی میری کی درمیان دونو چہاتیون میری کی پہر کہا پہیرہ پہر رکہا ہاتہہ پیٹہہ میری پر درمیان دونو مونڈہون میری کی پہر فرمایا امام ہو قوم اپنی کا پس جو شخص کہ امام ہو قوم کا پس چاہیی کہ ہلکی پڑہاوی نماز اسلیی کہ اون مین بوڑہا بھی ہوتا ہی اور تحقیق اونمین بیمار بھی ہوتا ہی اور تحقیق اونمین ضعیف بھی ہوتا ہی اور تحقیق اون مین حاجت والا بھی ہوتا ہی پس جب نماز پڑہی ایک تمہارا اکیلا پس چاہیی کہ نماز پڑہی جس طرح چاہی ف پاتا ہون نفس اپنی مین ایک چیز یعنی عاجز ہی ادای حقوق امامت سی یا کچھہ اور وسوسی یا وقت امامت کی عجب و کبر پاتا ہون اوسکی دفع کی لیی حضرت نی ہاتہہ پہیرا اور دست مبارک کی برکت سی وہ علت دفع ہوئی اور اکیلا جسطرح چاہی پڑہی لیکن دراز پڑہنا افضل ہی اور اسوقت کی اکثر اماموں کا حال برخلاف اسکی ہی

کہ لوگ نماز پڑھاتے ہیں تو نہایت دراز پڑھاتے ہیں اور جب اکیلے پڑھتے ہیں تو کفایت و سیر کرتے ہیں کہ جسمین نماز درست ہو جاوے ۔ع۔ح

وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَأْمُرُنَا بِالتَّخْفِيفِ وَيَؤُمُّنَا بِالصَّافَّاتِ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ

اور روایت ہے ابن عمر سے کہ کہا تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کہ حکم کرتے ہمکو ساتھ ہلکی نماز کے اور امامت کرتے ہمارے ساتھ صافات کے روایت کی یہہ نسائی نے ف ان دونوں باتوں میں ظاہر میں منافات ہے جواب سکا یہہ دیا گیا ہے کہ حضرت کی قراءۃ میں یہہ خصوصیت تھی کہ بہت سی تھوڑی سی مانند پڑھتے تھے اور کوئی یہ بات نہیں حاصل ہو سکتی پس کچھ منافات نہ رہے ۔ع

## بَابُ مَا عَلَى الْمَأْمُومِ مِنَ الْمُتَابَعَةِ وَحُكْمِ الْمَسْبُوقِ

باب ہے بیچ بیان اوسچیز کے کہ لازم ہے مقتدی پر متابعت امام سے اور بیچ بیان حکم مسبوق کے یعنی وہ جسنے نماز سے شریک امام کے ساتھ نہیں ہوا پیچھے آن کر ملا ہے

## الفصل الاول

فصل پہلی

عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ كُنَّا نُصَلِّي خَلْفَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَإِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ لَمْ يَحْنِ أَحَدٌ مِنَّا ظَهْرَهُ حَتَّى يَضَعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَبْهَتَهُ عَلَى الْأَرْضِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

روایت ہے براء بن عازب سے کہ کہا تھے ہم نماز پڑھتے پیچھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پس جب کہتے سمع اللہ لمن حمدہ نہ جھکاتا کوئی ہم میں سے پیٹھ اپنی یہانتک کہ رکھتے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پیشانی اپنی زمین پر روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے ف حاصل حدیث کا یہہ ہے کہ ہم رکوع سے اوٹھکر حضرت کے ساتھ ہی سجدہ میں نہیں چلے جاتے تھے بلکہ کھڑے رہتے جب حضرت سر رکھہ لیتے زمین پر تو ہم بھی سجدے میں جاتے کہا مظہر نے اس میں دلالت ہے اسپر کہ سنت ہے مقتدی لوگ افعال صلوۃ کے اسقدر بعد افعال امام کے ادا کریں اور اگر ایسی ڈھیل نہ کریں تو بھی جائز ہے مگر بیچ تکبیر احرام کے ضرور ہے کہ صبر کریں یہانتک کہ فارغ ہو امام تکبیر سے انتہی اور مذہب ہمارا یہہ ہے کہ متابعت کرنے کا طریق دو صورت سے واجب ہے یعنی جو فعل امام کرے مقتدی بھی ساتھ اوسکے کرتا جاوے یہانتک کہ اگر اوٹھاوے امام سر اپنا رکوع و سجود سے پہلے تسبیح پڑھنے مقتدی کے تین بار تو صحیح یہہ ہے کہ موافقت کرے امام کی اور اگر اوٹھاوے سر اپنا رکوع سے یا سجود سے پہلے امام کے تو لائق ہے یہہ کہ عود کرے اور یہہ دو رکوع اور دو سجدے نہیں ہونگے ۔ح۔ع

وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ صَلَّى بِنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ يَوْمٍ فَلَمَّا قَضَى صَلَاتَهُ أَقْبَلَ عَلَيْنَا بِوَجْهِهِ فَقَالَ أَيُّهَا النَّاسُ إِنِّي إِمَامُكُمْ فَلَا تَسْبِقُونِي بِالرُّكُوعِ وَلَا بِالسُّجُودِ وَلَا بِالْقِيَامِ وَلَا بِالْاِنْصِرَافِ فَإِنِّي أَرَاكُمْ أَمَامِي وَمِنْ خَلْفِي رَوَاهُ مُسْلِمٌ

اور روایت ہے انس سے کہ کہا نماز پڑھائی ہمکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دن پس جب ادا کر چکے نماز اپنی متوجہ ہوئے ہمپر ساتھ مونہہ اپنے کے پس فرمایا اے لوگو تحقیق میں امام تمہارا ہوں پس سبقت کرو مجھسے ساتھ رکوع کے اور نہ سجدے کے اور نہ ساتھ اوٹھنے کے اور نہ ساتھ پھرنے کے یعنی فارغ ہونے کے نماز سے پس تحقیق میں دیکھتا ہوں تمکو آگے اپنے سے اور پیچھے اپنے سے یعنی ساتھ مکاشفہ کے یا مشاہدہ کے بطریق خرق عادۃ کے روایت کی یہہ مسلم نے

وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تُبَادِرُوا الْإِمَامَ إِذَا كَبَّرَ فَكَبِّرُوا وَإِذَا قَالَ وَلَا الضَّالِّينَ فَقُولُوا آمِينَ وَإِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوا وَإِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ فَقُولُوا اللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ إِلَّا أَنَّ الْبُخَارِيَّ لَمْ يَذْكُرْ وَإِذَا قَالَ وَلَا الضَّالِّينَ

اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ پہل کرو امام پر جب تکبیر کہے تکبیر کہو متصل اور جب کہے ولا الضالین پس کہو امین متصل اور جب رکوع کرے پس رکوع کرو اور جب کہے سمع اللہ لمن

حمدہ پس کہو یا الٰہی ای رب ہمارے واسطے تیرے ہی تعریف روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے مگر یہہ کہ بخاری نے نہیں ذکر کیا واذا قال ولا الضالین فقولوا آمین **ف** پس کہو آمین اسمین اشارہ ہے طرف اسکی کہ امام الحمد پڑہے او مقتدی سنین اور اخیر حدیث سے علوم ہوا کہ امام سمع اللہ کہے او مقتدی ربنا جیسا کہ مذہب امام اعظم کا ہے ۰ع۰ح

**وعن انس** اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ رَکِبَ فَرَسًا فَصُرِعَ عَنْہُ فَجُحِشَ شِقُّہُ الْاَیْمَنُ فَصَلّٰی صَلٰوۃً مِّنَ الصَّلَوٰتِ وَھُوَ قَاعِدٌ فَصَلَّیْنَا وَرَاءَہٗ قُعُوْدًا فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ اِنَّمَا جُعِلَ الْاِمَامُ لِیُؤْتَمَّ بِہٖ فَاِذَا صَلّٰی قَائِمًا فَصَلُّوْا قِیَامًا وَاِذَا رَکَعَ فَارْکَعُوْا وَاِذَا رَفَعَ فَارْفَعُوْا وَاِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ فَقُوْلُوْا رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ وَاِذَا صَلّٰی جَالِسًا فَصَلُّوْا جُلُوْسًا اَجْمَعُوْنَ قَالَ الْحُمَیْدِیُّ قَوْلُہٗ اِذَا صَلّٰی جَالِسًا فَصَلُّوْا جُلُوْسًا ھُوَ فِیْ مَرَضِہِ الْقَدِیْمِ ثُمَّ صَلّٰی بَعْدَ ذٰلِکَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ جَالِسًا وَّالنَّاسُ خَلْفَہٗ قِیَامٌ لَمْ یَاْمُرْھُمْ بِالْقُعُوْدِ وَاِنَّمَا یُؤْخَذُ بِالْاٰخِرِ فَالْاٰخِرِ مِنْ فِعْلِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ھٰذَا لَفْظُ الْبُخَارِیِّ وَاتَّفَقَ مُسْلِمٌ اِلٰی اَجْمَعُوْنَ وَزَادَ فِیْ رِوَایَۃٍ فَلَا تَخْتَلِفُوْا عَلَیْہِ وَاِذَا سَجَدَ فَاسْجُدُوْا اور روایت ہے انس سے یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سوار ہوئے گھوڑے پر پس گرائے گئے اوس سے پس چھل گئی داہنی کروٹ حضرت کی یعنی ایسی چھلی کہ قوت کھڑے ہونیکی نماز مین نرہی پہر نماز پڑہی ایک نماز نمازون مین سے یعنی فرض در نہی بیٹہے پس نماز پڑہی ہمنے پیچہے اون کے بیٹہے ہوئے پس جب فارغ ہوئے نماز سے فرمایا سوای اس کے نہین کہ مقرر کیا گیا ہے امام تاکہ اقتدا کیا جاوے اوسکا پس جب نماز پڑہے کہڑے ہوکر پس تم بہی نماز پڑہو کہڑے ہوکر اور جب رکوع کرے پس رکوع کرو اور جب اوٹہے رکوع سے پس اوٹہو اور جب کہے سمع اللہ لمن حمدہ پس کہو ربنا لک الحمد اور جب نماز پڑہے امام بیٹہہ کر پس نماز پڑہو بیٹہہ کر سب مقتدی کہا حمیدی نے فرمایا رسول خدا کا جسوقت کہ نماز پڑہے بیٹہہ کر پس پڑہو نماز بیٹہہ کر یہہ تہا حضرت کی پہلی مرض مین پہر نماز پڑہی پیچہے اسکی یعنی مرض الموت مین ایکدن پہلے انتقال کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بیٹہہ کر اور نماز پڑہی لوگون نے پیچہے اونکے کہڑے ہوکر نہین حکم کیا اونکو ساتہہ بیٹہنے کی اور سوای اسکے نہین کہ عمل کیا جاتا ہے ساتہہ فعل آخر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پہر جو آخر ہو یعنی پچہلا فعل ناسخ ہوتا ہے پہلے فعل کا یہہ لفظ بخاری کے ہین اور اتفاق کیا ہے مسلم نے ساتہہ بخاری کے لفظ اجمعون تک اور زیادہ کیا مسلم نے بیچ ایک روایت کے پس نہ اختلاف کرو امام پر اور جب سجدہ کرے پس سجدہ کرو **ف** حمیدی جو مذکور ہوا یہہ شیخ ہے بخاری کا مصنف جمع بین الصحیحین کا اور عمل اکثر اماموں کا اسی پر ہے کہ امام اگر بسبب عذر کے بیٹہہ کر پڑہے تو مقتدی کہڑے ہوکر پڑہین اونکو بیٹہے پڑہنا درست نہین ۰ع۰

**وعن عائشۃ** قَالَتْ لَمَّا ثَقُلَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ جَاءَ بِلَالٌ یُؤْذِنُہٗ بِالصَّلٰوۃِ فَقَالَ مُرُوْا اَبَا بَکْرٍ اَنْ یُّصَلِّیَ بِالنَّاسِ فَصَلّٰی اَبُوْبَکْرٍ تِلْکَ الْاَیَّامَ ثُمَّ اِنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَجَدَ فِیْ نَفْسِہٖ خِفَّۃً فَقَامَ یُہَادٰی بَیْنَ رَجُلَیْنِ وَرِجْلَاہُ تَخُطَّانِ فِی الْاَرْضِ حَتّٰی دَخَلَ الْمَسْجِدَ فَلَمَّا سَمِعَ اَبُوْبَکْرٍ حِسَّہٗ ذَھَبَ یَتَاَخَّرُ فَاَوْمٰی اِلَیْہِ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنْ لَّا یَتَاَخَّرَ فَجَاءَ حَتّٰی جَلَسَ عَنْ یَّسَارِ اَبِیْ بَکْرٍ فَکَانَ اَبُوْبَکْرٍ یُّصَلِّیْ قَائِمًا وَّکَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُصَلِّیْ قَاعِدًا یَقْتَدِیْ اَبُوْبَکْرٍ بِصَلٰوۃِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَالنَّاسُ یَقْتَدُوْنَ بِصَلٰوۃِ اَبِیْ بَکْرٍ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ

وَفِیْ رِوَایَۃٍ لَهُمَا یُسْمِعُ اَبُوْبَکْرٍ النَّاسَ التَّکْبِیْرَ اور روایت ہی حضرت عائشہ سی کہ کہا جبکہ بہت بیمار ہوئی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم آئے
بلال خبردار کرنی کو ساتھہ نماز کی پس فرمایا حکم کرو ابو بکر کو یہہ کہ نماز پڑہاوی لوگونکو پس نماز پڑہائی ابو بکر صدیق نی ان دنونمین یعنی سترہ نمازین
تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی پائی بیچ طبیعت اپنی کی کچہہ تخفیف پس اٹہی ہوئی چلائی جاتی تہی دو شخصونکی کندہونپر ہاتہہ ٹیکی ہوئی اور پاون
حضرت کی گہسٹتی تہی زمین مین یعنی بسبب ناطاقتی کی یہانتک کہ داخل ہوئی مسجد مین پس جب سنی ابو بکر نی آہٹ حضرت کی نی کی شروع کیا
ہٹنا یعنی تاکہ حضرت اپنی جگہہ کہڑی ہوویں پس اشارت کی طرف ابو بکر کی حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی یہہ کہ نہ ہٹیں پس آئی حضرت
یہانتک کہ بیٹہی بائیں طرف ابو بکر صدیق کی پس تہی ابو بکر نماز پڑہتی کہڑی ہوئی اور تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑہتی بیٹہی ہوئی
یعنی بسبب ناطاقتی کی اقتدا کرتی تہی ابو بکر رض ساتہہ نماز رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی اور لوگ اقتدا کرتی تہی ساتہہ نماز ابو بکر کی روایت کی
یہہ بخاری و مسلم نی اور بیچ ایک روایت انہونکی ہی یہہ ہی کہ سناتی تہی ابو بکر لوگونکو تکبیر ف حکم کرو ابو بکر کو آخر تک شرح السنۃ
مین لکہا ہی کہ اسمین دلیل ہی اسپر کہ ابو بکر رض افضل ہین لوگون مین بعد رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی اور اولی ہین ساتہہ خلافت
حضرت کی جیسا کہا صحابہ نی کہ پسند کیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی ابو بکر کو واسطی دین ہماری کی پس کیا نہ پسند کرین ہم اون کو واسطی دنیا
اپنی کی اور مراد دو شخصون سی حضرت علی و عباس ہین اور اقتدا کرتی تہی ابو بکر آخر تک یعنی جو کہ حضرت کرتی تہی ابو بکر بہی ویسطرح کرتی
تہی اور جو فعل ابو بکر کرتی تہی اونکو دیکہہ کر اور لوگ بہی ویسطرح کرتی تہی اسلیی کہ حضرت بیٹہی تہی اور ابو بکر اونکی پہلو مین کہڑی تہی پس
معنی اقتدا کی یہہ ہین نہ یہہ کہ ابو بکر امام قوم کی تہی اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم امام اونکی اسلیی کہ اقتدا کرنا ساتہہ مقتدی کی نہین جائز ہی بلکہ
امام حضرت تہی اور ابو بکر اور لوگ اقتدا اونکا کرتی تہی اور کہا ہی ابن عبد البر نی کہ اجماع ہی اسپر کہ حضرت جو ابو بکر کی نماز پڑہانی مین امام ہوئی
یہہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خصائص سی تہا یعنی اوروں کو اس طرح درست نہین ہی لیکن امام شافعی نی اسمین خلاف کیا ہی
اور اسیطرح کی صورت اقتدا کی جائز کہی ہی مرقاۃ مین مذکور ہی جو چاہی سو دیکہہ لی اور بعضون نی کہا ہی کہ احادیث سی یہہ معلوم نہین
ہوتا کہ حضرت ابو بکر نماز شروع کر چکی تہی یعنی ہنوز ابو بکر نی نماز نہ شروع کی تہی کہ حضرت تشریف لائی واللہ اعلم اور ہدایہ مین لکہا ہی
کہ نماز پڑہی کہڑی ہوا پیچہی بیٹہی ہوئی کی اور اس سی معلوم ہوا کہ جائز ہی سو دونکو بلند کرنا آواز کا جمعہ مین اور عیدین وغیرہ مین یعنی تکبیرین
انتقالات کی پکار کر کہنی اسلیی کہ جو دور ہون امام سی وہ بہی سنین م ع • وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ
عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَمَا یَخْشٰی الَّذِیْ یَرْفَعُ رَاْسَهٗ قَبْلَ الْاِمَامِ اَنْ یُّحَوِّلَ اللّٰهُ رَاْسَهٗ رَاْسَ حِمَارٍ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ
اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کیا نہین ڈرتا وہ شخص کہ اوٹہاتا ہی سر اپنا پہلی امام کے یہہ کہ بدل ڈالی
اللہ تعالی سر اوسکا سر گدہی کا سا روایت کیا یہہ بخاری و مسلم نی ف یعنی کر دی اوسکو اللہ کم فہم مانند گدہی کی کہ وہ بہت کم فہم ہی حیوانون مین
پس ہوگا یہہ مسخ معنوی مجازا اور جائز ہی حمل کرنا اسکا حقیقت پر اسلیی کہ مسخ ہونا اس امت مین جائز ہی جیسے کہ ذکر کیا گیا ہی بیچ باب اشراط
الساعۃ کی لذا ذکرہ بعض علمائنا اور موید ہی اوسکا وہ جو ایک روایت مین آیا ہی ان یحول اللہ صورتہ صورۃ حمار یعنی نہین ڈرتا اس سی
کہ کر دی اللہ صورت اوسکی گدہی کی سی اور کہا خطابی نی جائز ہی مسخ اس امت مین پس جائز ہی حمل کرنا اسکا حقیقت پر اور کہا ابن حجر نی
کہ یہہ مسخ خاص ہی اور ممتنع مسخ عام ہی چنانچہ حدیثون صحیحہ سی یہی بات معلوم ہوتی ہی اور موید اسکی ہی نقل ایک محدث کی کہ اونہون
نی سفر کیا طرف دمشق کی واسطی طلب حدیث کی ایک شیخ سی کہ مشہور تہا اور سمین پس پڑہا اوس سی کچہہ لیکن وہ شیخ ڈالی رکہتا تہا درمیان

رہی اور درمیان اوسکی پردہ کہ نہیں معلوم ہوتا تہا منہ اوسکا پس جب دیر بہت ملازمت مین رہا اوسکی اور دیکہی اوسنی حرص اوسکی حدیث کہولدیا
واسطی اوسکی پردہ سین کہا منہ اوسکا گدہی کا سا پہر کہا اوس شیخ نی بیچ اے میری بیٹی ڈر سی کہ سبقت کری تو امام سی جسکی سنی مینی یہہ حدیث بعید
جانا مینی وقوع اوسکا پس سبقت کی مینی امام سی پس ہوگیا منہ میرا جیسا کہ دیکہتا تہی تو اور دیکہتا ہون مین یعنی ملا علی قاری کہتی ہین کہ
ظاہر تر یہہ ہی کہ یہہ تہدید شدید اور وعید موکد ہی یا یہہ ہوگا برزخ مین یا دوزخ مین • ع • **الفصل الثانی** فصل دوسری

**عن علیؓ و معاذ بن جبل قالا قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا اتی احدکم الصلوۃ والامام علی حال فلیصنع کما یصنع الامام رواہ الترمذی وقال ھذا حدیث غریب**

روایت ہی حضرت علی رضہ اور معاذ بن جبل رض سی کہ کہا دونون نی کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ آوی ایک تمہارا نماز کو اور امام ایک حال پر ہو
پس چاہیی کہ کری جیسا کہ کرتا ہی امام روایت کی یہہ ترمذی نی اور کہا یہہ حدیث غریب ہی **ف** یعنی اقتدا کری امام کا اوسکی افعال مین اور
تقدیم اور تاخیر اوسپر نکری اور کہا ابن ملک نی مراد یہہ ہی کہ موافقت کری امام کی بیچ اوس چیز کی کہ وہ اوسمین ہی قیام مین ہو یا رکوع مین یا غیر
اوسکی مین یعنی پس انتظار نکری رکوع کرنی امام کا طرف قیام کی جیسا کہ کرتی ہین عوام اور کہا ترمذی نی یہہ حدیث غریب ہی لیکن عمل ہی اوسپر
اہل علم کا اور نووی نی کہا کہ اسناد اسکی ضعیف ہی پس تہا ترمذی کہ ارادہ کرتا تہا تقویت حدیث کا ساتہہ عمل اہل علم کی جیسا کہ کہا شیخ محی الدین
ابن عربی نی یہہ کہ پہنچا مجکو نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی جو کوئی کہی لا الہ الا اللہ ستر ہزار بار مغفرت کیجاتی ہی واسطی اوسکی اور جسکی لیی پڑہا جاوی
یہہ اوسکی بہی مغفرت کیجاتی ہی پس تہا مین پڑہتا اس کلمہ کو بعدد ردعدد روایت کئی گئی کی بغیر اسکی کہ نیت کرون مین واسطی کسیکی بالخصوص
پس حاضر ہوا مین ایک کہانی پر ساتہہ یارون کی اونمین ایک جوان تہا مشہور ساتہہ کشف کی پس ناگہان وہ کہانی مین رونی لگا پس پوچہا
مینی اوس سے سبب اوسکا پس کہا دیکہتا ہون مین ماں اپنی کو عذاب مین پس بخشا مینی دلمین ثواب کلمہ مذکور کا اوسکی ماں کو پس ہنسا وہ اور کہا دیکہتا ہون
مین اوسکو جنت مین کہا شیخ نی پس پہچانی مینی صحت اس حدیث کی ساتہہ صحت کشف اوسکی کی اور صحت کشف اوسکی کی ساتہہ صحت حدیث کی م •

**وعن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا جئتم الی الصلوۃ ونحن سجود فاسجدوا ولا تعدوہ شیئا ومن ادرک رکعۃ فقد ادرک الصلوۃ رواہ ابوداود**

اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ آؤ تم طرف نماز کی اور ہم سجدی مین ہون پس سجدہ کرو
اور نہ حساب مین رکہو اوسکو کچہہ اور جسنی پایا رکوع ساتہہ امام کی پس تحقیق پائی اوسنی رکعت نماز کی روایت کی یہہ ابوداود نی **ف** یعنی
سجدی مین امام کی ساتہہ ملو تو اوسکو اوس رکعت سی کہ جسمین شریک ہوئی ہو نہ گنو کچہہ یعنی جیسی رکوع مین شریک ہونی سی وہ رکعت ہاتہہ لگ جاتی ہی
ویسی سجدی مین شریک ہونی سی رکعت ہاتہہ نہین لگتی اور اوسکی مابعد کی عبارۃ کی علما نی دو معنی کہی ہین ایک تو یہہ کہ رکعت سی مراد رکوع ہی
اور صلوۃ سی رکعت یعنی جسنی امام کو رکوع مین پایا تو اوس رکعت کو پایا اور رکعت مین محسوب ہوا دوسری یہہ کہ جسنی پائی ایک رکعت نماز کی
پایا اوسنی نماز کو ساتہہ امام کی اور حاصل ہوا اوسکو ثواب نماز با جماعت کا اور فضیلت اوسکی م •

**وعن انس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من صلی للہ اربعین یوما فی جماعۃ یدرک التکبیرۃ الاولی کتب لہ براءتان براءۃ من النار وبراءۃ من النفاق رواہ الترمذی**

اور روایت ہی انس سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ
وسلم نی جسنی نماز پڑہی خدا کی لیی چالیس دن جماعت مین اسطرح سی کہ پاوی تکبیر اولی لکہی جاتی ہین واسطی اوسکی دو خلاصیان ایک خلاصی آگ دوزخ سی

اور دوسری خلاصی نفاق سی روایت کی یہہ ترمذی نی ف پاوی تکبیر اولی یعنی وقت تکبیر تحریمہ یعنی امام کی یہہ ہی تکبیر تحریمہ کہی اور علماء نی لکھا ہی کہ امام کی ثنا یعنی استفتاح تک شریک ہوجاوے تو بہی سی حکم میں ہی اور دوسرے خلاصی نفاق سی یعنی امن میں کہتا ہی اوسکو اللہ دنیا میں اس سی کی عمل کرے منافقوں کی سی یعنی ریا اور کسل نماز میں اور جھوٹ بولنا اور وعدہ خلافی کرنی وغیر ذلک اور توفیق دیتا ہی اہل اخلاص کی عملونکی اور آخرت میں امن دیگا اوس عذاب سی کہ عذاب پاوینگا ساتھہ اوسکی منافق اور گواہی دیجاویگی اسکی لیے کہ یہہ منافق نہیں ہی یعنی اس سبب سی کہ منافق جب کہڑی ہوتی ہیں نماز میں کہڑی ہوتی ہیں کسلمند اور حال اسکا برخلاف اونکی ہوا کہ نماز میں پہلی سی آموجود ہوا اور تکبیر اولی میں شریک ہوا ع ح ٭

وعن ابی ھریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من توضأ فاحسن وضوءہ ثم راح فوجد الناس قد صلوا اعطاہ اللہ تعالی مثل اجر من صلاھا وحضرھا لا ینقص ذلک من اجورھم شیئا رواہ ابو داؤد والنسائی اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسنی وضو کیا پس اچھا وضو کیا اپنا یعنی ساتھہ رعایت شرائط اور آداب و حضور دل کی پہر گیا یعنی مسجد میں پس پایا لوگونکو کہ تحقیق نماز پڑہ چکی ہیں دیتا ہی اوسکو اللہ تعالی مانند ثواب اوس شخص کی کہ نماز پڑہی اور حاضر ہوا جماعت میں کم نہیں کرتا یہہ ثواب دینا اوسکو ثوابوں اونکی سی کچہہ روایت کی یہہ ابو داؤد اور نسائی نی ف یعنی اسکو جو ثواب ملا تو اور نمازیوں کی ثواب میں سی کم ہوکر نہیں ملا کہ اونکی ثواب میں کمی ہوجاوے بلکہ اونہوں نی اجر اپنی فعل کا پایا اور اسنی ثواب بسبب نیت کی اور حسرت کرنی کی اور یہہ ثواب جب پاویگا کہ قصدًا حاضر ہونی میں قصور نکیا ہوگا بلکہ اتفاقًا کسی عذر سی رہ گیا اور اگر قصدًا نہ آیا اور پہر جماعت کی بعد آیا تو یہہ ثواب نہیں پاویگا ع ٭

وعن ابی سعید الخدری قال جاء رجل وقد صلی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال الا رجل یتصدق علی ھذا فیصلی معہ فقام رجل فصلی معہ رواہ الترمذی و ابو داؤد اور روایت ہی ابی سعید خدری سی کہا آیا ایک شخص اور تحقیق نماز پڑہ چکی تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پس فرمایا کیا نہیں کوئی شخص کہ صدقہ دے اسکو پس نماز پڑہی ساتہہ اسکی پس کہڑا ہوا ایک شخص پس نماز پڑہی ساتہہ اوسکی روایت کی یہہ ترمذی اور ابو داؤد نی ف پس دی یعنی احسان کری اسپر کہ اسکی ساتہہ نماز پڑہی تا حاصل ہو اسکو ثواب جماعت کا پس ہوگا گویا کہ اسکو صدقہ دیا اسمیں دلیل ہی اسپر کہ اکیلی کو جماعت بتانی سی دوبارہ جماعت ہونی سی ویسی ثواب بڑہی کا حاصل ہوتا ہی اور کہا مظہر نی کہ اسکا نام صدقہ اسلیئے کہا کہ تصدق کرتا ہی اوسپر چہبیس حصہ ثواب اسلیے کہ اگر اکیلی نماز پڑہتا نہ حاصل ہوتا ثواب مگر ایک نماز کا اور بسبب جماعت کی ستائیس نمازونکا ثواب ملتا ہی ع ٭ الفصل الثالث فصل تیسری

عن عبید اللہ بن عبد اللہ قال دخلت علی عائشۃ فقلت الا تحدثینی عن مرض رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قالت بلی ثقل النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال اصلی الناس فقلنا لا یا رسول اللہ وھم ینتظرونک فقال ضعوا لی ماء فی المخضب قالت ففعلنا فاغتسل فذھب لینوء فاغمی علیہ ثم افاق فقال اصلی الناس قلنا لا ھم ینتظرونک یا رسول اللہ قال ضعوا لی ماء فی المخضب قالت فقعد فاغتسل ثم ذھب لینوء فاغمی علیہ ثم افاق فقال اصلی الناس قلنا لا ھم ینتظرونک یا رسول اللہ قال ضعوا لی ماء فی المخضب فقعد فاغتسل ثم ذھب لینوء فاغمی علیہ ثم افاق فقال اصلی الناس قلنا لا ھم ینتظرونک یا رسول اللہ والناس عکوف فی المسجد ینتظرون

النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِصَلٰوةِ الْعِشَاءِ الْاٰخِرَةِ فَاَرْسَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى اَبِيْ بَكْرٍ بِاَنْ يُّصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَاَتَاهُ الرَّسُوْلُ فَقَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَاْمُرُكَ اَنْ تُصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَقَالَ اَبُوْ بَكْرٍ وَكَانَ رَجُلًا رَقِيْقًا يَا عُمَرُ صَلِّ بِالنَّاسِ فَقَالَ لَهٗ عُمَرُ اَنْتَ اَحَقُّ بِذٰلِكَ فَصَلّٰى اَبُوْ بَكْرٍ تِلْكَ الْاَيَّامَ ثُمَّ اِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَجَدَ فِيْ نَفْسِهٖ خِفَّةً وَّخَرَجَ بَيْنَ رَجُلَيْنِ اَحَدُهُمَا الْعَبَّاسُ لِصَلٰوةِ الظُّهْرِ وَاَبُوْ بَكْرٍ يُّصَلِّيْ بِالنَّاسِ فَلَمَّا رَاٰهُ اَبُوْ بَكْرٍ ذَهَبَ لِيَتَاَخَّرَ فَاَوْمَاَ اِلَيْهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِاَنْ لَّا يَتَاَخَّرَ فَقَالَ اَجْلِسَانِيْ اِلٰى جَنْبِهٖ فَاَجْلَسَاهُ اِلٰى جَنْبِ اَبِيْ بَكْرٍ وَّالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَاعِدٌ وَقَالَ عُبَيْدُ اللّٰهِ فَدَخَلْتُ عَلٰى عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ فَقُلْتُ لَهٗ اَلَا اَعْرِضُ عَلَيْكَ مَا حَدَّثَتْنِيْ عَائِشَةُ عَنْ مَرَضِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ هَاتِ فَعَرَضْتُ عَلَيْهِ حَدِيْثَهَا فَمَا اَنْكَرَ مِنْهُ شَيْئًا غَيْرَ اَنَّهٗ قَالَ اَسَمَّتْ لَكَ الرَّجُلَ الَّذِيْ كَانَ مَعَ الْعَبَّاسِ قُلْتُ لَا قَالَ هُوَ عَلِيٌّ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ روایت ہی عبید اللہ بن عبد اللہ سی کہ کہا گیا مین حضرت عائشہ کی ہان پس کہا مینی کیا نہین حدیث کرتین تم مجکو حال بیماری رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سی کہ نماز کو تشریف لائی تہی کہا حضرت عائشہ نی کہ ہان بہت بیمار ہوئی نبی صلی اللہ علیہ وسلم پس فرمایا کیا نماز پڑہ لی لوگون نی پس کہا ہمنی کہ نہین یا رسول اللہ اور نماز کی انتظار کرتی ہین تمہارا پس فرمایا کہ رکہو میری لیی پانی لگن مین کہا حضرت عائشہ نی پس کہا ہمنی پہر نہائی حضرت پہر ارادہ کیا کہ کہڑی ہون پس بیہوش ہوئی حضرت پہر ہشیار ہوئی پس فرمایا کیا نماز پڑہی لوگون نی کہا ہمنی نہین نماز کی منتظر ہین آپ کی ای رسول خدا کی پس فرمایا کہ دہری لیی پانی لگن مین کہا حضرت عائشہ نی پس بیٹہی پہر نہائی پہر ارادہ کیا کہ کہڑی ہون پس بیہوش ہوئی حضرت پہر ہشیار ہوئی پس فرمایا کیا نماز پڑہ چکی لوگ کہا ہمنی نہین وہ منتظر ہین آپکی یا رسول اللہ فرمایا رکہو میری لیی پانی لگن مین پس بیٹہی پہر نہائی پہر ارادہ کیا کہ کہڑی ہون پس بیہوش ہوئی حضرت پہر ہوشیار ہوئی پس فرمایا کیا نماز پڑہ چکی لوگ کہا ہمنی نہین وہ منتظر ہین آپ کی یا رسول اللہ اور لوگ ٹہری ہوئی تہی مسجد مین منتظر تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز عشاء کی لیی پس بہیجا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی کسیکو طرف ابوبکر صدیق کی ساتہہ اس مضمون کی کہ نماز پڑہا وین لوگونکو پس آیا اونکی پاس پیغام پہنچانیوالا یعنی بلال پس کہا کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم فرماتی ہین تم یہہ کہ نماز پڑہا دو لوگونکو پس کہا ابوبکر نی اور تہی وہ مرد نرم دل ای عمر نماز پڑہا دو تم لوگونکو یعنی مین متحمل حضرت کی جگہہ کہڑی ہونیکا نہین ہون تم پڑہاو پس کہا واسطی اون کی عمر نی تمہین لائق تر ہو ساتہہ اسکی پس نماز پڑہائی ابوبکر نی ان دنون مین یعنی ایام مرض مین کہ سترہ نمازین پڑہائین پہر تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی پائی مزاج اپنی مین تخفیف اور نکلی حضرت نماز ظہر کی لیی تکیہ کیی ہوئی درمیان دو شخصون کی کہ ایک اون دونون مین سی تہی عباس اور ابوبکر نماز پڑہاتی تہی لوگونکو پس جب دیکہا حضرت کو ابوبکر نی ارادہ کیا کہ پیچہی ہٹین پس اشارہ کی طرف اونکی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی یہہ کہ پیچہی نہ ہٹین پس فرمایا اون دونون شخصون کو بٹہا دو مجکو طرف پہلو انکی کی پس بٹہا دیا اونکو طرف پہلو ابوبکر کی اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم بیٹہی ہوئی تہی اور کہا عبید اللہ نی کہ راوی اس حدیث کا ہی پس گیا مین عبد اللہ ابن عباس کی پاس پس کہا مینی واسطی اونکی کیا نہ بیان کرون مین روبرو تمہاری وہ حدیث کہ بیان کی مجہسی عائشہ نی بیماری رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی سی کہا ابن عباس نی کہ ہان بیان کر پس بیان کی مینی روبرو اونکی حدیث عائشہ کی پس نہ انکار کیا ابن عباس نی اوسمین سی کچہہ سوائی اسکی کہ اونہون نی کہا کیا نام بیان کیا ہی عائشہ نی واسطی تیری اوس شخص کا کہ تہی ساتہہ عباس کی کہا مینی نہین کہا ابن عباس نی کہ وہ علی تہی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی ف حضرت عائشہ نی دوسری طرف کی آدمی کا نام جو نہ لیا تو

سبب یہہ تہا کہ ایک ہی شخص مقرر نہ تہا مثل عباس کی کہ ایک طرف مین ان کی بنوبت ملتی جاتی تہی کبہی حضرت علی کبہی اسامہ یا فضل بن عباس سی لیکر اور
روایت مین آیا ہی کہ کہا عائشہ نی کہ دوسری طرف ایک آدمی تہا ان میت سی تا شامل ہو سہو انکو بطریق احتمال کی واللہ اعلم ع ح • وعن ابی ھریرۃ
انہ کان یقول من ادرک الرکعۃ فقد ادرک السجدۃ ومن فاتتہ قراءۃ ام القراٰن فقد فاتہ خیر کثیر
رواہ مالک اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ تحقیق وہ تہی کہتی کہ جس شخص نی پایا رکوع پس تحقیق پائی رکعت اور جسکی کہ گئی پڑہنی سورۂ
فاتحہ پس تحقیق دکیا اوس سی ثواب بہت روایت کی ہیہ مالک نی ف یعنی جسنی سورۂ فاتحہ نماز مین نہ پڑہی اور اور سورہ پڑہی تو بہت ثواب
اوس سی گیا یہہ نوع ایک شکل نا نکا ناقص ہی اور نکل طریق حدیث سی معلوم ہوتا ہی کہ پڑہنا سورۂ فاتحہ کا نماز مین فرض نہیں ع ح •
وعنہ انہ قال الذی یرفع راسہ ویخفضہ قبل الامام فانما ناصیتہ بید الشیطٰن رواہ مالک
اور روایت ہی ونہین سی یہہ کہ کہا جو شخص کہ اوٹہاوی سر اپنی کو اور جہکاوی اوسکو یعنی رکوع وسجود مین پہلی امام کی پس سوای اسکی نہین کہ پیشانی
اوسکی بیچ ہاتہہ شیطان کی ہی روایت کی ہیہ مالک نی

## باب من صلی صلوٰۃ مرتین

باب ہی بیچ بیان
حال اوس شخص کی کہ نماز پڑہی دوبار یعنی حقیقۃً یا صورۃً

## الفصل الاول

فصل پہلی عن جابر قال کان معاذ بن
جبل یصلی مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم ثم یاتی قومہ فیصلی بہم متفق علیہ روایت ہے
جابر سی کہ کہا تہی معاذ بن جبل نماز پڑہتی ساتہہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پہر آتی اپنی قوم پاس پس نماز پڑہاتی اونکو روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی
ف یعنی سنت عشا کی یا نفل حضرت کی ساتہہ پڑہیا تا فضیلت حاصل کرین ونکی ساتہہ کی نماز کی اور اونکی مسجد مین پڑہنی کی اور سیکہین ادب
اونسی پہر اپنی قوم مین انکو فرض اپنی پڑہتی ع ح • وعنہ قال کان معاذ یصلی مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم العشاء
ثم یرجع الی قومہ فیصلی بہم العشاء وھی لہ نافلۃ رواہ اور روایت ہی ونہین سی کہ کہا تہی معاذ نماز پڑہتی ساتہہ
نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی عشا کی پہر پہرتی طرف قوم اپنی کی پہر نماز پڑہاتی اونکو عشا کی اور وہ واسطی ونکی نفل ہوتی روایت کی یہہ ف
نماز پڑہتی تہی ساتہہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی عشا کی یعنی وہ عشا کہ پڑہتی وسکو نبی صلی اللہ علیہ وسلم برابر ہی کہ نیت کرتی تہی معاذ اوس مین سنت
عشا کی یا نفل کی پہر پہرتی اپنی قوم کی طرف پس پڑہتی ساتہہ اونکی فرض عشا کی ورد وہ یعنی نماز دوبار پڑہتی ساتہہ جماعت کے نفل اور فرض یا پہلی نماز
اوسکی لیی نافلہ ہوتی یعنی باعث زیادتی خیر اور ثواب کی ہوتی اور جنہون نی کہ معنی یہہ کہی ہین کہ وہ یعنی عشا دوسری بار کی اوسکی لیی نافلہ ہوتی تہی اور
اوسکی قوم کی لیی فرض عشا کی ہوتی تہی ونکو سند لانی چاہیی حادثہ کی اونسی یہہ بات ہمسی اسلیی کہ نہین معلوم ہو سکتا یہہ بغیر کہنی اون کی
کی کیونکہ نیت دل سی ہوتی ہی چنانچہ ابن ہمام نی ذکر کیا ہی کہ نیت کرنی زبان سی بدعت ہی نہین وارد ہوئی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی اور نہ
صحابہ سی اور باوجود اسکی یہہ زیادتی یعنی وہی لہ نافلہ نہین ہی روایت صحیحہ مین چنانچہ بعضون نی لکہا ہی کہ یہہ زیادتی کلام شافعی سی ہی
بنا بر اجتہاد اونکی کی اور کتاب مشکوٰۃ مین یہان سفیدی چہوٹی ہوئی ہی پس معلوم ہوا کہ مولف نی بیچ کسی طریق کی سنن سی یہہ لفظ نہین پایا
اور تورپشتی نی کہا کہ علماء حدیث نی کہا ہی کہ قول وہی لہ نافلہ غیر محفوظ ہی حدیث جابر مین ع و ح • یہہ خلاصہ انکی شرحون سی لکہا ہی
جو مفصل دیکہا چاہی وہان دیکہی اور نفل پڑہنی والی کی پیچہی فرض پڑہنی درست ہین یا نہین اسمین جو اختلاف کیا ہی اماموں نی باب القراءۃ
فی الصلوٰۃ کی پہلی فصل مین بیچ حدیث جابر کی مفصل مذکور ہو چکا ہی

## الفصل الثانی

فصل دوسری عن یزید بن
الاسود قال شھدت مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم حجتہ فصلیت معہ صلوٰۃ الصبح فی مسجد الخیف فلما

تقضی صلوتہ وانحرف فاذا ھو برجلین فی اخر القوم لم یصلیا معہ قال علی بھما فجیء بھما ترعد فرائصھما فقال ما منعکما ان تصلیا معنا فقالا یا رسول اللہ انا کنا قد صلینا فی رحالنا قال فلا تفعلا اذا صلیتما فی رحالکما ثم اتیتما مسجد جماعۃ فصلیا معھم فانھا لکما نافلۃ رواہ الترمذی وابوداؤد والنسائی اور روایت ہی یزید بن اسود سی کہا کہ حاضر ہوا مین ساتھ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بیچ حج انکی یعنی حجۃ الوداع مین پس نماز پڑھی مین نی ساتھ اونکی نماز صبح کی مسجد خیف مین پس جب پڑھ چکی نماز اپنی اور پھیری نماز سی پس ناگہان آنحضرت نی دیکھا دو شخصون کو بیٹھی ہوئی آخر قوم مین کہ نماز پڑھی تہی اونہون نی ساتھ حضرت کی فرمایا کہ لی آؤ ان دونون کو میری پاس پس لائی گئی وہ دونون کانپتا تہا گوشت مونڈہون اونکیکا یعنی حضرت کی ہیبت سی پس فرمایا کس چیز نی باز رکہا تمکو نماز پڑہنی سی ہماری ساتھ پس کہا اونہون نی یا رسول اللہ تحقیق تہی ہم نماز پڑھ چکی بیچ مکانون اپنی کی فرمایا پس کرو تم ایسا جسوقت کہ پڑھ چکو تم نماز اپنی مکانون مین پہر آؤ تم مسجد مین کہ اوس مین نماز جماعت ہوتی ہو پس نماز پڑھو ساتھ نمازیون کی پس تحقیق یہہ نماز تمہاری لیے نفل ہی روایت کی یہہ ترمذی اور ابوداود اور نسائی نی ف یعنی یہہ جو نماز جماعت سے پڑھی نفل ہوئیگی خواہ پہلی نماز جماعت سے پڑھی ہو یا بغیر جماعت کے

## الفصل الثالث

عن بسر بن محجن عن ابیہ انہ کان فی مجلس مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاذن بالصلوۃ فقام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فصلی ورجع ومحجن فی مجلسہ فقال لہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما منعک ان تصلی مع الناس الست برجل مسلم فقال بلی یا رسول اللہ ولکنی کنت قد صلیت فی اھلی فقال لہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا جئت المسجد وکنت قد صلیت فاقیمت الصلوۃ فصل مع الناس وان کنت قد صلیت رواہ مالک والنسائی روایت ہی بسر بن محجن سی وہ نقل کرتی ہین باپ سی کہ تحقیق وہ تہی بیچ مجلس مین ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پس اذان دی گئی نماز کی لیے پس کہڑی ہوئے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پہر نماز پڑہی اور پہرے اور محجن بیٹھی ہوئی تہی جگہہ اپنی مین پس فرمایا واسطی اونکی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کس چیز نی منع کیا تجکو یہہ کہ نماز پڑہی تو ساتھ لوگون کی کیا نہین تو مرد مسلمان پس کہا کہ ہان ہون مین مسلمان یا رسول اللہ لیکن تہا مین کہ تحقیق نماز پڑہی تہی مین نی بیچ اہل اپنی کی پس فرمایا واسطی اونکی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ آوی تو مسجد مین اور نماز پڑھ چکا ہو یعنی پہلی گہر مین پہر قائم کیجاوی نماز پس نماز پڑھ ساتھ لوگون کی اگرچہ تو نماز پڑھ چکا ہو روایت کی یہہ مالک اور نسائی نی وعن رجل من اسد بن خزیمۃ انہ سال ابا ایوب الانصاری قال یصلی احدنا فی منزلہ الصلوۃ ثم یاتی المسجد وتقام الصلوۃ فاصلی معھم فاجد فی نفسی شیئا من ذلک فقال ابو ایوب سالنا عن ذلک النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال فذلک لہ سھم جمع رواہ مالک وابوداود اور روایت ہی ایک شخص سی کہ وہ قبیلہ اسد بن خزیمہ مین سی تہا یہہ کہ اوس نی پوچہا ابو ایوب انصاری سی کہا کہ پڑہتا ہی ایک ہمارا یعنی مین بیچ گہر اپنی کی نماز پہر آتا ہی مسجد مین اور پڑہی جاتی نماز پس کیا پڑہون مین نماز ساتھ اونکی پس پاتا ہون مین دل اپنی مین ایک چیز اس سی یعنی خدشہ اور شبہ دل مین پاتا ہون دوبارہ نماز پڑہنی سی کہ آیا بہتر ہی میری لیے یا برا پس کہا ابو ایوب نی پوچہا مین یہہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی فرمایا پس یہہ واسطی اوسکی نصیبہ ہی جماعت کا روایت کی یہہ مالک اور ابوداود نی ف یعنی دوبارہ پڑہنی سی ثواب فضیلت جماعت کی پاوےگا پس اس سی لیس شبہ نہ لاوے وعن یزید بن عامر قال جئت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وھو فی الصلوۃ

قرآن یاد کرین اور عمل کرین مرد لوا ہی اوسکی پر دو میری امت مین بزرگ قدر ہین جیسیکہ اور روایت مین آیا ہی کہ جسنی حفظ کیا قرآن پس تحقیق داخل کی گئی نبوۃ درمیان دونون پہلوون اوسکیکی مگر یہہ کہ نہین وحی کیجاتی طرف اوسکی یعنی وحی جلی پس تحقیق وحی کیجاتی ہی طرف اوسکی وحی خفی یعنی مطلب وحی جلی کا اور کہا طیبی نی کہ مراد حفظ سی یہہ ہی کہ یاد کری اوسکو اور عمل کری موافق اوسکی والا ہوتا ہی بیچ زمرہ اون لوگون کی کہ جنکی حق مین فرمایا ہی اللہ تعالی نی کمثل الحمار یحمل اسفارا یعنی جنکو کتاب اللہ یاد ہو وی اور پہر اوسپر عمل نکیا تو وہ ایسی ہین جیسی گدہی پر کتابین لادین یعنی کچہہ فائدہ نہین اونکو اوس سے اور صاحب رات کی یعنی جو مداومت کرتی ہین شب بیداری پر اور نماز و قرآن پڑہنی پر اوسمین ﴿ع﴾ **وعن ابن عمر ان اباہ عمر بن الخطاب کان یصلی من اللیل ما شاء اللہ حتی اذا کان من اخر اللیل ایقظ اھلہ للصلوۃ ویقول لھم الصلوۃ ثم یتلو ھذہ الایۃ وامر اھلک بالصلوۃ واصطبر علیھا لا نسئلک رزقا نحن نرزقک والعاقبۃ للتقوی رواہ مالک** اور روایت ہی ابن عمر سی یہہ کہ باپ اونکی حضرت عمر بن خطاب نماز پڑہتی رات کو جسقدر چاہتا اللہ یہان تک کہ جب ہوتی پچہلی رات جگاتی اپنی اہل کو یعنی بی بی و غیرہ کو نماز کی لیی فرماتی اونکو پڑہو نماز پہر پڑہتی یہہ آیت اور حکم کر اہل اپنی لوگون اپنی کو ساتہہ نماز کی اور صبر کر اوسپر نہین مانگتی ہم تجہسی روزی ہمین روزی دیتی ہین تمکو اور آخرۃ واسطی پرہیزگارون کے ہی روایت کی یہہ مالک نی **ف** اور صبر کر اوسپر یعنی بہت صبر کر اوپر اوٹہانی مشقتوں نماز کی اور مشقتون اہل اپنی کی بسبب نماز کی پس متوجہ ہو تو ساتہہ اونکی عبادت اللہ تعالی کی پر اور مدد ڈہونڈ ساتہہ اوسکی اوپر غنا ظاہر و باطن اپنی کی اور مت فکر کر امر رزق اپنی کی اور فارغ رکہہ دل اپنا واسطی امر آخرۃ کی اسلیی کہ ہم قادر ہین بندون کی رزق دینی پر تجہسی رزق نہین مانگتی ہین ہم کہ تو حاصل کرلی رزق اور وجہ معیشت اپنی کی اور اوروں کی سعی کری اور مشقت اوٹہاوی ایسی کہ باز رکہی نماز سی ہم رزق دیتی ہین تجکو جیسیکہ رزق دیتی ہین غیر تیرے کو اور عاقبت محمودہ یعنی انجام کار بخیر ہونا دنیا اور آخرت مین واسطی متقیون کی ہی ﴿ع﴾

## باب القصد فی العمل

باب ہی بیچ بیان میانہ روی کرنیکی عمل مین **ف** یعنی عمل نفل مین چاہیی کہ میانہ روی کری یعنی کمی زیادتی نکری ﴿ع﴾

## الفصل الاول

فصل پہلی

**عن انس قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یفطر من الشھر حتی نظن ان لا یصوم منہ شیئا ویصوم حتی نظن ان لا یفطر منہ شیئا وکان لا تشاء ان تراہ من اللیل مصلیا الا رایتہ ولا نائما الا رایتہ رواہ البخاری** روایت ہی انس سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم افطار کرتی ایک مہینی مین سی یعنی اکثر ایام یہان تک کہ گمان کرتی ہم یہہ کہ نہین روزہ رکہینگے اسمین سی کچہہ اور روزی رکہتی یعنی اکثر ایام اوسی مہینی مین سی یا اور مہینی مین سی یہان تک کہ گمان کرتی ہم یہہ کہ نہ افطار کرینگی اوسمین سی کچہہ اور نتہی کہ نہ چاہی تو یہہ کہ دیکہی اونکو رات مین نماز پڑہتی ہوئی مگر کہ دیکہی تو اونکو اور نہ چاہی تو کہ دیکہی اونکو سوتی ہوئی مگر کہ دیکہی تو اونکو روایت کی یہہ بخاری نی **ف** یعنی نتہی حضرت کہ ہمیشہ روزہ دار ہو وین تا افراط یعنی زیادتی لازم آوی اور نہ ہمیشہ افطار کرتی تہی تا تفریط یعنی کمی لازم آوی بلکہ ہر مہینی مین کبہی روزی کہتی اور کبہی افطار کرتی اور اسیطرح رات کو نماز بہی پڑہتی اور سوتی بہی تمام شب نماز پڑہتی اور نہ تمام شب سوتی پس تہا عمل حضرت کا متوسط نہ زیادہ نہ کم ﴿ع﴾ **وعن عائشۃ قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم احب الاعمال الی اللہ ادومھا وان قل متفق علیہ** اور روایت ہی حضرت عائشہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی بہت محبوب عملونکا نزدیک اللہ کی ہمیشہ کرنا عملونکا ہی اگرچہ کم ہون روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** کہا مظہر نی کہ اسسبب سی حدیث کی براجانتی ہین اہل تصوف ترک اوراد کو جیسیکہ براجانتی ہین ترک فرائض کو انتہی اور ظاہر تر یہہ ہی کہ یہہ ترک اولی ہی اور وجہ اسکی یہہ ہی کہ جب مبدل نی ترک کی طاعت

بغیر ضرورت کی بس دشمنی کو یا کہ اعراض کیا عبادت سے پس مستحق ہوا عتاب کا بخلاف مداومت کرنیوالی کی کہ وہ مستحق ہوتا ہی اسکا کہ محبوب ہو اور اُسکو حکم ہوں حاصل ہیں اعمال قلیل ساتھ مداومت اور مواظبت کی بہتر ہی عمل کثیر سی ساتھ ترک رعایت اور محافظت کی ۴ ع **وعنہا** قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خذوا من الاعمال ما تطیقون فان اللہ لا یمل حتی تملوا متفق علیہ اور روایت ہے اُنہیں عائشہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی اعمال سی اسقدر کہ طاقت رکھو یعنی ہمیشہ کرنی کی اسلیے کہ تحقیق اللہ تعالی نہیں تنگ ہوتا یہاں تک کہ تنگ ہو تم روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** یعنی نہ لازم کرو نفسوں اپنی پر بہت عبادت کہ نہ قدرت رکھو ہمیشہ کرنی اسکی بلکہ اسقدر اختیار کرو کہ ہمیشہ کرسکو اسیلیے کہ اللہ ملول نہیں ہوتا یعنی ترک نہیں کرتا دینا ثواب کا یہاں تک کہ ملول ہو تم یعنی چھوڑ دو عبادت حاصل یہہ کہ اللہ تعالی ثواب عبادت پر دیا جاتا ہی ترک نہیں کرتا اگرچہ تم ہلکا چھوڑ دو لیکن اللہ تعالی ثواب بھی دینا چھوڑ دیگا لیکن جادہ متوسط کرتا ہمیشہ بہتر ہی ۵ ع **وعن انس** قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لیصل احدکم نشاطہ واذا فتر فلیقعد متفق علیہ اور روایت ہے انس سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی چاہیے کہ پڑھی نماز ایک تمہارا وقت خوشی تک اور جسوقت کہ سست ہو پس چاہیے کہ بیٹھ جاوی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** حاصل یہہ کہ چلنی والی راہ آخرت کو چاہیے کہ کوشش کری عبادت میں بقدر طاقت کی اور اختیار کری میانہ روی طاعت میں اور احتراز کری ملول ہو کر عبادت کرنی سی اور جب سست ہو اور نہ یہہ رہ عبادت سی در مشغول ہو کسی مباح چیز میں مثل کلام اور نیند وغیرہ سی اور قصد حاصل ہونی خوشی کی عبادت میں تو وہ گنا جاتا ہی طاعت اسلیے کہا گیا ہی کہ نیند عالم کی عبادت ہی اور جاننا چاہیے کہ ترک کرنی عمل کی وقت کسالت و ملامت کی حدیثیں بہت واقع ہوئی ہیں اسلیے کہ گراں ہونا عمل کا نفس پر آخر کو سبب ترک عمل اور نقصان و شکستگی ہوتا ہی لیکن چاہیے کہ کوشش کری اور نفس کو بہت عمل کرنیکی عادت ڈالی اور ساتھ مشقت اور ریاضت کی خوگر ہووی مانند کاہل چھوڑ دوں اور مراد طلبوں کی نہ ہو جاوی کہ تہوڑی سی عمل میں فی الحال تہک جاتی ہیں اور چھوڑ دیتی ہیں اکثر ہوتا ہی کہ جنکو پہلی دو رکعت نماز کی اور ایک سیپارہ قرآن کا پڑھنا گراں معلوم ہوتا تہا اور ملول ہوتی تہی اور مشق کی اور بہت عمل کی عادت ڈالی ہی سو رکعت نماز کی اور دس سیپارہ قرآن کی پڑھنی آسان معلوم ہوتی ہیں ۶ ع ۷ ع **وعن عائشۃ** قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا نعس احدکم وھو یصلی فلیرقد حتی یذھب عنہ النوم فان احدکم اذا صلی وھو ناعس لا یدری لعلہ یستغفر فیسب نفسہ متفق علیہ اور روایت ہی حضرت عائشہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جبکہ اونگھی ایک تمہارا اور حال یہہ کہ نماز پڑھتا ہو پس چاہیے کہ سو رہی یہاں تک کہ جاتی رہی اوس سی نیند پس تحقیق ایک تمہارا جب نماز پڑھتا ہی اونگھی ہوئی نہیں جانتا وہ چیز کہ کہتا ہی غلبہ نیند کی سی شاید کہ ارادہ کری طلب مغفرت کا پس بد دعا کری نفس اپنی کو روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** یعنی مثلاً ارادہ کری کہ کہی اللہم اغفر لی بجای اوسکی بسبب غلبہ نیند کی کہہ بیٹھی اللہم اعفر لی ساتھ عین مہملہ اور فے کی کہ معنی اوسکی میں یا اللہ خاک آلودہ کر مجکو پس یہہ بددعا ہوئی نفس پر اسلیے کہ وہ کنایہ ہی ذلت اور خواری سی ۸ ع **وعن ابی ھریرۃ** قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان الدین یسر ولن یشاد الدین احد الا غلبہ فسددوا وقاربوا وابشروا واستعینوا بالغدوۃ والروحۃ وشیء من الدلجۃ رواہ البخاری اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تحقیق دین آسان ہی اور نہیں سختی کرتا دین میں کوئی مگر کہ غالب آتا ہی دین اوسپر پس میانہ روی کرو اور قریب طاقت کے لو عمل اور خوشی ہو یعنی ساتھ جنت اور سلامتی کی اور ہر نعمت اور کرامت کی اس لیے کہ دیتا ہی اللہ تعالی بہت سا ثواب تہوڑی عمل پر

اور مدد چاہو ساتھ وقت صبح اور وقت شام کی اور کچھ آخیر رات کی روایت کی یہ بخاری نے **ف** دین آسان ہے یعنی احکام دین کے اللہ تعالیٰ نے آسان مقرر کیے ہیں اپس سخت نہ پکڑو اونکو اپنی نفسوں پر بطور رہبانیت کی اور نہیں سختی کرتا دین میں کوئی مگر کہ غالب آتا ہے دین اوسپر یعنی جو کوئی اپنی نفس پر غیر واجب باتوں کو واجب کرتا ہے اور مشکل طرح عبادت کرنی اختیار کرتا ہے تو دین اوسپر غالب آتا ہے یعنی ادای حق اوسکی سے وہ عاجز ہوتا ہے پس دین غالب ہوا اور وہ مغلوب ہوا اور قاربوا کے معنی یہ ہیں کہ قریب ہو امر دین کی ساتھ سہولت کی اور نہ دور رہو اوس سے ساتھ سختی کر اور طیبی نے کہا ہے کہ قاربوا تاکید ہے سددوا کی پس جو معنی سددوا کی ہیں سو ہی قاربوا کی اور بعضوں نے یہ معنی کہی ہیں کہ نزدیکی اللہ کی ڈھونڈو اور معنی حدیث کی یہ ہیں کہ بہت زیادہ نہ کرو عبادت کہ ہر وقت عبادت کرتے رہو بلکہ غنیمت گنو عبادت ان تین وقتوں میں اول روز میں اور آخر روز میں اور کچھ آخیر رات میں یہہ اشارہ ہے تہجد کی نماز کا طرح طرح ✦ **وعن** عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ نَامَ عَنْ حِزْبِهٖ اَوْ عَنْ شَيْءٍ مِنْهُ فَقَرَاَهٗ فِيْمَا بَيْنَ صَلٰوةِ الْفَجْرِ وَصَلٰوةِ الظُّهْرِ كُتِبَ لَهٗ كَاَنَّمَا قَرَاَهٗ مِنَ اللَّيْلِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے حضرت عمرؓ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ سو رہا بغیر پڑھے تمام وظیفہ اپنی کی یا بعض وظیفہ کی پھر پڑھا اوسکو درمیان نماز فجر کی اور نماز ظہر کی لکھا جاتا ہے واسطے اوسکی گویا کہ پڑھا اوسکو رات کو روایت کی یہ مسلم نے **ف** یعنی ایک شخص نے کچھ وظیفہ مقرر کیا تھا قسم کلام اللہ اور اوراد اذکار و نماز سے کہ رات کو پڑھتا تھا اور وہ فوت ہوگیا پھر اوسنے مابین نماز فجر اور ظہر کی یعنی پہلی پہلی زوال کی پڑھ لیا تو اوسکے لیے ثواب رات کی پڑھنی کا سا لکھا جاتا ہے اور ایسے ہی حکم دن کی وظیفہ کا ہے کہ دن کو فوت ہوگیا اور رات کو پڑھ لیا تو دن کی پڑھنی کا سا ثواب لکھا جاتا ہے اور درست یہ ہے کہ اسمیں وظیفہ ایک وسعت کی ہے اور اسمیں جو خاص رات کی وظیفہ کا ذکر کیا اسلیے کہ اکثر واقع ہوجاتا ہے یعنی نماز تہجد کی اور اوراد بسبب غلبہ نیند کی رہ جاتی ہیں اسلیے یہہ حدیث اوس باب میں لائے ✦ **وعن** عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلِّ قَائِمًا فَاِنْ لَمْ تَسْتَطِعْ فَقَاعِدًا فَاِنْ لَمْ تَسْتَطِعْ فَعَلٰى جَنْبٍ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ اور روایت ہے عمران بن حصین سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھ کھڑے ہوکر پس اگر نہ ہوسکے پس بیٹھ کر پس اگر یہ بھی نہ ہوسکے پس پڑھ کروٹ پر روایت کی یہ بخاری نے **ف** یعنی کروٹ سے پڑھے قبلہ کیطرف منہہ کرکر اور اگر قبلہ کیطرف منہہ نہ کرسکے اور نہ کوئی قبلہ کیطرف منہہ پھیر دے تو جس طرف ہو جائز ہے اور ہمارے نزدیک افضل یہہ ہے کہ چت لیٹے رو بقبلہ ہوکر اور تکیہ وغیرہ مونڈھوں کی نیچے رکھکر سر اونچا کرلے اور اشاروں سے نماز پڑھے چنانچہ دارقطنی نے ایک حدیث روایت کی ہے کہ اوس سے چت ہی نماز پڑھنی ثابت ہوتی ہے اور یہہ حدیث حضرت نے عمران سے فرمائی تھی اونکو باسیر تھی وہ چت نہ لیٹ سکتی تھی پس وہ ونکی لیے چت نہیں ہوسکتی اسلیے کہ وہ معذور تھی اور یہہ حکم حضرت نے فرض نماز کا فرمایا ہے پس نفلوں میں یہہ بطریق اولیٰ جائز ہوگا ✦ **وعنه** اَنَّهٗ سَاَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ صَلٰوةِ الرَّجُلِ قَاعِدًا قَالَ اِنْ صَلّٰى قَائِمًا فَهُوَ اَفْضَلُ وَمَنْ صَلّٰى قَاعِدًا فَلَهٗ نِصْفُ اَجْرِ الْقَائِمِ وَمَنْ صَلّٰى نَائِمًا فَلَهٗ نِصْفُ اَجْرِ الْقَاعِدِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ اور روایت ہے اونہیں عمران سے کہ اونہوں نے پوچھا نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے حال نماز آدمی کا بیٹھے ہوئے یعنی نماز نفل کا باوجود قدرت کی قیام پر فرمایا اگر پڑھی کھڑے ہوکر پس وہ بہتر ہے اور جو کوئی پڑھے یعنی نفل بغیر عذر کی بیٹھے ہوئی پس واسطے اوسکی آدھا ثواب کھڑے کا اور جو کوئی پڑھے لیٹے ہوئی یعنی بغیر عذر کی پس واسطے اوسکی آدھا ثواب بیٹھے کا روایت کی یہہ بخاری نے **ف** یہہ حدیث محمول ہے نماز نفل پر اسلیے کہ نماز فرض بیٹھہ کر پڑھنی اگر بے عذر ہو درست نہیں اور اگر بعذر ہو تو قیام ساقط ہے پس کھڑے ہوکر پڑھنی افضل بیٹھکر پڑھنی سے نہوگی اور بیٹھکر پڑھنی والیکو آدھا ثواب کھڑے کا نہوگا بلکہ پورا ثواب پاویگا اور کہا طیبی نے کہ روایا جاتا ہے کہ نماز نفل لیٹ کر

اور باوجود قدرۃ قیام یا قعود کی یا نہیں پس کہی ہیں بعضی طرف اسکی کہ نہیں جائز اور گئی ہی ایک قوم طرف جواز اسکی کی اور طرف اسکی کہ ثواب
سوار یا برابر ہی ثواب بیٹھہ کر پڑہنی والی کی ہوتا ہی چنانچہ قول حسن بصری کا بہی یہی ہی اور یہی صحیح اور اولی ہی واسطی ثابت ہونی اسکی کی حدیث
سی نزدیک مذہب ابوحنیفہ کا یہہ ہی کہ یہہ جائز نہیں ہی کہا گیا ہی کہ یہہ حدیث فرض نمازونمین ہی ایسا بیمار کی ہی کہ ممکن ہوا وسکو کھڑی ہوکر پڑہنا یا
بیٹھکر پڑہنا ساتھہ شدت و زیادتی کی مشقت مین شرح ہد **الفصل الثانی** فصل دوسری **عن** ابی امامۃ قال
سمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول من اوی الی فراشہ طاہرا وذکر اللہ حتی یدرکہ النعاس لم یتقلب
ساعۃ من اللیل یسأل اللہ فیہا خیرا من خیر الدنیا والاخرۃ الا اعطاہ ایاہ ذکرہ
النواوی فی کتاب الاذکار بروایۃ ابن السنی روایت ہی ابی امامہ سی کہا سنا مین
نی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرماتی تہی جو شخص جگہہ پکڑی طرف بچہونی اپنی کی پاک ہوکر یعنی باوضو ہوکر یا تیمم کرکر اور نجاستون سی پاک ہوکر یا
پاک کپڑہون سی ہوکر اور یاد کری اللہ کو یعنی زبان سی یادلسی یہان تلک کہ غلبہ کری اوسکو نیند نہین کروٹ لیتا کسی وقت رات مین اوس
حال مین کہ مانگی اللہ تعالی سی وسمین کوئی بہلائی بہلائیون دنیا اور آخرت کی سی مگر کہ دیتا ہی اوسکو اللہ تعالی وہ بہلائی ذکر کی یہہ نواوی نی
کتاب الاذکار مین ساتہہ روایت ابن سنی کی **وعن** عبد اللہ بن مسعود قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
عجب ربنا من رجلین رجل ثار عن وطائہ ولحافہ من بین حبہ واہلہ الی صلوتہ فیقول
اللہ لملائکتہ انظروا الی عبدی ثار عن فراشہ ووطائہ من بین حبہ واہلہ
الی صلوتہ رغبۃ فیما عندی وشفقا مما عندی ورجل غزا فی سبیل
اللہ فانہزم مع اصحابہ فعلم ما علیہ فی الانہزام وما لہ فی الرجوع
فرجع حتی ہریق دمہ فیقول اللہ لملائکتہ انظروا الی عبدی رجع رغبۃ
فیما عندی وشفقا مما عندی حتی ہریق دمہ رواہ فی شرح السنۃ
اور روایت ہی عبد اللہ بن مسعود سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی خوش ہوتا ہی رب ہمارا دو شخصون سی ایک وہ شخص کہ اوٹہا اپنی
نرم بچہونی اپنی سی اور لحاف اپنی سی محبوبہ اور اہل اپنی کی پاس سی طرف نماز اپنی کی پس فرماتا ہی اللہ واسطی فرشتون اپنی کی دیکہو طرف بندی
میری کی کہ اوٹہا فرش اپنی سی اور نرم بچہونی اپنی سی محبوب اور اہل اپنی کی پاس سی طرف نماز اپنی کی واسطی رغبت کرنیکی بیچ اوس چیز کی کہ نزدیک میری
ہے یعنی جنت اور ثواب اور واسطی ڈرنی کی اوس چیز سی کہ نزدیک میری ہی یعنی دوزخ اور عذاب اور دوسرا وہ شخص کہ جہاد کیا خدا کی راہ مین پس
بہاگا ساتہہ یارون اپنی کی پہر جانا اوس گناہ کو کہ اوسپر ہی بہاگنی مین یعنی بلا عذر بہاگنی مین اور جانا اوس ثواب کو کہ واسطی اوسکی ہی پہر آنی مین
پس پہرا اور لڑا یہان تک کہ شہید ہوا پس فرماتا ہی اللہ تعالی اپنی مقرب فرشتون کو دیکہو طرف بندی میری کی یعنی نظر تعجب سی کہ پہرا واسطی رغبت
کرنیکی اوس چیز مین کہ نزدیک میری ہی یعنی ثواب اور واسطی ڈرنی کی اوس چیز سی کہ نزدیک میری ہی یعنی عذاب یہان تک کہ بہا خون اوسکا یعنی
شہید ہوا روایت کی یہہ شرح السنۃ مین **ف** لحاف یعنی جو کپڑا کہ اوڑہا جاتا ہی اور محبوب اور اہل اپنی کی پاس سی یعنی یہہ چیزین بہت پیاری
ہوتی ہین باوجود اسکی اونکی پاس سی اوٹہہ کر رغبت کی طرف عبادت رب اپنی کی جانا کہ یہہ کچہہ نفع نہین دیتی ہی اوسکو نہ قبر مین اور نہ حشر مین بلکہ
نفع دیگی طاعت رب کے دنیا مین اور اس حدیث مین اشارہ ہے طرف اسکی کہ عمل کرنا واسطی اللہ کے ساتہہ امید ثواب کی اوس عمل کی ملتا ہی منافی اخلاص اور کمال کے

نہین اگرچہ منافی اکمل کے ہی کہ اکمل یہی ہے کہ محض اللہ تعالی کی خوشنودی کی لیے عمل کری کچہہ غرض درنہو لیکن ہان اگر محض اسطی ثواب کے یا خوف عذاب کے کری کہ اگر خالی ہو ثواب عذاب سے تو عبادت ہی اوسکی چہوڑدی نہین صحیح ہوتی عبادۃ اوسکی بلکہ کہا ہی بعضون نے کہ یہہ کفر ہی ❊ **الفصل الثالث** فصل تیسری **عن** عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ حُدِّثْتُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ صَلٰوۃُ الرَّجُلِ قَاعِدًا نِصْفُ الصَّلٰوۃِ قَالَ فَاَتَیْتُہٗ فَوَجَدْتُّہٗ یُصَلِّیْ جَالِسًا فَوَضَعْتُ یَدِیْ عَلٰی رَاْسِہٖ فَقَالَ مَا لَکَ یَا عَبْدَ اللّٰہِ بْنَ عَمْرٍو قُلْتُ حُدِّثْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ اَنَّکَ قُلْتَ صَلٰوۃُ الرَّجُلِ قَاعِدًا عَلٰی نِصْفِ الصَّلٰوۃِ وَاَنْتَ تُصَلِّیْ قَاعِدًا قَالَ اَجَلْ وَلٰکِنِّیْ لَسْتُ کَاَحَدٍ مِّنْکُمْ رَوَاہُ مُسْلِمٌ روایت ہی عبداللہ ابن عمرو سی کہ کہا حدیث کیا گیا مین یعنی پہونچی مجہی یہہ حدیث کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی فرمایا نماز آدمی کی یعنی نفل بیٹہی ہوئے یعنی بغیر عذر کی آدہی نماز ہوتی ہی یعنی بہ نسبت کہڑی کی کہا راوی نی پس آیا مین حضرت کی پاس پس پایا مینی اونکو نماز پڑہتی بیٹہی ہوئی پس کہا مینی ہاتہہ اپنا حضرت کی سر مبارک پر پس فرمایا حضرت نی کیا ہی واسطی تیری ای عبداللہ بن عمرو کہا مینی خبر دیا گیا تہا مین ای رسول خدا کی کہ تحقیق فرمایا تمنی نماز آدمی کی بیٹہی ہوئے برابر آدہی نماز کی ہی اور تم پڑہتی ہو بیٹہی ہوئی فرمایا کہ ہان اسیطرح سی ہی لیکن مین نہین مانند ایک کے تم مین سی روایت کیا یہہ مسلم نی **ف** عادت عرب کے ہی کہ جب کسی سے کوئی بات تعجب کے دیکہتی ہین تو اوسکی سر پر ہاتہہ رکہدیتی ہین پس اونکی نزدیک یہہ بات خلاف ادب کی نہین بلکہ از راہ بی تکلفی اور کمال الفت کی ہوتی ہی پس جب حضرت نماز سی فارغ ہوئی تو عبداللہ نی ہاتہہ سر مبارک پر از راہ تعجب کے رکہا تعجب سےلیے کیا کہ حضرت افضل بات پر عمل کرتی ہین پہر بیٹہکر کیون نماز پڑہتی ہین پہر حضرت کی جواب کا حاصل یہہ ہے کہ یہہ میری خصوصیات سی ہی کہ میری نماز کا ثواب ناقص نہین ہوتا کسیطرح پڑہون مجکو اور دوسرے قیاس نکرو اوپر اپنی اور دوسرون کو مجپر ❊ **وعن** سَالِمِ بْنِ اَبِی الْجَعْدِ قَالَ قَالَ رَجُلٌ مِّنْ خُزَاعَۃَ لَیْتَنِیْ صَلَّیْتُ فَاسْتَرَحْتُ فَکَاَنَّھُمْ عَابُوْا ذٰلِکَ عَلَیْہِ فَقَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اَقِمِ الصَّلٰوۃَ یَا بِلَالُ اَرِحْنَا بِھَا رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ اور روایت ہی سالم بن ابی الجعد سی کہ کہا کہا ایک شخص نے قوم خزاعہ مین سی کاشکی مین نماز پڑہون اور آرام پکڑون پس گویا کہ لوگون نی عیب پکڑا اوسپر پس کہا اوسنی سنا ہی مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرماتی تہی تکبیر کہہ نماز کی ای بلال راحت دی ہمکو ساتہہ اوسکی روایت کی یہہ ابوداود نی **ف** پس آرام پکڑون مین یعنی ساتہہ عبادت رب اپنی کی اور مناجاۃ اوسکی اور لذۃ پڑہنی کلام اوسکی اور بعض حاضرین نے عیب اسلیے پکڑا کہ یہہ عبارۃ محتمل ہے دو معنون کی ایک یہہ کہ آرام پکڑون مین ساتہہ نماز کی اور دوسری یہہ کہ نماز سی آرام پکڑون یعنی نماز پڑہکر آرام سی ہوبیٹہون پس مراد اوسکی معنی اول تہی اور لوگ سمجہی دوسری معنی مراد ہین اور وہ خلاف اونکی ہین پس انہون نی مراد اپنی بیان کی حدیث حضرت کی سناکر حضرت نی ہی فرمایا ہی اے بلال راحت دے مجکو ساتہہ نماز کی یعنی مشغول ہونا اونکا نماز مین راحت تہا اونکی لیے اسلیے کہ دگنتی تہی سوای نماز کی اور اعمال دنیوی کو رنج اور آرام پکڑتی تہی ساتہہ نماز کی اسلیے کہ اوسمین مناجاۃ ہی اور اسی لیے فرمایا ہی قرۃ عینی فی الصلوۃ یعنی آرام مجہی نماز مین آتا ہی ❊ **باب الوتر** باب ہی بیچ بیان نماز وتر کی **ف** اختلاف وتر مین درمیان علما کی دو باتون مین ہی اول یہہ کہ سنت ہی یا واجب امام ابو حنیفہ کہتی ہین واجب ہے اور اور امام کہتی ہین سنت ہی دوسرا اختلاف یہہ ہی کہ وتر ایک رکعت ہی یا تین رکعت اکثر اماموں کی نزدیک ایک رکعت ہی اور ہماری نزدیک تین رکعت اور حدیثین جانبین مین وارد ہین اور جو کہ ایک رکعت کہتی ہین وہ دو رکعت پہلی اوسکی پڑہکر سلام پہیرتی ہین اور اگر نہ پڑہین مکروہ ہی ❊ **الفصل الاول** فصل پہلی **عن** ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃُ اللَّیْلِ مَثْنٰی مَثْنٰی فَاِذَا خَشِیَ اَحَدُکُمُ الصُّبْحَ صَلّٰی رَکْعَۃً وَّاحِدَۃً تُوْتِرُ لَہٗ مَا قَدْ صَلّٰی مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ روایت ہی ابن عمر سی کہا فرمایا

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز رات کی دو دو رکعت ہی پس جب ڈرے ایک تمہارا تمہوں سے ہونی صبح کی سی پڑہی ایک رکعت طاق کردیگی وسکی لیے اسکو
کہ نماز پڑہی ہے روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** نماز رات کی دو دو رکعت ہی دلیل پکڑی ہی ساتہہ اسکی شافعی اور ابو یوسف اور محمد رح نے کہ رات
کو نفل پڑہی تو افضل یہی ہی کہ دو دو رکعتین پڑہے اور ایک رکعت طاق کردی گی اوسکو کہ نماز پڑہی ہی کہا ابن ملک کہ معنی اسکی یہہ ہین کہ رات کی
نماز مین پہلی جو دو دو رکعتین پڑہین نہین وہ نماز جفت ہی یہہ ایک رکعت اسکو طاق کردیگی اور یہہ حدیث حجت ہی واسطی شافعی کی اوس کے
نزدیک وتر کی ایک رکعت ہی انتہی اور کہا طحاوی حنفی نے کہ معنی اسکی یہہ ہین کہ پڑہی ایک رکعت ساتہہ دو رکعتون کی پہلی اوسکی پس یہہ رکعت طاق
کردیگی پہلی شفع کو اور کہا ابن ہمام نے کہ نہین ہے حدیث مین دلالت سپر کہ وتر کی ایک رکعت ہے ساتہہ تحریمہ علیحدہ کی اور اور دلیل حنفیہ کی یہہ ہی
کہ نہی وارد ہوئی ہی بتیراسی یعنی تنہا رکعت سے ملا علی قاری نے مرقاۃ مین یہہ مضمون مفصل لکہا ہی یہان اختصار کی لیے سپر اکتفا کیا جو چاہی وہ مین دیکہ
لی ﴿ **وعنه** قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْوِتْرُ رَكْعَةٌ مِّنْ اٰخِرِ اللَّيْلِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی اونہین سی کہا
کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ وتر ایک رکعت ہے آخر رات کو روایت کی یہہ مسلم نے **ف** یعنی وتر ایک رکعت ہی ملی ہوئی ساتہہ دوگانہ کی پہلی
اوسکی یہہ معنی اسلیی کہی کہ تطبیق حاصل ہوجاوی سب حدیثون مین اور وقت مختار وتر کا آخر رات مین ہوتا ہی کذا ذکر علی اور حضرت شیخ رحمہ نے لکہا ہی کہ یہہ
حدیث دلیل ہی سپر کہ وتر کی ایک رکعت ہی اور اور حدیثین کہ دلالت کرتی ہین اوپر ہونی وتر کی تین رکعت آگی اوینگی ﴿ **وعن عائشة** قَالَتْ
كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ مِنَ اللَّيْلِ ثَلٰثَ عَشْرَةَ رَكْعَةً يُوْتِرُ مِنْ ذٰلِكَ بِخَمْسٍ لَا يَجْلِسُ
فِيْ شَيْءٍ اِلَّا فِيْ اٰخِرِهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑہتی رات مین تیرہ رکعت وتر
پڑہتی ان مین سے ساتہہ پانچ رکعت کی نہ بیٹہتی کسی رکعت مین یعنی تشہد کی لیے مگر بیچ آخر اوسکیکی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** نماز آنحضرتؐ کی
رات مین کئی طرح پر آئی ہی ایک وہ نہین سی یہہ ہی کہ آٹہہ رکعتین پڑہتی تہی ساتہہ چار سلام کی اور پانچ رکعتین پڑہتی تہی متصل ساتہہ نیت وتر کی ساتہہ
ایک تشہد کی اور ایک سلام کی اور یہہ حدیث صریح ہی بیچ وصل پانچ رکعتون کی ساتہہ ایک جلوس کے اور یہہ مختلف فیہ ہی درمیان فقہا کی اور جو کہ قائل نہین
ہین اسکی تاویل عدم جلوس کے ساتہہ عدم سلام کی کرتی ہین یعنی سلام نہین پہیرتے تہی مگر آخر مین چنانچہ بعضی روایت مین آیا ہی لم یسلم الا فی آخرہن اور
بعضے یہہ تاویل کرتی ہین کہ جلوس دراز نہین کرتی تہی مگر آخر مین اور وصل چار رکعت سی زیادہ ساتہہ ایک سلام کی جائز ہی باتفاق اور ہمارے
نزدیک جائز ہی آٹہہ رکعت تک بلا کراہیت اور زیادہ اس سی جائز ہی ساتہہ کراہت کی ۔ح ۔ مولانا ﴿ **وعن سعد بن هشام** قَالَ انْطَلَقْتُ
اِلٰى عَائِشَةَ فَقُلْتُ يَا اُمَّ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْبِئِيْنِيْ عَنْ خُلُقِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ اَلَسْتَ تَقْرَاُ الْقُرْاٰنَ
قُلْتُ بَلٰى قَالَتْ فَاِنَّ خُلُقَ نَبِيِّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ الْقُرْاٰنَ قُلْتُ يَا اُمَّ
الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْبِئِيْنِيْ عَنْ وِتْرِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ كُنَّا نُعِدُّ لَهٗ سِوَاكَهٗ وَطَهُوْرَهٗ فَيَبْعَثُهُ
اللّٰهُ مَا شَاءَ اَنْ يَّبْعَثَهٗ مِنَ اللَّيْلِ فَيَتَسَوَّكُ وَيَتَوَضَّاُ وَيُصَلِّيْ تِسْعَ رَكَعَاتٍ لَا يَجْلِسُ فِيْهَا اِلَّا فِي الثَّامِنَةِ فَيَذْكُرُ اللّٰهَ
وَيَحْمَدُهٗ وَيَدْعُوْهُ ثُمَّ يَنْهَضُ وَلَا يُسَلِّمُ فَيُصَلِّي التَّاسِعَةَ ثُمَّ يَقْعُدُ فَيَذْكُرُ اللّٰهَ وَيَحْمَدُهٗ وَيَدْعُوْهُ ثُمَّ يُسَلِّمُ تَسْلِيْمًا يُسْمِعُنَا
ثُمَّ يُصَلِّيْ رَكْعَتَيْنِ بَعْدَ مَا يُسَلِّمُ وَهُوَ قَاعِدٌ فَتِلْكَ اِحْدٰى عَشْرَةَ رَكْعَةً يَا بُنَيَّ فَلَمَّا اَسَنَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
وَاَخَذَ اللَّحْمَ اَوْتَرَ بِسَبْعٍ وَصَنَعَ فِي الرَّكْعَتَيْنِ مِثْلَ صَنِيْعِهٖ فِي الْاُوْلٰى فَتِلْكَ تِسْعٌ يَا بُنَيَّ وَكَانَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا صَلّٰى صَلٰوةً اَحَبَّ اَنْ يُّدَاوِمَ عَلَيْهَا وَكَانَ اِذَا غَلَبَهٗ نَوْمٌ اَوْ وَجَعٌ عَنْ قِيَامِ

اللَّيْلِ صَلَّى مِنَ النَّهَارِ ثِنْتَيْ عَشْرَةَ رَكْعَةً وَلَا أَعْلَمُ نَبِيَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَرَأَ الْقُرْآنَ كُلَّهُ فِي لَيْلَةٍ
وَلَا صَلَّى لَيْلَةً إِلَى الصُّبْحِ وَلَا صَامَ شَهْرًا كَامِلًا غَيْرَ رَمَضَانَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی سعد بن ہشام سی
کہ کہا گیا مین طرف حضرت عائشہ کی پس کہا مینی ای ماں مسلمانون کی خبر دو مجکو خلق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی سی کہا حضرت عائشہ نی کیا نہین
پڑہا تونی قرآن کہا مینی کہ ہان پڑہا ہی کہا حضرت عائشہ نی پس تحقیق خلق نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا تہا قرآن یعنی جو کچہہ قرآن مین اچہی اخلاق و صفات
مذکور ہین حضرت نی وہ اپنی مین حاصل کیی تہی کہا مینی ای ماں مومنون کی خبر دو مجکو وتر رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کیسی یعنی وقت اور کیفیت اور عدد رکعات
اوسکی سی پس کہا تہی مین تیار کرتی واسطی حضرت کی مسواک اونکی اور پانی وضو اونکیکا پس اوٹہاتا اونکو اللہ جب چاہتا یہہ کہ اوٹہا دی اونکو رات کو پس
مسواک کرتی یعنی پہلی وضو کی اور وضو کرتی اور نماز پڑہتی نو رکعتین نہ بیٹہتی اون مین مگر آٹہوین رکعت مین پس یاد کرتی اللہ کو اور تعریف کرتی اللہ کی اور
دعا مانگتی یعنی التحیات پڑہتی کہ التحیات مین ذکر اور حمد اور دعا ہی پہر کہڑی ہوتی اور سلام نہ پہیرتی پس پڑہتی نوین رکعت پہر بیٹہتی پس یاد کرتی اللہ کو اور
تعریف کرتی اوسکی اور دعا مانگتی اوس سے یعنی دعا متعارف پڑہتی پہر پہیرتی سلام کہ سنا تی ہمکو یعنی پکار کر سلام پہیرتی کہ ہم سنتی پہر پڑہتی دو رکعت
بعد سلام کی بیٹہی ہوئی پس یہہ ہوئین گیارہ رکعتین ای بیٹی میری پس جب کہ بڑی عمر کو پہونچی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور پہیل گیا گوشت پڑہتی تہی
وتر سات رکعتین اور کرتی دو رکعتون مین مانند کرنی اونکیکی پہلی صورت مین یعنی اوسی طرح بیٹہہ کر پڑہتی پس یہہ ہوئین نو رکعتین ای بیٹی
میری اور تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب نماز پڑہتی کوئی نماز دوست رکہتی یہہ کہ ہمیشگی کرین اوسپر اور تہی جبکہ غالب ہوتی اونکو نیند یا بیماری
یعنی مانع ہوتی کہڑی ہونی رات کی سی پڑہتی اول روز مین بارہ رکعتین اور نہین جانتی مین پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ پڑہا ہو قرآن سارا
ایک رات مین اور نہین جانتی مین کہ نماز پڑہی ہو کسی رات مین صبح تک یعنی اول سی آخر تک اور نہین جانتی مین کہ روزی رکہی ہون ساری مہینی
سوا رمضان کی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** جب نماز پڑہتی حضرت اور اسیطرح اور عبادۃ کرتی تو ہمیشگی کرتی اوسپر اور ترک کرنا اوسکا ہوتا سبب
عذر کی یا واسطی بیان جواز کی اور روزی رکہی ہون ساری مہینی اور حضرت عائشہ ہی سی جو روایت ہی کہ حضرت ساری شعبان مین روزی
رکہتی تہی تو اوسکو واضح کر دیا ہی ایک اور روایت نی کہ اونسی ہی کہ اکثر شعبان مین روزی رکہتی پس دفع ہوا تعارض اور پڑہنا دو رکعتون کا بعد
وتر کی اکثر حدیثون مین آیا ہی لیکن ظاہر مین یہہ حدیثین معارض معلوم ہوتی ہین اس حدیث کی اجعلوا آخر صلوتکم باللیل وترا پس دفع اس تعارض کا
مشکل ہوا ہی بہت علما پر پس امام مالک منکر ہوئی ہین حدیث دو رکعتون بعد وتر کی اور کہا ہی کہ صحیح نہین ہی یہہ حدیث اور امام احمد نی کہا
ہی کہ مین نہ پڑہتا ہون ان دو رکعتون کو اور نہ منع کرتا ہون کسیکو انسی اور جمہور علما قائل ہین انکی بسبب وارد ہونی حدیثون صحیح کی ان مین پس تطبیق
ان مین دو طرح سی دی ہے ایک تو یہہ کہ اجعلوا آخر صلوتکم باللیل وترا مین صلوۃ سی مراد اور نوافل ہین سوا ان دو رکعتون کی یعنی سوای ان دو رکعتون
کی اور نوافل بعد وترون کی نہ پڑہا کرو اور دوسری یہہ کہ کبہی یہہ دو رکعت پڑہا کری اور کبہی فقط وتر ہی پڑہا کری تاکہ عمل دونون پر ہو پس حدیث
اجعلوا آخر صلوتکم وترا محمول ہے استحباب پہ نہ وجوب پہر اختلاف ہی اسمین کہ آیا ادا کرنا دو رکعتونکا بعد وتر کی اول شب مین تہا یا آخر شب مین پس حدیث
ابو امامہ کی مطلق واقع ہوئی ہی کہ اوسمین اسیقدر آیا ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم دو رکعتین بعد وتر کی بیٹہہ کر پڑہتی تہی اور یہہ نہین کہا کہ اول شب
پڑہتی تہی یا آخر شب اور حدیث ثوبان کی دلالت کرتی ہی کہ یہہ بر تقدیر ادا کرنی وتر کی ہی اول شب مین اور یہہ دونون حدیثین آخر باب مین آوینگی
اور حدیثین بخاری اور مسلم اور موطا کی دلالت کرتی ہین کہ بر تقدیر قیام کی تہا یعنی تہجد پڑہتی تو بعد وترون کی یہہ ہی پڑہنی صحیح ہی ہے
اور بعضون نی کہا ہی کہ یہہ دو رکعتین ملحق وتر کی ہین اور قایم مقام سنتون وتر کی ہین + ع + ع + مولانا + **وعن**

ابن عمر عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال اجعلوا آخر صلوتکم باللیل وترا رواہ مسلم اور روایت ہے ابن عمر
سے نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا کرو اپنی آخر نماز اپنی بیچ رات کی وتر کو روایت کی یہہ مسلم نے **ف** امر اس مین استحباب کی لیے ہی وتر
اسکی اوپر انکو ہے جو جاگتے ہیں ۱۲ **وعنہ** عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال بادروا الصبح بالوتر رواہ مسلم
اور روایت ہے انہیں سے کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا جلدی کرو صبح سے ساتھہ وتر کی روایت کی یہہ مسلم نے **ف** یعنی وتر
صبح سے پہلے پہلے پڑہ لیا کرو ہماری نزدیک یہہ امر وجوب کی لیے ہی و اگر رات کو وتر رہ جاوین تو قضا اونکی واجب ہے کہ دن کو پڑہ لی ۱۲ **وعن**
جابر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من خاف ان لا یقوم من آخر اللیل فلیوتر اولہ ومن طمع
ان یقوم آخرہ فلیوتر آخر اللیل فان صلوٰۃ آخر اللیل مشہودۃ وذلک افضل رواہ مسلم
اور روایت ہے جابر سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ ڈرے اس سے کہ نہ اوٹہو نگا آخر رات مین اس چاہیے کہ وتر پڑہ لی اول شب اور جو امید
رکہی وہ کہ اوٹہے گا آخر رات مین اس چاہیے کہ وتر پڑہے پچہلی رات کو اسلیے کہ نماز پچہلی رات کی حاضر کی گئی ہے یعنی حاضر ہوتی ہین فرشتے رحمت کے اور انوار و برکات
اور یہہ یعنی وتر آخر رات کی بہتر ہین روایت کی یہہ مسلم نے **ف** وتر آخیر رات کی بہتر ہین اسلیے کہ ثواب اسوقت بہت ہوتا ہے بسبب حاضر ہونے ملائکہ رحمت
اور برکت کے اور واقع ہونے اونکی افضل وقت مین ۱۲ **وعن** عائشۃ قالت من کل اللیل اوتر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
من اول اللیل واوسطہ وآخرہ وانتہی وترہ الی السحر متفق علیہ اور روایت ہے حضرت عائشہ سے کہ کہا ہر جز رات کی مین سے
وتر رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اول رات مین بہی و بیچ رات مین بہی و آخر رات مین بہی و آخر عمر مین ٹہیرا وتر پڑہنا حضرت کا سحر کی وقت مین کہ وہ پہنا
حصہ رات کا ہے روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے **وعن** ابی ہریرۃ قال اوصانی خلیلی بثلث صیام ثلثۃ ایام من کل شہر
ورکعتی الضحی وان اوتر قبل ان انام متفق علیہ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا وصیت کی مجکو دوست میرے نے یعنی پیغمبر خدا صلی اللہ
علیہ وسلم نے ساتہہ تین باتون کی روزے رکہنے تین دن کی ہر مہینے مین اور پڑہنے دو رکعتین ضحی کی اور یہہ کہ پڑہوں مین وتر پہلے اس سے کہ سو رہون
روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے **ف** روزے تین دنکے یعنی ایام بیض کے تیرہوین اور چودہوین اور پندرہوین تاریخ اور بعضوں نے کہا ہے کہ ایک روزہ
اول مہینے مین اور ایک درمیان مہینے مین اور ایک آخر مہینے مین اور بعضون نے کہا ہر روزہ ہر عشرہ کی اول مین اور بعضون نے کہا مطلق یعنی ساری
مہینے مین جب چاہے رکہہ لے اور دو رکعتین ضحی کی یعنی جو کہ بعد آفتاب بلند ہونیکی پڑہی جاتی مین یعنی نماز اشراق یا نماز چاشت اسیکو رکعات دنی درجہ
او نکا ہے اور اکثر اشراق کی یہہ رکعتین ہین اور چاشت کی بارہ اور وتر ابو ہریرہ کو اول شب مین پڑہنے اسلیے فرمائی کہ وہ اول شب مین مشغول رہتے تہے
حضرت کے حدیثون کی یاد کرنے اور تکرار کرنے اونکی مین سو اسمین رات بہت جاتی تہی خیرات مین اوٹہنا مشکل تہا اور اسسبب سے مشغول علم کی ضحی کی
بہی دو رکعتین پڑہنی کو فرمایا پس اس سے معلوم ہوا کہ مشغول رہنا علم دین مین افضل ہے اور عبادت سے ہر طرح ۱۲

## الفصل الثانی

فصل دوسرے **عن** غضیف بن الحارث قال قلت لعائشۃ ارأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان
یغتسل من الجنابۃ فی اول اللیل ام فی آخرہ قالت ربما اغتسل فی اول اللیل وربما اغتسل فی آخرہ قلت اللہ
اکبر الحمد للہ الذی جعل فی الامر سعۃ قلت کان یوتر اول اللیل ام فی آخرہ قالت ربما اوتر فی اول اللیل وربما
اوتر فی آخرہ قلت اللہ اکبر الحمد للہ الذی جعل فی الامر سعۃ قلت کان یجہر بالقراءۃ ام یخفت قالت ربما جہر
وربما خفت قلت اللہ اکبر الحمد للہ الذی جعل فی الامر سعۃ رواہ ابو داؤد

وَرَوَی ابْنُ مَاجَۃَ الْفَصْلَ الْاٰخِیْرَ روایت ہی غضیف بن حارث سی کہ کہا مینی واسطی عائشہ کی کیا دیکہا تونی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ
وسلم کو کرتی غسل کرنی جنابہ سی اول رات یا آخر رات یعنی جماع کرتی ہی تہا ذائقی تہی یا سورہتی اور جب تہجد کی لیی اوٹہتی نہاتی کہا حضرت عائشہ
نی اکثر اوقات نہاتی اول شب اور اکثر اوقات نہاتی آخر شب کہا مینی اللہ اکبر سب تعریف اللہ ہی کی لیی ہی کہ جسنی کی امر دین مین وسعت کہا مینی
پہلے وتر پڑہتی اول شب یا آخر شب کہا حضرت عائشہ نی اکثر پڑہتی وتر اول شب اور اکثر پڑہتے وتر آخر شب کہا مینی اللہ بہت بڑا ہی سب تعریف اللہ کی لیی کہ جسنی کردی
امر دین مین وسعت کہا مینی پکار کر پڑہتی تہی قراءۃ یا آہستہ تہجد مین یا مطلق کہا حضرت عائشہ نی اکثر پکار کر پڑہتی تہی اور اکثر آہستہ کہا مینی
اللہ بہت بڑا ہی سب تعریف ہی واسطی اللہ کے کہ جسنی گردانی امر دین مین وسعت روایت کی یہ ابو داود نی اور روایت کیا ابن ماجہ نی فقرہ اخیر
یعنی جسمین ذکر قراءۃ کا ہی **ف** لفظ اللہ اکبر غضیف نے از راہ تعجب و خوشی کی کہا **وعن** عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ اَبِیْ قَیْسٍ قَالَ سَاَلْتُ عَائِشَۃَ
بِکَمْ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُوْتِرُ قَالَتْ کَانَ یُوْتِرُ بِاَرْبَعٍ وَّثَلٰثٍ وَّسِتٍّ وَّثَلٰثٍ وَّثَمَانٍ وَّثَلٰثٍ وَّعَشْرٍ وَّثَلٰثٍ لَمْ یَکُنْ
یُوْتِرُ بِاَنْقَصَ مِنْ سَبْعٍ وَّلَا بِاَکْثَرَ مِنْ ثَلٰثَ عَشَرَۃَ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ اور روایت ہی عبد اللہ بن ابی قیس سے کہ کہا پوچہا مینی حضرت عائشہ سی
کہ ساتہہ کتنی رکعتون کے تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم وتر پڑہتی کہا حضرت عائشہ نی تہی وتر پڑہتی حضرت ساتہہ چار رکعت کی اور تین رکعت کی اور چہہ اور تین
اور آٹہہ اور تین اور دس اور تین کے اور نہین وتر پڑہتی کم سات سی اور نہ زیادہ تیرہ سی روایت کی یہ ابو داود نی **ف** ساتہہ چار رکعت کی اور تین کے یعنی
چار رکعت تہجد کی ہوتی تہین اور تین وتر کی سب سات ہوئین تین کی اور پہلی رکعتون کو مجازاً وتر کہا اسی طرح چہہ تہجد کی اور تین وتر کی سب نو ہوئین اور
آٹہہ تہجد کی اور تین وتر کی سب گیارہ ہوئین اور دس تہجد کے اور تین وتر کی سب تیرہ ہوئین اس حدیث مین دلالت ہی اسپر کہ وتر کی تین رکعتین ہوتی ہین اور نہین وتر پڑہتی تہی
کم سات سی یعنی غالباً الا یہ پانچ رکعتین بہی ثابت ہوئی ہین اور نہ تیرہ سی زیادہ یعنی غالباً والا پندرہ رکعتین بہی ثابت ہوئی ہین م ع **وعن** اَبِیْ اَیُّوْبَ قَالَ قَالَ
رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ الْوِتْرُ حَقٌّ عَلٰی کُلِّ مُسْلِمٍ فَمَنْ اَحَبَّ اَنْ یُّوْتِرَ بِخَمْسٍ فَلْیَفْعَلْ وَمَنْ اَحَبَّ اَنْ یُّوْتِرَ بِثَلٰثٍ فَلْیَفْعَلْ
وَمَنْ اَحَبَّ اَنْ یُّوْتِرَ بِوَاحِدَۃٍ فَلْیَفْعَلْ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالنَّسَائِیُّ وَابْنُ مَاجَۃَ اور روایت ہی ابی
ایوب سے کہا کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی وتر حق ہی یعنی لازم ہی ہر مسلمان پر پس جو شخص چاہی کہ پڑہی وتر پانچ رکعت پس چاہیی کہ کری اور جو کوئی چاہی کہ
وتر پڑہی تین رکعت پس چاہیی کہ کری اور جو کوئی چاہی کہ وتر پڑہی ایک رکعت پس چاہیی کہ کری روایت کی یہ ابو داود اور نسائی اور ابن ماجہ نی **ف** حق کی معنی نزدیک ثابت
اور واجب ابو حنیفہ کی معنی لیتی ہین جب امام شافعی لیتی ہین تو ثابت یعنی ثابت ہی سنت سے اور پانچ رکعت وتر کی اختیار کی ہین سفیان ثوری نے اور امام مالک نی
وتر تین رکعت اختیار کی ہین امام ابو حنیفہ نی اور ایک رکعت امام شافعی اور امام احمد نے م ع ح **وعن** عَلِیٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ
عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰہَ وِتْرٌ یُّحِبُّ الْوِتْرَ فَاَوْتِرُوْا یَا اَہْلَ الْقُرْاٰنِ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَالنَّسَائِیُّ
اور روایت ہے حضرت علی رضہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تحقیق اللہ وتر ہی دوست رکہتا ہی وتر کو پس وتر پڑہو ای اہل قرآن کی روایت کی یہ ترمذی
اور ابو داود اور نسائی نی **ف** اللہ وتر ہی یعنی یکتا ہی ذات و صفات مین اپنی نہین کوئی مثل اسکی اور یکتا ہی بیچ افعال اپنی کی نہین کوئی شریک اسکا
اور نہ مددگار دوست رکہتا ہی وتر کو یعنی ثواب دیتا ہی اسپر اور قبول کرتا ہی اسکو حاصل یہ کہ اللہ یکتا ہی اور مناسبت سی دوست رکہتا ہی عدد طاق کو
پس وتر بہی طاق ہی اسکو دوست رکہتا ہی اور ثواب دیتا ہی اسپر اور آنحضرت رعایت اس عدد کی اکثر افعال مین کرتی تہی اور اسمین اشارہ اسپر بہی ہی کہ
دوست رکہتا ہے انقطاع کرنیوالی کو ماسوا اللہ سی اور اہل قرآن یعنی جو کہ ایمان لائے قرآن پر اور حفظ اور تلاوۃ کرنیوالے ہوی اسمین تنبیہ ہی اوپر لازم کرنی قیام رات کی اور
پڑہنی قرآنکی اسمین م ع ح **وعن** خَارِجَۃَ بْنِ حُذَافَۃَ قَالَ خَرَجَ عَلَیْنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَقَالَ اِنَّ

اللہ امدکم بصلوٰۃ ھی خیر لکم من حمر النعم الوتر جعلہ اللہ لکم فیما بین صلوٰۃ العشاء الی ان یطلع الفجر رواہ الترمذی وابوداؤد اور روایت ہی خارجہ بن حذافہ سی کہ باہر نکلی ہم پر رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور فرمایا تحقیق اللہ تعالی نی امداد کی تمکو یعنی زیادہ کی ہی نماز پنجگانہ پر ایک نماز کہ وہ بہتر ہی واسطی تمہاری سرخ اونٹونسی وہ وتر ہی مقرر کیا اوسکو اللہ تعالی نی واسطی تمہاری درمیان نماز عشا کی نکلنی فجر تک یعنی وقت اوسکا اوسکی مابین مین ہی جب چاہی پڑہ لی روایت کی یہہ ترمذی اور ابوداود نی **ف** سرخ اونٹون کو اہل عرب بہت عزیز رکہتی ہین اور بہت عمدہ جانتی ہین تمام اموال مین اونکی رغبت دلانی کی لیی حضرت نی یہہ بات فرمائی پس مراد یہہ ہی یہہ نماز بہتر ہی تمام متاع دنیا سی اور یہہ حدیث دلالت کرتی ہی اسپر کہ وتر واجب ہین اور پہلی عشا سی پڑہنا اونکا جائز نہین ۱۲ ع **وعن** زید بن اسلم قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من نام عن وترہ فلیصل اذا اصبح رواہ الترمذی مرسلاً اور روایت ہی زید بن اسلم سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ سوجاوی غافل ہو کر وتر اپنی سی پس چاہیی کہ پڑہی جسوقت کہ صبح ہو روایت کی یہہ ترمذی نی بطریق ارسال کی **ف** جب صبح ہو تو پہلی فرض فجر کی قضا وتر کی پڑہی اگر صاحب ترتیب ہی اور ممکن ہے پڑہنا اوسکا یعنی اتنا وقت ہے کہ وتر پڑہ سکتا ہی اور اگر ممکن نہو پڑہنا اوسکا تو بعد نماز فجر کی پڑہی اور اگر صاحب ترتیب نہو تو اختیار رکہتا ہی چاہی اول پڑہی چاہی بعد ۱۲ ع

**وعن** عبد العزیز بن جریج قال سالنا عائشۃ بای شیء کان یوتر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قالت کان یقرأ فی الاولی بسبح اسم ربک الاعلی وفی الثانیۃ بقل یا ایھا الکفرون وفی الثالثۃ بقل ھو اللہ احد والمعوذتین رواہ الترمذی وابوداؤد ورواہ النسائی عن عبد الرحمن بن ابزی ورواہ احمد عن ابی بن کعب والدارمی عن ابن عباس ولم یذکرا والمعوذتین اور روایت ہی عبد العزیز بن جریج سی کہ کہا پوچہا ہمنی حضرت عائشہ سی کہ کونسی سورۃ پڑہتی تہی وتر مین رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کہا حضرت عائشہ نی کہ پڑہتی تہی پہلی رکعت مین سبح اسم ربک الاعلی اور دوسری مین قل یا ایہا الکافرون اور تیسری مین قل ہو اللہ احد اور قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس روایت کی یہہ ترمذی اور ابوداود نی اور روایت کی یہہ نسائی نی عبد الرحمن بن ابزی سی اور روایت کی یہہ احمد نی ابی بن کعب سی اور دارمی نی نقل کی ابن عباس سی اور نہین ذکر کیا احمد و دارمی نی لفظ معوذتین کا یعنی فقط قل ہو اللہ ہی تیسری رکعت مین پڑہنی روایت کی ہی **ف** کہا ابن ہمام نی کہ حنفیون نی اخیر کی روایت پر عمل کیا ہی کہ تیسری رکعت مین فقط قل ہو اللہ ہی پڑہتی ہین چنانچہ حضرت عائشہ سی بہی ایک روایت آئی ہی کہ حضرت تیسری رکعت مین قل ہو اللہ ہی پڑہتی تہی اور یہان جو حضرت عائشہ سی یہ روایت منقول ہوئی اوسپر عمل علما نہین کرتی مین کہ اسکی سند مین کچہہ خلل ہی اور دوسری یہہ کہ جو ذکر کیا خلاف عادت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہے کہ آخیر کی رکعت کو اوپر کی رکعتون سی دراز کرتی تہی اور بہت سی دلیلین ملا علی قاری نی لکہی ہین جو چاہی مرقاۃ مین دیکہہ لے اور یہہ حدیث صریح دلالت کرتی ہی اسپر کہ وتر کی تینون رکعتین ایک ہی سلام سی پڑہتی تہی ۱۲ ع مع **وعن** الحسن بن علی قال علمنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کلمات اقولھن فی قنوت الوتر اللھم اھدنی فیمن ھدیت وعافنی فیمن عافیت وتولنی فیمن تولیت وبارک لی فیما اعطیت وقنی شر ما قضیت فانک تقضی ولا یقضی علیک انہ لا یذل من والیت تبارکت ربنا وتعالیت رواہ الترمذی وابوداؤد والنسائی وابن ماجۃ والدارمی اور روایت ہی حضرت حسن بن علی رض سی کہ کہا سکہلائے مجکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کتنی کلمی کہ کہون مین اونکو بیچ قنوت وتر کی یا الہی ہدایت

کر مجھکو بیچ زمرہ اون لوگون کی کہ ہدایت کیا تونی اونکو یعنی انبیا اور اولیا اور عافیت مین رکھہ مجھکو آفتون دنیا اور آخرت کی سی بیچ ضمن اون لوگون کی کہ عافیت دین کہا تونی اونکو اور کارسازی کر میری بیچ جملہ اون لوگون کی کہ کارسازی کی تونی اونکی اور برکت دی میری لیے وسیچیز مین کہ دی ہی تونی یعنی عمر اور مال اور علوم اور اعمال اور بچا مجھکو برائی اوسچیز کی سی کہ مقدر کی تونی پس تحقیق تو حکم کرتا ہی جوچاہتا ہی اور نہین حکم کیا جاتا تجہپر تحقیق نہین ذلیل ہوتا وہ شخص کہ دوست کہا تونی اوسکو بابرکت ہی تو اے رب ہمارے یعنی کثرت سی ہی خیر تیری دارین مین اور بلند ہی تو روایت کی یہہ ترمذی اور ابوداؤد اور نسائی اور ابن ماجہ اور دارمی نی **ف** کہون مین قنوت وتر مین یہان مطلق جو قنوت لوتر کہا تو ظاہر یہہ ہی کہ تمام سال مین پڑہنا مراد ہی جیسیکہ مذہب ہمارا ہی اور شافعی مقید کرتی ہین قنوت کو بیچ وتر اضعف اخیر رمضان کی اور ہدایت کر یعنی ثابت رکھہ ہدایت پر یا زیادہ کر مجھکو اسباب ہدایت کی یعنی پہونچنی کی اعلی مراتب کو اور نہین ذلیل ہوتا یعنی آخرت مین یا مطلق اگرچہ باعتبار ظاہر کی مبتلا کسی بلا مین ہو یا کوئی اوسکو ذلیل کرے اور خوار جانے لیکن حقیقت مین اللہ کے نزدیک ذی عزت ہوتا ہی جیسیکہ حضرت ذکریا علیہ السلام کو آرہ سی چیرا اور حضرت یحیی علیہ السلام کو ذبح کیا پس یہہ سب امتحانات اللہ تعالی کی ہین غرض کہ لوگون کے ذلیل کرنیسے اولیاء اللہ ذلیل نہین ہوتے اللہ کی نزدیک وہ عزت والے ہی ہین اور بعضی روایتون مین اس جملہ کی بعد ولا یعز من عادیت آیا ہی اور بعضی روایت مین بعد تعالیت کے استغفرک وتتوب الیک اور بعضی مین بعد اسکی وصلی اللہ علیہ وسلم زیادہ ہی اور قنوت شافعیہ یہی ہے کہ وتر مین اور نماز فجر مین پڑہتی ہین اور ہماری نزدیک اللہم انا نستعینک آخر تک ہی اور لکہا ہی علماء نے کہ افضل یہہ ہے کہ دونون پڑہے اور کہا ابن ہمام نی کہ یہان مختلف فیہ تین باتین ہین ایک تو یہہ کہ قنوت وتر مین پہلی رکوع کی پڑہی یا بعد اوسکی اور دوسری یہہ کہ قنوت وترون مین تمام سال پڑہی یا نصف اخیر رمضان مین اور تیسری یہہ کہ قنوت سوا وتر کی اور نمازون مین پڑہی یا نہین پس امام شافعی تو کہتی ہین کہ قنوت بعد رکوع کی پڑہی اور ابوحنیفہ کہتی ہین کہ پہلی رکوع کی اور دونون سند پکڑتی ہین صحیح حدیثون سے لیکن دلیل ابوحنیفہ کی قوی ہی جوچاہی مرقات مین دیکہہ لے اور بیان باقی دو باتون مختلف فیہ کا باب القنوت مین ہوویگا انشاء اللہ تعالی + ع + **وعن** اُبَیِّ بْنِ کَعْبٍ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا سَلَّمَ فِی الْوِتْرِ قَالَ سُبْحَانَ الْمَلِکِ الْقُدُّوْسِ رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ وَالنَّسَائِیُّ وَزَادَ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ یُطِیْلُ وَفِیْ رِوَایَۃٍ لِلنَّسَائِیِّ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبْزٰی عَنْ اَبِیْہِ قَالَ کَانَ یَقُوْلُ اِذَا سَلَّمَ سُبْحَانَ الْمَلِکِ الْقُدُّوْسِ ثَلٰثًا وَیَرْفَعُ صَوْتَہٗ بِالثَّالِثَۃِ اور روایت ہی ابی بن کعب سے کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جب سلام پہیرتے وتر مین کہتی پاک ہی بادشاہ نہایت پاک روایت کی یہہ ابوداؤد اور نسائی نی اور زیادہ کیا نسائی نی کہ کہتی تہی حضرت یہہ تین بار بلند کرتی تہی آواز تیسری بار مین اور بیچ ایک روایت نسائی کی عبدالرحمن ابن ابزی سی اون نی نقل کیا اپنی باپ سی کہ کہا کہتی حضرت جب سلام پہیرتی سبحان الملک القدوس تین بار اور بلند کرتی آواز اپنی تیسری بار مین **ف** دارقطنی کی روایت مین رب الملائکۃ والروح بہی آیا ہی یعنی یون ہی سبحانک الملک القدوس رب الملائکۃ والروح + ع + **وعن** عَلِیٍّ قَالَ اِنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ یَقُوْلُ فِیْ اٰخِرِ وِتْرِہٖ اَللّٰہُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِرِضَاکَ مِنْ سَخَطِکَ وَبِمُعَافَاتِکَ مِنْ عُقُوْبَتِکَ وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْکَ لَا اُحْصِیْ ثَنَاءً عَلَیْکَ اَنْتَ کَمَا اَثْنَیْتَ عَلٰی نَفْسِکَ رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَالنَّسَائِیُّ وَابْنُ مَاجَۃَ اور روایت ہی حضرت علی رضی اللہ عنہ سی کہ کہا تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم پڑہتی تہی بیچ آخر وتر اپنی کی یا الہی تحقیق مین پناہ مانگتا ہون ساتھہ رضا تیری کی غضب تیری سی اور ساتھہ عافیت تیری کی عذاب تیری سی اور پناہ مانگتا ہون مین ساتھہ ذات تیری کی آثار صفات تیری سی یعنی غضب وغیرہ سی نہین گن سکتا مین تعریف تیری یعنی مجھہ مین طاقت نہین کہ تیری تعریف کر سکون تو ویسا ہی ہی جیسی تعریف کی تونی ذات اپنی کی روایت کی یہہ ابوداؤد اور ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ نی **ف** یہہ دعا حضرت پڑہتے تہی

وتر کی تیسری رکعت مین بعد رکوع کی قومہ مین امام مالک اسکی قائل ہین اور بعضون نی کہا بعد سلام کی پڑہتی تہی اور بعضون نی کہا پہلی سلام کے التحیات
مین پڑہتی اور بعضون نی کہا سجود مین اور نسائی کی ایک روایت مین آیا ہی کہ پڑہتی تہی حضرت اسکو جب نماز سی ہی فارغ ہوتی اور جگہہ کہڑی اپنی بستر
اپنی پر اور کہا ابن ہمام نے کہ منقول ہی ایک جماعت علما کی سی کہ توقیت نکری دعا قنوت مین یعنی ایک ہی دعا پڑہنی نہ مقرر کری اسلیی کہ مقرر کرنی
مین دعا زبان پر جاری ہوتی ہی بغیر حضور دل اور رغبت کی پس نہین حاصل ہوتا اوس سی مقصود اور رد علما نی کہا ہی کہ یہہ حکم ہی غیر اللہم انا نستعینک
کے ہی یعنی اسکا مقرر کرنا منع نہین اسکی سوا اور دعا ونکو مقرر نکری کبہی کوئی پڑہی کبہی کوئی اسلیی کہ صحابہ نی اتفاق کیا ہی اللہم انا نستعینک
کی پڑہنی پر اور اگر سوا اسکی اور قنوت پڑہی تو بہی جائز ہی اور اسی طرح محیط مین اللہم اہدنا کو بہی مستثنی کیا ہی یعنی توقیت اوسکی بہی منع نہین اور
جو کوئی قنوت نیاد رکہتا ہو پڑہی ربنا آتنا فی الدنیا حسنۃ وفی الآخرۃ حسنۃ وقنا عذاب النار اور کہا ابو اللیث نی کہ تین بار پڑہی اللہم اغفر لی

+ع+ت+ **الفصل الثالث** فصل تیسری **عن** ابن عباس قیل لہ ہل لک فی امیر المؤمنین معاویۃ ما
اوتر الا بواحدۃ قال اصاب انہ فقیہ وفی روایۃ قال ابن ابی ملیکۃ اوتر معاویۃ بعد العشاء
برکعۃ وعندہ مولی لابن عباس فاتی ابن عباس فاخبرہ فقال دعہ فانہ قد صحب النبی
صلی اللہ علیہ وسلم رواہ البخاری روایت ہی ابن عباس سے کہ کہا گیا واسطی اون کی کیا ہی واسطی تمہاری بیچ امیر المومنین معاویہ
کے یعنی کیا فتوی دیتی ہو اونکی اس فعل مین کہ نہین وتر پڑہتی مگر ایک رکعت کہا ابن عباس نے اچہا کیا اونہون نی تحقیق وہ فقیہ ہین اور ایک
روایت مین ہی کہ کہا ابن ابی ملیکہ نی کہ وتر پڑہی معاویہ نی پیچہی عشا کی ایک رکعت اور نزدیک اونکی تہا مولی ابن عباس کا پس آیا وہ ابن عباس
کے پاس پس خبر دی انکو کہا ابن عباس نے چہوڑ دی اونکو اسلیی کہ اونہون نی صحبت کہی ہی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی یعنی شاید اونہون نے دیکہی ہو حضرت
سے وہ چیز کہ نہین دیکہی اور نی روایت کی یہہ بخاری نی **ف** ظاہر یہہ ہے کہ حضرت معاویہؓ نی ایک ہی رکعت پڑہی ہوگی اسلیی انکار کیا دیکہنی والی
نی کہ اور صحابہ تو تین رکعت پڑہتی ہین یہہ ایک رکعت کیون پڑہتی ہین اور احتمال یہہ بہی ہی کہ اونہون نی وتر کی ایک رکعت پڑہی ہوگی ملی ہوئی ساتہ
دوگانہ کی پہلی اوسکی پر اسصورت مین نکار ناظر اسلیی کیا کہ اکتفا کیا ہوگا اونہون نی وتر پر اور ترک کیا ہوگا تہجد کو یا سنت عشا کو +ع+ **وعن** بریدۃ
قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول الوتر حق فمن لم یوتر فلیس منا الوتر حق فمن لم
یوتر فلیس منا الوتر حق فمن لم یوتر فلیس منا رواہ ابو داود اور روایت ہی بریدہ سی کہ کہا سنا مین
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ فرماتی تہی وتر حق ہی یعنی واجب ہی پس جو نہ پڑہی وتر پس نہین ہم مین سی یعنی ہماری تابعین سے وتر حق ہی پس جو
نہ پڑہی وتر پس نہین ہم مین سے وتر حق ہی پس جو نہ پڑہی وتر پس نہین ہم مین سے نقل کی یہہ ابوداود نی **ف** یہہ حدیث دلالت کرتی ہی اسپر کہ وتر واجب ہے
جیسا کہ حنفی کہتی ہین +۲۶+ **وعن** ابی سعید قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من نام عن الوتر او نسیہ
فلیصل اذا ذکر واذا استیقظ رواہ الترمذی وابو داود وابن ماجۃ اور روایت ہی ابی سعید کی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص
کہ سو رہے وتر سی یا بہول جاوی اوسکو پس چاہیی کہ پڑہی یعنی قضا اوسکی جسوقت کہ یاد آوی یا جسوقت کہ جاگی روایت کے یہہ ترمذی اور ابوداود اور
ابن ماجہ نی **ف** یہہ حدیث بہی دلالت کرتی ہی وجوب پر +ع+ **وعن** مالک بلغہ ان رجلا سال ابن عمر عن الوتر
اواجب ہو فقال عبد اللہ قد اوتر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واوتر المسلمون فجعل الرجل یردد
علیہ وعبد اللہ یقول اوتر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واوتر المسلمون رواہ فی الموطا

اور روایت ہی مالک سی پہونچی اونکو یہہ بات کہ ایک شخص نی پوچہا ابن عمر سی حال وتر کا کہ کیا واجب ہی وہ یعنی یا سنت ہی کہا عبد اللہ نی تحقیق وتر پڑہا
ہین پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی اور وتر پڑہی ہین مسلمانون نی یعنی صحابہ نی پس شروع کیا اوس شخص نی تکرار کرتا تہا اوسی اور عبد اللہ کہتی تہی وتر پڑہا
ہین رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی اور وتر پڑہی ہین مسلمانون نی روایت کی یہہ موطا مین **ف** اکتفا کیا ابن عمر نی ساتہہ دلیل کہ مدلول سی گویا کہ کہا
کہ وہ واجب ہی ساتہہ دلیل مواظبت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور اجماع اہل اسلام کی اور صریح واجب کہا احتیاطاً اسلیئی سنا نہ تہا حضرت سی اسمین کہہ اور
وہ شخص تکرار کرتا تہا واسطی طلب کی نی دو جواب صریح کی ✦ **وعن** عَلِيٍّ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُوتِرُ بِثَلٰثٍ
يَقْرَأُ فِيهِنَّ بِتِسْعِ سُوَرٍ مِنَ الْمُفَصَّلِ يَقْرَأُ فِي كُلِّ رَكْعَةٍ بِثَلٰثِ سُوَرٍ اٰخِرُهُنَّ قُلْ هُوَ اللهُ اَحَدٌ رَوَاهُ
التِّرْمِذِيُّ اور روایت ہی حضرت علی رضی اللہ عنہ سی کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم وتر پڑہتی تین رکعت پڑہتی اونمین نو سورتین مفصل سی پڑہتی ہر رکعت
مین تین تین سورتین آخر اونکی ہوتی قل ہو اللہ احد روایت کی یہہ ترمذی نی **ف** بعضی روایتون مین تفصیل اس مجمل کی اسطرح آئی ہی کہ پڑہتی تہی
حضرت پہلی رکعت مین الہٰکم التکاثر اور انا انزلنا اور اذا زلزلت الارض اور دوسری رکعت مین والعصر اور اذا جاء اور انا اعطینا اور تیسری رکعت مین قل یا
ورتبت اور قل ہو اللہ ✦ **وعن** نَافِعٍ قَالَ كُنْتُ مَعَ ابْنِ عُمَرَ بِمَكَّةَ وَالسَّمَاءُ مُغَيِّمَةٌ فَخَشِيَ الصُّبْحَ فَاَوْتَرَ بِوَاحِدَةٍ
ثُمَّ انْكَشَفَ فَرَاٰى اَنَّ عَلَيْهِ لَيْلًا فَشَفَعَ بِوَاحِدَةٍ ثُمَّ صَلّٰى رَكْعَتَيْنِ رَكْعَتَيْنِ فَلَمَّا خَشِيَ الصُّبْحَ اَوْتَرَ بِوَاحِدَةٍ
رَوَاهُ مَالِكٌ اور روایت ہی نافع سی کہا تہا مین ساتہہ ابن عمر کی مکہ مین اور آسمان پر تہا ابر پس ڈری صبح ہوجانی سی پس وتر پڑہا ایک رکعت
پہر کہل گیا ابر پس دیکہا یہہ کہ ہی رات پس دوگانہ کیا اوس رکعت کو ساتہہ ایک اور رکعت کی پہر پڑہتی گئی دو دو رکعتین پہر جبکہ خوف کیا صبح ہوجانیکا وتر
پڑہا ایک رکعت نقل کی یہہ مالک نی ✦ **وعن** عَائِشَةَ اَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي جَالِسًا
فَيَقْرَأُ وَهُوَ جَالِسٌ فَاِذَا بَقِيَ مِنْ قِرَاءَتِهٖ قَدْرُ مَا يَكُوْنُ ثَلٰثِيْنَ اَوْ اَرْبَعِيْنَ اٰيَةً قَامَ وَقَرَأَ
وَهُوَ قَائِمٌ ثُمَّ رَكَعَ ثُمَّ سَجَدَ ثُمَّ يَفْعَلُ فِي الرَّكْعَةِ الثَّانِيَةِ مِثْلَ ذٰلِكَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ
اور روایت ہی عائشہ سی کہ تحقیق تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم یعنی اخیر عمر مین نماز پڑہتی بیٹہی ہوئی یعنی رات مین یا دنمین پس پڑہتی قرآن بیٹہی
ہوئی یعنی بسبب قراءۃ طویل کی پس جسوقت کہ باقی رہتا قرآن سی قدر تیس آیت کی یا چالیس آیت کی کہڑی ہوتی اور پڑہتی کہڑی کہڑی پہر رکوع کرتی پہر
سجدہ کرتی پہر کرتی دوسری رکعت مین مانند اسکی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** اسطرح نماز پڑہنی جائز ہی بالاتفاق اور عکس اسکا نہین جائز بیان
اسکا باب السنن مین ہوچکا ہی اور وجہ مناسبت اس حدیث کی ساتہہ باب کے نہین ظاہر ہوتی مگر یہہ کہا جاوی کہ اسمین ذکر کیا شفع کا کہ وہ مقدمہ وتر
کا ہی ✦ **وعن** اُمِّ سَلَمَةَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي بَعْدَ الْوِتْرِ رَكْعَتَيْنِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ
وَزَادَ ابْنُ مَاجَةَ خَفِيْفَتَيْنِ وَهُوَ جَالِسٌ اور روایت ہی ام سلمہ سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تہی پڑہتی پیچہی وتر کی دو رکعتین روایت
کی یہہ ترمذی نی اور زیادہ کیا ابن ماجہ نی پڑہنی دو رکعتین ہلکی بیٹہی ہوئی **ف** شرح اسکی اوپر بیان ہوچکی ✦ **وعن** عَائِشَةَ قَالَتْ
كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُوْتِرُ بِوَاحِدَةٍ ثُمَّ يَرْكَعُ رَكْعَتَيْنِ يَقْرَأُ فِيْهِمَا وَهُوَ جَالِسٌ
فَاِذَا اَرَادَ اَنْ يَرْكَعَ قَامَ فَرَكَعَ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ اور روایت ہی حضرت عائشہ سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پڑہتی وتر
ایک رکعت پہر پڑہتی دو رکعتین پڑہتی اون مین قرآن بیٹہی ہوئی پس جسوقت کہ ارادہ کرتی کہ رکوع کرین کہڑی ہوتی پہر رکوع کرتی روایت کی یہہ
ابن ماجہ نی **ف** کہا ابن حجر نی کہ نہین منافی ہی یہہ پہلی حدیث کی اسلیئی کہ کبہی پڑہتی تہی اون کو بیٹہی ہوئی بعضی کہڑی ہونیکی اور کبہی

اتہی ہو جاتی وقت ارادہ رکوع کی ہی ۔ وَعَنْ ثَوْبَانَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ هٰذَا السَّهَرَ جُهْدٌ
وَثِقَلٌ فَإِذَا أَوْتَرَ أَحَدُكُمْ فَلْيَرْكَعْ رَكْعَتَيْنِ فَإِنْ قَامَ مِنَ اللَّيْلِ وَإِلَّا كَانَتَا لَهُ رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ
اور روایت ہی ثوبان سی کہ اونہون نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرمایا تحقیق یہہ بیداری رات کی مشکل اور بھاری ہی پس جب وتر پڑہی ایک تمہارا یعنی
پہلی سونی کی یا تو خلاف افضل کی یا واسطی عدم اعتماد ہونی کی ساتہہ جاگنی کی آخر رات کو پس چاہیی کہ پڑہی دو رکعتین پس اگر اوٹھا رات کو نماز تہجد کیلیی تو بہتر
اور اگر نہ اوٹہا تو ہونگی یہہ دو رکعتین واسطی اوسکی یعنی حاصل ثواب نماز تہجد کا اوسکی لیی حاصل ہو جاتا ہی ان سی روایت کی یہہ ترمذی اور دارمی نی ۔
وَعَنْ أَبِي أُمَامَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّيهِمَا بَعْدَ الْوِتْرِ وَهُوَ جَالِسٌ
يَقْرَأُ فِيهِمَا إِذَا زُلْزِلَتْ وَقُلْ يَا أَيُّهَا الْكَافِرُونَ رَوَاهُ أَحْمَدُ اور روایت ہی ابی امامہ سی تحقیق نبی صلی اللہ
علیہ وسلم تہی پڑہتی دو رکعتین پیچھی وتر کی بیٹہی ہوئی پڑہتی اون مین اذا زلزلت و قل یا ایہا الکافرون روایت کی یہہ احمد نی

## باب القنوت

باب ہی بیچ بیان قنوت کی **ف** قنوت کی کئی معنی آئی ہین طاعت کو بہی کہتی ہین و خشوع کو بہی اور قیام نماز کو بہی اور دعا کو بہی اور اس جگہہ
مراد دعا مخصوص ہی پس شافعیہ کی نزدیک دعا قنوت اللہم اہدنی آخر تک ہی جو کہ اوپر مذکور ہوئی اور ہماری نزدیک اللہم انا نستعینک ہی کہ ثابت کیا
ہی وسکو ہماری علماء نی ساتہہ طرق صحیحہ کی طبرانی وغیرہ سی اور شیخ ابن ہمام اور ابو داؤد سی لائی ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جبکہ بد دعا کرتی تہی مضر
پر آئی اونکی پاس جبرئیل اور اشارہ کیا ساتہہ سکوت کی کیا اور کہا ای محمد خدا تعالی نی تجکو برا کہنیوالا اور لعنت کرنیوالا نہین پیدا کیا ہی تجکو واسطی رحمت
عالمین کی بہیجا ہی پہر پڑہی یہہ آیت لیس لک من الامر شیء یعنی نہین تجکو کچہہ دخل بیچ مین بعد ازان جبرئیل نی سکہائی یہہ دعا اللہم انا نستعینک
آخر تک و شیخ جلال الدین سیوطی بہی سکو کتاب عمل الیوم واللیلہ مین لائی ہین ساتہہ اختلاف بعض لفظونکی شرح ہدایہ

## الفصل الاول

فصل پہلی عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا أَرَادَ أَنْ يَدْعُوَ عَلَى أَحَدٍ
أَوْ يَدْعُوَ لِأَحَدٍ قَنَتَ بَعْدَ الرُّكُوعِ فَرُبَّمَا قَالَ إِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ اللّٰهُمَّ أَنْجِ
الْوَلِيدَ بْنَ الْوَلِيدِ وَسَلَمَةَ بْنَ هِشَامٍ وَعَيَّاشَ بْنَ أَبِي رَبِيعَةَ اللّٰهُمَّ اشْدُدْ وَطْأَتَكَ عَلَى مُضَرَ
وَاجْعَلْهَا سِنِينَ كَسِنِي يُوسُفَ يَجْهَرُ بِذٰلِكَ وَكَانَ يَقُولُ فِي بَعْضِ صَلَاتِهِ اللّٰهُمَّ
الْعَنْ فُلَانًا وَفُلَانًا لِأَحْيَاءٍ مِنَ الْعَرَبِ حَتّٰى أَنْزَلَ اللّٰهُ لَيْسَ لَكَ مِنَ الْأَمْرِ
شَيْءٌ الْآيَةَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم تہی جسوقت
ارادہ کرتی یہہ کہ بد دعا کرین کسیکو یا دعا دین کسیکو تو قنوت پڑہتی پیچہی رکوع کی پس بعضی وقت کہتی جسوقت کہ کہہ چکتی سمع اللہ لمن حمدہ
ربنا لک الحمد یا الہی نجات دی ولید بن ولید کو اور سلمہ بن ہشام کو اور عیاش بن ابی ربیعہ کو یا الہی سخت کر عذاب اپنا قوم مضر پر اور کر تو
اوس عذاب کو قحط مانند قحط یوسف کی یعنی کر عذاب اپنا اونپر اسطرح کہ مسلط کر اونپر بڑا قحط سات برس کا جیسا کہ حضرت یوسف علیہ السلام کیوقت
مین بیچ مصر کی ہوا تہا پکار کر کہتی یہہ اور تہی کہتی بیچ بعضی نمازونکی یا الہی لعنت کر فلانیکو اور فلانیکو کہتی تہی یہہ واسطی قبائل عرب کے کہ کافر تہی یہانتک
کہ اوتارا اللہ نی یہہ آیت نہین واسطی تیری امر سی کچہہ آخر تک روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** بعضی صحابی کہ گرفتار عذاب کی تہی کفار کی قید مین اونکی
نجات کیلیی حضرت دعا کرتی تہی و بعضی کفار قبائل عرب کیلیی بد دعا کرتی چنانچہ ولید بن ولید قریشی مخزومی بہائی خالد بن ولید کی کہ روز بدر کی
کافر تہی اونکو عبد اللہ بن جحش نی قید کیا پس آئی بہائی اونکی خالد اور ہشام اور فدیہ دیا چار ہزار درہم اور چہڑا کر مکی کو لیگئی وہان جاکر ولید مسلمان

ہوئی لوگون نے کہا کہ مسلمانون مین تہا تو پہلے فدیہ کی کیون نہ مسلمان ہوا تا مال بہی ہاتہہ لگتا اور اسلام بہی کہا خوش نہ آیا مجہی کہ لوگ کہین قید
پر صبر نکیا اور اسلام بے صبری سے لایا پس بہائیون نے اوسکو قید کیا اور ایذا دیتے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم دعا کرتے تہی انکی نجات کی لیے پس وہ بہاگی
انکی ہاتہہ سی اور حضرت پاس حاضر ہوئی اور سلمہ بن ہشام بہائی ابوجہل کی قدیم الاسلام تہی انکو بہی کافرون نے مکہ مین قید کیا تہا اور عذاب دیتے تہے
وہ بہی انکی ہاتہہ سی بہاگ کر حضرت پاس حاضر ہوئی اور عیاش بن ابی ربیعہ بہی بہائی تہی ابوجہل کی اخیافی یعنی مان کیطرف سی اور قدیم الاسلام تہے پہلے
ہجرت سی مسلمان ہوکر حبشہ مین ہجرۃ کرگئی پہر مدینہ مین آئی بعد ہجرۃ کی پس ابوجہل مدینہ مین آیا اور کہا کہ تیری مان نے قسم کہائی ہی کہ سایہ مین
نہین بیٹہیگی جب تک تجہے دیکہیگی نہین پس عیاش مان کی محبت سی اوسکی ساتہہ مکہ مین آئی ابوجہل نے اوسکو باندہا اور بند کیا پس بہاگی اور مدینہ مین
آئی آخر کو تبوک مین شہید ہوئی یہہ مثال اسکی تہی کہ حضرت قنوت مین مومنون کی لیے دعا کرتی تہی اور بددعا کی مثال یہہ ہی اللہم اشدد آخر تک اور
حضرت کی بددعا سے اہل مکہ سات برس تک گرفتار قحط مین رہی کہ ہڈیان مردار کی کہاتی تہی اور حاصل آیت کا یہہ ہی کہ حضرت کو بددعا کرنی سی اللہ تعالے
نے منع فرمایا چنانچہ تفصیل اسکی اوپر بیان ہوچکی ہی اور کہا طیبی نے کہ جب اوترے کوئی حادثہ مانند آنی دشمن کے یا قحط کی یا وبا کی یا پیاس کے
یا ضرر ظاہر کی مسلمانون مین اور مانند انکی قنوت پڑہین لوگ تمام نمازون فرض مین انتہی اور یہہ حنفیون کی نزدیک بہی جائز ہی وقت اوترنی
حادثہ کی ع ۲ ✦ وَعَنْ عَاصِمٍ الْاَحْوَلِ قَالَ سَاَلْتُ اَنَسَ بْنَ مَالِكٍ عَنِ الْقُنُوْتِ فِي الصَّلٰوةِ كَانَ قَبْلَ الرُّكُوْعِ
اَوْ بَعْدَهٗ قَالَ قَبْلَهٗ اِنَّمَا قَنَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعْدَ الرُّكُوْعِ شَهْرًا اِنَّهٗ كَانَ بَعَثَ
اُنَاسًا يُقَالُ لَهُمُ الْقُرَّاءُ سَبْعُوْنَ رَجُلًا فَاُصِيْبُوْا فَقَنَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعْدَ
الرُّكُوْعِ شَهْرًا يَدْعُوْ عَلَيْهِمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی عاصم احول سی کہا پوچہا مین
انس بن مالک سی حال قنوت کا نماز مین کہ پہلے رکوع کی تہی یا بعد رکوع کی کہا پہلے رکوع کی نہین قنوت پڑہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پیچہے رکوع کی
یعنی صبح مین یا سب نمازون مین مگر مہینا بہر تحقیق بہیجی تہی حضرت نے کتنی لوگ کہا جاتا تہا انکو قرا کہ ستر شخص تہے پس شہید کئی گئی پس سبب اسکی قنوت پڑہی
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پیچہے رکوع کی مہینا بہر بددعا کرتی تہی اوپر قتل کرنیوالون قرا کی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے ف حال قنوت کا
نماز میں یعنی صبح کی نماز میں یا وتر مین یا سب نمازون وقت ہونی حادثہ کی اور یہہ حدیث دلالت کرتی ہی اسپر کہ پڑہنا قنوت کا بعد رکوع کی منسوخ
ہوا ہی مذہب ہے ابوحنیفہ رح کا اور بہیجی تہی یعنی طرف بعضی قبیلون کے واسطی تعلیم قرآن کے اور احکام ایمان کے کتنی آدمی کہ کہا جاتا تہا انکو قرا بسبب پڑہنے
اور یاد کرنی قرآن کے کہ ستر شخص تہے اہل صفہ سی غریب زاہد کہ رہتے تہی صفہ مسجد مین و سیکہتی تہی قرآن و علم اور باوجود اسکی تہی مدد کار مسلمانو کے
بسبب کمال شجاعت کے جب اوترتا اونپر حادثہ اور بعضی لکڑیان لا کر بیچتے تہی دن کو اور خریدتے ساتہہ اوسکی طعام فقراء اہل صفہ کی واسطے اور پڑہتی
قرآن کا بہی انکو بہیجا تہا حضرت نے طرف اہل نجد کی تاکہ دعوۃ کرین انکو طرف اسلام کی اور پڑہین اونپر قرآن پس جب اوترے وہ بیر معونہ پر کہ وہ ایک
موضع ہی درمیان مکہ اور عسفان کی قتل کیا انکو عامر بن طفیل اور رعل اور ذکوان اور قارہ نے کہ نہ نجات پائی ایکنی اونمین سی مگر کعب بن زید انصاری
نے سو بہی اسطرح کہ ایک رمق اونمین باقی تہی اور اونہون نے گمان کیا کہ مرگئی پس وہ جیتی رہی یہانتک کہ دن خندق کی شہید ہوئی اور اونمین
سے ایک عامر بن فہیرہ تہی کہ نہ پایا گیا بدن اونکا انکو ملائکہ نے دفن کردیا پس اون پر حضرت نے بہت غم کیا انس کہتی تہی کہ ہمنی نہین دیکہا حضرت
کو کہ غمگین ہوئی ہون کسی کی لیے مانند غمگین ہونیکی اونپر اور حضرت اونکی قاتلون پر قنوت مین بددعا کرتی رہی مہینے بہر تک اور یہہ واقعہ سنہ
چار ہجری مین پیش ہوا ع ۲ ✦ الفصل الثانی فصل دوسری ✦ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَنَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

صلی اللہ علیہ وسلم شہرًا متتابعًا فی الظہر والعصر والمغرب والعشاء والصلوٰۃ الصبح اذا قال سمع اللہ لمن حمدہ
من الرکعۃ الاخرۃ یدعو علی احیاء من بنی سلیم علی رعل وذکوان وعصیۃ ویؤمن من
خلفہ رواہ ابوداؤد ۔ اور روایت ہے ابن عباس سے کہا قنوت پڑہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مہینا بہر متصل یعنے ہر روز بیچ
ظہر کے اور عصر کی اور مغرب کی اور عشا کی اور نماز صبح کی جس وقت کہ کہہ چکتے لفظ سمع اللہ لمن حمدہ کا آخر کی رکعت میں بددعا کرتے اوپر کتنے قبیلوں کے
بنی سلیم سے رعل پر اور ذکوان پر اور عصیہ پر اور آمین کہتے جو پیچہے ہوتے انکے یعنی مقتدی روایت کی یہہ ابوداؤد نے **ف** یہہ حدیث دلالت کرتی
ہے اسپر کہ قنوت فرضوں میں نہیں ہے ہر اوقات میں بلکہ جب پڑتی مسلمانوں پر حادثہ قسم قحط یا غلبہ دشمن وغیر ذلک سے تو پڑہے ۔ع + **وعن**
انس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قنت شہرًا ثم ترکہ رواہ ابوداؤد والنسائی اور روایت ہے انس سے
کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے قنوت پڑہی مہینا بہر یعنی بعد رکوع کے پہر چہوڑ دیا اوسکو یعنی فرضوں میں بالکل پڑہنی چہوڑ دی یا بعد رکوع کے پڑہنی چہوڑ دی
روایت کی یہہ ابوداؤد اور نسائی نے **ف** اکثر اہل علم اسی پر ہیں کہ نہیں ہے قنوت نماز صبح میں اور نہ اور نمازوں میں سوای ترک کی سند اونکی یہہ
حدیث ہے اور اور حدیثیں بہت ہیں کہ دلالت کرتی ہیں ترک قنوت پر چنانچہ مرقات میں تفصیل اسکی ہے جو چاہے دیکہہ لے اور مالک اور شافعیہ کہتے ہیں
کہ قنوت پڑہے نماز صبح میں ہمیشہ اور سب نمازوں میں پڑہے اگر واقع ہو کوئی حادثہ ۔ع + **وعن** ابی مالک الاشجعی قال قلت
لابی یا ابت انک قد صلیت خلف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وابی بکر وعمر وعثمان وعلی
ہہنا بالکوفۃ نحوًا من خمس سنین اکانوا یقنتون قال ای بنی محدث رواہ الترمذی
والنسائی وابن ماجۃ اور روایت ہے ابی مالک اشجعی سے کہ کہا میں نے واسطے باپ اپنے کے اے باپ میرے تحقیق پڑہی تو نے نماز پیچہے
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے اور ابوبکرؓ اور عمرؓ اور عثمانؓ کے اور علیؓ کے پیچہے اس جگہہ یعنی کوفہ میں قریب پانچ برس کے کیا تہے وہ قنوت پڑہتے کہا اے
بیٹے میرے قنوت بدعت ہے روایت کی یہہ ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ نے **ف** یعنی ابومالک نے اپنے باپ سے پوچہا کہ کیا حضرت اور خلفاء اربعہ
قنوت پڑہتے تہے صبح کی نماز میں اور اور نمازوں میں جیسے کہ اب بعض آدمی پڑہتے ہیں تو انہوں نے کہا اے بیٹے میرے یہہ جو لوگ پڑہتے ہیں اور مواظبت
اسپر کرتے ہیں بدعت ہے اور حضرتؐ نے اوسکو پڑہا نہ تہا سوا ایک مہینے کے بعد ازان ترک کیا جیسے کہ اوپر گذرا یہہ حدیث دلیل ہے امام ابوحنیفہ کی اور شافعی
کہتے ہیں کہ روایتیں قنوت پڑہنے کی سب ضعیف ہیں لیکن ملا علی قاری نے خوب خوب جواب لیے ہیں اور خلفاء اربعہ سے کثیر روایتیں اسیطرح کے نقل کی
ہیں جو چاہے اونکی شرحیں اس مقام کو دیکہہ لے ۔ع + **الفصل الثالث** فصل تیسری **عن** الحسن ان عمر بن الخطاب
جمع الناس علی ابی بن کعب فکان یصلی لہم عشرین لیلۃ ولا یقنت بہم الا فی النصف
الباقی فاذا کانت العشر الاواخر تخلف فصلی فی بیتہ فکانوا یقولون ابق ابی رواہ ابوداؤد وسئل
انس بن مالک عن القنوت فقال قنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بعد الرکوع وفی روایۃ قبل
الرکوع وبعدہ رواہ ابن ماجۃ ۔ روایت ہے حسن بصری سے یہہ کہ عمر بن خطاب نے جمع کیا لوگوں کو ابی بن کعب پر پس تہے ابی نماز پڑہاتے انکو
بیس راتوں کو اور نہ قنوت پڑہتے وتر میں ساتہ انکی مگر بیچ آدہے اخیر رمضان کی پس جبکہ ہوتا دہا آخر کا پیچہے رہتے ابی پس پڑہتے نماز یعنی تراویح اپنے گہر
میں پس کہتے لوگ بہاگ گئے ابی روایت کی یہہ ابوداؤد نے اور پوچہے گئے انس بن مالک پڑہنی قنوت کی سے پس کہا قنوت پڑہی رسول خدا صلی
اللہ علیہ وسلم نے پیچہے رکوع کی اور ایک روایت میں ہے کہ قنوت پڑہی پہلی رکوع کی اور پیچہے اوسکی روایت کی یہہ ابن ماجہ نے **ف** ح

کیا لوگوں نکو ابی پر کہ حفظ کیا تہا اونہوں نے تمام قرآن حضرت کی زمانہ میں اور بڑی قاری تہی کہ سید القرا کہلاتی تہی یعنی رمضان میں اونکو فرمایا تراویح میں امام ہووین لوگونکی اور لوگ اونکا اقتدا کریں اور یہہ دونوں حدیثیں حسن بصری کی دلیل ہیں شافعیہ کی لیے پہلی دلیل ہی سیر کہ قنوت نصف اخیر رمضان میں پڑہی اور مشایخ ہماری کہتی ہیں کہ حدیثیں قنوت پڑہنے کی وتر میں مطلق یعنی بغیر تخصیص رمضان کی بہت آئی ہیں پس عمل اونپر اولی اور ارجح ہوگا اور وتر ہمیشہ پڑہی جاتی ہیں مخصوص ساتہہ رمضان کی نہیں پس قنوت بہی ہمیشہ پڑہنی چاہیی اور دوسری حدیث دلیل ہی اوپر ہونی قنوت کی بعد رکوع کی پس اوسکا جواب ہماری علما یہہ دیتی ہیں کہ حدیثیں بیچ قنوت پڑہنی کی پہلی رکوع کی بہت آئی ہیں اور عمل صحابہ کا بہی موافق اوسکی نقل کیا گیا ہی اور جو کہ بعد رکوع کی آئی ہیں تعداد اونکی تہوڑی ہیں نہ ہمیشہ کذا ذکر الشیخ رح اور ملا علی قاری رح نے لکہا ہی کہ قنوت پڑہنا ابی کا شاید مقید تہا ساتہہ بددعا کرنیکی کفار پر اسلیی کہ ساتہہ سند صحیح کے حضرت عمر رض سی آیا ہی کہ سنت ہی جبکہ آدہا رمضان گذر چکی یہہ کہ لعنت کری کافروں پر وتر میں اور لوگوں نے مشابہت دی بدگمان ساتہہ غلام بہاگنی والی کی واسطی مکروہ جاننی اس فعل کی اونسی اور شاید کہ ابی بسبب علت کی گہر میں نماز پڑہتی تہی اور عذر یہہ تہا کہ اخیر دہی میں وہ خلوت اختیار کرتی تہی تاکہ حاصل ہووی کمال خلوت میں جو کہ نہ حاصل ہوتا تہا جلوۃ میں اور قنوت پڑہی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بعد رکوع کی کہا ابن ہمام نے کہ مراد اس سی یہہ ہے کہ تہا یہہ ایک مہینہ فقط یعنی صبح میں ساتہہ دلیل اوس حدیث کی کہ صحیحین میں ہے عاصم احول سی چنانچہ اوپر گذر چکی اور ایک روایت میں پہلی رکوع کی یعنی وتر میں اور بعد اوسکی یعنی صبح میں وقت قنوت حادثہ کی اسی سے حاصل ہوجاتی ہی تطبیق حدیثوں میں واللہ اعلم

## باب قیام شہر رمضان

باب ہی بیچ بیان قیام کرنی کی مہینی رمضان میں **ف** قیام سی مراد ہی جاگتی رہنا راتوں کو عبادۃ کی لیے یعنی نماز تراویح اور تلاوت قرآن وغیرہما کی لیے ۔

**الفصل الاول** فصل پہلی **عن** زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اتَّخَذَ حُجْرَةً فِي الْمَسْجِدِ مِنْ حَصِيْرٍ فَصَلّٰى فِيْهَا لَيَالِيَ حَتّٰى اجْتَمَعَ عَلَيْهِ نَاسٌ ثُمَّ فَقَدُوْا صَوْتَهٗ لَيْلَةً وَظَنُّوْا اَنَّهٗ قَدْ نَامَ فَجَعَلَ بَعْضُهُمْ يَتَنَحْنَحُ لِيَخْرُجَ اِلَيْهِمْ فَقَالَ مَا زَالَ بِكُمُ الَّذِيْ رَاَيْتُ مِنْ صَنِيْعِكُمْ حَتّٰى خَشِيْتُ اَنْ يُّكْتَبَ عَلَيْكُمْ وَلَوْ كُتِبَ عَلَيْكُمْ مَا قُمْتُمْ بِهٖ فَصَلُّوْا اَيُّهَا النَّاسُ فِيْ بُيُوْتِكُمْ فَاِنَّ اَفْضَلَ صَلٰوةِ الْمَرْءِ فِيْ بَيْتِهٖ اِلَّا الصَّلٰوةَ الْمَكْتُوْبَةَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ روایت ہی زید بن ثابت رض سی کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بنایا حجرہ مسجد میں بوریی کا پس نماز پڑہی اوسمیں یعنی نوافل سوای تراویح کی کئی راتیں یعنی رمضان میں یہاں تک کہ جمع ہوی حضرت کی پاس لوگ یعنی ایسی تہی حضرت نکلتی حجرہ سی اور نماز پڑہتی جماعت سے فرائض و تراویح یہاں تک کہ جمع ہوی یعنی بہت لوگ پہر نہ پائی آواز یعنی آہٹ حضرت کی ایک رات بسبب اسکے کہ داخل ہوے حجرہ میں بعد پڑہنی فرضوں کے اور نہ نکلی طرف اونکی بعد تہوڑی دیر کی جیسیکہ عادت اونکی تہی اور گمان کیا لوگوں نے کہ تحقیق حضرت سو رہی پہر شروع کیا بعض اونکی نے کہنکارنا تاکہ نکلیں حضرت طرف اونکی یعنی نماز تراویح کی لیے جیسیکہ نکلتی تہی راتوں گذشتہ میں پس فرمایا حضرت نے یعنی حجرہ میں سی باہر نکلی اور فرمایا کہ ہمیشہ رہی ساتہہ تمہاری وہ چیز کہ دیکہی میں کام تمہاری سی یعنی شدت حرص کی اوپر پڑہنی نماز تراویح کی جماعت سی یہاں تک کہ خوف کیا میں یہہ کہ فرض کیجاوی یعنی اگر میں ہمیشہ پڑہتا تراویح کو جماعت سی تو فرض کیجاتی تمپر اور اگر فرض کیجاتی تمپر تو نہ پڑہ سکتی اوسکو پس پڑہو نماز ای آدمیو اپنی گہروں میں اسلیی کہ تحقیق بہتر نماز آدمی کی نماز اوسکی ہی گہر اوسکی میں سوای فرض کے کہ وہ جماعت سے مسجد میں افضل ہی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے **ف** حضرت نے مسجد نبوی میں حجرہ بوریی کا اعتکاف کی لیے بنایا تہا اس سے معلوم ہوا

اور بنا نا حجرہ کا مسجد میں بوریے کا یا مانند اوسکے کا لیکن شرط یہہ ہی کہ نمازیونکی جگہہ زیادہ حاجت نہی سے والا حرام ہی اسلیے کہ زیادہ روکنی میں تنگی ہوگی مسلمانون پر لیکن وہ جگہہ ایسی ہو کہ احتیاج رکہتی ہون وہ سب لوگ اگرچہ کبہی کبہی ہو اور حرج جانتا ہی قرینہ سے کہ اگر لوگ بہت ہی ہونگی مسجد مین تو نہین محتاج ہونگی اوس جگہہ کے گہیر نے سے لیکن نہین حرام اور یہہ تفصیل خوب ہی دلالت کرتی ہی اسپر کہ حرام ہی تنگی کرنی لوگون پر بیچ مسجد حرام کی ایام حج مین اور اسمین بیان ہی مہربانی حضرت کا امت پر اور دلیل ہی اسپر کہ تراویح جماعت سے سنت ہی اور نفل نماز پڑہو گہرون مین کیونکہ بعید ہی ریا سے یہہ امر استحباب کی لیے ہی اور اسلیے کہ بہترین نماز آدمی کی نماز اوسکی ہی گہر اوسکی مین یہہ حکم عام ہی سب نفل اور سنتون کے لیے مگر وہ نوافل کہ شعار اسلام سے ہین مانند کسوف و استسقا اور عیدیں کہ وہ مسجد ہی مین افضل ہین اور ظاہر یہہ ہی کہ کعبہ اور مسجد نبوی مستثنیٰ مین اسطرح مسافرون کی اسلیے کہ اونکو یہہ کہان میسر ہی پس غنیمت جانین نماز اون مین قیاس کیا مینے اسکو اسپر کہ کہا ہی ائمہ ہمارے نے کہ طواف مسافرون کو افضل ہی نماز نفل سے واللہ اعلم ۱۲ ع وعن اَبِی هُرَيْرَةَ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُرَغِّبُ فِي قِيَامِ رَمَضَانَ مِنْ غَيْرِ اَنْ يَأْمُرَهُمْ فِيهِ بِعَزِيمَةٍ فَيَقُولُ مَنْ قَامَ رَمَضَانَ اِيمَانًا وَّاحْتِسَابًا غُفِرَ لَهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهِ فَتُوُفِّيَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالْاَمْرُ عَلَى ذٰلِكَ ثُمَّ كَانَ الْاَمْرُ عَلَى ذٰلِكَ فِي خِلَافَةِ اَبِي بَكْرٍ وَصَدْرًا مِنْ خِلَافَةِ عُمَرَ عَلَى ذٰلِكَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم رغبت دلاتی بیچ قیام رمضان کی یعنی تراویح کی بدون اسکی کہ حکم کرین صحابہ کو قیام رمضان مین ساتہہ تاکید کی پس فرماتی جو شخص کہ قیام کری رمضان کا ساتہہ اعتقاد صحیح کی اور واسطی طلب ثواب کے لینے نہ واسطی دکہانی سنانی کی بخشی جاتی ہین واسطی اوسکی وہ گناہ صغیرہ کہ پہلی کیے ہین پس وفات کیے گئی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور امر اسی طرح پر تہا یعنی جو کوئی چاہتا واسطی ثواب کی لیطور خود پڑہتا جماعت مقرر نہ تہی پہر امر اسی طرح پر تہا بیچ خلافت ابی بکر کی اور تہا اول ابتداء خلافت حضرت عمر کی بیچ اسیطرح یعنی پہر اونہون نی حکم جماعت کا کیا روایت کی یہہ مسلم نی **ف** جو شخص کہ قیام کری یعنی شب بیداری کری رمضان مین ساتہہ عبادت کی یا مراد یہہ ہی کہ تراویح پڑہی ساتہہ اعتقاد صحیح کی یعنی اللہ تعالیٰ پر ایمان رکہتا ہو اور سچ جانتا ہو کہ قیام رمضان کا باعث نزدیکی اللہ تعالیٰ کا ہی ۱۲ ع وعن جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَضَى اَحَدُكُمُ الصَّلٰوةَ فِي مَسْجِدِهِ فَلْيَجْعَلْ لِبَيْتِهِ نَصِيبًا مِنْ صَلٰوتِهِ فَاِنَّ اللّٰهَ جَاعِلٌ فِي بَيْتِهِ مِنْ صَلٰوتِهِ خَيْرًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی جابر سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جس وقت کہ پڑہی ایک تمہارا نماز اپنی مسجد مین پس چاہیے کہ ٹہیراوی گہر اپنی کی لیے حصہ نماز اپنی سے یعنی نفل اور سنتین بلکہ فرض بہی گہر مین پڑہی پس تحقیق اللہ تعالیٰ کرنا ہی بیچ گہر اوسکی سبب نماز اوسکی بہلائی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** بہلائی یعنی توفیق نیک بنا ہی گہر والون کو اور برکت دیتا ہے اون کی رزق اور عمرون مین اور تراویح اس سے مستثنیٰ ہی بالاتفاق اسلیے کہ ثابت ہوا ہی پڑہنا اوسکا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے مسجد مین اور اجماع ہوا ہی صحابہ کا اوسپر اور اس حدیث کو اس باب مین جو لائی گویا اشارہ ہی اسپر کہ رمضان مین بہی کچہہ نماز گہر مین پڑہنی چاہیے ۱۲ ع ح

## الفصل الثانی

فصل دوسری عن اَبِي ذَرٍّ قَالَ صُمْنَا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمْ يَقُمْ بِنَا شَيْئًا مِنَ الشَّهْرِ حَتّٰى بَقِيَ سَبْعٌ فَقَامَ بِنَا حَتّٰى ذَهَبَ ثُلُثُ اللَّيْلِ فَلَمَّا كَانَتِ السَّادِسَةُ لَمْ يَقُمْ بِنَا فَلَمَّا كَانَتِ الْخَامِسَةُ قَامَ بِنَا حَتّٰى ذَهَبَ شَطْرُ اللَّيْلِ فَقُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ لَوْ نَفَّلْتَنَا

قِیَامَ هٰذِهِ اللَّیْلَةِ فَقَالَ اِنَّ الرَّجُلَ اِذَا صَلّٰی مَعَ الْاِمَامِ حَتّٰی یَنْصَرِفَ حُسِبَ لَهٗ قِیَامُ لَیْلَةٍ فَلَمَّا کَانَتِ الرَّابِعَةُ لَمْ یَقُمْ بِنَا حَتّٰی بَقِیَ ثُلُثُ اللَّیْلِ فَلَمَّا کَانَتِ الثَّالِثَةُ جَمَعَ اَهْلَهٗ وَنِسَاءَهٗ وَالنَّاسَ فَقَامَ بِنَا حَتّٰی خَشِیْنَا اَنْ یَفُوْتَنَا الْفَلَاحُ قُلْتُ وَمَا الْفَلَاحُ قَالَ السُّحُوْرُ ثُمَّ لَمْ یَقُمْ بِنَا بَقِیَّةَ الشَّهْرِ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَالنَّسَائِیُّ وَرَوَی ابْنُ مَاجَةَ نَحْوَهٗ اِلَّا اَنَّ التِّرْمِذِیَّ لَمْ یَذْکُرْ ثُمَّ لَمْ یَقُمْ بِنَا بَقِیَّةَ الشَّهْرِ روایت ہی ابی ذر سی کہا روزی رکہی ہمنی ساتہہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی یعنی رمضان مین پس قیام کیا ساتہہ ہماری کچہہ مہینی سی یعنی راتون کو ہماری ساتہہ نماز پڑہی سوای فرض کی یہان تک کہ باقی رہین سات راتین پس قیام کیا ساتہہ ہماری یعنی تئیسوین رات مین یہان تک کہ گئی تہائی رات پس جبکہ باقی رہین چہہ راتین یعنی چوبیسوین رات ہوئی نہ قیام کیا ساتہہ ہماری پس جبکہ رہین پانچ راتین یعنی پچیسوین رات ہوئی قیام کیا ساتہہ ہماری یہان تک کہ گئی آدہی رات پس کہا مینی یا رسول اللہ کاشکی زیادہ کرتی ہماری لیی قیام اس رات کا یعنی اگر قیام آدہی رات سی زیادہ کرتی تو بہتر تہا پس فرمایا تحقیق آدمی جسوقت کہ پڑہتا ہی نماز یعنی فرض ساتہہ امام کی یہان تک کہ فارغ ہوتا ہی امام گنا جاتا ہی اوسکی لیی قیام رات کا یعنی حاصل ہوتا ہی وسکی لیی ثواب قیام رات کا بسبب پڑہنی عشا اور فجر کی جماعت سی پس پڑہنا نوافل کا جہی تک خوب ہی کہ جب تک دل چاہی پس جبکہ رہین چار راتین یعنی چہبیسوین رات ہوئی نہ قیام کیا ساتہہ ہماری یہان تک کہ باقی رہی تہائی رات پس جبکہ رہین تین راتین یعنی ستائیسوین رات ہوئی جمع کیا حضرت نی اہل بیت کو اور عورتون اپنی کو اور لوگون کو پس قیام کیا ساتہہ ہماری یہان تک کہ ڈری ہم کہ فوت ہو ہمسی فلاح کہا راوی نی کہا مینی کیا ہی فلاح کہا ابوذر نی کہا سحر کا پہر نہ قیام کیا ساتہہ ہماری باقی مہینی مین یعنی اٹہائیسوین و انتیسوین شب روایت کی یہہ ابوداود اور ترمذی اور نسائی نی اور روایت کی ابن ماجہ نی مانند اسکی مگر یہہ کہ ترمذی نی نہین ذکر کیا پہر نہ قیام کیا ساتہہ ہماری باقی مہینی مین **ف** یہان تک کہ باقی رہین سات راتین اور گذر گئین بائیس راتین کہا طیبی نی کہ اسمین حساب باعتبار تیقن کی ہی یعنی انتیس دن کا مہینا یقینی ہی وسی پر حساب لگایا ہی جیسا کہ اثنا ترجمہ مین لفظ یعنی کر اشارہ کیا گیا اور سحر کو فلاح اسلیی کہا کہ اوس سی قوۃ ہوتی ہی روزہ رکہنی کی کہ وہ سبب فلاح کا ہی اور تفاوت قیام کا ان راتون مین باعتبار تفاوت فضیلت کی ہو یعنی بعضی راتون کی فضیلت کم تہی کم قیام کیا اور بعضی کی فضیلت زیادہ تہی اون مین قیام موافق اوسکی زیادہ کیا حتی کہ ستائیسوین شب تمام رات قیام کیا کہ اکثرون کی نزدیک لیلۃ القدر وہی ہی اسی لیی لوگون کو بہی جمع کیا ۱۲ ع ۱۲ ح ۱۲ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ فَقَدْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَیْلَةً فَاِذَا هُوَ بِالْبَقِیْعِ فَقَالَ اَکُنْتِ تَخَافِیْنَ اَنْ یَّحِیْفَ اللّٰهُ عَلَیْکِ وَرَسُوْلُهٗ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّیْ ظَنَنْتُ اَنَّکَ اَتَیْتَ بَعْضَ نِسَائِکَ فَقَالَ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی یَنْزِلُ لَیْلَةَ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ اِلَی السَّمَاءِ الدُّنْیَا فَیَغْفِرُ لِاَکْثَرَ مِنْ عَدَدِ شَعْرِ غَنَمِ کَلْبٍ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَزَادَ رَزِیْنٌ مِمَّنِ اسْتَحَقَّ النَّارَ وَقَالَ التِّرْمِذِیُّ سَمِعْتُ مُحَمَّدًا یَعْنِی الْبُخَارِیَّ یُضَعِّفُ هٰذَا الْحَدِیْثَ اور روایت ہی عائشہ سی کہا نہ پایا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک رات بچہونی پر یعنی اپنی نوبت کی دن نہ پایا تو ناگہان دیکہا مینی کہ وہ بقیع مین تہی پس فرمایا حضرت نی کیا تہی تو ڈرتی یہہ کہ ظلم کری اللہ تجہپر اور رسول اوسکا کہا مینی یا رسول اللہ تحقیق گمان کیا تہا مینی یہہ کہ تم گئی ہو بعضی عورتون اپنی کی پاس پس فرمایا حضرت نی کہ تحقیق اللہ تعالی نزول فرماتا ہی رات درمیان شعبان کی مین یعنی پندرہوین شب شعبان کی بیچ طرف آسمان دنیا کی یعنی اول آسمان پر پس بخشتا ہی

گناہ زیادہ گنتی بالوں ریوڑ بنی کلب کے سی روایت کی یہہ ترمذی اور ابن ماجہ نی اور زیادہ کیا رزین نی کہ بخشتا ہی ان لوگوں کو کہ مستحق ہوچکی ہیں آگ کی یعنی مومنوں میں سی اور کہا ترمذی نی کہ سنا میں محمد یعنی بخاری کو کہ ضعیف کہتی تہی اس حدیث کو **ف** بقیع نام مقبرہ کا ہی مدینہ منورہ میں اور مفصل اس حدیث میں یہیں گذر چکا ہی اور روایت میں یا ہی کہ حضرت عائشہ کہتی ہیں کہ جب پایا میں حضرت کو تو میں پاندہی میں اپنی پکڑی اپنی اور نکلی میں ڈہونڈہتی ہوئی نقش قدم حضرت کے پس کہاں وہ سجدہ کر رہی تہی بقیع میں پس دراز کیا سجدہ یہاں تک کہ گمان کیا میں کہ حضرت نی وفات پائی پس جب سلام پہیرا التفات کیا طرف میری اور فرمایا کیا تہی تو ڈرتی یہہ کہ ظلم کری اللہ تجہہ اور رسول اوسکا یعنی تو نی یہہ جانا کہ میں تیری باری میں کسی اور پاس گیا اور اس جملہ میں ذکر اللہ کا زینت اور حسن کلام کی لیے ہی اب آگی اوسکا حاصل حضرت عائشہ کی جواب کا یہہ ہے کہ نہیں گمان کیا میں یہہ کہ ظلم کیا ہو اللہ اور رسول اوسکی نی مجہہ بلکہ گمان کیا میں کہ شاید حکم اللہ تعالی کی پاس سے آیا ہو یا اپنی کسی نکلی میری پاس سے واسطی کسی بیوی اپنی کی کہا ابن حجر نی کہ حضرت عائشہ اگر جواب میں نعم کہتی تو ہوتا کفر اسلیی اسطرح جواب دیا اور عذر بیان کیا پہر حضرت نے اونکی تسلی کی لیی مذہ اپنی نکلنی کا بیان کیا کہ اللہ تعالی نزول فرماتا ہی یعنی متوجہ ہوتا ہی ساتہہ رحمت عام کی طرف آسمان دنیا کے شب برات میں اسلیی کہ وہ رات مبارک ہی اور بنی کلب ایک قبیلہ ہی عرب میں کہ اونکی ہان بکریان بہت ہوتی تہیں پس فرمایا کہ جتنی اون کی بال میں اونسی بہی زیادہ گناہ لوگوں کی بخشی جاتی ہیں پس حاصل یہہ کہ وقت وہ ترقی برکات اور تجلیات رحمانیہ کا تہا میں چاہا کہ اپنی امت کے لیی دعا بخشش کے کروں اور یہہ حدیث اگرچہ ضعیف ہی لیکن عمل کرنا حدیث ضعیف پر فضائل اعمال میں بالاتفاق جائز ہی اور اس حدیث کو اس باب میں اسلیی مولف لایا کہ یہہ رات اس سبب یادہی فضیلت کی مانند مقدمہ قیام رمضان کی ہی + ع + **وعن** زَیْدِ بْنِ ثَابِتٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃُ الْمَرْءِ فِیْ بَیْتِہٖ اَفْضَلُ مِنْ صَلٰوتِہٖ فِیْ مَسْجِدِیْ ھٰذَا اِلَّا الْمَکْتُوْبَۃَ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ اور روایت ہی زید بن ثابت سی کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نماز آدمی کی بیچ گہر اوسکی کی بہتر ہی نماز اوسکی سی اس مسجد میری میں یعنی مسجد نبوی میں مگر فرض کہ وہ مسجد ہی میں پڑہنی بہتر میں روایت کی یہہ ابوداود اور ترمذی نی **ف** مسجد نبوی میں ایک نماز کا ثواب برابر ثواب ہزار نماز کی ہوتا ہی پس گہر میں نوافل پڑہنی وہانکی نماز پڑہنی سی بہی بہتر ہیں اسلیی کہ بعید ہی ریا سی یہہ حضرت نی اوسوقت فرمایا کہ چند شب قیام رمضان میں کر کر ترک کیا اور عذر بیان کیا اور پہر فرمایا کہ جاؤ اور اپنی گہروں میں نماز پڑہو اور سند پکڑی ہی ساتہہ اسکی امام مالک اور ابو یوسف اور بعض شافعیہ وغیرہ نی کہ افضل نماز تراویح میں یہہ ہے کہ اپنی گہروں میں تنہا پڑہیں اور حضرت نی جو پڑہیں مسجد میں بیان جواز کی لیی پڑہی اور متوکل تہی اور ابو حنیفہ اور شافعی اور جمہور علما اور بعض مالکیہ وغیرہ اسپر ہیں کہ افضل سے پڑہنا اوسکا مسجد میں جیسا کہ حضرت عمر بن الخطاب نی اور اور صحابہ نی بعد اونکی مقرر کیا اور ہمیشہ رہا اسپر عمل مسلمانوں کا اسلیی کہ وہ شعار دین سے اور مشابہ نماز عید کی ہی اور مختار یہہ ہی کہ اگر ایک آدمی پیشوا ہو کہ اوسکی سبب سے کثرت جماعت میں ہوتی ہے اوسکو چاہیی کہ مسجد میں پڑہی اور اگر ایسا نہیں ہے تو بہتر ہی کہ گہر میں ادا کری کذا فی کتب الفقہ + ح +

## الفصل الثالث فصل تیسری

**عن** عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَبْدٍ الْقَارِیِّ قَالَ خَرَجْتُ مَعَ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ لَیْلَۃً اِلَی الْمَسْجِدِ فَاِذَا النَّاسُ اَوْزَاعٌ مُتَفَرِّقُوْنَ یُصَلِّی الرَّجُلُ لِنَفْسِہٖ وَیُصَلِّی الرَّجُلُ فَیُصَلِّیْ بِصَلٰوتِہِ الرَّھْطُ فَقَالَ عُمَرُ اِنِّیْ لَوْ جَمَعْتُ ھٰؤُلَاءِ عَلٰی قَارِیٍٔ وَاحِدٍ لَکَانَ اَمْثَلَ ثُمَّ عَزَمَ فَجَمَعَھُمْ عَلٰی اُبَیِّ بْنِ کَعْبٍ قَالَ ثُمَّ خَرَجْتُ مَعَہٗ لَیْلَۃً اُخْرٰی وَالنَّاسُ یُصَلُّوْنَ بِصَلٰوۃِ قَارِئِھِمْ قَالَ عُمَرُ نِعْمَتِ الْبِدْعَۃُ ھٰذِہٖ

وَالَّتِیْ تَنَامُوْنَ عَنْھَا اَفْضَلُ مِنَ الَّتِیْ تَقُوْمُوْنَ یُرِیْدُ اٰخِرَ اللَّیْلِ وَکَانَ النَّاسُ
یَقُوْمُوْنَ اَوَّلَهٗ رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ روایت ہی عبدالرحمن بن عبد القاری سے کہ کہا نکلا مین ساتھہ عمر بن الخطاب کی ایک رات یعنی رمضان
مین طرف مسجد کی پس ناگہان لوگ متفرق اور جدا جدا تہی یعنی نفل پڑہتی تہی وسمین بعد عشا کی متفرق جیسا کہ بیان او س اجمال کا کیا کہ
پڑہتا تہا ایک آدمی اکیلا اور نماز پڑہتا تہا ایک آدمی پس نماز پڑہتی تہی ساتھہ نماز او سکی ایک قوم یعنی اکیلی پڑہتی تہی اور بعضی جماعت
سے پس کہا حضرت عمر نی تحقیق مین اگر جمع کرون لوگون کو ایک قاری پر تو البتہ ہو بہتر پہر قصد کیا اور جمع کیا لوگون کو ابی بن کعب پر
یعنے اونکو امام سب کا کیا کہا عبدالرحمن نی کہ پہر نکلا مین حضرت عمر کی ساتھہ ایک رات اور لوگ نماز پڑہتی تہی ساتھہ نماز امام اپنی کی یعنی ابی بن کعب
کی کہا عمر نی اچہی بدعت ہی یہہ اور وہ نماز کہ سو رہتی ہو او غفلت کرتی ہو اوس سی بہتر ہی اوس نماز سی کہ قیام کرتی ہو اراده کرتی آخر
رات کا یعنی اس قول سی مراد اونکی یہہ تہی کہ نماز تراویح کی آخر شب مین پڑہنی افضل ہی اول وقت پڑہنی سی اور تہی لوگ قیام کرتی اول
رات روایت کی یہہ بخاری نی **ف** اچہی بدعت ہی یہہ یعنی تقرر جماعت کا اچہی بدعت ہی نہ کہ اصل جماعت اسلیے کہ وہ حضرت سی ثابت
ہو چکی ہی کہ حضرت نی ساتھہ جماعت کی کئی بار ادا کی جیسا کہ گذرا اور حق یہہ ہی کہ جو کچہہ کہ خلفاء راشدین نی کیا سنت ہی پس معنی بدعت کے
یہان باعتبار لغت کے ہین نہ اصطلاح فقہا کی * * * **وعن** السَّائِبِ بْنِ یَزِیْدَ قَالَ اَمَرَ عُمَرُ اُبَیَّ بْنَ کَعْبٍ
وَتَمِیْمًا الدَّارِیَّ اَنْ یَّقُوْمَا لِلنَّاسِ فِیْ رَمَضَانَ بِاِحْدٰی عَشْرَةَ رَکْعَةً وَکَانَ الْقَارِیُّ یَقْرَأُ
بِالْمِئِیْنَ حَتّٰی کُنَّا نَعْتَمِدُ عَلَی الْعَصَا مِنْ طُوْلِ الْقِیَامِ فَمَا کُنَّا نَنْصَرِفُ اِلَّا فِیْ فُرُوْعِ الْفَجْرِ رَوَاهُ مَالِکٌ
اور روایت ہی سائب بن یزید سی کہ کہا حکم کیا حضرت عمر نی ابی بن کعب کو اور تمیم داری کو کہ نماز پڑہا دین لوگونکو رمضان مین یعنی انکو
گیارہ رکعتین اور تہا امام پڑہتا وہ سورتین کہ ہر ایک یا دو سو آیتون کی ہین یہان تک کہ تہی ہم سہارا دیتی عصا پر بسبب دراز ہونی قیام کے
پس نہ تہی ہم پہرتی مگر بیچ قریب فجر کی روایت کی یہہ مالک نی **ف** ابی اور تمیم کو حکم کیا یعنی کبہی وہ امام ہو کبہی وہ امام ہو پس احتمال ہی یہہ
کہ باری باری سی پڑہانیکا حکم کیا ہو رکعات تراویح راتون مین اور ساتھہ گیارہ رکعت کی لکہا ہی علما نی کہ صحت کو پہنچا ہی کہ قیام کرتی تہی حضرت
عمر کی عہد مین ساتھہ بیس رکعتون کی پس شاید کبہی بیس رکعت پڑہتی ہونگی اور کبہی گیارہ یا بعضی راتون مین قصد تشبہ کا ساتھہ حضرت کی کیا ہو کہ حضرت سے
گیارہ پڑہنے ثابت ہوئی ہین و انہون نی بہی گیارہ کا حکم دیا اور بعد اوسکی بیس قرار پائی ہون جیسیکہ حضرت سی ہی ایک روایت مین منقول ہی بیس
رکعت اور معنی فروع کے ہین اول اور سہارا دینی عصا پر نفلون مین تکیہ کرنا جائز ہی خصوصا وقت ضعف کے * * * **وعن** الْاَعْرَجِ قَالَ مَا اَدْرَکْنَا
النَّاسَ اِلَّا وَهُمْ یَلْعَنُوْنَ الْکَفَرَةَ فِیْ رَمَضَانَ قَالَ وَکَانَ الْقَارِیُّ یَقْرَأُ سُوْرَةَ الْبَقَرَةِ فِیْ ثَمَانِیْ رَکَعَاتٍ
فَاِذَا قَامَ بِهَا فِیْ ثِنْتَیْ عَشْرَةَ رَکْعَةً رَاَی النَّاسُ اَنَّهٗ قَدْ خَفَّفَ رَوَاهُ مَالِکٌ اور روایت ہی اعرج سی کہ کہا نہین پایا
ہمنی لوگونکو مگر کہ وہ لعنت کرتی تہی کافرونکو رمضان مین یعنی وتروں مین رمضان کی کہا اور تہا پڑہنی والا پڑہتا سورہ بقرہ آٹہہ رکعتون مین پہر
جسوقت کہ پڑہتا سورہ بقرہ کو بارہ رکعتون مین جانتی لوگ کہ ہلکی پڑہی روایت کی یہہ مالک نی **ف** شاید کہ یہہ لعنت کے نماز نصف اخیر رمضان مین تہا اسلئے
کہ یہ اصل ہو جاتی ہی تطبیق جو مین اپنین منافی ہوتی او سحدیث کی کہ ثابت ہوتی ہی حضرت عمر کی سنت سے کہ آدہے رمضان کے بعد کہ یہہ لعنت
اونکی کافرون کو وتر مین اور شاید سبب لعنت کا یہہ تہا کہ جب کافرون نی تعظیم نکی اوس چیز کی کہ بزرگی بیان کی اوسکی اللہ تعالی نی یعنی رمضان
کی اور ہدایت نپائی کلام اللہ سی کہ آمین وہ نازل ہی مستحق ہوئی اسکی کہ بددعا کیجاوی اون پر اور نصف اخیر کی بددعا کرنی مین اشارہ ہے

اونکی زوال پر اور انتقال کرنی اونکی پر اچھی حال سی طرف بری حال کی او جاتا جب کہ نہین ٹہیرا یا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تراویح مین
مدد معین لیکن کیا یہ بات ہوئی بدعت نہین اور یہی اسکی باع ہو صحابہ کا اسپر کہ تراویح کی بیس رکعتین ہین ۱۲ع **وعن** عبد اللہ
ابن ابی بکر قال سمعت ابیا یقول کنا ننصرف فی رمضان من القیام فنستعجل الخدم بالطعام مخافة
فوت السحور وفی اخری مخافة الفجر رواہ مالک اور روایت ہی عبداللہ بن ابی بکر سی کہ کہا سنا مینی اپنی
باپ کو کہتی تہی ہم پہرتی رمضان مین قیام یعنی نماز تراویح کی سی جلدی کرتی ہم خادمون کو کہانیکی واسطی خوف جاتی رہنی وقت سحر کی اور
بیچ اور روایت کی واسطی خوف ہو جانی فجر کی روایت کی یہہ مالک نی **وعن** عائشة ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم
قال هل تدرین ما فی هذه اللیلة یعنی لیلة النصف من شعبان قالت ما فیها یا رسول اللہ فقال
فیها ان یکتب کل مولود من بنی آدم فی هذه السنة وفیها ان یکتب کل هالک من بنی آدم فی
هذه السنة وفیها ترفع اعمالهم وفیها تنزل ارزاقهم فقالت یا رسول اللہ ما من
احد یدخل الجنة الا برحمة اللہ تعالی فقال ما من احد یدخل الجنة الا برحمة اللہ تعالی ثلثا قلت
ولا انت یا رسول اللہ فوضع یده علی هامته فقال ولا انا الا ان یتغمدنی اللہ منه برحمته
یقولها ثلث مرات رواه البیهقی فی الدعوات الکبیر اور روایت ہی عائشہ سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی فرمایا کیا
جانتی ہی تو کہ کیا واقع ہوتا ہی اس رات مین یعنی رات آدہی شعبان کی مین یعنی شب برات مین کہا عائشہ نی کیا واقع ہوتا ہی اسمین یا رسول اللہ
فرمایا اس رات مین یہہ ہوتا ہی کہ لکھا جاتا ہی ہر پیدا ہونیوالا بنی آدم مین سی اس برس مین اور اس رات مین لکھا جاتا ہی ہر مرنیوالا بنی آدم سی
اس برس مین اور اس رات مین پہونچائی جاتی ہین عمل آدمیون کی اور اس رات مین اوترتی ہین رزق اونکی پس کہا حضرت عائشہ نی یا رسول اللہ
نہین کوئی کہ داخل ہو بہشت مین مگر ساتہہ رحمت خدای تعالی کی پس فرمایا کہ نہین کوئی کہ داخل ہو بہشت مین مگر ساتہہ رحمت اللہ تعالی کی تین
بار فرمایا کہا مینی اور نہ تم ای رسول خدا کی یعنی تم بہی بغیر اوسکی رحمت کی بہشت مین نہین داخل ہونگی پس رکہا ہاتہہ اپنا حضرت نی اپنی سر پر پہر
فرمایا اور نہ مین یعنی مین بہی جنت مین نہین داخل ہونیکا مگر یہہ کہ ڈہانکی مجکو اپنی فضل کرم سی اللہ ساتہہ رحمت اپنی کی کہا اس کلمہ کو تین بار روایت
کی یہہ بیہقی نی دعوات کبیر مین **ف** لکہا جاتا ہی یعنی دوبارہ بعد لکہنی کی لوح محفوظ مین اور پہونچائی جاتی ہین عمل یعنی لکہی جاتی ہین
اعمال صالحہ کہ پہونچائی جاوینگی اس سال مین یعنی سال آیندہ مین ہر روز اور مراد رزق کی نازل ہونی سی لکہنا رزق کا ہی جیسا کہ حدیث مین آیا ہی
کہ لکہی جاتی ہین اوسمین اجلین اور رزق اور لکہی جاتی ہین حاجی کہ اس سال مین حج کرینگی اور جب حضرت عائشہ نی سنا کہ اعمال صالحہ
کہ سال بہر مین ہوتی ہین لکہی جاتی ہین پہلی کہ نیکی سمجہین کہ داخل ہونا جنت مین ساتہہ تقدیر الہی اور فضل اوسکی کی ہوتا ہی نہ بسبب
عمل کے پس کہا یا رسول اللہ آخر تک اونکی سوال کا حضرت نی جواب دیا کہ سب اللہ کی رحمت سی داخل ہوتی ہین جنت مین اور نہین
معارض ہی اسکی قول اللہ تعالی کا وتلک الجنة التی اورثتموها بما کنتم تعملون یعنی یہہ جنت وہ ہی کہ دی گئی ہو اوسکو بسبب اوس چیز کی کہ تہی تم
کرتی اسلیے کہ عمل سبب ظاہری دخول جنت کا ہی اور سبب حقیقی رحمت اللہ تعالی کی ہی نہ اور کہا بعض علماء اوسکی یہہ کہ عمل بہی جملہ رحمت سی ہی بندی کے پس
پہر تقدیر پر نہین داخل ہوتا مگر ساتہہ رحمت محض کے اور بعضون نی کہا ہی کہ داخل ہونا جنت کا بسبب رحمت کی ہی اور تفاوت درجات
مین بسبب تفاوت اعمال کی ہی ۱۲ع ۴ح **وعن** ابی موسی الاشعری عن رسول اللہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى لَيَطَّلِعُ فِيْ لَيْلَةِ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ فَيَغْفِرُ لِجَمِيْعِ خَلْقِهٖ اِلَّا لِمُشْرِكٍ اَوْ مُشَاحِنٍ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَرَوَاهُ اَحْمَدُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ وَفِيْ رِوَايَتِهٖ اِلَّا اثْنَيْنِ مُشَاحِنٌ وَقَاتِلُ نَفْسٍ اور روایت ہی ابی موسی اشعری سی انہوں نے نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرمایا تحقیق اللہ تعالی البتہ متوجہ ہوتا ہی بیچ رات ادہی کی شعبان سی یعنی شب برات مین پس بخشتا ہی ساری مخلوقات اپنی مگر مشرک کو یا کینہ رکہنی والیکو روایت کی یہہ ابن ماجہ نی اور روایت کی احمد نی عبد اللہ بن عمرو بن العاص سے اور اوسکی روایت مین یہہ ہی مگر دو شخص کینہ رکہنی والا اور جان کو مار ڈالنی والا **ف** حاصل کہ یہہ ہی اللہ تعالی درگذر کرتا ہی بندون سے حقوق اپنی مگر کفر اور حق بندون کے کہ اونکو تاخیر دیتا ہی یہانتک کہ توبہ قبول کری اونکی یا عذاب کری اونکو اور کینہ رکہنی والیکو یعنی بے جہت شرعی بسبب نفس امارہ کی اور بعضی واہیون مین یہہ زیادہ آیا ہی کہ نہین بخشتا ناتا کاٹنی والیکو اور بعضی مین ازار لٹکانیوالیکو یعنی ٹخنون سی نیچی اور نافرمان ماباپ کیکو اور ہمیشہ شراب پینی والیکو اور بعضی مین زانیکو اور بعضی مین عشارکو یعنی محصول ظلم سی لینی والیکو اور ساحر اور کاہن اور عراف کو یعنی جو خبر غیب کی بتاوی اور صاحب طبلہ کو یعنی باجا بجانیوالیکو ع ح ✤ **وَعَنْ** عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا كَانَتْ لَيْلَةُ النِّصْفِ مِنْ شَعْبَانَ فَقُوْمُوْا لَيْلَهَا وَصُوْمُوْا يَوْمَهَا فَاِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى يَنْزِلُ فِيْهَا لِغُرُوْبِ الشَّمْسِ اِلَى السَّمَاءِ الدُّنْيَا فَيَقُوْلُ اَلَا مِنْ مُّسْتَغْفِرٍ فَاَغْفِرَ لَهٗ اَلَا مُسْتَرْزِقٌ فَاَرْزُقَهٗ اَلَا مُبْتَلًى فَاُعَافِيَهٗ اَلَا كَذَا اَلَا كَذَا حَتّٰى يَطْلُعَ الْفَجْرُ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ اور روایت ہی حضرت علی سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ ہو رات ادہی شعبان کی پس کہڑی ہو نماز اوس رات مین اور روزہ رکہو دن اوسکی کا یعنی پندرہوین کا اسواسطی کہ اللہ تعالی نزول فرماتا ہی اوس رات مین وقت چہپنی آفتاب کی طرف آسمان نیچی کی پس فرماتا ہی خبردار ہو کوئی بخشش مانگنی والا ہے پس بخشون میں اوسکو خبردار ہو کوئی رزق مانگنی والا ہی پس رزق دون مین اوسکو خبردار ہو ہی کوئی گرفتار بلا پس عافیت دون مین اوسکو آگاہ ہو ہی ایسا اور ایسا فرماتا رہتا ہی اللہ تعالی اوسکو یہان تک کہ نمودار ہو فجر **ف** اللہ تعالی نزول فرماتا ہی یعنی متوجہ ہوتا ہی ساتہہ رحمت عام کی اور ایسا اور ایسا کنایہ ہی طرح طرح کی حاجتمندونسی چنانچہ ہی کوئی کچہہ مانگنی والا پس دون مین اوسکو اور ہی کوئی غمگین پس شاد کرون مین اوسکو اسیطرح اور سمجہہ لی اور اکثر سلف سے مانند عمر ابن خطاب اور ابن مسعود وغیرہما کی منقول ہی کہ وہ پڑہتی تہی یہہ دعا اللہم ان کنت کتبنا اشقیاء فامحہ واکتبنا سعداء وان کنت کتبنا سعداء فاثبتنا فانک تمحو من تشاء وتثبت وعندک ام الکتاب اور پڑہنا اس دعا کا پندرہوین شعبان کی مین حدیث مین بہی آیا ہی لیکن حدیث قوی نہین کذا فی تفسیر السید معین الدین الصفوی اور اس دعا مین کتابہ سی مراد کتابہ معلقہ ہی سلیبی کہ محکمہ بدلی نہین جاتی اور کتاب اللآلی مین مذکور ہی کہ اس رات مین سو رکعتین ساتہہ دس قل کی کہ دیلمی وغیرہ نے روایت کے ہین وہ روایت موضوع ہی اور بعضی رسالون مین لکہا ہی کہ کہا علی بن ابراہیم نی کہ یہہ جو احداث کی گئی ہی پندرہوین شعبان کی مین نماز الفیہ کہ سو رکعتین ہین اور ہر رکعت مین پڑہتی ہین دس بار قل اور اوسکو جماعت سی پڑہتی ہین اور اہتمام اوسکا جمعون اور عیدون سی بہی زیادہ کرتی ہین نہین آئی اوسمین کوئی خبر اور نہ اثر مگر ضعیف یا موضوع اور نہ فریب کہا دی کوئی ساتہہ ذکر کرنی صاحب قوت القلوب اور احیاء وغیرہما کی اور عوام بسبب اس نماز کی پڑی فتنون مین پڑی ہین یہان تک کہ لازم کی ہی بسبب اسکی کثرت چراغان کی اور مترتب ہوتے ہین اوسپر بہت سی فسق یہانتک کہ ڈری ہین اولیاء خسف سی اور بہاگی ہین اوس سی طرف جنگلون کی اور اول حدوث اس نماز کا بیت المقدس مین سنہ چار سو اڑتالیس مین ہوا ہی اور کہا کہ ٹہیرایا ہی اسکو اور صلوۃ الرغائب اور مانند انکی جاہل اماموں مساجد کی نی جال واسطی

جمع ہونی عوام کی اور طلب کی ریاست و نمود کی اور حاصل کرنی فائدی کی پھر قائم رکھی اللہ تعالیٰ نی ائمہ ہدیٰ کو گذشتہ زمانے اونہون نی اوسکی باطل کرنے
مین سعی جاری رکھا امر اوسکا اور بالکل باطل ہوئی یہہ شہر دانی مسجد و شام کی بیچ اول سنہ آٹھ سو کی نہین کہتا ہون مین یعنی ملا علی قاری رح کہتی
مین کہ جاننا چاہئی کہ یہ حدیث ضعیف ہے اور علما نی جو انکار کیا ہی اسکا سبب حدوث منکرات کی انکار کیا ہی حاصل یہہ کہ اگر تنہا بغیر خرابی امر
مذکور ہوا نہ بھی جائز ہی اور کہا ہی بعضون نی کہ اول حدوث چراغان کا قوم برامکہ سی ہوا اور وہ پہلی آتش پرست تھی پس جبکہ مسلمان ہوئی داخل
کیا اونہون نی اسلام مین ایسی چیز کو کہ وہم مین ڈالی کہ یہہ سنت و شعار دین سی ہی نہین چراغان جلانی لگی وس نماز کی وقت اور مقصود اونکو
عبادت اپنا آگ کا تہا اسواسطی کہ رکوع کرتی اور سجدہ کرتی ساتھ مسلمانون کی طرف اوس آگ کی نہ اللہ کی اور نہ شرع مین مستحب ہی زیادتی چراغان
کا جانب سی کسی جگہ اور یہہ جو کرتی ہین عوام حاجی کہ چراغان وغیرہ جلاتی ہین جبل عرفات اور مشعر الحرام اور منیٰ مین پس وہ بھی اسی
قبیل سی ہی اور برا جانا ہی طرطوسی نی جمع ہونا شب ختم مین بیچ تراویح کی اور نصب کرنا منبرون کا اور بیان کیا ہی کہ یہہ بدعت بدہی کہتا
ہون یعنی ملا علی قاری رح کہتی ہین کہ رحمت کری اللہ تعالیٰ طرطوسی کو کہ کیا دریافت کیا اوسنی حالانکہ تحقیق مبتلا ہوئی ہین ساتھ اسکی اہل
حرمین شریفین کی یہی یہان تک کہ راتون ختم کی مین حاصل ہوتا ہی اجتماع مردونکا اور عورتون کا اور لڑکون کا اور غلامون کا اسقدر
کہ نہین ہوتا جمعہ مین اور کسوف مین اور عیدین مین اور مترتب ہوتی ہین اوسپر فساد بہت اور منکرات بنی ہی اور منہ کرتی ہین چراغان کی طرف
اور پیٹھ کرتی ہین بیت اللہ کی طرف اور کہڑی ہوتی ہین اوپر ہیئت آتش پرستون کی بیچ عین مطاف کی یہان تک کہ تنگ ہوتا ہی طواف
کرنیوالون پر مکان اور تشویش مین ڈالتی ہین اونکو اور ذکر کرنیوالون کو اور مصلیون کو اور قاریون قرآن کی کو اوسوقت فنسال اللہ العفو
والعافیۃ والغفران والرضوان واللہ المستعان ۱۲ ع

## باب صلوٰۃ الضحیٰ

یہ باب ہی بیچ بیان نماز ضحیٰ کے

**ف** ضحوہ اور ضحیٰ لغت مین بہت چڑھنا دن کا ہی اور اسوقت کی نماز کو نماز ضحیٰ کہتی ہین اور ضحیٰ کی دو نمازین ہین ایک کو نماز اشراق کہتی ہین
اور دوسری کو نماز چاشت یعنی بعد بلند ہونی آفتاب کے ایک دو نیزہ کی وقت نماز کا ہی اوسوقت نماز پڑھی تا قریب پہر کی ایک تو یہہ
وقت ضحیٰ کا ہی اسکو عرف مین اشراق کہتی ہین اور دوسرا وقت یہہ ہی کہ خوب گرمی ہو اور دہوپ مین پھیل جاوی یعنی کہ دوسرا پہر
شروع ہو دوپہر تک اسوقت کو بھی ضحیٰ کہتی ہین اور عرف مین اسکو نماز چاشت کہتی ہین اور عربی مین ضحوۃ صغریٰ اور ضحوۃ کبریٰ کہتی
ہین چنانچہ نسائی مین ایک حدیث علی سی ہی حاصل اوسکا یہہ ہی کہ جب آفتاب مشرق کی جانب ایسا ہوتا کہ جیسا عصر کی وقت مغرب کی جانب
ہوتا ہی تو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دو رکعت پڑھتی تھی اور جب مشرق کی جانب ایسا ہوتا کہ جیسا کہ ظہر کی وقت مغرب کی جانب ہوتا ہی تو
چار رکعت پڑھتی پس اس سی معلوم ہوا کہ ضحیٰ کی دو نمازین ہین اور ادنیٰ درجہ اشراق کی دو رکعتین ہین اور اکثر چھ اور چاشت کی
ادنیٰ دو ہین اور اکثر بارہ اور مختار نزدیک اکثر علما کی چار رکعت ہین ایسی کہ حدیثین اوسکی صحیحہ اور اخبار و آثار اوسمین اکثر ہین اور
حدیثین اور آثار بیچ فضیلت ضحیٰ کے بہت آئی ہین اور اکثر علما اوسکے استحباب کی ہین مختار قول یہی ہی اور شیخ ولی الدین بن عراقی
نی کہا ہی کہ صحیح حدیثین مشہورہ بیچ باب صلوٰۃ ضحیٰ کے بہت آئی ہین یہان تک کہ کہا ہی محمد بن جریر طبری نی کہ اخبار اس باب مین درجہ
تواتر معنوی کو پہنچی ہین اور قاضی ابو بکر نی کہا ہی کہ یہہ نماز کل انبیا اور رسولون کی ہی اور سیوطی لایا ہی دیلمی سی کہ اوسنی نقل کی
حدیث ابو ہریرہ کی کہ صلوٰۃ ضحیٰ اکثر صلوٰۃ داود کی ہی اور ابن نجار حدیث ثوبان سی لایا ہی کہ نماز ضحیٰ ایسی نماز ہی کہ محافظت کرتی
تھی اوسپر آدم اور نوح اور ابراہیم اور موسیٰ اور عیسیٰ صلوات اللہ علیہم اجمعین + مولانا + ع + + + +

**الفصل الاول** فصل پہلے **عن** اُمِّ ھَانِیٍٔ قَالَتْ اِنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ دَخَلَ بَیْتَھَا یَوْمَ فَتْحِ مَکَّۃَ فَاغْتَسَلَ وَصَلّٰی ثَمَانِیَ رَکَعَاتٍ فَلَمْ اَرَ صَلٰوۃً قَطُّ اَخَفَّ مِنْھَا غَیْرَ اَنَّہٗ یُتِمُّ الرُّکُوْعَ وَالسُّجُوْدَ وَقَالَتْ فِیْ رِوَایَۃٍ اُخْرٰی وَذٰلِکَ ضُحًی مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ روایت ہی ام ہانی سی کہ کہا تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم آئی اونکی گہر مین دن فتح مکہ کی پس نہائی اور نماز پڑہی آٹہہ رکعتین پس نہین دیکہی مین کوئی نماز کبہی کہ بہت سبک ہوا اوس نماز سی لیکن پورا کرتی تہی رکوع اور سجدہ اور کہا ام ہانی نی اور روایت مین اور یہہ نماز چاشت کی تہی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** ام ہانی بہن ہین حضرت علی کی اور نام اونکا فاختہ ہی اور آٹہہ رکعتین ساتہہ دو سلاموں کے یا چار سلاموں کی پڑہین اور ہلکی پڑہی یعنی سورۃ دراز اور تسبیحات وغیرہ بہت نہین پڑہین ۱۲ ع **وعن** مُعَاذَۃَ قَالَتْ سَاَلْتُ عَائِشَۃَ کَمْ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُصَلِّیْ صَلٰوۃَ الضُّحٰی قَالَتْ اَرْبَعَ رَکَعَاتٍ وَیَزِیْدُ مَا شَاءَ اللّٰہُ رَوَاہُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی معاذہ سی کہ کہا پوچہا مین نی حضرت عائشہ سی کہ کتنی رکعتین پڑہتی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نماز ضحی کی کہا چار رکعتین اور زیادہ پڑہتی جسقدر چاہتا اللہ تعالی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** جسقدر چاہتا اللہ اور بارہ رکعت سے زیادہ یہہ نماز کسی روایت مین نہین آئی اور یہہ حدیث دونون وقت کی نماز کو محتمل ہی ضحوۃ صغری کو بہی اور ضحوۃ کبری کو بہی یعنی اشراق اور چاشت کو اور احیاء مین لکہا ہی کہ لائق ہی یہہ کہ پڑہی بیچ ان کی والشمس اور واللیل اور والضحی اور الم نشرح ۱۲ ع ومولانا **وعن** اَبِیْ ذَرٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُصْبِحُ عَلٰی کُلِّ سُلَامٰی مِنْ اَحَدِکُمْ صَدَقَۃٌ فَکُلُّ تَسْبِیْحَۃٍ صَدَقَۃٌ وَکُلُّ تَحْمِیْدَۃٍ صَدَقَۃٌ وَکُلُّ تَھْلِیْلَۃٍ صَدَقَۃٌ وَکُلُّ تَکْبِیْرَۃٍ صَدَقَۃٌ وَاَمْرٌ بِالْمَعْرُوْفِ صَدَقَۃٌ وَنَھْیٌ عَنِ الْمُنْکَرِ صَدَقَۃٌ وَیُجْزِیْ مِنْ ذٰلِکَ رَکْعَتَانِ یَرْکَعُھُمَا مِنَ الضُّحٰی رَوَاہُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی ابی ذر سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ صبح ہوتی ہی لازم ہوتا ہی اوپر ہر ہڈی ایک تمہاری کے صدقہ پہر ہر تسبیح یعنی سبحان اللہ کہنا صدقہ ہی اور تحمید یعنی الحمد للہ کہنا صدقہ ہی اور تہلیل یعنی لا الہ الا اللہ کہنا صدقہ ہی اور تکبیر یعنی اللہ اکبر کہنا صدقہ ہی اور امر کرنا ساتہہ نیکی کی صدقہ ہی اور منع کرنا برائی سی صدقہ ہی اور کفایت کرتی ہین ان سب سے دو رکعتین کہ پڑہی اونکو وقت ضحی کی روایت کے یہہ مسلم نے **ف** یعنے صبح کو جو ہر ہڈی سالم ہوتی ہی آفات سی اور لائق ہوتی ہی کاروبار کی تو اوسپر از راہ شکرانہ کی صدقہ دینا عوض ہر ایک کے لازم ہوتا ہی پس یہہ کلمات وغیرہ صدقہ ہوتی ہین اور شکرانہ اونکا ادا ہو جاتا ہی اور کافی ہوتی ہین ان سب سے دو رکعتین ضحی کی یعنی انسے شکرانہ ادا ہو جاتا ہی حاجت اونکی نہین رہتی اسلیے کہ نماز عمل ہی تمام اعضای بدن کا پس قائم ہوتا ہی ہر عضو ساتہہ شکرانہ اپنی کی پس لائق ہی کہ مداومت کری اسپر اور یہہ حدیث بہی محتمل ہے دونو نماز ون پر یعنی اشراق و چاشت پر لیکن ظاہر مراد اوس سی اشراق ہی ۱۲ ع محمد **وعن** زَیْدِ بْنِ اَرْقَمَ اَنَّہٗ رَاٰی قَوْمًا یُصَلُّوْنَ مِنَ الضُّحٰی فَقَالَ لَقَدْ عَلِمُوْا اَنَّ الصَّلٰوۃَ فِیْ غَیْرِ ھٰذِہِ السَّاعَۃِ اَفْضَلُ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ صَلٰوۃُ الْاَوَّابِیْنَ حِیْنَ تَرْمَضُ الْفِصَالُ رواہ مسلم اور روایت ہی زید بن ارقم سی کہ تحقیق دیکہا اونہون نے ایک قوم کو کہ نماز پڑہتی ہین وقت ضحی کی پس کہا تحقیق جانتی ہین یہہ لوگ یعنی احادیث و اخبار سی کہ تحقیق نماز غیر اس وقت کے بہتر ہی یعنی ثواب اوسکا بہت ہوتا ہی تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نماز رجوع کرنیوالوں کی طرف اللہ کے اوسوقت کہ گرم ہون بچے اونٹوں کی یعنی پاؤں اونکی روایت کی یہہ مسلم نے **ف** جانتے ہین لوگ یعنی زید نی انکار کیا اونپر کہ اول وقت نماز چاشت پڑہتی تہی اور نہ صبر کیا وقت مختار تک یعنی کیونکر نماز پڑہتی ہین باوجود علم اپنی کی ساتہہ اسکی کہ نماز غیر اس وقت مین افضل ہی اور گرم ہون بچی اونٹون کی یعنی جسوقت شدۃ گرمی سی زمین گرم ہو جاوی کہ اونٹون کی بچون کی پاؤن جلنی لگین اوسوقت نماز چاشت کے پڑہنی

بہت ہی اور ایسی گرمی قریب نصف دوپہر دن کی نہیں ہوتی ہی اور اسوقت مین فضل اسیلیی ہی کہ اسوقت دل چاہتا ہی آرام کرنیکو پس اسوقت مین نماز پڑہنی
پڑہنی مگر جوکہ رجوع رکہتی ہین درگاہ حق مین اور نام اس نماز کا صلوة الاوابین معلوم ہوا اور اسحدیث سی صریح معلوم ہوا وقت چاشت کا ۱۲ ہ مولانا

## الفصل الثانی فصل دوسری

**عن** ابی الدرداء وابی ذر قالا قال رسول الله صلی الله علیه وسلم عن الله تبارک وتعالی انه قال یا ابن آدم ارکع لی اربع رکعات من اول النهار اکفک آخره رواه الترمذی ورواه ابو داؤد والدارمی عن نعیم بن همار الغطفانی واحمد عنهم اور روایت ہی ابی درداء اور ابی ذر سی کہ کہا دونو نی فرمایا رسول خدا صلی الله علیه وسلم نی درحالیکہ نقل کرنیوالی ہین جناب باری تعالی سی کہ وہ فرماتا ہی ای بنی آدم پڑہ خالص میری لیے چار رکعتین اول دن مین کفایت کرونگا تجکو اوسدن کی شام تک روایت کی یہہ ترمذی نی اور روایت کی ابو داؤد اور دارمی نی نعیم بن ہمار غطفانی سی اور احمد نی اون سب سی **ف** کفایت کرونگا تیری حاجتون کو اور دفع کرونگا اوس چیز کو کہ برا جانتا ہی تو یعنی دل اپنا فارغ رکہہ میری عبادت کی لیے اول روز مین فارغ رکہونگا دل تیرا آخر روز تک بسبب حاجت روائی تیری کی من کان لله کان الله له اور یہہ چار رکعتین اشراق کی ہین یا چاشت کی ۱۲ ہ

**وعن** بریدة قال سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول فی الانسان ثلثمائة وستون مفصلا فعلیه ان یتصدق عن کل مفصل منه بصدقة قالوا ومن یطیق ذلک یا نبی الله قال النخاعة فی المسجد تدفنها والشیء تنحیه عن الطریق فان لم تجد فرکعتا الضحی تجزئک رواه ابو داؤد اور روایت ہی بریدہ سی کہ کہا سنا مینی رسول خدا صلی الله علیه وسلم کو کہ فرماتی تہی کہ آدمی مین تین سو ساٹہہ بند ہین پس آدمی پر لازم ہی یہہ کہ تصدق کری بدلے ہر بند اپنی کی صدقہ کہا صحابہ نی کون ہی کہ طاقت رکہی سکی اسکی ای نبی الله کی فرمایا تہوک کہ مسجد مین پڑا ہو دفن کردینا اوسکا یعنی یہہ بہی ایک صدقہ ہی اور دور کردینا ایک چیز کا راہ سی یعنی موذی چیز کا مانند نجاست اور پتہر اور کانٹی کی یہہ بہی ایک صدقہ ہی پس اگر نہ پاوی تو یعنی کوئی چیز صدقون مین سی اسقدر تین سو ساٹہہ کی پس دو رکعتین ضحی کی پڑہنی کفایت کرتی ہین تجکو یعنی بہر احتیاج اور صدقہ کی نہین ہی روایت کی یہہ ابو داؤد نی **ف** لازم سی مراد تاکید ہی وجوب شرعی نہین کہ کسی نی واجب نہین کہا ہی دو رکعتون ضحی کیکو اور صدقات مذکورہ کو اگرچہ واجب ہی شرعا اور عقلا شکر ادا کرنا نعمتون پر اجمالا اور تفصیلا اور اسحدیث مین اشارہ ہی طرف نماز اشراق کی ۱۲ ہ مولانا

**وعن** انس قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من صلی الضحی ثنتی عشرة رکعة بنی الله له قصرا من ذهب فی الجنة رواه الترمذی وابن ماجة وقال الترمذی هذا حدیث غریب لا نعرفه الا من هذا الوجه اور روایت ہی انس سی کہا فرمایا رسول خدا صلی الله علیه وسلم نی جو پڑہی وقت ضحی کی بارہ رکعتین بناتا ہی الله اوسکی لیے محل سونیکا بہشت مین روایت کی یہہ ترمذی نی اور ابن ماجہ نی اور کہا ترمذی نی کہ یہہ حدیث غریب ہی نہین پہچانتی ہم اسکو یعنی اسکی اسناد کو مگر اسی وجہ سی یعنی جو کہ ذکر کی ترمذی نی اپنی کتاب مین

**وعن** معاذ بن انس الجهنی قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من قعد فی مصلاه حین ینصرف من صلوة الصبح حتی یسبح رکعتی الضحی لا یقول الا خیرا غفر له خطایاه وان کانت اکثر من زبد البحر رواه ابو داؤد اور روایت ہی معاذ بن انس جہنی سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی الله علیه وسلم نی جو شخص بیٹہا رہی یعنی ہمیشہ رہی اپنی نماز کی جگہہ مین اوسوقت سی کہ پڑہی نماز صبح کیسی یہان تک کہ پڑہی دو رکعتین ضحی کی یعنی بعد طلوع اور بلند ہونی آفتاب کے نہ کہتا ہو یعنی بات مین اسکی مگر نیک بات تو بخشی جاتی ہین اوسکی لیے گناہ اوسکی اگرچہ بہت ہون جہاگ دریا کی سی روایت کی یہہ ابو داؤد نی **ف** جو شخص بیٹہا رہی الخ ملا علی قاری کی شرح سی ایسا معلوم ہوتا ہے

یعنی انکا کرنا اوسپر روایت کی بہ مالک نی **ف** شاید کہ یہہ سنن روایت یعنی معمولی پڑہتی ہونگی یا اور نفل پڑہتی ہون گی بیچ وقت وسیع کی باوجود اعتقاد اسکی کہ جائز ہی تک انکا یہہ حمل کیا جاویگا ابن عمر کا انکار سابق اوپر پڑہنی نفلون کی بیچ تنگ وقت کی یا بیچ فراخ وقت کی اوپر گمان التزام کرنیکی وظائف مین جیسی کہ حالت سفر مین ہی باوجودیکہ امر ایسا نہین ہی اسلیے کہ اللہ تعالی لکہتا ہی مسافر کی لیے ثواب اوس عمل کا کہ کرتا تہا حضر یعنی گہر مین قسم عبادات سی اور اسیطرح مریض اور شیخ ضعیف کی لیے الا نماز بہتر چیز ہی اور منع اوسکا غیر مشروع ہی فرمایا ہی اللہ تعالی نی ارایت الذی ینہی عبدا اذا صلی یعنی کیا دیکہا تو نی اوسکو کہ منع کرتا ہی بندیکو جب نماز پڑہتا ہی ۲ ع ۲

## باب الجمعة

باب ہی بیچ بیان جمعہ کی **ف** جمعہ لغت فصیح مین ساتہہ پیش میم کی اور میم کی ہی اور ساتہہ سکون میم کی بہی آیا ہی اور اسکا نام جمعہ اسلیے ہوا کہ پیدایش حضرت آدم علیہ السلام کی جمع اور پوری کی گئی ہی اسمین اور بعضون نی کہا ہی کہ جمعہ اسلیے کہتی ہین کہ اسدن مین حضرت آدم جمع ہوئی ساتہہ حوا کی زمین مین اور اسکو زمانہ جاہلیت مین عروبہ ساتہہ زبر عین کی کہتی تہی ۲ ع ۲

## الفصل الاول

فصل پہلی

**عن** اَبِی هُرَیرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نَحْنُ الْاٰخِرُوْنَ السَّابِقُوْنَ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ بَیْدَ اَنَّھُمْ اُوْتُوا الْکِتٰبَ مِنْ قَبْلِنَا وَاُوْتِیْنَاہُ مِنْ بَعْدِھِمْ ثُمَّ ھٰذَا یَوْمُھُمُ الَّذِیْ فُرِضَ عَلَیْھِمْ یَعْنِیْ یَوْمَ الْجُمُعَۃِ فَاخْتَلَفُوْا فِیْہِ فَھَدَانَا اللّٰہُ لَہٗ وَالنَّاسُ لَنَا فِیْہِ تَبَعٌ اَلْیَھُوْدُ غَدًا وَالنَّصَارٰی بَعْدَ غَدٍ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ وَفِیْ رِوَایَۃٍ لِمُسْلِمٍ قَالَ نَحْنُ الْاٰخِرُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ وَنَحْنُ اَوَّلُ مَنْ یَدْخُلُ الْجَنَّۃَ بَیْدَ اَنَّھُمْ وَذَکَرَ نَحْوَہٗ اِلٰی اٰخِرِہٖ وَفِیْ اُخْرٰی لَہٗ عَنْہُ وَعَنْ حُذَیْفَۃَ قَالَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْ اٰخِرِ الْحَدِیْثِ نَحْنُ الْاٰخِرُوْنَ مِنْ اَھْلِ الدُّنْیَا وَالْاَوَّلُوْنَ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ الْمَقْضِیُّ لَھُمْ قَبْلَ الْخَلَائِقِ

روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی ہم پیچہی آنی والی ہین یعنی دنیا مین اور پہلی ہونیوالی ہین دن قیامت کے یعنی شرف و مرتبہ مین سوای اسکی کہ اہل کتاب دیے گئی ہین کتاب پہلی ہمسی اور دیگئی ہم کتاب پیچہی اونکی پہر یہہ وہ دن ہی کہ فرض کیا گیا اوپر مراد رکہتی تہی حضرت ساتہہ اسکی دن جمعہ کا پس اختلاف کیا انہون نی اسمین پس راہ دکہائی ہمکو اللہ تعالی نی واسطی اسدن کی یعنی جمعہ کی اور لوگ یعنی یہود اور نصاری واسطی ہمارے اسمین یعنی بیچ اختیار کرنی اسدن کے واسطی عبادت کے تابع ہین یہود نی اختیار کیا کل کو یعنی جمعہ کی کل کو کہ ہفتہ ہی اور نصاری نے کل کی بعد کو یعنی اتوار کو روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی اور ایک روایت مسلم کی مین یون ہی کہ کہا ہم پیچہی آنیوالی ہین پہلی ہونگی دن قیامت کے اور ہم ہونگی پہلے اون لوگونکی کہ داخل ہونگی بہشت مین سوای اسکی کہ وہ اور ذکر کیا مانند اسکی آخر تک اور اور روایت مسلم کی مین ابوہریرہ اور حذیفہ سی ہی کہ کہا دونو نی فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی بیچ آخر حدیث کے ہم پیچہی آنیوالی ہین اہل دنیا مین سے اور پہلی ہونیوالی ہین دن قیامت کی ایسی پیچہی آنیوالی ہین کہ حکم کیا جاویگا واسطی اونکی پہلی مخلوقات کے یعنی حساب کی لیے اور جنت مین داخل ہونیکی لیے **ف** دیگئی ہم کتاب بعد اونکی حقیقت مین یہہ سبب ہے موجب فضل ہماری کا ہی اسلیے کہ کتاب ہماری ناسخ پہلی کی ہی پس اسسے ظاہر ہوا کہ قول حضرت کا نحن الآخرون ہی واسطی بیان فضل کے ہی اور اس اختلاف کیا جان کہ شارحین نے اختلاف کیا ہے کہ مراد ساتہہ فرض کرنی اللہ تعالی کی روز جمعہ کو یہود و نصاری پر اور اختلاف کرنی اونکی اوسمین کیا ہی بعضون نی تو کہا ہی کہ مراد یہہ ہی کہ اللہ تعالی نی فرض کیا اون پر عبادت کو روز جمعہ مین بعینہ اور حکم کیا اونکو ساتہہ جمع ہونی کی اوسمین عبادت کی لیے جیسا کہ ظاہر الفاظ حدیث مین سی معلوم ہوتا ہی پس مخالفت کی اونہون نی امر الہی کی اور سرکشی کی اوس مین جیسیکہ عادت اون کی تہی اور اختیار کیا یہود نی ہفتے کی دن کو اور نصاری نی اختیار کیا اتوار کو اور اونہون نی دلیلین نکالین اپنی طرف سی چنانچہ آگی مذکور ہونگی اور اکثر اسپر ہین کہ مراد

فرض کرنی سی یہہ ہے کہ حکم ہوا اونکو ساتھہ نکالنی اسدن کی ساتھہ رای ور اجتہاد اپنی کی یعنی کہا گیا کہ اللہ تعالی نی فرض کیا ہی تمہارا ئی علم مین ایک دن
کہ فارغ ہوا وسمین واسطی فکر اور ذکر اور عبادت کی دریافت کرو اوسکو اپنی اجتہاد سی اور یہہ امتحان تھا حق سبحانہ تعالی کی طرف سی انکی لیی کہ آیا حق دریافت
کرتی ہین یا نہین پس تعین کیا یہود نی ہفتہ کو اور کہا کہ یہہ دن ایسا ہی کہ فارغ ہوا اللہ تعالی شغل پیدا کرنی سی پس ہمکو بھی چاہیی کہ فارغ ہو دین
کاروبار دنیا سی و مشغول ہو دین عبادۃ پروردگار مین اور نصارا نی تعین کیا اتوار کو واسطی کہ اللہ تعالی نی ابتدا کی اوسمین پیدایش کی پس چاہیہ
ہو وہ مبدا کمالات و نعمتوں کا ہی کہ اوسمین وہ پاک ذات متوجہ ہوا خلق پر ساتھہ فیض پہونچانی اور انعام کرنیکی پس وہ لایق تعظیم اور عبادت کی ہی
دونون نی خطا کی اور نہ پایا جو کچہہ کہ علم الہی مین تھا یعنی دن جمعہ کا اور گمراہ ہوئی راہ صواب سی پس او کہا انی اور معلوم کروایا ہمکو اللہ تعالی نی
اوسدن کو بیان ہی دونون وجہین بیان کی ہین ور اول ظاہر تر ہی کہ حق سبحانہ نی حکم کیا اس امت کو ساتھہ عبادت کی روز جمعہ مین ساتھہ
قول اپنی کی یا ایہا الذین امنوا اذا نودی للصلوۃ من یوم الجمعۃ فاسعوا الی ذکر اللہ اور توفیق دی اونکو حکم بجالانی کی اور گمراہ نہ کیا ساتھہ انکار اور
سرکشی اور دلیلین نکالنی کی جیسیکہ عادت اس امت نیک کی ہی اور لوگ واسطی ہماری تابع ہین کیونکہ ہر گاہ کہ تھا دن جمعہ کا مبدا اور دورا انسان کا اور
اول ایام اوسکا ہوئی اوسمین عبادت کرنیوالی باعتبار عبادت کی متبوع اور عبادت کرنیوالی بیچ دو دنون کی کہ بعد اوسکی ہین تابع اور یہہ حدیث
دلالت کہتی ہی اسپر کہ جمعہ اول ہفتہ کا ہی شرعا ولیکن زبان زد عرف کی برخلاف اوسکی ہوا ہی ق ح م ع + **وعن** ابی ھریرۃ قال قال
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خیر یوم طلعت علیہ الشمس یوم الجمعۃ فیہ خلق ادم وفیہ ادخل
الجنۃ وفیہ اخرج منہا ولا تقوم الساعۃ الا فی یوم الجمعۃ رواہ مسلم
اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی بہترین دن کا کہ نکلا اوس مین آفتاب دن جمعہ کا ہے اوسمین پیدا کیی گئی آدم یعنی
تمام ہوئی پیدایش اونکی اور اوسمین داخل کیی گئی بہشت مین اور اوسمین نکالی گئی بہشت سی اور نہین قایم ہوگی قیامت مگر دن جمعہ کی روایت
کی یہہ مسلم نی **ف** نکلا اوسمین آفتاب مراد یہہ ہی کہ سب دنون مین دن جمعہ کا افضل ہی اسلیی کہ کوئی دن ایسا نہین کہ اوسمین آفتاب نکلی اور روز
جمعہ مین حضرت آدم علیہ السلام جو پیدا ہوئی اس سی فضیلت اوسکی معلوم ہوئی یہہ بات تو ظاہر ہی اور بہشت سی جو نکلی اوسمین فضیلت جمعہ کی
اسلیی ہی کہ نکلنا اونکا سبب پیدایش انبیا اور اولیا کا اور باعث ہونی حسنات بیشمار کا اونسی ہوا اور ایسی ہی موت حضرت آدم علیہ السلام کی
سبب پہونچنی اونکیکی درگاہ رب العزت مین ہوئی اور ایسی ہی قایم ہونا قیامت کا سبب ہے دخول جنت کا اوسمین وعدی حق تعالی کی متقیون
کیلیی ظاہر ہونگے اور مراد قایم ہونی قیامت سی یا تو پہلا نفخہ ہی کہ ہلاکت کی لیی ہوگا یا دوسرا نفخہ کہ واسطی بعث و نشر کی ہوگا اور کہا طیبی نی
کہ کہا بعضوں نے کہ افضل دنون مین دن عرفہ کا ہی اور بعضوں نی کہا کہ جمعہ افضل ہے چنانچہ اس حدیث سی معلوم ہوتا ہی یہہ اوس صورت مین ہی کہ جب
مطلق چھوڑا جاوی یعنی بہترین ایامون کا عرفہ ہی اور بہترین دن کا جمعہ ہی اور اوسوقت کہ کہا جاوی کہ بہترین دن سال مین پس وہ عرفہ ہی یا
بہترین دن یعنی ہفتہ مین پس وہ جمعہ ہی پس کلام پورا ہوا اور حاجت تطبیق کی نہی اور جب اتفاق ہووی دن جمعہ کا دن عرفہ کی ساتھہ تو ہوگا افضل
دنوں کا مطلق اسروز عمل اوسمین افضل اور حج ہوگا اوسمین حج اکبر اور افضل ہوگا ستر حجونسی کہ غیر جمعہ مین ہون اور کہا ابن مسیب نی کہ جمعہ محبوب تر ہی
طرف اللہ تعالی کی حج نفل سی اور جامع صغیر مین ابن عباس سے ہی مرفوعا کہ جمعہ حج المساکین ہے + ح ہ ع + **وعنہ** قال قال رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان فی الجمعۃ لساعۃ لا یوافقہا عبد مسلم یسأل اللہ فیہا خیرا الا اعطاہ
ایاہ متفق علیہ وزاد مسلم قال وھی ساعۃ خفیفۃ وفی روایۃ لہما

قَالَ اِنَّ فِی الْجُمُعَۃِ لَسَاعَۃً لَا یُوَافِقُہَا مُسْلِمٌ قَائِمٌ یُصَلِّی یَسْاَلُ اللّٰہَ خَیْرًا اِلَّا اَعْطَاہُ اِیَّاہُ ٭ اور روایت ہی اونہین سے
کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تحقیق بیچ دن جمعہ کی ایک ساعت ہی نہین پاتا اوسکو بندہ مسلمان وسحال یہ کہ سوال کری اللہ تعالی سے
اوسمین خیر مگر کہ دیتا ہی اوسکو خیر یعنی دعا اوس ساعت مین قبول ہی ہوتی ہی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی اور زیادہ کیا مسلم نی یہہ کہ کہا
حضرت نی کہ وہ ساعت ہی بہت کم اور ایک روایت بخاری اور مسلم کی مین یہہ ہی کہ کہا تحقیق جمعہ مین البتہ ایک ساعت ہی کہ نہین پاتا اوسکو بندہ مسلمان
کہ کہڑا ہو نماز کی لیے یعنی مستعد ہو نماز کا مانگی اللہ سی بہلائی مگر کہ دیتا ہی وسکو بہلائی **ف** ایک ساعت ہی یعنی پوشیدہ اور حکمت وسکی اخفا مین
یہہ ہی کہ تا مشغول رہین لوگ عبادت مین تمام دن بامید اسکی کہ دعا اور عبادت ونکی وسمین واقع ہو اور کہا جزری نی اوقات قبولیت کی جو آئی ہین وہ یہہ
ہی اس ساعت مین بہت امید ہی قبولیت کی انتہی اور دیتا ہی اوسکو خیر یعنی یا تو جلدی دیتا ہی اوسکو دنیا مین یا ذخیرہ کرتا ہی اوسکی لیے کہ آخرت مین تو اب
دیگا اور لفظ قائم یصلی کی معنی یہہ ہین کہ ملازمت ومواظبت کرتا ہو نماز پر مراد یہہ ہی کہ ملازمت کرتا ہو دعا پر یا انتظار کرتا ہو نماز کا یہہ تاویلات
اسلیے کی گئین تا موافقت ہو جاوی سب روایات مین وَعَنْ اَبِیْ بُرْدَۃَ بْنِ اَبِیْ مُوْسٰی قَالَ سَمِعْتُ اَبِیْ یَقُوْلُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ فِیْ شَاْنِ سَاعَۃِ الْجُمُعَۃِ ھِیَ مَا بَیْنَ اَنْ یَّجْلِسَ الْاِمَامُ اِلٰی اَنْ تُقْضَی الصَّلٰوۃُ
رَوَاہُ مُسْلِمٌ ٭ اور روایت ہی ابی بردہ بن ابی موسی سی کہ کہا سنا مینی اپنی باپ سی کہتی تہی سنا مینی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم
سی کہ فرماتی تہی بیچ شان ساعت جمعہ کی کہ وہ ہی درمیان اسکی کہ بیٹہی امام منبر پر یہان تک کہ پڑہی جاوی نماز روایت کی یہہ مسلم نی **ف** ساعت
قبولیت دعا کی بیچ دن جمعہ کی کہ حدیث شریف مین وارد ہوئی ہی اسمین علما کو اختلاف ہی کہ کونسی ساعت ہی بعضون نی کہا ہی کہ وہ ساعت
مبہم ہی مانند شب قدر کی یا اسم اعظم کی اور بعضون نی کہا ہی کہ وہ ساعت ہر جمعہ مین انتقال کرتی ہی کسی جمعہ مین اول روز ہوتی ہی کسی مین
بیچ مین ہوتی ہی کسی جمعہ مین آخر روز ہوتی ہی اور اکثر اسپر ہین کہ وہ ساعت معین ومعلوم ہی لیکن اسمین بہی اختلاف ہی کہ کونسی ہی اسمین
پینتیس قول ہین ایک یہہ کہ جسوقت کہ موذن دن جمعہ کی نماز صبح کیلیے اذان دی دوسرا یہہ کہ طلوع ہونی فجر کی سی طلوع ہونی آفتاب تک اور
تیسرا وقت عصر سی غروب ہونی آفتاب تک چوتہا درمیان ونکلنی امام کی منبر سی کہنی تکبیر تحریمہ تک پانچوان اول ساعت بعد نکلنی آفتاب کے چہٹا وقت
نکلنی آفتاب کے ساتوان آخر ساعت تیسرے کا یعنی قریب پہر دن باقی رہنی کی اسلیے کہ ساعت کہنٹی کو کہتی ہین اور اوسکا حساب دوپہر سی شروع ہوتا
ہی آٹہوان وقت زوال سی یہانتک کہ سایہ ہو آدہی ہاتہہ نوان زوال سی یہانتک کہ سایہ ہو ایک ہاتہہ دسوان بعد زوال یعنی آفتاب کی ایک بالشت ایک ہاتہہ تک گیا رہوان
عین وقت زوال کے بارہوان اوسوقت کہ موذن اذان کہتا ہی جمعہ کیلیے تیرہوان وقت زوال سی یہانتک کہ داخل ہو آدمی نماز جمعہ مین چودہوان زوال سی
تا وقت نکلنی امام کے نماز سی پندرہوان زوال سی غروب آفتاب تک سولہوان درمیان چڑہنی امام کی منبر پر تا قائم ہونی نماز کی سترہوان وقت پہرانی امام کے نماز سی
اٹہارہوان درمیان چڑہنی امام کی منبر پر ادای نماز تک انیسوان درمیان اذان کے ادای نماز تک بیسوان درمیان بیٹہنی امام کی منبر پر تا تمام ہونی نماز کی
اکیسوان اوسوقت سی کہ حرام ہوتی ہی بیع تا حلال ہونی بیع کی یعنی وقت اذان سی جب تک کہ نماز ہو چکی بائیسوان قریب اذان کی تئیسوان
اوسوقت سی کہ شروع کری امام خطبہ کو یہانتک کہ تمام کری چوبیسوان اوسوقت کہ چڑہی خطیب منبر پر اور شروع کری خطبہ پچیسوان وقت بیٹہنی کے
درمیان دونون خطبون کے چہبیسوان وقت اترنی امام کی منبر سی ستائیسوان اوسوقت کہ تکبیر کہی جاوی یہان تک کہ کہڑا ہو امام مصلی پر اٹہائیسوان
وقت تکبیر سی تمام ہونی نماز تک انتیسوان اوسوقت کہ ادا کری نماز جمعہ کی تیسوان نماز عصر سی غروب ہونی آفتاب تک اکتیسوان بیچ نماز عصر کے
بتیسوان بعد نماز عصر کی تا آخر وقت مستحب کے تینتیسوان بعد نماز عصر کی مطلقا چونتیسوان آخر ساعت بعد نماز عصر کی پینتیسوان اوسوقت کہ غروب

ہوونگی آفتاب ورآیا ہی کہ حضرت فاطمہ زہرا اور حضرت علی اور تمام اہل بیت نبوۃ متعین کرلی تہی خادمون کی کہ انتظار اور نگہبانی کرین آخر ساعت
روز جمعہ کی اور خبر کرین تاذکر اور دعا کرین وسمین اور پوچہا گیا بلقینی سی کہ کیونکر دعا کری خطبہ کی حالت مین اوسوقت تو حکم ہی چپ رہنی کا پس
جواب دیا کہ نہین ہی شرط دعا سی تلفظ بلکہ حاضر کرنا اوسکا ساتہہ دل اپنی کی کافی ہی اور کہا شافعی نی پہنچا ہی مجکو یہہ کہ دعا قبول کی جاتی ہی شب
جمعہ مین ہی واللہ اعلم ۱۲ ح م ع ۱۲ مولانا

## الفصل الثانی

فصل دوسری عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ خَرَجْتُ اِلَی الطُّوْرِ فَلَقِیْتُ کَعْبَ الْاَحْبَارِ فَجَلَسْتُ مَعَهٗ فَحَدَّثَنِیْ عَنِ التَّوْرٰىةِ وَحَدَّثْتُهٗ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَکَانَ فِیْمَا حَدَّثْتُهٗ اَنْ قُلْتُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ خَیْرُ یَوْمٍ طَلَعَتْ عَلَیْهِ الشَّمْسُ یَوْمُ الْجُمُعَةِ فِیْهِ خُلِقَ اٰدَمُ وَفِیْهِ اُهْبِطَ وَفِیْهِ تِیْبَ عَلَیْهِ وَفِیْهِ مَاتَ وَفِیْهِ تَقُوْمُ السَّاعَةُ وَمَا مِنْ دَابَّةٍ اِلَّا وَهِیَ مُصِیْخَةٌ یَوْمَ الْجُمُعَةِ مِنْ حِیْنِ تُصْبِحُ حَتّٰی تَطْلُعَ الشَّمْسُ شَفَقًا مِنَ السَّاعَةِ اِلَّا الْجِنَّ وَالْاِنْسَ وَفِیْهِ سَاعَةٌ لَا یُصَادِفُهَا عَبْدٌ مُسْلِمٌ وَهُوَ یُصَلِّیْ یَسْاَلُ اللّٰهَ شَیْئًا اِلَّا اَعْطَاهُ اِیَّاهُ قَالَ کَعْبٌ ذٰلِكَ فِیْ کُلِّ سَنَةٍ یَوْمٌ فَقُلْتُ بَلْ فِیْ کُلِّ جُمُعَةٍ فَقَرَاَ کَعْبٌ التَّوْرٰىةَ فَقَالَ صَدَقَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَبُوْ هُرَیْرَةَ لَقِیْتُ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ سَلَامٍ فَحَدَّثْتُهٗ بِمَجْلِسِیْ مَعَ کَعْبِ الْاَحْبَارِ وَمَا حَدَّثْتُهٗ فِیْ یَوْمِ الْجُمُعَةِ فَقُلْتُ لَهٗ قَالَ کَعْبٌ ذٰلِكَ فِیْ کُلِّ سَنَةٍ یَوْمٌ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ سَلَامٍ کَذَبَ کَعْبٌ فَقُلْتُ لَهٗ ثُمَّ قَرَاَ کَعْبٌ التَّوْرٰىةَ فَقَالَ بَلْ هِیَ فِیْ کُلِّ جُمُعَةٍ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ سَلَامٍ صَدَقَ کَعْبٌ ثُمَّ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ سَلَامٍ قَدْ عَلِمْتُ اَیَّةَ سَاعَةٍ هِیَ قَالَ اَبُوْ هُرَیْرَةَ فَقُلْتُ اَخْبِرْنِیْ بِهَا وَلَا تَضِنَّ عَلَیَّ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ سَلَامٍ هِیَ اٰخِرُ سَاعَةٍ فِیْ یَوْمِ الْجُمُعَةِ قَالَ اَبُوْ هُرَیْرَةَ فَقُلْتُ وَکَیْفَ تَکُوْنُ اٰخِرَ سَاعَةٍ فِیْ یَوْمِ الْجُمُعَةِ وَقَدْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَا یُصَادِفُهَا عَبْدٌ مُسْلِمٌ وَهُوَ یُصَلِّیْ فِیْهَا فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ سَلَامٍ اَلَمْ یَقُلْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ جَلَسَ مَجْلِسًا یَنْتَظِرُ الصَّلٰوةَ فَهُوَ فِیْ صَلٰوةٍ حَتّٰی یُصَلِّیَ قَالَ اَبُوْ هُرَیْرَةَ فَقُلْتُ بَلٰی قَالَ فَهُوَ ذٰلِكَ رَوَاهُ مَالِكٌ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَالنَّسَائِیُّ وَرَوٰی اَحْمَدُ اِلٰی قَوْلِهٖ صَدَقَ کَعْبٌ

روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا نکلا مین طرف پہاڑ طور کی پس ملا مین کعب احبار سی پس بیٹہا مین ساتہہ اونکی پس بیان کیا روبروی میری توریت مین سی اور مین نی بیان کی حدیث روبرو اونکی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی پس تہی بیچ اون حدیثون کی جو حدیث کی مینی اونکو حضرت سی یہہ کہ کہا مینی فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی بہترین دن کہ نکلا ہی اوسمین آفتاب دن جمعہ کا ہی اوسمین پیدا کیے گئی آدم اور اوسمین اوتاری گئی جنت سی اور اوسمین توبہ قبول کی گئی اونکی یعنی جس جمعہ مین اوتری دنیا کی اخیر مین توبہ قبول ہوئی یا اور جمعہ مین اور اوسمین یعنی اور جمعہ مین وفات ہوئی اونکی اور اوسیدن مین قائم ہوگی قیامت اور نہین کوئی جانور مگر کہ وہ کان لگائی ہوئی یعنی وہ منتظر ہی قائم ہونی قیامت کا دن جمعہ کی اوسوقت سی کہ صبح کرتا ہی یہان تک کہ طلوع ہو آفتاب بسبب خوف قائم ہونی قیامت کی سوای جن اور آدمی کی یعنی انکو غافل اوس سی کیا ہی تا سلسلہ معیشت کا نہ منقطع ہوجاوی اور جمعہ مین ایک ساعت ہی کہ نہین پاتا اوسکو بندہ مسلمان اور وہ نماز پڑہتا ہو یعنی حقیقۃً یا حکماً کہ انتظار نماز کرتا ہو یا دعا کرتا ہو مانگی اللہ سی کچہہ مگر کہ دیتا ہی اوسکو وہ چیز کہا کعب نی یہہ یعنی دن ذکر کیا گیا کہ مشتمل ہی اس ساعت بزرگ کو بیچ ہر سال کی ایک دن ہی پس کہا مینی نہ بلکہ یہہ دن ہر ہفتہ مین

ان کی نزدیک ہے تو نے سچ کہا سچ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا ابوہریرہ نے ملا میں عبداللہ بن سلام سے پس خبر دی میں نے اونکو اپنی مجلس
کی ساتھ کعب احبار کی اور خبر دی میں نے اوس حدیث کی کہ بیان کی میں نے اونسے یعنی یہہ حال دن جمعہ کی پہر کہا میں نے واسطے عبداللہ کی کہ کہا کعب نے یہہ ہر سال میں
ایک دن ہی کہا عبداللہ بن سلام نے جھوٹ بولا کعب نے پہر کہا میں نے اونکو پہر پڑہی کعب نے توریت پہر کہا بلکہ وہ ساعت ہر جمعہ میں ہے پس کہا عبداللہ بن
سلام نے کہ سچ کہا کعب نے پہر کہا عبداللہ بن سلام نے کہ تحقیق جانتا ہوں میں کونسی ساعت ہے وہ کہا ابوہریرہ نے پس کہا میں نے خبر دو مجکو ساتہہ اوس
ساعت کے اور نہ بخیلی کرو مجہہ پر کہا عبداللہ بن سلام نے وہ آخر ساعت ہی دن جمعہ کی کہا ابوہریرہ نے کیونکر کہا میں نے کسطرح ہوگی آخر ساعت دن جمعہ کی
اور حال یہہ کہ تحقیق فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اوسکی حق میں کہ نہیں پاتا اوسکو بندہ مسلمان اور وہ نماز پڑہتا ہو وسمیں یعنی اور اوس وقت
نماز پڑہی جاتی نہیں سلیے کہ مکروہ ہی پس کہا عبداللہ بن سلام نے کیا نہیں فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ بیٹہی ایک بیٹہک کی جگہہ میں منتظر
نماز کا پس وہ نماز ہی میں ہے یعنی حکماً یہانتک کہ نماز پڑہی یعنی حقیقۃً کہا ابوہریرہ نے پس کہا میں نے مقرر یونہیں فرمایا ہی حضرت نے کہا عبداللہ نے پس یہہ
وہ مراد ساتہہ نماز کی یہہ انتظار ہے یعنی اور دعا کے خطرہ میں ہو سکتا ہی پس اگر اوسوقت دعا کرے مستجاب ہی روایت کی یہہ مالک نے اور ابوداود اور ترمذی
اور نسائی نے اور روایت کی احمد نے تا قول صدق کعب **ف** یہانتک کہ طلوع ہو آفتاب سلیے کہ قیامت ظاہر ہوگی دن جمعہ کی درمیان
صبح اور طلوع آفتاب کے پس جب حیوانات اسوقت میں حضور اور ڈر رکہتے ہیں تو انسان کو بطریق اولی چاہیے کہ ہو مشغول کرمولی امین اور ڈرانیوالا
ہوا ان چیزونسے کہ درپیش آنیوالی ہیں اور اسحدیث میں بڑا معجزہ حضرت کا مذکور ہوا کہ باوجود امی ہونیکی خبر دی اوس چیز کی کہ پوشیدہ تہی بڑی عالم
اہل کتاب کی پرینی دشت سے ان سکو علم تہا حضرت کا اور کعب احبار کہ بڑی دانشمند تہی یہود کی پایا انہوں نے زمانہ حضرت کا لیکن حاضر نہیں
ہوئے حضرت پاس پہر اسلام لائی حضرت عمر کی خلافت میں اور عبداللہ بن سلام صحابی ہیں وہ بہی یہود کے عالموں میں سے تہی مومن ہوئے **وعن** انسؓ قال
قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْتَمِسُوا السَّاعَةَ الَّتِيْ تُرْجٰى فِيْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ بَعْدَ الْعَصْرِ اِلٰى غَيْبُوْبَةِ الشَّمْسِ
رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ اور روایت ہی انس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ڈہونڈو اوس ساعت کو کہ امید ہی قبولیت دعا کی وسمیں
بیچ دن جمعہ کے پیچہے عصر کی غائب ہونی آفتاب تک روایت کی یہہ ترمذی نے **وعن** اَوْسِ بْنِ اَوْسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ مِنْ اَفْضَلِ اَيَّامِكُمْ يَوْمُ الْجُمُعَةِ فِيْهِ خُلِقَ اٰدَمُ وَفِيْهِ قُبِضَ وَفِيْهِ النَّفْخَةُ وَفِيْهِ الصَّعْقَةُ
فَاَكْثِرُوْا عَلَيَّ مِنَ الصَّلٰوةِ فِيْهِ فَاِنَّ صَلٰوتَكُمْ مَعْرُوْضَةٌ عَلَيَّ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَكَيْفَ تُعْرَضُ صَلٰوتُنَا عَلَيْكَ وَ
قَدْ اَرِمْتَ قَالَ يَقُوْلُوْنَ بَلِيْتَ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ حَرَّمَ عَلَى الْاَرْضِ اَجْسَادَ الْاَنْبِيَاءِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ
وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ فِي الدَّعَوَاتِ الْكَبِيْرِ اور روایت ہی اوس بن اوس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ
وسلم نے تحقیق بہتر دنون تمہارے میں سے دن جمعہ کا اوسمیں پیدا کیے گئے آدم اور اوسمیں قبض کی گئی روح اونکی اور اوسمیں ہوگا پہونکنا صور کا یعنی نفخہ
دوسرا کہ واسطے زندہ کرنے مردونکے ہوگا اور اسمیں ہے نفخہ مرنیکا یعنی پہلا نفخہ کہ اوس سے سب مر جاوینگی پس بہت بہیجو مجہہ پر درود اوس دن میں سلیے کہ تحقیق
درود تمہارا عرض کیا جاتا ہے مجہہ پر کہا صحابہ نے اے رسول خدا کی کسطرح عرض کیا جاویگا درود ہمارا آپ پر اس حال میں کہ پرانی ہوگئی ہونگی ہڈیاں آپکی کہا راوی
نے مراد رکہتے تہی صحابہ ساتہہ لفظ ارمت کے بلیت یعنی بوسیدہ ہوگیا ہوگا جسد مبارک آپکا فرمایا حضرت نے تحقیق اللہ تعالی نے حرام کیے ہیں زمین پر بدن انبیاء کے یعنی
زمین نہیں فنا کرتی بدن انبیا کے روایت کی یہہ ابوداؤد اور نسائی اور ابن ماجہ اور دارمی نے اور بیہقی نے دعوات کبیر میں **ف** بہتر دنون تمہارے میں سے دن جمعہ کا
اسمیں اشارہ ہے طرف اسکی کہ دن عرفہ کا افضل ہے یا مساوی ہے جمعہ کی اور بہت بہیجو درود مجہہ پر وسمیں سلیے کہ درود افضل عبادات سے ہی اور اسدن میں ہر نیکی کا ثواب

ستر درجہ ہوتا ہی پس اسمین پڑھنا اوسکا اولی ہی اور بہت حدیثین بیچ فضیلت درود بہیجنی کی دن جمعہ مین اور شب جمعہ مین وارد ہوئی ہین عجب نعمت ہے غافل ہونا اس سے بیجا ہی اور اخیر حدیث کا حاصل یہہ ہے کہ زندہ ہین انبیا قبرون مین یہہ مسئلہ متفق علیہ ہے کسیکو اسمین خلاف نہین کہ حیات انکو وہان حقیقی جسمانی دنیا کی سی ہے نہ حیات معنوی روحانی جیسیکہ شہدا کو ہی اور سوا انکی اور اموات بہی سنتی ہین سلام اور کلام اور عرض ہوتے ہین اعمال قرابا انکی بعض ایام مین ۱۲ح ﴿وعن﴾ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْيَوْمُ الْمَوْعُوْدُ يَوْمُ الْقِيٰمَةِ وَالْيَوْمُ الْمَشْهُوْدُ يَوْمُ عَرَفَةَ وَالشَّاهِدُ يَوْمُ الْجُمُعَةِ وَمَا طَلَعَتِ الشَّمْسُ وَلَا غَرَبَتْ عَلٰى يَوْمٍ اَفْضَلَ مِنْهُ فِيْهِ سَاعَةٌ لَا يُوَافِقُهَا عَبْدٌ مُؤْمِنٌ يَدْعُو اللّٰهَ بِخَيْرٍ اِلَّا اسْتَجَابَ اللّٰهُ لَهٗ وَلَا يَسْتَعِيْذُ مِنْ شَيْءٍ اِلَّا اَعَاذَهٗ مِنْهُ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ لَا يُعْرَفُ اِلَّا مِنْ حَدِيْثِ مُوْسَى بْنِ عُبَيْدَةَ وَهُوَ يُضَعَّفُ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی دن موعود دن قیامت کا اور دن مشہود دن عرفہ کا اور شاہد دن جمعہ کا اور نہ نکلا آفتاب اور نہ غروب ہوا کسی دن مین کہ افضل ہو دن جمعہ سی اوسمین ایک ساعت ہی نہین پاتا اوسکو بندہ مومن کہ دعا کری اللہ سی ساتھ خیر کی مگر کہ قبول کرتا ہی اللہ واسطی اوسکی اور نہین پناہ مانگتا کسی چیز سی مگر کہ پناہ دیتا ہی اوسکو اوس سے روایت کی یہہ احمد اور ترمذی نی اور کہا ترمذی نی یہہ حدیث غریب ہے نہین معلوم کیجاتی مگر حدیث موسی بن عبیدہ کیسی اور وہ ضعیف کیا جاتا ہی **ف** دن موعود اہ یعنی سورہ بروج مین جو فرمایا ہی اللہ تعالی نی والیوم الموعود وشاہد ومشہود پس مراد یوم موعود سی دن قیامت کا ہی کہ حق سبحانہ تعالی نی خبر دی ہے اوسکی آنیکی اور وعدہ کیا ہی مومنونسی بعد آنی اوسیکی نعمتون بہشت کا اور مراد شاہد سی دن جمعہ کا ہی کہ حاضر ہوتا ہی خلق پر اور مشہود دن عرفہ کا ہی کہ حاضر ہوتی ہین مومن اوسمین ہر طرف سی اور حاضر ہوتی ہین ملائکہ اور ابو موسی راوی اگرچہ ضعیف کیا گیا ہی لیکن قوت دیتی ہین اوسکو اور حدیثین ۱۲ح

## ﴿الفصل الثالث﴾ فصل تیسری

﴿عن﴾ أَبِي لُبَابَةَ بْنِ عَبْدِ الْمُنْذِرِ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ يَوْمَ الْجُمُعَةِ سَيِّدُ الْاَيَّامِ وَاَعْظَمُهَا عِنْدَ اللّٰهِ وَهُوَ اَعْظَمُ عِنْدَ اللّٰهِ مِنْ يَوْمِ الْاَضْحٰى وَيَوْمِ الْفِطْرِ فِيْهِ خَمْسُ خِلَالٍ خَلَقَ اللّٰهُ فِيْهِ اٰدَمَ وَاَهْبَطَ اللّٰهُ فِيْهِ اٰدَمَ اِلَى الْاَرْضِ وَفِيْهِ تَوَفَّى اللّٰهُ اٰدَمَ وَفِيْهِ سَاعَةٌ لَا يَسْاَلُ الْعَبْدُ فِيْهَا شَيْئًا اِلَّا اَعْطَاهُ مَا لَمْ يَسْاَلْ حَرَامًا وَفِيْهِ تَقُوْمُ السَّاعَةُ مَا مِنْ مَلَكٍ مُقَرَّبٍ وَلَا سَمَاءٍ وَلَا اَرْضٍ وَلَا رِيَاحٍ وَلَا جِبَالٍ وَلَا بَحْرٍ اِلَّا هُوَ مُشْفِقٌ مِنْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَرَوَى اَحْمَدُ عَنْ سَعْدِ بْنِ مُعَاذٍ اَنَّ رَجُلًا مِنَ الْاَنْصَارِ اَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَخْبِرْنَا عَنْ يَوْمِ الْجُمُعَةِ مَاذَا فِيْهِ مِنَ الْخَيْرِ قَالَ فِيْهِ خَمْسُ خِلَالٍ وَسَاقَ اِلٰى اٰخِرِ الْحَدِيْثِ اور روایت ہے ابی لبابہ بن عبد المنذر سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تحقیق دن جمعہ کا سردار ہے دنون مین اور بڑا ہے دنون مین نزدیک اللہ کی اور وہ بڑا ہے نزدیک خدا کی دن عید قربان اور دن عید الفطر کیسی اوسمین پانچ باتین ہین پیدا کیا اللہ تعالی نی اوسمین آدم کو اور اوتارا اللہ تعالی نی اوسمین آدم کو طرف زمین کے اور اوسمین وفات دے اللہ تعالی نی آدم کو اور اوسمین ایک ساعت ہی کہ نہین مانگتا بندہ اوسمین کچہہ مگر کہ دیتا ہی اللہ اوسکو جب تک نہ مانگی حرام کو یعنی مانگنا حرام کا نہین مقبول اور اوسمین قائم ہوگی قیامت نہین کوئی فرشتہ مقرب اور نہ آسمان اور نہ زمین اور نہ باؤ اور نہ پہاڑ اور نہ دریا مگر کہ وہ ڈرتی ہین دن جمعہ سی یعنی اسلیے کہ قیامت اوسمین ہوتی ہی مبادا ناگہان برپا ہو نقل کی یہہ ابن ماجہ نی اور نقل کی احمد نے سعد بن معاذ سی یہہ کہ ایک شخص انصار مین سی آیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پاس پس کہا خبر دو ہمکو دن جمعہ کیسی کہ کیا ہی اوسمین بہلائی سی فرمایا

اسمیں پانچ چیزیں ہیں اور بیان کی ساری حدیث یعنی جو کہ اوپر مذکور ہوئی **ف** اور وہ بڑا ہی دن عید قربان اور دن عید فطر کیسی اس سے معلوم ہوا کہ دن عرفہ کا مساوی ہی یا افضل ہی جمعہ سی لیکن صحیح حدیث رزین کی ہی کہ افضل دنوں میں دن عرفہ کا ہی اور اسمیں پانچ یا تین میں یہ حصر لیسی نہیں ہی کہ پانچ ہی باتیں ہوئی ہیں اور کچھ نہیں ہوتا للا و بعضی چیزیں بزرگ قدر ہیں مثل زیارت باریتعالی کی جنت میں وغیر ذلک اسمیں ہوئی ہیں ۔

**وعن** ابی ہریرۃ قال قیل للنبی صلی اللہ علیہ وسلم لای شیء سمی یوم الجمعۃ قال لان فیہا طبعت طینۃ ابیک آدم وفیہا الصعقۃ والبعثۃ وفیہا البطشۃ وفی آخر ثلث ساعات منہا ساعۃ من دعا اللہ فیہا استجیب لہ رواہ احمد ۔ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا گیا واسطے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی واسطے اس چیز کی نام رکھا گیا دن جمعہ کا جمعہ فرمایا اسواسطے کہ اسمیں خمیر کی گئی اور جمع کی گئی مٹی باپ تیرے کی کہ آدم ہیں اور اوسدن میں نفخہ ہوگا منہ کا یعنی نفخہ پہلا کہ اوس سے سب لوگ مر جاوینگے اور زندہ ہونگا یعنی دوسرا نفخہ کہ اوس سے سب جی اوٹھینگے اور اوسمیں ہوگا پکڑنا سخت یعنی دار وگیر قیامت کی اور بیچ آخر تین ساعتوں کی جمعہ سی ایک ساعت یعنی جمعہ کی آخر ساعت ہی کہ جو کوئی دعا مانگی اللہ سی اوس ساعت میں قبول کیجاتی ہی دعا اوسکی نقل کی یہہ احمد نے **ف** کہا طیبی نے کہ حاصل حضرت کی جواب کا یہہ ہوا کہ جمعہ اسکا نام اسلیے ہوا کہ ایسی امور بڑی اسمیں جمع ہوئی ہیں کہ دنیا میں نہیں ہوئے یعنی مجموعہ ان کا ایک میں موجود ہیں قطع نظر کر کے کہ یہ جمعیت ہی ۔

**وعن** ابی الدرداء قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اکثروا الصلوۃ علی یوم الجمعۃ فانہ مشہود تشہدہ الملئکۃ وان احدا لم یصل علی الا عرضت علی صلوتہ حتی یفرغ منہا قال قلت وبعد الموت قال ان اللہ حرم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء فنبی اللہ حی یرزق رواہ ابن ماجۃ

اور روایت ہی ابی درداء سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت بہیجو درود مجہپر دن جمعہ کی اسلیے کہ تحقیق دن جمعہ کا حاضر کیا گیا ہی سامنے ہوتی ہیں اوسمیں فرشتی اور تحقیق کوئی نہیں بہیجتا درود مجہپر مگر کہ عرض کیا جاتا ہی مجہپر درود اوسکا یعنی ساتھہ مکاشفہ کے یا بواسطہ ملائکہ کی یہانتک کہ فارغ ہوتا ہی اوس سے کہا ابو درداء نے کہ کہا میں نے اور بعد مرنیکی بھی عرض کرینگے فرمایا تحقیق اللہ نے حرام کیا ہی زمین پر کہانا بدنوں انبیا کا پس نبی اللہ کی زندہ ہیں یعنی حقیقۃ مثل زندگانی دنیا کی روزی دیے جاتی ہیں روایت کی یہہ ابن ماجہ نے **ف** یہہ حدیث تائید کرتی ہی تفسیر ابن عباس کی کہ اونہوں نے کہا ہی مشہود جمعہ ہی جیسیکہ پہلی حدیث تائید کرتی ہی تفسیر حضرت علی کی کہ اونہوں نے کہا کہ شاہد جمعہ ہی اور وہ صحیح تر ہی تو نہیں منافی ہی اطلاق مشہود کا اسجگہہ جمعہ پر اوس اعتبار کہ یعنی باعتبار حاضر ہونی ملائکہ کی اسمیں اور باوجود اسکی احتمال ہی کہ ضمیر فانہ کی اس حدیث میں پہیرے طرف اکثار صلوۃ کی کہ سمجہا گیا اکثروا سی وہ عرض کیا جاتا ہی مجہپر درود اوسکا یعنی ہمیشہ پس اسمیں نہیں کہ فضل دن ہی بطریق اولی عرض ہوتا ہی اگرچہ طویل ہو مدۃ ابتدا شروع سی یہاں تک کہ فارغ ہو اوس سے یعنی سب درود اسکی کی عرض ہوتی ہیں کہ اسکی ابو درداء نے بطریق استفہام کی کلام مذکور عنہ کیا بگمان اسکی کہ یہہ حکم خاص ساتہہ حالت ظاہری ہی کی ہی اور حرام کیا ہی یعنی منع کیا ہی زمین کو کہانے بدنوں اونکی ہی پس نہیں فرق ہی واسطے اونکی بیچ دونوں حالتوں کی یعنی حالت زندگانی اور مرنیکی اسلیے کہا گیا ہی اولیاء اللہ لا یموتون ولکن ینتقلون من دار الی دار اور رزق دیے جاتے ہیں یعنی رزق معنوی اور منافی نہیں ہی کہ انبیا کو رزق حسی بہی ہو چنانچہ ظاہر یہی بات ہی جیسا کہ ارواح شہدا کی حق میں آیا ہی کہ کہاتی ہیں میوی جنت کی پس انبیا تو اشرف ہیں اونکی لیے کیوں نہ یہہ بات ہو ۔

**وعن** عبد اللہ بن عمرو قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما من مسلم یموت یوم الجمعۃ او لیلۃ الجمعۃ الا وقاہ اللہ فتنۃ القبر رواہ احمد

والترمذی وقال ہٰذا حدیث غریب لیس اسنادہ بمتصل اور روایت ہی عبداللہ بن عمرو سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم نی نہین کوئی مسلمان کہ مری دن جمعہ کی یا شب جمعہ مین مگر کہ بچاتا ہی اوسکو اللہ فتنہ قبر کیسی یعنی سوال قبر اور عذاب وسکی سی روایت
کی یہہ احمد اور ترمذی نی اور کہا ترمذی نی یہہ حدیث غریب ہی اور نہین سنداسکی متصل **ف** ایک روایت مین آیا ہی کہ فرمایا آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ جو کوئی مری دن جمعہ مین خلاص کیا جاتا ہی عذاب قبر سی اور آویگا دن قیامت کی اسحال مین کہ اوسپر ہوگی مہر شہیدون
کی انتہی اور اور روایت مین آیا ہی کہ فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی جو کوئی مرتا ہی دن جمعہ کی لکہا جاتا ہی اوسکی لیی اجر شہید کا اور بچایا
جاتا ہی فتنہ قبر کی سی اور اور روایت مین آیا ہی کہ نہین کوئی مسلمان مرد یا مسلمان عورة کہ مری شب جمعہ مین یا روز جمعہ مین مگر کہ بچایا
جاتا ہی عذاب قبر اور فتنہ قبر کی سی اور ملتا ہی اللہ سی اوسحال مین کہ نہین حساب اوسپر آویگا دن قیامت کی اوسحال مین کہ ساتہہ اوسکی گواہ ہونگی
کہ گواہی دینگی واسطی اوسکی یا مہر ہوگی یعنی شہید ونکی کذا ذکرہ السیوطی اور جسکی قبض روح اللہ تعالی اسدن مین کرتا ہی تو دلیل ہوتی ہی واسطی
سعادت اور بہلائی آخرة اوسکیکی ٭ع٭ع **وعن** ابن عباس انہ قرأ الیوم اکملت لکم دینکم الآیۃ وعندہ یہودی
فقال لو نزلت ہٰذہ الآیۃ علینا لاتخذناہا عیدا فقال ابن عباس فانہا نزلت فی یوم عیدین
فی یوم جمعۃ ویوم عرفۃ رواہ الترمذی وقال ہٰذا حدیث حسن غریب اور روایت ہی ابن عباس ہی
یہہ کہ اونہون نی پڑہی یہہ آیت آجکی دن پورا کیا مینی واسطی تمہاری دین تمہارا آخر آیۃ تک اور نزدیک ابن عباس کی ایک یہودی تہا پس کہا اوسنی
اگر اوترتی یہہ آیۃ ہمپر البتہ ٹہیراتی ہم اوسکو یعنی اوسدن کو کہ جسمین یہہ اوتری ہی عید پس کہا ابن عباس نی تحقیق یہہ آیۃ اوتری بیچ دن دو عیدون
کی بیچ دن جمعہ کی اور دن عرفہ کی روایت کی یہہ ترمذی نی اور کہا یہہ حدیث حسن غریب ہی **ف** روز عرفہ کی حجۃ الوداع مین یہہ آیۃ اوتری
الیوم آخر تک کہ مضمون اوسکا یہہ ہی کہ آجکی دن پورا کیا مینی دین تمہارا اور تمام کی مینی تمپر نعمت اپنی اور پسند کیا مینی واسطی تمہاری اسلام کو از روی
دین کی پس ایک روز ابن عباس نی یہہ آیت پڑہی اور اونکی پاس ایک یہودی تہا اوسنی کہا کہ اگر ہمپر یہہ آیت اوترتی اوسکی دن کو کہ جسمین یہہ اوتری
عید ٹہیراتی بسبب نہایت خوشی اور شکرانہ اس نعمت کی یعنی عجب ہی کہ تمنی عید نہ ٹہیرایا اوسدن کو ابن عباس نی کہا کہ یہہ اوتری ہی اوسدن مین کہ
جسمین دو عیدین ہین یعنی اللہ تعالی نی اوسکو ازراہ فضل و احسان کی دو عیدونکی دن مین اوتارا یعنی اسکی لیی ہمنی اپنی طرفسی عید اسلیی کہ حجۃ الوداع
دن جمعہ کی تہا اونہین یہہ اوتری پس ہمین حاجت عید ٹہیرانیکی کیا ہی اللہ کی طرفسی وہ دن عید کا ہی ٭ع٭ع **وعن** انس قال کان
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا دخل رجب قال اللہم بارک لنا فی رجب وشعبان وبلغنا رمضان
قال وکان یقول لیلۃ الجمعۃ لیلۃ اغر ویوم الجمعۃ یوم ازہر رواہ البیہقی فی الدعوات الکبیر
اور روایت ہی انس سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جبکہ آتا مہینا رجب کا فرماتی یا الٰہی برکت دی ہماری لیی امین طاعت اور عبادت کی
مین بیچ مہینی رجب و شعبان کی اور پہونچا ہمکو رمضان تک کہا انس نی اور تہی فرماتی رات جمعہ کی رات روشن اور دن جمعہ کا دن ہی
چمکتا روایت کی یہہ بیہقی نی دعوات کبیر مین **ف** پہونچا ہمکو رمضان تک یعنی سارا رمضان پاوین اور توفیق ہو اوسکی روزونکی اور تراویح
کی اور نورانیۃ شب جمعہ کی اور روز جمعہ کی معنوی ہی بالذات یا بسبب عبادت کی ہی کہ ہوتی ہی امین ٭ع٭ع **باب وجوبہا** باب ہی
بیچ بیان واجب ہونی جمعہ کی یعنی فرض ہونی اوسکی **ف** کہا ابن ہمام نی کہ جمعہ فریضہ محکمہ ہی کہ ثابت ہوا کتاب و سنت اجماع سی کافر ہوتا
ہی منکر اوسکا اور مراد ساتہہ ذکر کی اس آیت مین فاسعوا الی ذکر اللہ نماز جمعہ اور خطبہ جمعہ کا ہی ٭ع٭ع **الفصل الاول** فصل پہلی

عن ابن عمر و ابی ہریرۃ انہما قالا سمعنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول علی اعواد منبرہ لینتہین اقوام عن ودعہم الجمعات او لیختمن اللہ علی قلوبہم ثم لیکونن من الغافلین رواہ مسلم
روایت ہی ابن عمر اور ابی ہریرہ سی یہہ کہ کہا اون دونون نی کہ سنا ہمنی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرماتی تہی اوپر لکڑیون یعنی زینی منبر اپنی کی البتہ باز رہین قوم چہوڑنی اپنی سی جمعہ کو یا مہر کریگا اللہ اوپر دلون اونکی پہر البتہ ہوجاوینگی غافلون سی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** یعنی ان دو امر مین ایک امر مقرر ہونیوالا ہی یا تو چہوڑنا جمعہ کا یا مہر کرنا دلون پر اگر چہوڑینگے جمعہ مہر نہین کیجائیگی اور اگر چہوڑینگی مہر کیجائیگی اونکی دلون پر اور مہر کرنا دلونپر کنایہ ہی اس سی کی نہایت غفلت ڈالیگا دلونپر اور باز رہیگا قبول کرنی نصیحت کیسی ہو ح **الفصل الثانی** فصل دوسری **عن** ابی الجعد الضمیری قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من ترک ثلث جمع تہاونا بہا طبع اللہ علی قلبہ رواہ ابو داود والترمذی والنسائی وابن ماجۃ والدارمی ورواہ مالک عن صفوان ابن سلیم واحمد عن ابی قتادۃ روایت ہی ابی الجعد ضمیری سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ چہوڑدی تین جمعہ بسبب سستی کی ساتہہ اونکی مہر کریگا اللہ اوسکی دلپر روایت کی یہہ ابو داود اور ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ اور دارمی نی اور روایت کی یہہ مالک نی صفوان بن سلیم سی اور احمد نی ابی قتادہ سی **وعن** سمرۃ بن جندب قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من ترک الجمعۃ من غیر عذر فلیتصدق بدینار فان لم یجد فبنصف دینار رواہ احمد وابو داود وابن ماجۃ اور روایت ہی سمرہ بن جندب سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ چہوڑدی جمعہ کو بے عذر پس چاہیی کہ تصدق کری ایک دینار پس اگر نہ پاوی آدہا دینار روایت کی یہہ احمد اور ابو داود اور ابن ماجہ نی **ف** دینار ساڑہی چار ماشہ سونیکا ہوتا ہی اگر سونا سولہ روپی کی درکا ہو تو ایک دینار چہہ روپی کا ہوا اور اس تصدق کرنیسی بالکل گناہ جمعہ کے ترک کا نہین جاتا رہتا بلکہ تخفیف اوسکی گناہ مین ہوجاتی ہی ہ ع **وعن** عبد اللہ بن عمرو عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال الجمعۃ علی من سمع النداء رواہ ابو داود اور روایت ہی عبد اللہ بن عمرو سی کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی فرمایا جمعہ لازم ہوتا ہی اوس شخص پر کہ سنی آواز روایت کی یہہ ابو داود نی **ف** یعنے جمعہ واجب ہے اوسپر کہ ہو بیچ ایسی جگہہ کے کہ درمیان اوسکی اور درمیان شہر کی فرق مقدار پہونچنی آواز کی ہو یعنی اگر شہر مین کوئی پکاری تو وہان آواز پہونچی اور شرح منیہ مین ذکر کیا ہی کہ جو کوئی بیچ اطراف شہر کی ہو کہ نہ ہو درمیان اوسکی اور درمیان شہر کی فرق بلکہ مکان متصل ہون اوسپر لازم ہی اوسپر جمعہ یعنی اگرچہ نہ سنی آواز اور اگر ہو درمیان اوسکی اور درمیان شہر کی فرق بسبب درمیان مین ہونی زراعت یا چراگاہ کی پس نہین جمعہ اوسپر اگرچہ سنی آواز اور امام محمد سی منقول ہی کہ اگر سنی آواز پس لازم ہے اوسپر جمعہ انتہی اور فتوی امام محمد ہی کی قول پر ہی ہ ع **وعن** ابی ہریرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال الجمعۃ علی من اواہ اللیل الی اہلہ رواہ الترمذی وقال ہذا حدیث اسنادہ ضعیف اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی فرمایا کہ جمعہ فرض ہی اوس شخص پر کہ جگہہ دی اوسکو رات طرف اہل اوسکی کی روایت کی یہہ ترمذی نے اور کہا یہہ حدیث ہی اسناد اوسکی ضعیف ہے **ف** یعنی جمعہ واجب ہی اوسپر کہ ہو درمیان وطن اوسکی اور درمیان اوس جگہہ کی کہ ادا کیا جاتا ہی جمعہ اسقدر مسافت کہ بعد ادا کرنی جمعہ کے ممکن ہو پہر آنا اپنی وطن کو پہلی شب کے کہ رات بہی گہر مین کری م ع **وعن** طارق بن شہاب قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الجمعۃ حق واجب علی کل مسلم فی جماعۃ الا علی اربعۃ عبد مملوک

اَوِامْرَأَةٍ اَوْصَبِيٍّ اَوْمَرِيْضٍ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَفِيْ شَرْحِ السُّنَّةِ بِلَفْظِ الْمَصَابِيْحِ عَنْ رَجُلٍ مِنْ بَنِيْ وَائِلٍ
اور روایت ہی طارق بن شہاب سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ سلم نی جمعہ حق ہی واجب ہی ہر مسلمان پر جماعت مین مگر چار پر واجب نہین
غلام پر کہ کسی کی ملک مین ہو اور عورت پر اور لڑکے پر اور بیمار پر روایت کی یہہ ابو داودنی اور شرح السنۃ مین ساتھہ لفظ مصابیح کی ایک شخص قوم بنی وائل کی
سی **ف** جمعہ حق ہی یعنی ثابت ہی فرضیت اوسکی ساتھہ کتاب و سنت کی اور واجب ہے یعنی فرض موکد ہی اور جماعت جمعہ مین فرض ہی بغیر جماعت
کی جمعہ درست نہین اور اختلاف کیا ہی علما نی کہ کتنی لوگ ہون جماعت مین جنسی جمعہ درست ہو امام ابو حنیفہ اور امام محمد کی نزدیک تین ہون
سوای امام کی اور ابو یوسف کی نزدیک دو ہون سوای امام کی اور امام شافعی کی نزدیک چالیس آدمی کامل چاہیین اور غلام اور کی تصرف مین
ہوتا ہی اسلیے جمعہ اوس سی ساقط ہوا اور عورۃ پر فرض نہین بسبب اسکی کہ حق خاوند کی اوسکی ذمہ متعلق ہین اور اکثر امام ہوتا ہی مردونکا جمعہ مین
اور لڑکا بسبب نابالغ ہونیکی غیر مکلف ہے اسپر اسلیے فرض نہین اور بیمار پر بسبب ضعف اور ناتوانی اور دفع ضرر کی فرض نہین اور بیماری سے مراد
وہ بیماری ہے کہ بسبب اوسکی دشوار ہو حاضر ہونا جمعہ مین اور دیوانہ لڑکون کی حکم مین داخل ہی اور مسافر اور اندہی اور لنگڑی پر بھی جمعہ فرض نہین
یہہ اور حدیثون سی ثابت ہوا ہی اور کہا ابن ہمام نی کہ بوڑہا کہ جسکو ضعف لاحق ہو بیمار کی حکم مین ہی واسطی اوسکی جمعہ واجب نہین اور مقعد یعنی جو چل نسکی
اوسپر بھی واجب نہین اور واجب نہین مریض یعنی بیمار داری کرنیوالی پر بھی اگر اوسکی جانی سی بیمار ضائع ہو وی ۱ھ +

## الفصل الثالث

فصل تیسری **عن** ابْنِ مَسْعُوْدٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِقَوْمٍ يَتَخَلَّفُوْنَ عَنِ الْجُمُعَةِ لَقَدْ هَمَمْتُ اَنْ اٰمُرَ
رَجُلًا يُصَلِّيْ بِالنَّاسِ ثُمَّ اُحَرِّقَ عَلٰى رِجَالٍ يَتَخَلَّفُوْنَ عَنِ الْجُمُعَةِ بُيُوْتَهُمْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ روایت ہی ابن مسعود سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ سلم نی
فرمایا واسطی اون لوگون کی کہ پیچھی رہتی ہین جمعہ سی البتہ تحقیق قصد کیا مینی یہہ کہ حکم کرون مین ایک شخص کو کہ نماز پڑہا وی لوگون کو پھر جلا دون
مین گہر اون لوگونکی کہ پیچھی رہجاتی ہین جمعہ سی یعنی بغیر ضرورۃ کی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** اسمین بڑا وعید ہی تارک جمعہ کی لیے غور کرین لوگ اور
جمعہ کو کبھی ترک نکرین + **وعن** ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ تَرَكَ الْجُمُعَةَ مِنْ غَيْرِ ضَرُوْرَةٍ كُتِبَ مُنَافِقًا
فِيْ كِتَابٍ لَا يُمْحٰى وَلَا يُبَدَّلُ وَفِيْ بَعْضِ الرِّوَايَاتِ ثَلٰثًا رَوَاهُ الشَّافِعِيُّ اور روایت ہی ابن عباس
سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی فرمایا جو شخص کہ چہوڑی جمعہ کو بغیر ضرورۃ کی لکہا جاتا ہی منافق بیچ کتاب کی کہ نہین مٹائی جاتی اور نہین بدلی جاتی
اور بیچ بعض روایات کی ہی جو شخص چہوڑی تین جمعہ یعنی اوسکا یہہ حال ہی روایت کی یہہ شافعی نی **ف** بغیر ضرورۃ کی ضرورۃ یہہ ہی کہ خوف ہو
ظالم وغیرہ کا یا مینہ ہو یا برف پڑتی ہو یا کیچڑ ہو وغیر ذلک پس ان صورتون مین ترک کریگا تو منافق نہین لکہا جائیگا اور اگر اس طرح کی عذر نہونگی اور
ترک کریگا تو منافق لکہا جائیگا اور بیچ کتاب کی کہ نہین مٹائی جاتی یعنی نامۂ اعمال مین جو اصل یہہ کہ حکم ساتہہ نفاق اوسکی کی ہمیشہ ثابت ہی یہان تک
کہ بخشدی اسکو اللہ تعالی یا بخشدی خیال تو کری آدمی کیا وعید شدید ہی ترک جمعہ پر عیاذا باللہ منہ ۱ھ **وعن** جَابِرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ فَعَلَيْهِ الْجُمُعَةُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ اِلَّا مَرِيْضٌ اَوْ مُسَافِرٌ اَوِ امْرَأَةٌ اَوْ صَبِيٌّ اَوْ مَمْلُوْكٌ
فَمَنِ اسْتَغْنٰى بِلَهْوٍ اَوْ تِجَارَةٍ اسْتَغْنَى اللّٰهُ عَنْهُ وَاللّٰهُ غَنِيٌّ حَمِيْدٌ رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ اور روایت ہی جابر سی یہہ کہ رسول خدا
صلی اللہ علیہ سلم نی فرمایا جو شخص کہ ایمان رکہتا ہی ساتہہ اللہ کی اور دن آخرۃ کی اوسپر فرض ہے اوسپر نماز جمعہ کی دن جمعہ کی مگر بیمار یا مسافر یا عورت یا لڑکا یا غلام تو نہین فرض اونپر جو
کوئی بی پرواہ ہو نماز جمعہ سی ساتہہ کہیلنے کی یا سوداگری کی بی پرواہ ہوتا ہی اوس سے یعنی عنایت نہین فرماتا اوسپر اللہ بی پرواہ اعراض کیا روایت کی یہہ دارقطنی نی **ف** یعنی جو کوئی کہیل یا تجارت
مین مشغول ہا او نماز جمعہ ترک کی دوست اللہ بی پرواہ ہوتا اوسے اوسپر نہین کرتا ۱ھ **باب التنظيف والتبكير** یہہ بیان ہی پاکی اور سویرے جانی کی جمعہ کے لیے

ف مراد پاکی اوسکی یہہ ہیں پاک کرنا بدنکا ہی ساتہہ نہانی کی اور لبین لوانی اور ناخون کتروانی اور زیر ناف کی بال لینی اور بغلون کی بال
دور کرنیکی اور پاک کرنا کپڑونکا اور استعمال کرنا خوشبو کا کہ یہہ سب واسطی جمعہ کی سنت ہیں اور تفصیل اسکی باب السواک مین بیچ بیان فطرۃ کی گذر چکی ہی
اور سویری جانی سی یہہ مراد ہی کہ اول وقت نماز جمعہ کی لیی جاوی اور اگر اول وقت مین جاوی افضل ہی چنانچہ امام غزالی نی بعض سلف سی نقل کیا
ہی کہ وہ وقت صبح کے جمعہ کی لیی جاتی تہی واسطی جلدی کرنیکی طرف عبادۃ کی اور مسجد شریف نبوی مین عادۃ لوگون نی یہہ پکڑی ہی کہ
سویری آکر صف اول مین جگہہ روکنی کیلیی ڈہیل جاتی ہین بیٹہتی نہین اس فعل پر بعضی علما نی کلام کیا ہی کہ اگر بیٹہہ کر ذکر و فکر مین مشغول
ہوان تو بہتر ہی اور یون ہین پہلی سی جگہہ کا روک لینا اچہا نہین کہ اور لوگ اوسمین تنگ ہوونگی انتہی اس سی معلوم ہوا کہ یہان جو لوگ جامع مسجد
مین اینٹین رکہہ کر چلی جاتی ہین اور گہرون مین کہانا پینی وغیرہ کی لیی یہہ خوب نہین

## الفصل الاول

فصل پہلی عن سلمان قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یغتسل رجل یوم الجمعۃ ویتطہر ما استطاع من طہر
ویدہن من دہنہ او یمس من طیب بیتہ ثم یخرج فلا یفرق بین اثنین ثم یصلی ما کتب
لہ ثم ینصت اذا تکلم الامام الا غفر لہ ما بینہ وبین الجمعۃ الاخری رواہ البخاری
روایت ہی سلمان سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نہاوی جو شخص دن جمعہ کی اور پاکی حاصل کری جسقدر کہ ہوسکی پاکی اور لگاوی تیل
اپنی تیل مین سی یا ملی خوشبو اپنی گہر کی بی تکلف اور لگاوی خوشبو گہر اپنی مین سی پہر نکلی طرف مسجد کی پس فرق کری درمیان دو شخصون کی پہر نماز
پڑہی جو کہ مقدر کی گئی واسطی اوسکی یعنی سنت جمعہ کی یا قضا یا نوافل پہر چپ رہی جبکہ خطبہ پڑہی امام بخشی جاتی ہین واسطی اوسکی گناہ کہ درمیان اوسکی
اور درمیان جمعہ دوسری کی ہوتی ہین یعنی گذری ہوئی جمعہ مین روایت کی یہہ بخاری نی ف پاکی حاصل کری یعنی لبین لواوی اور ناخون کتروادی
اور بال زیر ناف کی لی اور بغلون کی بال دور کری اور کپڑی پاک کری اور نہ فرق کری دو شخصون مین یعنی اگر مسجد مین بیٹہی ہون باپ اور بیٹا یا دو شخص کہ آپسمین محبت رکہتی
ہوان انکی درمیان مین نہ بیٹہی یا نہ فرق کری دو شخصون کی جگہہ ہو درمیان مین انکی پس انکو ایذا ہوویگی اور اگر درمیان مین جگہہ ہو مضائقہ نہین یا مراد یہہ ہی کہ
نہ فرق کری ساتہہ قدم رکہنی کی یعنی چیر پہاڑ کر آگی جانیکا ارادہ نرکہی بلکہ جہان جگہہ پاوی وہین بیٹہہ جاوی اور اگر بغیر فرق کرنی اور قدم رکہنی کی صف اول
مین پہنچ سکی بہتر ہی یہہ حکم اوس صورتکا ہی کہ آگی جگہہ خالی نہین لیکن جانتا ہی کہ جاوینگا تو لوگ بخوشی جگہہ کر دینگی اور اگر آگی سہولت ہو تو چیر پہاڑ
کر آگی جانا درست ہی اسلیی کہ قصور اونکا ہی کیونکہ جماعت پہلی اور حقیقت مین اسحدیث مین اشارہ ہی ساتہہ اول وقت جانیکی تا ضرورت فرق کرنی
اور پہلانگنی لوگون کی نہ پڑی ہرج مرج ہو در مختار وعن ابی ہریرۃ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال من اغتسل ثم اتی
الجمعۃ فصلی ما قدر لہ ثم انصت حتی یفرغ من خطبتہ ثم یصلی معہ غفر لہ ما بینہ وبین الجمعۃ
الاخری وفضل ثلثۃ ایام رواہ مسلم اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ نقل کی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرمایا جو
شخص کہ نہایا پہر آیا جمعہ مین پس نماز پڑہی اوسقدر کہ مقدر تہی واسطی اوسکی پہر چپ رہا یہان تک کہ فارغ ہوا خطیب اپنی خطبہ سی پہر نماز پڑہی ساتہہ
اوسکی بخشی جاتی ہین اوسکی وہ گناہ کہ درمیان اوسکی اور درمیان جمعہ دوسری کی ہوئی ہین اور زیادہ تین دن کی روایت کی یہہ مسلم نی
ف یہہ زیادتی اسلیی ہی کہ ہر نیکی کا ثواب دہ چند ہوتا ہی پس جمعہ سی جمعہ تک سات دن ہوئی ہین اور تین دن اور زیادہ ہوئی تا دس
پورا ہوجاوی مرع وعنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من توضأ فاحسن الوضوء ثم اتی
الجمعۃ فاستمع وانصت غفر لہ ما بینہ وبین الجمعۃ وزیادۃ ثلثۃ ایام ومن مس الحصا فقد لغا رواہ مسلم

اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جس شخص نی کہ وضو کیا اور اچھا وضو کیا یعنی برعایت آداب پہر آیا جمعہ مین
اور سنا خطبہ یعنی آگی قریب تہا اور چپ رہا یعنی اگر دور رہا بخشی جاتی ہین واسکی لیی وہ گناہ کہ درمیان اوسکی اور درمیان جمعہ دوسری کی ہوئی ہین اور زیادہ
تین دن کے اور جسنی چہوا کنکریونکو اپنی تحقیق بیہودہ کیا روایت کی یہہ مسلم نی **ف** جسنی چہوا کنکریون کو یعنی برابر کیا اونکو سجدہ کی لیی یکبار سی زیادہ
نماز مین اور بعضون نی کہا چہونی سی یہہ مراد ہی کہ وقت خطبہ کی کہیلا اون سی اور بیہودہ کیا لغو کی معنی ہین کلام باطل و بیفائدہ پس اس فعل کو
مشابہ لغو کی کیا اسلیی کہ مانع ہی سننی خطبہ کی سی ۱۲ع **وعنه** قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا كَانَ
يَوْمُ الْجُمُعَةِ وَقَفَتِ الْمَلٰئِكَةُ عَلٰى بَابِ الْمَسْجِدِ يَكْتُبُوْنَ الْاَوَّلَ فَالْاَوَّلَ وَمَثَلُ الْمُهَجِّرِ كَمَثَلِ الَّذِيْ
يُهْدِيْ بَدَنَةً ثُمَّ كَالَّذِيْ يُهْدِيْ بَقَرَةً ثُمَّ كَبْشًا ثُمَّ دَجَاجَةً ثُمَّ بَيْضَةً فَاِذَا خَرَجَ الْاِمَامُ طَوَوْا صُحُفَهُمْ وَ
يَسْتَمِعُوْنَ الذِّكْرَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جبکہ ہوتا ہی دن جمعہ کا ٹہیرتی ہین
فرشتی دروازہ مسجد پر لکہتی ہین ول آنیوالی کو پہر اوسکی بعد اول آنیوالی کو اور مثال اوس شخص کے کہ اول وقت گیا جمعہ کی لیی مانند مثال اوس شخص کے کہ
بہیجتا ہی اونٹ قربانی کی لیی مکہ مین کہ بہت ثواب لیتا ہی پہر مثال اوسکی کہ بعد اوسکی آتا ہی مانند مثال اوس شخص کے کہ بہیجتا ہی گائین مکہ مین قربانی کی لیی
پہر جو کہ بعد اوسکی آوی مانند اوسکی کہ بہیجی دنبہ پہر جو کہ بعد اوسکی آوی مانند اوسکی کہ تصدق کری مرغی پہر انڈا پہر جبکہ نکلتا ہی امام یعنی خطبہ کے لیی
لپیٹتی ہین وہ دفتر اپنی اور سنتی ہین خطبہ روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** پہلی ساعت یعنی صبح سی یا طلوع آفتاب سی یا وقت زوال کی اور
یہہ خوب ہی اور یہہ ملائکہ سوای حفظہ یعنی اعمال لکہنی والون کی ہین ۱۲ع **وعنه** قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
اِذَا قُلْتَ لِصَاحِبِكَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ اَنْصِتْ وَالْاِمَامُ يَخْطُبُ فَقَدْ لَغَوْتَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی اونہین سے کہ کہا فرمایا
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جبکہ کہی تو واسطی پاس بیٹہنی والی اپنی کی دن جمعہ کی چپ رہ اوس حال مین کہ امام خطبہ پڑہتا ہی پس تحقیق
تو نی بہی لغو کیا روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** تو نی بہی لغو کیا اسلیی کہ کلام کیا وقت خطبہ کی اس سی معلوم ہوا کہ کلام وقت خطبہ کے
ممنوع ہی اگرچہ بطریق امر بالمعروف اور نہی منکر کی ہو اسلیی کہ اشارہ کرنا کافی ہی اور کلام کرنا عبث ہی اور تفصیل اس مسئلہ کی یہہ ہی کہ چپ رہنا
اسوقت واجب ہی نزدیک اکثر علماء کی اور امام ابو حنیفہ بہی اونہین مین ہین و بعضون کی نزدیک مستحب ہے اور امام شافعی اون مین سی ہین اور
مواہب لدنیہ مین لکہا ہی کہ امام شافعی کی اس مسئلہ مین دو قول ہین یعنی وجوب و استحباب و مذہب حنفی مین وقت نکلنی امام کی بہی خطبہ کے
لیی شروع نماز تک کلام دونو حرام ہین اور اگر کوئی نماز مین ہو اور امام شروع کری خطبہ تو توڑ ڈالی نماز و کراہت پر اور صاحبین کے نزدیک مضائقہ
نہین کلام کرنیکا بعد نکلنی امام کی پہلی شروع کرنی خطبہ کے اور بعد اوترنی کی منبر سی پہلی تکبیر تحریمہ کی اسلیی کہ کراہت بسبب اسکی ہوتی ہی کہ کلام کرنی
مین خطبہ نہین سن سکتا اور یہہ مقام سننی کی ہین نہین پس جائز ہوا کلام کرنا اور دلیل امام ابو حنیفہ کی اوپر حرمت دونون چیزون کی یہہ حدیث ہی
اذا خرج الامام فلا صلوۃ ولا کلام اور اقوال صحابہ کی بہی اسی طرح ہین اور قول صحابی کا حجہ ہی ہماری لیی اور واجب ہی تقلید اوسکی اور لکہا ہی
علماء نی کہ خطبہ کیوقت قضا نماز پڑہنی صاحب ترتیب کو مکروہ نہین اور اختلاف کیا علماء نی اوسکی حق مین کہ دور بیٹہا ہو ایسا کہ خطبہ نہ سنتا ہو مختار
یہی ہی کہ اوسکو بہی واجب ہے چپ رہنا اور حرام ہی خطبہ کی وقت کہانا اور پینا اور کتابت اور مکروہ ہی جواب دینا چہینک کا اور جواب دینا
سلام کا اور لکہا ہی در مختار مین کلیہ کل ما حرم فی الصلوۃ حرم فی الخطبۃ یعنی جو چیز حرام ہی نماز مین حرام ہی خطبہ مین بہی اور درود دل مین پڑہی تاکہ خلل
خطبہ سننی مین نہ آوی وہو الصواب اور اسیطرح حمد کری وقت چہینک کے دل مین اور رد کرنا منکر کا یعنی خلاف شرع کا ساتہہ اشارہ ہاتہہ یا آنکہہ کی

نماز وغیرہ میں ہوشیار ہے اور وجہ مناسبت اس حدیث کی ساتھ عنوان باب کی یہہ ہے کہ عنوان باب متقضی ہے سویرے جانیکا کہ موجب بیداری اور نماز کا ہے اور جسوقت اس شخص نے کسیکو نصیحت کی اچھی بات کیوقت خطبہ امام کی تو اسنے لغو صادر ہوا تو ثواب سویرے جانیکا اسی وقت ہوا پس چاہیے کہ سویرے جاوے اور ایسی حرکت نکرے جس سے ثواب جاتا رہے یہہ ہوئے مولانا * وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُقِيْمَنَّ اَحَدُكُمْ اَخَاهُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ ثُمَّ يُخَالِفُ اِلٰى مَقْعَدِهٖ فَيَقْعُدُ فِيْهِ وَلٰكِنْ يَقُوْلُ اَفْسِحُوْا رَوَاهُ مُسْلِمٌ

اور روایت ہے جابر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ اوٹھادے کوئی تم میں سے بھائی اپنے کو دن جمعہ کی پھر قصد کرے طرف جگہہ اوسکی کے پس بیٹھے وہ اوسمیں لیکن کہے کشادہ کرو جگہہ کو روایت کی یہہ مسلم نے **ف** حرام ہے کسیکو ہٹا کر اوسکی جگہہ پر بیٹھنا بدون اوسکی رضا کے لیکن رضا حقیقۃً ہونہ از راہ خوف و حیا کے اور اگر کسیکو پہلے بھیجدے تا اسکے لیے جگہہ روک رکھے تو پہلے اوسکو اوٹھانا حرام ہوتا ہے اسلیے کہ مسجد دنیا و مافیہا اونکا مستحق اسسبب سے نہیں کہ نہیں ہوتا بلکہ جسکو بیچا ہے تو اوس جگہہ کا جسمیں بیٹھا ہے وہ ہوتا ہے سبب پہلے جا بیٹھنے کے اوسمیں اگرچہ نیت رکھتا تھا کہ یہہ جگہہ بھیجنے والے کے لیے ہے بلکہ مکروہ ہے اوسکو اوٹھنا اپنی جگہہ سے اور ایثار کرنا بھیجنے والے کا اگرچہ وہ شخص کہ جسکے لیے یہہ اوٹھتا ہے کم اوس سے فضیلت میں ہے اگر اپنے سے افضل کو ایثار کرے تو نہیں مکروہ ہے پس اوٹھنا مکروہ اسلیے ہے کہ ایثار عبادات میں بالاتفاق مکروہ ہے اور اللہ تعالیٰ نے جو ایثار کرنیوالونکی فضیلت بیان کی ہے اس آیت میں وَالَّذِيْنَ يُؤْثِرُوْنَ عَلٰى اَنْفُسِهِمْ تو مراد اوس سے ایثار حظوظ نفس میں ہے اور معنی ایثار کے ہیں غیر کے حاجت کو اپنی حاجت پر مقدم رکھنا اور عجیب بات یہہ ہے کہ خادم بعضی ظالمونکے جامع مسجدون میں جاتے ہیں اور فقیرون کو اوٹھا دیتے ہیں اور دہکے دیتے ہیں اور مارتے ہیں چنانچہ ایک عارف سے کہا گیا کہ آیا نہیں دیکھتا تو ظلم انکا اے مولانا کہا اونہون نے انکی عبادت کا تو یہہ حال ہے انکے ظلم اور گناہ کا کیا ٹھکانا ہے اور کشادہ کرو جگہہ کو یہہ کہنا جب ہوتا ہے کہ جگہہ قابل فراخی کی ہو ورنہ تنگ نکرے کسی کو بلکہ پڑھے نماز جہان جگہہ پاوے اگرچہ دروازۂ مسجد پر ہو اور مناسبت حدیث کو باب کے ساتھ یہہ ہے کہ اسمیں رغبت دلانی سویرے جانیکی ہے تا حاجت کسیکی اوٹھانے کی نپڑے ** ع **

## الفصل الثانی

فصل دوسری * عَنْ اَبِيْ سَعِيْدٍ وَاَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنِ اغْتَسَلَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَلَبِسَ مِنْ اَحْسَنِ ثِيَابِهٖ وَمَسَّ مِنْ طِيْبٍ اِنْ كَانَ عِنْدَهٗ ثُمَّ اَتَى الْجُمُعَةَ فَلَمْ يَتَخَطَّ اَعْنَاقَ النَّاسِ ثُمَّ صَلّٰى مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَهٗ ثُمَّ اَنْصَتَ اِذَا خَرَجَ اِمَامُهٗ حَتّٰى يَفْرُغَ مِنْ صَلٰوتِهٖ كَانَتْ كَفَّارَةً لِمَا بَيْنَهَا وَبَيْنَ الْجُمُعَةِ الَّتِيْ قَبْلَهَا رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ

روایت ہے ابی سعید اور ابی ہریرہ سے کہا دونون نے فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کوئی نہاوے دن جمعہ کے اور پہنے اچھے کپڑے اور لگاوے خوشبو اگر ہو اوسکے پاس پھر آوے جمعہ میں اور نہ پھلانگے گردن لوگونکی پھر نماز پڑھے اوسقدر کہ مقدر کی اللہ نے واسطے اوسکے پھر چپ رہے جسوقت کہ نکلے امام اوسکا یہانتک کہ فارغ ہو نماز اپنی سے ہوگا کفارہ واسطے اوس چیز کے کہ درمیان اس جمعہ کے اور درمیان اوس جمعہ کے کہ پہلے اوس سے ہے روایت کی یہہ ابوداود نے **ف** اچھے کپڑونسے مراد سفید کپڑے ہیں کہ پسند تھے حضرت کو ** ع ** * وَعَنْ اَوْسِ بْنِ اَوْسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ غَسَّلَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَاغْتَسَلَ وَبَكَّرَ وَابْتَكَرَ وَمَشٰى وَلَمْ يَرْكَبْ وَدَنَا مِنَ الْاِمَامِ وَاسْتَمَعَ وَلَمْ يَلْغُ كَانَ لَهٗ بِكُلِّ خُطْوَةٍ عَمَلُ سَنَةٍ اَجْرُ صِيَامِهَا وَقِيَامِهَا رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ اور روایت ہے اوس بن اوس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کوئی نہلاوے دن جمعہ کے اور نہاوے پھر سویرے جاوے اور اول سے خطبہ پاوے اور پیادہ جاوے نہ سوار ہو اور نزدیک ہو امام سے اور سنے خطبہ اور نہ کہے بیہودہ بات ہوگا واسطے

وسکی بدلے ہر قدم کی عمل برس وزکا ثواب روزہ وسکیکا اور قیام اوسکیکا یعنی ہر قدم پر ثواب یک برس کی روزہ کا اور قیام راتوں وسکی کا لکھا جاتا ہے
روایت کیے یہہ ترمذی ور ابوداود اور نسائی اور ابن ماجہ نی **ف** نہلاوے یعنی اپنی عورۃ کو مراد یہہ ہے کہ صحبت کری ہوی سے اور باعث اوسکی غسل
کا ہو یا مراد یہہ ہی کہ دُہلاوی کپڑی اپنی یا سر دہووی خطمی وغیرہ سی اور صحبت کرنی جمعہ کو بہتر یہ ہوئی کہ اس سی خطرہ زنا کا دلمین نہین آتا اور حضور
نماز مین خوب ہوتا ہی اور لفظ لم یرکب کی قید کا فائدہ یہہ ہی کہ تمام راہ پیادہ چلے بالکل سوار نہو یہہ تاکیدا فرمایا کہ لفظ مشی عام تہا خواہ تمام راہ پیادہ
چلے یا تہوڑی دور پیر سوار ہولی ۱۲ ع ۱۲ مولانا **وعن** عبد اللہ بن سلام قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
ما علی احدکم ان وجد ان یتخذ ثوبین لیوم الجمعۃ سوی ثوبی مہنتہ رواہ ابن ماجۃ ورواہ
مالک عن یحیی بن سعید اور روایت ہی عبد اللہ بن سلام سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نہین قباحت اوپر ایک
تمہارے کی اگر مقدور رکہو یہہ کہ بناوی دو کپڑی واسطی دن جمعہ کی سوای کپڑی کاروبار اپنی کی روایت کی یہہ ابن ماجہ نی اور روایت کی مالک نی
یحیی بن سعید سی **ف** کپڑی کاروبار کی یعنی جو کپڑی ہمیشہ گہر مین پہنی رہتا ہی کہ اوس سی کاروبار گہر کا ہی کرتا ہی واس سی معلوم ہوا کہ اگر کوئی کپڑا
جمعہ اور عید کی لیی بنا رکہی منافی زہد کی نہین چنانچہ حضرت کی بہی دو کپڑی تہی کہ خاص جمعہ ہی کو پہنتی تہی ۱۲ ح ۱۲ **وعن** سمرۃ بن
جندب قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم احضروا الذکر وادنوا من الامام فان الرجل
لا یزال یتباعد حتی یؤخر فی الجنۃ وان دخلہا رواہ ابو داود اور روایت ہی سمرہ بن جندب سی کہ کہا
فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ حاضر ہو وقت خطبہ کی اور نزدیک ہو امام سی پس تحقیق آدمی ہمیشہ دور رہتا ہی یعنی پہلاپیون کی حلقوں سی بلا عذر
یہان تک کہ پیچہی ہیکا پیچ داخل ہونی بہشت کی اگرچہ داخل ہو بہشت مین نقل کی یہہ ابو داود نی **ف** آمدن غیبت لاای اسیر کی طلب کی علی امور
اور ارادہ ذکر آدنی اونکی کا سہ ہمت بلند دار کہ نزد خدا و خلق ۔۔ باشد بقدر ہمت تو اعتبار تو ۱۲ **وعن** معاذ بن انس الجہنی عن ابیہ
قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من تخطی رقاب الناس یوم الجمعۃ اتخذ جسرا
الی جہنم رواہ الترمذی وقال ہذا حدیث غریب اور روایت ہی معاذ بن انس جہنی سی کہ نقل کی اپنی باپ سی کہا
فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو کہ پہلانگی لوگون کی گردنون پر بیچ دن جمعہ کی بنایا جاویگا پل طرف دوزخ کی روایت کی یہہ ترمذی نی اور
کہا یہہ حدیث غریب ہی **ف** کہا سید نی کہ لفظ عن ابیہ از راہ سہو کی کہا ہے اسلیے کہ انس باپ معاذ کی نہ روایت ہی اور نہ صحبت ہی بلکہ صواب
عن سہل بن معاذ عن ابیہ ہی جیسکہ ترمذی مین ہی و بنایا جاویگا پل وسکو بدلہ مثل فعل وسکی کا یعنی جیسی لوگون کو گذرگاہ اپنا کیا تہا اسکو
بہی گذرگاہ لوگونکا کرینگی ۱۲ ع ۱۲ **وعن** معاذ بن انس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نہی عن الحبوۃ یوم الجمعۃ
والامام یخطب رواہ الترمذی وابو داود اور روایت ہی معاذ بن انس سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی منع کیا گوٹ مارنی سی دن
جمعہ کی وس حالمین کہ امام خطبہ پڑہتا ہو روایت کی یہہ ترمذی اور ابو داود نی **ف** گوٹ مارنا اس نشست کو کہتی ہین کہ زانوؤن ملاکر بیٹہی اور یہہ کپڑی
کی یا ہاتہ کی ساتہ اس طرح کی بیٹہنی سی منع فرمایا اسلیے کی نیند آجاتی ہی پس خطبہ نہین سن سکتا اور قریب ہی کہ وضو ٹوٹ جاتی یعنی اکثر گر پڑتا ہی پہلو پر پس ٹوٹ جاتا
ہی وضو ۱۲ ع ۱۲ **وعن** ابن عمر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا نعس احدکم یوم الجمعۃ فلیتحول
من مجلسہ ذلک رواہ الترمذی اور روایت ہی ابن عمر سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ اونگہ ایک تمہارا دن جمعہ کی پس چاہیے کہ پہر جاوے
مکان اپنے سے وہ جگہ یعنی جس جگہ بیٹہا ہو وہانسی پہر کر اور جگہہ بیٹہی کہ اوس سے غلبہ نیند کا کم ہو جائیگا روایت کی یہہ ترمذی نی

## الفصل الثالث

فصل ۲ ع عن نافعٍ قال سمعت ابن عمر یقول نهی رسول الله صلی الله علیه وسلم ان یقیم الرجل الرجل من مقعده ویجلس
فیه قیل لنافعٍ فی الجمعة قال فی الجمعة وغیرها متفق علیه روایت ہی نافع سی
کہا سنا مینی ابن عمر سی کہتی تہی منع فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی یہہ کہ اوٹہاوی کوئی کسیکو جگہہ اوسکی سی اور بیٹہہ جاوی وسمین کہا گیا
نافع کی کہ یہہ منع جمعہ مین ہی کہا جمعہ مین وسوای جمعہ مین روایت کی یہہ بخاری او مسلم نی **ف** یہہ بات منع ہی سبکی کہ ایذا ہوتی ہی مسلمان
کو لیکن سمین جمعہ او غیر جمعہ برابر ہی ۱۲ ع ۲ **وعن** عبد الله بن عمرو قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم
یحضر الجمعة ثلاثة نفر فرجل حضرها بلغو فذلک حظه منها ورجل حضرها بدعاء فهو رجل دعا الله ان شاء
اعطاه وان شاء منعه ورجل حضرها بانصات وسکوت ولم یتخط رقبة مسلم ولم یوذ احدا فهی کفارة
الی الجمعة التی تلیها وزیادة ثلثة ایام وذلک بان الله یقول من جاء بالحسنة فله عشر امثالها
رواه ابو داود اور روایت ہی عبد اللہ ابن عمرو سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی حاضر ہوتی ہین جمعہ مین تین
طرحکی آدمی ایک شخص حاضر ہوتا ہی ساتھ بیفائدہ کلام کرنیکی یا فعل باطل کی یعنی حالت خطبہ کی مین اوس نصیبہ اوسکا ہی حاضر ہونی جمعہ سی
یعنی ثواب جمعہ سی محروم ہی اور وبال لغو کا نصیبہ اوسکا ہی اور ایک شخص حاضر ہوتا ہی جمعہ مین واسطی دعا کی یعنی مشغول دعا مین رہتا ہی حالت
خطبہ مین جس کا باز رکہی ہی حاصل خطبہ کی سننی سی کمال اوسکی سی پس وہ ایک شخص ہی کہ دعا مانگی اللہ سی اگر چاہی دی اوسکو یعنی بسبب وسعت
کرم اپنی کی اور اگر چاہی نہ دی اوسکو اور ایک شخص حاضر ہوتا ہی جمعہ مین ساتھ چپ بیٹھنی کی یعنی خطبہ سننی کی لیے چپ ہوا نزدیک اور ساتھ چپ بیٹھنی
کی یعنی چپ ہوا دور اور نہ پہلانگی گردن مسلمان کی اور نہ ایذا دی کسیکو پس وہ جمعہ کفارہ ہی اوس جمعہ تک کہ متصل ہی اوسکی یعنی پہلا جمعہ
اور تین دن زیادہ اور یہہ بسبب اسکی کہ اللہ تعالی فرماتا ہی جو شخص کہ کری ایک نیکی پس واسطی اوسکی ہی دس برابر اوسکی روایت کی یہہ ابو داود
نی **ف** اور اگر چاہی نہ دی اوسکو یعنی بسبب سزا اس فعل بد کی کہ باز رہا سننی خطبہ کی سی بسبب کرنی دعا کی اور یہہ مکروہ ہی ہماری نزدیک اور
حرام ہی اوروں کی نزدیک اور ایک نسخہ مین لفظ یلغو ساتھ صیغہ مضارع کی آیا ہی لیکن صحیح بلغو ہی کہ مطابق ہی ساتھ فقرون آیندہ کی اور
نہ ایذا دی کسیکو مانند اوٹہا دینی کی جگہہ اوسکی سی یا بیٹھنی کی بعض اعضا اوسکی یا متصل اوسکی پر بغیر مرضی اوسکی سی یا لہسن پیاز کی بو سی ۔
ع ۲ **وعن** ابن عباس قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من تکلم یوم الجمعة والامام یخطب فهو
کمثل الحمار یحمل اسفارا والذی یقول له انصت لیس له جمعة رواه احمد اور روایت ہی ابن عباس سے کہا فرمایا رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ کلام کری دن جمعہ کی اوس حال مین کہ امام خطبہ پڑھتا ہو پس وہ مانند گدہی کی ہی اوٹہاتا ہی کتابین اور وہ شخص کہ
کہی واسطی اوسکی کہ چپ رہ نہین واسطی اوسکی ثواب جمعہ کا روایت کی یہہ احمد نی **ف** مانند گدہی کی ہی یعنی حال اوسکا مانند حال گدہی کی
ہی کہ اوٹہاتا ہی کتابین پیٹھہ پر یہہ کتابیں ہی علم کی سی اور نہ فائدہ اوٹہاتی ہی ساتھ علم کی باوجود رنج و مشقت اوٹہانیکی حاصل کرنی اوسکی مین
اور جو اوس کلام لغو والیکو کہی چپ رہ نہین اوسکو ثواب جمعہ کا بسبب صادر ہونی لغو کی اوس سے کہ وہ منع ہی جیسا کہ حدیث ابو ہریرہ کی مین گذرا اور یہہ
جو آیا ہی کہ ایک اعرابی نی عرض کیا حضرت سی دن جمعہ کے حالت خطبہ مین کہ یا رسول اللہ ہلاک ہوا مال اور بھوکی ہی عیال پس دعا کرو اللہ سی
ہماری لیی پس وہاں حضرت نی ہاتھہ اپنی اور دعا کی اور اور بعضی روایتون سی کلام کرنا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا حالت خطبہ مین ثابت ہوا
ہی پس احتمال ہی کہ وہ پہلی شروع خطبہ کے یا بعد فراغ کی ہو اور احتمال اوسکی نسخ کا بہی ہی یا خصائص حضرت کی سے ہو ۔ ح ۔ ع ۔

وعن عبيد بن السباق مرسلاً قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم في جمعة من الجمع
يا معشر المسلمين ان هذا يوم جعله الله عيداً فاغتسلوا ومن كان عنده طيب فلا يضره
ان يمس منه وعليكم بالسواك رواه مالك ورواه ابن ماجة عنه وهو عن ابن عباس متصلاً
اور روایت ہی عبید بن سباق سی بطریق ارسال کے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی بیچ ایک جمعہ کی جمعوں مین سے اے گروہ مسلمانوں کی
تحقیق یہہ دن ہی کہ ٹہیرایا اوسکو اللہ نی عید پس نہاؤ اور جو شخص کہ ہو اوسکی پاس خوشبو پس نہین ضرر کرتا اوسکو یہہ کہ لگاوی اوسمین سے اور لازم ہی تمکو
استعمال کرو مسواک کا روایت کیا یہہ مالک نی اور روایت کی ابن ماجہ نی عبید سی اور اوسی نقل کی ابن عباس سے متصل **ف** عید یعنی دن خوشی
اور زینت کرنیکا واسطی فقرا اور مساکین کے اور اولیا و صالحین کے اور نہاؤ یعنی خوب طہارت و ستہرائی حاصل کرو اور خوشبو یعنی خوشبو مردانی کہ
جسمین خوشبو ہو اور رنگ نہو یعنی مانند عطر وغیرہ کی اور کہا ابن حجر نی کہ افضل خوشبو ہی مشک کے کہ اوسمین گلاب ملا ہوا سلیے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
اکثر استعمال خوشبوی مشک کا کرتی تہی اور نہین ضرر کرتا اگر کہا جاوی کہ یہہ وہان بولتی ہین جہان گمان گناہ کا ہوتا ہی اور خوشبو لگانی خصوصاً دن
جمعہ کے سنت موکدہ ہی پس کیا معنی اس عبارت کی جواب یہہ کہ بعضی مسلمان مرد توہم کرتی تہی یہہ کہ خوشبو لگانی عادت عورتوں کی ہی پس نفی کی گناہ کو
جیسیکہ اللہ تعالی نی فرمایا فلا جناح علیہ ان یطوف بہما باوجودیکہ طواف یعنی سعی صفا مروہ کی واجب ہی یا رکن اور لازم ہی تمکو استعمال کرو
مسواک کا دن جمعہ کے خصوصاً نزدیک وضو اور غسل کے م ع + وعن البراء قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم
حقاً على المسلمين ان يغتسلوا يوم الجمعة وليمس احدهم من طيب اهله فان لم يجد فالماء
له طيب رواه احمد والترمذي وقال هذا حديث حسن اور روایت ہی براء سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی لازم ہی مسلمانوں پر
یہہ کہ نہاویں دن جمعہ کی اور لگاوی ایک اونکا خوشبوی اہل بیت سی اپنی اگر نہ پاوی اپنی پاس تو پانی واسطی اوسکی خوشبو لی ہی روایت کی یہہ احمد اور
ترمذی نی اور کہا یہہ حدیث حسن ہی **ف** خوشبوی اہل بیت کی اسلیے کہا کہ عورتین اکثر خوشبو رکہتی ہین گویا یہہ اشارہ ہی اسپر کہ اگر اس پاس
خوشبو نہو بیوی سی مانگ لے مگر خوشبو زنانی نہو یعنی ایسی نہو کہ رنگ رکہتی ہو اور پانی خوشبو ہی یعنی اگر خوشبو نہ ملی پانی ہی نہالی کہ پانی منزلہ
خوشبو کی ہی اسلیے کہ سبب ستہرائی کا ہی اور بد بو اوس سی جاتی رہتی ہی اور یہہ حدیث اور اوپر کی حدیث موید ہی مذہب امام مالک کے
کہ اونکی نزدیک غسل جمعہ کا واجب ہے لیکن حمل کیا ہی اسکو جمہور نی اوپر سنت موکدہ ہونی کی اسلیے کہ اور حدیثون سی معلوم ہوتا ہی کہ واجب نہین
اور کہا ہی علما نی کہ ترک کرنا اوسکا مکروہ ہی م ع م ح +

## باب الخطبة والصلوة

باب ہی بیچ بیان خطبہ کی اور نماز جمعہ کے **ف**
خطبہ کہتی ہین اوس کلام کو کہ خطاب کیا جاتا ہی ساتہہ اوسکی اور شرع مین خطبہ کہتی ہین ایک کلام کو کہ مشتمل ہو اوپر ذکر اور تشہد تین اور درود
اور نصیحت کے اور خطبہ شرط اور فرض ہی نماز جمعہ مین اور ادنی مقدار فرض کی امام ابو حنیفہ رح کی نزدیک سبحان اللہ یا الحمد للہ یا لا الہ الا اللہ
ہی اور منقول حضرت سی خطبہ طویل ہی پس وہ واجب ہو یا سنت نہ شرط کہ بغیر اوسکی نماز درست نہو اور صاحبین کہتی ہین کہ ضرور ہی ذکر طویل
کہ اوسکو خطبہ کہتی ہین عرف مین اور تسبیح و تحمید کو خطبہ نہین کہتی اور شافعی کہتی ہین جائز نہین جب تک کہ نہ پڑہی دو خطبی اور دلیلین دونوں کی فقہ
کی کتابون مین مذکور ہین م ح +

### الفصل الاول

فصل پہلی عن انس ان النبي صلى الله عليه وسلم كان يصلي
الجمعة حين تميل الشمس رواه البخاري روایت ہی انس سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تہی نماز پڑہتی جمعہ کے جس وقت
کہ ڈہلتا آفتاب روایت کی یہہ بخاری نی **ف** جب بہت سردی ہوتی تو دوپہر ڈہلتی ہی پڑہتی اور بہت گرمی مین ٹہنڈی وقت پڑہتے

بیان اور حدیث انس میں کی آنا ہے شرح وعن سھل بن سعد قال ما کنا نقیل ولا نتغدی الا بعد الجمعۃ متفق علیہ

اور روایت ہے سہل بن سعد سے کہا نہ تھے ہم قیلولہ کرتے اور نہ کھانا کھاتے اول روز کا مگر بعد پڑھنے نماز جمعہ کی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے

ف قیلولہ کہتے ہیں استراحت کرنیکو دوپہر میں خواہ سووے یا نہ سووے اور حاصل حدیث کا یہہ ہے کہ سویرے جاتے تھے نماز جمعہ کے لیے قیلولہ اور

کھانے میں مشغول نہ ہوتے تھے بلکہ بعد نماز کے یہہ کام کرتے تھے شرح وعن انس قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا اشتد البرد

بکر بالصلوٰۃ واذا اشتد الحر ابرد بالصلوٰۃ یعنی الجمعۃ رواہ البخاری اور روایت ہے انس سے کہا تھے رسول

خدا صلی اللہ علیہ وسلم جب شدت ہوتی سردی کی سویرے پڑھتے نماز اور جب شدت ہوتی گرمی کی دیر کر پڑھتے نماز یعنی جمعہ کی روایت کی یہہ بخاری نے

وعن السائب بن یزید قال کان النداء یوم الجمعۃ اولہ اذا جلس الامام علی المنبر علی عھد رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم وابی بکر وعمر فلما کان عثمان وکثر الناس زاد النداء الثالث علی الزوراء

رواہ البخاری اور روایت ہے سائب بن یزید سے کہا تھی اذان دن جمعہ کی اول وہی اذان کی جس وقت کہ بیٹھتا امام منبر پر بیچ زمانے رسول خدا

صلی اللہ علیہ وسلم کے اور حضرت ابوبکر اور عمر کے پس جبکہ خلیفہ ہوئے حضرت عثمان اور بہت ہوئے لوگ زیادہ کی آذان تیسری اوپر زوراء کے روایت کی یہہ

بخاری نے ف حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مبارک میں سنت یہہ تھی کہ جب حضرت تشریف لاتے اور منبر پر بیٹھتے تو آذان کہی جاتی اور آذان اول کہ

بعد آنے وقت کے کہتے ہیں نہ تھی اور اسیطرح حضرت ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما کے زمانے میں تھا جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ہیئات لوگوں کی دیکھی اور دیکھا کہ حضرت

کے زمانے میں لوگ کم تھے اور قریب قریب ہی تھے مسجد سے اور اکثر خدمت بابرکت میں حاضر رہتے تھے اور اب لوگ دور دور رہتے ہیں مسجد سے اور اپنے کاروبار

میں مشغول رہتے ہیں مناسب جانا کہ جب وقت آوے نماز کا آذان کہی جاوے تا لوگ دور کے بھی آویں اور خطبہ میں حاضر ہوں پس مراد تیسری آذان سے یہی آذان

اول ہے سکو تیسری آذان کہا اگرچہ باعتبار وقوع کے اول ہے سلیے کہ تیسرے ہے اون دو آذانوں کے کہ حضرت کے زمانے میں تھیں یعنی پہلی آذان خطبہ کے وقت

کے ہوتی اور دوسرے آذان تکبیر ہوتی اور تیسری یہہ ہے جو اول کہی جاتی ہے پس یہہ آذان حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے مقرر کی وہ ہی سنت ہوئی بدعت نہیں سلیے کہ فعل خلفا

کا بھی سنت ہے اور وقت پڑھنے سنتوں کے جو ایک اور آذان کہتے ہیں یہہ نہ حضرت کے زمانے میں تھی نہ صحابہ رضوان اللہ تعالی علیہم اجمعین کے زمانے میں تھی نہ تابعین

کے زمانے میں اور رواج اسپر عمل ہے اکثر اسلام کے شہروں میں معلوم نہیں کہ کسنے یہہ نکالی ہے اور لکھا ہے علماء نے کہ جب پہلی آذان ہو جمعہ کی تو بیع کرنی حرام

ہوتی ہے اور سعی کرنی یعنی جلدی جانا اور حاضر ہونا نماز میں واجب ہوتا ہے اور زوراء نام ایک جگہہ کا ہے بیچ بازار مدینہ کے شرح وعن جابر بن

سمرۃ قال کانت للنبی صلی اللہ علیہ وسلم خطبتان یجلس بینھما یقرأ القرآن ویذکر الناس فکانت

صلوٰتہ قصدا وخطبتہ قصدا رواہ مسلم اور روایت ہے جابر بن سمرہ سے کہا تھے واسطے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دو خطبے بیٹھتے تھے درمیان دونو

کے پڑھتے تھے یعنی خطبوں میں قرآن اور نصیحت کرتے تھے لوگوں کو اور ذکر کرتے اون چیزوں کا کہ باعث خوف اور امید کے ہیں پس تھی نماز آپکی اوسط درجہ کی

اور خطبہ بھی آپکا اوسط یعنی نہ بہت دراز نہ بہت کوتاہ روایت کی یہہ مسلم نے ف بیٹھتے درمیان دونوں خطبوں کے اسقدر کہ قرار پکڑتا ہر عضو اپنی جگہہ پر اور

صحت کو نہیں پہنچی دعا کرنی حضرت سے اس جلسہ میں اور یہہ جلسہ سنت ہے نہ واجب شرح وعن عمار قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ

علیہ وسلم یقول ان طول صلوٰۃ الرجل وقصر خطبتہ مئنۃ من فقھہ فاطیلوا الصلوٰۃ واقصروا

الخطبۃ وان من البیان سحرا رواہ مسلم اور روایت ہے عمار سے کہا سنا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے تھے تحقیق

لمبی پڑھنی نماز اور کوتاہ کرنا خطبہ کا یہہ علامت ہے دانائی آدمی کی پس دراز کرو نماز اور کوتاہ کرو خطبہ اسلیے کہ تحقیق بعضا بیان سحر ہے روایت کی یہہ مسلم نے

**ف** خطبہ کی حالت مین توجہ ہوتی ہی خلق کی طرف اور حالت نماز مین خداوند حقیقی کی طرف پس علامت دانائی کی ہی کہ جسمین توجہ رب کی طرف ہو اسکو دراز کرے اور جسمین توجہ خلق کیطرف ہو اوسکو کوتاہ کرے اور مراد طول سی یہہ ہے کہ موافق سنت کی ہو نہ کم اوس سی اور نہ دراز تاکہ موافقت ہو جاوے اسحدیث مین اور اوپر کی حدیث مین اور بعضا بیان سحر ہی گویا یہہ دلیلین ہین کوتاہی خطبکی یعنی خطبہ چاہیے کہ ساتھہ الفاظ مختصر اور معانی بہت کے ہو اسلیے کہ بیان کو تاثیر عظیم ہی اون میں کہ مائل کر دیتا ہی ایک جانب جیسیکہ سحر کو تاثیر ہی پس اسمین تعریف بہی ہی بیان کے اور مذمت ہے یعنی اگر حق کیطرف ہے اچہا ہی اور اگر باطل کی طرف ہے برا ہی ۱۲ ع ح **وعن** جابرٍ قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا خطب احمرّت عیناہ وعلا صوتہ واشتد غضبہ حتی کانہ منذر جیش یقول صبحکم ومساکم ویقول بعثت انا والساعۃ کہاتین ویقرن بین اصبعیہ السبابۃ والوسطی رواہ مسلم اور روایت ہی جابر سی کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جب خطبہ فرماتی یعنی جمعہ کا یا اور کوئی خطبہ سرخ ہو جاتیں آنکھین اونکی اور بلند ہوتی آواز اونکی اور سخت ہوتا غصہ اونکا یہان تک کہ گویا ڈرانی والی ہین لشکر سی کہ کہتا ہو وہ ڈرانیوالا صبح کو لوٹیگا تمکو لشکر اور شام کو لوٹیگا یعنی نزدیک ہی کہ وقت صبح میں اور وقت شام میں لشکر تمپر آوی اور لوٹی اور فرماتی حضرت کہ بہیجا گیا ہون میں ساتھہ قیامت کی مانند اون کی اور ملاتی دو انگلیون اپنی کو یعنی شہادت کے اور انگلی اوسکے بیچ کی اونکی روایت کیا ہے یہہ مسلم نی **ف** سرخ ہوتین آنکھین حضرت کی بسبب تجلی انوار جلال جبار اعلی کی اور بسبب دیکہنی تقصیرات امت مرحومہ کے اور بلند ہوتی آواز بسبب ترقی غم کی یا اسلیے کہ لوگونکی کانون تک آواز پہونچی اور تاثیر کرے دلونکی اون میں اور سخت ہوتا غصہ بسبب افعال امت کی اور حاصل یہہ کہ جیسی ڈرانیوالا بلند کرتا ہی آواز اور سرخ کرتا ہی آنکہین اور سخت غصہ ہوتا ہی لوگونکی تغافل پر ایسی ہی حال حضرت کا تہا وقت خطبہ کی بسبب غفلت امت کے اور اخیر جملہ کا حاصل یہہ ہے کہ جیسی بیچ کی انگلی تہوڑی سی بڑہی ہوئی ہی شہادت کی انگلی سی ایسی ہی میں اسکے آیا ہون قیامت کے اور قیامت متصل ہے مجہسی اور جلدی آنیوالی ہی جیسی میرے تئین ۱۲ ع ح **وعن** یعلی بن امیۃ قال سمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقرأ علی المنبر ونادوا یا مالک لیقض علینا ربک متفق علیہ اور روایت ہی یعلی بن امیہ سی کہ کہا سنا مینی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ پڑہتی تہی منبر پر ونادوا یا مالک لیقض علینا ربک نقل کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** اس آیت مین بیان سوال جواب دوزخیون اور مالک کا ہی کہ روز قیامت کے دوزخی پکارینگی مالک کو کہ داروغہ دوزخکا ہی ای مالک ور دگار سی عرض کرکہ ہمین مار ڈالی تاہم اس عذاب سی خلاص ہون جواب اسکا آگی مذکور ہی کہ مالک کہیگا انکم ماکثون یعنی یہہ آرزو مین تمہاری باطل ہین تم ٹہیرنی والی ہو آگ مین کہ ہمیشہ ہوگی پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یہہ آیت پڑہتی تہی ڈرانی کی لیی ۱۲ ع ح **وعن** ام ہشام بنت حارثۃ بن النعمان قالت ما اخذت ق والقرآن المجید الا عن لسان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقرؤہا کل جمعۃ علی المنبر اذا خطب الناس رواہ مسلم اور روایت ہے ام ہشام بیٹی حارثہ بیٹی نعمان کیسی کہ کہا نہین سیکہی مینی سورہ ق والقرآن المجید مگر زبان رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ پڑہتی تہی یہہ سورہ ہر جمعہ مین منبر پر جب خطبہ پڑہتی لوگون کی آگی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** ساری سورہ ق پڑہنی حضرت سی خطبہ مین ثابت نہین ہوئے پس ظاہر یہہ ہی کہ ہر جمعہ مین بعض سورہ پڑہتی ہونگی یعنی تہوڑی کہ سین تہوڑے کسین پس ساری سورہ اونہونے یاد کی تمام معلوم نہین اللہ اعلم ۱۲ ع ح **وعن** عمرو بن حریثٍ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم خطب وعلیہ عمامۃ سوداء قد ارخی طرفیہا بین کتفیہ یوم الجمعۃ رواہ مسلم اور روایت ہی عمرو بن حریث سی کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی خطبہ فرمایا اور تہی حضرت کی سر مبارک پر پگڑی سیاہ تحقیق چہوڑے تہی دونون سرے اوسکی درمیان دونون مونڈہون اپنی کی دن جمعہ کی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** حدیث ضعیف مین آیا کہ نماز پڑہنی عمامہ کر

بہتر ہی شرماؤ کی نسبت کہ بغیر عمامہ کے ہوں اور کہا طیبی نے کہ اس حدیث سے یہہ نکلا کہ زینت کا کپڑا پہننا دن جمعہ کی اور عمامہ سیاہ باندہنا اور لٹکانا
دونوں سروں کا بیچ دو شانوں کی موندہوں کی سنت ہی نبی کی اور میرک نے کہا کہ یہہ خطبہ حضرت کی مرض موت میں تہا اور کہا زیلعی نے کہ سنت
ہی پہننا سیاہ کپڑے کا اور صاحب مدخل نے لکہا ہی کہ حضرت کا عمامہ سات ہاتہہ کا تہا اور نقل کیا ہی سیوطی نے باندہنا عمامہ سیاہ کا بہت صحابہ
اور تابعین سے یعنی انس بن مالک اور عمار بن یاسر اور معاویہ اور ابو درداء اور براء اور عبد الرحمن بن عوف اور واثلہ اور سعید بن مسیب اور حسن بصری
اور سعید بن جبیر وغیرہم اہل ان ہی ہیں اور لکہا ہی نووی نے کہ جائز ہی باندہنا عمامہ کا ساتہہ چہوڑنے شملہ کی اور بغیر چہوڑنے اوسکی کی اور
نہیں کراہت بیچ کسی ان دونوں میں سے ش **وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ يَخْطُبُ إِذَا جَاءَ
أَحَدُكُمْ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالْإِمَامُ يَخْطُبُ فَلْيَرْكَعْ رَكْعَتَيْنِ وَلْيَتَجَوَّزْ فِيهِمَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ** اور روایت ہی جابر سے
کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اوس حالت میں کہ وہ خطبہ پڑہتے تہی جسوقت آوی ایک تمہارا دن جمعہ کی اور امام خطبہ پڑہتا ہو تو چاہیے کہ
پڑہی دو رکعتیں اور ہلکی پڑہی روایت کی یہہ مسلم نے **ف** شافعیہ نے حمل کیا ہی اسکو تحیۃ المسجد پر کہ اونکی نزدیک واجب ہی اگرچہ خطبہ ہوتا ہو اور
ایسی ہی امام احمد کی نزدیک ہی اور ساتہہ اس حدیث کی دلیل پکڑتی ہیں وہ اوپر تاکید وجوب اوسکی کی وقت خطبہ کی ہی اوسکا حکم فرمایا اور نزدیک
حنفیہ کی جبکہ تحیۃ المسجد بیچ غیر وقت خطبہ کی واجب نہیں تو وقت خطبہ کی بطریق اولی نہوگی اور یہی ہی مذہب مالک اور سفیان ثوری کا اور اسی پر
ہیں جمہور صحابہ اور تابعین کذا قال النووی اور تاویل اس حدیث کی اونکی نزدیک یہہ ہی کہ مراد خطبہ سے ارادہ خطبہ کا ہی یعنی امام خطبہ پڑہا چاہتا ہو
نہ یہہ کہ بالفعل پڑہتا ہو یہہ تاویل کرتی ہیں بسبب قرینوں اور حدیثوں صحیحہ کی کہ دلالت کرتی ہیں اوپر حرمت نماز کی بیچ وقت خطبہ کی چنانچہ
آیا ہی کہ فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جب نکلی امام پس نہیں درست نماز اور نہ کلام اور حضرت علی اور ابن عمر سے آیا ہی کہ وہ مکروہ رکہتی تہی
نماز اور کلام کو بعد نکلنی امام کی ایسی قول صحابی کا بہی حجت ہی اور واجب ہی تقلید اوسکی ہمارے نزدیک اگر منافی نہو اوسکی کوئی اور چیز سنت
سی اور یہہ جو صحیحین میں حدیث جابر سے ساتہہ طرق متعددہ کی آیا ہی کہ ایک شخص مسجد میں آیا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ پڑہتی تہی پس فرمایا
حضرت نے کہ کیا نماز پڑہی ہی تو نے ای فلانی اوسنی کہا نہیں پڑہی ہی تب فرمایا پڑہ دو رکعت اور ہلکی پڑہ تاویل اسکی یہہ کی ہی کہ یہہ واقعہ پہلی منع
ہونی نماز سی وقت خطبہ کی تہا یا دینا مخصوص اوسی شخص کو تہا اور بعضی کہتی ہیں کہ یہہ قصہ پہلی شروع کرنی خطبہ کی تہا اور شیخ ابن ہمام نے
لکہا ہی کہ معارضہ اس حدیث کا ساتہہ اور حدیثوں کی لازم نہیں آتا شاید کہ آنحضرت نے موقوف کیا ہو خطبہ یہاں تک فارغ ہوا ہو وہ شخص نماز کو
بلکہ واقع میں یوہیں ہی چنانچہ دارقطنی نے روایت کیا ہی کہ فرمایا اوسکو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ادا کر دو رکعت پہر آنحضرت چپ رہی خطبہ
سی یہاں تک کہ فارغ ہوا وہ نماز سی متن **وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ أَدْرَكَ
رَكْعَةً مِنَ الصَّلَاةِ مَعَ الْإِمَامِ فَقَدْ أَدْرَكَ الصَّلَاةَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ** اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے
جس شخص نے کہ پائی ایک رکعت نماز سی ساتہہ امام کی پس پائی اوسنی نماز روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے **ف** یہہ حکم عام ہی سب نمازوں کی لیی خصوصیت
جمعہ کی نہیں چنانچہ باب علی الماموم کی پہلی ایک حدیث اسی مضمون کی گذر چکی ہی من ادرک رکعۃ فقد ادرک الصلوۃ اور شرح اوسکی بہی وہاں بیان
ہو چکی ہی ولیکن شافعیہ نے مقید کیا ہی اسکو ساتہہ جمعہ کی بقرینہ حدیث آیندہ کی بیچ اخیر باب کی اور ہدایہ میں لکہا ہی کہ جو کوئی پاوی امام کو دن جمعہ
کی ادا کری ساتہہ اوسکی جو ہاتہہ لگی اور بنا کری اوسپر جمعہ کو دلیل اسکی یہہ حدیث حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہی ما ادرکتم فصلوا وما فاتکم فاقضوا
یعنی جو کچہہ پاؤ ساتہہ امام کی ادا کرو اور جو رہ جاوی پورا کرو اوسکو پس اگر پاوی امام کو التحیات میں یا سجدہ سہو میں بنا کری تو اوسپر جمعہ

کو

نزدیک ابی حنیفہ اور ابی یوسف کی اور امام محمد کہتے ہین کہ اگر پاوے ساتہہ امام کی اکثر دوسری رکعت کا بنا کرے اوسپر جمعہ اور اگر کم پاوے بنا کرے اوسپر ظہر کی انتہی اور مراد اکثر رکعت دوسری کی پانیسے پانا اوسکا رکوع مین یعنی اگر رکوع مین بہی ملا تو اکثر پایا اور بعد سر اوٹہانے کی اکثر پایا اور شیخ ابن الہمام نے کہا ہی کہ شیخین کی دلیل یہی حدیث مطلق ہی انتہی

## الفصل الثانی فصل دوسری

عن ابن عمر قال كان النبي صلى الله عليه وسلم يخطب خطبتين كان يجلس اذا صعد المنبر حتى يفرغ اراه المؤذن ثم يقوم فيخطب ثم يجلس ولا يتكلم ثم يقوم فيخطب رواه ابو داود روایت ہی ابن عمر سی کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پڑہتے تہی دو خطبہ تہی بیٹہتے جب چڑہتے منبر پر یہانتک کہ فارغ ہوتا کہا راوی نے گمان کرتا ہون کہ کہا ابن عمر نے یہانتک کہ فارغ ہوتا موذن پہر اوٹہتے پس خطبہ پڑہتے پہر بیٹہتے اور نہ کلام کرتے پہر کہڑے ہوتے پس خطبہ پڑہتے روایت کی یہہ ابو داؤد نے **ف** جب چڑہتے منبر پر کہا ہی علما نے کہ مستحب ہی خطبہ پڑہنا منبر پر اور پہر بیٹہتے یعنی تہوڑی سی دیر کہا ابن حجر نے کہ اولی یہہ ہی کہ بقدر سورہ اخلاص کے بیٹہے اور نہ کلام کرتے یعنی نہ دعا کرتے اور نہ اور کچہہ پڑہتے اور پہر کہڑے ہوتے پس خطبہ پڑہتے شرح منیہ مین لکہا ہی کہ اشد مکروہ ہی اور تعریف کرنی بادشاہون کی ساتہہ اوس چیز کی کہ نہوا اون مین اسلیے کہ اسمین ملانا جاتا ہی کا ساتہہ گناہ کے یعنی جہوٹ کی ہوتا ہی انتہی اور کہا ہی بعضی اماموں ہمارے نے کہ جو کوئی کہے ہمارے زمانے کی بادشاہ کو عادل وہ ہوتا ہی [illegible] یہہ جو حدیث مین آیا ہی کہ دونون خطبون کی درمیانی جلسہ مین حضرت کلام نکرتے تہی اوس کلام نکرنیکی شرح حضرت شیخ نے تو یہی لکہی ہی جو کہ فائدہ مین مذکور ہوئی اور ملا علی قاری نے شرح طیبی سی نقل کیا ہی کہ اولی ہی پڑہنا قرآن کا واسطے روایت ابن حبان کی تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پڑہتے بیچ بیٹہنے اپنی کی کتاب اللہ اور کہا بعضون نے کہ اولی پڑہنا سورہ اخلاص کا ہی انتہی اس حضرت شیخ رح کو شاید یہہ روایت نہ پہنچی ہوگی واللہ اعلم

وعن عبد الله بن مسعود قال كان النبي صلى الله عليه وسلم اذا استوى على المنبر استقبلناه بوجوهنا رواه الترمذي وقال هذا حديث لا نعرفه الا من حديث محمد بن الفضل وهو ضعيف ذاهب الحديث روایت ہی عبد اللہ بن مسعود سی کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب بیٹہتے منبر پر سامنے کرتے ہم اونکی موہنہ اپنے روایت کی یہہ ترمذی نے اور کہا یہہ حدیث ہی کہ نہین پہچانتے ہم اوسکو مگر حدیث محمد بن فضل کی سی اور وہ ضعیف ہی بہلا دینے والا حدیث کا **ف** اس سے معلوم ہوا کہ مستحب ہے لوگون کو یہہ کہ موہنہ خطیب کیطرف کرکے بیٹہین خطبہ سننے کی لیے اور خطیب بہی اونکی طرف موہنہ کرے اور جب خطیب منبر پر بیٹہے تو سلام نکرے لوگون پر ہمارے نزدیک خلاف ہی امام شافعی اور احمد کا مذہب

## الفصل الثالث فصل تیسری

عن جابر بن سمرة قال كان النبي صلى الله عليه وسلم يخطب قائما ثم يجلس ثم يقوم فيخطب قائما فمن نبأك انه كان يخطب جالسا فقد كذب فقد والله صليت معه اكثر من الفي صلوة رواه مسلم روایت ہی جابر بن سمرہ سی کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ فرماتے کہڑے ہوکر پہر بیٹہتے پہر اوٹہ کہڑے ہوتے اور خطبہ فرماتے کہڑے ہوکر پس جو شخص کہ خبر دے تجکو یہہ کہ تحقیق وہ خطبہ فرماتے بیٹہکر پس تحقیق وہ شخص جہوٹا ہی پس قسم ہی اللہ کی نمازین پڑہی ہین مین نے ساتہہ حضرت کی زیادہ دو ہزار نمازون سی روایت کی یہہ مسلم نے **ف** یعنی نماز جمعہ اور اور نمازین زیادہ دو ہزار سے پڑہی ہین فقط دو ہزار نمازین جمعہ ہی کی مراد نہین اس لیے کہ اداے جمعہ بعد آنیکی مدینہ مین پڑہا اور مدت اقامت کی مدینہ مین دس برس ہوئی پس قریب پانسو جمعون کی ہوتی ہین و مقصود جابر کا بیان کرنا اکثر صحبت کا ہی ساتہہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اور شرح منیہ مین لکہا ہی کہ جو شہر فتح ہوا ساتہہ تلوار کی مانند مکے کی اوسمین خطبہ پڑہے ساتہہ تلوار کی اور جس شہر کی لوگ بخوشی مسلمان ہوئی مانند مدینے کے اوسمین خطبہ بغیر تلوار کی پڑہے اور منہاج مین لکہا ہی کہ خطبہ دوسرا بہ نسبت پہلی خطبہ کی آہستہ پڑہے

وعن کعب بن عجرة انه دخل المسجد وعبد الرحمن بن ام الحكم يخطب قاعدا فقال انظروا الى هذا الخبيث يخطب قاعدا وقال الله تعالى واذا راوا تجارة او لهوا انفضوا اليها وتركوك قائما رواه مسلم اور روایت ہی کعب بن عجرہ سی یہہ کہ وہ داخل ہوئی مسجد مین اور عبد الرحمن بن ام الحکم کہ بنی امیہ سی تہا خطبہ پڑہتا تہا بیٹہی ہوئی پس کہا ابن عجرہ نی دیکہو طرف اس خبیث کی کہ خطبہ پڑہتا ہی بیٹہی ہوئی حالانکہ فرمایا اللہ تعالیٰ نی اور جسوقت دیکہتی ہین سوداگری یا کہیل دوڑتی ہین طرف اوسکی اور چہوڑتی ہین تجکو کہڑی ہوئی یعنی خطبہ مین روایت کی یہہ مسلم نی **ف** آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ پڑہتی تہی کہ ناگاہ قافلہ شام سی آیا اور ایام قحط کی تہی مدینہ والونپر بڑی تکلیف تہی پس حاجت بقدر وقت ہوئی اور دیکہنی قافلہ کی لیئی ہر کسی نکلگئی مگر بارہ صحابی نہ گئی پس آیت مذکورہ اوتری اسمین یہہ ہی کہ چہوڑتی ہین تجکو کہڑی ہوئی اس سے معلوم ہوا کہ حضرت کہڑی ہوئی خطبہ پڑہتی تہی اور کہڑی ہوکر خطبہ پڑہنا شرط ہی خطبہ کی امام شافعی کے نزدیک اور ہماری نزدیک سنت ہی شرطوں صحت ادای جمعہ کی سی ایک تو وقت ہی پس بعد وقت کی صحیح نہین بخلاف اور نمازون کی اور وقت اوسکا وقت ظہر کا ہی جماعۃ پس نہین جائز ہی پہلی زوال کے مگر امام احمد بن حنبل کی نزدیک درست ہی اور نہین جائز ابتدا داخل ہونی وقت عصر کے ہی مگر امام مالک کی نزدیک جائز ہی اور شرط خطبہ کی ہی یہہ ہی کہ وقت مین ہو پہلی وقت کی نہین جائز اور یہہ کہ ہو روبرو جماعت کی یعنی اگر کہڑین تین آدمی تو نہین درست اور اس حدیث مین دلیل ہی اسپر کہ جائز ہی غصہ و سختی کرنی اوسپر کہ ارتکاب کری حرام کا یا مکروہ کا اسلیئی کہ ارتکاب کرنا خلاف اوس چیز کا کہ مداومت کی وسپر پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نشانی ہی خبث باطن کے ٭ وعن عمارة بن رويبة انه راى بشر بن مروان على المنبر رافعا يديه فقال قبح الله هاتين اليدين لقد رايت رسول الله صلى الله عليه وسلم ما يزيد على ان يقول بيده هكذا واشار باصبعه المسبحة رواه مسلم اور روایت ہی عمارہ بن رویبہ سی کہ اونہون نی دیکہا بشر بیٹی مروان کیکو منبر پر اوٹہاتا تہا دونون ہاتہہ اپنی یعنی وقت خطبہ کی جیسا کہ طریق واعظین کا ہی پس کہا عمارہ نی برا کری اللہ تعالیٰ ان دونون ہاتونکا تحقیق دیکہا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ نہ زیادہ کرتی اسپر کہ اشارہ کرین ساتہہ ہاتہہ اپنی کی اسطرح اور اشارہ کیا عمارہ نی ساتہہ اونگلی شہادت اپنی کی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** یعنے وقت خطبہ کی اشارہ ایک اونگلی سی کرتی تہی واسطی خطاب کرنی کی لوگون کو اور واسطی عبرت لانی کی اونکو اور سننی خطبہ کی اور تامل کرنی کی اوسمین ٭ وعن جابر قال لما استوى رسول الله صلى الله عليه وسلم يوم الجمعة على المنبر قال اجلسوا فسمع ذلك ابن مسعود فجلس على باب المسجد فراه رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال تعال يا عبد الله بن مسعود رواه ابو داود اور روایت ہی جابر سی کہ کہا جب بیٹہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم دن جمعہ کی منبر پر فرمایا اصحاب کو بیٹہہ جاؤ پس سنا یہہ ابن مسعود نی پس بیٹہہ گئی اوپر دروازی مسجد کے پس دیکہا اونکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پس فرمایا کہ آؤ ای عبد اللہ بن مسعود روایت کی یہہ ابو داود نی **ف** کہا طیبی نے کہ اسمین دلیل ہی اسپر کہ جائز ہی کلام کرنا منبر پر انتہی اور ہماری نزدیک مکروہ ہی خطیب کو کلام کرنا حالت خطبہ مین جبکہ نہو کلام امر بالمعروف کہا ابن حجر نی کہ ظاہر یہہ ہی کہ حضرت نی دیکہا کسیکو حاضرین مین سے کہ کہڑا ہوا نماز پڑہتی کی لیئی پس حکم کیا اوسکو بیٹہنی کا واسطی حرام ہونی نماز کی منبر پر ہوئی پروقت بیٹہنی امام کی منبر پر سب علما کی نزدیک ٭ وعن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من ادرك من الجمعة ركعة فليصل اليها اخرى ومن فاتته الركعتان فليصل اربعا او قال الظهر رواه الدارقطني اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ پاوی جمعہ کی ایک رکعت پس چاہیی

ملا وی ساتہہ اوسکی دوسری رکعت اور جو شخص کہ نہ ملین وسکو دونون رکعت پس چاہیی کہ پڑہی چار رکعت یا فرمایا پڑہی ظہر کو روایت کی یہہ دارقطنی نی
**ف** کہا نووی نی کہ یہہ حدیث خالی ضعف سی نہیں ہی اور برتقدیر ثبوت اسکی معنی یہہ ہین کہ جسکو دو رکعتون مین سے بالکل کچہہ ہاتہہ نہ لگی تو وہ چار رکعت
ظہر کی پڑہ لی اور باقی کلام متعلق اس مقام کا حدیث ابوہریرہ کی مین کہ آخر فصل اول مین ہی گذر چکا ہی + ح + **باب صلوة الخوف**
باب ہی بیچ بیان نماز خوف کی **ف** یعنی اسمین احکام اوس نماز کی مذکور ہین کہ پڑہی جاوی وقت خوف کی کفار سی اور نماز خوف کی ثابت ہی کتاب
وسنت سی اور اتفاق ہی اکثر علماء کا اسپر کہ نماز خوف کا حکم بعد انتقال حضرت کی بہی ثابت ہی و بعضون نی کہا ہی کہ مخصوص حضرت ہی
کی زمانہ مین تہی اور بعضی اماموں کی نزدیک مثل امام مالک کی مخصوص ہے حالت سفر مین اور ہماری نزدیک جائز ہی سفر مین بہی اور حضر مین بہی اور نماز خوف
کی روایت کی گیی ہی کتنی ہی طرح بحسب اختلاف زمان و مکان کی چنانچہ بعضون نی کہا ہی سولہ طرح پر آئی ہی و بعضون نی کہا کم اس سے اور
بعضون نے کہا زیادہ اس سی پہر اتفاق ہی علما کا اسپر کہ جتنی طرحین آئی ہین صلوة الخوف کی حدیث مین سب معتبر ہین اور اختلاف علما مین بیچ ترجیح کی
ہی کسینی کسی طرحکو ترجیح دیا ہی اور کسینی کسی طرحکو چنانچہ امام ابوحنیفہ نی روایت ابن عمر کو ترجیح دیا ہی اور عمل کیا ہی وسپر کہ ثابت ہی صحاح ستہ
مین اور بیہقی نی کہا ہی کہ نماز خوف کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی چار جگہہ پڑہی ہی ذات الرقاع اور بطن نخل اور عسفان اور ذی قرد مین پس اس سے
معلوم ہوا کہ نماز خوف کی سفر مین تہی اور فقہا نی جو حضر مین جائز کہی ہی قیاس کی ہی اسپر ع + ح + **الفصل الاول** فصل پہلی

**عن** سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ غَزَوْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قِبَلَ نَجْدٍ فَوَازَيْنَا الْعَدُوَّ فَصَافَفْنَا لَهُمْ فَقَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ لَنَا فَقَامَتْ طَائِفَةٌ مَعَهُ وَاَقْبَلَتْ طَائِفَةٌ عَلَى الْعَدُوِّ وَرَكَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَنْ مَعَهُ وَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ انْصَرَفُوْا مَكَانَ الطَّائِفَةِ الَّتِيْ لَمْ تُصَلِّ فَجَاؤُا فَرَكَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهِمْ رَكْعَةً وَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ سَلَّمَ فَقَامَ كُلُّ وَاحِدٍ مِنْهُمْ فَرَكَعَ لِنَفْسِهِ رَكْعَةً وَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ وَرَوٰى نَافِعٌ نَحْوَهُ وَزَادَ فَاِنْ كَانَ خَوْفٌ هُوَ اَشَدَّ مِنْ ذٰلِكَ صَلُّوْا رِجَالًا قِيَامًا عَلٰى اَقْدَامِهِمْ اَوْ رُكْبَانًا مُسْتَقْبِلِي الْقِبْلَةِ اَوْ غَيْرَ مُسْتَقْبِلِيْهَا قَالَ نَافِعٌ لَا اُرٰى ابْنَ عُمَرَ ذَكَرَ ذٰلِكَ اِلَّا عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ روایت ہی سالم بن عبداللہ بن عمر سی باپ اپنی سی یعنی عبداللہ بن عمر سی کہ کہا جہاد کیا مینی ساتہہ
پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف نجد کی پس مقابلہ کیا ہمنی دشمن کا پس صف باندہی ہمنی واسطی اونکی پس کہڑی ہوئی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم
نماز پڑہانی تہی واسطی ہماری پس کہڑی ہوئی ایک جماعت ساتہہ حضرت کی اور متوجہ ہوئی ایک جماعت طرف دشمن کی اور رکوع کیا رسول خدا صلی
اللہ علیہ وسلم نی ساتہہ اون لوگون کی کہ ساتہہ تہی حضرت کی اور کیی دو سجدی پہر پہری جماعت یعنی جنہون نی حضرت کی ساتہہ نماز پڑہی تہی جگہہ دوسری
جماعت کی کہ نہین نماز پڑہی تہی اور آئی وہ لوگ کہ نماز نہین پڑہی تہی پس رکوع کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی ساتہہ اونکی ایک رکوع اور سجدی کیی دو
سجدی پہر سلام پہیرا پہر کہڑی ہوئی ہر ایک اون مین سی پس رکوع کیا واسطی ذات اپنی کی ایک رکوع اور کیی دو سجدی اور روایت کیے نافع نی مانند اسکی اور زیادہ کیا
پس اگر ہو خوف زیادہ اس سے یعنی اس خوف سی کہ جسمین نماز جماعت سی پڑہ سکین اور بطرح مذکور کے یعنی عین حالت لڑائی مین ہو نماز پڑہو پیادہ کہڑی
قدموں اپنی پر یا سوار یعنی اگر پیادہ نہو سکو سامنی قبلہ کی یعنی اگر ممکن ہو یا نہو سامنی قبلہ کی یعنی اگر ممکن نہو کہا نافع نی نہین گمان کرتا مین ابن عمر
کو کہ ذکر کیا ہو یہہ مگر رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سی روایت کی یہہ بخاری نی **ف** نجد کہتی ہین زمین بلند کو اور مراد

یہاں خبر جنازہ کی نماز میں اور اس حدیث میں دلالت ہی اسپر کہ وہ بہی تعدد جماعتوں کا یعنی کئی بار جماعتیں کرنی میں حضور صاحب کے لوگ حاضر ہوں اور
دلالت ہی کہ فرض نہیں جائز پیچھے نفل پڑہنی والی کی واسطے حنفیہ کے دو بار پڑہاتی دو نو جماعتوں کو اور یہہ حدیث دلیل قوی ہی اوپر واجب ہونی
جماعت کے کہ ایسی حالت میں بہی جماعت نہ چھوڑی اور کہا ابن ہمام نی کہ نماز خوف اوپر طرح مذکور کی جب لازم ہوتی ہی کہ جہگڑیں قوم نماز پڑہنی
میں پیچھے امام کی اور جب کہ جہگڑیں پس افضل یہہ ہی کہ نماز پڑہاوی امام ایک جماعت کو تمام نماز اور دوسری جماعت کو دوسرا امام تمام نماز اور پہر کہڑی ہووے
ہر ایک اون میں سے اور تفصیل اسکی یہہ ہی کہ دوسری جماعت گئی مقابل دشمن کے اور آئی پہلی جماعت اپنی جگہ اور تمام کی نماز تنہا اور سلام پہیرا اور
گئی مقابل دشمن کی پہر آئی جماعت دوسری اور تمام کی نماز تنہا اور سلام پہیرا اسیطرح ذکر کیا ہی بعض شارحین نی علما ہماری سی اور کہا ابن ملک
نی اسیطرح کہا ہی بعضوں نی اور اسپر عمل کیا ہی ابو حنیفہ رح نی لیکن حدیث نہیں دلالت کرتی اسپر بلکہ ہی یہہ اسیطرح لیکن کہا ابن ہمام نے
کہ یہہ حدیث دلالت کرتی ہی بعض وجہ پر کہ گئی میں ابو حنیفہ طرف اوسکی اور وہ جانا ہی جماعت پہلی کا اور تمام کرنا جماعت دوسری کا اپنی جگہ پیچھے امام
کی اور دلالت کرتی ہی اوپر تمام اوسکے کی کہ گئی میں طرف اوسکی ابو حنیفہ ایک اور حدیث کہ موقوف ہی ابن عباس پر روایت ابو حنیفہ سی ذکر
کیا ہی اوسکو امام محمد نی کتاب الآثار میں اور ظاہر یہہ ہی کہ اسمیں عقل کو دخل نہیں پس موقوف اسمیں مانند مرفوع کی ہی پہر مذہب حنفی میں یہہ ہی کہ
جماعت پہلی تمام کری نماز اپنی بغیر قراءۃ کی مانند لاحق کی اور دوسری جماعت تمام کری ساتہہ قراءۃ کے مانند مسبوق کی اور یہہ کب ہی کہ جب امام
مسافر ہو اور اگر ہو امام مقیم اور نماز چار رکعت کی ہو پس نماز پڑہی ساتہہ ہر ایک جماعت کی دو رکعتیں اور مغرب سفر میں اور حضر میں پڑہی ساتہہ پہلی
جماعت کی دو رکعتیں اور ساتہہ دوسری کی ایک رکعت اور قدموں اپنی پر اسمیں اشارہ ہی طرف ترک کرنی رکوع اور سجود کی یعنی اشارہ سی رکوع
و سجود کری ایسی حالت میں اور مذہب ابو حنیفہ میں فاسد کرتا ہی نماز کو چلنا اور سوار ہونا اور لڑنا اور مگر رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی اس لیے
کہ نہیں مجال عقل کو اسمیں پس یہہ حکم مرفوع میں ہی ۶۔ع **وعن** يزيد بن رومان عن صالح بن خوات عمن صلى مع
رسول الله صلى الله عليه وسلم يوم ذات الرقاع صلوة الخوف ان طائفة صفت معه وطائفة
وجاه العدو فصلى بالتي معه ركعة ثم ثبت قائما واتموا لانفسهم ثم انصرفوا
فصفوا وجاه العدو وجاءت الطائفة الاخرى فصلى بهم الركعة التي بقيت من صلوته ثم ثبت
جالسا واتموا لانفسهم ثم سلم بهم متفق عليه واخرج البخاري بطريق اخر عن القاسم عن صالح بن خوات عن سهل
ابن ابي حثمة عن النبي صلى الله عليه وسلم اور روایت ہی یزید بن رومان سی اوسنی نقل کی صالح بن خوات سی
اوسنی نقل کی اوس شخص سی کہ نماز پڑہی تہی ساتہہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی دن ذات الرقاع کی نماز خوف کی یہہ کہ تحقیق ایک جماعت نی صف
باندہی ساتہہ حضرت کی اور ایک جماعت مقابل ہوئی دشمن کی پس نماز پڑہی حضرت نی ایک رکعت ساتہہ اوس جماعت کی کہ ساتہہ تہی حضرت ص
کی پہر رہی کہڑی اور پوری پڑہی اوس جماعت نی واسطی اپنی پہر پہری وہ اور صف باندہی مقابل دشمن کے اور آئی جماعت دوسری کہ مقابلہ میں
دشمن کے کہڑی تہی پس پڑہی ساتہہ اونکی ایک رکعت کہ باقی رہی تہی نماز حضرت کی سی پہر رہی بیٹہی ہوئی یعنی جب التحیات میں بیٹہی اور پوری کی
اونہوں نی واسطی اپنی یعنی جو باقی رہی تہی نماز اور پہر التحیات میں شریک ہو گئی پہر سلام پہیرا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی ساتہہ اونکی روایت کی یہہ بخاری
اور مسلم نی اور روایت کی بخاری نی ساتہہ اور طریق کی قاسم سی کہ نقل کی قاسم نی صالح بن خوات سی اوسنی نقل کی سہل بن ابی حثمہ سی اوسنی
نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی **ف** اوس شخص سی کہ نماز پڑہی تہی نام اوس شخص کا سہل بن ابی حثمہ تہا اسلیے کہ قاسم بن محمد نی روایت

کی ہی حدیث صلوٰة الخوف کی صالح بن خوات سی اوسنی سہل بن ابی حثمہ سی جنبیکہ اوگی کی روایت مین ہی اور ذات الرقاع نام ایک غزوہ کا ہے کہ سن پانچ ہجری مین ہوا کہ بیچ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کفار سی اور ادا کی یہہ نماز اور یعنی جنگ کی پہری اور ذات الرقاع اوسکو اسلیے کہتی ہین کہ مسلمان ننگی پاؤن تہی اور پاؤن مین سوراخ پڑگئی تہی اور ناخون ٹوٹ گئی تہی پس پاؤن پر رقاع یعنی چیتہڑی لپیٹ لیی تہی اور یہہ ایک او بلو ہی طور ون صلوٰة الخوف کی سی اسمین بہی ہر جماعت نی ایک رکعت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ساتہہ ادا کی اور دوسری رکعت تنہا لیکن بیچ اثناء نماز آنحضرتؐ کی نہ یہہ کہ قضا کی دوسکی بعد تمام کرنی نماز آنحضرت کی اور پہلی صورت مین بعد تمام کرنی نماز حضرت کی پڑہتی دوسری اسپر عمل کیا ہی امام شافعی او امام مالک نی ہو ع ح

**وعن** جابر قال اقبلنا مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حتی اذا کنا بذات الرقاع قال کنا اذا اتینا علی شجرة ظلیلة ترکناها لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال فجاء رجل من المشرکین وسیف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم معلق بشجرة فاخذ سیف نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فاخترطه فقال لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتخافنی قال لا قال فمن یمنعک منی قال اللہ یمنعنی منک قال فتهدده اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فغمد السیف وعلقه قال فنودی بالصلوة فصلی بطائفة رکعتین ثم تاخروا وصلی بالطائفة الاخری رکعتین قال فکانت لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اربع رکعات وللقوم رکعتان متفق علیه

اور روایت ہی جابر سی کہ کہا آئی ہم ساتہہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی یہان تک کہ جب پہونچی ہم ذات الرقاع مین کہا جابر نی تہی ہم جبکہ گذرتی درخت سایہ دار پر چہوڑ دیتی ہم اوسکو واسطی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی یعنی تا استراحت فرماوین جیسا کہ مین پس اسیطرح کیا ہمنی ذات الرقاع مین اور اوتری حضرت صلی اللہ علیہ وسلم درخت کی نیچی استراحت کی لیی کہا جابر نی پس آیا ایک شخص مشرکون مین سی اور تلوار حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی لٹکی ہوئی تہی درخت مین پس لے تلوار حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی یعنی اور حضرتؐ سوتی تہی یا غافل تہی اوس سے پہر کہینچی میان سی وہ پس کہا اوسنی واسطی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی کیا ڈرتی ہو تم مجہسی فرمایا حضرتؐ نی نہین یعنی تجہسی مین کیون ڈرون کہ نہ میری رب کی سوای نہ کوئی ضرر پہونچا سکتا ہی اور نہ نفع کہا اوسنی پس کون بچاویگا تمکو مجہسی فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی اللہ بچاویگا مجکو تجہسے کہا جابر نی پس ڈرایا اوسکو اصحاب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی نی پس میان مین کی اوسنی تلوار اور لٹکا دیا اوسکو کہا جابر نی پس اذان کہی گئی واسطی نماز کی پس پڑہی نماز ساتہہ ایک جماعت کی دو رکعتین پہر پیچہی ہٹی وہ جماعت یعنی بارادہ مقابلہ دشمنون کی اور پڑہی حضرتؐ نی نماز ساتہہ جماعت دوسری کی دو رکعت کہا جابر نی پس ہوئین واسطی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی چار رکعتین اور واسطی لوگون کی دو دو رکعتین روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** اس سے معلوم ہوا کہ حضرت نہایت شجاع تہی اور صبر کرتی تہی کفار کی ایذا اون پر اور حلم کرتے تہی اونکی جاہلون سی اور ذکر کیا ہی واقدی نی کہ جب اوس مشرک نی یہہ ارادہ کیا تو اوسکی پیٹہہ مین درد ہونی لگا پس چہوٹی تلوار اوسکی ہاتہہ سی اور گر پڑی زمین پر اور وہ مسلمان ہوا اور ہدایت پائی بسبب اوسکی بہت مخلوق نی اور ابو عوانہ نی روایت کیا ہی کہ وہ مسلمان نہین ہوا لیکن عہد کیا یہہ کہ نہین لڑونگا نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی اور حضرتؐ نی نہ سزا دی اوسکو واسطی تالیف قلب کی یا کسی اور سبب سی پس اذان کہی گئی اور تکبیر کہی گئی واسطی نماز ظہر کی یا عصر کی اور کہا مظہر نی یہہ روایت مخالف ہی پہلی روایت کے باوجودیکہ جگہہ ایک ہی اور یہہ سبب اختلاف ناقلونکی تہی پس حمل کی جاوینگی اسپر کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی نماز پڑہی اوس جگہہ مین دو بار ایک بار تو جیسیکہ روایت کی سہل نی اور دوسری بار جیسی روایت کی جابر نی پس حمل کیجاویگی اول نماز صبح پر اور یہہ ظہر پر یا عصر پر یا حمل کیجاویگی تعدد غزوہ پر اور حضرت نی جو چار رکعتین پڑہین اور قوم نی

دو دو واسکی لیئی وہ بہین علماء کی بیان کی ہین اون مین سی صحیح اور صواب یہہ ہی کہ یہہ پہلی اوتری آیۃ قصر کی تہا یا یہہ موضع اقامۃ کی تہا اور یہی مذہب امام اعظم رح کا ہی اور مراد اس قول سی کی واسطی لوگون کی دو دو رکعتین یہہ ہی کہ امام کی ساتہہ دو دو رکعتین ہوئین اور دو دو تنہا ٭ ع ٭ **وعنہ** قَالَ صَلّٰی بِنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃَ الْخَوْفِ فَصَفَفْنَا خَلْفَہٗ صَفَّیْنِ وَالْعَدُوُّ بَیْنَنَا وَبَیْنَ الْقِبْلَۃِ فَکَبَّرَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَکَبَّرْنَا جَمِیْعًا ثُمَّ رَکَعَ وَرَکَعْنَا جَمِیْعًا ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَہٗ مِنَ الرُّکُوْعِ وَرَفَعْنَا جَمِیْعًا ثُمَّ انْحَدَرَ بِالسُّجُوْدِ وَالصَّفُّ الَّذِیْ یَلِیْہِ وَقَامَ الصَّفُّ الْمُؤَخَّرُ فِیْ نَحْرِ الْعَدُوِّ فَلَمَّا قَضَی النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ السُّجُوْدَ وَقَامَ الصَّفُّ الَّذِیْ یَلِیْہِ انْحَدَرَ الصَّفُّ الْمُؤَخَّرُ بِالسُّجُوْدِ ثُمَّ قَامُوْا ثُمَّ تَقَدَّمَ الصَّفُّ الْمُؤَخَّرُ وَتَأَخَّرَ الْمُقَدَّمُ ثُمَّ رَکَعَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَرَکَعْنَا جَمِیْعًا ثُمَّ رَفَعَ رَأْسَہٗ مِنَ الرُّکُوْعِ وَرَفَعْنَا جَمِیْعًا ثُمَّ انْحَدَرَ بِالسُّجُوْدِ وَالصَّفُّ الَّذِیْ یَلِیْہِ الَّذِیْ کَانَ مُؤَخَّرًا فِی الرَّکْعَۃِ الْاُوْلٰی وَقَامَ الصَّفُّ الْمُؤَخَّرُ فِیْ نَحْرِ الْعَدُوِّ فَلَمَّا قَضَی النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ السُّجُوْدَ وَالصَّفُّ الَّذِیْ یَلِیْہِ انْحَدَرَ الصَّفُّ الْمُؤَخَّرُ بِالسُّجُوْدِ فَسَجَدُوْا ثُمَّ سَلَّمَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَسَلَّمْنَا جَمِیْعًا رَوَاہُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی انہین سی کہا نماز پڑہائی ہمکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نماز خوف کی پس کین ہمنی پیچہی حضرت کی دو صفین اور دشمن تہی درمیان ہمارے اور درمیان قبلہ کی پس تکبیر کہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی اور تکبیر کہی ہمنی اکٹھی یعنی دونون صفوں نے پہر رکوع کیا حضرت نے اور رکوع کیا ہمنی اکٹھے یعنے قراءۃ کی پہر اوٹہایا سر اپنا رکوع سی اور اوٹہایا ہمنے اکٹھے پہر جہکی حضرت واسطی سجدی کی ساتہہ اوس صف کی کہ پاس تہی حضرت کی اور کہڑی رہی یعنی قومہ مین صف پچہلی مقابل دشمن کے پس جبکہ کرچکی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سجدہ اور کہڑی ہولی یعنے حضرت کی ساتہہ وہ صف کہ پاس تہی حضرت کی جہکی صف اخیر کی واسطی سجدی کی پہر کہڑی ہولی لوگ صف اخیر کی یعنی سجدی سی پہر آگی بڑہی صف اخیر کی یعنی وہ کہڑی ہوگئی جا بجا صف اول کی اور پیچہی ہٹی صف پہلی پہر رکوع کیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی یعنی قیام کیا اور پڑہی فاتحہ اور سورۃ پہر رکوع کیا اور رکوع کیا ہمنی اکٹھی پہر اوٹہایا سر اپنا رکوع سی اور اوٹہایا ہمنی اکٹھی پہر جہکی واسطی سجدی کی اور جہکی وہ صف کہ نزدیک ہو گئی تہی وہ کہ تہی پیچہی رکعت پہلی مین اور کہڑی رہی صف پچہلی یعنی جو کہ آگی تہی پہلی رکعت مین مقابل دشمن کی پس جبکہ کرچکی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سجدہ ساتہہ اوس صف کی کہ نزدیک تہی حضرت کی جہکی صف پچہلی واسطی سجدہ کی پہر سجدہ کیا پہر سلام پہیرا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی اور سلام پہیرا ہمنی اکٹھی یعنی بعد پڑہنی التحیات کی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** یہہ اور طور ہی صلوۃ الخوف کا جیسا موقع وقت کا حضرت دیکہتی اوسطرح پڑہتی یہان دشمن سامنی تہا جانب قبلہ کی سب ایک جگہہ مقابل کہڑی رہی احتیاج پہچنی جماعت کے اور طرف نہ پڑی اور رکوع تک سب متفق رہی اور وقت سجدی کی ایک جماعت کہڑی رہی اور دوسری سجدی مین گئی جیسا کہ مذکور ہوا اور یہہ نماز عسفان مین پڑہی حضرت نے ٭ ع ٭ ح ٭

## الفصل الثانی فصل دوسری

**عن** جَابِرٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ یُصَلِّیْ بِالنَّاسِ صَلٰوۃَ الظُّہْرِ فِی الْخَوْفِ بِبَطْنِ نَخْلٍ فَصَلّٰی بِطَائِفَۃٍ رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ سَلَّمَ ثُمَّ جَاءَ طَائِفَۃٌ اُخْرٰی فَصَلّٰی بِہِمْ رَکْعَتَیْنِ ثُمَّ سَلَّمَ رَوَاہُ فِیْ شَرْحِ السُّنَّۃِ اور روایت ہی جابر سی کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی پڑہی ساتہہ لوگون کی نماز ظہر کی وقت خوف مین بیچ مکان بطن نخل کی پس نماز پڑہائی ایک جماعت کو دو رکعتین پہر سلام پہیرا پہر آئی جماعت دوسری پس نماز پڑہائی انکو دو رکعتین پہر سلام پہیرا روایت کی یہہ یعنی صاحب مصابیح نی شرح السنہ مین **ف** بطن نخل نام ایک جگہہ کا ہی درمیان مکہ اور طائف کی اور یہہ حدیث بموجب مذہب شافعی کی تو محمول ہے اسپر کہ حضرت نی قصر کیا نماز کو یعنی چار رکعت کی دو رکعتین پڑہین اور بعد اوسکی

دو رکعت نفل پڑہیں کر اونکی ہان نفل پڑہنی والیکی پیچھی پڑہنا فرض کا درست ہی اور موجب قواعد مذہب ہماری کی نہایت مشکل ہی اسلیے کہ اگر حمل کیجاوی
سفر پر تو لازم آتا ہی اقتدا فرض پڑہنی والیکا ساتھہ نفل پڑہنی والی کی اور یہہ درست نہیں ہماری ہان پس نہیں حمل کر سکتی اسپر فعل حضرت کا
اور اگر حمل کیجاوی حضر یعنی اقامت پر تو منافی ہی وسکی سلام پہیرنا ہر دوگانہ پر یا ایسی کچہہ نہیں بنی مگر یہہ کہ کہیں کہ یہہ مخصوصیات آنحضرت کی سی ہی
اور آپ پر قوم نی پس تمام کین دو رکعتین اخیر کی بعد سلام حضرت کی اور اختیار کیا ہی طحاوی نی یہہ کہ تہا یہہ امر اسی وقت مین کہ نماز فرض دو بار پڑہی
جاتی تہی واللہ تعالیٰ اعلم ہدع **الفصل الثالث** فصل تیسری **عن** اَبِی هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
نَزَلَ بَيْنَ ضَجْنَانَ وَعُسْفَانَ فَقَالَ الْمُشْرِكُوْنَ لِهٰؤُلَاءِ صَلٰوةٌ هِيَ اَحَبُّ اِلَيْهِمْ مِنْ اٰبَائِهِمْ وَاَبْنَائِهِمْ وَهِيَ الْعَصْرُ
فَاَجْمِعُوْا اَمْرَكُمْ فَتَمِيْلُوْا عَلَيْهِمْ مَيْلَةً وَّاحِدَةً وَاِنَّ جِبْرَئِيْلَ اَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاَمَرَهٗ
اَنْ يَّقْسِمَ اَصْحَابَهٗ شَطْرَيْنِ فَيُصَلِّيَ بِهِمْ وَتَقُوْمَ طَائِفَةٌ اُخْرٰى وَرَاءَهُمْ وَلْيَاْخُذُوْا حِذْرَهُمْ وَاَسْلِحَتَهُمْ
فَتَكُوْنُ لَهُمْ رَكْعَةٌ وَلِرَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَكْعَتَانِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ
روایت ہی ابی ہریرہ سی یہہ کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم اوتری درمیان ضجنان کی اور عسفان کے پس کہا مشرکون نی یعنی آپسمین کہ واسطی مسلمانون کی
ایک نماز ہی کہ وہ بہت پیاری ہی طرف اونکی باپون اونکی سی اور بیٹون اونکی سی اور وہ نماز عصر ہی پس قصد کرو امر اپنی کا یعنی قتال کا پہر کرو اونپر
حملہ کرنا ایک مرتبہ اور تحقیق جبرئیل آئی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پاس پس حکم کیا حضرت کو یہہ کہ تقسیم کریں اپنی یارونکو دو جماعتین پس نماز پڑہاوین ایک جماعت
کو اور کہڑی رہی جماعت دوسری پیچہی اونکی اور چاہئی کہ لیوین یعنی ساتھ لی بچاؤ اپنا یعنی سپر وغیرہ اور ہتیار اپنی پس واسطی اونکی یعنی ہر جماعت کی
ایک ایک رکعت اور واسطی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم دو رکعتین روایت کی یہہ ترمذی اور نسائی نی **ف** ضجنان ایک پہاڑ ہی درمیان مین مکہ
اور مدینہ کی اور عسفان نام ایک جگہہ کا ہی دو منزل ہی مکہ سی **باب صلوۃ العیدین** باب ہی بیچ بیان نماز دونون عیدونکی +
**ف** یعنی عید فطر اور عید قربان کی اور عید مشتق ہی عود سی یعنی پہرنیکی اسکا نام عید اسلیے ہوا کہ آتی ہی ہر برس میں اور بعضون نی کہا عید اسلیے ہوا کہ اللہ تعالیٰ
عود کرتا ہی یعنی متوجہ ہوتا ہی بندون پر ساتہہ مغفرۃ اور رحمۃ کی چنانچہ اسی لیے کہا گیا ہی لیس العید لمن لبس الجدید انما العید لمن امن من الوعید لیس العید
لمن تجمر بالعود انما العید للتائب الذی لا یعود لیس العید لمن تزین بزینۃ الدنیا انما العید لمن تزود بزاد التقوی لیس العید لمن رکب المطایا انما العید لمن ترک
الخطایا لیس العید لمن بسط البساط انما العید لمن جاوز الصراط یعنی نہیں عید اوسکی لیے کہ پہنی نئی کپڑی عید اوسکی لیے ہی کہ امن مین ہو وعید سی یعنی بری
کامون سی باز رہی تا لائق رحمت و مغفرۃ اللہ تعالیٰ کی ہو اور امن مین ہو عذاب وسکی سی و نہیں عید اوسکی لیے کہ خوشبو کری ساتہہ عود کی عید ہی اوسی
توبہ کرنیوالی کی لیے کہ پہر گناہ نکری نہیں عید اوسکی لیے کہ زینت کری ساتہہ زینت دنیا کی عید اوسکی لیے ہی کہ توشہ راہ آخرۃ کا تقوی کو کری نہیں عید اوسکی لیے کہ
سواری سواریون پر عید اوسکیلیے ہے کہ چہوڑی گناہ نہیں عید اوسکی لیے کہ بچہاوی فرش عید اوسکی لیے ہی کہ گذر جاوی پل صراط سی اور نماز عید کی نزدیک شافعی اور تمام علماء
کی سنت موکدہ ہی اور امام ابوحنیفہ کی نزدیک واجب ہے ہدع **الفصل الاول** فصل پہلی **عن** اَبِیْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ كَانَ
النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْرُجُ يَوْمَ الْفِطْرِ وَالْاَضْحٰى اِلَى الْمُصَلّٰى فَاَوَّلُ شَيْءٍ يَبْدَاُ بِهِ الصَّلٰوةُ ثُمَّ يَنْصَرِفُ فَيَقُوْمُ
مُقَابِلَ النَّاسِ وَالنَّاسُ جُلُوْسٌ عَلٰى صُفُوْفِهِمْ فَيَعِظُهُمْ وَيُوْصِيْهِمْ وَيَاْمُرُهُمْ وَاِنْ كَانَ يُرِيْدُ اَنْ
يَّقْطَعَ بَعْثًا قَطَعَهٗ اَوْ يَاْمُرَ بِشَيْءٍ اَمَرَ بِهٖ ثُمَّ يَنْصَرِفُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ روایت ہے ابی سعید خدری سے کہا تہی
نبی صلی اللہ علیہ وسلم نکلتی دن عید فطر کی اور عید قربان کی طرف عیدگاہ کی پس اول چیز کہ شروع کرتی ساتہہ اوسکی نماز تہی یعنی ابتدا کرتی نماز سی پہر بعد خطبہ کے پہرتے نماز سی کہڑی ہوتے

ساتھ سنی لڑکوں کی اور لوگ بیٹھے ہوئے صفوں اپنی پر پس نصیحت کرتے اونکو اور وصیت کرتے اونکو اور حکم فرماتے اونکو اور اگر چاہتے یہہ کہ بھیجیں لشکر یعنی جہاد کی لیے حکم فرماتے بھیجنے کا یا چاہتے کہ حکم فرماویں ساتھہ ایک چیز کی یعنی لوگوں کی امور میں سے اور اونکی مصلحتوں میں سے حکم فرماتے ساتھہ اوسکی پھر پھرتے یعنی طرف گھر اپنی کے نقل کی اوسکو بخاری نے اور مسلم نے **ف** عیدگاہ مدینہ کی باہر شہر کی ہے کہتے ہیں کہ مسافت حجرہ شریف سے وہاں تک ہزار قدم کی ہے نہایت دو خلیفہ متبرک ہی اور اب گرد اوسکی چہار دیواری بنادی ہی شرح السنۃ میں لکھا ہی کہ نکلنا امام نماز کی لیے یعنی عیدگاہ میں مگر بسبب عذر کی نماز پڑھی مسجد شہر کی میں اور لکھا ابن ہمام نے سنت ہی یہہ کہ نکلے امام طرف عیدگاہ کی اور خلیفہ کر جاوی کسیکو کہ نماز پڑھا دی ضعیفوں کو شہر میں اور کہا ابن حجر نے کہ کلام ہی مسجد مکہ اور بیت المقدس کی ہی اسلیے کہ ان دونوں جگہوں میں سب نماز پڑھتے افضل ہیں واسطے اتباع صحابہ اور تابعین کی اور بسبب بزرگی ان مسجدوں کی اور کشادہ ہونی یعنی زمین کی اسلیے کہ حضرت کی زمانہ شریف میں منبر تھا عیدگاہ میں بعد ازاں جب بہت ہوئے مسلمان اختیار کیا گیا منبر اسلیے کہ آواز دور تک پہونچے کی اور نصیحت کرتے اونکو یعنی زہد اختیار کرنے کی دنیا میں اور رغبت کرنے کی آخرت میں اور وعدہ کرتے ثواب کا اور ڈراتے عذاب سے تاکہ لوگ اسدن بہت خوشی کر کر غافل نہو ویں طاعت سے اور نہ پڑیں گناہ میں جیسے کہ حال اسوقت کی لوگوں کا ہی اور وصیت کرتے اونکو یعنی ساتھہ تقوی کی اور ادنی درجہ تقوی کا یہہ ہی کہ بچے شرک سے اور اوسط یہہ ہی کہ فرمانبرداری کرے حکموں کی اور بچے ممنوع باتوں سے اور اعلی درجہ اوسکا یہہ ہی کہ حضور ہو ساتھہ اللہ کی اور بری غرض ہو ماسوی اللہ سے اور حکم کرتے یعنی احکام فطرہ کی بیان کرتے عید الفطر میں اور احکام قربانی کی بیان کرتے عید قربان میں اور یہہ کلام کرنا حضرت کا واسطے فہمیدہ نہ تھا کہ جو منع ہی بلکہ یہہ واجبات اسلام سے تھا ع ح **وعن** جابر بن سمرة قال صليت مع رسول الله صلى الله عليه وسلم العيدين غير مرة ولا مرتين بغير اذان ولا اقامة رواه مسلم اور روایت ہی جابر بن سمرہ سے کہ کہا نماز پڑھی میں نے ساتھہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی دونوں عیدوں کی نہ ایکبار نہ دوبار یعنی بہت بار بغیر اذان وتکبیر کی روایت کی یہہ مسلم نے **ف** شرح السنۃ میں لکھا ہی کہ اسی پر عمل تھا اکثر اہل علم کا اصحاب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی یعنی اذان ہی اور نہ تکبیر ہی عید کی نماز میں اور نہ اور نوافل میں اور زمانہ میں آیا ہی بلکہ مکروہ ہی ع ح **وعن** ابن عمر قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم وابو بكر وعمر يصلون العيدين قبل الخطبة متفق عليه اور روایت ہی ابن عمر سے کہ کہا تھی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر اور عمر نماز پڑھتے دونوں عیدوں کی پہلی خطبہ کی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** کہا ابن منذر نے کہ اجماع ہے تھا کا اسپر کہ خطبہ عید کا بعد نماز کی ہی پہلی پڑھنا خطبہ کا جائز نہیں اور اگر خطبہ پہلی پڑھا ہی کسی نے تو نماز جائز ہی سب علماء کی نزدیک اور مروان بن حکم نے خطبہ پہلی پڑھا جبکہ حاکم ہوا مدینہ کا معاویہ کی طرف سے پس بہت برا جانا صحابہ نے ع ح **وسئل** ابن عباس اشهدت مع رسول الله صلى الله عليه وسلم العيد فقال نعم خرج رسول الله صلى الله عليه وسلم فصلى ثم خطب لم يذكر اذانا ولا اقامة ثم اتى النساء فوعظهن وذكرهن وامرهن بالصدقة فرأيتهن يهوين الى آذانهن وحلوقهن يدفعن الى بلال ثم ارتفع هو وبلال الى بيته متفق عليه اور پوچھے گئے ابن عباس کیا حاضر ہوئے تھی تم ساتھہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز عید میں کہا ہاں نکلی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پس نماز پڑھی عید کی پھر خطبہ فرمایا اور نہیں ذکر کیا ابن عباس نے یعنی نہ بیان کرنی کیفیت آنحضرت صلی اللہ علیہ سلم کی اذان کا اور نہ تکبیر کا پھر آئی حضرت عورتوں کی پاس یعنی بعد خطبہ کی اور ساتھہ حضرت کی بلال تھی پس نصیحت کی اونکو اور یاد دلائی احکام دین کی اور ثواب عذاب آخرت کی اور حکم کیا اونکو ساتھہ صدقہ کی یعنی صدقۃ الفطر یا زکوۃ یا یوں ہیں للہ دینی کی لیے فرمایا پس دیکھا میں نے عورتوں کو کہ دراز کیں ہاتھہ طرف اپنی کانوں کی اور اپنی گلوں کی یعنی تاکہ زیور اوتاریں دیویں یعنی زیور کانوں کا اور گلوں کا بلال

کہ اونکی کپڑی مین ڈالتی جاتی تہین تاکہ دیوین فقیرونکو پہر چلی حضرتؐ اور بلال طرف گہر حضرت کی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** عورتین بہی حضرتؐ کی حکم سی عیدگاہ مین حاضر ہوتی تہین اونکو حضرت نی علیحدہ پند و نصیحت فرمائی کہ بسبب دور ہونیکی اچہی طرح سنتی نہین تہین **وعن** ابن عباسٍ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم صلی یوم الفطر رکعتین لم یصل قبلہما ولا بعدہما متفق علیہ اور روایت ہی ابن عباس سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی پڑہین دن فطر کی دو رکعتین نہ پڑہی نماز پہلی اونکی اور نہ پیچہی اونکی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** کہا ابن ہمام نی کہ یہہ نفی محمول ہی عیدگاہ پر دلیل حدیث ابی سعید خدری کی کہ تہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نہین نماز پڑہتی پہلی عید کی پہر جب پہرتی طرف مکان اپنی کی پڑہتی دو رکعتین انتہی اور درمختار مین لکہا ہی کہ نفل پڑہنی پہلی نماز عید کی مطلق مکروہ ہین یعنی گہر مین بہی پڑہنی مکروہ ہی اور عیدگاہ مین بہی اور بعد نماز کی عیدگاہ مین پڑہنی مکروہ ہین اور گہر مین جائز ہین انتہی مع شرح **وعن** ام عطیۃ قالت امرنا ان نخرج الحیض یوم العیدین وذوات الخدور فیشہدن جماعۃ المسلمین ودعوتہم وتعتزل الحیض عن مصلاہن قالت امرأۃ یا رسول اللہ احدانا لیس لہا جلباب قال لتلبسہا صاحبتہا من جلبابہا متفق علیہ اور روایت ہی ام عطیہ سی کہ کہا حکم کی گئین ہم یہہ کہ نکالین ہم حائض عورتونکو یعنی بالغون کو یا حیض والیونکو دن دونون عیدون کی اور پردہ والیونکو تاکہ سب عورتین حاضر ہوں جماعت مسلمین کے مین اور دعا اونکی مین اور الگ رہین حیض والیان مصلی سی کہا ایک عورت نی یا رسول اللہ کسیکی پاس ہم مین سی نہین چادر فرمایا چاہیے کہ اوڑہادے اوسکو ساتہہ والی اوسکی چادر اپنی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** کہا خطابی نی کہ حکم فرمایا سب عورتون کو حاضر ہونیکا عیدگاہ مین تاکہ نماز پڑہین وہ جنکو عذر نہین اور پہونچے برکت دعا کی عذر والیونکو اور سمیہ رغبت دلائی لوگونکو بیچ حاضر ہونی کی نمازون مین اور مجلسوں ذکر کی مین اور نزدیک ہونی صلحا کی تاکہ پہونچی اونکو برکت اونکی اور حاضر ہونا عورتونکا عیدگاہ مین نہین مستحب ہماری زمانہ مین بسبب ظاہر ہونی فساد کی اور توجیہ کی ہی طحاوی نی یہہ کہ تہا یہہ ابتدا اسلام مین اوس زمانی مین کہ مسلمان کم تہی چاہا حضرتؐ نی کہ بہت معلوم ہوں مسلمان بسبب اونکی تاکہ دشمن ڈرین انتہی اب حاجت عورتونکی نکلنی کی نرہی اسلئی کہ مسلمان بہت ہین اور اوڑہادوی چادر اپنی یعنی جو عورت کہ چادر رکہتی ہو وہ عاریت دیوی ایک چادر دوسری عورتکو کہ اوسکی پاس چادر نہو یا مراد یہہ ہی کہ کہ اپنی چادر کا اوسکو اوڑہادوی اور دو عورتین ایک جگہہ بیٹہین مع شرح **وعن** عائشۃ قالت ان ابا بکر دخل علیہا وعندہا جاریتان فی ایام منی تدففان وتضربان وفی روایۃ تغنیان بما تقاولت الانصار یوم بعاث والنبی صلی اللہ علیہ وسلم متغش بثوبہ فانتہرہما ابو بکر فکشف النبی صلی اللہ علیہ وسلم عن وجہہ فقال دعہما یا ابا بکر فانہا ایام عید وفی روایۃ یا ابا بکر ان لکل قوم عیدا وہذا عیدنا متفق علیہ اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا تحقیق ابو بکر صدیق آئی اونکی پاس اور نزدیک اونکی دو چہوکریان تہین یعنی انصار کی لڑکیون مین سی بیچ دنون منا کی یعنی جن دنون مین حاجی منا مین رہتی ہین کہ وہ روز عید اضحی کا اور ایام تشریق کی ہین بجاتی تہین دف اور بجاتی تہین دف اور ایک روایت مین ہی یعنی بدلی پہلی الفاظ کی یا زیادہ اون کہ گاتی تہین وہ اشعار کہ کہی تہی انصار نی دن بعاث کی اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم ڈہانکی ہوئی تہی کپڑا اپنا پس ڈانٹا اونکو حضرت ابو بکر نی پس کہولا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی منہ اپنا اور فرمایا چہوڑ دو انکو ای ابو بکر اسلئی کہ تحقیق یہہ دن عید کی ہین یعنی خوشی کے اور ایک روایت مین ہی کہ فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی ای ابو بکر تحقیق واسطے

ہر قوم کی عید ہی اور یہہ عید ہی ہماری روایت کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** لفظ تغنیان کو بتاکید تدفعان کی ہی اور بعضون نی معنی اسکی یہہ کہی ہین کہ
اچہلتی کودتی نہین اور بجاتی تہین دف اسکی بجانی مین دو قول ہین بعضی مباح کہتی ہین مطلق یعنی ہر وقت اور بعضی حرام کہتی ہین مطلق اور صحیح یہہ ہی کہ نکاح
مین اور ولیمہ مین اور بیچ شادیون کی کہ اونکی حکم مین ہین اور عیدین مین مباح ہی اور یہہ فرق کیا ہی علمانی اور دف مین کہ جہانجہ دار ہو اور اوسمین کہ
جہانجہ دار نہو یعنی جو جہانجہ دار کو مکروہ کہا ہی اور بغیر جہانجہ دار کو مباح لیکن بغیر جہانجہ بجانا بہی اختلاف کیا ہی اور گاتی تہین یعنی گاتی تہین اشعار لڑائی
اور شجاعت انصار کی کہ اونہون نی کہی تہی جنگ بعاث کی لڑائی پر پڑہتی تہی جیسیکہ عادت شجاعون کی ہی کہ وقت لڑائی کی کہتی ہین اپنی شجاعت اور فخر کی کہتی
مین اور بعاث نام ایک جگہہ کا ہی دو کوس مدینہ سی یہہ دو لڑکیان وہ اشعار پڑہتی تہین کہ اونمین تمام وصف لڑائی کی اور شجاعت کی تہی کہ اوسکی ذکر کرنی سی
مرد بہی مردمی کی اور رغبت لاتی تہی مومنون کو جہاد اور کفار پر ذکر حسن اور بری باتونکا اونمین نہ تہا جو حرام ہی ذکر کرنا اونکا کیا مقدور تہا کہ روبرو
حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پڑہی لیت گاتین اور ایک روایت صحیح بخاری کی مین بعد از لفظ تغنیان کی آیا ہی لیستا بمغنیتین یعنی گاتی تہین اور گانا سب
اونکا نہ تہا کہ یہہ خوب گاتی ہون اور مشہور و معروف ہون اور سمین اور شوق لاوین فاحشا و خواہش نفسانی پر کہ وہ باعث فتنہ اور فساد کی ہو بلکہ گاتی
تہین جیسیکہ لڑکیان گہر مین کچہہ گایا کرتی ہین اور ڈانٹا اونکو اور صحیح بخاری مین آیا ہی کہ کہا ابوبکر نی آیا مزمار شیطان بجاتی ہو نزدیک پیغمبر کی
اور مزمار کہتی ہین باجی کو کہ بجاتی ہین اوسکو گانیوالی مانند نی اور دف و رباب کی مانند اونکی اور مزمار شیطان اسکو اسلیے کہا کہ وہ مشغول کرتا ہی لگو لہو و لعب
مین اور باز رکہتا ہی یاد خدا سی اور واسطی ہر قوم کی ہی یعنی کل امتونکی اور قومون باطلہ کی عید ہی جیسی نو روز کی واسطی مجوس غیرہم کی اور کہا ہی علما ہماری
نی کہ مشابہت کرنی ساتہہ اونکی اوس دن مین کفر ہی اور مشابہت یہہ ہی کہ اس دن مین بناوٹ کری اور بازار کی لڑائی اور مینڈہی لگائی اور لہو اور غنا کری
بطور تعظیم اوس دن کی اور جاننا چاہیے کہ ساتہہ اس حدیث کی کہ سند پکڑی ہی اہل سماع نی ساتہہ مباح ہونی راگ کی اور سننی اوسکی ساتہہ ساز کی اور جو
کچہہ کہ اس حدیث سی ساتہہ نظر انصاف کی بی آمیزش تعصب کے سمجہا جاتا ہی یہہ ہی کہ ابوبکر صدیق رض نی انکار کیا گانی اور دف بجانی کا اور منع کیا اور ڈانٹا
اور جس واسطی کہ مقرر تہا اونکی نزدیک منع ہونا لہو اور غنا کا مطلق اور گمان کیا اونہون نی کہ منع نکرنا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اوس واسطی ہی
کہ نہ جانا حضرت نی اوسکو بسبب نیند کی یا غفلت کی اور ڈانٹا ابوبکر نی کہ روبرو کہا حضرت نی اوس دن تہوڑا سا گانا حاصل یہہ کہ ابوبکر رض کو اس فرق اور تفصیل
کا علم نہ تہا اسلیے منع کیا پس دلالت کرتی ہی حدیث اوپر مباح ہونی تہوڑی سی گانی کی بیچ روز عید کی اور سوا اوسکی اون جگہون مین کہ مباح ہے اونمین
خوشی کرنی اور اسمین شک نہین کہ یہہ بیچ جگہہ مخصوص کے اور بر وجہ مخصوص کی ہی اسی اباحت علی الاطلاق نہین لازم آتی اور کہا اشرف نی کہ اسمین دلیل
ہے اوپر کہ سماع اور بجانا دف کا منع نہین لیکن بعض اوقات مین اور ہمیشگی کرنی اسپر یا کثرت اسپر مکروہ ہی کہونیوالی ہی عدالت کو اور مٹانی
والی ہی مروة کو اور کہا ابن ملک نی کہ اس حدیث مین دلیل ہے اسپر کہ بجانا دف کا جائز ہی جبکہ نہو اسمین جہانجہ اور بعض وقت بنا اور پڑہنا
ایسی شعرونکا کہ اونمین کسیکی ہجو نہو اور نہ گالیان ہون جائز ہی اور فتاوی قاضیخان مین لکہا ہی کہ سننا آواز ملاہی کا یعنی باجون کا گناہ ہی واسطی
قول علیہ السلام کی کہ سننا ملاہی کا گناہ ہی اور بیٹہنا اوسپر فسق ہی اور لذت اوٹہانی ساتہہ اوسکی قبیل کفر سی ہی اور داخل ہے ملاہی مین بجانا ڈہول
کا اور مارنا لکڑیکا زمین وغیرہ پر وقت تعلیم گانیکی اور اگر سنی ناگہان پس نہین گناہ اوسپر اور واجب ہی اوسپر یہہ کہ خوب کوشش کری یہانتک
کہ نہ سنی اسلیے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی رکہہ لین انگلیان کانون مین یعنی وقت سننی کی اور پڑہنا اشعار عرب کا کہ جنمین ذکر فسق
اور شراب و لڑکی کا ہو مکروہ ہی الخ الخ **ف** حضرت شیخ الاسلام کہ بڑی محدث ہین اونہون نی ترجمہ بخاری کی مین بیچ شرح
اسی حدیث کی یہہ مسئلہ خوب مفصل لکہا ہے تہوڑا سا مضمون اوسکا یہان لکہا جاتا ہی تا حق ظاہر ہو وہ یہہ ہی کہ اس حدیث

سی ظاہر ہوتا ہی کہ گانا اور دف بجانا منع ہی سوای عید اور مانند اوسکیکی یعنی نکاح وغیرہ مین اسلیے کہ ابوبکر صدیق کہ افضل اصحاب کی ہین وہ خوب جانتی تہی احکام دین کے اونہون نی گانیکو مزمار شیطان کہا اور حضرت نی اونکو منع فرمایا کہ اسطرح نکہہ یہہ مزمار شیطان و حرام نہین ہی بلکہ فرمایا کہ منع مت کرکہ آج عید ہی یعنی حکم منع سی اسقدر لہو اور سرور آجکا مستثنی اور جائز ہی اور لڑکیان اگر اشعار تعریف دلاوری اور شجاعت کی ساتہہ آواز خوش کی گاوین مضائقہ نہین اور حضرت آپ ساتہہ سننی اوسکیکی مقید نہوی اور ابوبکر کو رغبت دلائی بلکہ تغافل کیا اور ساتہہ جائز ہونی اسکی اشارہ فرمائی پس متمسک نہین ہی اسمین اوپر اباحت سماع اور غنا کی مطلق جیسیکہ بعضی تکلف کہتی ہین اور اس مسئلہ مین درمیان علما اور فقہا اگلی اور پچہلی کی صحابہ اور تابعین وغیرہم سی اختلاف ہی مشہور صحابہ مین حرمت اور کراہت اوسکی تہی حتی کہ کہا ہی اونہون نی کہ مراد بیچ آیۃ ومن الناس من یشتری لہو الحدیث کی غنا ہی اور تہی ابن عباس اور ابن مسعود کہ قسم کہاتی تہی اسپر اور اسیطرح بیچ آیۃ واستفزز من استطعت منہم بصوتک کی کہ مراد آواز شیطان سی غنا ہی نزدیک ابن عباس اور مجاہد کی اور ابن عمر سی آیا ہی کہ منع کرتی تہی گانیسی اور سننی اوسکی سی اور حضرت امیر المومنین علی رضی سی منقول ہی کہ جو کوئی مرجاوی اور اوسکی لیی گانے ہو پس مت نماز پڑہو اوسپر اور ابی امامہ سی آیا ہی کہ کہا فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی مت بیچو گانیوالیون کو اور مت خریدکرو اونکو اور نہ تعلیم دو اونکو اور بیچ مثل اسکیکی نازل ہوئی ومن الناس من یشتری لہو الحدیث اوسی سبب سے بعضون نی کہا ہی کہ بعضی حدیثین کہ اوپر مباح ہونی غنا کی دلالت کرتی ہین پہلی حرام ہونی اوسکی سی تہین بعد ازان منسوخ کی گئین ساتہہ اس آیۃ کی اور ابن مسعود سی آیا ہی کہ کہا غنا اوگاتا ہی نفاق کو جیسیکہ اوگاتا ہی پانی سبزہ کو اور جابر سی یہہ لفظ آیا ہی جیسیکہ اوگاتا ہی پانی کہیتی کو اور انس سی یہہ لفظ آئی ہین کہ غنا اور لہو اوگاتی ہین نفاق کو دلمین جیسیکہ اوگاتا ہی پانی گہانس کو اور ابو ہریرہ سی آیا ہی کہ محبت غنا کی اوگاتی ہی نفاق دلمین جیسیکہ اوگاتا ہی پانی گہانس کو مراد نفاق عملی ہی کہ پوشیدہ رکہتا ہی خواہش گناہ کو برخلاف حال ظاہر کی اور کہا فضیل ابن عیاض نے غنا منتر زنا کا ہی اور بہت حدیثین اس جانب مین آئی ہین اور فقہائی کہ اہل فتوی اور امانت اور پیشوا دین کی ہین بیچ حکم حرمت اور کراہت اسکیکی بہت تشدید و تغلیظ کی ہی اور قول صحیح تر اور مشہور تر چار دن اماموںسی یہہ ہی کہ یہہ مکروہ ہی اور اطلاق حرام کا ہی آیا ہی اور نقل کیا ہی قاضی ابو الطیب نے حرام ہونا اسکا شعبی اور سفیان ثوری اور حماد اور نخعی اور فقہا سی اور یہی منقول ہی اہل مدینہ اور کوفہ اور عراق سی اور بغوی نے معالم مین کہا ہی غنا حرام ہی سب دینون مین اور قرطبی نی کہا خلاف نہین بیچ حرام ہونی اسکی کی اسلیے کہ یہہ قبیلہ لہو و لعب سی ہی کہ مذموم ہی وہ باتفاق لیکن جو کہ سالم ہو محرمات سی پس جائز ہی تہوڑا سا شادیون مین اور عیدون مین اور مانند انکی مین اور ایک جماعت علما کی طرف مباح ہونے اوسکیکی گئی ہین اور جاننا چاہیی کہ محل اختلاف کا وہ غنا ہی کہ گاتی ہین اوسکو معنی کہ تشا سا مین ساتہہ صنعت غنا کی اور اختیار کرتی ہین شعر نرم کرنیوالی دل کی اور گاتی ہین ساتہہ سرون نرم کرنیوالی دل کی کہ شورش پیدا کرتی ہین نفسون مین اور خوش کرتی ہین نفسون کو اور جو غنا کہ جاری ہوئی ہی عادت ساتہہ استعمال اوسکیکی واسطی خوش کرنی دلون کی اور اوٹہانی بوجہون کی اور قطع مسافت کی بیچ راہون حج کی اور بیچ وصف کعبہ اور زمزم اور مقام کی اور بیچ راہون جہاد کی اور بیچ وصف جہاد کی مانند حدا اور نصب اور رکبانی کی اور مانند گالی عورتون کی واسطی تسکین لڑکون کے اور مانند انکیکی مباح ہی اگر سالم ہو ذکر فواحش و محرمات سے بلکہ مستحب ہے کہ موجب نشاط کا ہی اوپر اعمال کے کذا ذکرہ ابن حزم فی کتاب الاستماع اور کہا ہی ان علمائی کہ قائل ہین اباحت غنا کی کہ روایت کیا گیا ہی غنا اور سماع اکثر صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین اور علما محدثین اور علما دین سے کہ صاحب زہد اور تقوی کی ہین اور کہا ہی کہ ائمہ اور بعضی اکابر سی جو الفاظ تغلیظ کے وارد ہوئی ہین محمول ہین اوس غنا پر کہ جسمین فحش یا خلاف شرع چیز ہو یعنی مثل مزامیر وغیرہ کی یہہ بات کہی اسلیی کہ تا تطبیق حاصل ہو جاوی درمیان قول و فعل کی کہ ائمہ اربعہ سی بہی سننا غنا کا اور خوش رکہنا اوسکا منقول ہی اور قول

اور بعض مشایخ طریقت اگلی اور پچھلون کی ہی مختلف ہین بسبب اسکی سماع کی اکثر شیوخ متقدمین سی جماعت کی کہ اوستاد طریقت کی اور رہنمای حق کی ہین طریقہ اجتناب کا ہی اور پچھلا متاخرین کی روش سماع کی شروع ہوئی شیخ حماد دباس کہ مقتدای وقت اور شیخ طریقہ قادریہ کی ہین ایک روز جمعہ کی نماز کو جاتی تہی ناگاہ درمیان راہ کی آواز گانیکی اونکی کانمین پہنچی پہرگئی اور کہا آیا آج کون سی معصیت مجہسی ہوئی جو مین آئی گاہ اوسکے سزا مین ساتہہ اس بلاکی مبتلا ہوا مین ہرچند اپنی نفس مین تامل کیا کوئی بات گناہ کی نپائی جب گہر مین آئی تو تحقیق اس امر کی بعد تحقیق معلوم ہوا کہ پیالہ تصویردار خرید تہا فرمایا یہی امر تہا کہ بسبب شومی اوسکی گرفتار ہوا مین اور کلام حضرت غوث الاعظم رضہ کیسی ہی کرامت اسکی معلوم ہوتی ہی اور پوچہی گئی شبلی غنا سی کہا کہ ایا حق ہی وہ کہا لوگون نی سنا کیا نہین بعد حق کی مگر ضلال اور کہا کہ کفایت کرتا ہی یہ کراہت اوسکی یہہ کہ ہی اوسمین شورش طبع اور اوٹہنا شہوت کا اور خواہش طرف عورتون کی اور عزت نفس کی اور خوشی اوسکی عقل کی اور دناءۃ اور مشغول ہونا ساتہہ ذکر خدا کے خوشتر اور سالم تر ہی اوس سے کیونکہ ایمان لایا ہی ساتہہ خدا کی اور دن آخرۃ کی اور شیخ ابو الحسن شاذلی سی کہ امام اور حلقہ سلسلہ شاذلیہ کی ہین آیا ہی کہ فرمایا جو کہ سماع کرتی ہین اور کہانا ظالمون کا کہاتی ہین اونمین شعبہ یہود کا ہی کہ قرآن مجید مین فرمایا ہی اللہ تعالی نی سماعون للکذب اکالون للسحت اور امام غزالی نی لکہا ہی کہ سماع کئی قسم پر ہی ایک حرام محض وہ جوانون کی لیی ہی کہ غالب ہوتی ہی اونپر شہوۃ دنیا کی پس نہین حرکت دیتا سماع اونکو مگر وہ چیز کہ غالب ہو دلون اونکی پر صفات بدسی اور دوسری مکروہ وہ اوس شخص کی لیی ہی کہ کرلی اوسکو عادۃ اکثر اوقات مین بطریق لہو کی اور تیسری مباح وہ اوسکی لیی ہی کہ نہ حظ ہو واسطی اوسکی مگر لذت اوٹہانا ساتہہ آواز خوش کی اور جو تہی مندوب وہ اوسکی لیی ہی کہ غالب ہوا اوسپر حب اللہ تعالی کی اور نہ حرکت دی اوسکو سماع سوای صفات نیک کے اور بزرگوار مشایخ چشتیہ کی سماع سنتی تہی لیکن باحتیاط اور شرایط اور آداب اور اکثر اوقات خلوتون مین سنتی تہی کہ وجود اغیار اور نامحرمون سی خالی ہوتا تہا اور حضرت شیخ المشایخ نظام الدین اولیا قدس سرہ ہی سنتی تہی لیکن انکی مجلس مین مزامیر اور آلات نہی اور یارون کو اوس سی منع فرماتی حاصل کلام یہہ کہ متقرر اور مشہور درمیان صوفیہ کی کہ قائل ساتہہ سماع کی ہین یہہ ہی کہ سماع اہل کی لیی مباح ہی اور بیان کیی ہین شرایط اور آداب اوسکی اور معین کیی ہین اہل اوسکی اور حقیقت حال یہی جو کچہہ نقل اقوال سی سمجہا جاتی ہی یہہ ہی کہ انکار فقہا اور اکابر اولیا کا راجع ساتہہ غیر مشروع کی ہی کہ غنا کی ساتہہ مزامیر اور ممنوع باتین ہون اور ساتہہ قصد لہو اور خواہش نفسانی کے ہو والا نفس راگ کہ حقیقت اوسکی آواز خوش ہی ممنوع نہین کہ وہ مباح الاصل ہی اور راگ مین بہی مفاسد مین مصالح ہی بہن اکثر دل کو نرم کرتا ہی اور ذوق اور شوق اور حلاوت اور خشوع عبادت مین پیدا کرتا ہی حتی کہ بعضونکو شہود اسمین خوب ہوا ہی لیکن ہمیشگی کرنی اوسپر دور ہی طریقہ اتباع اکابر سلف سی اور شاید کہ بسبب عادت کرنی اوسکی لذت اوسکی کو عبادت اور ریاضت پر ترجیح دین اور ساتہہ فریب دینی نفس و شیطان کی طاعت شرعی اونکی نظر مین سبک ہو اور قصور و فتور راہ پاوی نعوذ باللہ پس سماع بذاتہ مباح ہی اور منع ہوتا ہی بسبب عوارض کی یعنی ذکر عورتون کا ہو یا شراب کا یا عورت مشتہاۃ نامحرم گاتی ہو یا امرد گاتا ہو یا مزامیر ہو یا قصد لہو اور خواہش نفسانی سی ہو اور حضور نا اہل ہو یا بنیۃ سنتا ہو اور جو کہ مدعی معرفت اور محبت اور حال کی ہو کر سماع سنتی ہین اور بسبب حاصل ہونی ایک حالت کی فریب کہا کر ذوق طاعت اور لذت ذکر اور تلاوت سی محروم رہتی ہین وہ ہی گرفتار مکر نفس اور شیطان کی ہین کہ اونکو فریب دیکر صراط مستقیم سی پہیرا ہی تا آنکہ روز بروز طریقہ دین سی دور تر پڑتی ہین اور رفتہ رفتہ نماز سی سوای نشست و برخاست کی کچہہ نصیب اونکو نہین ہوتا اور وہ ہی ساتہہ ریا اور تکلف کی اور خوف برا کہنی خلایق سے کرتے ہین کاشکی یہہ ذوق اور شوق نہوتا تو نماز روزہ خشک کر کر دین تو سلامت رکہتی تو یہ تشبیہ جگہہ پیروی پیر کا ہی کہ جو کچہہ اونہون نی کیا ہی بی سند نہو گا ہم ہی اتباع اونکا کرتی ہین یہہ محض بہانہ اور حیلہ ہی بزرگون نی جو کیا ہی بغلبہ حال اور بیخودی کی کیا ہی اور کبہی کبہی کیا ہی واسطے

مصلحت وقت کی اور ساتھہ اچھی نیتونکی اور جلوتومین ساہی ور طریقہ نہین ٹھیرایا اور تعصب نکرتی تہی اور اجتماع خاص ساتھہ کیفیت مخصوص کی نکرتی
وہ ذوق و حال کہان وہ مصلحت اور نیت کہان نری اسباب کی تقلید کرتی ہین اور باقی سب ترک ع بدنام کنندۂ نکونامی چند ٭ حاشا انکو پیرون کے
ساتھہ کیا نسبت اور پیرون کو انپر کہان عنایت اور ایک جماعت باپ دادا کی رٹ جانکر کرتی ہین بغیر الہیت کی اونکی حق مین صادق ہی یہہ آیت انہم
الفوا اباءہم ضالین فہم علی اثارہم یہرعون حاصل یہہ کہ جو کچھہ کہ شائع ہوا ہی اس زمانی اور ان شہرون مین کہ مجلس سماع اور رقص کی از راہ ستانی
دکہانی کی اور حب جاہ اور شہرہ کی کرتی ہین اور ایک جماعت اہل رقص یعنی حال لانیوالی مانند گویونکی ساتھہ دعوت اور بغیر دعوت کی بقصد تسہیر
اہل سمع اور توجہہ لوگونکی اور بعضی ساتھہ غرض حاصل کرنی نقدی کی یا طعام کی آتی ہین حاشا کہ ہو طریقہ پہلی زمانی مین اور کسی بزرگ سی نہین جاری
ہوا ان کور دلون نی اون بزرگون کو اپنی مانند سمجہا ہی کہ نقل اونکی بطور نقالونکی کرتی ہین خوب تامل کرین کہ کیا کرتی ہین معاذ اللہ یہہ
کیا معیشت ہی کاش نام فقر کا اپنی پر رکہتی اور لباس فقیری پہنتی شرعا اور دیانۃ تعدیر اونکی واجب ہی تعظیم اسلیے کہ تعظیم کرنی مین
گویا مدد اور رغبت دلانی ہی اونکو اس عمل پر کہ ہوتی ہین اپنی دلون مین اور قوی ہوتی ہین اسپر اور عجب تر یہہ ہی کہ ان باتونکو مشائخ کے
حسون مین قربت جانتی ہین عیاذا باللہ ومنہ الاستعانۃ والیہ الالتجاء الحمد للہ تمام ہوا کلام حضرت شیخ الاسلام رح کا **وعن**
**انس قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یغدو یوم الفطر حتی یاکل تمرات ویاکلہن وترا**
**رواہ البخاری** ع اور روایت ہی انس سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نہ جاتی عیدگاہ کو دن عید الفطر کی یہانتک کہ کہاتی کتنی
کہجورین اور کہاتی کہجورین طاق روایت کی یہہ بخاری نی **ف** جلدی فطار عید کو اسلیے کرتی تا مخالف ہو پہلی دنون کی جیسی رمضان
مین نہ افطار کرنا واجب ہی ویسی اسدن مین افطار کرنا واجب ہی اور کہجورین طاق کہاتی یعنی تین یا پانچ یا سات یا کم اس سی زیادہ اور رعایت
طاق کی ہر امر مین خوب ہی ان اللہ وتر یحب الوتر یعنی اللہ طاق ہی دوست رکہتا ہی طاق کو اور کہجور ونپر افطار اسلیے کرتی کہ وہی اسوقت موجود
ہوتی تہین اور بعضون نی کہا کہ حکمت کہجورون کی کہانی مین یہہ تہی کہ وہ شیرین ہوتی ہین اور شیرینی تقویت بصر کرتی ہی خصوصا وقت
خلو معدہ کی پس بسبب روزونکی کہ ضعف ہو جاتا تہا انسی تقویت ہوتی اور شیرینی موافق مقتضائی ایمان کی ہی لکہا ہی علمانی کہ جو کوئی خواب
مین کہی شیرینی کہاتی تو تعبیر اوسکی یہہ ہی کہ حلاوت ایمان وسکو نصیب ہو اور شیرینی نرم کرتی ہی دلکو پس اسلیے فطار شیرینی سی افضل ہی
ح ٭ ع **وعن جابر قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا کان یوم عید خالف الطریق رواہ البخاری**
اور روایت ہی جابر سی کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب ہوتا دن عید کا مخالفت کرتی راہ مین روایت کی یہہ بخاری نی **ف**
یعنی تشریف لیجاتی اور راہ سی اور آتی اور راہ سی اور حکمت اس فعل مین یہہ تہی کہ تا گواہی عبادت کے دین دونون راہین اور رہنی والی اون کی
جن انس اور اور کتنی ہی وجہین لکہی ہین جو جاہی او شرحونمین دیکہہ لی اور حق یہہ ہی کہ یہہ سب احتمالات مین ہر ایک نی موجب سمجہہ اپنی کی
کہا ہی سر اسکی اللہ جانی یا رسول اوسکا ٭ ح ٭ **وعن البراء قال خطبنا النبی صلی اللہ علیہ وسلم یوم النحر فقال**
**ان اول ما نبدء بہ فی یومنا ھذا ان نصلی ثم نرجع فننحر فمن فعل ذلک فقد اصاب سنتنا**
**ومن ذبح قبل ان نصلی فانما ھو شاۃ لحم عجلہ لاھلہ لیس من النسک فی شیء متفق علیہ**
اور روایت ہی برا سی کہ کہا خطبہ فرمایا ہمکو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی دن نحر کی پس فرمایا تحقیق اول وہ چیز کہ شروع کرین ہم جسسی اسدن
اپنی کی یہہ ہی کہ نماز پڑہین ہم پہر پہرین اور ذبح کرین پس جس شخص نی کیا یہہ یعنی تقدیم نماز او خطبہ کی ذبح پر پس تحقیق پہنچا سنت ہماری کو

اوس شخص نے کہ ذبح کیا پہلی نماز عید سے پس سوا اسکے نہیں کہ وہ بکری گوشت کی ہے جلدی کی اوسکو واسطے اہل اپنے کی نہیں ہے قربانی سے کچھ روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے **ف** یعنی ثواب قربانی کا نہ ملا اور مشروع یہہ ہے کہ اول نماز پڑھے پہر خطبہ بعد ازان قربانی کرے اور اس حدیث میں وقت قربانی کا مذکور ہے اس پر اجماع ہے علما کا اسپر کہ نہیں جائز قربانی کرنی پہلے طلوع ہونی فجر سے دن عید قربان کی پہر نزدیک شافعیہ کی وقت اوسکا آتا ہے جب بلند ہوتا ہے آفتاب بقدر نیزہ کی اور گذر جاتا ہے بعد اوسکی وقت بقدر دو رکعتوں اور دو خطبوں ہلکی کی پہر اگر ذبح کرے بعد اوسکی جائز ہے برابر ہے کہ نماز پڑہی امام یا نہ پڑہی پس اگر ذبح کرے پہلے اسکی نہیں جائز برابر ہے کہ شہر میں ہو یا باہر اور رہتا ہے نزدیک اونکی وقت قربانی کا تا غروب ہونی آفتاب تیرہوین تاریخ کی اور قربانی اونکی نزدیک سنت ہے اور نزدیک ابو حنیفہ کی قربانی واجب ہے صاحب نصاب پر اگرچہ نصاب نامی نہو اور وقت اوسکا بعد نماز امام کی ہے بیچ حق شہر والون کی اور بیچ حق گانوؤں والون کی بعد طلوع ہونی فجر کی اور رہتا ہے وقت اوسکا بارہوین تاریخ کی آخر تک ۱۲ ع ﴿ **وعن** جندب بن عبد الله البجلي قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من ذبح قبل الصلوة فليذبح مكانها اخرى ومن لم يذبح حتى صلينا فليذبح على اسم الله متفق عليه

اور روایت ہے جندب بن عبد اللہ بجلی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ ذبح کرے پہلی نماز عید کی اسے چاہیے کہ ذبح کرے جگہ اوسکی اور قربانی اور جسنے کہ ذبح نکی یہان تک کہ نماز پڑہی ہمنے اسے چاہیے کہ ذبح کرے اوپر نام اللہ تعالی کی یعنی یہہ درست ہے قربانی اوسکی اور ثواب اوسکا ملتا ہے روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے ﴿ **وعن** البراء قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من ذبح قبل الصلوة فانما يذبح لنفسه ومن ذبح بعد الصلوة فقد تم نسكه واصاب سنة المسلمين متفق عليه

اور روایت ہے براء سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ ذبح کرے پہلی نماز کی پس سوا اسکی نہیں کہ ذبح کرتا ہے واسطی نفس اپنی کی یعنی اپنی کہانیکی لیے ذبح کی ثواب قربانی کا نہوا اور جسنے ذبح کی پیچہے نماز کی پس تحقیق پوری ہوئی قربانی اوسکی اور پہنچا سنت مسلمین کو یعنی موافقت کی اونکی طریقہ کی روایت کی یہہ بخاری و مسلم نے **ف** یہی مذہب جمہور کا ہے اور تعجب ہے کہ امام شافعی نے باوجود وارد ہونی حدیثون صحیحہ کی کیون مخالفت کی جمہور کے کہ کہا برابر ہے کہ امام پڑہی نماز یا نہ پڑہی جیسا کہ اوپر مذہب اونکا مذکور ہوا ۱۲ ع ﴿ **وعن** ابن عمر قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يذبح وينحر بالمصلى رواه البخاري ﴾ اور روایت ہے ابن عمر سے کہا تہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ذبح کرتے اور نحر کرتے عیدگاہ میں روایت کی یہہ بخاری نے **ف** بکری اور دنبہ اور بہیڑ اور گائیں و بہینس اور اونٹ خواہ نر ہو خواہ مادہ انکی سوا قربانی درست نہیں اور سوای اونٹ کی اور جانورونکی حلال کرنیکو ذبح کہتے ہیں اور اونٹ کی حلال کرنیکو نحر کہتے ہیں اور طور نحر کا یہہ ہے کہ اونٹ کو کہڑا کرتے ہیں اور نیزہ اوسکی سینہ میں مارتے ہیں اوس سے وہ زمین پر گر پڑتا ہے اور اونٹ کو ذبح کرنا بھی جائز ہے لیکن نحر افضل ہے ۱۲ ح و مولانا ۱۲

**الفصل الثانی** فصل دوسری

**عن** انس قال قدم النبي صلى الله عليه وسلم المدينة ولهم يومان يلعبون فيهما فقال ما هذان اليومان قالوا كنا نلعب فيهما في الجاهلية فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم قد ابدلكم الله بهما خيرا منهما يوم الاضحى ويوم الفطر رواه ابو داود ﴾ روایت ہے انس سے کہ تشریف لائی نبی صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ میں اور مدینہ والونکو دو دن تہے کہ کہیلتے تہے اون میں اور خوشیان کرتے تہے پس فرمایا حضرت نے کیسے ہین یہہ دو دن عرض کیا صحابہ نے تہے ہم کہیلتے ان دونون میں جاہلیت میں پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق کہ بدلا اللہ تعالی نے واسطے تمہارے بدلے ان دونون کے بہتر انسے دن عید قربان کا اور دن عید فطر کا روایت کی یہہ ابو داود نے **ف** وہ دو دن تہے کہ کہیلتے تہے اونمین ایک دن تہا نو روز کا ہے کہ اوسدن تحویل آفتاب کی ہوتی ہے حمل میں اور دوسرا دن مہرجان کا کہ اوسدن

تحویل آفتاب کی میزان مین ہوتی ہی پس ان دونون مین ہوا معتدل ہوتی ہی اور رات دن برابر ہوتی مین حکمائی ان دونون کو اختیار کیا تہا خوشی کی لیے پس یہی رسم لوگون مین چلی آتی تہی حتی کہ جب مسلمان ہوئی ابتدا مین بحسب عادۃ کی اوسیطرح خوشی کرتی تہی حضرت نی اوسکی حقیقت پوچہی صحابہؓ نی عرض کیا کہ قدیم سی یہہ رسم چلی آتی ہی اسکی حقیقت کا ہمین علم نہین حضرت نی فرمایا کہ اللہ تعالی نی تمہین عوض اونکی دو دن عیدونکی عطا فرمائی ہین ومنین خوشی کرنی چاہیی گویا اشارہ ہی اسپر کہ عید حقیقی اور خوشی مومن کو چاہیی کہ عبادت کی وقت کری پس اس حدیث مین نہی ہی لہو لعب سی اور نیز اور اشارہ خفی اسپر ہی کہ کچہہ لہو اور خوشی کہ جس مین فحش و منکر نا طریقہ دین سی نہو اگر عیدین مین کری تو جائز ہی اور اسمین نہی ہی تعظیم عید دن مشرکین کیلیی اور اونکی رسمونکی برتنی سی اور خوشی کرنی سی اون مین اور نہی ہی حاضر ہونی سی اونکی عیدون مین حتی کہ بعضی علمائی حکم کفر کا کیا ہی کہا ابو حفص کبیر حنفی نی کہ جو کوئی تحفہ بہیجی نوروز کو انڈا طرف مشرک کی واسطی تعظیم اسدن کے پس وہ کافر ہوتا ہی اور نابود ہوتی ہین اعمال اوسکی اور کہا قاضی ابو المحاسن حسن بن منصور حنفی نی کہ جو کوئی خریدی اسمین وہ چیز کہ نہین خریدتا ہی غیر اسکی مین یعنی جیسی یہان کہیلین وغیرہ دوالی مین لیتی ہین یا تحفہ بہیجی اسدن مین کسیکو پس اگر ارادہ کری ساتہہ اسکی تعظیم اوسدنکا جیسیکہ تعظیم کرتی ہین اوسکی کافر پس کافر ہوتا ہی اور اگر ارادہ کری ساتہہ خریدنی کی تنعم کا اور ساتہہ ہدیہ بہیجنی کی محبت کا بحسب عادۃ کی تو کافر نہین ہوتا لیکن مکروہ ہی کہ مشابہت کافرون کی ساتہہ ہوتی ہی پس احتراز کری اس سی بہی اور دن عاشورا کی اگر اظہار خوشی کا کری تو مشابہت ہوتی ہی ساتہہ خوارج کی اور اگر اوسدن ظاہر کری علامتین غم کے تو مشابہت ہوتی ہی روافض کی ساتہہ ان دونون باتون سی بچی اور شریک ہوتی ہین روافض مجوسیون کی بسبب تعظیم کرنی نوروزکی اور سبب یہہ بیان کرتی ہین کہ اسدن مین قتل کیی گئی ہین حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالی عنہ اور ٹہیری خلافت حضرت علیؓ کو ÷ ح ÷ ع ÷ **ف۲** اور فتاوی ذخیرہ مین ہی کہ جو کوئی نکلی ہولی یا دوالی کی دیکہنی کی لیی وہ کافر ہوتا ہی اسلیی کہ اسمین اعلان کفر کا ہوتا ہی پس گویا کہ اسنی مدد کی کفر پر اور اسی قیاس پر نکلنا طرف نوروز مجوس کی اور موافقت کرنی ساتہہ اونکی جیسیکہ بعضی مسلمان کرتی ہین موجب کفر کی ہین انتہی اور تجنیس مین ہے کہ متفق ہین مشایخ ہماری اسپر کہ جسنی اعتقاد کیا امر کفار کو اچہا پس وہ کافر ہی انتہی اور اسیطرح جو کوئی اچہا جانی کلام اہل ہوا کو یعنی صوفیہ خلاف شرع کو اور کہی کہ یہہ کلام معنوی ہی یا کہی کہ یہہ کلام ہی کہ معنی اسکی صحیح ہین اگر وہ کلام کفر ہی تو اچہا جاننی والا ہی اوسکا کافر ہوتا ہی کذا فی الظہیریۃ اور بزاز الفتاوی مین ہی کہ جو کوئی رسوم ہندوون کو اچہا جانی کافر ہوتا ہی اور عمدۃ الاسلام مین ہی کہ جو کوئی رسمین کافرون کی کری جیسیکہ نئی کہر مین ہیلن اور گہوڑی سرخ و زرد رنگی یا مندہین وار باندہی یا گرہ سبز باندہی کافر ہوتا ہی ✽ **وعن** بُرَيْدَةَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَخْرُجُ يَوْمَ الْفِطْرِ حَتَّى يَطْعَمَ وَلَا يَطْعَمُ يَوْمَ الْأَضْحٰى حَتَّى يُصَلِّيَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ ✽ اور روایت ہی بریدہؓ سی کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نہین نکلتی تہی دن فطر کی یعنی نماز کیلیی یہانتک کہ کہاتی کچہہ اور نہ کہاتی دن عید قربانکی یہانتک کہ نماز پڑہتی روایت کی یہہ ترمذی اور ابن ماجہ اور دارمی نی ✽

**ف** سبب اسکا کہ تشریف لیجانیکا روز عید کی اوپر مذکور ہو چکا ہی اور عید قربانکو بعد نماز کی کہاتی واسطی رفاقت فقرا کی اسلیی کہ جب لوگ گوشت قربانی کا تقسیم کرتی جب کہاتی پس حضرت بہی اونکی پیچہی تناول فرماتی ✽ **وعن** كَثِيرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ عَنْ أَبِيهِ عَنْ جَدِّهِ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَبَّرَ فِي الْعِيدَيْنِ فِي الْأُولٰى سَبْعًا قَبْلَ الْقِرَاءَةِ وَفِي الْآخِرَةِ خَمْسًا قَبْلَ الْقِرَاءَةِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ اور روایت ہے کثیر بن عبد اللہ سی اونہون نقل کی اپنی باپ سی اونہون نقل کی کثیر کی دادا سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی تکبیر کہی بیچ نماز دونون عیدونکی پہلی رکعت مین سات تکبیرین پہلی قراءۃ کی اور دوسری رکعت مین پانچ تکبیرین پہلی قراءۃ کی روایت کی یہہ ترمذی اور ابن ماجہ اور دارمی نی ✽ **ف** یعنی سات تکبیرین پہلی رکعت مین سوائی تکبیر تحریمہ اور تکبیر رکوع کے کہیں پہلی قراءۃ کی اور پانچ دوسری رکعت مین سوائی تکبیر قیام اور تکبیر رکوع کی پہلی قراءۃ کی اور عمل کیا ہی اسپر شافعی نی اور یہہ مسئلہ آگی مفصل لکہا جاوی گا انشاء اللہ تعالی ✽

**وعن** جعفر بن محمد مرسلا ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم وابا بکر وعمر کبروا فی العیدین والاستسقاء سبعا وخمسا وصلوا قبل الخطبۃ وجہروا بالقراءۃ رواہ الشافعی اور روایت ہی جعفر بن محمد سی بطریق ارسال کی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر اور عمر رضہ تکبیر کہتی دونون عیدون مین اور نماز استسقا مین سات اور پانچ اور نماز پڑہتی پہلی خطبہ سی یعنی عید کی اور استسقا کی اور پکار کر پڑہتی قراءۃ روایت کی یہہ شافعی نی **ف** جعفر یعنی امام جعفر صادق بیٹی امام محمد باقر کی بیٹی علی یعنی امام زین العابدین بیٹی امام حسین بن علی رضہ کی اور سات اور پانچ یعنی پہلی رکعت مین سات اور دوسری مین پانچ تکبیرین کہتی اسی پر عمل ہی شافعی کا

**وعن** سعید بن العاص قال سالت ابا موسی وحذیفۃ کیف کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یکبر فی الاضحی والفطر فقال ابو موسی کان یکبر اربعا تکبیرہ علی الجنائز فقال حذیفۃ صدق رواہ ابوداود اور روایت ہی سعید بن العاص سی کہ کہا پوچہا مینی ابوموسی اور حذیفہ سی کہ کس طرح تہی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم تکبیر کہتی نماز عید قربان اور عید الفطر مین سو کہا ابوموسی نی تہی تکبیر کہتی چار مانند تکبیر کہنی اونکی جنازی پر پس کہا حذیفہ نی سچ کہا ابوموسی نی روایت کی یہہ ابوداود نی **ف** یعنی جیسی چار تکبیرین جنازی کی نماز مین کہتی اسی طرح چار چار تکبیرین ہر رکعت عید مین کہتی اور پہلی رکعت مین کہتی چار تکبیرین پہلی قراءۃ سی تکبیر تحریمہ سمیت اور دوسری رکعت مین بہی قراءۃ سی چار تکبیرین کہتی تکبیر رکوع سمیت اور حدیثین تکبیرات عید کی مختلف آئی ہین اسلیئی اختلاف ہوا اماموں مین تینوں اماموں کی نزدیک سات تکبیرین ہین پہلی رکعت مین اور پانچ دوسری رکعت مین لیکن نزدیک مالک اور احمد کی پہلی رکعت مین سات تکبیرین مع تکبیر تحریمہ کی ہین اور دوسری مین پانچ سوای تکبیر قیام کی اور نزدیک شافعی کی پہلی رکعت مین بہی سات ہین سوای تکبیر تحریمہ کی اور دوسری مین بہی پانچ سوای تکبیر قیام کی اور ہماری نزدیک تین اول رکعت مین اور تین دوسری رکعت مین سوای تکبیر تحریمہ اور تکبیر رکوع کی جیسا کہ اس حدیث سی معلوم ہوا اور یہی مذہب ابن مسعود کا ہی اور امام شافعی نی جو اختیار کیا ہی مذہب ابن عباس کا ہی اور محدثین کہتی ہین کہ سندا اونکی ہین اونکی صحت و ضعف مین اور اونکی سندون مین کلام بہت ہی یہان بخوف درازگی کی نہین ذکر کیا جاتا اور ہماری علما نی کہا ہی کہ جب حدیثین مختلف آئین ہمنی کم کو اختیار کیا اسلیئی کہ تکبیرین اور رفع یدین خلاف معمول کی ہین پس اختیار کرنا کم کا اولی ہی کذا فی الہدایہ ۱۲ح

**وعن** البراء ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نوول یوم العید قوسا فخطب علیہ رواہ ابوداود اور روایت ہی براء سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم دیئی گئی دن عید کی کمان پس خطبہ کہا اوسپر روایت کی یہہ ابوداود نی **ف** یعنی جیسی عصا ٹیک کر خطبہ پڑہتی ہین ویسی ہی کمان ٹیک کر خطبہ پڑہا

**وعن** عطاء مرسلا ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا خطب یعتمد علی عنزتہ اعتمادا رواہ الشافعی اور روایت ہی عطا سی بطریق ارسال کی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تہی جسوقت خطبہ فرماتی تکیہ کرتی برچہی اپنی پر تکیہ کرنا یعنی ٹیک کر کہڑی ہوتی روایت کی یہہ شافعی نی

**وعن** جابر قال شہدت الصلوۃ مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی یوم عید فبدا بالصلوۃ قبل الخطبۃ بغیر اذان ولا اقامۃ فلما قضی الصلوۃ قام متکئا علی بلال فحمد اللہ واثنی علیہ ووعظ الناس وذکرہم وحثہم علی طاعتہ ومضی الی النساء ومعہ بلال فامرہن بتقوی اللہ ووعظہن وذکرہن رواہ النسائی اور روایت ہی جابر سی کہ کہا حاضر ہوا مین نماز مین ساتہہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بیچ دن عید کی پس شروع کی نماز پہلی خطبہ کے بغیر اذان و تکبیر کی پس جب ادا کر چکی نماز کہڑی ہوئی یعنی خطبہ کی لیی تکیہ کیی ہوئی بلال پر پس حمد کی اللہ کی اور تعریف کی اوسپر اور نصیحت کی لوگونکو اور یاد دلایا اونکو ثواب و عذاب اور رغبت دلائی اونکو اوپر بندگی اللہ کی اور تشریف لی گئی طرف عورتون کی

اور ساتھ انکے بلال تھے پس حکم کیا انکو ساتھ تقوی اللہ کی اور نصیحت کی انکو اور یاد دلایا انکو ثواب و عذاب روایت کی یہ نسائی نے **ف**
اس حدیث سے یہ نکلا کہ خطیب کو لائق ہے یہ کہ ٹیکے کوئی چیز مانند تلوار اور کمان اور برچھی اور عصا کی یا تکیہ کرے آدمی پر ۱۲ ع **وعن**
ابی ھریرۃ قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا خرج یوم العید فی طریق رجع فی غیرہ رواہ الترمذی والدارمی
اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم جبکہ نکلتے دن عید کے بیچ ایک راہ کے پھر آتے اور راہ سے روایت کی یہ ترمذی اور دارمی
نے **ف** سبب اسکا پہلی فصل میں بیان ہو چکا اور جب جاوے عیدگاہ کو تو تکبیر کہتا جاوے راہ میں پس صاحبین کے نزدیک دونوں عیدوں میں کہے
اور امام اعظم کے نزدیک عید الفطر میں چپکے کہے اور عید قربان میں پکار کر کہے ۱۲ ع **وعنہ** انہ اصابہم مطر فی یوم عید فصلی بہم
النبی صلی اللہ علیہ وسلم صلوۃ العید فی المسجد رواہ ابو داود وابن ماجۃ اور روایت ہے انہیں سے
یہ کہ پہنچا صحابہ کو مینہ عید کے دن پس نماز پڑھائی انکو عید کی حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں روایت کی یہ ابو داؤد اور ابن ماجہ نے **ف**
یعنے حضرت نماز عید کی جنگل میں پڑھتے تھے مگر جب مینہ برستا ہوتا تو مسجد میں پڑھتے پس معلوم ہوا کہ افضل ادا کرنا اسکا جنگل میں ہے اور عذر ہو تو
مسجد میں پڑھے اور ظاہر یہ ہے کہ مکہ معظمہ کی یہ ہے کہ نماز پڑھے عید کی مسجد الحرام میں چنانچہ ان ایام میں عمل اسی پر ہے اور اسی طرح مدینہ منورہ
میں بھی مسجد نبوی میں پڑھتے ہیں ۱۲ ع م **وعن** ابی الحویرث ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کتب الی عمرو بن حزم
وھو بنجران عجل الاضحی واخر الفطر وذکر الناس رواہ الشافعی اور روایت ہے ابی حویرث سے یہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم
نے لکھا طرف عمرو بن حزم کی اور وہ تھے نجران میں یہ کہ جلد پڑھ عید قربان اور تاخیر کر عید فطر کو اور نصیحت کر لوگوں کو یعنی خطبہ میں روایت کی یہ شافعی نے
**ف** نجران نام ایک شہر کا ہے حضرت نے وہاں کا عامل کر کر عمرو بن حزم کو بھیجا تھا ان دنوں میں عمر انکی سترہ برس کی تھی اور انکو حضرت نے یہ احکام لکھ بھیجے
اور عید قربان کی جلدی کرنے کو اسلیے فرمایا کہ بعد اسکے لوگ قربانی ذبح کرنے میں مشغول ہوں اور عید فطر میں تاخیر کو فرمایا اسلیے کہ لوگ صدقہ فطر کا ادا
کرلیں ۱۲ **وعن** ابی عمیر بن انس عن عمومۃ لہ من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان رکبا جاؤا
الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم یشھدون انھم راوا الھلال بالامس فامرھم ان یفطروا واذا
اصبحوا ان یغدوا الی مصلاھم رواہ ابو داود والنسائی اور روایت ہے ابی عمیر بن انس سے نقل کی اپنے چچاؤں سے کہ تھے اصحاب نبی صلی اللہ علیہ
وسلم کے یہ کہ قافلہ آیا طرف نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی گواہی دیتے تھے یہ کہ انہوں نے دیکھا چاند عید کا کل پس حکم کیا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
نے صحابہ کو یہ کہ افطار کریں اور جب صبح کریں جاویں طرف عیدگاہ اپنی کی روایت کی یہ ابو داؤد اور نسائی نے **ف** یعنے تیسویں شب کو
اہل مدینہ نے چاند عید کا نہ دیکھا صبح کو روزہ رکھا ایک قافلہ باہر سے آیا اونسے خبر دی کہ ہمنے کل دیکھا چاند حضرت نے حکم فرمایا افطار کا اور فرمایا کہ نماز کل
پڑھیں اسلیے کہ وہ بعد زوال کے آئے تھے وقت نماز عید کا نہ رہا تھا چنانچہ ایک روایت میں صریح آیا ہے انہم قدموا آخر النہار اور اسی پر عمل ہے امام
اعظم کا وقت نماز عید کا شروع ہوتا ہے جبکہ آفتاب بلند ہوتا ہے اور باقی رہتا ہے وقت زوال تک شرح منیہ میں لکھا ہے کہ اگر پیش آوے کچھ عذر
کہ باز رکھے نماز سے دن فطر کے پہلے زوال سے تو پڑھیں اسکو دوسرے دن پہلے زوال کے اور اگر باز رکھے عذر نماز سے دوسرے دن تو پھر
نہ پڑھیں بخلاف عید قربان کے کہ وہ پڑھی جاوے تیسرے دن بھی اگر باز رکھے عذر نماز سے پہلے دن اور دوسرے دن اور اسی طرح اگر تاخیر کرے
عید قربان کو دوسرے یا تیسرے دن تک جائز ہے لیکن برا ہے ۱۲ ع

## الفصل الثالث

فصل تیسری **وعن** ابن جریج قال
اخبرنی عطاء عن ابن عباس وجابر بن عبد اللہ قالا لم یکن یؤذن یوم الفطر ولا یوم الاضحی ثم سالتہ

یعنی عطاء بعد حین عن ذٰلک فاخبرنی قال اخبرنی جابر بن عبد اللہ ان لا اذان للصلوٰۃ یوم الفطر حین یخرج الامام ولا بعد ما یخرج ولا اقامۃ ولا نداء ولا شیء لا نداء یومئذ ولا اقامۃ رواہ مسلم روایت ہی ابن جریج سی کہ کہا خبر دی مجکو عطاء نی ابن عباس سی اور جابر بن عبد اللہ سی کہ کہا دونون نی نہ تہی اذان دیجاتی دن عید کی اور نہ دن عید قربان کی پہر پوچہا مین اوسکی یعنی عطاء سی بعد مدت کی یہی مسئلہ مذکورہ پس خبر دی مجکو عطاء نی کہا کہ خبر دی مجکو جابر بن عبد اللہ نے یہہ کہ نہین اذان ہی واسطی نماز کی دن عید فطر کی جسوقت کہ نکلی امام اور نہ بعد نکلنی اور نہ تکبیر ہی اور نہ پکارنا ہی اور نہ کچہہ اور نہین آواز اوس دن اور نہ تکبیر روایت کی یہہ مسلم نی **ف** جریج نی عطاء سی دوبارہ تفصیل اس مسئلہ مذکورہ کی پوچہی یا احتیاطًا بعینہ وہی مسئلہ پوچہا اور جواب مین فقط دن فطر ہی کا ذکر کیا اسلیے کہ کافی ہی یہی پر دوسری عید کو قیاس کر لیگا اور نہ پکارنا کہ کہیں الصلوٰۃ الصلوٰۃ اور مانند اسکی اور نہ کچہہ اور یہہ تاکید ہی لا نداء کی اور اسکی بعد پہر تاکید ہی لا نداء ولا اقامۃ کذا ذکرہ الشیخ رح اور ملا علی نی لکہا ہی کہ لفظ لا نداء اول سی آخر تک تاکید ہی پہلی جملہ کی اور لائق ہی کہ تفسیر کیجاوی نداء کی ساتہہ اذان کی اسلیے کہ مستحب ہی بالاتفاق یہہ کہ پکارا جاوی الصلوٰۃ جامعۃ انتہی ان دونو قولون مین تعارض ہو تطبیق انمین یون کیجاوی کہ حضرت شیخ نی جو نفی لکہی تو عیدگاہ مین کہنی کی بطریق التزام کی کہنی کی نفی کی اور ملا علی نی جو مستحب لکہا ہی تو خارج عیدگاہ کی اور کبہی کبہی کے کہنی کو واللہ تعالیٰ اعلم و مولانا **وعن** ابی سعید الخدری ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یخرج یوم الاضحٰی ویوم الفطر فیبدأ بالصلوٰۃ فاذا صلی صلوٰتہ قام فاقبل علی الناس وھم جلوس فی مصلاھم فان کانت لہ حاجۃ ببعث ذکرہ للناس او کانت لہ حاجۃ بغیر ذٰلک امرھم بھا وکان یقول تصدقوا تصدقوا تصدقوا وکان اکثر من یتصدق النساء ثم ینصرف فلم یزل کذٰلک حتی کان مروان بن الحکم فخرجت مخاصرا مروان حتی اتینا المصلی فاذا کثیر بن الصلت قد بنی منبرا من طین ولبن فاذا مروان ینازعنی یدہ کانہ یجرنی نحو المنبر وانا اجرہ نحو الصلوٰۃ فلما رایت ذٰلک منہ قلت این الابتداء بالصلوٰۃ فقال لا یا ابا سعید قد ترک ما تعلم قلت کلا والذی نفسی بیدہ لا تاتون بخیر مما اعلم ثلث مرار ثم انصرف رواہ مسلم اور روایت ہی ابی سعید خدری سی یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم تہی نکلتی دن عید قربان کی اور دن عید فطر کی پس شروع کرتی نماز پہر جسوقت پڑہ چکتی اپنی نماز کہڑی ہوتی یعنی خطبہ کی لیے پہر متوجہ ہوتی طرف لوگونکی اور لوگ بیٹہی ہوتی بیچ جگہہ نماز اپنی کی پس اگر ہوتی حضرت کو حاجت بہیجنی لشکر کی ذکر کرتی اوسکا روبرو لوگونکی اور بہیجنی یا ہوتی اونکو حاجت سوا اوسکی کام کی یعنی مسلمانونکی فائدہ کی بات کی حکم فرماتی اونکو ساتہہ اوسکی اور آنحضرت فرماتی یعنی خطبہ مین لٹہ واللہ او بہین لکہ تصدق کرنیوالی عورتین پہر پہرتی حضرت یعنی مکانکو ہمیشہ رہا امر اسیطرح یعنی نماز پہلی خطبہ کی پڑہا کرتی تہی اور خطبہ زمین پر پڑہتی نہ منبر پر چارون خلفا کی زمانہ مین اور بعد اونکی یہانتک کہ ہوا مروان بن حکم یعنی حاکم ہوا مدینہ کا معاویہ کیطرف سی پس نکلا مین ہاتہہ مین ہاتہہ پکڑی ہوئی مروان کی یہانتک کہ آئی ہم عیدگاہ مین پس ناگہان کثیر بن صلت نے تحقیق بنایا منبر مٹی اور کچی اینٹ سی پس ناگہان مروان کہینچتا تہا مجکو ساتہہ ہاتہہ اپنی کی گویا کہ وہ کہینچتا تہا مجکو طرف منبر کی یعنی تا خطبہ پہلی نماز سی پڑہی اور مین کہینچتا تہا اوسکو طرف نماز کی یعنی تا نماز پہلی خطبہ سی پڑہی پس جب دیکہا مین یہہ اوس سی کہا مین کہان ہی ابتدا کرنا ساتہہ نماز کی یعنی جو کہ فعل حضرت کا اور خلفاء کا تہا پس کہا مروان نی مت جہگڑ ای ابو سعید تحقیق چہوڑی گئی وہ چیز کہ تو جانتا ہی یعنی پہلی پڑہنا نماز کا چہوڑ دیا مینی واسطی مصلحت کے کہ وہ مصلحت یہہ ہی کہ اگر نماز پہلی پڑہتی تو لوگ انتظار خطبہ کا نکرتے

کہا

کہا مینی یون نہین قسم ہی اوس ذات کی کہ جان میری اوسکی ہاتھہ مین ہی نہین لاؤگی تم بہتر اوس چیز سی کہ جانتا ہون مین کہی مینی یہہ بات تین بار پھر
پھرا ابو سعید یعنی جماعت مین شریک ہوا بسبب اس فعل بد مروان کی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** یہہ دو تین بار فرماتے تاکید کی لیی یا اشارہ
ہے طرف تین حالتون کی یعنی ایکدو واسطی دنیا اپنی کی اور ایکدو واسطی موت اپنی کی اور ایکدو واسطی آخرۃ اپنی کی اور محاصر کہتی ہین اسکو
کہ چیز دو شخص کیسین ہاتہہ پکڑی ہوئی اسطرح کہ ہاتہہ ہر ایک کا نزدیک کرلے دوسری کی ہو اور مروان سنہ دو ہجری مین پیدا ہوا اور دیکھا نہین نبی صلی
اللہ علیہ وسلم کو اور کثیر بن صلت بہی پیدا ہوا حضرت کی زمانہ مین اسی سبب سے جامع الاصول والی نی اوسکو صحابیون مین گنا ہی اور بعضون نی
کہا کہ تابعی تہا گہر اوسکا عیدگاہ کی پاس تہا اوسنی منبر بنایا تا خطبہ اوسپر پڑہا جاوی جیسیکہ وہ سنت ہی جمعہ مین اور ظاہر حدیث سی یہہ معلوم ہوا کہ
اول منبر عیدگاہ مین مروان نی بنوایا اور یہہ بہی احتمال ہے ہی کہ معنی اسکی یہہ ہون کہ پہرا مروان طرف منبر کی تا خطبہ پڑہی اور یہ سنی بات ابو سعید
نی کہ نماز پہلی خطبہ کی پڑہنی چاہیی اور عیدین کی نماز یون ہی کہ دو رکعتین پڑہے اول تکبیر تحریمہ کہی پہر سبحانک اللہم پڑہی پہر تین تکبیرین کہی ہر بار ہاتہہ
کانون تک اوٹہاوی اور ان تکبیرون کی ہاتہہ چہوڑ دی کہی بعد ہر تین تسبیح کی پہر اعوذ و بسم اللہ کہکر سورہ فاتحہ پڑہی اور ایک سورہ اور ساتھہ
اوسکی پڑہی اور مستحب ہیہ ہے کہ عیدین مین اور جمعہ مین سبح اسم ربک الاعلی اور ہل اتیک حدیث الغاشیہ پڑہی پہر رکوع و سجدہ کری جب دوسری رکعت شروع
کری تو ابتدا کری ساتہہ قراءۃ کی پہر تین تکبیرین کہی بطور سابق اور چوتہی تکبیر کہکر رکوع مین جاوی اور بعد اوسکی دو خطبے پڑہی اس عید کی خطبہ مین
تعلیم کری لوگون کو احکام فطرہ کی اور عید الضحی مین تعلیم کری احکام قربانی کی اور تکبیر تشریق کی اور واجب ہی کہ عرفہ کی فجر سی تا عصر تیرہوین کی تکبیر
کہے ایکبار ہر فرض پڑہنی والا بعد پڑہنی فرض کی اور تکبیر یون کہی اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ واللہ اکبر اللہ اکبر وللہ الحمد + ع + ح مولہ لعفی +

## بَابٌ فِی الْاُضْحِیَۃِ

باب ہی بیچ بیان قربانی کی **ف** قربانی کرنی واجب ہی حنفی مین ہر مسلمان مقیم غنی پر یعنی جو کہ مالک نصاب
ہو اگرچہ نصاب نامی نہو اور نزدیک امام شافعی کی سنت موکدہ ہی اور مشہور و مختار مذہب امام احمد کی مین بہی یہی ہی + ح + **اَلْفَصْلُ
الْاَوَّلُ** فصل پہلی **عَنْ** اَنَسٍ قَالَ ضَحّٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِکَبْشَیْنِ اَمْلَحَیْنِ اَقْرَنَیْنِ ذَبَحَہُمَا بِیَدِہٖ
وَسَمّٰی وَکَبَّرَ قَالَ رَاَیْتُہٗ وَاضِعًا قَدَمَہٗ عَلٰی صِفَاحِہِمَا وَیَقُوْلُ بِسْمِ اللّٰہِ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ
اور روایت ہی انس سی کہ کہا قربانی کی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی ساتہہ دو دنبون ابلق سینگدار کی یعنی دراز تہی سینگ اونکی
تہی ذبح کیا اونکو ساتہہ ہاتہہ اپنی کی اور بسم اللہ کہی اور تکبیر کہی کہا انس نی دیکہا مینی حضرت کو کہ کہڑی ہوئی تہی قدم اپنا اوپر پہلو اونکی
اور کہتی تہی بسم اللہ واللہ اکبر نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** مستحب ہے کہ قربانی اپنی ہاتہہ سی ذبح کری جو کہ جانتا ہو اور آداب ذبح کی اور حاضر
رہی وقت ذبح کی اور اور ذبح کری اور اللہ کا نام لینا وقت ذبح کی شرط ہی ہماری نزدیک اور تکبیر کہنی مستحب ہی پہلی نزدیک رفاقی بسم اللہ
اکبر میں اشارہ ہی سیر کہ لفظ واللہ کہنا واو سمیت کہنا افضل ہے اور مکروہ ہی وقت ذبح کی درود پڑہنا نزدیک جمہور کی سوای شافعی کی کہ اونکی
نزدیک سنت ہی **وَعَنْ** عَائِشَۃَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَمَرَ بِکَبْشٍ اَقْرَنَ یَطَاُ فِیْ سَوَادٍ وَیَبْرُکُ فِیْ سَوَادٍ
وَیَنْظُرُ فِیْ سَوَادٍ فَاُتِیَ بِہٖ لِیُضَحِّیَ بِہٖ فَقَالَ یَا عَائِشَۃُ ہَلُمِّی الْمُدْیَۃَ ثُمَّ قَالَ اشْحَذِیْہَا بِحَجَرٍ فَفَعَلَتْ ثُمَّ اَخَذَہَا وَاَخَذَ الْکَبْشَ
فَاَضْجَعَہٗ ثُمَّ ذَبَحَہٗ ثُمَّ قَالَ بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰہُمَّ تَقَبَّلْ مِنْ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّمِنْ اُمَّۃِ مُحَمَّدٍ
ثُمَّ ضَحّٰی بِہٖ رَوَاہُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی حضرت عائشہ رضی سی یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی حکم کیا ساتہہ لانی
دنبی سینگدار کی کہ چلتا ہو سیاہی مین یعنی پاؤن سیاہ ہون اور بیٹہتا ہو سیاہی مین یعنی سینہ اور پیٹ سیاہ ہو اور دیکہتا ہو سیاہی

میں یعنی آنکہوں کی گرد سیاہی ہو پہر لایا گیا آنحضرتؐ کی پاس دنبہ تاکہ قربانی کریں ساتہہ اوسکی فرمایا ای عائشہ لی آؤ تو چہری پہر فرمایا تیز کر اسکو ساتہہ پتہر کی پس تیز کی میں نی پہر لیا اوسکو اور پکڑا دنبی کو پس لٹایا اوسکو پہر ارادہ کیا ذبح اوسکی کا پہر کہا بسم اللہ آخر تک یعنی ذبح کرتا ہوں ساتہہ نام اللہ کے یا الٰہی قبول کر محمدؐ سی اور آل محمدؐ سی اور امت محمدؐ سی پہر قربانی کی ساتہہ اوسکی روایت کی یہہ مسلم نی **ف** تیز کرنا اسکو مکروہ ہی تیز کرنا چہری کا سامنی جانور کی کہ ذبح کیا چاہتا ہی اوسکو اسلیے کہ حضرت عمرؓ نی مارا ساتہہ دُرّے کی ایک شخص کو کہ کیا اوسنی یہہ اور مکروہ ہی ذبح کرنا جانور کا سامنی دوسری جانور کی اور حضرت نی جو اس طرح کہا کہ ذبح کیا تو مراد اس سے شریک کرنا ہی ثواب میں امت کو نہ یہہ کہ قربانی سبکی طرف سی کی اسلیے کہ قربانی کرنا ایک بکری کا کئی کی طرف سی درست نہیں ٭ ع ٭ **وعن** جابر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تذبحوا الا مسنة الا ان یعسر علیکم فتذبحوا جذعة من الضأن رواه مسلم اور روایت ہی جابرؓ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نہ ذبح کرو مگر مسنہ کو مگر یہہ کہ دشوار پڑی تم پر پس ذبح کرو جذعہ دنبہ یا بہیڑ روایت کی یہہ مسلم نی **ف** شرح اس حدیث کی تفصیل کہتی ہی بیان اوسکا یہہ جب حنفیہ کی یہہ ہی کہ مسنہ اونٹوں میں وہ ہی کہ پوری پانچ برس کا ہو کر چہٹی میں شروع ہوا ہو اور گائی بیل بہینس میں وہ ہی کہ دو برس کا پورا ہو کر تیسری میں شروع ہوا ہو اور بکری اور دنبہ بہیڑ میں وہ ہی کہ ایک برس کا پورا ہو کر دوسری میں شروع ہوا ہو لیکن ان سب قسم میں مسنہ ہونا شرط ہی قربانی کی لیے مگر دنبہ اور بہیڑ کا اگر جذعہ بہی ہو تو درست ہی اور جذعہ اوسکو کہتی ہیں کہ چہہ مہینی سی زیادہ ہو اور برس روز سی کم اور کہا بعضوں نی کہ یہہ اوس صورت میں درست ہے کہ فربہ ہو ایسا کہ اگر مسنہ میں ملا دی تو مشتبہ ہو دیکہنی والی پر دور سی کہ وہ مسنہ ہی اور اگر چہوٹا اور دبلا ہو درست نہیں اور حدیث کی ظاہر عبارت سی یہہ معلوم ہوتا ہی کہ اگر مسنہ بہم نہ پہونچی یا قیمت اسکی میسر نہو تو جذعہ درست ہی اور نہیں تو نہیں لیکن فقہا کی نزدیک یہہ محمول ہی استحباب پر یعنی مستحب یوں ہی کہ اگر مسنہ بہم پہونچی تو جذعہ نکری اور اگر بہم نہ پہونچی تو کری لیکن اگر میسر ہوتی ہوئی بہی جذعہ کریگا تو درست ہی ٭ ع ٭ **وعن** عقبة بن عامر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اعطاه غنما یقسمها علی صحابته ضحایا فبقی عتود فذکره لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال ضح به انت وفی روایة قلت یا رسول اللہ اصابنی جذع قال ضح به متفق علیه اور روایت ہی عقبہ بن عامر سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی دیا اونکو ریوڑ بکریوں کا کہ بانٹین اونکو درمیان صحابیوں آنحضرتؐ کی بطور قربانی کی پس باقی رہا بعد تقسیم کی ایک بچہ بکری کا پس ذکر کیا اوسکو روبرو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پس فرمایا قربانی کر ساتہہ اوسکی اور ایک روایت میں ہی کہ کہا میں نی یا رسول اللہ پہونچا مجہکو ایک بچہ دنبی کا فرمایا قربانی کر ساتہہ اوسکی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** عتود کہتی ہیں بکری کی بچہ کو کہ قوی ہو اور برس دن کا ہوا ہمیں دلیل ہی اوپر جائز ہونی قربانی کی ساتہہ بکری کی بچہ کی کہ برس دنکا ہو اور یہی مذہب ہمارا ہی اور بعضوں نی کہا ہی کہ عتود بکری کی بچی کو کہتی ہیں جو کہ چہہ مہینی سی زیادہ کا ہو اس صورت میں یہہ حکم مخصوص ساتہہ عقبہ بن عامر کی ہی اور کو نہیں درست اور جذعہ دنبی کا بچہ جو کہ چہہ مہینی سی زیادہ کا ہو ٭ ع ٭ **وعن** ابن عمر قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یذبح وینحر بالمصلی رواه البخاری اور روایت ہی ابن عمرؓ سی کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم ذبح کرتی اور نحر کرتی عیدگاہ میں روایت کی یہہ بخاری نی **ف** معنی ذبح اور نحر کی باب صلوة العیدین کی پہلی فصل کی آخر میں بیان ہو چکی ہیں وفضل ہی کرنا قربانی کا عیدگاہ میں ٭ ع ٭ **وعن** جابر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال البقرة عن سبعة والجزور عن سبعة رواه مسلم وابو داود واللفظ له اور روایت ہی جابرؓ سی کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی فرمایا کہ گائی سات کی طرف سی کفایت کرتی ہی اور اونٹ بہی سات کی طرف سی روایت کی یہہ مسلم اور ابو داود نی اور لفظ ہیں ابو داود کی ٭ ٭

اور روایت ہی انس سے کہ کہا پہنچا ہمکو مینہ اوسحالت مین کہ تہی ہم ساتہہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی کہا انس نی پس اوتارا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کپڑا اپنا یعنی سر پر سی یا بیٹہہ پر سی یہان تک کہ پہنچا حضرت کو مینہ پس کہا ہمنی یا رسول اللہ کسو اسطی کیا آپ نی یہہ فرمایا اسو اسطی کہ نیا آیا ہوا ہی پروردگار اپنی کی پاس سی نقل کی یہہ مسلم نی **ف** یعنی نیا اور تازا ہوا ہی ساتہہ حکم رب اپنی کی ور آلودہ نہین ہوا ہی ساتہہ حرام عالم کثیف کی اور گنہگارون کی ہاتہہ نہین پہنچی ہین اوس تک پس متبرک ہی اور سنت ہی دعا کرنی وقت اوترنی مینہ کی کہ قبول ہوتی ہی ۱۲ ع

**الفصل الثانی** فصل دوسری **عن** عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ زَيْدٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى الْمُصَلّٰى فَاسْتَسْقٰى وَحَوَّلَ رِدَاءَهٗ حِيْنَ اسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةَ فَجَعَلَ عِطَافَهُ الْأَيْمَنَ عَلٰى عَاتِقِهِ الْأَيْسَرِ وَجَعَلَ عِطَافَهُ الْأَيْسَرَ عَلٰى عَاتِقِهِ الْأَيْمَنِ ثُمَّ دَعَا اللّٰهَ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ اور روایت ہی عبداللہ بن زید سی کہ کہا نکلی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم طرف عیدگاہ کی پس استسقا کیا اور پہیری چادر اپنی اوسوقت کہ سامنی کیا قبلہ کی پس گردانا داہنا کونا اوسکا اوپر بائین مونڈہی اپنی کی اور گردانا بائیان کونا اوسکا اوپر دائین مونڈہی اپنی کی پہر دعا کی اللہ تعالی سی روایت کی یہہ ابوداؤد نی **ف** اس حدیث مین ذکر نماز کا نہین ۱۲ ع

**وعنه** أَنَّهٗ قَالَ اسْتَسْقٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلَيْهِ خَمِيْصَةٌ لَهٗ سَوْدَاءُ فَأَرَادَ أَنْ يَأْخُذَ أَسْفَلَهَا فَيَجْعَلَهٗ أَعْلَاهَا فَلَمَّا ثَقُلَتْ قَلَبَهَا عَلٰى عَاتِقِهِ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُوْ دَاوُدَ اور روایت ہی اونہین عبداللہ سی کہ کہا استسقا کیا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی اور اوپر چادر تہی سیاہ رنگ کی پس ارادہ کیا یہہ کہ لیوین نیچی کی جانب اوسکی پس کرین اوسکو اوپر کی جانب یعنی جیسکہ معمول تہا چادر پہیرنیکا پس جبکہ بہاری ہوئی اولٹ لی چادر اوپر دونون مونڈہون اپنی کی نقل کی یہہ احمد اور ابوداؤد نی **ف** یعنے جب نیچی کی طرف اوپر کرنی اوسطرح مذکور کی دشوار ہوئی داہنا آنچل بائین کندہی پر کرلیا اور بائیان دائین پر اور چادر دوسری خطبہ مین پہیری کہ محل اوسکا وہی ہی ۱۲ ع

**وعن** عُمَيْرٍ مَوْلٰى أَبِي اللَّحْمِ أَنَّهٗ رَأَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْتَسْقِيْ عِنْدَ أَحْجَارِ الزَّيْتِ قَرِيْبًا مِنَ الزَّوْرَاءِ قَائِمًا يَدْعُوْ يَسْتَسْقِيْ رَافِعًا يَدَيْهِ قِبَلَ وَجْهِهٖ لَا يُجَاوِزُ بِهِمَا رَأْسَهٗ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ وَرَوَى التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ نَحْوَهٗ اور روایت ہی عمیر سی کہ غلام آزاد کیا ہوا ابی اللحم کا تہا یہہ کہ اوسنی دیکہا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ استسقا کرتی تہی نزدیک احجار الزیت کی قریب زورا کی کہڑی ہوئی دعا مانگتی تہی استسقا کرتی تہی اوٹہائی ہوئی دونون ہاتہہ اپنی طرف مونہہ اپنی کی نہین اونچا کرتی تہی اونکو سر اپنی سی روایت کی یہہ ابوداؤد نی اور روایت کی ترمذی اور نسائی نے مانند اسکی **ف** احجار الزیت نام ایک جگہہ کا ہی مدینہ مین یہہ نام اوسکا اسلیی ہوا کہ اوسمین پتہر سیاہ ہین دہکینی گویا روغن زیتون اونپر ملا ہوا ہی اور زورا ہی نام ایک جگہہ کا ہی بازار مدینہ مین اور طرف مونہہ اپنی کی یعنی کبہی یون بہی دعا کرتی تہی پس منافی نہین ہی اوسکی کہ اوپر گذرا کہ ہتیلیان زمین کی طرف ہوتے تہین اور نہین اونچا کرتی سر سی یہہ منافی نہین ہی اوس حدیث کی کہ گذری انس سی کہ مبالغہ کرتی تہی حضرت ہاتہہ اوٹہانی مین اوسلی کہ استسقا اسلیی کہ اکثر یون ہوتا ہوگا اور کبہی اسطرح یا بالعکس ۱۲ ع

**وعن** ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعْنِيْ فِي الْاِسْتِسْقَاءِ مُتَبَذِّلًا مُتَوَاضِعًا مُتَخَشِّعًا مُتَضَرِّعًا رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَأَبُوْ دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ اور روایت ہی ابن عباس سی کہ کہا نکلی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم یعنی استسقا کی لیی اوسحالت مین کہ ترک کیی ہوئی تہی زینت تواضع کیی ہوئی یعنی ظاہر مین عاجزی کیی ہوئی یعنی باطن مین زاری کرنیوالی یعنی بہت مانگنی والی نقل کی یہہ ترمذی اور ابوداؤد اور نسائی اور ابن ماجہ نی **ف** ترک کیی ہوئی زینت اسطرح تشریف لیجاتی اوسلی کہ اظہار اپنی محتاجگی کی ۱۲ ع

**وعن** عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا اسْتَسْقَى قَالَ اللّٰهُمَّ اسْقِ عِبَادَكَ وَبَهِيْمَتَكَ وَانْشُرْ رَحْمَتَكَ وَأَحْيِ بَلَدَكَ الْمَيِّتَ
رَوَاهُ مَالِكٌ وَأَبُوْ دَاوُدَ اور روایت ہی عمرو بن شعیب سی کہ وہ نقل کرتی ہین اپنی باپ سی وہ اپنی دادا سی یعنی عبداللہ سی کہ صحابی
ہین کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت استسقا کرتی کہتی یا الہی پلا پانی اپنی بندونکو اور اپنی جانورونکو اور پہیلا اپنی رحمت اور زندہ کر یعنی سرسبز
کر اپنی شہر مردہ کو یعنی خشک کو نقل کی یہہ مالک و ابوداود نی وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ رَأَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
يُوَاكِي فَقَالَ اللّٰهُمَّ اسْقِنَا غَيْثًا مُغِيْثًا مَرِيْئًا مَرِيْعًا نَافِعًا غَيْرَ ضَارٍّ عَاجِلًا غَيْرَ آجِلٍ قَالَ فَأَطْبَقَتْ
عَلَيْهِمُ السَّمَاءُ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ اور روایت ہی جابر سی کہ کہا دیکہا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو اوٹہاتی ہاتہہ پس کہتی یا الہی
پلا ہمکو مینہہ کہ فریاد رسی کری اور اچہا ہو انجام اوسکا ارزانی کری نفع کرنیوالا نہ ضرر کرنیوالا جلدی آنیوالا نہ دیر لگانیوالا کہا جابر نی پس چہا گیا اون پر
ابر روایت کی یہہ ابوداود نی

## الفصل الثالث

فصل تیسری عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ شَكَا النَّاسُ إِلَى رَسُوْلِ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُحُوْطَ الْمَطَرِ فَأَمَرَ بِمِنْبَرٍ فَوُضِعَ لَهُ فِي الْمُصَلَّى وَوَعَدَ النَّاسَ يَوْمًا يَخْرُجُوْنَ
فِيْهِ قَالَتْ عَائِشَةُ فَخَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِيْنَ بَدَا حَاجِبُ الشَّمْسِ فَقَعَدَ
عَلَى الْمِنْبَرِ فَكَبَّرَ وَحَمِدَ اللّٰهَ ثُمَّ قَالَ إِنَّكُمْ شَكَوْتُمْ جَدْبَ دِيَارِكُمْ وَاسْتِئْخَارَ الْمَطَرِ
عَنْ إِبَّانِ زَمَانِهِ عَنْكُمْ وَقَدْ أَمَرَكُمُ اللّٰهُ أَنْ تَدْعُوْهُ وَوَعَدَكُمْ أَنْ يَّسْتَجِيْبَ لَكُمْ ثُمَّ قَالَ الْحَمْدُ
لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ يَفْعَلُ مَا يُرِيْدُ اللّٰهُمَّ أَنْتَ اللّٰهُ
لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ الْغَنِيُّ وَنَحْنُ الْفُقَرَاءُ أَنْزِلْ عَلَيْنَا الْغَيْثَ وَاجْعَلْ مَا أَنْزَلْتَ لَنَا قُوَّةً وَبَلَاغًا إِلَى حِيْنٍ ثُمَّ
رَفَعَ يَدَيْهِ فَلَمْ يَتْرُكِ الرَّفْعَ حَتَّى بَدَا بَيَاضُ إِبْطَيْهِ ثُمَّ حَوَّلَ إِلَى النَّاسِ ظَهْرَهُ وَقَلَبَ أَوْ حَوَّلَ رِدَاءَهُ
وَهُوَ رَافِعٌ يَدَيْهِ ثُمَّ أَقْبَلَ عَلَى النَّاسِ وَنَزَلَ فَصَلَّى رَكْعَتَيْنِ فَأَنْشَأَ اللّٰهُ سَحَابَةً فَرَعَدَتْ وَبَرَقَتْ
ثُمَّ أَمْطَرَتْ بِإِذْنِ اللّٰهِ فَلَمْ يَأْتِ مَسْجِدَهُ حَتَّى سَالَتِ السُّيُوْلُ فَلَمَّا رَأَى
سُرْعَتَهُمْ إِلَى الْكِنِّ ضَحِكَ حَتَّى بَدَتْ نَوَاجِذُهُ فَقَالَ أَشْهَدُ أَنَّ اللّٰهَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ
وَأَنِّي عَبْدُ اللّٰهِ وَرَسُوْلُهُ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ روایت ہی عائشہ سی کہ کہا شکایت کی لوگون نی طرف رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی نہونی مینہہ
کی پس حکم کیا ساتہہ رکہنی منبر کی پس رکہا گیا منبر واسطی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی عیدگاہ مین اور وعدہ کیا لوگون سی ایک دنکا کہ نکلین اوسمین کہا
حضرت عائشہ نی پس نکلی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم اوسوقت کہ ظاہر ہوا کنارہ آفتاب کا پس بیٹہی منبر پر پس تکبیر کہی اور حمد کی اللہ کی پہر فرمایا تحقیق
تمنی شکایت کی یعنی اللہ و رسول سی قحط ہونی کی بیچ شہرون اپنی کی اور دیر لگنی مینہہ کی وقت مقرر اوسکی کی تمسی اور تحقیق حکم کیا تمکو اللہ نی یہہ
کہ مانگو اوس سی اور وعدہ کیا ہی تمسی یہہ کہ قبول کریگا واسطی تمہاری پہر فرمایا سب تعریف واسطی اللہ کی پروردگار عالمونکا بخشنی والا مہربان
مالک دن جزا کا نہین کوئی معبود مگر اللہ کرتا ہی جو چاہتا ہی یا الہی تو ہی معبود نہین کوئی معبود سوای تیری تو بی پرواہی اور ہم فقیر ہین نازل کر ہمپر
مینہہ اور گردان تو اوس چیز کو کہ اوتاری تونی یعنی مینہہ سبب قوۃ کا اور پہونچنی کا یعنی اوسکی سبب سی خوب مطالب کو پہونچین اور خوب فائدہ اوٹہاوین
ایک مدت دراز تک پہر اوٹہائی دونون ہاتہہ اپنی پس نہ چہوڑا ہاتہہ اوٹہانا یہانتک کہ ظاہر ہوئی سفیدی بغلون حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
کی پہر پہیری طرف لوگون کی پیٹہہ اپنی اور الٹی یا کہا پہیری چادر اپنی اور وہ اوٹہائی ہوئی تہی دونون ہاتہہ اپنی پہر منہہ کیا طرف لوگون کے

اور اوتری پہر نماز پڑہی دو رکعت پس ظاہر کیا اللہ تعالی نے ابر پہر گرجا اور چمکی بجلی پہر برسا مینہہ ساتہہ حکم خدا کی پس نہ آئی اپنی مسجد
مین یہان تک کہ بہی نالی پس جب دیکہی جلدی اونکی طرف سایہ کے یعنی مکانون کی مینہہ سی بچنے کی لیے ہنسی یہان تک کہ ظاہر ہوئین
کچلیان حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پہر فرمایا گواہی دیتا ہون مین یہہ کہ اللہ ہر چیز پر قادر ہی اور مین بندہ ہون اللہ کا اور رسول اوسکا
روایت کی یہہ ابو داؤد نی **ف** بیٹہی منبر پر کہا مالک نی اور شافعی اور احمد نی کہ سنت ہی یہہ کہ پڑہی بعد نماز کی دو خطبی اور شروع
کری اونکو ساتہہ استغفار کی مانند تکبیر کی عیدین مین اور کہا ابو حنیفہ اور احمد نی کہ نہین خطبی واسطی اوسکی فقط دعا ہی اور استغفار اور
کہا ابن ہمام نی کہ روایت کی اصحاب سنن اربعہ نی اسحق بن عبد اللہ بن کنانہ سی ایک حدیث کہ حاصل اوسکا یہہ ہی کہ حضرت صلی
اللہ علیہ وسلم نی خطبہ تمہارا سا نہین پڑہا عیدگاہ مین جا کر لیکن ہمیشہ دعا و زاری اور تکبیر کرتی رہی اور نماز پڑہی دو رکعت جیسیکہ پڑہتی
تہی عیدین مین انتہی شرح * یہہ روایت مرقات مین ساری مذکور ہی جو چاہی دیکہہ لی **وعن** انس ان عمر بن الخطاب
كان اذا قحطوا استسقى بالعباس بن عبد المطلب فقال اللهم انا كنا نتوسل اليك
بنبينا فتسقينا وانا نتوسل اليك بعم نبينا فاسقنا قال فيسقون رواه البخاري اور روایت ہی انس سے
یہہ کہ حضرت عمر بیٹی خطاب کی تہی جسوقت کہ ہوتا قحط استسقا کرتی ساتہہ وسیلہ عباس بن عبد المطلب کی پس کہتی یا الہی تحقیق تہی ہم
وسیلہ کرتی طرف تیری ساتہہ نبی اپنی کی پس پلاتا تو ہمکو اور تحقیق اب ہم وسیلہ کرتی ہین طرف تیری ساتہہ چچا نبی اپنی کی پس پلا ہمکو کہا
انس نی پس مینہہ برسایا جاتا روایت کی یہہ بخاری نی **ف** منقول ہی کہ جب حضرت عمر رضا اور دعا کرتی ساتہہ وسیلہ
عباس کا پکڑتی تو عباس کہتی خداوندا اس امت پیغمبر تیری کی نی وسیلہ پکڑا ہی خداوندا اس بڑہاپی میرہ کو اور امت اپنی کو محروم نہ کر اونکی
شرمندہ نکر پس مینہہ برستا شرح * **وعن** ابي هريرة قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول خرج نبي
من الانبياء بالناس يستسقي فاذا هو بنملة رافعة بعض قوائمها الى السماء فقال ارجعوا فقد استجيب
لكم من اجل هذه النملة رواه الدارقطني اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہا سنا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ فرماتی تہی نکلا ایک
نبی انبیا مین سی ساتہہ لوگون کی واسطی استسقا کی پس ناگہان نبی نی دیکہا چیونٹی کو کہ اوٹہائی ہوئی ہی بعضی پاؤن اپنی کو طرف
آسمان کی پس کہا اوس نبی نی پہر چلو پس تحقیق قبول کی گئی دعا تمہاری بسبب اس چیونٹی کی نقل کی یہہ دار قطنی نی **ف** کہا
گیا ہی یہہ نبی حضرت سلیمان علیہ السلام تہی اور اسمین اظہار عظمت الہی اور قدرت اوسکی کا ہی اور بیان رحمت اوسکی کا ہی تمام مخلوقات
پر اور بیان ہی اسکا کہ علم اوسکا گہیری ہوئی ہی احوال تمام موجودات کو اور وہ مسبب الاسباب اور قاضی الحاجات ہی اور روایت کیا
گیا ہی کہ وہ چیونٹی یہہ دعا کرتی تہی اللهم انا خلق من خلقك لا غنى بنا عن رزقك فلا تهلكنا بذنوب بني آدم * شرح **باب ف**
اکثر نسخون مین فقط لفظ باب کا لکہا ہی جیسیکہ عادت مولف کی ہی کہ عقد کرتا ہی ایک باب بیچ لواحق اور متممات پہلی باب کی اور ایک
نسخہ صحیحہ مین باب فی الریاح ہی اور ایک نسخہ مین باب الریاح ہی یعنی باب بیچ بیان ہواؤن کی شرح

## الفصل الاول

پس پہلے **عن** ابن عباس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم نصرت بالصبا واهلكت
عاد بالدبور متفق عليه روایت ہی ابن عباس سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی مدد دیا گیا مین ساتہہ پروا ہوا کی
اور ہلاک کیی گئی عاد ساتہہ پچہوا کی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** جب محاصرہ کیا کفار نی مدینہ کو دن خندق کی تو چلی ہوا

پورا نہایت تند کر اوکہیڑ ڈالی خیمہ اونکی اور اوندہا دین ہانڈیان اونکی اور ماری مونہہ پر کنکر او مٹی اور ڈالا اللہ تعالی نی اون کی دلمین رعب اور اونکی
شکست ہوئے اور بہاگی یہہ بات اللہ تعالی کی فضل سی ہوئی اور معجزہ ہوا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا یہہ سارا قصہ سورہ احزاب کی تفسیر مین
مذکور ہی اور قوم عاد کی بارہ بارہ گز کی قدتہی پس بہیجا ہوا جہلی اونسی دی مارا اونکو زمین پر اسطرح کہ پہوٹ گئی سر اونکی اور پہیٹ گئی پیٹ اونکی
اور آنتین نکل پڑین پس مقصود حضرت کو اس سی یہہ تہا کہ ہوا تابعدار اللہ کی ہی کبہی آتی ہی واسطی مدد کی اور کبہی آتی ہی واسطی ہلاک کرنی ایک
قوم کی م ع + وعن عائشة قالت ما رأيت رسول الله صلى الله عليه وسلم ضاحكا حتى ارى منه لهواته
انما كان يتبسم فكان اذا راى غيما او ريحا عرف في وجهه متفق عليه اور روایت ہی حضرت عائشہ سی کہ کہا نہین دیکہا مینی رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو ہنستی ہوئی یہان تک کہ دیکہون مین اونسی کوے اونکیکو تہی مگر تبسم فرماتی پس تہی جسوقت دیکہتی ابر یا باد پہچانا جاتا
تغیر بیچ چہرہ اونکی کی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی ف یعنی جب حضرت ابر یا ہوا دیکہتی غمگین ہوتی اور پہچانا جاتا اثر اوسکا چہرہ مبارک
اونکی پر بسبب خوف اسکی کہ مبادا اس سی کچہہ ضرر لوگون کو ہو غرض مقصود یہہ ہی کہ آنحضرت بیچ شہود یعنی دیکہنی جلال حق کی ہمیشہ خائف و غمگین رہتی اور
ہرگز بیغم اور فارغ نہوتی اور جب ہوا دیکہتی زیادہ فکرمند و متردد ہوتی م ح + وعنها قالت كان النبي صلى الله عليه وسلم
اذا عصفت الريح قال اللهم اني اسألك خيرها وخير ما فيها وخير ما ارسلت به واعوذ بك من شرها
وشر ما فيها وشر ما ارسلت به واذا تخيلت السماء تغير لونه وخرج ودخل واقبل وادبر
فاذا مطرت سري عنه فعرفت ذلك عائشة فسألته فقال لعله يا عائشة كما قال قوم
عاد فلما راوه عارضا مستقبل اوديتهم قالوا هذا عارض ممطرنا وفي رواية
يقول اذا راى المطر رحمة متفق عليه اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت کہ
شدت کی چلتی باد کہتی ... میں مانگتا ہون تجہسی بہلائی اسکی کہ اسکی ذات مین ہی اور بہلائی اوسچیز کی کہ اوسمین ہی یعنی منافع اسکی اور بہلائی
اوسچیز کی کہ بہیجی گئی ہی ہوا واسطی اوسکی یعنی مدد اوسکی اور پناہ مانگتا ہون ساتہہ تیری برائی اوسکی سی اور برائی اوسچیز کی سی کہ اسمین ہے یعنی ضرر اسکی اور
برائی اوسچیز کی سی کہ بہیجی گئی ہوا ساتہہ اوسکی یعنی باعث عذاب نہو اور جسوقت کہ ابر ہوتا آسمان پر تو متغیر ہوتا رنگ حضرت کا اور نکلتی گہر سی باہر اور جاتی
اندر اور آتی اور پہر جاتی یعنی بسبب گہبراہٹ کی ایک جا ٹہیرتی نتہی پس جسوقت کہ مینہ برسنی لگتا جاتا رہتا خوف و اضطراب حضرت سی پس معلوم کیا
یہہ یعنی تغیر عائشہ نی پس پوچہا حضرت سی سبب اوسکا پس فرمایا حضرت نی شاید کہ یہہ ابر ای عائشہ مانند اوسکی ہو کہ کہا قوم عاد نی اوسکی حق مین هذا
عارض ممطرنا چنانچہ اس آیت مین حال اونکا مذکور ہی پس جب دیکہا قوم عاد نی اوسکو ابر سامنی آیا اون کی نالون کی کہا اوس قوم نی یہہ ابر ہی برسی
گا ہمپر اور ایک روایت مین ہی یعنی بجای فاذا مطرت سری عنہ کی یہہ ہی کہ فرماتی جسوقت دیکہتی مینہ کو گردانتی اس مینہ کو سبب رحمت کا روایت
کی یہہ بخاری و مسلم نی ف بعد لفظ ممطرنا کی اللہ تعالی نی رد کیا اون کی آرزو کو بل ہو ما استعجلتم الخ یعنی یہہ ابر نہین بلکہ یہہ وہ عذاب ہے
جسکی تم جلدی کرتی تہی ہوا ہی جسمین دکہہ کی مار ہی اوکہاڑ ماری ہر چیز کو اپنی رب کی حکم سی پہر کل کو رہگئی کوئی نظر نہین آتا سوای اون کی گہرون
کے یون ہین سزا دیتی ہین ہم گنہگار لوگون کو تمام ہوا ترجمہ آیۃ کا پس حاصل حدیث کا یہہ کہ جب حضرت ابر کو دیکہتی تو ڈرتی کہ مبادا قوم عاد
نے جیسی ابر دیکہکر جانا تہا کہ مینہ برسی گا اور پہر اون پر مینہ نہ برسا اور ہوا تند چلی کہ سب ہلاک ہوگئی چنانچہ یہہ قصہ سورہ احقاف
مین مذکور ہی ویسی ہی ہمپر بہی یہہ ابر باعث عذاب کا نہو م ع + وعن ابن عمر قال قال رسول

اللہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَفَاتِیْحُ الْغَیْبِ خَمْسٌ ثُمَّ قَرَأَ اِنَّ اللّٰہَ عِنْدَہٗ عِلْمُ السَّاعَۃِ وَیُنَزِّلُ الْغَیْثَ الْاٰیَۃَ
رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ ــــــــ اور روایت ہے ابن عمر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے خزانے غیب کے پانچ ہیں پھر پڑھی یہ آیت تحقیق اللہ
نزدیک اوسکے علم قیامت کا ہے اور اوتارتا ہے مینہ آخر آیۃ تک روایت کی یہہ بخاری نے **ف** خزانے غیب کے پانچ ہیں نہیں اطلاع رکھتا کوئی انکی سوائے
اللہ کی کہ بیان اونکا اس آیت میں ہے ان اللہ عندہ علم الساعۃ وینزل الغیث ویعلم ما فی الارحام وما تدری نفس ماذا تکسب غدا وما تدری نفس بای ارض تموت ان
اللہ علیم خبیر یعنی تحقیق اللہ کے پاس ہے علم قیامت کی ہونیکا اور اوتارتی مینہ کا اور وہ جانتا ہے جو کچھہ رحموں میں ہے یعنی بیٹا ہے یا بیٹی ہے گورا ہے یا کالا ہے
بوڑھا ہے یا جوان ہے وغیرہ ذالک اور نہیں جانتا کوئی نفس کہ کیا کریگا کل کو یعنی دنیا میں بہلائی یا برائی اور آخرۃ میں ثواب ملیگا یا عذاب اور نہیں
جانتا کوئی نفس کس زمین میں مریگا تحقیق اللہ جاننے والا خبردار ہے پس یہہ پانچ چیزیں ہیں کہ کلیات انکی کوئی نہیں جانتا سوائے اللہ کی اور کبھی
اطلاع ہوتی ہے بعضی برگزیدہ بندوں کو جزئیات بعض انکی کی شرع **وعن** اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ
وَسَلَّمَ لَیْسَتِ السَّنَۃُ بِاَنْ لَّا تُمْطَرُوْا وَلٰکِنَّ السَّنَۃَ اَنْ تُمْطَرُوْا وَتُمْطَرُوْا وَلَا تُنْبِتُ الْاَرْضُ شَیْئًا رَوَاہُ مُسْلِمٌ
اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں ہے قحط شدید یہہ کہ نہ برسائی جاؤ تم ولیکن قحط شدید یہہ ہے کہ برسائی جاؤ تم اور
برسائی جاؤ اور نہ اگاوی زمین کچھہ روایت کی یہہ مسلم نے **ف** کہا قاضی نے کہ معنی یہہ ہیں کہ نہیں ہے قحط شدید یہہ کہ نہ برسایا جاوے بلکہ یہہ ہے کہ برسے
مینہ اور یہہ سخت ہے کہ حاصل نہونا شدۃ کا بعد توقع بہلائی کے اور ظہور اسباب اسکے بدتر ہے اوس چیز سے کہ یاس حاصل ہو پہلے سے شرع **الفصل**
**الثانی** فصل دوسری **عن** اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ الرِّیْحُ مِنْ رَّوْحِ اللّٰہِ
تَعَالٰی تَاْتِیْ بِالرَّحْمَۃِ وَبِالْعَذَابِ فَلَا تَسُبُّوْہَا وَسَلُوا اللّٰہَ مِنْ خَیْرِہَا وَعُوْذُوْا بِہٖ مِنْ شَرِّہَا رَوَاہُ الشَّافِعِیُّ
وَاَبُوْدَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَۃَ وَالْبَیْہَقِیُّ فِی الدَّعَوَاتِ الْکَبِیْرِ روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا سنا میں نے رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم سے کہ فرماتے تہے باو رحمت اللہ کی سے ہے لاتی ہے رحمت کو اور عذاب کو پس نہ برا کہو اوسکو یعنی بسبب ضرر پہنچنے کی اوس سے اور مانگو اللہ سے بہلائی
اوسکی اور پناہ مانگو اللہ سے برائی باد کی سے روایت کی یہہ شافعی اور ابوداود اور ابن ماجہ نے اور بیہقی نے دعوات کبیر میں **ف** باوجود عذاب
کافروں پر لاتی ہے یہہ بہی واقع میں رحمت ہے سبب اسکی کہ مومن اونکی ایذارسانی سے بچتی ہیں شرع **وعن** ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَجُلًا
لَعَنَ الرِّیْحَ عِنْدَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَا تَلْعَنُوا الرِّیْحَ فَاِنَّہَا مَامُوْرَۃٌ وَاِنَّہٗ مَنْ لَعَنَ شَیْئًا لَیْسَ لَہٗ
بِاَہْلٍ رَجَعَتِ اللَّعْنَۃُ عَلَیْہِ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ ہٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ ــــــــ اور روایت ہے ابن عباس
سے یہہ کہ ایک شخص نے لعنت کی ہوا کو روبرو پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پس فرمایا نہ لعنت کرو باد کو اس لئے کہ وہ امر کی گئی ہے یعنی ساتھہ رحمت کی یا عذاب کی اور
تحقیق جو کوئی لعنت کرتا ہے کسی چیز کو کہ نہو وہ قابل لعنت کی پہرتی ہے لعنت کہنے والے پر روایت کی یہہ ترمذی نے اور کہا یہہ حدیث غریب ہے **ف** کہا امام غزالی
رحمہ اللہ نے کہ تین چیزیں باعث لعنت کی ہیں کفر اور بدعت اور فسق اور سوا ان میں ایک بات کے نہیں پائی جاتی انمیں سے شرع **وعن** اُبَیِّ ابْنِ کَعْبٍ
قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا تَسُبُّوا الرِّیْحَ فَاِذَا رَاَیْتُمْ مَا تَکْرَہُوْنَ فَقُوْلُوا اللّٰہُمَّ اِنَّا نَسْاَلُکَ مِنْ خَیْرِ ہٰذِہِ
الرِّیْحِ وَخَیْرِ مَا فِیْہَا وَخَیْرِ مَا اُمِرَتْ بِہٖ وَنَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّ ہٰذِہِ الرِّیْحِ وَشَرِّ مَا فِیْہَا وَشَرِّ مَا اُمِرَتْ بِہٖ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ اور روایت ہے ابی بن کعب سے
کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ برا کہو باد کو پس جس وقت کہ دیکھو تم اوسکو کہ ناخوش رکھتے ہو یعنی جب اوسکا سبب سے گرمی یا سردی اوسکی کی ایذا پاؤ بسبب
سختی اوسکی کی پس کہو یا الٰہی تحقیق ہم سوال کرتے ہیں تجہہ سے بہلائی اوس باد کی اور بہلائی اوس چیز کی کہ اوس میں ہے اور بہلائی اوس چیز کی کہ حکم کی گئی ہو ساتھہ اوسکی اور

پناہ مانگتی ہین ساتھ تیری کے برائی اس باد کیسی اور برائی اوس چیز کیسی کہ اوسمین ہے اور برائی اوس چیز کیسی کہ امر کی گئی ہی ساتھ اوسکی نقل کی یہہ ترمذی نے

وعن ابن عباس قال ما هبت ريح قط الا جثى النبي صلى الله عليه وسلم على ركبتيه وقال اللهم اجعلها رحمة ولا تجعلها عذابا اللهم اجعلها رياحا ولا تجعلها ريحا قال ابن عباس في كتاب الله تعالى انا ارسلنا عليهم ريحا صرصرا وارسلنا عليهم الريح العقيم وارسلنا الرياح لواقح وان يرسل الرياح مبشرات رواه الشافعي والبيهقي في الدعوات الكبير اور روایت ہی ابن عباس سے کہا نہیں چلے باد کبھی مگر کہ بیٹھتی نبی صلی اللہ علیہ وسلم دو زانو یعنی از راہ تواضع کی واسطے بعد کی اور از راہ خوف کی امت پر اور واسطے تعلیم دینے کی کہ وہ بھی یون ہی کیا کرین اور کہتی یا اللہ گردان اسکو رحمت اور نہ گردان اسکو عذاب الہی گردان تو اسکو ریاح اور نہ گردان تو اسکو ریح کہا ابن عباس نے کہ بیچ کتاب اللہ کے واقع ہوا ہے تحقیق بھیجی ہمنی اوپر انکے باد تند و تیز بھیجی ہمنی اوپر انکے باد بانجھ یعنی جو کہ بار ور نہین کرتی تھی درختونکو اور بھیجین ہمنی بادین میوہ لانی والیان اور یہہ بھیجتا ہی بادین خوشخبری دینی والیان یعنی مینہ کی نقل کی یہہ شافعی نی اور بیہقی نی دعوات کبیر مین **ف** جانا چاہیے کہ مشہور یہہ ہے کہ لفظ ریح کا مفرد عذاب مین استعمال کیا جاتا ہی جیسیکہ پہلی دو آیتونمین آیا اور ریاح ساتھ لفظ جمع کی مستعمل ہوتا ہی بیچ رحمت کے جیسیکہ اخیر دو آیتونمین آیا ہی اسی واسطے ذکر کی یہہ روایت ابن عباس کی آئی ہی اوسمین ریاحا اور ریحا سی یہہ مراد ہی اور ابو جعفر طحاوی نی انکار اسکا کیا ہی اسی کہ کلام اللہ مین آیا ہی وجرین بہم بریح طیبۃ اور بعضی حدیثونمین بھی استعمال مفرد کا بیچ خیر کے آیا ہی جیسا کہ حدیث ابی ہریرہ کی مین کہ الریح من روح اللہ آخر تک پس خطابی نی توجیہ حدیث یہہ کی ہی کہ جب بادین بہت ہوتی ہین ابر و مینہ لاتی ہین اور کھیتیان بڑہتی ہین اور ایک ہو مین یہہ باتین کم ہوتی ہین اس لیے حضرت نی دعا کی کہ گردان اسکو ریاح اور نہ گردان ریح واللہ اعلم۔

وعن عائشة قالت كان النبي صلى الله عليه وسلم اذا ابصر ناشئا من السماء تعني السحاب ترك عمله واستقبله وقال اللهم اني اعوذ بك من شر ما فيه فان كشفه الله حمد الله وان مطرت قال اللهم سقيا نافعا رواه ابو داود والنسائي وابن ماجة والشافعي واللفظ له اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا تھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت کہ دیکھتی ایک چیز کو کہ پیدا ہوئی آسمان سی یعنی ابر چھوڑ دیتی کام یعنی مباح اور سامنی ہوتی ابر کی اور کہتی یا الہی تحقیق مین پناہ مانگتا ہون ساتھ تیری برائی اوس چیز کیسی کہ اوسمین ہے پس اگر کھولدیتا اوسکو اللہ تعریف کرتے اللہ کی اور اگر برستا مینہ کہتی یا الہی ہو پانی نفع دینی والا نقل کی یہہ ابو داود اور نسائی اور ابن ماجہ اور شافعی نی اور لفظ واسطی شافعی کی ہین

وعن ابن عمر ان النبي صلى الله عليه وسلم كان اذا سمع صوت الرعد والصواعق قال اللهم لا تقتلنا بغضبك ولا تهلكنا بعذابك وعافنا قبل ذلك رواه احمد والترمذي وقال هذا حديث غريب اور روایت ہی ابن عمر سی یہہ کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم تھی جسوقت سنتی آواز گرجنی کی اور معلوم کرتی گرنا بجلی کا کہتی یا الہی نہ مار ہمکو ساتھ غضب اپنی کی اور نہ ہلاک کر ہمکو ساتھ عذاب اپنی کی اور عافیت مین رکھ ہمکو یعنی نہ مار ہمکو ساتھ عافیت کی پہلی اس سے یعنی پہلی اوترنی عذاب کے نقل کی یہہ احمد و ترمذی نی اور کہا یہہ حدیث غریب ہے

## الفصل الثالث فصل تیسری

عن عبد الله بن الزبير انه كان اذا سمع الرعد ترك الحديث وقال سبحان الذي يسبح الرعد بحمده والملائكة من خيفته رواه مالك روایت ہی عبد اللہ بن زبیر سے یہہ کہ وہ تھی جب سنتی آواز گرجنی کی چھوڑ دیتی بات کرنی اور کہتی پاک ہے وہ ذات کہ تسبیح کرتا ہی رعد ساتھ تعریف اوسکی کی اور فرشتی خوف اوسکی سی نقل کی یہہ مالک نی **ف** رعد نام فرشتی کا ہی کہ بادل ہانکتا ہے گرجنا آواز تسبیح اوسکی ہی اور آیا ہی ابن عباس سے کہ تھی ہم حضرت عمر کی ساتھ سفر مین پس پہنچا ہمکو گرجنا اور بجلی چمکی اور سردی پس کہا ہمکو کعب نے جو کوئی کہی جسوقت کہ سنی گرجنی کو سبحان من یسبح الرعد بحمدہ والملائکۃ من خیفتہ تین بار عافیت دیا جاتا ہی اوس سی پس کہا ہمنی یہہ پس عافیت دیئے گئی ہم ہر نوع سی الحمد للہ اولا

واخرا و ظاہرا و باطنا تمام ہوا ربع اول صلی اللہ تعالی علی خیر خلقہ محمد و آلہ و اصحابہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین

# فہرست جلد دوم یعنی علم اجمالی کتاب مستطاب مظاہر حق ترجمہ متبرکہ مشکوۃ المصابیح




**کتاب الجنائز** کتاب بیچ بیان جنازونکی **ف** جنائز جمع جنازہ کی اور جنازہ ساتھہ زیر جیم کی اور زبر جیم کی یعنی میت کی کہ تخت پر ہو اور ساتھہ زیر کی فصیح تر ہی اور بعضون نی کہا کہ جنازہ ساتھہ زبر جیم کی یعنی میت کی اور زیر سی یعنی تخت کی کہ جسپر میت کو رکھکر لیجاتی ہین اور بعضون نی بالعکس کہا ہی یعنی جنازہ جیم کی زیر سی میت کو کہتی ہین اور جیم کی زبر سی تخت کو کہتی ہین شروع شرح **باب عِیَادَةِ الْمَرِيضِ وَثَوَابِ الْمَرَضِ** باب ہی بیچ بیان پوچھنی بیمار کی اور ثواب بیماری کی **الفصل الاول** فصل پہلی **عن** اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَطْعِمُوا الْجَائِعَ وَعُوْدُوا الْمَرِيْضَ وَفُكُّوا الْعَانِيَ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ روایت ہی ابی موسی سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کہلاؤ بہوکی کو یعنی مضطر اور مسکین اور فقیر کو اور پوچھو بیمار کو اور چہڑاؤ قیدی کو یعنی دشمن کی ہاتھہ سی روایت کی یہہ بخاری نی **ف** یہہ سب امر واسطی وجوب علی الکفایہ کی ہین پس اگر ایک بجالاوی ساقط ہوتا ہی گناہ اورونکی ذمہ سی لیکن تاہم سنت اور باعث ثواب ہی اور اگر کوئی بہی بجا نہ لاوی سب گنہگار ہونگی کذا ذکر علی اور حضرت شیخ رحمہ اللہ نی لکہا ہی کہ بہوکیکو کہلانا سنت ہی اگر خود اضطرار یعنی ہلاکت کو نہ پہنچی اور فرض ہی اگر اضطرار کو پہنچی اور فرض کفایہ ہی اگر متعین نہو کوئی یعنی مثلا ایک شہر مین کئی آدمی ذی مقدور ہون اور فرض عین ہی اگر متعین ہو یعنی مثلا ایک شہر مین ایک ہی شخص مقدور رکہتا ہو اور اور مفلس ہون اور بیمار پرسی بہی سنت ہی اگر کوئی خبرگیران بیمار کا ہو اور واجب ہی اگر کوئی خبرگیران اوسکا نہو + **وعن** اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَقُّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ خَمْسٌ رَدُّ السَّلَامِ وَعِيَادَةُ الْمَرِيْضِ وَاتِّبَاعُ الْجَنَائِزِ وَاِجَابَةُ الدَّعْوَةِ وَتَشْمِيْتُ الْعَاطِسِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ سلم نی حق مسلمان کی مسلمان پر پانچ ہین جواب دینا سلام کا اور پوچھنا بیمار کا اور ساتھہ جانا جنازہ کی اور قبول کرنا دعوت کا اور جواب دینا چہینک والیکا روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** یہہ پانچون باتین فرض کفایہ ہین اور کرنا سلام کا سنت ہی وہ بہی حقوق اسلام سی ہی چنانچہ آگی حدیث مین آویگا لیکن یہہ سنت افضل فرض سی ہی اس لیی کہ اسمین تواضع ہی اور سبب ہی ادای واجب کا اور پوچھنا بیمار کا اور ساتھہ جانا جنازی کی اور اہل بدعت مستثنی ہین اسسی یعنی روافض وغیرہ کی نہ خبر پوچھی نہ اونکی جنازی کی ساتھہ جاوی اور قبول کرنا دعوت کا یعنی اگر کوئی بلاوی مدد کرنیکی لیی تو قبول کری اور جاوی اور بعضون نی کہا کہ ضیافت کی لیی بلاوی تو حاضر ہووی بشرطیکہ اوسمین گناہ نہو اور امام غزالی نی کہا کہ جو کہانا از راہ مفاخرت اور نام ونمود کی پکاوین نہ قبول کری اور سلف یعنی صحابہ اور اگلی علما مکروہ رکہتی تہی اوسکو اور جواب دینا چہینک والیکا یعنی اگر وہ الحمد للہ کہی

اوسکی جواب مین کہی یرحمک اللہ لکہا ہی شرح السنۃ مین کہ یہہ سب حق اسلام کی ہین برابر ہین انمین سب مسلمان نیک ہی ور بد ہی یعنی گنہگار غیر مبتدع مگر خاص کیا جاوی نیک ساتہہ بشاشت اور مصافحہ کی نہ فاجر علی الاعلان گنہ کرنیوالا ۱۲ شرح **وعنہ** قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ حَقُّ الْمُسْلِمِ عَلَی الْمُسْلِمِ سِتٌّ قِیْلَ مَا ھُنَّ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ قَالَ اِذَا لَقِیْتَہٗ فَسَلِّمْ عَلَیْہِ وَاِذَا دَعَاکَ فَاَجِبْہُ وَاِذَا اسْتَنْصَحَکَ فَانْصَحْ لَہٗ وَاِذَا عَطَسَ فَحَمِدَ اللّٰہَ فَشَمِّتْہُ وَاِذَا مَرِضَ فَعُدْہُ وَاِذَا مَاتَ فَاتَّبِعْہُ رَوَاہُ مُسْلِمٌ

اور روایت ہی اونہین ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی حق مسلمان کی مسلمان پر چہہ ہین عرض کیا گیا کیا ہین وہ ای رسول خدا کی فرمایا جسوقت کہ ملاقات کرے تو مسلمان سی پس سلام کر اوسپر اور جسوقت بلاوی تجکو یعنی مدد کرنیکی لیے یا ضیافت کی لیے پس قبول کر اور جسوقت خیر خواہی چاہی تجہی سی خیر خواہی کر واسطی اوسکی اور جسوقت چہینکے پہر الحمد للہ کہی پس جواب دے اوسکو یعنی یرحمک اللہ کہہ اور جب بیمار ہو پس پوچہہ اوسکو اور جسوقت مرجاوی ساتہہ جا اوسکی یعنی نماز و دفن کی لیے روایت کی یہہ مسلم نی **ف** اور جب بیمار ہو پس پوچہہ اگرچہ ایکبار ہو اور یہہ جو مشہور ہی کہ بعض اوقات مین عیادت بیمار کی نجاوی کچہہ اصل اسکی نہین بلکہ باطل ہی اور اس حدیث مین بیان خیر خواہی کا زیادہ ہی اور اسمین حقوق مسلمان کی مسلمان پر چہہ فرمائی اور اوپر کی حدیث مین پانچ پس مراد حصر نہین ہی حقوق مسلمانکی بہت ہین ہر مقام مین کچہہ کچہہ اونمین سی بیان فرمائی ہین اور یہہ بہی ہو سکتا ہی کہ یہہ احکام وحی مین بتدریج پہیر پہیر کر نازل ہوتی ہون یعنی پہلی پانچ نازل ہوئی ہون پہر چہہ ۱۲ شرح **وعن** الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ اَمَرَنَا النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِسَبْعٍ وَنَھَانَا عَنْ سَبْعٍ اَمَرَنَا بِعِیَادَۃِ الْمَرِیْضِ وَاتِّبَاعِ الْجَنَائِزِ وَتَشْمِیْتِ الْعَاطِسِ وَرَدِّ السَّلَامِ وَاِجَابَۃِ الدَّاعِیْ وَاِبْرَارِ الْمُقْسِمِ وَنَصْرِ الْمَظْلُوْمِ وَنَھَانَا عَنْ خَاتَمِ الذَّھَبِ وَعَنِ الْحَرِیْرِ وَالْاِسْتَبْرَقِ وَالدِّیْبَاجِ وَالْمِیْثَرَۃِ الْحَمْرَاءِ وَالْقَسِّیِّ وَاٰنِیَۃِ الْفِضَّۃِ وَفِیْ رِوَایَۃٍ وَعَنِ الشُّرْبِ فِی الْفِضَّۃِ فَاِنَّہٗ مَنْ شَرِبَ فِیْھَا فِی الدُّنْیَا لَمْ یَشْرَبْ فِیْھَا فِی الْاٰخِرَۃِ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ

اور روایت ہی براء ابن عازب سے کہ کہا حکم کیا ہمکو پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے سات چیز کا اور منع فرمایا سات چیزونسی حکم کیا ہمکو ساتہہ عیادت بیمار کی اور جانیکی ہمراہ جنازہ کی اور جواب دینے چہینکنی والیکی اور جواب دینی سلام کی اور قبول کرنی بلانیوالیکی اور سچا کرنی قسم کہانیوالیکی اور مدد کرنی مظلوم کی اور منع فرمایا ہمکو پہننی انگوٹہی سونیکی سی اور پہننی ریشم کیسی اور اطلس کی سی اور لاہی کیسی اور استعمال کرنی زین پوش سرخ کیسی اور کپڑی قسی کیسی اور منع فرمایا استعمال کرنی باسن چاندی کیسی اور ایک روایت مین ہی پینی سی چاندیکی باسن مین اسلیی کہ تحقیق جو شخص پیویگا اوسمین دنیا مین نہ پیویگا اوسمین بیچ آخرتکی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** سچا کرنی قسم کہانیوالیکی یعنی اگر کوئی شخص قسم کہاوی ایک امر آئندہ پر اور تو قادر ہو اوپر پوری کرنی قسم اوسکیکی اور اوسمین گناہ نہو مثلاً اگر قسم کہاوی کہ مین تجسی جدا نہین ہونیکا یہان تک کہ کرے تو ایسا کام اور تو قادر ہو اوسکی کرنی پر پس کرتا کہ اوسکی قسم ٹوٹی نہین اور بعضون نی کہا کہ معنی یہہ ہین کہ اگر کوئی کسیکو قسم دلاوی کہ تجہی خدا کی قسم یہہ کام کر تو مستحب ہے اوسکو کہ کری وہ کام واسطی تعظیم نام پروردگار کی اگرچہ لازم نہین اور مدد کرنی مظلوم کی واجب ہی نقل ہی اسمین مسلمان اور ذمی اور کبہی ہوتی ہی مدد ساتہہ قول کی اور کبہی ساتہہ فعل کی اور میثرہ اوس زین پوش کو کہتی ہین کہ روئی بہری ہوتی ہے اوسمین اور اوسکو زین پر ڈالکر بیٹہتی ہین اوسکو نمد زین کہتی ہین عادات عجم سے ہی کہ وہ از راہ تکبر کی حریر و دیبا وغیرہ سی بنانی ہین پس وہ اگر حریر کا ہو ہر رنگ کا حرام ہی اور اگر حریر کا نہو اور ہو سرخ تو مکروہ ہی اور نہین تو نہین اور قسی نام ایک کپڑیکا ہی کہ ریشم اور کتان سی بنا جاتا ہی منسوب ہوا قس کی کہ وہ ایک قریہ ہی مصر کا اور استعمال کرنی چاندیکی باسن سی منع فرمایا اور یہی حکم سونیکی باسن کا ہی بلکہ اس سی بہی زیادہ گناہ ہی اوسکا

استعمال کرنا اور یہہ چیزین جو مذکور ہوئین مردونکو منع ہین سوای پاسن چاندی کی کہ مردون اور عورتون کو دونون کو استعمال اونکا درست
نہین اور نہ ہوی گا اوسین آخرۃ مین ظاہر یہہ ہی کہ کہا جاوی کہ وہ پینی کا نہین آخرۃ مین مدت عذاب اپنی تک یا فی وقت موقف اور حساب
کی یا جنت مین ایک مدت تک نہین پینی کا پہر ہوی گا اور ایسی ہی مراد پہننی ریشم سی ہی اس حدیث مین من لبس فی الدنیا لم یلبسه فی الآخرة
اور ایسی ہی پینی شراب سی اس حدیث مین من شرب بها فی الدنیا لم یشرب بها فی الآخرة ۔ ع ۔ ع ۔ ح وعن ثوبان قال قال رسول الله
صلی الله علیه وسلم ان المسلم اذا عاد اخاه المسلم لم یزل فی خرفة الجنة حتی یرجع رواه مسلم
اور روایت ہی ثوبان سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی الله علیه وسلم نی تحقیق مسلمان جس وقت پوچہتا ہی بہائی اپنی مسلمان کو ہمیشہ رہتا ہی
بیچ میوہ خوری بہشت کی یہان تک کہ پہری روایت کی یہہ مسلم نی ف یعنی بسبب جانی کی اوسکی طرف عیادۃ بیمار کی لائق جنت اور میوی خوری
اوسکی کی ہوتا ہی ۔ ع وعن ابی هریرة قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ان الله تعالی یقول یوم القیمة یا ابن آدم مرضت
فلم تعدنی قال یا رب کیف اعودك وانت رب العلمین قال اما علمت ان عبدی فلانا مرض فلم تعده اما علمت انك لو عدته
لوجدتنی عنده یا ابن آدم استطعمتك فلم تطعمنی قال یا رب کیف اطعمك وانت رب العلمین قال اما علمت انه استطعمك
عبدی فلان فلم تطعمه اما علمت انك لو اطعمته لوجدت ذلك عندی یا ابن آدم استسقیتك فلم تسقنی قال یا رب کیف
اسقیك وانت رب العلمین قال استسقاك عبدی فلان فلم تسقه اما انك لو سقیته وجدت ذلك عندی رواه مسلم اور روایت
ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی الله علیه وسلم نی تحقیق الله تعالی فرماوی گا دن قیامت کی ای بیتی
آدم کی بیمار ہوا مین پس نہ پوچہا تونی مجکو کہیگا ای رب میری کسطرح پوچہتا مین تجکو اور تو پالنی والا ہی عالمون کا یعنی
اور پاک ہی بیماری سی فرماوی گا الله تعالی کیا نجانا تونی کہ تحقیق بندہ میرا فلانا بیمار رہوا پس پوچہا تونی اوسکو کیا نہ
جانا تونی یہہ کہ اگر پوچہتا تو اوسکو البتہ پاتا مجکو نزدیک اوسکی یعنی رضا میری ای بیتی آدم کی کہانا مانگا مینی تجسی پس نہ کہلایا تونی مجکو کہیگا
ای رب میری کسطرح کہلاتا مین تجکو اور تو ہی پالنی والا عالمون کا یعنی اور تو کسیکا محتاج نہین فرماویگا الله تعالی کیا نہ جانا تونی یہہ کہ
کہانا مانگا تہا تجسی بندی میری فلانی نی پس نہ کہلایا تونی اوسکو کیا نہ جانا تونی یہہ کہ اگر کہلاتا اوسکو البتہ پاتا تو اوسکو یعنی ثواب اوسکا نزدیک
میری ای بیتی آدم کی پانی مانگا مینی تجسی پس نہ پلایا تونی مجکو کہیگا ای رب میری کسطرح پلاتا مین تجکو اور تو پالنی والا عالمون کا ہی یعنی
تجکو کسی چیز کی احتیاج نہین نہ پانی کی اور کسی چیز کی فرماویگا پانی مانگا تہا تجسی بندی میری فلانی نی پس نہ پلایا تونی اوسکو کیا نہ جانا تونی یہہ کہ اگر پلاتا
اوسکو پاتا تو اوسکو یعنی ثواب اوسکا نزدیک میری روایت کی یہہ مسلم نی ف عیادۃ مریض کی نہین الله تعالی نی فرمایا کہ اگر عیادۃ کرتا پاتا مجکو نزدیک اوسکی اور نہ کہلانی
اور پلانی کی جگہہ فرمایا پاتا ثواب اوسکا نزدیک میری اس سی معلوم ہوا کہ عیادۃ افضل ہی کہلانی اور پلانی سی ۔ ع وعن ابن عباس ان النبی صلی الله
علیه وسلم دخل علی اعرابی یعوده وکان اذا دخل علی مریض یعوده قال لا باس طهور ان شاء الله فقال له لا باس طهور ان
شاء الله قال کلا بل حمی تفور علی شیخ کبیر تزیره القبور فقال النبی صلی الله علیه وسلم فنعم اذا رواه البخاری
اور روایت ہی ابن عباس سی کہ نبی صلی الله علیه وسلم تشریف لیگئی ایک گنوار کی پاس واسطی پوچہنی حال بیماری اوسکی اور تہی حضرت جب جاتی بیمار کی
پوچہنی اوسکو فرماتی نہین کچہہ ڈر یعنی غم کہا اس بیماری سی کہ پاک کرنیوالی ہی بیماری یعنی گناہون سی اگر چاہی الله پس فرمایا حضرت نی واسطی اعرابی کی نہین
کچہہ ڈر پاک کرنیوالی ہی یہہ بیماری اگر چاہی الله کہا گنوار نی ہرگز نہین یون بلکہ تپ ہی کہ جوش مارتی ہی بوڑہی بڑی پر بلاویگی یہہ تپ اوسکو قبرون مین

یعنی مار ڈالینگی پس فرمایا نبی صلی اللہ علیہ سلم نے پس ہان اسیطرحسی ہوگا اب روایت کی یہہ بخاری نے **ف** اس حدیث سی کمال تواضع حضرت کی معلوم ہوئی کہ گنوار کی خبر کو تشریف لیگئی تعلیم ہی امت کی یہی کہ ادنی ادنی کی خبر بہی لیا کرین اور ہان اسیطرحسی ہوگا یعنی غصی ہوئی حضرت اوسپر کہ منع کیا تو اب بیمار کیا بیان کیا اور راہ صبر و شکر کی بتائی اور باوجود اسکی تو نی انکار اس نعمت کا کیا تو اب یون ہی ہو ویگا جسطرح تو کہتا ہی ایسلیے کہ نہین ہی جزا کفران نعمت کی مگر محروم ہونا اوس نعمت سی اور احتمال ہی کہ وہ بیمار کافر ہو لیکن علما نی کہا ہی کہ ظاہر یہہ ہے کہ مسلمان تہا لیکن بیوقوف اوجہتہ گنوار تہا بسبب شدت درد کی بیتاب ہو کر اسطرح کہہ بیٹہا تہا

**وعن** عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اشْتَكٰى مِنَّا اِنْسَانٌ مَسَحَهٗ بِيَمِيْنِهٖ ثُمَّ قَالَ اَذْهِبِ الْبَاسَ رَبَّ النَّاسِ وَاشْفِ اَنْتَ الشَّافِيْ لَا شِفَاءَ اِلَّا شِفَاءُكَ شِفَاءً لَا يُغَادِرُ سَقَمًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ سلم جسوقت کہ بیمار ہوتا ہم مین سی کوئی آدمی پہیرتی اوسپر داہنا ہاتہہ اپنا پہر فرماتی دور کر بیماری کو ای پروردگار آدمیونکی اور شفا دی تو ہی شفا دینیوالا نہین شفا مگر شفا تیری وہ شفا کہ نہ چہوڑی کسی بیماری کو روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی

**وعنها** قَالَتْ كَانَ اِذَا اشْتَكَى الْاِنْسَانُ الشَّيْءَ مِنْهُ اَوْ كَانَتْ بِهٖ قُرْحَةٌ اَوْ جُرْحٌ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِاِصْبَعِهٖ بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ اَرْضِنَا بِرِيْقَةِ بَعْضِنَا لِيُشْفٰى سَقِيْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی اونہین عائشہ سی کہ کہا جسوقت کہ شکایت کرتا آدمی کسی چیز کی یعنی کسی عضو کی بدن اپنی سی یعنی جب کوئے عضو دکہتا کسیکا یا ہوتا پہوڑا یا زخم کہتی نبی صلی اللہ علیہ سلم اشارہ کر کر ساتہہ اونگلی اپنی کی برکت حاصل کرتا ہون ساتہہ نام اللہ کی یہہ مٹی زمین ہماری کے ملی ہوئی ہی ساتہہ لعاب بعضی ہمارے کی کہتی ہین ہم یہہ تاکہ شفا دیا جاوی بیمار ہمارا ساتہہ حکم پروردگار ہمارے کی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** آیا ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم لعاب مبارک اونگلی پر لگاتی اور رکہتی اوسکو خاک پر پہر رکہتی اونگلی خاک آلودہ اوپر جگہہ درد کی اور پہیرتی جاتی اوسکو اوس جگہہ اور پڑہتی بسم اللہ آخر تک اور یہہ ایک سبب اسرار الہی سی بیچ علاج پہوڑون اور زخمون کی اس سبب کو حضرت ہی جانتی ہونگی ہماری عقلین قاصر ہین اسکی معلوم کرنی سی لیکن قاضی بیضاوی نی از راہ احتمال کی بیان کیا ہی کہ طب سے معلوم ہوتا ہی کہ لعاب دہن کو تاثیر ہی بیچ تبدیل مزاج کے اور وطن کی مٹی کو بہی تاثیر ہی بیچ حفظ مزاج کی حتی کہ لکہا ہی حکما نی کہ مسافر کو چاہی کہ یہہ خاک اپنی وطن کی ساتہہ رکہی اور تہوڑی سی پانیکی باسن مین ڈالدی اور وہ پانی پیتا رہی تا امن مین رہی تغیر مزاج سی پس ایسلیے حضرت یہہ فعل کرتی ہون اور اور بہی شارحین نی وجہین اسکی بیان کی ہین یہہ سب احتمالات ہین حقیقت وہی ہی جو پہلی مذکور ہوئی اور کہا اشرف نی کہ یہہ حدیث دلالت کرتی ہی اوپر جائز ہوئی رقیہ یعنی منتر کے جبتک کہ اوسمین کوئی حرام چیز ہو مانند سحر اور کلمہ کفر کی اور منتر کسی زبانکا ہو ہندی ہو یا ترکی یا عربی جب تلک معنی اوسکی معلوم نہون پڑہنا درست نہین کہ شاید الفاظ کفر کی ہون مگر ایک منتر بچہو کا حدیث مین آیا ہی بسم اللہ شجۃ قرنیۃ آخر تک پڑہنا اوسکا درست ہی اگرچہ معنی اوسکی معلوم نہین شرح

**وعنها** قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اشْتَكٰى نَفَثَ عَلٰى نَفْسِهٖ بِالْمُعَوِّذَاتِ وَمَسَحَ عَنْهُ بِيَدِهٖ فَلَمَّا اشْتَكٰى وَجَعَهُ الَّذِيْ تُوُفِّيَ فِيْهِ كُنْتُ اَنْفُثُ عَلَيْهِ بِالْمُعَوِّذَاتِ الَّتِيْ كَانَ يَنْفُثُ وَاَمْسَحُ بِيَدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَفِيْ رِوَايَةٍ لِمُسْلِمٍ قَالَتْ كَانَ اِذَا مَرِضَ اَحَدٌ مِنْ اَهْلِ بَيْتِهٖ نَفَثَ عَلَيْهِ بِالْمُعَوِّذَاتِ اور روایت ہی اونہین عائشہ سی کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ سلم جب بیمار ہوتی دم کرتی اپنی پر معوذات اور پہیرتی اپنی پر ہاتہہ اپنا جہانتک پہنچ سکتا ہاتہہ بدن مبارک پر پس جب بیمار ہوئی اوس بیماری میں کہ وفات کیے گئی اوسمین تہی مین دم کرتی حضرت پر معوذات وہ معوذات کہ تہی حضرت دم کرتی اور پہیرتی مین ہاتہہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا یعنی اسطرح کہ مین پڑہتی معوذات اور حضرت کی ہاتون پر دم کرتی اور دونو ہاتہہ اونکی بدن

مبارک پر پھیرتی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے اور ایک روایت میں مسلم کی یون ہے کہ کہا حضرت عائشہ نے تھی حضرت جب بیمار ہوتا کوئی گھر والون مین سے دم کرتے اوسپر معوذات

**ف** معوذات سے مراد قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس ہین لفظ جمع کا باعتبار آیتون کے کہا یا اقل جمع کی دو ہین یا دو سورتین یہہ اور تیسری قل ہو اللہ ان تینون کو معوذات کہا تغلیبا اور یہی معتمد ہے بات ہے اور بعضون نے کہا قل یا ہی آمین نقل ہے اور مسلم کی دوسری روایت مین ذکر ہاتھہ پہیرنیکا نہین ہے پس احتمال ہے کہ پہیرتی ہونگی حضرت لیکن ذکر اس کا نہین کیا کہ دم کرنے سے پہیرنا اونکا آپ ہی سمجھا جاویگا اور احتمال یہہ بہی ہے کہ حضرت ترک کرتی ہون اوسکو کبہی اور اکتفا کرتی ہون دم کرنے پر اور ظاہر تر اول ہے اور اولی یہی ہے کہ دونون باتین کرے اور اس حدیث مین دلالت ہے اسپر کہ کلام اللہ کا پڑہنا مریض پر اور دم کرنا سنت ہے ع ع

**وعن** عثمان بن ابی العاص انہ شکی الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وجعا یجدہ فی جسدہ فقال لہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ضع یدک علی الذی یألم من جسدک وقل بسم اللہ ثلثا وقل سبع مرات اعوذ بعزۃ اللہ وقدرتہ من شر ما اجد واحاذر قال ففعلت فاذہب اللہ ما کان بی رواہ مسلم اور روایت ہے عثمان بن ابی العاص سے یہہ کہ اونہون نے شکایت کی طرف رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک درد کی کہ پاتی تہی اوسکو اپنی بدن مین پس فرمایا واسطی اونکی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے رکھہ ہاتھہ اپنا اوس جگہہ پر کہ دکھتی ہے بدن تیرے سے اور کہہ بسم اللہ تین بار اور کہہ سات بار پناہ مانگتا ہون مین ساتھہ عزت اللہ کی اور قدرت اوسکی کے برائی اوس چیز کی سے یعنی درد کہ پاتا ہون مین اب اور ڈرتا ہون مین یعنی زیادتی اوسکی سے آیندہ کو کہا عثمان نے پس کیا مین نے پس دور کی اللہ نے وہ بیماری کہ تہی مجہہ کو نقل کی یہہ مسلم نے

**وعن** ابی سعید الخدری ان جبرئیل اتی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال یا محمد اشتکیت فقال نعم قال بسم اللہ ارقیک من کل شیء یؤذیک من شر کل نفس او عین حاسد اللہ یشفیک بسم اللہ ارقیک رواہ مسلم اور روایت ہے ابی سعید خدری سے یہہ کہ جبرئیل آئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پس کہا اے محمد کیا بیمار ہے تو پس فرمایا حضرت نے کہ ہان کہا جبرئیل نے ساتھہ نام خدا کے افسون پڑہتا ہون تجہہ پر ہر چیز سے کہ ایذا دے تجہکو برائی ہر شخص کی سے یا آنکہہ حسد کرنیوالیکی سے اللہ شفا دے تجکو ساتھہ نام اللہ کی منتر پڑہتا ہون تجپر نقل کی یہہ مسلم نے

**وعن** ابن عباس قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یعوذ الحسن والحسین اعیذکما بکلمات اللہ التامۃ من شر کل شیطان وہامۃ ومن کل عین لامۃ ویقول ان اباکما کان یعوذ بہا اسمعیل واسحق رواہ البخاری وفی اکثر نسخ المصابیح بہما علی لفظ التثنیۃ اور روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پناہ مین دیتے حضرت حسن اور حضرت حسین رضہ کو ساتھہ اس دعا کی پناہ مین دیتا ہون مین تمکو ساتھہ کلمات اللہ تعالی کی کہ پوری ہین برائی ہر شیطان کی سے اور ہر جانور زہریلی مار ڈالنی والی کی سے اور ہر آنکہہ نظر لگانیوالی کی سے اور فرماتے حضرت کہ تحقیق باپ تمہاری یعنی حضرت ابراہیم پناہ مین دیتے تہی ساتھہ ان کلمات کے اسمعیل و اسحق کو روایت کی یہہ بخاری نے اور بیچ اکثر نسخون مصابیح کی لفظ بہما کا ساتھہ ضمیر تثنیہ کی ہے

**ف** مراد کلمات اللہ تعالی کی سے یا معلومات اوسکی ہین یا نام پاک اوسکی یا کتابین اوسکی اور ہر شیطان سے یعنی ہر سرکش اور حد سے بڑہ جانیوالیکی برائی سے خواہ وہ جنات مین سے ہو یا آدمیون مین سے یا جانورون مین سے اور ہامہ اوس جانور زہریلے کو کہتی ہین کہ جسکی کاٹی سے آدمی مرجاوے مانند سانپ وغیرہ کی اور جس زہریلی کی کاٹنے سے مرے نہین اوسکو سامہ کہتی ہین مانند بچہو اور زنبور کی اور کبہی حشرات الارض کو بہی ہوام کہتی ہین اور ساتھہ ضمیر تثنیہ کی کہ پہرتی ہے طرف دو کلمون کی کہ جسمین داخل ہوا ہی لیکن یہہ تکلف ہے سلیمی کہا ہے طیبی نے کہ یہہ سبب سہو لکہنے والی کی ہے صحیح ساتھہ ضمیر مفرد کی ہے ع ع ح

**وعن** ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من یرد اللہ بہ خیرا یصب منہ رواہ البخاری اور روایت ہے ابی ہریرہ سے

کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جس شخص کو کہ ارادہ کرتا ہی اللہ تعالی ساتھہ اوسکی بہلائیکا ہو جاتا ہی وہ مصیبت زدہ واسطی حصول بہلائی کی نقل کی یہہ
بخاری نے **ف** مصیبت کہتی ہین ہر امر ناخوش کو پس پہنچنا مصیبت کا ہمیشہ از راہ قہر کی نہین ہی بلکہ کبہی بسبب مہربانی کی ہی ہوتی ہی کہ گناہ جہڑتے
ہین اوس سے اگر صبر کری اور راضی رہی اور یہہ علامت مہر کی ہی اور اگر جزع فزع کری اور خفا ہووی علامت قہر کی ہی ۱۲ ح **وعن** أبي سعيد
الخدري عن النبي صلى الله عليه وسلم قال ما يصيب المسلم من نصب ولا وصب ولا هم ولا حزن ولا أذى ولا غم
حتى الشوكة يشاكها إلا كفر الله بها من خطاياه متفق عليه اور روایت ہی ابی سعید خدری سے
کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا نہین پہنچتا مسلمان کو کوئی رنج اور نہ کوئی دکہہ اور نہ کوئی فکر اور نہ ایذا اور نہ غم یہانتک کہ کانٹا چبہایا جاتا ہی اسکو
کہ جہاڑتا ہی اللہ تعالی بسبب اسکے گناہ اوسکی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** معانی لفظ ہم وغیرہ کی آپسمین قریب قریب ہین اور فرق ہم و غم مین یہہ
ہے کہ ہم امر آئندہ مین ہوتا ہی کہ کوئی امر مشکل درپیش رکہتا ہو اور قصد کرنی اوسکی رنج کہینچی اور غم امر گذشتہ مین ہوتا ہی حاصل یہہ کہ کسیطرحکا رنج مسلمان
کو پہنچی باعث جہڑنی گناہ صغیرہ کا ہوتا ہی ۱۲ ع **وعن** عبد الله بن مسعود قال دخلت على النبي صلى الله عليه وسلم
وهو يوعك فمسسته بيدي فقلت يا رسول الله إنك لتوعك وعكا شديدا فقال النبي صلى الله عليه وسلم
أجل إني أوعك كما يوعك رجلان منكم قال فقلت ذلك لأن لك أجرين فقال أجل ثم قال
ما من مسلم يصيبه أذى من مرض فما سواه إلا حط الله به سيئاته كما تحط الشجرة
ورقها متفق عليه اور روایت ہی عبد اللہ بن مسعود سے کہ کہا گیا مین حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پاس اور حضرت بخار مین تہی پس لگایا مینی اونکو ہاتہہ
اپنا پہر کہا مینی ای رسول خدا کی آپکو ہوتا ہی بخار سخت پس فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی ہان تحقیق مجہی بخار ہوتا ہی مانند بخار دو شخصون کی تم مین سی کہا ابن مسعود
نی پس کہا مینی یہہ اسواسطی کہ ہو واسطی تمہاری دگنا ثواب پس فرمایا کہ ہان پہر فرمایا نہین کوئی مسلمان کہ پہنچی اوسکو ایذا مرض سے اور وہ چیز کہ عادا اوسکی گرد و کرتا ہی
اللہ تعالی بسبب اوسکی گناہ اوسکی جیسیکہ جہاڑتا ہی درخت پتی اپنی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **وعن** عائشة قالت ما رأيت أحدا الوجع
عليه أشد من رسول الله صلى الله عليه وسلم متفق عليه اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا نہین دیکہا مینی کسیکو کہ بیماری
اوسپر سخت تر ہو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی بیماریسی روایت کی یہہ بخاری اور مسلم نی **وعنها** قالت مات النبي صلى الله عليه وسلم بين
حاقنتي وذاقنتي فلا أكره شدة الموت لأحد أبدا بعد النبي صلى الله عليه وسلم رواه البخاري اور روایت ہی اونہین عائشہ سے
کہ کہا وفات ہوئی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی درمیان ہنسلی میری کی اور تہوڑی میری کی پس نہین مکروہ جانتی ہین سختی موت کی واسطی کسیکی کبہی پیچہی نبی صلی اللہ علیہ
وسلم کی روایت کی یہہ بخاری نی **ف** یعنی وفات ہوئی حضرت کی اوس حالمین کہ ٹکیہ لگی ہوئی تہی مجہپر پس مین خوب جانتی ہون شدت موت اونکی
پس نہین مکروہ جانتی ہین الخ یعنی مین گمان کرتی تہی پہلی کہ سختی موت کی ہوتی ہی بسبب کثرت گناہون کی پس جب دیکہی مینی سختی حضرت کی وفات کی جانا
مینے کہ سختی موت کی نہین ہی علامت بری ہونی خاتمہ کی بلکہ وہ ہوتی ہی واسطی بلند ہونی درجات کی اور آسانی موت کی نہین ہے بزرگی واسطے حضرت کو بطریق
اولی ہونی ۱۲ ع **وعن** كعب بن مالك قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم مثل المؤمن كمثل الخامة من الزرع تفيئها الرياح
تصرعها مرة وتعدلها أخرى حتى يأتيه أجله ومثل المنافق كمثل الأرزة المجذية التي لا يصيبها شيء حتى يكون
انجعافها مرة واحدة متفق عليه اور روایت ہی کعب بن مالک سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی مثل مومن کی مانند مثل
ٹہنی نرو تازہ کہیتی کی ہی جہکاتی ہین اوسکو بادین گرادیتی ہین بادین اوسکو کبہی اور سیدہا کر دیتی ہین کبہی یہانتک کہ آتی ہی اوسکو موت یعنی اسیطرح مسلمان کو کبہی

اور دیتا ہی مارنا ضعف اور بیماری کا اور کبھی سیدہا اور درست کردیتی ہی تندرستی اور مثل منافق کی مانند مثل درخت صنوبر کی ہی کہ محکم اور ثابت ہوتا ہی کہ نہین پہنچتے اوسکو کوئی چیز یعنی بسبب باؤ کی نہ جھکتا ہی نہ گرتا ہی یہان تک کہ ہوتا ہی اکھڑنا اوسکا ایکدفعہ یعنی اسیطرح منافق ہمیشہ توانا اور تندرست ہوتا ہی بغیر ضعف اور بیماری کی ایکبارگی ہی کہ پڑتا ہی اور مرتا ہی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** حاصل حدیث کا یہہ ہی کہ مومن نہین خالی ہوتا بیماری سی یا کمی مال سے یا ذلت سے اور یہہ سب علامتین سعادت کی ہین لیکن بشرط صبر اور رضا اور شکر کی اور منافق اور فاسق کو کم ہوتی ہین بلا یا اِن مصیبتین تاکہ حاصل ہو اونکو کفارہ اور نہ ثواب ؛ ش ع ؛

**وعن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم مثل المؤمن كمثل الزرع لا تزال الريح تميله ولا يزال المؤمن يصيبه البلاء ومثل المنافق كمثل شجرة الارزة لا تهتز حتى تستحصد متفق عليه** اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی مثل مومن کی مانند مثل کھیتی کی ہی ہمیشہ رہتی ہین باوین جھکاتی اوسکو اور ہمیشہ رہتا ہی مومن پہنچتی ہے اوسکو بلا اور مثل منافق کی مانند مثل درخت صنوبر کی ہی کہ نہین ہلتا یہانتک کہ اوکھاڑا جاتا ہی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** یعنی اسیطرح منافق کو بلا کم پہنچتی ہی دنیا مین تاکہ اوسکا عذاب عقبی مین ہو ش ع ؛

**وعن جابر قال دخل رسول الله صلى الله عليه وسلم على ام السائب فقال ما لك تزفزفين قالت الحمى لا بارك الله فيها فقال لا تسبي الحمى فانها تذهب خطايا بني آدم كما يذهب الكير خبث الحديد رواه مسلم** اور روایت ہی جابر سی کہ کہا تشریف لائی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ام سائب کی پاس پہر فرمایا کیا ہی واسطی تیری کانپتی ہی کہا اوسنی تپ ہی نہ برکت دی اللہ اوسمین پس فرمایا حضرت نی مت برا کہہ تپ کو اسلیے کہ تحقیق تپ دور کرتی ہی گناہ بنی آدم کی جیسی دور کرتی ہی بھٹی میل لوہی کا نقل کی یہہ مسلم نی **ف** ایک روایت مین آیا ہی کہ اللہ تعالی دور کرتا ہی مومن سی تمام خطائین اوسکی بسبب تپ ایک شب کی اور ابو درداء سی آیا ہی کہ تپ ایک رات کی جہاڑتی ہی گناہ ایک برس کی ش ع ؛

**وعن ابي موسى قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا مرض العبد او سافر كتب له بمثل ما كان يعمل مقيما صحيحا رواه البخاري** اور روایت ہی ابی موسی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ بیمار ہوتا ہی بندہ یا سفر کرتا ہی یعنی اور قوت نہوتی ہی اوس سی بسبب اوسکی نوافل و اوراد لکھا جاتا ہی واسطی اوسکی مانند اوس چیز کی کہ عمل کرتا تہا گہر مین تندرست نقل کی یہہ بخاری نی

**وعن انس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم الطاعون شهادة كل مسلم متفق عليه** اور روایت ہی انس سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی طاعون شہادت ہے ہر مسلمان کی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** یعنی جو کوئی طاعون مین صبر کرتا ہی اور بہاگتا نہین اور اوسمین مرجاتا ہی ثواب شہید کا پاتا ہی اور طاعون کہتی ہین مرض عام اور وبا کو کہ فاسد ہوجاتی ہی بسبب اوسکی ہوا اور مزاج اور بدن اور بعضون نی کہا کہ طاعون خاص بیماری کو کہتی ہین کہ جسم پر جاتی ہین بدن پر زخم جگہون مین مانند بغلون وغیرہ کی اور گرد اون کی سیاہی ہوتی ہی یا سبزی یا سرخی ہوع ش ع ؛

**وعن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم الشهداء خمسة المطعون والمبطون والغريق وصاحب الهدم والشهيد في سبيل الله متفق عليه** اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی شہید پانچ ہین ایک طاعون زدہ دوسرا جو پیٹ کی بیماری سی مرے یعنی دستون اور استسقا وغیرہ سی تیسرا ڈوبنی والا اور دون اشیا کی چوتہا دیوار یا چہت کی نیچی دبنی والا پانچوان شہید بیچ راہ خدا کی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** ڈوبنی والا مراد ہی یہہ ہی کہ درجہ شہادت کا اوس ڈوبنی والی کو ہوگا کہ بارادہ گناہ کی کشتی پر نہ بیٹہا ہوگا اور حقیقی شہید اخیر ہی کا ہی اور اور حکمی ہین یعنی اونکو بہی ثواب شہید کا ملتا ہی جانا چاہیے کہ شہید حکمی کہ وارد ہوئی ہین حدیثون مشہورہ مین بہت ہین جمع کیا ہی اونکو سیوطی وغیرہ نی پانچ تک بہی مین چند کو ہوئی اور اور یہہ مین ذات الجنب والا اور جو جل کر مری اور عورت جو مری ساتہہ جمع کی یعنی پیٹ سی بچہ کر یا باکرہ اور عورت کہ

وَعَنْ اَبِیْ عَطِیَّةَ قَالَ دَخَلْتُ اَنَا وَمَسْرُوْقٌ عَلٰی عَائِشَةَ فَقُلْنَا یَا اُمَّ الْمُؤْمِنِیْنَ رَجُلَانِ مِنْ اَصْحَابِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَحَدُھُمَا یُعَجِّلُ الْاِفْطَارَ وَیُعَجِّلُ الصَّلٰوةَ وَالْاٰخَرُ یُؤَخِّرُ الْاِفْطَارَ وَیُؤَخِّرُ الصَّلٰوةَ قَالَتْ اَیُّھُمَا یُعَجِّلُ الْاِفْطَارَ وَیُعَجِّلُ الصَّلٰوةَ قُلْنَا عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ مَسْعُوْدٍ قَالَتْ ھٰکَذَا صَنَعَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَالْاٰخَرُ اَبُوْ مُوْسٰی رَوَاہُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی ابی عطیہ سی کہ کہا گیا مین اور مسروق حضرت عائشہ پاس پس کہا ہمنی ای ام مومنو کی دو شخص ہین حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم کی صحابہ مین ایک دونین روزیکو جلدی افطار کرتا ہی اور جلدی نماز پڑہتا ہی اور دوسرا دیر کر افطار کرتا ہی اور دیر کر نماز پڑہتا ہی کہا حضرت عائشہ نی کون اونمین سی جلد افطار کرتا ہی اور جلد نماز پڑہتا ہی کہا ہمنی عبد اللہ بن مسعود کہا حضرت عائشہ نی اسیطرح کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی اور دوسرا کہ دیر لگاتا ہی افطار مین اور نماز مین ابو موسی ہی نقل کی یہہ مسلم نی **ف** عبد اللہ بن مسعود بڑی عالم اور فقیہہ تہی اونہون نی عمل کیا سنت پر اور ابو موسی بہی بڑی صحابی تہی اونہون نی عمل کیا بیان جواز پر یا کچہہ عذر ہوگا اونکو اور شاید کہ کبہی کبہی کرتی ہونگی واللہ اعلم ع **وَعَنِ الْعِرْبَاضِ بْنِ سَارِیَةَ** قَالَ دَعَانِیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِلَی السَّحُوْرِ فِیْ رَمَضَانَ فَقَالَ ھَلُمَّ اِلَی الْغَدَاءِ الْمُبَارَکِ رَوَاہُ اَبُوْ دَاؤُدَ وَالنَّسَائِیُّ اور روایت ہی عرباض بن ساریہ سی کہ کہا بلایا مجکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی طرف سحری کی رمضان مین پس کہا آطرف کہانی بابرکت کی نقل کی یہہ ابو داؤد اور نسائی نی **وَعَنْ** اَبِیْ ھُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نِعْمَ سَحُوْرُ الْمُؤْمِنِ التَّمْرُ رَوَاہُ اَبُوْ دَاؤُدَ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی اچہی ہی سحر مومن کی کہجور نقل کی یہہ ابو داؤد نی

## بَابُ تَنْزِیْہِ الصَّوْمِ

باب ہی بیچ بیان پاک کرنی روزی کی **ف** یعنی اسباتمین بیان ہی اسکا کہ روزہ کس چیز سی جاتا رہتا ہی اور کس چیز سی ثواب اسکا باطل ہوتا ہی اور کس چیز سی ثواب اسکا کم ہوتا ہی پس واجب ہے پرہیز کرنا اون سے **ف** عرض کرتا ہی مولف اس کتاب کا کہ اگرچہ بعضی مفسدات وغیرہ روزی کی حدیثون مین مذکور ہین لیکن مینی چاہا کہ کسی کتاب معتبر فقہ کیسی یہہ مسائل تفصیل ایک جگہہ لکہون تا مفید بہت ہون پس کتاب امداد الفتاح شرح نور الایضاح مین کہ کتاب معتبر اور مروج عرب مین ہے خوب ترتیب سے یہ مسائل مذکور ہی اوسمین سی لکہی جاتی ہین اور بعضی درمختار مین سے ہی لکہی ہین **فصل** بیچ بیان اون چیزون کی کہ روزیکو توڑتی نہین ہین اگر کہا یا پی لیوی یا جماع کری بہولکر روزہ جاتا نہین اور اگر جماع شروع کیا بہولکر پہر یاد آگیا اگر نکال لیا ساتہ فی الفور روزہ ٹوٹنی کا نہین اور اگر نہ نکالا ٹوٹ جاویگا اور قضا لازم ہوگی نہ کفارہ اور بعضون نی کہا یہ جب ہے کہ نہ حرکت دی نفس اپنے کو یعنی دہکاندی بعد یاد آنیکی یہانتک کہ منزل ہو جاوے اور اگر حرکت دیگا نفس کو بعد اسکی تو اوسپہ کفارہ لازم ہوگا جیسیکہ اگر نکال کر پہر داخل کری تو کفارہ لازم ہوتا ہی اور اگر جماع کری قبل اپنی فجر کی اور پہر طلوع ہو فجر تو واجب ہے نکالنا ستر کا فی الحال پس اگر حرکت دیگا نفس کو لازم ہوگا کفارہ اور روزہ فقط ٹہیرنی ہی سی ٹوٹ جاویگا اور اگر نکال لیا بخوف طلوع ہونی فجر کی پہر منزل ہوا بعد فجر اور بعد نکالنی کی نہین اوسپر کچہہ اور اگر ایک شخص بہول کر کہاتا ہوا دیہی وہ قوی کہ قدرت رکہتا ہی روزی کی تمام کرنیکی رات تک بغیر مشقت کی تو یاد دلاوی اوسکو دیکہنی والا اور مکروہ ہی نہ یاد دلانا اوسکو اور اگر یاد دلاوی اوسکو کہانیکی وقت اور اوسکو نہ یاد آوی تو لازم آویگی قضا اور اگر وہ قوی نہین ہے تو اولی یہہ ہے کہ نہ یاد دلاوی اور اگر منزل ہووے ساتہہ نظر کرنیکی طرف شرمگاہ عورت کی تو روزہ ٹوٹتا نہین اور اختلاف ہی اسمین کہ منزل ہووے ساتہہ فعل بد کرنیکی جانورسی بعضون کی نزدیک اس سی ٹوٹتا ہی اور بعضونکی نزدیک نہین اور اگر منزل نہو تو روزہ نہین ٹوٹتا بلا خلاف اور اگر ہاتہہ سی منی گرادی روزہ ٹوٹ جاتا ہی اور قضا آتی ہی نہ کفارہ اور حلال نہین ہے یہہ فعل غیر رمضان مین بہی اگر قصد کری قضاء شہوت کا اور اگر قصد کری تسکین شہوت کا امید ہے کہ نہو اوسپر وبال یعنی فقط لذت کی لیی کری تو نہین حلال اور اگر بیقرار ہو اور نہ نکالنی میں

خوف زنا کا رکھتا ہو تو امید ہی کہ گنہگار نہو اور گنہگار ہوتا ہی اگر مداومت کری اسپر اور اگر دھیان کری کسی عورت کا اور منزل ہو جاوی تو روزہ
نہین جاتا اور اگر دو عورتین فعل بد کرین آپسمین قصداً اور منزل نہون تو روزہ نہین ٹوٹتا اور منزل ہو وینگی تو ٹوٹ جاویگا اور قضا لازم
آویگی اور اگر تیل لگاوی تو روزہ نہین جاتا اس لیی کہ مسامات سی داخل ہونا منافی نہین ایسا ہی جیسی نہاوی اور ٹھنڈک جگر کو پہنچی
اور سرمہ لگانی سی بھی روزہ نہین ٹوٹتا اگرچہ پاوی مزا اوسکا حلق مین یا رنگ اوسکا رینٹ مین یا تہوک مین اسلیی کہ حضرت عائشہ رض سی
منقول ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی سرمہ لگایا حالت روزہ مین اور درمیان آنکھہ کی اور دماغ کی راہ نہین ہے اور آنسو جو نکلتی ہین
ٹپک کر نکلتی ہین مانند عرق کی اور جو چیز داخل مسام سی ہو منافی روزہ کی نہین جیسیکہ اوپر ذکر کیا گیا اور اگر رکھی آنکھہ مین دودھ یا دوا ساتھہ
تیل کی پھر پاوی مزا اوسکا یا مٹی اوسکی حلق مین نہین جاتا رہتا ہی روزہ اور اگر نگل جاوی کچھہ یعنی روٹی وغیرہ کہ بندہی ہو ڈور مین اور ڈور
اوسکی ہاتھہ مین ہو نہین ٹوٹتا روزہ جبتک ڈورسی کھل کر گر پڑی جب گر پڑیگی تو ٹوٹ جاویگا اور اگر داخل کری حلق مین لکڑی یا مانند اوسکی
اور ایک سرا اوسکا اوسکی ہاتھہ مین ہو نہین روزہ ٹوٹیگا اور اسیطرح اگر داخل کری اونگلی اپنی دبر مین یا عورۃ اپنی شرمگاہ مین تو نہین ٹوٹیگا
مگر تر ہوگی ساتھہ پانی کی یا تیل کی تو ٹوٹ جاویگا اور سینگی سی روزہ نہین جاتا اور نہ غیبت سی مگر ثواب جاتا رہتا ہی اور اگر نیت کری افطار
کی اور افطار نکری تو روزہ نہین جاتا اور اگر حلق مین دہوان داخل ہو بغیر اسکی فعل کی تو روزہ نہین جاتا اسلیی کہ اوس سی بچ نہین سکتا اگر
مونہہ بند کرلی تو ناک مین سی جاتا ہی پس یہہ ہی مانند تری کہ باقی رہتی ہی مونہہ مین بعد کلی کرنیکی اور قید بغیر اسکی فعل کی اسلیی لگائی کہ جو قصد
کرکر دہوان داخل کریگا حلق مین کسی صورتسی ہو داخل کرنا روزہ اوسکا ٹوٹ جاویگا برابر ہی کہ دہوان عنبر کا ہو یا اگر کا یا سوا انکی کا پس اگر کوئی
خوشبوئی جلاکر دہوان اپنی طرف لیگا اور سونگھی کا دہوان اوسکا اوس حال مین کہ یاد رکھتا ہو روزیکو ٹوٹ جاویگا روزہ اسلیی کہ ممکن ہے احتراز کرنا
اوس سے اور اس مسئلہ سی اکثر لوگ غافل ہین آگاہ ہونا چاہیی اور یہہ وہم کسیکو نہ پیدا ہو کہ یہہ مانند سونگھنی گلاب مشک وغیرہما کی ہی اس لیی کہ تری
خوشبو مین اور جوہر دہوین مین کہ آدمی کی اندر پہنچی اوسکی فعل سی فرق ظاہر ہی اور اسیطرح دہوین حقہ کی سی روزہ جاتا رہتا ہی اس لیے
کہ قصداً کہینچا جاتا ہی اور تسکین ہوتی ہی اوس سے اور بطور دوا کی استعمال کیا جاتا ہی اور اگر پسینا یا آنسو آدمی کی حلق مین جاوین اور ہووین وہ
تہوڑی تو روزہ نہین ٹوٹنی کا اور اگر بہت ہونگی کہ نمکینی ان کی حلق مین معلوم ہوگی تو جاتا رہیگا اور خوشبو سونگھنی سی روزہ نہین جاتا اور
اگر جاوی حلق مین غبار یا آٹا چکی پیستی ہوئی یا مکہی یا اثر دواؤن کا یعنی دوا کوٹتی ہوئی یا پڑیا باندہتی ہوئی اسمین سے کچہہ اوڑکر حلق مین جاوے نہین
جاتا روزہ اسلیی کہ نہین ممکن ہے احتراز انسی اور اگر روزہ دار صبح کری حالت جنابت مین روزہ نہین جاتا اگرچہ ساری دن یا کئی دن اسیطرح
رہی لیکن ثواب سے محروم رہتا ہی بسبب نجس رہنی کی اور نماز وغیرہ چہوڑنی کی اور اگر ڈالی سوراخ ذکر مین دوا یا تیل اور وہ مثانہ مین پہنچ جاوے
روزہ نہین جاتا امام ابو حنیفہ اور امام محمد رح کی نزدیک اسلیی کہ مثانہ مین سی منفذ یعنی رستہ اندر کو نہین اور پیشاب جو نکلتا ہی ٹپک کر نکلتا ہی
اور امام ابو یوسف کی نزدیک جاتا رہتا ہی اور اگر ذکر کی ڈنڈی ہی مین رہے تو تینونکی نزدیک نہین جاتا اور اگر پانی مین بیٹھی اور کانمین پانی
جاوی یا کان کہجاوی تنکی سی اور نکلی اوسپر میل پہر ڈالی تنکی کو کان مین کئی بار یون ہی کری نہین روزہ جاتا اور اگر اوتری دماغ سی رینٹ
اور پہنچی ناک مین پہر دماغ مین چڑہ جاوی یا نگل جاوی اوسکو روزہ نہین جاتا اور اگر نکلا تہوک مونہہ سی اور منقطع نہوا بلکہ لگا رہتا اوسکا اور
اشک آیا تہوڑی تک پہر نگل گیا اوسکو تو نہین جاتیکا روزہ اور اگر منقطع ہوا تہوک پہر مونہہ مین ڈال لیا جاتا رہیگا اور اگر بلغم مونہہ بہر آیا
نگل جاوی ابو یوسف کی نزدیک روزہ جاتا رہیگا اور امام ابو حنیفہ کی نزدیک نہین اور لایق ہی پہینک دینا تہوک کا تاکہ نہ ٹوٹی روزہ نزدیک

امام شافعی کی ایسی کہ جب جاری ہوتا ہی تہوک اپنی مجرا یعنی جگہہ جاری ہونی کیسی اور پہنچتا ہی موہنہ مین اور یہہ قادر ہی اوسکی پہینکدینی پر اور نہ پہینکا بلکہ نگل گیا جاتا رہتا ہی روزہ اونکی نزدیک اور اگر قی آپ سے آوی روزہ جاتا نہین اگرچہ موہنہ بہر کر آوی اور اسیطرح سی نہین جاتا اگر پہر حلق مین اوتر جاوی وہ بغیر اسکی فعل کے اگرچہ موہنہ بہری ہوئی ہو اور امام ابو یوسف کی نزدیک جاتا رہتا ہی اور اگر قصداً نگل جاوی اور ہو وہ موہنہ بہری ہوئی سب کے نزدیک جاتا رہیگا لیکن کفارہ نہین آنیکا اور موہنہ بہری ہوئی نہین ہوگی تو اوسکی نگلنی سی روزہ نہین جانیکا مختار یہی ہے اور اگر قصداً قی کری موہنہ بہر کر تو سب کے نزدیک روزہ جاتا رہیگا اور موہنہ بہر کر نہ کری تو نہین جاتا نزدیک ابو یوسف کی اور صحیح یہی ہی اور کہا امام محمد نی کہ جاتا رہتا ہی اور یہہ ظاہر الروایۃ ہی پہر اگر وہ حلق مین اوتر جاوے آپ سے نہین جاتا اور اگر قصداً نگل جاوی اومین دو روایتین مین صحیح یہہ ہی کہ نہین جاتا اور اگر دانتون مین کوئی چیز رات کی کہانی مین سے اٹکی ہی اور ہو وی وہ کم چنی سی اوسکو نگل جانیسی روزہ نہین جاتا یا نکلی خون اوسکی دانتون سی اور داخل ہوا اوسکی حلق مین اور پہنچی اوسکی پیٹ مین تو بہی روزہ نہین جاتا اور اگر پہنچی پیٹ مین پس اگر غالب ہو خون تہوک پر یا برابر ہون خون اور تہوک فاسد ہو جائیگا اور اگر خون کم ہو تہوک سی کہ ملا ہوا ہے ساتہہ اوسکی نہین ٹوٹ نیکا روزہ مگر جبکہ پاوی مزہ اوسکا وہ اعتبار اور اگر کوئی چیز بقدر تل کی باہر سی موہنہ مین ڈالکر سیا وی یہانتک کہ وہ پہیل جاوی موہنہ مین اور مزا اوسکا حلق مین نپاوی تو بہی روزہ نہین جاتا اور اگر موہنہ مین پہیلی نہین اور مزا اوسکا حلق مین معلوم ہو یا بغیر چبائی ثابت وہ چیز نگل جاوی اگرچہ مزا حلق مین نپاوی روزہ جاتا رہیگا پہر اگر وہ چیز اون چیزون مین سی ہی کہ اونسی کفارہ آتا ہی کفارہ اونیکا والا قضا **فصل** بیچ بیان اون چیزون کی کہ فاسد ہوتا ہی اونسی روزہ اور لازم آتی ہی قضا اور کفارہ اور کفارہ اونسی جب لازم آتا ہی کہ روزہ رکہنی والا مکلف یعنی عاقل بالغ ہو اور روزہ رمضان کا ہو رمضان ہی مین یعنی قضا مین نہین اور رات سی نیت کئی ہوئی ہو اگر بعد طلوع فجر کی نیت کی ہوگی اوسکی توڑنیسی کفارہ نہین آنیکا اور بعد روزہ توڑنیکی کوئی چیز ساقط کرنیوالی کفارہ کی پیش نہ آوی مانند بیماری اور حیض و نفاس کی اگر روزہ توڑنیکی بعد ان چیزون مین سی کوئی چیز پیش آجاوی گی کفارہ نہین آنیکا چنانچہ بیان اسکا آگی آویگا اور نہ پہلی توڑنیکی کوئی چیز ساقط کرنیوالی کفارہ کی ہو مانند سفر کی اگر سفر مین توڑیگا کفارہ نہین آنیکا اور اگر بعد توڑنیکی سفر کریگا تو کفارہ نہین ساقط ہوگا اور بخوشی کری حالت جبر مین کفارہ نہین لازم آنیکا اور قصداً کری بہول چوک کر کریگا تو کفارہ نہین آنیکا اور وہ مضطر نہو مضطر پر کفارہ نہین پس جب یہہ شرطین پائی جاوینگی اور ان چیزون مفسدات مین سے کوئی چیز کریگا تو قضا اور کفارہ لازم ہوگا وہ چیزین یہہ ہین جماع کرنا اور اغلام کرنا فاعل و مفعول دونون پر قضا و کفارہ لازم ہوتا ہی اور کہانا پینا خواہ از راہ غذا کی ہو خواہ دوا کی اور بیچ معنی غذا یہہ کی علمائی اختلاف کیا ہی بعضون نی تو کہا ہی کہ غذا کی چیز وہ ہی کہ خواہش کری طبیعت اوسکی کہانیکی اور متقاضی ہو خواہش پیٹ کی بسبب اوسکی اور بعضون نے کہا کہ غذا کی چیز وہ ہی کہ اوسکی کہانیسی اصلاح بدنکی ہو اور بعضون نی کہا غذا کی وہ چیز ہی کہ کہائی جاتی ہی عادۃً پس کفارہ آتا ہی اگر مینہہ یا اولی یا برف نگل جاوے یا کہاوی کچا گوشت اگرچہ مردار کا ہو یا کہاوی چربی یا کہاوی خشک کیا ہوا گوشت یا کہاوی گیہون مگر یہہ کہ ایک دانہ گیہون چباوی اور موہنہ مین پہیل جاوی تو کفارہ نہین آتا اور اگر نگل جاوی تہوک بی بی کا یا یار کا تو کفارہ آتا ہی ایسی کہ خواہش طبع ہوتی ہی اسمین اور کی تہوک نگلنی مین روزہ جاتا رہتا ہی اور کفارہ نہین آتا فقط قضا ہی آتی ہی اور تہوڑیسی نمک کہانیسی کفارہ آتا ہی نہ بہت سی بموجب روایت مختار کی کذا فی المستغنی اور خلاصہ و بزازیہ مین لکہا ہی کہ مختار یہہ ہی کہ مطلق نمک کہانیسی کفارہ آتا ہی بیعنی تہوڑا یا بہت اور اگر کہاوی جو بغیر بہنے پس نہین کفارہ اوسپر ایسی کہ نہین کہائی جاتی ہین کچی اور یہہ خشک جو کا حکم ہی اور اگر تازی بالین سے نکالکر کہاوی تو کفارہ آتا ہی اور

کفارہ آتا ہی کہانی گل ارمنی کیسی مطلق یعنی برابر ہے کہ عادۃ ہو اوسکی کہانیکی یا نہ عادۃ ہو اسلیی کہ وہ کہائی جاتی ہی دوا کی لیی پس ہوگا افطار کامل اور کفارہ آتا ہی کہانی غیر گل ارمنی کیسی مانند مٹی وغیرہ کی اگر عادت ہو اوسکی کہانیکی پس نہیں کفارہ ہی اوسپر کہ نہیں عادت رکہتا ہی اوسکی اور اگر بعد غیبت کرنیکی قصداً کہانا کہالی کفارہ لازم آتا ہی برابر ہی کہ پہنچی ہو اوسکو حدیث یا نہ پہنچی ہو تاویل اوسکی معلوم کی ہو یا نہ معلوم کی ہو مفتی نی فتوی دیا ہو یا نہ دیا ہو اسلیی کہ افطار ہونا غیبت سی خلاف قیاس کی ہی اور حدیث الغیبۃ تفطر الصیام تاویل کی گئی ہی بالاجماع ساتہہ جاتی رہنی ثواب کے بخلاف حدیث حجامت یعنی پچہنو کی کہ بعضی علما نی اسکی ظاہر پر ہی عمل کیا ہی مانند اوزاعی وغیرہ کی پس اگر کہاویگا بعد حجامت کے یا بعد چہونی عورت کی یا بعد بوسہ لینی کی ساتہہ شہوت کی یا بعد بخواب ہونیکی اور مباشرت فاحشہ کی بغیر انزال کی یا بعد سرمہ لگانیکی یا بعد فصد کی یا بعد بدکاری کرنیکی جانور سی بغیر انزال کی یا بعد داخل کرنی اونگلی کی دبر مین اس گمان پر کہ روزہ ٹوٹ گیا بسبب چیز ذکر شدہ کی تو کفارہ آویگا لیکن جبکہ فتوی دیگا اسکو فقیہ اگرچہ خطا کری کا یا سنی پہنچی اگا نی دلیلی اور یعنی ولی نی حدیث افطر الحاجم والمحجوم اور نہ جانا تاویل اسکی موجب ہے کے نہیں کفارہ آئیگا اور اگر جانا ہیگا تاویل تو کفارہ واجب ہوگا اور اگر تیل لگا یا اور گمان افطار کا کر کر قصداً کہایا حکم اسکا مانند حکم افطار کرنیکی بعد غیبت کی ہی جو کہ اوپر مذکور ہوا اور حکم افطار کرنیکا غیبت کی جو اوپر مذکور ہوا اکثروں کی نزدیک تو اسیطرح ہی لیکن ملتقی اور بحرالرائق مین اسکو مانند حجامت کی کہا ہی اور واجب ہوگا کفارہ اوس عورت پر کہ خوشی سی صحبت کروای ایک شخص سے کہ اوسپر جبر کیا تہا کسینی صحبت کرنیکی لیی اور مرد پر نہیں آئیگا اور ایک عورت نی جانا طلوع ہونا فجر کا اور چہپا یا اوسکو اپنی خاوند سی یہانتک کہ اوسنی صحبت کی اور وہ نہیں جانتا تہا کہ فجر ہوگئی ہی تو واجب ہوگا کفارہ عورت پر نہ مرد پر **فصل** بیچ بیان کفارہ کی اور اون چیزون کی کہ ساقط کرتی ہین کفارہ کو ذمہ سی ایک عورت نی قصداً کہانا کہایا یا جماع کروایا خوشی سی پہر اوسیدن اوسکو حیض آگیا یا نفاس کفارہ ساقط ہوجاتا ہی اور اسیطرح کوئی بیمار ہوگیا اوسیدن اسطرحسے کہ جائز ہی اوسمین افطار اور بیماری آپسے ہوئی بغیر اسکی فعل کی تو کفارہ ساقط ہوجائیگا اور یہ قید کہ بیماری آپسے ہوئی اسلیی لگائی کہ اگر افطار کیا قصداً پہر زخمی کیا اپنی تئین اوس سے بیمار ہوگیا اسطرحسے کہ نہین روزہ رکہہ سکتا اور حالت اوسکی یہی رہی یا بیمار پڑی تو اسمین اختلاف کیا ہی مشایخ نی بعضون نی کہا کہ ساقط ہوجاتا ہی اوس سے کفارہ اور بعضون نی کہا کہ نہیں ہوتا اور کمال نی کہا کہ مختار یہہ ہی کہ نہیں ساقط ہوتا اور ذکر کیا گیا ہی جمع العلوم مین کہ اگر کسینی رنج مین ڈالا نفس اپنی کو بسبب چلنی کی یا کچہہ کام کیا یہانتک کہ بہت لگی اوسکو پیاس پس افطار کر ڈالا کفارہ آویگا اور بعضون نی کہا کہ کفارہ نہیں آئیگا اور اوسپر عمل کیا ہی اتالی نی کذا فی التاتارخانیہ اور کفارہ یہہ ہی کہ آزاد کری بردہ اگرچہ ہو کافر پہر اگر نہ کر سکی یہہ روزی رکہی دو مہینی پی درپی کہ ہون اونمین دن عیدین کی اور نہ ایام تشریق کی اسلیی کہ اونمین روزی رکہنی منع ہین اور اگر درمیان مین ایک روزہ فوت ہو جاوی بعذر یا بلا عذر تو روزی پہر از سر نو شروع کری مگر بسبب حیض کی اگر افطار کری تو مضائقہ نہیں اور بسبب نفاس کے افطار کری تو پہی از سر نو رکہی پہر اگر نہ رکہہ سکی روزی بسبب مرض کی یا بڑہاپی کی کہلاوی ساتہہ مسکینونکو پیٹ بہر کی صبح کو کہلاوے اونکو اور شام کو کہلاوی یا دو دن صبح کو کہلاوی یا دو دن شام کو یا عشا اور سحر کو اور شرط یہہ ہی کہ اول جنکو کہلاوے اونہین کو دوبارہ بہی کہلاوی یہانتک کہ اگر صبح کو کہلایا ساتہہ کو پہر شام کو کہلایا ساتہہ غیر اونکی کو نہیں کفایت کریگا یہانتک کہ پہر کہلاوی دونو فرقونمین سی ایک کو اور اگر ایک فقیر کو ساتہہ روز تک کہلایا کری یا ہر روز نئی فقیر کو کہلاوی ساتہہ روز تک کافی ہی اور اگر ایک دن صدقہ ساتہہ فقیرونکا یا کم کا اسنی ایک فقیر کو دی تو ایک ہی کا ادا ہوگا اور کفایت کرتی ہی روٹی گیہون کی بغیر سالن کی بخلاف جو کی روٹی کی کہ اوسکی ساتہہ سالن ضروری ہی اسلیی کہ بسبب سختی کی پیٹ بہر کر نہیں کہا سکتا بغیر سالن کی عادۃً بخلاف گیہون کی روٹی کی کہ وہ کہا سکتا ہی بغیر سالن کے پیٹ بہر کر

اسلیے کہا گیا ہی کہ روٹی گیہون کی سالن وسکا اوسمین ہی پس جسنی طلب کیا اوسکی ساتہہ سالن مین شرکت ہو کا اور شرط یہہ بہی ہی کہ نہو کوئی اوسمین پیٹ
بہر ایسا تنک اگر ہوگا پیٹ بہر اور کہا دیگا مانند ہوکی کی احتیاج ہوگی اور کی کہلانیکی پس تو لہانا کہلا جسطرح کہ ذکر کیا گیا یا دیوی ہر فقیر کو آدہی صاع یعنی
پونی دو سیر گیہون یا آٹا اوسکا یا ستو اوسکی یا ایک صاع جو یا انگور یا کہجور یا دیوی قیمت انکی اگرچہ اوقات متفرقہ مین دی اور اگر کئی روزی توڑی جماع کر کر یا کہا
قصداً تو ایک کفارہ کافی ہی بشرطیکہ درمیان اونکی کفارہ ندیا ہو مثلاً اگر دس روزی توڑی اور درمیان مین کفارہ ندیا تو دسونکی لیے ایک کفارہ ہو
ہی اور اگر درمیان مین کفارہ دیا تو باقی کی لیے کفارہ دوبارہ ہی اور دو کمی روزی جو توڑی عام مین کہ ایک رمضان کی ہون یا دو رمضانکی ہیں یہی
کذا فی الدر المختار اور بعضون نی کہا کہ یہہ حکم اوس صورت مین ہی کہ وہ روزی ایک رمضان کی ہون اور اگر کئی رمضانکی ہونگی تو ہر رمضانکی لیے کفارہ علیحدہ
علیحدہ دی فتاوی عالمگیری مین یہی روایت نقل کی ہی **فصل** بیچ بیان اون چیزونکی کہ روزہ کو توڑتی ہین اور قضا ہی اونسی آتی ہی نہ کفارہ قاعدہ
کلیہ اسمین یہہ ہی کہ جو چیز ایسی ہو کہ اوسمین غذا ہونا یا دوا ہونا نہو لیکن نہو عذر شرعی اور پہنچاوی اوسکو پیٹ مین یا دماغ مین اور جو چیز ایسی ہو کہ دفع ہو اوس سے
شہوت شکم کی پوری یعنی حلق وغیرہ تو اوسکی کفارہ نہین آتا پس اگر کہاوی روزہ دار اور رمضان مین چاول کچی یا آٹا گندہا ہوا یا خشک تو روزہ جاتا رہتا
ہی اور قضا آتی ہی اور آٹا گیہونکا اور جو کا جبکہ بہگوئی ساتہہ پانی کی اور ملا دی اوسمین شکر جیسی کرتی ہین کہانیکو اور اگر کہاوی نمک بہت ایکبارگی یا
کہاوی مٹی سوای گل ارمنی کی کہ عادت ہو اوسکی کہانیکی یا گٹہلی یا روئی یا کاغذ تنہا یا ساتہہ ... یا روئی وغیرہ یا ... وغیرہ کی اور
اوگلتا تہا روزہ اپنا یا کہا یا کاغذ یا مانند اوسکی وہ چیز کہ نہین کہائی جاتی ہی عادۃً یا کہائی کچی ہی یا مانند اوسکی ... یا ایسی چیز کہ نہین کہائی جاتی مین آدہی چیز
ہونیکی اور اوسکو پکا کر یا نمک ملا کر کہا یا یا کہا یا اخروٹ تازہ کہ نہو اوسمین گودہ یا نگل گیا کنکر یا لوہا یا تانبا یا سونا یا چاندی یا پتہر یا جز مرد وغیرہ مرد واسطی کی
قضا نہ کفارہ اور اگر حقنہ کیا یا ناک مین دوا ڈالی یا موں مین دوا رکہی اور اوسمین سے کچہہ حلق مین اوتر گئی یا تیل ڈالا کان مین تو قضا آویگی نہ کفارہ اور اگر ڈالا
قصداً ڈالی کان مین تو اوسمین اختلاف ہے ہدایہ اور ملتقی اور در مختار اور شرح وقایہ اور اکثر متون مین تو لکہا ہی کہ روزہ نہین ٹوٹتا اور قاضی خان
اور فتح القدیر مین لکہا ہی کہ صحیح یہہ ہی کہ جاتا رہتا ہی اور قضا آتی ہی اور اگر دوا ڈالی پیٹ کی زخم مین اور وہ پیٹ مین پہونچی یا دماغ کی زخم مین
ڈالی اور وہ دماغ مین پہنچی یا داخل ہوا حلق مین منہہ یا برف اور نہ نکلا اوسکو اپنی فعل سی بلکہ از خود حلق سی اوتر گئی یا چوک کر روزہ ٹوٹ گیا مثلاً کلی
کرتی مین پانی حلق مین اوتر گیا یا ناک مین پانی دیتی ہوئی دماغ کو چڑہ گیا یا زبردستی کہینچی روزہ توڑ ڈالا اگرچہ ساتہہ جماع کی ہو یعنی خاوند نی زبردستی
بیوی سی جماع کیا یا بیوی نی زبردستی خاوند سی جماع کروایا قضا آویگی ان سب صورتون مین نہ کفارہ لیکن مسئلہ جماع مین زبردستی کرنیوالی پر کفارہ
آویگا اور جسپر زبردستی کی اوسپر قضا اور اگر افطار کری عورت لونڈی ہو یعنی زرخرید یا منکوحہ بخوف بیمار ہو جانیکی بسبب محنت کی یا افطار کری لونڈی بسبب
ضعف کی کہ حاصل ہوا اوسکو بسبب محنت کرنی کی قسم کہانی سی یا کپڑی دہونی سی قضا لازم ہی اور لونڈی کو چاہیی کہ کہنا نہ مانی مولیٰ کا اگر ایسی کام کو
کہ عاجز کری اوسکو ادای فرائض سے اور اگر ڈال دیوی کوئی سوتی کی منہہ مین پانی یا پی جاوی سوتا ہوا پانی تو اوسپر قضا ہی اور نہین ہے ... اور مانند
ڈالی کی کہا نہین جانتا ہی کہ سونیوالا یا جسکی عقل جاتی رہی اگر ذبح کری نہین درست اوسکا ذبح کیا ہوا کہانا اور جو بسم اللہ بہول جاوی ذبح کی وقت
اوسکا ذبح کیا ہوا جانور کہانا درست ہے اور اگر روزی مین بہولکر کہا لیا پہر قصداً کہایا یا جماع کیا بہول کر پہر قصداً کیا یا ذکر روزہ کی نیت کی دن
کہایا پیایا جماع کیا قصداً یا رات سی نیت کی ایک دن روزہ کی پہر صبح کو سفر کیا پہر نیت کی اقامت کی اور کہایا اگرچہ نہین درست تہا اوسکو افطار یا
رات سے ایک دن نیت روزہ کی اور صبح کو مقیم تہا پہر مسافر ہوا اور کہایا حالت سفر مین یا جماع کیا قصداً اگرچہ حلال نہین تہا اوسکو افطار قضا لازم
آویگی نہ کفارہ اور سفر مین کہانیکی قید ایسی لگائی کہ اگر وطن کو پہر جاویگا کسی چیز بہولی ہوئی کی لینی کی لیی اور قصداً کہا دیگا اپنی مکان مین دیہی ...

بادی متعامل ہی کی ہی تو قضا اور کفارہ دونون لازم ہونگی اور اگر کہانی پینی وغیرہ سی بند رہا تمام دن بغیر نیت روزیکی اور افطار کی یا سحر کہائی یا جماع کیا اس حالمین کہ شک کہتا تہا بیچ طلوع ہونی فجر کی اور فجر اوس وقت ہو چکی تہی یا افطار کیا ساتہہ ظن غالب غروب ہونی آفتاب کے اور آفتاب اوسوقت باقی تہا قضا آویگی نہ کفارہ اور اگر شک رکہتا ہوگا غروب مین پس بیچ لازم ہونی کفارہ کی دو روایتین ہین مختار فقیہ ابو جعفر کی یہہ ہے کہ کفارہ لازم ہوگا اور اگر ظن غالب ہوگا نہ غروب ہونیکا اور افطار کر ڈالیگا تو اوسپر کفارہ لازم ہوگا اور اگر منزل ہو بسبب فعل مکرر کرنیکی جانوری یا میت سے یا منی گرائی کسیکے رانین یا ناف مین یا ہاتہہ مین یا منزل ہو بسبب بوسہ لینی کی یا چہونی کسیکی یا توڑا روزہ غیر ادا رمضانکا یا عورت سی جماع کیا کسینی سوتی مین اور وہ روزہ رکہتی تہی روزہ جاتا رہیگا اوسکا اور قضا آویگی نہ کفارہ اور اسیطرح ایک عورت نی راتسی نیت روزیکی کی تہی اور پہر انکو دیوانی ہوگئی اور اوس ہی جماع کسینی کیا اوس عورت پر بہی قضا آویگی اور اگر پہنچائی دوا یا پانی ایک عورت نی اپنی شرمگاہ میں داخل کی کسینی انگلی بہیگی ہوئی پانیکی یا تیل کی بیچ دبر مین یا استنجا کیا اور پانی پہنچا دبر مین حقنی کی جگہہ تک اگرچہ یہہ ہوتا ہی کم یا پہنچا پانی فرج داخل تک بسبب مبالغہ کی استنجا کرنی مین قضا لازم آویگی اور اگر نکلی ورم مسی بواسیر والیکی اور دہو دی انکو اگر خشک کر لیا انکو پہلی اوٹہنی کی اور مسی پہر اوپر چڑہ گئی نہین ٹوٹیگا روزہ اسلئے کہ پانی پہنچا تہا ظاہر بدن پر پہر زائل ہوگیا پہلی پہنچنی کیطرف باطن کی بسبب عود کرنی مقعد کی اور اگر خشک نہوگی تو روزہ فاسد ہو جائیگا اور اگر داخل کریگی عورت انگلی تر کی ہوئی پانی کی یا تیل کی اپنی فرج داخل مین یا داخل کریگا کوئی روئی یا کپڑا یا لکڑی یا ہاتہہ اپنی دبر مین یا عورت داخل کریگی ان چیزونکو اپنی فرج داخل مین اور غایب ہو جائینگی یہہ چیزین اندر تو روزہ جاتا رہیگا اور قضا لازم ہوگی اور اگر لکڑی وغیرہ کا ایک سرا ہاتہہ مین رہا یا عورتکی فرج خارج مین نہین فاسد ہونیکا اور اگر نکالڈالا اور ایک سرا ہاتہہ مین ہو پہر نکال لی نہین ٹوٹیگا روزہ اگر سب نگل جائیگا ٹوٹ جائیگا اور قضا لازم ہوگی اور اگر داخل کریگا دوا اپنی فعل سی قصداً دماغ مین یا پیٹ مین قضا لازم آویگی اور یہہ حکم بیچ دہوئین عبیر و عنبر اور عود کی ہی اور ان دونون کی دہوین مین بعید نہین ہے لازم آنا کفارہ کا بہی واسطی فائدہ مند اور ردا ہونی اوسکی کی اور اسیطرح حقہ کی دہوان اندر کرنیسی بعید نہین ہے لازم آنا کفارہ کا ۔ اور اگر قی قصداً کی اگرچہ مونہہ بہر کر نہ آئی قضا لازم آویگی موجب ظاہر روایت کی اور ابو یوسف کی نزدیک مونہہ بہر کر آنا شرط ہی اور یہی صحیح ہی اور اگر نگل جاوی قی آپسے آئی ہوئی کو اور ہو وہ مونہہ بہری ہوئی یا کہا جاوی دانتونکی اٹکی ہوئی چیز کو اور ہو وہ بقدر چنی کی یا زیادہ یا نیت کری روزیکی دنکو بعد کہا چکنی کی بہول کر پہلی نیت کرنیکی دنکو یا بیہوش ہو جاوی اگرچہ مہینی بہر تک بیہوش رہی قضا لازم آویگی مگر یہہ کہ قضا نکری اوس دنکی کہ جسمین بیہوشی شروع ہوئی ہی یا جسکی رات مین شروع ہوئی ہی اس لیے کہ مسلمان کا فعل صلاح پر حمل کرنا چاہیی کہ اوسنی راتسی نیت کر لی ہوگی پس وہ روزہ تو ہو گیا اوسکی بعد جتنی دنون بیہوش رہیگا اونکی قضا کریگا اس لیے کہ امساک بغیر نیت کی ہوا اور اگر یقین ہوگا کہ نہین نیت کی تو اوس دن کی بہی قضا آویگی ۔ اور اگر مہینی بہر سی کم دیوانہ رہا قضا آویگی اور اگر سارے مہینی دیوانہ رہا نہین قضا آویگی ۔ اور اگر مہینا بہر اسطرح دیوانہ رہا کہ رات کو آرام ہو گیا یا دنکو آرام ہو گیا بعد فوت ہونی وقت نیت کی تو بہی قضا نہین آنیکی کہ یہہ بہی سارے مہینی کی حکم مین ہے اور اگر رمضان مین نیت روزیکی نکی اور کہایا نکہایا امام اعظم کی نزدیک کفارہ واجب نہین اور صاحبین کی نزدیک واجب ہے کذا فی مالابد منہ ۔ اور اگر کسیکا روزہ ٹوٹ جاوی اگرچہ بسبب عذر کی ٹوٹی اور پہر عذر جاتا رہی تو واجب ہے بند رہنا کہانی پینی وغیرہ سی بقیہ روز مین اور واجب ہے بند رہنا حائض اور نفسا پر جبکہ پاک ہون بعد طلوع ہونی فجر کی اور واجب ہے بند رہنا مسافر پر کہ مقیم ہوا اور بیمار پر جبکہ اچہا ہو جاوی اور دیوانہ پر جبکہ ہوشیار ہوا اور لڑکی پر جبکہ بالغ ہوا اور کافر پر جبکہ اسلام لاوی اور ان سب پر قضا ہی سوائے دو شخصون اخیر کی ۔ اور حائض اور نفسا اور بیمار اور مسافر کو بند رہنا نہ چاہیی لیکن ظاہر نہ کہاوین بلکہ پوشیدہ کہاوین

**فصل** بیچ بیان اون چیزونکی کہ مکروہ ہین روزہ دار کو اور جو کہ نہین مکروہ ہین

جو کہ مستحب ہیں مکروہ ہیں روزہ دار کے لیے چکھنا کسی چیز کا یعنی چکھ کر تھوک دینا اور ذخیرہ میں ہے کہ مکروہ ہے چکھنا کسی چیز کا جبکہ ضرور نہو اور جب ضرور ہو جیسے کوئی چیز خریدتا ہو اور ڈر ہو اسکا کہ اگر نہ چکھونگا تو غبن دیا جاؤنگا یا موافق میری مرضی کی نہو گی تو نہیں مکروہ - اور فتاوی نسفی میں ہے کہ اگر ایک عورت کا خاوند بدخلق ہو کہ تنگ گیری کرتا ہو کمی زیادتی نمک پر تو درست ہے اوسکو بھی چکھہ لینا کھانے کا تا اوسکی ظلم سے بچے اور اگر نیک خلق ہو خاوند تو نہیں درست اور ایسا ہی حال لونڈی کا ہے اور ممکن ہے کہ یہی حکم نوکر اور مزدور کا ہو یعنی جو کہ پکانے کے لیے ہوں - اور مکروہ ہے چبانا کسی چیز کا بلا عذر جیسے ایک عورت چاہتی ہے کہ روٹی وغیرہ چبا کر بچے کے مونہہ میں دے اگر کوئی ہشیار لڑکی یا حائضہ اوسکے پاس ہو تو اوس سے چبوا کر دے آپ چبا کر دینا اوسکو مکروہ ہوگا اور اگر کوئی بن روزہ دار نہ ہاتھ لگے تو آپ ہی دے کہ اس صورت میں مکروہ نہیں اور مکروہ ہے چبانا مصطگے کا روزہ دار کے لیے برابر ہے مرد ہو یا عورت اس لیے کہ اوسکے چبانے سے تہمت افطار کی لگتی ہے اور سوا روزے کی حالت کے مردونکے لیے چبانا اوسکا مکروہ ہے مگر خلوت میں بسبب عذر کے جائز ہے اور بعضوں نے کہا مباح ہے بخلاف عورتونکے کہ اونکے لیے مستحب ہے چبانا اوسکا اسلیے کہ وہ اونکے لیے قائم مقام ہے مسواک کے اور مکروہ ہے بوسہ لینا اور مباشرہ کرنی یعنی عورتونکو گلے لگانا اور مساس وغیرہ کرنا اگر ڈر ہو انزال کا یا جماع کا والا نہیں مکروہ - اور مکروہ ہے جمع کرنا تہوک کا مونہہ میں قصدا اور پہر نگل جانا اوسکا اور مکروہ ہے روزہ دار کے لیے کرنا اوس چیز کا کہ ضعف ہو اوس سے مانند فصد اور پچہنوں کے اور بقصد پچہنے لگوانے ہوں کہ ضعف نہ لاوینگے تو نہیں مکروہ - اور نہیں مکروہ ہے سرمہ لگانا اور تیل لگانا مونچہونکو اور مسواک کرنی اگرچہ بعد زوال کے ہو اور مسواک تازی ہو یا بھگوئی ہو پانی میں - اور نہیں مکروہ ہے کلی کرنی اور ناک میں پانی دینا بغیر وضو کے - اور نہیں مکروہ ہے غسل کرنا اور لپیٹنا تر کپڑے کا بدن پر بقصد ٹھنڈک کے ہو بسبب روایت مفتی بہ کے اس لیے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہوا ہے چنانچہ وہ حدیث آگے آویگی اور مستحب ہیں روزہ دار کے لیے تین چیزیں سحر کہانی اور دیر کرنی سحر میں اور جلدی کرنی افطار میں بیچ غیر روز ابر کے اور ابر کے روز احتیاط ضروری ہے

**فصل** بیچ بیان اون عوارض کے کہ مباح ہے بسبب اونکے افطار وہ دس ہیں مرض اور سفر اور اکراہ یعنی زبردستی کرنی اور حمل اور دودہ پلانا اور بہوک اور پیاس اور بہت بڑہاپا اور حیض و نفاس پس جائز ہے افطار اوس بیمار کے لیے کہ اگر روزہ رکہے تو ڈر ہو زیادتی مرض کا یا دیر کر اچہی ہونیکا اس لیے کہ زیادتی مرض کی اور طول اوسکا کبہی ہوتا ہے باعث ہلاکت کا پس واجب ہے اوس سے احتراز - اور مرض ایک چیز ہے کہ باعث ہوتی ہے تغیر طبیعت کی طرف فساد کی شروع ہوتی ہے اول باطن میں پہر ظاہر ہوتا ہے اثر اوسکا اور پرسش یہ ہے کہ ہو وہ مرض آنکہہ دکہنی کا یا زخم یا درد سر کا نہ یہ کہ کوئی مرض ہو جب خوف ہو اوسکی زیادتی یا دیر کر اچہی ہونیکا تو جائز ہے اوسمیں افطار - اور لکہا ہے علماء نے کہ غازی جبکہ جانتا ہو یقینا کہ میں لڑونگا لڑائی سے رمضان کے مہینے میں اور خوف ہو ضعف کا نہ افطار کرنے میں پس پہلے لڑائی کی افطار کرے مسافر ہو یا مقیم - اور اسی قیاس پر کہا ہے علماء نے اوس شخص کے حق میں کہ اوسکا دن باری کا ہے پس افطار کیا اول روز میں پہلے آنے تپ کے گمان اسکے کہ آج تپ آویگی پس ضعیف کر دیگی تو نہیں مضائقہ افطار کا اوسکے لیے پہر اگر تپ آوے گی تو صحیح ہے یہہ کہ نہیں آویگا کفارہ - اور اسیطرح عورت نے حیض آنیکا گمان کر کر افطار کیا اور پہر حیض آیا تو صحیح تر یہہ ہے کہ کفارہ نہیں آویگا اوسپر - اور فتاوی عالمگیری میں لکہا ہے کہ دونوں صورتونمیں کفارہ آویگا اور اسیطرح بازار والے اگر سنین آواز طبل کی تیسوین تاریخ اور گمان کرین کہ آج دن عید کا ہے اور پہر افطار کر ڈالیں پہر معلوم ہو کہ طبل کسی اور سبب سے بجا تہا تو نہیں کفارہ اور نیز اور زبردستی سے مراد یہہ ہے کہ کوئی بہیا مار کر مونہہ میں کہہ دیدے یا ڈر ہو نہ افطار کرنے میں مار ڈالنے کا یا بہت مارنیکا - اور جائز ہے افطار حاملہ کے لیے اور دودہ والی کے لیے اگر ڈرے نقصان عقل سے یا ہلاک سے یا بیماری سے خواہ اپنے نفس پر ڈر ہو ان چیزونکا یا بچے پر اور دودہ والی خواہ ماں ہو خواہ دایہ اور یہہ جو کہا گیا ہے کہ مراد دودہ والی سے دایہ ہی ہے یہہ قول مردود ہے اس لیے کہ حدیث میں عام ہے دودہ والی ان اللہ وضع عن المسافر الصوم وشطر الصلوۃ وعن الحبلی والمرضع الصوم اور دوسرے یہہ کہ دودہ پلانا ماں پر واجب ہے دیانۃ خصوصا جبکہ باپ ہو مفلس - اور جائز ہے دودہ والی کے لیے پینا دوا کا جبکہ طبیب کہے کہ یہہ بچے کی بیماری کو فائدہ کریگی - اور خوف معتبر مباح ہونے افطار کے لیے

سبب سے ہوتا ہی کہ یا تو ظن غالب ہو ضرر کا بسبب پہلی تجربہ کی یا طبیب مسلمان حاذق غیر ظاہر الفسق کہی کہ ضرر کریگا روزہ۔ اور جائز ہی افطار اوسکی لیے کہ ہو
اوسکو پیاس شدید یا بہوک بہت کہ خوف ہو اوس سے ہلاک کا یا نقصان عقل کا جاتی رہنی بعض حواس کا۔ اور نہو یہہ بسبب مشقت میں ڈالنی نفس ہی کی یسیر
کہ اگر ہو گا یہہ بسبب مشقت میں ڈالنی نفس کے مثلا دوڑا اور پیاسا ہو کر افطار کر ڈالا تو کفارہ لازم ہو گا اور بعضوں نے کہا کہ نہیں لازم آئیگا۔ اور پوچہی گئی مو
بن احمد حال ہو کر زنوالی کیسی کہ سبب فی دہ کا اگر مین مشغول ہو نگا رمضان مین تو لاحق ہو گا مرض کہ مانع ہو گا ادا مین یا فطار اور ہی وہ محتاج حرفت حاصل
کرنی نفقہ کی یا مباح ہی اوسکو ہنا ؟ پہلی ہو۔ ہو نیکی بامتیں سے منع کیا اونہوں نی اشد منع۔ اور در مختار مین لکہا ہی کہ جسکو ایسا خوف ہو تو اوسکو چاہئی
کہ ادا ہی دن کسب کری اور آدہی دن استراحت کری اور جب عاجز ہو معیشت کی ہی حال ہو اور روزہ بہی اتہہ سی نہ جاوی۔ اور جائز ہی افطار اوس مسافر کو کہ سفر
کری پہلی طلوع ہونی فجر کی اور اگر سفر کری حالت روزی مین بعد طلوع ہونی فجر کی تو نہیں مباح افطار کرنا لیکن اگر بیمار ہو جاوی بعد اوسکی تو درست ہے
اور یہہ صورت قصد ہی اوسی کی کہ نہ سفر مین بغیر بیماری کی تو اوسی خواہ بیمار ہو کر۔ اور روزہ رکہنا مسافر کو مستحب ہے اگر ضرر نکری اور یہہ کہ جب تک کہ
جب نہوں تمام رفیق اوس کی افطار کیی ہوئی اور نہ شریک ہون خرچ کرنی مین پس اگر ہوں شریک یا افطار کیی ہوئی تو افضل افطار ہی ہی واسطی موافقت
جماعت کی۔ اور نہیں واجب ہی وصیت کرنی ساتہہ فدیہ اوس روزہ کی کہ افطار کیا اوسی کہ مری پہلی زوال عذر کی خواہ عذر بیماری کا ہو یا سفر کا یا اور عذر مذ
مذکورہ سی اور قضا کری اون روزوں کی کہ قادر ہو اون کی قضا پر اور اگر قضا نکری تو لازم ہی اوسکو وصیت کرنی بعد اقامت کی سفر سی اور بعد صحت
کی مرض سے اور بعد زوال عذر کی اور نہیں شرط ہی قضا روزہ مین پی در پی رکہنا لیکن مستحب ہے تا کہ واجب جلدی ذمہ سی اوتر جاوی اور یہی لیی
مستحب ہے یہہ کہ نہ تاخیر کری بعد قدرت کی **تنبیہ** شرح مین روزی تیرہ قسم کی ان مین ہی سات قسم کی روزی تو پی در پی رکہی جاتی ہین
مہینی رمضان کی اور کفارہ ظہار کی اور کفارہ قتل کی اور کفارہ یمین کی اور رمضان مین جب قصدا افطار کری اوسکی کفارہ کی اور نذر معین کی اور اعتکاف واجب
کی اور چہہ قسم کی روزہ مین اختیار رکہتا ہی چاہی پی در پی رکہی اور چاہی متفرق نفل روزی اور قضا رمضان کی روزی اور روزی متعہ کی اور
فدیہ حلق کی اور جزا صید کی اور نذر مطلق کی اور جائز ہی افطار کرنا شیخ فانی کو اور بڑہیا فانیہ کو اور شیخ فانی اوسکو کہتی ہین کہ عاجز ہو ادا سی فی الحال
اور زیادہ ہو ہر دن عجز اوسکا یہانتک کہ نا امید ہو روزہ رکہنی سی بسبب بڑہاپی کی اور لازم ہی شیخ فانی کو اور بڑہیا فانیہ کو فدیہ اور نہیں لازم اوپر
ہوالونکو سوا انکی مگر جو کہ عاجز ہو نذر ہمیشہ سی یعنی نذر مانی کہ مین ہمیشہ روزہ رکہونگا پہر عاجز ہوا اوس سی بسبب اشتغال معیشت کی تو افطار کری اور فدیہ
دیا کری ہر روزہ اور فدیہ یہہ ہی کہ بدلی ہر دن کی آدہا صاع یعنی دو سیر گیہون ہی یا قیمت انکی بشرط ہمیشہ رہنی عجز کی موت تک اور اگر ہو فانی مسافر اور مرگ
پہلی اقامت کی تو لائق ہی یہہ کہ نہ واجب ہوا اوسپر فدیہ مانند اور وں کی اور اگر نہ قادر ہو فدیہ پر وہ کہ جسپہ فدیہ لازم ہو تو استغفار کری اللہ تعالی سی اور
جائز ہی فدیہ اور کفارہ مین اباحت طعام کی یعنی دونون وقت ہر دن پیٹ بہر کہ بہوکی کو کہلاوی جیسی کہ جائز ہی تملیک بخلاف صدقہ فطر کی کہ نہ درست
سی اوسمین تملیک نند زکوۃ کی جانا چاہی کہ جو صدقہ مشروع ہی ساتہہ لفظ طعام کی یا اطعام کی جائز ہی اوسمین تملیک یا باحت اور جو کہ مشروع ہی ساتہہ
لفظ ایتا کی اور ادا کی شرط ہی اوسمین تملیک اور نہیں جائز ہی نفل روزہ رکہنی والی کو توڑ ڈالنا اوسکا بغیر عذر اور جاننا چاہیی کہ توڑ ڈالنا روزیکا اور نماز کا
بعد شروع کرنیکی مکروہ ہی اور نفل روزہ شروع سی واجب ہوتا ہی پس کسی حالت مین توڑی واجب ہوتی ہی اوسپر قضا مگر جبکہ پانچ دنون مین نفل روزی
رکہی دونون عید وغیرہ اور ایام تشریق مین تو نہیں لازم آتی ہی قضا اونکی توڑنی مین اسلیی کہ ان دنوں مین روزی منع ہین شروع سی واجب نہیں
ہوتی اور اگر ان پانچ دنوں کی روزی نذر مانی یا تمام سال کی روزی نذر مانی تو ان دنوں مین افطار کری اور قضا انکی کہی اور ان دنوں اور حکم کیا جاوی لڑکی کا ساتہہ
روزہ رکہنی کی جبکہ طاقت رکہی اور مین مارا جاوی اوسکی ترک پر جبکہ ہو دس برس کا مانند نماز کی **الفصل الاول** فصل پہلی **عن ابی ھریرۃ**

قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من لم یدع قول الزور والعمل بہ فلیس للہ حاجۃ فی ان یدع طعامہ وشرابہ رواہ البخاری
روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص نہ چہوڑی باطل بولنا اور کام کرنا برا یعنی روزی مین پس نہین اللہ کو کچہہ حاجت اسمین
کہ چہوڑا ہی اس شخص نی کہانا اپنا اور پینا اپنا نقل کی یہہ بخاری نی ف باطل بولنا کلام باطل وہ ہی کہ جسکی بولنی مین گناہ لازم آوی یعنی باتین کفر کی کہنی
اور گواہی جہوٹی دینی اور افترا کرنا اور غیبت کرنی اور بہتان کرنا خواہ بہتان زنا کا ہو یا اور کچہہ اور گالیان دینی اور برا کہنا اور لعنت کرنی اور مانند انکی
اور چیزین کہ واجب ہی انسانکو پرہیز کرنا انسی پس حاصل یہہ کہ جس روزہ دار نی باطل بولنا اور بری کام کرنی نہ چہوڑی تو اللہ تعالی کو کچہہ حاجت نہین کہ
وہ ترک کری کہانا اور پینا اپنا بیان اس اجمال کا یہہ ہی کہ مقصود روزہ سی توڑنا خواہش نفسانی کا اور تابعدار کرنا نفس امارہ کا ہی پس جب حاصل ہوا اور
سے یہہ یعنی بری قول و فعل نہ چہوڑی تو نہین پروا کرتا اللہ تعالی روزی اوسکی کی اور اوسکی طرف نظر عنایت کی نہین کرتا پس نہونی حاجت سے مراد ہی التفات
کرنا اوسپر اور نہ قبول کرنا اوسکی روزی کا اور کیونکر التفات کری اللہ تعالی اوسکی طرف کہ اوسنی ترک تو کیا اوس چیز کو کہ مباح تہی غیر روزی مین قسم کہانی پینی وغیرہ سی اور
مرتکب ہوا ایسی چیز کا کہ حرام تہی اوسپر ہر وقت مین اور مشایخ رحمہم اللہ نی لکہا ہی کہ روزہ تین قسم پر ہی ایک روزہ عوام کا ہی کہ باز رہی کہانی پینی اور جماع سی اور ایک
روزہ خواص کا ہی وہ یہہ ہے کہ باز رکہی تمام اعضا اور حواس کو لذتون اور خواہشون حرام اور مکروہ سی بلکہ منہمک نہ ہونی سی مباح مین بہی جو مباح کہ منافی کسر نفس
کی ہین اور ایک روزہ اخص الخواص کا ہی وہ یہہ ہے کہ باز رہی ہر چیز سی کہ جو سوا حق کی ہی اور نہ التفات کری اوسکی غیر کی طرف ۱۲ع **وعن** عائشۃ قالت کان
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقبل ویباشر وہو صائم وکان املککم لاربہ متفق علیہ اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا
تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم بوسہ لیتی اور بدن سی بدن لگاتی یعنی اپنی بی بیون سی یہہ معاملہ کرتی اوس حال مین کہ وہ روزہ دار ہوتی اور تہی حضرت بہت قادر تم
سب سی حاجت اپنی کی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی ف حاجت سے مراد شہوت ہی یعنی حضرت بہ نسبت تمہاری بہت قادر تہی اپنی شہوت پر کہ باوجود بوسہ لینی اور بدن
لگانی کی رکی رہتی تہی صحبت کرنی سی اور سی رکنا مشکل ہی اور اہل علم نی اسمین اختلاف کیا ہی اور ہماری نزدیک مکروہ ہی بوسہ لینا اور مساس کرنا اور بدن
لگانا عورت سے اگر خوف ہو جماع کرنیکا یا منزل ہو جانیکا اور اگر خوف نہو تو نہین مکروہ ۱۲ع **وعنہا** قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یدرکہ
الفجر فی رمضان وہو جنب من غیر حلم فیغتسل ویصوم متفق علیہ اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ
وسلم پالیتی اونکو فجر رمضان مین یعنی کبہی اور وہ ہوتی تہی جنب بغیر احتلام کی پس نہاتی اور روزہ رکہتی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی ف یعنی حضرت
کو نہانیکی احتیاج ہوتی تہی بسبب جماع کی نہ بسبب احتلام کی اور باوجود اسکی روزہ رکہتی اور پہر نہالیتی پس معلوم ہوا کہ حالت جنابت مین نیت روزی کی کرنی
اور صبح کو نہانا منع نہین اور بسبب جماع کی جنابت اختیاری ہوتی ہی جب اسمین روزہ درست ہوا تو احتلام کی سبب سے جو نہانی کی حاجت ہوگی اسمین بطریق
اولی درست ہوگا بلکہ اگر احتلام ہو روزہ کی حالت مین سے تو مضر نہین اور بغیر احتلام کی اسلیئی کہا کہ انبیا صلوات اللہ سلامہ علیہم کو احتلام نہین ہوتا تہا اسلیئی کہ وہ
علامت سے شیطان کی کہیلنی کی خواب مین اور وہ اس مین تہی اوس سی ۱۲ع **وعن** ابن عباس قال ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم احتجم وہو
محرم واحتجم وہو صائم متفق علیہ اور روایت ہی ابن عباس سے کہ کہا تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی سینگی بہری ہوئی جو ان حالت
احرام مین اور بہری ہوئی سینگی کہچوانی روزی کی حالت مین نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی ف کہا شیخ جزری نی کہ مراد ابن عباس کے یہہ ہی کہ حضرت لیتا
احرام مین روزی سی تہی اور پہر بہری ہوئی سینگی لی یہہ مراد جانی ابوداود کی حدیث سی کہ انحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حجم ہوی حالت محرم ہو کہا ظاہر نی کہ جائز ہی احرام
والیکو سینگی یعنی نشتر جلکہ بال نہ توڑی اور اسطرح روزہ دار کو بہی جائز ہی بغیر کراہت کی تینون اماموں کی نزدیک اور کہا احمد نی کہ باطل ہوتا ہی روزہ بہر ہوئی
سینگی لگانیوالیکا اور لگوانیوالیکا لیکن کہا نہین واجب ۱۲ع **وعن** ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من ذرعہ القی وہو صائم

فَلْيُتِمَّ صَوْمَهٗ فَإِنَّمَا أَطْعَمَهُ اللّٰهُ وَسَقَاهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ ہو
جاوی اور روزہ دار پس کہاوی یا پیوی پس چاہیئی کہ پورا کری اپنا روزہ پس سوا اسکی نہیں کہ کہلایا اوسکو اللہ نی اور پلایا اوسکو نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی
**ف** یہہ حکم عام ہی ہر روزیکا فرض ہو یا نفل بھول کر کہایا پیوی یا پی لیوی تو روزہ نہیں جاتا اور مذہب سب اماموں کا یہی ہی مگر امام مالک کہتی ہین کہ لازم
ہی قضا روزہ رمضان کی اور ہدایہ مین لکہا ہی کہ سب ثابت ہوا یہہ حکم کہانی اور پینی مین ثابت ہوا جماع مین بہی یعنی جماع بہول کر کری اوسکا بہی یہی حکم
ہی **وَعَنْهُ** قَالَ بَيْنَمَا نَحْنُ جُلُوسٌ عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذْ جَاءَهُ رَجُلٌ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ
هَلَكْتُ قَالَ مَا لَكَ قَالَ وَقَعْتُ عَلَى امْرَأَتِي وَأَنَا صَائِمٌ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَلْ تَجِدُ رَقَبَةً
تُعْتِقُهَا قَالَ لَا قَالَ فَهَلْ تَسْتَطِيعُ أَنْ تَصُومَ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ قَالَ لَا قَالَ هَلْ تَجِدُ إِطْعَامَ سِتِّينَ مِسْكِينًا قَالَ لَا
قَالَ اجْلِسْ وَمَكَثَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَبَيْنَا نَحْنُ عَلَى ذٰلِكَ أُتِيَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِعَرَقٍ فِيهِ تَمْرٌ
وَالْعَرَقُ الْمِكْتَلُ الضَّخْمُ قَالَ أَيْنَ السَّائِلُ قَالَ أَنَا قَالَ خُذْ هٰذَا فَتَصَدَّقْ بِهِ فَقَالَ الرَّجُلُ أَعَلَى أَفْقَرَ مِنِّي يَا رَسُولَ
اللّٰهِ فَوَاللّٰهِ مَا بَيْنَ لَابَتَيْهَا يُرِيدُ الْحَرَّتَيْنِ أَهْلُ بَيْتٍ أَفْقَرُ مِنْ أَهْلِ بَيْتِي فَضَحِكَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى بَدَتْ أَنْيَابُهٗ
ثُمَّ قَالَ أَطْعِمْهُ أَهْلَكَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا اوس وقت کہ تہی ہم بیٹہی پاس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ناگاہ آیا حضرت کی پاس
ایک شخص پس کہا یا رسول اللہ ہلاک ہوا مین یعنی بسبب گناہ کرنیکی فرمایا کیا ہی وسطی تیری کہا گرا مین اپنی عورت پر یعنی جماع کیا اور تہا مین روزہ سی پس
فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کیا پاتا ہی تو بردہ کہ آزاد کری اوسکو کہا کہ نہین فرمایا حضرت نی پس کیا طاقت رکہتا ہی تو یہہ کہ روزی رکہی دو مہینی کی
پی در پی کہا کہ نہین فرمایا کیا مقدور رکہتا ہی ساٹہہ مسکینونکی کہلانیکا کہا کہ نہین فرمایا حضرت نی بیٹہہ جا اور ٹہیری رہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم یعنی انتظار کیا کہ کوئی
کہانا دی تو اوسکو دین تا وہ کفارہ ادا کری پس جس وقت کہ ہم اسطرح بیٹہی تہی آیا حضرت کی پاس ایک عرق کہ اوسمین تہین کہجورین اور عرق کہتی ہین تہیلی
بڑی کو یعنی کہجوری کی پتہی کا بنا ہوا ہوتا ہی اور اوسمین پندرہ صاع یا سولہ صاع سماتی ہین اور حضرت نی کہا کہ پوچہنی والا کہان ہی کہا اوس نی کہ مین حاضر
ہون فرمایا لی یہہ کہجورین اور صدقہ دی انکو پہر کہا اوس شخص نی کیا اسپر دون ایسی کو کہ زیادہ محتاج ہو مجہسی یا رسول اللہ یعنی مین سب سے زیادہ محتاج ہون قسم
اسطرح دو لب پس قسم ہی خدا کی نہین درمیان دونون طرفونکی بستی کی کوئی گہر والی محتاج زیادہ میرے گہر والونسی اور مراد رکہتا تہا دونون طرفونسی دو پہاڑ
کہ جانب مشرق اور مغرب بستی کی زمین پس ہنسی نبی صلی اللہ علیہ وسلم یہانتک کہ ظاہر ہوئین کچلیان حضرت کی پہر فرمایا کہلا اسکو اپنی اہل کو نقل کی یہہ بخاری اور مسلم
نی **ف** نام اس شخص کا جو آیا تہا سلمہ بن صخر الانصاری البیاضی تہا اور روزہ رمضانکا رمضان مین جو قصداً توڑ ڈالی خواہ جماع کر کر خواہ کہا پیکر تو کفارہ
دینا آتا ہی اسی ترتیب سی کہ بردہ آزاد کری اور یہہ نہوسکی تو دو مہینی کی روزی رکہی پی در پی اور یہہ بہی نہوسکی تو ساٹہہ مسکینونکو کہلاوی اگر کہلا نہ سکی تو ہر ایک کو
دی تولہ سی دو دو سیر گیہون یا چار چار سیر جو دی اور اگر پکا کر دیوی تو دونون وقت پیٹ بہر کر کہلا دی اور کفارہ اپنی اہل کو یعنی اصول و فروع کو دینا درست
نہین اور حضرت نی جو اس شخص کو اجازت دی تو اسمین اختلاف کیا ہی علمانی کہ اوسکی ذمہ سے کفارہ ادا ہوا یا نہین اکثر تو کہتی ہین کہ ادا ہو گیا اور یہہ خاص اسکی
واسطی تہا اور کو درست نہین اور بعضی کہتی ہین کہ کفارہ اوسکی ذمہ پر رہا اسواسطی کہ واجب ہونا کفارہ کا بالفعل اوس وقت ہی کہ اوسکی کہانیسی اور اوسکی اہل
کی کہانیسی بچی اور نہین تو ذمہ پر رہتا ہی جب مقدور ہوا ادا کری پس وہ محتاج تہا اوسکو حضرت نی اجازت دی کہ اب تو اپنی اہل کو کہلا دے جب مقدور ہوگا ادا کرنا
اور بعضی کہتی ہین کہ یہہ حکم پہلی تہا پہر منسوخ ہوا واللہ اعلم **الفصل الثانی** فصل دوسری **عَنْ** عَائِشَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُقَبِّلُهَا وَهُوَ صَائِمٌ وَيَمُصُّ لِسَانَهَا رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ روایت ہی عائشہ سی کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم تہی بوسہ لیتی حضرت عائشہ کا اور

ہوتی روزہ دار اور چوستی زبان اونکی نقل کی یہہ ابوداود نی **ف** یہہ حدیث ضعیف ہے اور کہا گیا ہی تہوک نگلنی کی غیر کی سی روزہ ٹوٹ جاتا ہی سب کے نزدیک پس حضرت کی زبان چوسنیکا برتقدیر صحت حدیث کی یہہ جواب دیا گیا ہی کہ حضرت زبان چوس کر تہوک دیتی ہونگی نگلتی نہونگی ع **وعن** ابی ہریرۃ ان رجلا سأل النبی صلی اللہ علیہ وسلم عن المباشرۃ للصائم فرخص لہ واتاہ اخر فسألہ فنہاہ فاذا الذی رخص لہ شیخ واذا الذی نہاہ شاب رواہ ابوداود اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ تحقیق ایک شخص نے پوچہا حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی حال مباشرت کا واسطی روزہ دار کی یعنی تن سی بدن لگانا مرد کا اپنی عورت سی پس اجازت دی حضرت نی اوسکو اور آیا حضرت کی پاس ایک اور پس پوچہا اوسنی حال مباشرت کا پس منع کیا اوسکو پس وہ شخص کہ اجازت دی تہی اوسکو وہ تہا بڈہا اور وہ شخص کہ منع کیا تہا اوسکو وہ تہا جوان نقل کی یہہ ابوداود نی **ف** بڈہا امن مین ہوتا ہی خوف جماع کا اوسکو نہین ہوتا اسلیی اوسکو اجازت دی اور جوان کو ڈر جماع کا ہوتا ہی اوسکو منع فرمایا اور اختلاف کیا ہی ائمہ کہ یہہ نہی تحریمی ہی یا تنزیہی **وعنہ** قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من ذرعہ القیء وھو صائم فلیس علیہ قضاء ومن استقاء عمدا فلیقض رواہ الترمذی وابوداود وابن ماجۃ والدارمی وقال الترمذی ھذا حدیث غریب لا نعرفہ الا من حدیث عیسی بن یونس وقال محمد یعنی البخاری لا اراہ محفوظا اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جس شخص کو غلبہ کری قی یعنی آپ سے آجاوی اور وہ ہو روزہ سی پس نہین واسطے قضا اور جو شخص قی لاوی یعنی اونگلی وغیرہ حلق مین ڈالکر قصدا پس چاہیی کہ قضا کری نقل کی یہہ ترمذی اور ابوداود اور ابن ماجہ اور دارمی نی اور کہا ترمذی نی یہہ حدیث غریب ہے نہین جانتی ہم اسکو مگر حدیث عیسی بن یونس کیسی اور کہا محمد نی یعنی بخاری نی نہین گمان کرتا مین اس حدیث کو محفوظ یعنی منکر ہی **ف** قصدا جو کہا تو اس سی احتراز کیا نسیان سی یعنی قی لاوی اور روزہ یاد ہو تو قضا آتی ہی اور بہولکر لاوی تو قضا نہین اور یہہ مسئلہ ابتدا باب مین مفصل ذکر کیا گیا ہی جو چاہی وہان دیکہہ لی ش ع **وعن** معدان بن طلحۃ ان ابا الدرداء حدثہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قاء فافطر قال فلقیت ثوبان فی مسجد دمشق فقلت ان ابا الدرداء حدثنی ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قاء فافطر قال صدق وانا صببت لہ وضوءہ رواہ ابوداود والترمذی والدارمی اور روایت ہی معدان بن طلحہ سی یہہ کہ ابودردا نی حدیث کی اونکو یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی قی کی پہر افطار کیا کہا معدان نی پس ملا مین ثوبان سی دمشق کی مسجد مین اور کہا مینی کہ ابودردا نی مجکو حدیث کی ہی یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی قی کی پہر افطار کیا کہا سچ کہا ابودردا نی اور مینی ڈالا تہا حضرت کی واسطی پانی وضو اونکا نقل کی یہہ ابوداود اور ترمذی و دارمی نی **ف** یعنی روزہ نفل مین قصدا قی کی کہ روزہ توڑ ڈالا بسبب کسی عذر کی یعنی مدد بیماری کا تہا یا ضعف کا اور عذر کی قید اسی لگائی کہ حضرت بغیر عذر کی روزہ نہ توڑتی کہ اللہ تعالی نی فرمایا ہی ولا تبطلوا اعمالکم یعنی اپنی عملونکو باطل نہ کرو اور اسی حدیث سی دلیل پکڑی ہی امام ابوحنیفہ اور احمد وغیرہما نی کہ قی سی وضو ٹوٹ جاتا ہی اور شافعی اور اور علما کہ قائل نہین ہین وضو ٹوٹنی کی قی سی اونہونی وضو کہ معنی مراد لی ہین کلی کرنی اور دہونا مونہہ کا واللہ اعلم ش ع **وعن** عامر بن ربیعۃ قال رأیت النبی صلی اللہ علیہ وسلم ما لا احصی یتسوک وھو صائم رواہ الترمذی وابوداود اور روایت ہی عامر بن ربیعہ سی کہ کہا دیکہا مینی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اس قدر کہ نہین گن سکتا مسواک کرتی تہی اور وہ ہوتی روزہ سی نقل کی یہہ ترمذی اور ابوداود نی **ف** یہہ حدیث دلیل ہے اسپر کہ جائز ہی مسواک کرنی روزہ دار کو ہر وقت اور ہر طرح کی مسواک کرنی اور بہت محدثین سی اسیطرح نقل ہی چنانچہ مرقاۃ مین مذکور ہی اور علما نی اسمین اختلاف کیا ہی امام ابوحنیفہ اور مالک جائز رکہتی ہین مسواک کرنی خواہ مسواک سبز یعنی تازی ہو یا تر کی ہوئی ہو پانی مین اور خواہ پہلی زوال کی ہو خواہ بعد اوسکی اور ابویوسف نی کہا مکروہ ہی تازی اور بہیگی ہوئی اور شافعی کی نزدیک مکروہ ہی بعد زوال کی ش ع

**وعن** انس قال جاء رجل الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال اشتکیت عینی افاکتحل وانا صائم قال نعم رواہ الترمذی

وقال لیس

وَقَالَ لَیْسَ اِسْنَادُہٗ بِالْقَوِیِّ وَاَبُوْعَاتِکَۃَ الرَّاوِیْ یُضَعَّفُ اور روایت ہی انس سے کہ کہا آیا ایک شخص حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پاس کہا درد ہی میری آنکہین میری کیا لگاؤن مین سرمہ اور مین ہون روزہ دار فرمایا کہ ہان نقل کی یہہ ترمذی نی اور کہا سند اس حدیث کی نہین قوی اور ابو عاتکہ راوی اس حدیث کا ضعیف ہی **ف** اسمین دلیل ہی اسپر کہ جائز ہی سرمہ لگانا روزہ دار کو بغیر کراہیت کی چنانچہ اکثر علما کا یہی مذہب ہی اور کہا امام اعظم اور امام شافعی نی کہ سرمہ لگانا روزہ دار کو مکروہ نہین اگرچہ مزا سرمہ کا حلق مین ظاہر ہو اور احمد اور اسحق اور سفیان کی نزدیک مکروہ ہی اور امام مالک سے بعضون نی کراہت نقل کی ہی اور بعضون نی عدم کراہت اور یہہ حدیث اگرچہ ضعیف ہی لیکن وہ حدیثین ہی آئی ہین سب ملکر قابل دلیل پکڑنیکی ہو جاتی ہی شرع ح

**وعن** بَعْضِ اَصْحَابِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ لَقَدْ رَاَیْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِالْعَرْجِ یَصُبُّ عَلٰی رَاْسِہِ الْمَآءَ وَھُوَ صَائِمٌ مِّنَ الْعَطَشِ اَوْ مِنَ الْحَرِّ رَوَاہُ مَالِکٌ وَاَبُوْدَاوٗدَ اور روایت ہی بعضی صحابیون سی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سی کہ کہا دیکہا مینی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو عرج مین ڈالتی تہی سر پر پانی حالت روزی کی مین پیاس کی یا کہا دفع گرمی کی نقل کی یہہ مالک اور ابو داود نی **ف** عرج نام ایک مکان کا ہی درمیان مکہ اور مدینہ کی اور کہا ابن ملک نے کہ یہہ حدیث دلالت کرتی ہی اسپر کہ نہین مکروہ روزہ دار کو یہہ کہ ڈالی سر پر پانی اور داخل ہو وی پانی مین اگرچہ ظاہر ہو ٹہنڈک اوسکی بیچ باطن اوسکی کی **ع** نور الایضاح مین کہ کتاب معتبر مذہب حنفی کی ہی لکہا ہی کہ نہین مکروہ ہی روزہ دار کو نہانا اور لپٹنا تر کپڑی مین واسطی ٹہنڈک کی اور دفع گرمی کی موجب روایت مفتی بہ کی ہی اور ایسا ہی در مختار مین لکہا ہی **وعن** شَدَّادِ بْنِ اَوْسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَتٰی رَجُلًا بِالْبَقِیْعِ وَھُوَ یَحْتَجِمُ وَھُوَ اٰخِذٌ بِیَدِیْ لِثَمَانِ عَشْرَۃَ خَلَتْ مِنْ رَمَضَانَ فَقَالَ اَفْطَرَ الْحَاجِمُ وَالْمَحْجُوْمُ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَۃَ وَالدَّارِمِیُّ قَالَ الشَّیْخُ الْاِمَامُ مُحْیِ السُّنَّۃِ رَحِمَہُ اللّٰہُ تَاَوَّلَہٗ بَعْضُ مَنْ رَخَّصَ فِی الْحِجَامَۃِ اَیْ تَعَرَّضَا لِلْاِفْطَارِ الْمَحْجُوْمُ لِلضَّعْفِ وَالْحَاجِمُ لِاَنَّہٗ لَا یَاْمَنُ مِنْ اَنْ یَّصِلَ شَیْءٌ اِلَی الْجَوْفِ بِمَصِّ الْمَلَازِمِ اور روایت ہی شداد بن اوس سے یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم آئی ایک شخص کی پاس بیچ بقیع مین کہ نام ہی مدینہ کی مقبرہ کا اور وہ شخص بہری ہوئی سینگیان کہچواتا تہا اور حضرت پکڑی ہوئی تہی ہاتہہ میرا اٹہارہوین تاریخ رمضان کی بیچ فرمایا حضرت نی کہ روزہ توڑ ڈالا سینگی کہینچنی والی نی نقل کی یہہ ابو داود اور ابن ماجہ اور دارمی نی کہا شیخ امام محی السنہ رحمۃ اللہ علیہ نی اور تاویل کیا ہی اس حدیث کو بعضون نی اون شخصون مین سی کہ اجازت دی ہی روزہ دار کو بیچ سینگی کہینچنی اور کہچوانی کی یعنی قریب فطار کی ہو جاتا ہی کہچوانی والا بسبب ضعف کی اور کہینچنی والا اسواسطی کہ نہین امن مین ہوتا اس سے کہ پہنچ جاوی کچہہ پیٹ اوسکی مین بسبب چوسنی سینگی کی **ف** شخصون سی مراد مہر یعنی اکثر علما ہین یہہ کہ اکثر علما کا یہی ہی کہ سینگی لینی کا کچہہ مضایقہ نہین روزہ دار کو اسلیی کہ ثابت ہوا ہی ابن عباس سے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی سینگی لی یعنی بہرے ہوئی حالت احرام اور روزہ مین اور یہی مذہب ہی امام ابو حنیفہ اور مالک و شافعی کا ہی اور معنی اس حدیث کی اونہون نی یہی کہی ہین کہ وہ دونون ہوئی کہ قریب فطار کی ہو جاتا ہی یعنی بہرے ہوئی سینگی لوانی والیکو بسبب خون نکل جانی کی ضعف اور سستی ایسی لاحق ہوتی ہی کہ قریب ہوتا ہی افطار کرنیکی تا ہلاک نہو جاوی اور سینگی کہینچنی والیکو خوف ہوتا ہی کہ مبادا سینگی لگاتی ہوئی کہ مونہہ سی چوسنی پڑتی ہی پیٹ مین خون اتر جاوی اور بعضی کہتی ہین کہ بہری ہوئی سینگی سی روزہ جاتا نہین لیکن مکروہ ہوتا ہی بسبب لاحق ہونی ضعف اور خوف ہلاک کی اور بعضی کہتی ہین کہ یہہ حدیث خاص دو شخصون کی حق مین فرمائی کہ اونہون نی بہری ہوئی سینگی کہینچی وقت غیبت کی یعنی پس اوس غیبت کرنی پر فرمایا کہ دو لوگ کا روزہ ٹوٹ گیا اور بعضی کہتی ہین کہ یہہ حکم پہلی تہا پہر منسوخ ہو ا شرع ح **وعن** اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ اَفْطَرَ یَوْمًا مِّنْ رَمَضَانَ مِنْ غَیْرِ رُخْصَۃٍ وَّلَا مَرَضٍ لَّمْ یَقْضِ عَنْہُ صَوْمُ الدَّھْرِ کُلِّہٖ وَاِنْ صَامَہٗ رَوَاہُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِیُّ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَۃَ وَالدَّارِمِیُّ وَالْبُخَارِیُّ فِیْ تَرْجَمَۃِ بَابٍ وَقَالَ التِّرْمِذِیُّ سَمِعْتُ مُحَمَّدًا یَعْنِی الْبُخَارِیَّ یَقُوْلُ اَبُو الْمُطَوِّسِ

الرَّاوِي لَا أَعْرِفُ لَهُ غَيْرَ هٰذَا الْحَدِيْثِ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص
کہ افطار کری قصداً ایک دن بہی رمضان سی بدون رخصت کی اور بدون مرض کی نہین بدلا ادا کر سکتا اوس کی روزہ رکہنا تمام عمر اگرچہ روزی رکہی تمام
عمر نقل کی یہہ احمد اور ترمذی اور ابو داؤد اور ابن ماجہ اور دارمی نی اور بخاری نی بیچ ترجمہ باب کی اور کہا ترمذی نی کہ سنا مین محمد کو یعنی بخاری کو کہتا تہا
ابو المطوس راوی نہین جانتا مین واسطے اوسکی سوائے اس حدیث کی **ف** بدون رخصت کی یعنی بدون رخصت شرعی کی کہ حالت سفر وغیرہ ہی چنانچہ بیان
اسکا تفصیل سے ہو چکا اور لفظ وان صامہ تاکید ہی پہلی جملہ کی اور یہہ حدیث بطریق مبالغہ کی اور تشدید کی فرمائی اور مراد یہ ہی کہ ثواب روزہ فرض
کا اس جہت سی کہ روزہ نفل سے نہین ملتا اگرچہ تمام عمر رکہی والا اگر ایک روزہ رکہا ہو بدلی اوسکی ایک روزہ کہی فرض ادا ہو جاتا اور اگر [illegible]
ہو دو مہینی کی روزی کفایت کرینگی اور کہا ابن حجر نی کہ ظاہر حدیث سی یہ معلوم ہوتا ہی کہ اگر روزہ رمضان کا نہ رکہی اور بجائی اوسکی بدلی تمام عمر روزی رکہی تو بہی
کفایت کرتی چنانچہ حضرت علی و ابن مسعود رضی کا یہی مذہب ہے اور اکثر علما کا مذہب یہ ہے کہ کفایت کرتی ہی ایک دن بدلی ایک دن کی یعنی فرض ادا ہو جاتا ہی
اگرچہ رکہا ہو نہایت بڑی دنو نمین اور گرمی مین اور رکہی بدلی اوسکی چہوٹی دنو نمین اور سردی مین اور ظاہر ہے کہ یہ بات [illegible] کی حکم مین [illegible] نہین
فرق ہی دونو نمین بلکہ [illegible] افضل ہے روزہ سی سب علما کی نزدیک واللہ اعلم [illegible] مولانا **وَعَنْهُ** قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ كَمْ مِنْ صَائِمٍ لَيْسَ لَهُ مِنْ صِيَامِهِ اِلَّا الظَّمَاءُ وَكَمْ مِنْ قَائِمٍ لَيْسَ لَهُ مِنْ قِيَامِهِ اِلَّا السَّهَرُ رَوَاهُ الدَّارِمِيُّ اور روایت ہی ابی ہریرہ
سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی بہت روزہ دار مین کہ نہین اونکو حاصل روزی اونکی سی مگر پیاسا رہنا اور کتنی قیام کرنیوالی مین کہ نہین اونکو قیام سی
مگر جاگنا نقل کی یہہ دارمی نی **ف** یعنی جو شخص روزہ رکہی اور خالص نیت خدا کی واسطی نہو اور بچی نہو جہوٹ سی اور جہوٹی گواہی اور بہتان [illegible]
غیبت کرنی اور مانند اوس کی اور ممنوعات سی ہوتی ہی اوسکو بہوک اور پیاس اور نہین ہوتا ثواب اسکو روزی کا اگرچہ فرض ذمہ سی ساقط ہو جاتا ہی اور واسطی
جو رات کو قیام کری بغیر حضور کی یا واسطی فائدہ دنیا کی تو اوسکو بہی ثواب نہین ہوتا جیسی نمازین یا کہ [illegible] مین پڑہی تو [illegible] نہین
ہوتا اگرچہ ذمہ سی فرض ساقط ہو جاتا ہی اور اسیطرح جو نماز پڑہی بدون جماعت کی بی عذر ذمہ سی اوسکی فرض ساقط ہو [illegible] ثواب نہین
حاصل ہوتا اور اسیطرح اور عبادتین مانند حج و زکوۃ وغیرہ ہا کی اگر خلوص سی نہون تو پہہ نہین فائدہ اونسی سوای تصدیع [illegible] مولانا [illegible]
وغیرہ **وَذُكِرَ** حَدِيْثُ لَقِيْطِ بْنِ صَبِرَةَ فِيْ بَابِ سُنَنِ الْوُضُوْءِ اور ذکر کی گئی حدیث لقیط ابن صبرہ کی بیچ باب سنن وضو کی

## اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

فصل تیسری **عَنْ** اَبِيْ سَعِيْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلٰثٌ لَا يُفَطِّرْنَ الصَّائِمَ الْحِجَامَةُ وَالْقَيْءُ وَالْاِحْتِلَامُ
رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَيْرُ مَحْفُوْظٍ وَعَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ زَيْدٍ الرَّاوِيْ يُضَعَّفُ فِي الْحَدِيْثِ اور روایت ہی ابی سعید سی کہ
کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تین چیزین نہین افطار کرتین روزہ دار کا سینگی اور قی یعنی جو قی آپ سی آوی اور احتلام نقل کی یہہ ترمذی نی
اور کہا یہہ حدیث نہین محفوظ اور عبد الرحمان ابن زید راوی ضعیف کیا جاتا ہی حدیث مین **ف** روایت کیا ہی اس حدیث کو دارقطنی اور بیہقی [illegible]
نی بہی اور حدیث ابو داؤد کی اسناد ساتہ صحت کی ہی **وَعَنْ** ثَابِتٍ الْبُنَانِيِّ قَالَ سُئِلَ اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ كُنْتُمْ تَكْرَهُوْنَ الْحِجَامَةَ لِلصَّائِمِ
عَلٰى عَهْدِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا اِلَّا مِنْ اَجْلِ الضَّعْفِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ اور روایت ہی ثابت بنانی سی کہا پوچہا
گیا انس بن مالک کہ تم مکروہ جانتی تہی سینگی کو واسطی روزہ دار کی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی زمانہ مین کہا نہین مگر سبب ضعف کی نقل کی یہہ بخاری
نی **ف** یعنی سینگی کو بسبب [illegible] ضعف کی مکروہ جانتی تہی [illegible] **وَعَنِ** الْبُخَارِيِّ تَعْلِيْقًا قَالَ
كَانَ ابْنُ عُمَرَ يَحْتَجِمُ وَهُوَ صَائِمٌ ثُمَّ تَرَكَهُ فَكَانَ يَحْتَجِمُ بِاللَّيْلِ اور روایت ہی بخاری سی بطور تعلیق کی کہا ہی ابن عمر سینگی کہچواتی [illegible]

روزے بھر چھوڑ دی سینگی کھچوانی پس نہیں سینگی کھچوائی رات کو **ف** یعنی احتیاطاً چھوڑ دی باسطے خوف ضعف کی اور بعضی حدیث بخاری نے بغیر سند کے
روایت کی ہی اوسکو تعلیق کہتے ہیں اور مصنف کو چاہیے تھا کہ اول کہتا عن ابن عمر الخ پھر کہتا رواہ البخاری تعلیقاً ۱۲ ع **وعن** عطاء قال ان مضمض
ثم افرغ ما فی فیہ من الماء لا یضیرہ ان یزدرد ریقہ وما بقی فی فیہ ولا یمضغ العلک فان ازدرد ریق العلک لا اقول انہ یفطر
ولکن ینھی عنہ رواہ البخاری فی ترجمۃ باب اور روایت ہی عطا سے کہ کہا اگر کلی کری روزہ دار پھر ڈالدے پانی کو کہ اوسکے مونہہ میں ہی یعنی باہر
ڈالدے نہیں ضرر کریگا اوسکو یہہ کہ نگل جاوے تھوک اپنا اور وہ چیز کہ باقی ہی مونہہ میں اوسکی اور نہ چباوے مصطگی پس اگر نگل گیا تھوک مصطگی کا نہیں
کہتا میں کہ افطار کیا ولیکن منع کیا جاتا ہی اسسے نقل کی یہہ بخاری نے بیچ ترجمہ باب کے **ف** لفظ ما بقی میں حرف ما موصول ہی اور عطف ہی اسکا لفظ
ریقہ پر یعنی ضرر نہیں کرتا نگلنا بعد کلی کرنے کی تھوک اور جو کچھہ کہ باقی ہی تراوت پانی کی سبب کہ احتراز اوس سی غیر ممکن ہی اور مصطگی بعضی آدمی دانتونکو
تقویت کی لیے مونہہ میں رکھتے تھے پس حالت روزہ میں اوسکی چبانیسے منع فرمایا اور فرمایا کہ اوسکی چبانی ہوئی تھوک جو مونہہ میں جمع ہوا اوسکی نگلنے سے روزہ
جاتا نہیں اسلیے کہ وہ مونہہ میں سمٹ جاتی ہی اوسسے کچھہ جدا نہیں ہوتا کہ حلق میں اوتر جاوے اور روزہ توڑ ڈالے ولیکن منع ہی یہ احتیاطاً پس نہیں
اسمیں تنزیہی ہی اسلیے ہمارے علمانے کہا ہی کہ مکروہ ہی چبانا کسی چیز کا مصطگی ہو یا اور کچھہ ہو مگر لڑکیکو ٹکڑا او غیرہ چبا کر دینا جائز ہی ضرورۃ کی لیے اور یہہ
مصطگی وغیرہ کی چبانیکی کراہت اوسی صورت میں ہے کہ یقین ہو کہ اوسکی اوترنے کا حلق میں اگر یقین ہو کہ اسمیں سے کچھہ حلق میں اوتر گیا ہی تو روزہ ٹوٹ جاویگا اور اگر ڈورے ایک دو را
رنگا ہوا مونہہ میں سے صاف کرے اور تھوک ہو جاوے مانند رنگ ڈورے کی اور پھر نگل جاوے تو فاسد ہو جاتا ہی روزہ اوسکا اور نہیں تو نہیں فاسد ہوتا انتہی
اسمیں اشارہ ہی طرف اسکی کہ اعتبار غلبہ کا ہی واللہ اعلم ۱۲ ع

## باب صوم المسافر

باب ہی بیچ بیان روزے مسافر کی **ف** یعنی
مسافر کو روزہ رکھنا جائز ہی یا نہیں اور افضل کیا ہی ان دونوں میں ۱۲ ع

## الفصل الاول

فصل پہلے **عن** عائشۃ قالت
ان حمزۃ بن عمرو الاسلمی قال للنبی صلی اللہ علیہ وسلم اصوم فی السفر وکان کثیر الصیام فقال ان شئت فصم وان شئت فافطر
متفق علیہ روایت ہی عائشہ سے کہ کہا تحقیق حمزہ بن عمرو اسلمی نے کہا واسطے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی کہ کیا روزہ رکھوں میں سفر میں اور تھا حمزہ بہت
روزے رکھنے والا پس فرمایا حضرت نے اگر چاہے تو پس روزہ رکھہ اور اگر چاہے تو پس افطار کر نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** کیا روزہ رکھوں میں سفر میں
یعنی رمضان میں اگر سفر کروں تو روزہ رکھوں یا نہ رکھوں یعنی کیا حکم ہی اسکا گناہ ہی یا ثواب اور اتفاق کہتے ہیں اکثر علما اسپر کہ افطار اور روزہ رکھنا دونوں
جائز ہیں سفر میں خواہ سفر راحت کا ہو یا ایذا کا لیکن اگر کچھہ اسکو تکلیف نہیں ہوتی ہی تو رکھنا روزہ کا بہتر ہی اور اگر اسکو مشقت اور ایذا ہوتی ہی تو افطار کرنا
بہتر ہے اور سفر طاعت اور سفر اباحت اور سفر معصیت برابر ہیں بیچ افطار کی نزدیک حضرت امام اعظم کی اور نزدیک امام شافعی کی سفر معصیت میں
افطار کرنا روزہ رمضان کا جائز نہیں ۱۲ ع ومولانا **وعن** ابی سعید الخدری قال غزونا مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لست
عشرۃ مضت من شھر رمضان فمنا من صام ومنا من افطر فلم یعب الصائم علی المفطر ولا المفطر علی الصائم رواہ مسلم
اور روایت ہی ابی سعید خدری سے کہ کہا جہاد کو چلے ہم ساتھہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی سولھویں رمضان کو بعضوں نے ہم میں سے روزہ رکھا یعنی قویوں نے
اور بعضوں نے ہم میں سے افطار کیا یعنی ضعیفوں نے یا امیروں کی خادموں نے پس عیب کیا روزہ داروں نے افطار کرنے والے پر یعنی ایسے کہ عمل کیا
اونے رخصت پر اور نہ افطار کرنیوالے نے روزے دار پر ایسے کہ عمل کیا اونے عزیمت پر نقل کی یہہ مسلم نے **وعن** جابر قال کان رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم فی سفر فرای زحاما ورجلا قد ظلل علیہ فقال ما ھذا قالوا صائم فقال لیس من البر الصوم
فی السفر متفق علیہ اور روایت ہی جابر سے کہ کہا تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سفر میں پس دیکھا مجمع اور ایک شخص کو دیکھا کہ سایہ کیا گیا اوپر

یعنے دھوپ سے بچاؤ کی پس فرمایا کیا ہی یہہ کہا اونہوں نے کہ یہہ روزہ دار ہے یعنی بسبب ضعف کی گر پڑا ہی پس فرمایا نہیں نیکی سے روزہ رکہنا سفر میں نقل کی
یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** یعنی روزہ ایسی جب ایسی حالت ہو جاوے تو سفر میں روزہ رکہنا خوب نہیں افطار ہی افضل ہے ۴ ع **وعن** انس قال
کنا مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی السفر فمنا الصائم ومنا المفطر فنزلنا منزلا فی یوم حار فسقط الصوامون
وقام المفطرون فضربوا الابنیۃ وسقوا الرکاب فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ذہب المفطرون الیوم بالاجر متفق علیہ اور روایت ہی انس سے
کہ کہا تہی ہم ساتھہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی سفر میں پس بعضی ہم میں سے روزہ دار تہی اور بعضی ہم میں سے افطار کرنیوالی پس اوتری ہم ایک منزل میں
بیچ دن گرمی کی پس گر پڑی روزہ دار یعنی بسبب ضعف کی لائق کام کاج کی نرہی اور کہڑی رہی افطار کرنیوالی یعنی خدمت میں مشغول ہوئی اور کہڑی کی
کئی خیمی اور پلایا پانی اونٹوں کو پس فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ لیگئی افطار کرنیوالی آج کی دن ثواب نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** ثواب سے مراد ثواب
کامل لیگئی یعنی کہ افطار اونکی حق میں ایسی وقت میں بہتر تہا اور لفظ الیوم میں اشارہ ہی اسپر کہ فضیلت افطار کی بسبب خدمت گاری روزہ داروں کی
تہی نہ مطلق اور اسمیں دلیل اسپر ہی کہ خدمت صائموں کی افضل ہی نوافل سی ذکرہ الشیخ فی العوارف ۴ ع **وعن** ابن عباس قال خرج رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من المدینۃ الی مکۃ فصام حتی بلغ عسفان ثم دعا بماء فرفعہ الی یدیہ لیراہ الناس فافطر حتی قدم مکۃ
وذلک فی رمضان فکان ابن عباس یقول قد صام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وافطر فمن شاء صام
ومن شاء افطر متفق علیہ وفی روایۃ لمسلم عن جابر انہ شرب بعد العصر اور روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا نکلے
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ سے طرف مکی کی یعنی جس سال میں مکہ فتح ہوا پس روزہ رکہا یہانتک کہ پہنچی عسفان تک کہ نام ہی ایک جگہ کا دو منزل پر
مکہ سی پہر منگوایا پانی پہر اوٹہایا اوسکو ہاتہہ میں اپنے تا کہ دیکہیں لوگ اوسکو پس افطار کیا یہانتک کہ آئی مکہ میں اور یہہ سفر تہا رمضان میں سو
تہی ابن عباس کہتی کہ تحقیق روزہ رکہا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اور افطار ہی کیا پس جو چاہی روزہ رکہی اور جو چاہی افطار کری نقل کی یہہ بخاری
اور مسلم نے اور ایک روایت مسلم کی میں جابر سے یہہ ہے کہ حضرت نے پیا پانی پیچھے عصر کے **ف** تا دیکہیں اوسکو لوگ یعنی جانیں کہ جائز ہی افطار کرنا اور عمل
کریں متابعت حضرت کی ۴ ع

## الفصل الثانی

فصل دوسری **عن** انس بن مالک الکعبی قال قال رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ وضع عن المسافر شطر الصلوۃ والصوم عن المسافر وعن المرضع والحبلی رواہ ابو داؤد
والترمذی والنسائی وابن ماجۃ روایت ہی انس بن مالک کعبی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ اللہ تعالی نے موقوف کردی مسافر سے آدہی نماز
معاف کیا روزہ مسافر سے اور دودہ پلانیوالی سے اور حمل والی سے نقل کی یہہ ابوداؤد اور ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ نے **ف** موقوف کردی آدہی
سے مراد یہ ہی کہ مسافر پر آدہی نماز فرض کی کہ چار رکعت کی دو پڑہی اور دو کی قضا نہیں اوسپر یہہ کہ پہلی چار تہیں یہ دو ہو گئیں اور معاف کیا
روزہ یعنی واجب نہیں بحالت سفر میں روزہ رکہنا لیکن جب مقیم ہو تو قضا واجب ہے اوسپر اور دودہ پلانیوالی اور حاملہ کو بہی روزہ معاف ہی اگر نقصان
کری بچہ کو یا اونکو اور بعد رفع عذر کی قضا لازم ہی اور فدیہ نہیں ہمارے نزدیک اور امام شافعی واحمد کی نزدیک واجب ہے اونپر فدیہ بہی ۴ ع **وعن**
سلمۃ بن المحبق قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من کان لہ حمولۃ تاوی الی شبع فلیصم رمضان
حیث ادرکہ رواہ ابو داؤد اور روایت ہی سلمہ بن محبق سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ ہو سواری اوسکی کہ
پہنچا دی منزل کو حالت سیری اور آسانی میں یعنی اچھی حالت میں سفر کرتا ہی پس چاہیے کہ روزہ رکہی رمضان کا جہاں آجاوی رمضان اوسکو نقل کی
یہہ ابوداؤد نے **ف** یہہ حکم استحباب اور فضیلت کی لیے ہے والا جائز ہی سب علماء کی نزدیک افطار کرنا سفر میں اگرچہ مشقت نہو اور یہہ حدیث ضعیف

ہی بیچ ٭ **الفصل الثالث** فصل تیسری **عن** جابر ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خرج عام الفتح الی مکۃ
فی رمضان فصام حتی بلغ کراع الغمیم فصام الناس ثم دعا بقدح من ماء فرفعہ حتی نظر الناس الیہ ثم شرب فقیل لہ بعد
ذالک ان بعض الناس قد صام فقال اولئک العصاۃ اولئک العصاۃ رواہ مسلم
روایت ہی جابر سی یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لی چلی سال فتح مکہ کی مین طرف مکی کی رمضان مین پس روزہ رکہا یہانتک کہ پہنچی کراع
الغمیم تک پس روزہ رکہا آدمیون نی پہر منگوایا حضرت نی پیالہ پانی کا پہر اوٹہایا اوسکو یہانتک کہ دیکہا لوگون نی طرف اوسکی پہر پیا پانی پس کہا گیا واسطی
حضرت کی بعد اسکی کہ تحقیق بعضی آدمیون نی روزہ رکہا یعنی روزی ہی سی رہی افطار نکیا پس فرمایا یہہ مین بڑی گنہگار یہہ مین بڑی گنہگار نقل کی یہہ
مسلم نی **ف** کراع الغمیم نام ایک جگہہ کا ہی درمیان مکی اور مدینی کی قریب عسفان کی اور لفظ اولئک العصاۃ مکرر فرمایا زیادتی جبر کی لیی اس
لیی کہ حضرت نی یہہ فعل اسیلیی کیا تہا کہ لوگ دیکہکر پیروی اونکی کرین یعنی قبول کرین رخصت اللہ تعالی کی پس جنہون نی کہ روزہ رکہا مخالفت کی فعل رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی اور قبول نکی رخصت اللہ تعالی کی نہ اسلیی حضرت نی خفا ہوکر اسطرح فرمایا کہ روزہ رکہنا حرام ہی سفر مین بیچ ٭ **وعن**
عبد الرحمن بن عوف قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صائم رمضان فی السفر کالمفطر فی الحضر رواہ ابن ماجہ
اور روایت ہی عبد الرحمن بن عوف سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی روزہ رکہنی والا رمضان کا سفر مین مانند افطار کرنیوالی کی ہی حضر مین
یعنی گہر مین نقل کی یہہ ابن ماجہ نی **ف** اس حدیث سی معلوم ہوا کہ روزہ رکہنا سفر مین برا گناہ ہی جیسا افطار کرنا گہر مین لیکن یہہ حدیث اکثرون کی
نزدیک منسوخ ہی یا محمول ہی اوس حالت پر کہ آدمی کو ضرر ہوتا ہو روزی سی سفر مین اور خوف ہلاک کا ہو یہ مولانا مین الشروح **وعن** حمزۃ بن
عمرو الاسلمی انہ قال یا رسول اللہ انی اجد بی قوۃ علی الصیام فی السفر فہل علی جناح قال ہی رخصۃ
من اللہ عز وجل فمن اخذ بہا فحسن ومن احب ان یصوم فلا جناح علیہ رواہ مسلم اور روایت ہی حمزۃ بن عمرو اسلمی سی کہ اونی کہا یا رسول اللہ مین
پاتا ہون اپنی بیچ قوت روزہ رکہنی کی سفر مین پس کیا ہی جہپر گناہ یعنی روزہ رکہنی مین یا افطار کرنی مین فرمایا یہہ یعنی افطار کرنا رخصت ہی اللہ عز وجل
کی طرف سی پس جسنی کہ لی یہہ رخصت پس بہا کیا اور جو شخص چاہی روزہ رکہنا پس نہین گناہ اوسپر نقل کی یہہ مسلم نی **ف** اس مین اشارہ ہی اسبات
کہ افطار اولی ہی بیچ ٭ **باب القضاء** باب ہے بیچ بیان قضاء روزی کی **ف** یعنی حکم اور آداب قضاء کی اور ظاہر یہہ ہے کہ مراد قضاء
روزی رمضان کی ہی اور رمضان کا روزہ جو افطار کر ڈالی اوسکی تین حکم ہین اگر بہول کر افطار کری نہ قضاء ہی اور نہ کفارہ اور اگر قصداً ہو بغیر
عذر کی کفارہ ہی اور اگر بعذر ہو مانند سفر اور مرض وغیرہ کی اوسمین قضاء ہی بیچ ٭ **الفصل الاول** فصل پہلی **عن** عائشۃ قالت
کان یکون علی الصوم من رمضان فما استطیع ان اقضی الا فی شعبان قال یحیی بن سعید تعنی الشغل من النبی صلی اللہ علیہ وسلم
او بالنبی صلی اللہ علیہ وسلم متفق علیہ روایت ہی عائشہ سی کہا ہوتی
مجہپر روزی رمضان کی پس نہ طاقت رکہتی مین قضاء کرنیکی مگر شعبان مین کہا یحیی بن سعید نی کہ مشغول رہنا عائشہ کو یعنی قصد ہے مشغول ہونا خدمت
نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی مین یا کہا مشغول ہونا ساتہہ خدمت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** یعنی حضرت عائشہ کی ذمی
جو قضاء روزی رمضان کی ہوتی بسبب عذر حیض کے تو اونکی رکہنی کی فرصت نہ ملتی سوا شعبان کی اس لیی کہ اور دنون مین مستعد رہتی تہین
حضرت کی خدمت بابرکت مین کہ جب صحبت کی لیی بلاوین حاضر ہون اور شعبان مین اکثر حضرت روزی رکہتی تہی پس یہہ فرصت پاتین اور روزی
قضاء کرتین بیچ ٭ **وعن** ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یحل للمرأۃ ان تصوم وزوجہا

شَاهِدٌ اِلَّا بِاِذْنِهٖ وَلَا تَاْذَنُ فِيْ بَيْتِهٖ اِلَّا بِاِذْنِهٖ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی ابی ہریرہؓ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم
نی نہین درست عورت کو روزہ رکہنا نفل اس حالت مین کہ خاوند اوسکا موجود ہو مگر ساتہہ حکم اوسکی کی اور نہ اذن دے کسیکو اپنی گہر مین آنی کا بدون پروانگی اپنی
خاوند کی نقل کی یہہ مسلم نی **ف** یعنی جس عورت کا خاوند موجود ہو اوسکی پاس اوسکو نفل روزہ رکہنا درست نہین بغیر خاوند کی اذن کی خواہ اذن
صراحۃً ہو خواہ دلالۃً اس لیے کہ تکلیف ہوگی اوسکو صحبت کرنیکی طرف سے اور حدیث سی مطلق روزہ رکہنا منع معلوم ہوتا ہی پس یہہ حجت ہی شافعیہ پر کہ
اونہون نی استثنا کیا ہی عرفہ اور عاشورے کی روزونکو اور نہین درست عورت کو کہ اذن دے کسیکو گہر مین آنیکا بغیر اذن خاوند کی تو برابر ہی خواہ قرابتی
ہو یا اجنبی حتی کہ عورت کو بہی بغیر اذن خاوند کی نہ اذن دے اور بیچ حکم اذن کی ہی علم رضا اوسکی کا یعنی زبانی اذن نہ پاوے مگر جانتی ہی یہہ کہ راضی ہوگا
خاوند اوسکی آنی سی تو بہی اجازت دے اونکی کہ اذن دلالۃً ہی ش ع ۞ **وَعَنْ** مُعَاذَةَ الْعَدَوِيَّةِ اَنَّهَا قَالَتْ لِعَائِشَةَ مَا بَالُ
الْحَائِضِ تَقْضِي الصَّوْمَ وَلَا تَقْضِي الصَّلٰوةَ قَالَتْ عَائِشَةُ كَانَ يُصِيْبُنَا ذٰلِكَ فَنُؤْمَرُ بِقَضَاءِ الصَّوْمِ وَلَا نُؤْمَرُ
بِقَضَاءِ الصَّلٰوةِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی معاذہ عدویہ سی یہہ کہ کہا اونسی حضرت عائشہ سی کہ کیا حال ہی عورت حائضہ کا کہ قضا
کرتی ہی روزہ اور نہین قضا کرتی نماز فرمایا حضرت عائشہ نی کہ ہوتی ہین ہم حیض سے حضرت کی زمانی مین پس حکم کی جاتی تہین ہم ساتہہ قضا روزی کی اور نہ
حکم کیجاتی تہین ہم ساتہہ قضا نماز کی نقل کی یہہ مسلم نی **ف** یعنی شارع نی جو حکم فرمایا اوسکی علت پوچہنی کی حاجت نہین جو فرمایا کرنا چاہیے اگرچہ حکمت
تہا کہتین حضرت عائشہ کہ قضا نماز مین حرج ہی کہ بہت ہین اس لیے قضا اوسکی نہین اور روزے کم ہین کہ سال بہر مین ایک بار آتی ہین اونکی قضا مین
اتنا حرج نہین اس لیے قضا اونکی مقرر ہوئی ہی پس یہہ علت ہوسکتی تہی لیکن حضرت عائشہ نی جواب کو دیکر راہ گفتگو کی بند کی اس لیے کہ شاید وہ کہتی کہ کچہہ حرج
و مشقت نہین ش ح ۞ **وَعَنْ** عَائِشَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ مَاتَ وَعَلَيْهِ صَوْمٌ صَامَ عَنْهُ وَلِيُّهٗ
مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ مری اور اوسپر ہو روزہ روزہ رکہی یعنی فدیہ دے اوسکی طرف سے وارث
اوسکا نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** اختلاف کیا ہی علما نی اوس شخص کی حق مین کہ مرجاوے اور اوسکی ذمہ روزے واجب ہون پس جمہور علما کہ
اونہین مین امام مالک اور ابو حنیفہ اور شافعی رح ہین گئی ہین طرف اسکی کہ نہ روزہ رکہے اوسکی طرف سی کوئی اور تاویل حدیث کی یہہ کی ہی کہ فدیہ
دیوے بدلی ہر روزی کی وارث اوسکا ایک فقیر کو اور بیان فدیہ کا آگی ہوگا پس یہہ بمنزلہ روزہ رکہنی کی ہی چنانچہ اگلی حدیث سی یہہ توجیہ معلوم ہوتی ہی
اور روزہ رکہنی کو میت کی طرف سے منع اس لیے کرتی ہین کہ ایک حدیث مین صریح منع آیا ہی چنانچہ اخیر باب مین وہ حدیث موجود ہی اور امام احمد نی ظاہر حدیث
پر عمل کیا ہی کہ روزہ رکہی اوسکی طرف سی وارث اوسکا پہر ہمارے نزدیک اگر وصیت کری میت تو لازم ہوتا ہی وارث پر نکالنا فدیہ مذکور کا جبکہ نکل سکی تہائی
مال مین سے پس اگر زیادہ ہو تہائی سی تو نہین واجب وارث پر جتنا کہ زیادہ ہی پس اگر نکالیگا تو ہوگا احسان کرنیوالا میت پر اور حکم کیا جاویگا ساتہہ جائز ہونی
اوسکی کی اور یہہ سب جب ہے کہ فوت ہو اوس سے بعد ممکن ہونی قضا اوسکی کی اور جس سے فوت ہو کچہہ رمضان مین سے پہلے ممکن ہونی قضا کی پس نہین لازم
تدارک اوسکا اور نہ گناہ ہی اوسپر اجماع ہی علما کا اسپر مگر طاوس اور قتادہ نی واجب کیا ہی تدارک ساتہہ روزی یا فدیہ کی اگرچہ مرجاوے پہلی ممکن
ہونی قضا کی اور امام شافعی کے نزدیک وصیت کری یا نکری دیا جاوے کل مال سی ع

## الفصل الثانی فصل دوسری

**عَنْ** نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ مَاتَ وَعَلَيْهِ صِيَامُ شَهْرِ رَمَضَانَ فَلْيُطْعَمْ عَنْهُ مَكَانَ
كُلِّ يَوْمٍ مِسْكِيْنٌ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ الصَّحِيْحُ اَنَّهٗ مَوْقُوْفٌ عَلَى ابْنِ عُمَرَ روایت ہی نافع سی کہ
نقل کی ابن عمر سی اونہی نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرمایا جو شخص کہ مری اور اوسپر ہون روزی مہینی رمضان کی پس چاہیے کہ کہلایا جاوے اوسکی طرف سی

بدلی ہر روز کی ایک مسکین نقل کی یہہ ترمذی نی اور کہا صحیح یہہ ہے کہ یہہ موقوف ہی ابن عمر پر یعنی قول ابن عمر کا ہی **ف** بدلی ہر روز کی مسکین یعنی دو دو سیر گیہوں کی یہہ مسلم یا چار چار سیر جو یا قیمت انکی اور مقید رہا جاوی بدلی ہر نماز کی اور یہہ حدیث دلیل جمہور کی ہی اور غالب ہے کہ یہہ حدیث ناسخ حدیث اول کی ہی یا اول تاویل کی گئی ہی ساتہہ اسکی جیسا کہ کیا گیا اور یہہ موقوف بیچ حکم مرفوع کی ہی اس لیے کہ مانند اسکی نہین کہا جاتا اپنی عقل سی بحر ۲

**الفصل الثالث** فصل تیسری **عن** مَالِكٍ بَلَغَهٗ اَنَّ ابْنَ عُمَرَ كَانَ يُسْاَلُ هَلْ يَصُوْمُ اَحَدٌ عَنْ اَحَدٍ اَوْ يُصَلِّيْ اَحَدٌ عَنْ اَحَدٍ فَيَقُوْلُ لَا يَصُوْمُ اَحَدٌ عَنْ اَحَدٍ وَلَا يُصَلِّيْ اَحَدٌ عَنْ اَحَدٍ رَوَاهُ فِي الْمُوَطَّاءِ اور روایت ہی مالک سی کہ پہنچا انکو یہہ کہ ابن عمر تھی پوچھی جاتی کہ کیا روزہ رکہی کوئی کسیکی طرف سی یا نماز پڑہی کوئی کسیکی طرف سی پس کہتی کہ نہ روزہ رکہی کوئی کسیکی طرف سی اور نہ نماز پڑہی کوئی کسیکی طرف سی نقل کی یہہ موطا مین **ف** یہی مذہب ہے امام شافعی او حنفیہ کا کہ نماز و روزہ کسیکی طرف سی کرنا کہ وہ بری الذمہ ہو جاوی درست نہین لیکن حنفیہ کی نزدیک یہہ جائز ہی کہ آدمی بخشی ثواب عمل اپنی کا کسیکو خواہ نماز ہو یا اور کچھہ اور مذہب امام احمد کا اوپر گذرا

**باب صیام التطوع** باب ہی بیچ بیان روزی نفل کی **الفصل الاول** فصل پہلی **عن** عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ حَتّٰى نَقُوْلَ لَا يُفْطِرُ وَيُفْطِرُ حَتّٰى نَقُوْلَ لَا يَصُوْمُ وَمَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اسْتَكْمَلَ صِيَامَ شَهْرٍ قَطُّ اِلَّا رَمَضَانَ وَمَا رَاَيْتُهٗ فِيْ شَهْرٍ اَكْثَرَ مِنْهُ صِيَامًا فِيْ شَعْبَانَ وَفِيْ رِوَايَةٍ قَالَتْ كَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ كُلَّهٗ كَانَ يَصُوْمُ شَعْبَانَ اِلَّا قَلِيْلًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ روایت ہی عائشہ سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم روزی رکہتی یہانتک کہ کہتی ہم کہ نہ افطار کرین گی اور افطار کرتی یہانتک کہ کہتی ہم کہ نہ روزہ رکہین گی اور نہین دیکہا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ پوری کیی ہون روزی تمام مہینی کی کبہی مگر رمضان مین اور نہین دیکہا مینی حضرت کو کسی مہینہ مین کہ بہت روزی رکہتی ہون بہ نسبت شعبان کی یعنی شعبان مین اتنی روزی رکہتی کہ اور مہینہ مین وتنی نہ رکہتی سوا رمضان کی اور ایک روایت مین ہے کہ کہا عائشہ نی کہ تہی حضرت روزی رکہتی تمام شعبان مین تہی روزی رکہتی شعبان مین مگر کم یعنی کم نہ رکہتی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** معنی ابتدائی حدیث کی یہہ ہین کہ عادت شریف حضرت کی روزہ نفل مین یہہ تہی کہ ہمیشہ رکہین کبہی کتنی دنون متصل روزی رکہتی حتی کہ لوگ گمان کرتی اور کبہی کہ افطار نہین کرینگی اور کبہی اتنا افطار کرتی کہ گمان کرتی کہ روزی رکہتی ہی کی نہین اور جملہ اخیر یعنی لفظ کان دوسری بیان جملہ اول کا ہے کہ تمام سی مراد یہہ ہے کہ اکثر شعبان مین رکہتی تہی اور بعضون نے کہا ہی کہ مراد یہہ ہے کہ آنحضرت روزہ رکہتی تمام شعبان مین ایک سال اور اکثر شعبان دوسرے سال ۲ح

**وعن** عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ شَقِيْقٍ قَالَ قُلْتُ لِعَائِشَةَ اَكَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ شَهْرًا كُلَّهٗ قَالَتْ مَا عَلِمْتُهٗ صَامَ شَهْرًا كُلَّهٗ اِلَّا رَمَضَانَ وَلَا اَفْطَرَ كُلَّهٗ حَتّٰى يَصُوْمَ مِنْهُ حَتّٰى مَضٰى لِسَبِيْلِهٖ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی عبد اللہ بن شقیق سی کہ کہا کہا مینی واسطی حضرت عائشہ کی کہ کیا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم روزی رکہتی تہی تمام مہینہ کہا نہین جانتی ہون انکو کہ روزی رکہی ہون کسی مہینی مین تمام مہینی سوائی رمضان کی اور نہین افطار کیی تمام مہینی یہانتک کہ روزی رکہتی کچہہ اسمین سی یہانتک کہ وفات ہوئی نقل کی یہہ مسلم نی

**وعن** عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَّهٗ سَاَلَهٗ اَوْ سَاَلَ رَجُلًا وَعِمْرَانُ يَسْمَعُ فَقَالَ يَا اَبَا فُلَانٍ اَمَا صُمْتَ مِنْ سَرَرِ شَعْبَانَ قَالَ لَا قَالَ فَاِذَا اَفْطَرْتَ فَصُمْ يَوْمَيْنِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی عمران بن حصین سے کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ انہون نی پوچہا عمران سی یا پوچہا کسی سے اور عمران سنتا تہا پس فرمایا ای باپ فلانکی کیا نہین روزی رکہی تونی آخر شعبان کی کہا نہین فرمایا جبوقت افطار کری تو یعنی فارغ ہو وی رمضان سی پس تو روزی رکہہ دو دن نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** اس شخص نی واجب کی تہی اپنی نفس

دو روزی آخر مہینی کی بسبب بیماری کی پس جبکہ فوت ہوئی روزی رکھنی ایک مہینی شعبان کی مین فرمایا جب رمضان ہو چکی دو افطار کری اسکی بدلی دو روزی رکھ
لینا اور بعضون نی کہا کہ اوسکو عادت تھی آخر مہینی کی دو روزی رکھنی کی ایک دفعہ آخر شعبان مین اتفاق روزی رکھنی کا نہوا پس حضرت نی بنا بر استحباب کے
حکم فرمایا کہ بعد تمام ہونی مہینی رمضان کی دو روزی رکھ لینا ۲ع **وعن** ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم افضل الصیام
بعد رمضان شہر اللہ المحرم وافضل الصلوۃ بعد الفریضۃ صلوۃ اللیل رواہ مسلم اور روایت ہے ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی بہترین روزی بعد روزی مہینی رمضان کی روزی مہینی اللہ کے ہین کہ محرم ہی اور بہترین نماز پیچھی نماز فرض کی نماز رات کی ہی نقل کی یہ
مسلم نی **ف** کہا ہی بعضی حفاظ نی کہ اکثر حدیثین جب کے روزونکی موضوع ہین اور پیچھی نماز فرض کی یعنی اور سنتون موکدہ اوسکی کی یا کہا جائی کہ نماز رات
کی افضل ہی سنتون موکدہ سی باعتبار مشقت کی اور دور ہونیکی ریا و سمعہ سی اور سنتین موکدہ افضل ہین اس سی باعتبار بہت تاکید ہونی اونکی کی اور تابع
ہونی فرضون کی اور داخل ہی فرض مین ترتیب ۳ع **وعن** ابن عباس قال ما رایت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یتحری صیام یوم فضلہ
علی غیرہ الا ھذا الیوم یوم عاشوراء وھذا الشھر یعنی شھر رمضان متفق علیہ اور روایت ہی ابن عباس
سے کہ کہا نہین دیکھا مینی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ قصد کرتی ہون روزی کسی دن کا کہ بزرگی دیتی ہون اوسکو اوسکی غیر پر مگر اس دن کو یعنی روزی دن
عاشوری کی کو اور اس مہینی کو یعنی مہینی رمضان کو نقل کی یہ بخاری و مسلم نی **ف** یعنی حضرت کسی روزی کو اوسکی غیر پر فضیلت نہ دیتی تھی سوائی
عاشوری کی روزی کی اور رمضان کی روزونکی کہ انکو سب سے افضل فرماتی لکھا ہی علما نی کہ یہ فہم ابن عباس کا ہی کہ اونہون نی حال استعمال آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کیسی ایسا سمجھا ورنہ روزہ عرفہ اور روزہ اوسکا افضل ہین عاشوری سی اور روزی اوسکی سی ہی ۴ع **وعنہ** قال حین صام رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوم عاشوراء وامر بصیامہ قالوا یا رسول اللہ انہ یوم یعظمہ الیھود والنصاری فقال رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لئن بقیت الی قابل لاصومن التاسع رواہ مسلم اور روایت ہی ابن عباس سے کہ کہا اوس وقت کہ روزہ رکھا رسول خدا صلی اللہ علیہ
وسلم نی دن عاشوری کی اور حکم کیا ساتھ روزی رکھنی اوسکی کی عرض کیا صحابہ نی یا رسول اللہ تحقیق یہ دن ہی کہ تعظیم کرتی ہین اوسکی یہود و نصاری یعنی
اور ہم دوست رکھتی ہین مخالفت اونکی پس کیونکر موافقت کرین ہم اونکی اسکی تعظیم کرنی مین پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ اگر زندہ رہا مین سال
آیندہ تک تو البتہ روزہ رکھونگا نوین کو بھی نقل کی یہ مسلم نی **ف** سارا قصہ اس روزہ رکھنی کا فصل ثانیہ کی اول حدیث مین آتا ہی اوسکا حکم کیا تھا
صحابہ کو اول ساتھ واجب ہونی اوسکی کی پھر بعد نسخ کی ساتھ مستحب ہونیکی پس جبکہ ہوا دسوان سال ہجری عرض کیا صحابہ نی جو کہ مذکور ہوا اوسکی جواب مین
حضرت نی فرمایا کہ اگر زندہ رہا مین سال آیندہ تک تو نوین کو رکھونگا یعنی فقط نوین مین کو یا نوین کو ساتھ دسوین کی پس ہوگی مخالفت فی الجملہ اور اول
ظاہر تر ہی پھر نہ زندہ رہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سال آیندہ تک بلکہ وفات پائی بارہوین ربیع الاول کو پس نوین کا روزہ بھی سنت ہی کیونکہ ارادہ
کیا حضرت نی روزی کا اگرچہ رکھا نہین اور کہا ابن ہمام نی کہ مستحب ہی روزہ عاشوری کی دن کا اور مستحب ہی روزہ رکھنا ایکدن پہلی اوسکی یا بعد اوسکی سی
اور تنہا دسوین کو رکھنی مکروہ ہی بسبب مشابہت کی ساتھ یہود کی انتہی ۵ع **وعن** ام الفضل بنت الحارث ان ناسا تماروا عندھا یوم
عرفۃ فی صیام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال بعضھم ھو صائم وقال بعضھم لیس بصائم فارسلت الیہ بقدح لبن وھو واقف
علی بعیرہ بعرفۃ فشربہ متفق علیہ اور روایت ہی ام فضل بیٹی حارث کی سی یہ کہ کئی شخص جھگڑی اونکی پاس دن عرفہ کی بیچ روزہ رکھنی رسول خدا
صلے اللہ علیہ وسلم کے پس کہا بعضوں نے کہ حضرت روزے سے ہیں اور کہا بعضوں نے کہ نہیں روزے سے
پس بھیجا مینی طرف حضرت کی پیالہ دودھ کا اور وہ کھڑی تھی اپنی اونٹ پر بیچ میدان عرفہ کی پس پی لیا اوس دودھ کو نقل کی یہ بخاری اور مسلم نی

ف اور افضل ہوی حضرت عباس کی تہین اور بہیجی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہوا اس حدیث سی معلوم ہوا کہ روزہ رکہنا عرفہ کی دن حج کرنیوالی کو سنت نہین
اور غیر حج کرنیوالی کو سنت ہی نمر **وعن** عائشة قالت ما رأیت رسول الله صلی الله علیه وسلم صائما فی العشر قط رواه مسلم
اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا نہین دیکہا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو روزہ دار بیچ دہی کی نقل کی یہہ مسلم نی **ف** مراد دہی سی دس دن اول
حجہ کی ہین اور ایک روایت مین آیا ہی کہ روزہ رکہنا ہر روز ان دس دنون مین یعنی سوا دسوین کی نوین تک ثواب مین برابر روزہ رکہنی برس کی اور قیام کرنا
ہر شب مین اونسی دہی کی برابر ہی قیام شب قدر کی پس مراد حضرت عائشہ کی اس حدیث سی یہہ ہی کہ حضرت عائشہ نی اپنی علم کی نفی کی کہ مینی نہین دیکہا نہ دیکہنا
حضرت عائشہ کا دلیل نہین اس پر کہ حضرت نی نہ رکہا ہو اور یا یہہ احتمال ہی کہ حضرت نی ثواب روزہ رکہنی ان دنونکا فرمایا اور آپکو اتفاق روزہ رکہنی کا نہین
ہوا ۱۲ مولانا من المرقاة **وعن** ابی قتادة ان رجلا اتی النبی صلی الله علیه وسلم فقال کیف تصوم فغضب رسول الله صلی الله
علیه وسلم من قوله فلما رأی عمر غضبه قال رضینا بالله ربا وبالاسلام دینا وبمحمد نبیا نعوذ بالله من غضب الله وغضب
رسوله فجعل عمر یردد هذا الکلام حتی سکن غضبه فقال عمر یا رسول الله کیف من یصوم الدهر کله قال لا صام ولا افطر
او قال لم یصم ولم یفطر قال کیف من یصوم یومین ویفطر یوما قال ویطیق ذلک احد قال کیف من یصوم یوما ویفطر یوما قال ذلک صوم
داود قال کیف من یصوم یوما ویفطر یومین قال وددت انی طوقت ذلک ثم قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ثلث من کل شهر و
رمضان الی رمضان فهذا صیام الدهر کله صیام یوم عرفة احتسب علی الله ان یکفر السنة التی قبله والسنة التی بعده وصیام یوم عاشوراء
احتسب علی الله ان یکفر السنة التی قبله رواه مسلم اور روایت ہی ابی قتادہ سی یہہ کہ ایک شخص آیا حضرت کی پاس پس کہا
کسطرح روزہ رکہتی ہو تم پس غصی ہوی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کہنی اوسکی سی پس جبکہ دیکہا حضرت عمر نی غصہ حضرت کا کہا راضی ہوی ہم ساتہہ اللہ
کی رب ہونی پر اور ساتہہ اسلام کی دین ہونی پر اور ساتہہ محمد کی نبی ہونی پر اور پناہ مانگتی ہین ہم ساتہہ اللہ کی غضب اللہ کی سی اور غضب رسول اوسکی سی
پہر شروع کیا حضرت عمر نی کہ بار بار کہتی تہی یہہ کلام یہانتک کہ ٹہیر گیا غصہ حضرت کا پہر کہا حضرت عمر نی یا رسول اللہ کیا حال ہی اوس شخص کا کہ روزی رکہی
ہمیشہ فرمایا نہ روزہ رکہا اوسنی اور نہ افطار کیا یا کہا نہ روزہ رکہا اور نہ افطار کیا یعنی راوی کو شک ہوا کہ وہ لفظ کہی یا یہ کہا حضرت عمر نی کیا حال
ہی اوس شخص کا کہ روزہ رکہی دو دن اور افطار کری ایکدن فرمایا کوئی طاقت رکہتا ہی اسکی کہا عمر نی کیا حال ہی اوسکا کہ روزہ رکہی ایکدن اور
افطار کری ایکدن فرمایا یہہ ہی روزہ حضرت داود کا کہا کیا حال ہی اوس کا کہ روزہ رکہی ایکدن اور افطار کری دو دن فرمایا کہ دوست رکہتا ہون مین
یہہ کہ طاقت دیا جاؤن مین اسکی پہر فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ تین روزی ہر مہینی مین اور رمضان تا رمضان پس یہہ ہین روزی ہمیشہ
کی یعنی ثواب انکا ایسا ہوتا ہی جیسی ہمیشہ روزی رکہنی کا روزہ دن عرفہ کا یعنی غیر حج کرنیوالیکو امید رکہتا ہون خدا سی یہہ کہ جہاڑ دی گناہ اوس سال کی
کہ پہلی اس سی ہی اور گناہ اوس سال کی کہ پیچہی اس سی ہی یعنی بچا دی گناہ کرنی سی اوس مین یا اگر واقع ہون گناہ اوس مین بخشی جاوین اور روزہ رکہنا دن
عاشورہ کا امید رکہتا ہون اللہ سی یہہ کہ جہاڑ دی گناہ برس روز کی کہ پہلی اس سی ہی نقل کی یہہ مسلم نی **ف** غصی ہوی یعنی نشانی غصی کی معلوم
ہوئی چہرہ مبارک پر سبب غصہ کا یہہ تہا کہ اوسکو چاہیی تہا کہ سوال کرتا حال اپنی سی کہ مین کیونکر روزہ رکہون تا جواب دیتی حضرت جو کچہ کہ موافق حال اوسکی
کی ہوتا نہ یہہ کہ حال حضرت کیسی سوال کری اسلیی کہ حضرت کی افعال مین بیچ قلت وکثرت کی اسرار اور مصالح تہی کہ ہر کسیکی افعال مین ویسی نہین ہو سکتی اور
حضرت بہت روزی نہ رکہتی تہی اسلیی کہ مشغول رہتی تہی مصالح مسلمین کی مین اور حقوق بی بیون اور مہمانون کی مین اور روزی رکہی ہمیشہ یعنی یہہ چاہی یا
برا وہ شخص جو کچہ کہ سوال کرتا تہا اوسکو حضرت عمر نی ساتہہ تفصیل کی ادب عاجزی سی پوچہا اور جملہ لا صام ولا افطر یا دعا بد ہی اوسپر تنبیہ کی لیی یا خبر ہی کہ نہ

روزہ رکھا اسلیے کہ شارع کی حکم سے نہیں ہے اور نہ افطار کیا اسلیے کہ نہ کہا یا کچھہ کہا شافعی اور مالک نے کہ یہہ اوسکی حق میں ہی کہ جو ممنوع روزے
ہیں رکھی یعنی تمام سال رکھی حتی کہ عیدین اور ایام تشریق میں بھی نچھوڑے اور جو کہ وہ روزے نرکھی اوسکو کچھہ مضائقہ نہیں باقی روزے رکھنی کا اسلیے
کہ ابوطلحہ انصاری اور حمزہ بن عمرو اسلمی ہمیشہ روزے رکھتی تھی سوای ان دونوں منع کیے گئے کی اونہیں انکار کیا اونپر رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بلکہ
نہی کی وجہ ہی کہ اسطرح کی روزے ضعیف کردیتی ہیں پس عاجز ہوتا ہی آدمی جہاد سے اور ادای حقوق سے پس جو کہ ضعیف نہووے اس سے نہیں مضائقہ اوسکا
اور کہا ابن ہمام نے کہ مکروہ ہیں روزے ہمیشہ کی یعنی کراہت تنزیہی اسلیے کہ ضعیف کردیتی ہیں وہ اور فتاوی عالمگیری اور درمختار میں بھی لکھا ہی کہ صوم
دہر مکروہ ہی اور کوئی طاقت رکھتا ہی اسکی یعنی اگر کوئی طاقت اسکی رکھی تو نہیں مضائقہ اوسکا پس یہہ افضل ہی اور یہہ روزہ داود کا ہی یعنی یہہ نہایت
معتدل ہی اور رعایت ہی اسمین عبادۃ و عادت کی کہا ہی بعضی علمائی کہ کوشش کر علم میں اسطرح کہ نہ منع کری تجکو عمل سے اور کوشش کر عمل میں اسطرح
کہ نہ منع کری تجکو علم سے خیر الامور اوسطہا و شرہا تفریطہا و افراطہا اسلیے وارد ہوا ہی افضل الصیام صیام داود علی نبینا و علیہم السلام اور طاقت دیا جاؤں میں
یعنی دوست رکھتا ہوں میں کہ طاقت دیا جاؤں میں ایک دن روزہ رکھنی کی اور دو دن افطار کرنیکی اور مانع نہ آوین مجکو اس سے حقوق ازواج و مصالح مسلمین
کی اس عبادت میں اشارہ ہی اسپر کہ میں اسکی طاقت نہیں رکھتا اگر یہہ کہ حق تعالی قوت دیوی مجکو اسکی حاصل یہہ کہ پسند کیا آنحضرت نے اس قسم کو بھی
لیکن بسبب عدم طاقت کی عمل میں نہیں لائے اور تین روزے ہر مہینہ میں یعنی ایام بیض کے تیرہوین اور چودہوین اور پندرہوین اور بعضون نے کہا کوئی سے تین روزے
رکھی مہینی میں بھی ثواب پاویگا اور یہی صحیح ہی بموجب حدیث حضرت عائشہ کی کہ آگی آتی ہی ۱۲ ع **وعنہ** قال سئل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
عن صوم الاثنین فقال فیہ ولدت وفیہ انزل علی رواہ مسلم اور روایت ہی ابی قتادہ سی کہ کہا سوال کیے گئے
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم روزے پیر کیسی فرمایا اس دن میں پیدا کیا گیا ہوں میں اور اس دن میں شروع ہوی کتاب اترنی مجہپر نقل کی یہہ مسلم نے **ف** احتمال
ہی کہ پوچھا سبب حضرت کی روزے رکھنی کا پیر کو یا سبب اوس روز کی روزہ کی مستحب ہونے کا پوچھا بہر تقدیر سبب اوسکا یہہ ہی کہ بڑی نعمت اوسمیں ملی کہ حضرت
پیدا ہوئی اور دین اترا اوسکی شکرانہ میں یہہ رکھتی ہیں ح **وعن** معاذۃ العدویۃ انہا سألت عائشۃ اکان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
یصوم من کل شہر ثلثۃ ایام قالت نعم فقلت لہا من ای ایام الشہر کان یصوم قالت لم یکن یبالی من ای ایام الشہر
یصوم رواہ مسلم اور روایت ہی معاذہ عدویہ سی یہہ کہ اونسی پوچھا حضرت عائشہ سی کہ کیا تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم روزہ رکھتی ہر مہینی
تین دن کہا کہ ہاں پھر کہا مینی واسطی حضرت عائشہ کی کونسی دنوں میں مہینی کے روزے رکھتی تھی کہا نہ پروا کرتی کسیدن میں مہینے کے روزہ رکھنی کیلیے جسدن چاہتی رکھتی کچھہ معین نہ تھا نقل کی
یہہ مسلم نے **ف** اس حدیث سی معلوم ہوا کہ کافی ہیں تین روزے ہر مہینی میں جب چاہی رکھی کچھہ قید تیرہوین چودہوین پندرہوین کی نہیں و لیکن اکثر
حدیثیں اور آثار انہیں میں واقع ہوئی ہیں پس وہ افضل ہیں اور اور بھی کئی طرحین آئی ہیں ان روزونکی آگی منقول ہونگی ۱۲ ح **وعن** ابی ایوب
الانصاری انہ حدثہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال من صام رمضان ثم اتبعہ ستا من شوال کان کصیام
الدہر رواہ مسلم اور روایت ہی ابی ایوب انصاری سی یہہ کہ ابوایوب نے بیان کی حدیث اپنی راوی سی کہ عمرو بن ثابت ہی یہہ کہ رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو روزے رکھی رمضان کی پھر پیچھی اوسکی روزے رکھی چھہ دن شوال کی مہینی میں ہوگا مانند روزہ رکھنی ہمیشہ کی نقل کی
یہہ مسلم نے **ف** امام شافعی کی نزدیک متصل ان روزون کا رکھنا بہتر ہی یعنی دوسری تاریخ سی ساتوین تک میں رکھہ لی اور امام اعظم رح کی نزدیک متفرق
رکھنی افضل ہیں کہ ساری مہینی میں رکھہ لی **وعن** ابی سعید الخدری قال نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن صوم یوم الفطر
والنحر متفق علیہ اور روایت ہی ابی سعید خدری سی کہ کہا منع کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے روزہ رکھنی دن فطر کیسی اور نحر کیسی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے

ف نحر سی مراد جنس ہی یعنی سب دن نحر کی اور اوسمین تغلیب ہے اسلیے کہ تشریق کی دونون بہی حرام ہی اور بیان اسکا یہہ ہی کہ دن نحر کی تین ہین اور ایام تشریق کی بہی تین ہین اور سب چار دن ہوتی ہین اسلیے کہ دسوین ذیحجہ کی نحر ہی فقط اور دو دن بعد اوسکی یعنی گیارہوین بارہوین نحر بہی ہی اور تشریق بہی اور ایکدن بعد اون دو دونو کی یعنی تیرہوین تشریق ہی فقط حاصل یہہ کہ پانچ روزی حرام ہین دو روزی دونو عید دن کی اور تین روزی بعد عید الضحی کی تیرہوین تک ش ع **وعنه** قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا صوم في يومين الفطر والأضحى متفق عليه اور روایت ہی ابی سعید سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نہین ہی روزہ بیچ دو دن کی یعنی دو وقتونکی دن فطر کی اور عید قربان کی یعنی چار دن تیرہوین تک نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **وعن** نبيشة الهذلي قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم أيام التشريق أيام أكل وشرب وذكر الله رواه مسلم اور روایت ہی نبیشہ ہذلی سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی ایام تشریق کی دن کہانی اور پینی اور یاد کرنی اللہ کی ہین نقل کی یہہ مسلم نی **ف** ایام تشریق کی تین ہین گیارہوین بارہوین تیرہوین اور اسمین تغلیب ہے اسلیے کہ نحر کا ہی دن کہانی اور پینی کا ہی بلکہ وہ اصل ہی اور باقی تابع اوسکی پس یہہ چار دن روزی حرام ہین اور کہا ابن ہمام نی کہ مکروہ ہی روزہ رکہنا نوروز اور مہرجان کو اسلیے کہ اسمین تعظیم ہوتی ہی اون دونو کی اور وہ منع ہی مگر جبکہ روزہ معمولی آپڑی اوس دن تو نہین مضائقہ اور یاد کرنی اللہ کی ہین یعنی باوجود کہانی اور پینی کی غافل ذکر خدا سی نہو اسمین اشارہ ہی اس آیت پر واذکروا اللہ فی ایام معدودات اور یاد کرنی خدا کیسی مراد ہی تکبیرات نمازونکی بعد کی اور وقت ذبح اور رمی جمار اور سوا ای اونکی کی ش ع **وعن** أبي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا يصوم أحدكم يوم الجمعة إلا أن يصوم قبله أو يصوم بعده متفق عليه اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نہ روزہ رکہی ایک تمہارا دن جمعہ کی مگر اسطرح کہ روزہ رکہی پہلی اوس سے یا روزہ رکہی پیچہی اوس سے نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** یعنی تنہا دن جمعہ کی روزہ نہ رکہی بلکہ ایک روزہ پنجشنبہ یا ہفتہ کا ملا لیوی اور اگر دونون دن رکہی بہتر ہی اور یہہ نہی تنزیہی ہی اور کہا ابن ہمام نی کہ نہین مضائقہ اکیلی جمعہ کا روزہ رکہنا نزدیک ابی حنیفہ اور محمد رح کی ع ح **وعنه** قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا تختصوا ليلة الجمعة بقيام من بين الليالي ولا تختصوا يوم الجمعة بصيام من بين الأيام إلا أن يكون في صوم يصومه أحدكم رواه مسلم اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نہ خاص کرو جمعہ کی رات کو ساتہ قیام کرنیکی درمیان راتون کی اور نہ خاص کرو روز جمعہ کو ساتہ روزہ رکہنی کی دنون مین مگر ہووی جمعہ بیچ دن روزون کی کہ روزہ رکہتا تہا ایک تمہارا نقل کی یہہ مسلم نی **ف** یہود ہفتہ کی تعظیم کرتی ہین اور مخصوص کیا ہی اسکو عبادت کی لیی اور نصاری اتوار کی تعظیم کرتی ہین اور مخصوص کیا ہی اوسکو عبادت کی لیی پس اسلیے حضرت نی منع فرمایا کہ تم اسطرح جمعہ کو اور جمعہ کی شب کو معظم اور مخصوص عبادت کی لیی نکرو کہ مشابہت ہوگی یہود و نصاری کی ساتہ جتنی تعظیم و تخصیص شرع مین آئی ہی وہ تو ثابت ہی کرنی چاہیی اگرچہ مشابہت ہو کسیکی ساتہ لیکن اپنی طرف سی تعظیم و تخصیص نکری یا سبب منع کا یہہ ہی کہ بندیکو چاہیی کہ سب اوقات مین عبادات و طاعات مین مشغول رہی اور ہمیشہ امیدوار رحمت الہی کا رہی ایک وقت کو مخصوص کرنا اور اور اوقات مین معطل رہنا کچہہ نہین واللہ اعلم اور مگر ہووی جمعہ الخ یعنی مثلا عادت تہی کہ دسوین یا گیارہوین دن روزہ رکہتا تہا اوس روز جمعہ آپڑا یا مثلا نذر مانا تہا کہ فلانی تاریخ روزہ رکہونگا اور وہ تاریخ جمعہ مین آن پڑی تو اس عذر سی نری جمعہ کا روزہ منع نہین اور کہا نووی نی کہ اس حدیث مین نہی صریح ہی خاص کرنے سے شب جمعہ کیسی واسطی نماز کی اور اوپر سب علما متفق ہین اور دلیل پکڑی ہی ساتہ اسکی علمانی اوپر مکروہ ہونی اس نماز مبتدعہ کی کہ نام اوسکا صلوة الرغائب ہے کہ رجب کی پہلی جمعہ کی شب مین پڑہتی ہین اور علمانی بہت سی کتابین اوسکی برائی مین اور گمراہی اوسکی نکالنی والیکی مین لکہی ہین ش ع ح نری جمعہ کی روزہ رکہنی مین جو شارحین رحمۃ اللہ نی توجیہات لکہی ہین تو یہہ بموجب مذہب اپنی کی ہین کہ جو اسکو مکروہ کہتی

ہین اور بموجب مذہب حنفیہ کی حاجت ان توجیہات کی کچھ نہین اسلیے کہ اونکی نزدیک یہہ مکروہ نہین چنانچہ فتاوی عالمگیری مین لکھا ہی کہ جائز ہی نری جمعہ
کا روزہ بلکہ درمختار مین مستحب لکھا ہی اسکو بین اونکی نزدیک شاید کہ حدیث عبد اللہ بن مسعود کی آگی آتی ہی ناسخ ہی ان حدیثون کی کہ جنسی منع معلوم ہوتا
ہے ۱۲ مولانا **وعن** ابی سعید الخدری قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من صام یوما فی سبیل اللہ بعد اللہ وجہہ عن النار
سبعین خریفا متفق علیہ اور روایت ہی ابی سعید خدری سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ روزہ رکھی ایکدن راہ خدا
مین دور کریگا اللہ مونہہ اوسکا یعنی ذات اوسکی آگ سی مقدار مسافت ستر برس کی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** راہ خدا مین یعنی جہاد مین یا حج
اسد ع **وعن** عبد اللہ ابن عمرو بن العاص قال قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا عبد اللہ الم اخبر انک تصوم النہار وتقوم اللیل
فقلت بلی یا رسول اللہ قال فلا تفعل صم وافطر وقم ونم فان لجسدک علیک حقا وان لعینک علیک حقا وان لزوجک علیک حقا
وان لزورک علیک حقا لا صام من صام الدہر صوم ثلثۃ ایام من کل شہر صوم الدہر کلہ صم کل شہر ثلثۃ ایام واقرء القرآن فی کل شہر
قلت انی اطیق اکثر من ذلک قال صم افضل الصوم صوم داود صیام یوم وافطار یوم واقرء فی کل سبع لیال مرۃ
ولا تزد علی ذلک متفق علیہ اور روایت ہی عبد اللہ بن عمرو بن العاص سی کہ کہا فرمایا مجکو رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم نی ای عبد اللہ کیا نہین خبر دیا گیا مین یعنی خبر پہنچی ہی مجکو یہہ کہ تو روزی رکھتا ہی دنکو یعنی ہر دن اور قیام کرتا ہی تمام رات یعنی ہر شب پس کہا
مین نی ہان یا رسول اللہ کرتا ہون فرمایا کہ نکر رو رکہہ کبھی اور افطار بہی کر اور قیام بہی کر اور سو بہی وہ اسواسطی کہ واسطی بدن تیری کی تجہہ پر حق ہی یعنی بہت مشقت مین
نہ ڈال تا بیمار و ہلاک نہو جاوی اور واسطی آنکھون تیری کی تجہہ پر حق ہی یعنی کبھی سویا ہی کر تا آنکھین آرام پاوین اور تحقیق تیری بی بی کا بہی تجہہ پر حق ہی
یعنی اوسکی ساتہہ سو اور صحبت و مخالطت کر اور تحقیق تیری مہمان کا بہی تجہہ پر حق ہی یعنی کلام کر اون سی اور خاطر داری کر اور کہانا کہا اونکی ساتہہ نہ روزہ
رکہا جسنی کہ روزہ رکہا ہمیشہ روزی تین دنکی ہر مہینی سی روزی ہمیشگی کی ہین روزی رکہہ ہر مہینی مین تین دن یعنی ایام بیض کی یا مطلق تین
روزی اور پڑہہ قرآن ہر مہینی مین یعنی ختم ہر مہینی مین کر لیا کر کہا مینی طاقت رکہتا ہون مین زیادہ اس سے فرمایا روزہ رکہہ بہترین روزہ روزہ داود
کا روزہ رکہنا ایکدن اور افطار کرنا ایکدن اور پڑہہ قرآن بیچ سات رات کی ایکبار اور نہ زیادہ کر اس سی یعنی جوکہ مذکور ہوا روزون اور ختم کا نقل کی یہہ
بخاری اور مسلم نی **ف** پس نہ کر اسلیے کہ اس سے بدن ضعیف ہو جاتا ہی اور بعضی عبادتون ضروریہ مین خلل پڑتا ہی اور یہہ مہینی مین تین روزی کہنی
سی ثواب ہمیشہ روزی رکہنی کا اسلیے لکھا جاتا ہی کہ ہر نیکی کی دس نیکیان لکھی جاتی ہین پس تین روزونکی تیس لکھی گئی گویا ساری مہینی
روزی ہی سی ۱۲ ع

## الفصل الثانی فصل دوسری

**عن** عائشۃ قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
یصوم الاثنین والخمیس رواہ الترمذی والنسائی روایت ہی عائشہ سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم روزہ رکہتی پیر اور جمعرات کو نقل کی یہہ ترمذی
اور نسائی نی **وعن** ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تعرض الاعمال یوم الاثنین والخمیس فاحب ان یعرض عملی و
انا صائم رواہ الترمذی ۱۲ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی عرض کیی جاتی
ہین عمل یعنی درگاہ رب العزۃ مین دن پیر اور جمعرات کی پس دوست رکہتا ہون مین یہہ کہ عرض کیی جاوین عمل میری اور مین ہون روزہ سی نقل کی
یہہ ترمذی نی **ف** عمل ہر صبح و شام ملائکہ لیجاتی ہین اور عرض ان دو دنون مین ہوتی ہی پس تعارض نرہا اس حدیث مین اور اوس حدیث مین کہ
بلند کیی جاتی ہین عمل رات کی پہلی عمل دنکی اور عمل دنکی پہلی عمل رات کی یا یہہ کہ مفصل ہر روز عرض ہوتی ہون اور مجمل ان دو دنون مین ع **وعن**
ابی ذر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا ابا ذر اذا صمت من الشہر ثلثۃ ایام فصم ثلث عشرۃ واربع عشرۃ

وَخَمْسَ عَشَرَةَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ اور روایت ہی ابی ذر سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی ای ابو ذر جسوقت کہ روزہ رکہا
چاہی تو مہینی سی تین دن پس روزہ رکہہ تیرہویں اور چودہویں اور پندرہویں کو نقل کی یہہ ترمذی اور نسائی نی **ف** یہہ تین روزی مہینی کی
کئی طرح پر آئی ہین لیکن افضل اسیطرح ہین کہ ان تین دنون مذکورہ مین رکہی کہ انکو ایام بیض کہتی ہین ح **وعن** عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ
كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ مِنْ غُرَّةِ كُلِّ شَهْرٍ ثَلٰثَةَ أَيَّامٍ وَقَلَّمَا كَانَ يُفْطِرُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَرَوَاهُ
أَبُوْ دَاوُدَ إِلَى ثَلٰثَةِ أَيَّامٍ اور روایت ہی عبد اللہ بن مسعود سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم روزہ رکہتی یعنی کبہی اول مہینی کبہی
بیچ مین تین دن اور کم تہی کہ افطار کرین دن جمعہ کی نقل کی یہہ ترمذی اور نسائی نی اور روایت کی ابو داود نی ثلثۃ ایام تک **ف** پہلی حدیثین گذرین اونسی
معلوم ہوا کہ نری جمعہ کو روزہ رکہی اور اس سی رکہنا ثابت ہوا پس تاویل اس حدیث کی یہہ ہی کہ ایکدن پہلی یا ایکدن پیچہی جمعہ کی روزہ رکہتی تہی اور یا
دن جمعہ کی فقط روزہ رکہنا خاصہ حضرت کا تہا جیسی روزی طی کی رکہنی یا مراد روزی سی روزہ لغوی ہی یعنی بند رہتی تہی کہانی وغیرہ سی نماز جمعہ تک
ع یہہ تاویل موجب مذہب اونکی کی ہی کہ جو مکروہ رکہتی ہین نری جمعہ کی روزہ کو اور موجب حنفیہ کی حاجت اس تاویل کی کچہہ نہین بلکہ وہ اسی حدیث
سی جائز ہونا اس روزہ کا ثابت کرتی ہین مولانا **وعن** عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَصُوْمُ مِنَ الشَّهْرِ السَّبْتَ
وَالْأَحَدَ وَالْاِثْنَيْنِ وَمِنَ الشَّهْرِ الْآخَرِ الثُّلٰثَاءَ وَالْأَرْبِعَاءَ وَالْخَمِيْسَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ اور روایت ہی عائشہ سی کہ
کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم روزہ رکہتی کسی مہینی مین ہفتی اور اتوار اور پیر کو اور ایک مہینی مین منگل اور بدہ اور جمعرات کو نقل کی یہہ ترمذی
نی **ف** حضرت عدل کرتی تہی کہ سب دنون ہفتہ کی مین روزہ رکہتی اس لیی کہ سب دن اللہ تعالی کی ہین مناسب جانا کہ بعض مین رکہین اور بعض
مین رکہین جمعہ کا روزہ پہلی حدیثین ذکر کیا گیا اور باقی چہہ دنونکا اسمین ع **وعن** أُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ يَأْمُرُنِيْ أَنْ أَصُوْمَ ثَلٰثَةَ أَيَّامٍ مِنْ كُلِّ شَهْرٍ أَوَّلُهَا الْاِثْنَيْنِ وَالْخَمِيْسُ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ
اور روایت ہی ام سلمہ سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم حکم فرماتی مجکو یہہ کہ روزی رکہون مین تین دن ہر مہینی سی پہلا اونمین سی پیر یا جمعرات نقل
کی یہہ ابو داود اور نسائی نی **ف** لفظ والخمیس مین واو بمعنی اوکی ہی یعنی تین روزی رکہہ کہ اول اونکا پیر کا دن ہو اور دو منگل اور بدہ یا اول اونکا
دن جمعرات کا ہو اور دو جمعہ اور ہفتہ چنانچہ طبرانی کی روایت مین لفظ او ہی کا آیا ہی غرضکہ روزی رکہنی والا اختیار رکہتا ہی کہ ابتدا پیر کی کری
یا جمعرات سی دونو دن متبرک ہین ع ح **وعن** مُسْلِمٍ الْقُرَشِيِّ قَالَ سَأَلْتُ أَوْ سُئِلَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ صِيَامِ الدَّهْرِ فَقَالَ إِنَّ
لِأَهْلِكَ عَلَيْكَ حَقًّا صُمْ رَمَضَانَ وَالَّذِيْ يَلِيْهِ وَكُلَّ أَرْبِعَاءَ وَخَمِيْسٍ فَإِذًا أَنْتَ قَدْ صُمْتَ الدَّهْرَ كُلَّهُ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ
وَالتِّرْمِذِيُّ اور روایت ہی مسلم قرشی سی کہ کہا پوچہا مینی یا پوچہی گئی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ کی روزی رکہنی سی پس فرمایا کہ تحقیق
واسطی اہل تیری کی تجہپر حق ہی روزی رکہہ رمضان کی اور اون ایام کی کہ متصل اوسکی ہین یعنی شش عید کی اور ہر بدہ اور جمعرات کو پس اسوقت تونی روزی
رکہی ہمیشہ نقل کی یہہ ابو داود اور ترمذی نی **ف** واسطی اہل تیری کی تجہپر حق ہی یعنی ہمیشہ روزہ رکہنا سبب ضعف کا ہی اور اوس سی اونکی ادای حقوق
مین قصور آتا ہی اور اسیطرح اور عبادتون کی کرنی مین ہی خلل پڑتا ہی پس اسی لیی یہہ مکروہ ہی اور جسکو اس سی ضعف نہو اوسکی لیی نہین مکروہ بلکہ
مستحب ہی اور اس سی حاصل ہو جاتی ہی تطبیق درمیان حدیثون کی اور درمیان فعل بعض سلف کی یعنی جو کہ ہمیشہ روزہ رکہتی تہی اور شاید کہ یہہ حدیث
پہلی فرمائی ہوگی اوس حدیث سی کہ پہلی گذری کہ صوم دہر یعنی ہمیشہ کی روزونکا ثواب ہوتا ہی بسبب تین روزونکی ہر مہینی سی ع ح اور ایک
فائدہ مین قول ابن ہمام وغیرہ کی نقل کئی گئی اونسی معلوم ہوا کہ مطلق روزی ہمیشہ کی مکروہ ہین اور درمختار مین بہی لکہا ہی کہ روزی ہمیشہ کی مکروہ

ہین

تنزیہی ہین اور بیان جو ملا علی قاری نی لکہا ہی اس سے معلوم ہوا کہ اگر خوف ضعف کا ہو تو مکروہ ہی ورنہ نہین تو نہین تطبیق انمین یون دیجاوی کہ وہ روایتین
ہی محمول ہین خوف ضعف پر مولانا **وعن** اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ نَهٰی عَنْ صَوْمِ یَوْمِ عَرَفَةَ
بِعَرَفَةَ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی منع کیا روزہ رکہنی دن عرفہ کیسی عرفات مین
نقل کی یہہ ابو داود نی **ف** اسلیی کہ بسبب ضعف کی وہان کی افعال مین قصور واقع ہوگا اور یہہ نہی تنزیہی ہی نہ تحریمی ع **وعن** عَبْدِ اللّٰهِ
ابْنِ بُسْرٍ عَنْ اُخْتِهِ الصَّمَّاءِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَصُوْمُوْا یَوْمَ السَّبْتِ اِلَّا فِیْمَا افْتُرِضَ عَلَیْكُمْ فَاِنْ لَّمْ یَجِدْ اَحَدُکُمْ
اِلَّا لِحَاءَ عِنَبَةٍ اَوْ عُوْدَ شَجَرَةٍ فَلْیَمْضَغْهُ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِیُّ اور روایت
عبد اللہ بن بسر سی کہ نقل کی اپنی بہن سے کہ نام اوسکا صما تہا یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی فرمایا نہ روزہ رکہو تم دن ہفتی کی یعنی اکیلا مگر اوس صورت
مین کہ فرض کیا جاوی تمپر پس اگر نہ پاوی ایک تمہارا مگر پوست انگور کا یا لکڑی درخت کی پس چاہیی کہ چباوی اوسکو نقل کی یہہ احمد ابوداود اور ترمذی
اور ابن ماجہ اور دارمی نی **ف** فرض کیا جاوی تمپر یعنی فرض روزہ ہو یا نذر کا ہو یا قضا کا یا کفارہ کا اور اوسکی حکم مین ہین روزی سنت موکدہ
مانند عرفہ اور عاشورہ کی اور روزی معمولی پس اگر ان روزون مین سی کوئی روزہ ہفتہ کی دن آپڑی تو منع نہین اور پس چاہیی کہ چباوی اوسکو یعنی
افطار کری روزہ ہفتی کا اور اگر رکہا ہو اور اگر اور کچہہ نپاوی مانند پوست انگور یا لکڑی درخت کیسی توڑ ڈالی اور سبب منع کا روزی ہفتہ کی ہی
یہہ ہے کہ اسمین تعظیم اوسکی لازم آتی ہی اور اوسکی تعظیم کرنی مین مشابہت یہود کی ساتہہ ہوتی ہی اگرچہ وہ روزہ نہین رکہتی لیکن سبب ہونی اوسکی عید
اونکی ولیکن تعظیم کرتی ہین اور یہہ نہی تنزیہی ہی نزدیک جمہور کی ح **وعن** اَبِیْ اُمَامَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ
مَنْ صَامَ یَوْمًا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ جَعَلَ اللّٰهُ بَیْنَهٗ وَبَیْنَ النَّارِ خَنْدَقًا كَمَا بَیْنَ السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ
اور روایت ہی ابی امامہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ جو شخص روزہ رکہی ایک دن خدا کی راہ مین کردیتا ہی اللہ تعالی درمیان
اوسکی اور درمیان آگ کی خندق جیسی درمیان آسمان و زمین کی نقل کی یہہ ترمذی نی **ف** خدا کی راہ مین یعنی جہاد مین یا حج کی راہ مین یا کہ
مین یا طلب علم مین یا اللہ کی رضامندی طلب کرنیکی لیی اور خندق یعنی رکاوٹ اور پردہ شدید شرع **وعن** عَامِرِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ
قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ الْغَنِیْمَةُ الْبَارِدَةُ الصَّوْمُ فِی الشِّتَاءِ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِیُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِیْثٌ مُّرْسَلٌ
اور روایت ہی عامر بن مسعود سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ غنیمت ٹہنڈی روزہ رکہنا جاڑی مین ہی یعنی بلا محنت ثواب ہاتہ
آتا ہی نقل کی یہہ احمد اور ترمذی نی اور کہا یہہ حدیث مرسل ہی **وذکر حدیث** اَبِیْ هُرَیْرَةَ مَا مِنْ اَیَّامٍ اَحَبُّ اِلَی اللّٰهِ فِیْ بَابِ
الْاُضْحِیَّةِ اور ذکر کی گیی حدیث ابی ہریرہ کی ما من ایام احب الی اللہ قربانی کی باب مین

## الفصل الثالث

فصل تیسری
**عن** ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَدِمَ الْمَدِیْنَةَ فَوَجَدَ الْیَهُوْدَ صِیَامًا یَوْمَ عَاشُوْرَاءَ فَقَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی
اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَا هٰذَا الْیَوْمُ الَّذِیْ تَصُوْمُوْنَهٗ فَقَالُوْا هٰذَا یَوْمٌ عَظِیْمٌ اَنْجَی اللّٰهُ فِیْهِ مُوْسٰی وَقَوْمَهٗ وَغَرَّقَ فِرْعَوْنَ وَقَوْمَهٗ فَصَامَهٗ
مُوْسٰی شُکْرًا فَنَحْنُ نَصُوْمُهٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَنَحْنُ اَحَقُّ وَاَوْلٰی بِمُوْسٰی مِنْكُمْ فَصَامَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی
اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَاَمَرَ بِصِیَامِهٖ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ اور روایت ہی ابن عباس سے یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم آی مدینہ مین
پس پایا یہودیونکو روزہ رکہتی دن عاشورہ کی پس فرمایا اونکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کیا ہی یہہ دن جسمین روزہ رکہتی ہو تم کہا یہودیون نی یہہ
دن بڑا ہی نجات دی اللہ نی اسمین موسی کو اور قوم اوسکی کو اور ڈبو دیا فرعون کو اور اوسکی قوم کو پس روزہ رکہا اوس دن موسی نی واسطی شکر کی

پس ہم بھی روزہ رکھتے ہیں اوس دن پھر فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پس ہم لائق تر اور نزدیک تر ہیں ساتھ موسیٰ کی تمہاری پس روزہ رکہا رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اور حکم فرمایا ساتھ روزے اوسکی کی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **وعن** ام سلمة قالت كان رسول الله
صلى الله عليه وسلم يصوم يوم السبت ويوم الاحد اكثر ما يصوم من الايام ويقول انهما يوما عيد للمشركين فانا احب ان اخالفهم رواه احمد
اور روایت ہے ام سلمہ سے کہ کہا تہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم روزہ رکہتے دن ہفتہ کی اور اتوار کی اکثر اوس چیز سے کہ روزے رکہتے اور دنوں
اور فرماتے کہ تحقیق یہہ دو دن عید کے ہیں واسطے مشرکوں کی یعنی وہ انمیں روزے نہیں رکہتے بسبب عید ہونیکی پس میں بہت دوست رکہتا ہوں یہہ
کہ خلاف کروں میں اونکا نقل کی یہہ احمد نے **ف** مشرکوں کی یعنی یہود و نصاریٰ کی اونکو مشرک اس لیے کہا کہ یہود کہتے تہے عزیر بیٹا اللہ کا اور
نصاریٰ کہتے تہے کہ مسیح بیٹا اللہ کا ہے اور تطبیق اس حدیث میں اور پہلی حدیث میں کہ جسمیں منع کیا روزہ رکھنے سے ہفتی کو یہہ ہے کہ یہہ خصوصیات ہفتہ
کیلئے ہے اور وہ خصوصیات امت کیلیے ہے روزہ کہ جس سے منع کیا گیا وہ ہے کہ ہو بطریق تعظیم کی اور روزہ محبوب وہ ہے کہ بطریق مخالفت کی ہو
**وعن** جابر بن سمرة قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يامرنا بصيام يوم عاشوراء ويحثنا عليه ويتعاهدنا عنده
فلما فرض رمضان لم يامرنا ولم ينهنا عنه ولم يتعاهدنا عنده رواه مسلم اور روایت ہے جابر بن سمرہ سے
کہ کہا تہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہمکو ساتھ روزے دن عاشورے کی اور رغبت دلاتے ہمکو اوسپر اور خبرگیری کرتے ہماری یعنی نصیحت کرتے نزدیک
آنے اوس دن کی پس جبکہ ہوا فرض رمضان نہ حکم فرمایا ہمکو اور نہ منع کیا ہمکو اوس سے اور نہ خبرگیری رکھی ہماری وقت آنے اوس دن کی نقل کی
یہہ مسلم نے **ف** لفظ یامرنا اکثر نسخوں مشکوۃ کی میں بغیر لفظ لا کی ہے مگر صحیح مسلم میں موجود ہے **وعن** حفصة قالت اربع لم تكن يدعهن
النبي صلى الله عليه وسلم صيام عاشوراء والعشر وثلثة ايام من كل شهر وركعتان قبل الفجر رواه النسائي
اور روایت ہے حفصہ سے کہ کہا چار چیزیں ہیں کہ نہ چھوڑتے تہے اونکو نبی صلی اللہ علیہ وسلم یعنی سنتوں موکدہ سے ہیں روزہ رکہنا عاشورا کا اور دہے
ذیحجہ کا یعنی نو دن اول ذیحجہ کا اور تین دنکا ہر مہینے سے اور دو رکعتیں فجر سے پہلے یعنی سنتیں فجر کی نقل کی یہہ نسائی نے **وعن** ابن عباس
قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم لا يفطر ايام البيض في حضر ولا سفر رواه النسائي اور روایت ہے ابن عباس
سے کہ کہا تہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نہ افطار کرتے ایام بیض میں نہ گہر میں نہ سفر میں نقل کی یہہ نسائی نے **ف** مراد ایام بیض سے دن چاندنی
راتوں کی ہیں یعنی تیرہویں اور چودہویں اور پندرہویں پس بیض صفت لیالی کی یعنی راتوں کی ہے ان راتوں کو بیض اسواسطے کہتے ہیں کہ چاندنی اول سے آخر
تک رہتی ہے اور یا بیض صفت ایام کی ہے انکو بیض ایسی کہتے ہیں کہ روزے انکے دور کرتے ہیں گناہوں کو اور روشن کرتے ہیں دلوں کو یا اسواسطے
بعض کہتے ہیں کہ حضرت آدم علیہ السلام جب بہشت سے اوترے تو اونکا تمام بدن سیاہ ہو گیا تہا جب توبہ قبول ہوئی تو حکم ہوا کہ تین روزے ان تین
دنوں میں رکھو جب تیرہویں کو روزہ رکہا تو تہائی بدن اونکا سفید اور روشن ہو گیا جب چودہویں کو روزہ رکہا تو دو تہائی بدن اونکا سفید اور روشن
ہو گیا اور جب پندرہویں کو رکہا تو تمام بدن سفید اور روشن ہو گیا اور جاننا چاہیے کہ تین روزے جو مہینے میں رکہنے مسنون ہیں بارہ طرح پر آئے ہیں
ایک تو غیر معین کہ سارے مہینے میں جب چاہے جب رکھ لے اور دوسرے یہہ کہ تین روزے اول مہینے کی یعنی پہلی سے تیسری تک اور تیسرے ہفتے
اور اتوار اور پیر اور چوتھے منگل بدھ جمعرات اور پانچویں تیرہویں چودہویں پندرہویں اور چھٹے یہہ کہ اول اونکا دوشنبہ ہو یعنی دوشنبہ سہ شنبہ چہار
شنبہ اور ساتویں یہہ کہ اول اونکا پنجشنبہ ہو یعنی پنجشنبہ اور جمعہ اور ہفتہ اور آٹہویں نو چندا پیر اور دو جمعراتیں اور نویں نو چندی جمعرات اور دو پیر
اور دسویں پیر اور جمعرات اور پہر پیر دوسرے ہفتہ کی اور گیارہویں ہر عشرے میں ایک روزہ اور بارہویں تین روزے آخر مہینے میں اور سب روزے

برس مین گیا اون مین تین سو ساٹھ ہوی مین بحساب فی مہینی تین روزی کی اور نو روزی ذوالحجہ مین یعنی پہلی سی نوین تک اور ایک روزہ عاشورہ کا
اور ایک دن عاشورہ کی یا بعد اوسکی اور ایک پندرہوین شعبان مین اور چہہ روزی شوال کی کہ جنکو شش عید کہتی ہین ع رسولنا نا قلا مولف کتب
الحدیث **وعن** ابی هریرة قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لکل شیء زکوة وزکوة الجسد الصوم
رواه ابن ماجة اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی الله علیه وسلم نی واسطی ہر چیز کی زکوۃ ہی اور زکوۃ بدن کی روزہ ہی نقل کی یہہ
ابن ماجہ نی **ف** واسطی ہر چیز کی زکوۃ ہی یعنی بڑہنا ہی کہ دیا جاتا ہی بعض اوسکا یا طہارت ہی کہ طہارت کی جاتی ہی ساتہہ اوسکی اور زکوۃ بدن کی
روزہ ہی کہ گہٹتا ہی بعض بدن اور ناقص ہوتا ہی اوس سی اور پاک ہوتا ہی گناہون سی بسبب اوسکی پس زکوۃ عبادت مالیہ ہی اور روزہ طاعت بدنیہ
ع **وعنه** ان النبي صلى الله عليه وسلم كان يصوم يوم الاثنين والخميس فقيل يا رسول الله انك
تصوم يوم الاثنين والخميس فقال ان يوم الاثنين والخميس يغفر الله فيهما لكل مسلم الا ذا هاجرين يقول دعهما حتى يصطلحا رواه
احمد وابن ماجة اور روایت ہی ابی ہریرہ سی یہہ کہ نبی صلی الله علیه وسلم تہی روزہ رکہتی دن پیر اور جمعرات کی پس کہا گیا یا
رسول الله تحقیق تم روزہ رکہتی ہو یعنی اکثر پیر او جمعرات کو پس فرمایا کہ تحقیق دن پیر اور جمعرات کی بخشش کرتا ہی الله تعالی ان دونون مین واسطی ہر
مسلمان کی مگر دو شخص جو ترک ملاقات کرتی ہین فرماتا ہی الله تعالی چہوڑ دی انکو یہانتک کہ صلح کرین نقل کی یہہ احمد اور ابن ماجہ نی **ف** بخشش
کرتا ہی الخ یعنی روزہ رکہتا ہون انہین بسبب بزرگی ان دونون کی اور واسطی ادا کرنی شکر نعمت مغفرت اور رحمت الہی کی و فرماتا ہی یعنی فرشتی
کو جو کہ معین ہے منانی برائیون پر وقت ظاہر ہونی آثار مغفرت کی او صلح کرین یعنی آپسمین پس جب مغفرت کیجاوی گی اونکی ط ح ع
**وعنه** قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من صام يوما ابتغاء وجه الله بعده الله من جهنم كبعد
غراب طائر وهو فرخ حتى مات هرما رواه احمد وروى البيهقي في شعب الايمان عن سلمة بن قيس اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا
فرمایا رسول خدا صلی الله علیه وسلم نی جو شخص کہ روزہ رکہی ایکدن واسطی طلب کرنی رضامندی الله تعالی کی دور رکہتا ہی اوسکو الله تعالی دوزخ
سی مانند دور رکہنی کوی اوڑتی ہوئی کی اور وہ ہو بچہ یہانتک کہ بوڑہا ہو کی مرجاوی نقل کی یہہ احمد نی اور نقل کی بیہقی نی شعب الایمان مین سلمہ
بن قیس سی **ف** کہا گیا ہی کہ عمر کوی کی ہزار برس کی ہوتی ہی پس فرمایا کہ اگر کوا ابتدای عمر سی اخیر عمر تک اوڑتا رہی تو دیکہا چاہیی کہ کسقدر مسافت
طی کریگا جتنی وہ مسافت طی کریگا اوتنا ہی الله تعالی روزی دار کو دوزخ سی دور رکہتا ہی ۱۲ ح بیہقی سی منقول ہی کہ فرمایا رسول خدا صلی الله علیه
وسلم نی کہ سونا روزہ دار کا عبادت ہے اور چپ رہنا اوسکا تسبیح ہی اور عمل اوسکا مضاعف ہی اور دعا اوسکی مقبول ہی اور گناہ اوسکا بخشا گیا ہی اور یہہ
بہی منقول ہی بیہقی سی کہ فرمایا رسول خدا صلی الله علیه وسلم نی کہ الله تعالی نی وحی کی طرف ایک نبی کی بنی اسرائیل مین سی یہہ کہ خبر دی قوم اپنی کو کہ نہین کوی
بندہ کہ روزہ رکہی کسی دن واسطی طلب کرنی خوشی میری کی مگر کہ تندرست کرتا ہون جسم اوسکی کو اور بہت دیتا ہون ثواب اوسکو اور بیہقی نے روایت کیا
ہے کہ فرمایا رسول خدا صلی الله علیه وسلم نی کہ جو شخص نفل روزہ رکہی کہ نہ مطلع ہو اوسپر کوئی نہیں راضی ہوتا الله تعالی واسطی اوسکی ساتہہ ثواب کے سوائے جنت کی
یعنی اوسکا ثواب یہی ہی کہ جنت مین داخل کرتا ہی اور طبرانی نی روایت کیا کہ فرمایا رسول خدا صلی الله علیه وسلم نی کہ تحقیق واسطی الله تعالی کی ایک خوان
ہے کہ اوسپر ایسی چیزین ہین کہ نہ کسی آنکہہ نی دیکہین ہین اور نہ کسی کان نی سنی ہین اور نہ کسی کی دلمین خطرہ اونکا آیا ہی نہیں بیٹہین گی اوسپر مگر روزہ دار

**باب** باب ہی یعنی بیچ تتمہ او لواحق بابون پہلی کی **الفصل الاول** فصل پہلی **عن** عائشة قالت دخل علی
النبي صلى الله عليه وسلم ذات يوم فقال هل عندكم شيء فقلنا لا قال فاني اذا صائم ثم اتانا يوما آخر فقلنا

یا رسول الله اهدی لنا حیس فقال ارینیه فلقد اصبحت صائما فاکل رواه مسلم روایت ہی عائشہ سی کہ کہا داخل ہوئی مجہ پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم ایک
دن پس فرمایا کیا ہی نزدیک تمہاری کچہہ یعنی کہانیکی چیز کہا ہمنی کہ نہین فرمایا تحقیق مین اسوقت روزہ دار ہون پہر آئی ہماری پاس ایکدن اور یعنی اور
پوچہا کہ تمہاری پاس کچہہ ہی عرض کیا ہمنی یا رسول اللہ بہیجا گیا ہی ہمکو حیس آپ نے فرمایا دکہلاؤ مجکو وہ تحقیق صبح کی تہی مینی روزہ سی پہر کہالیا نقل
کی یہہ مسلم نی **ف** مین اسوقت روزہ دار ہون یعنی نیت روزہ کی کرتی مینی اس سی معلوم ہوا کہ نیت نفل کی دن مین کرنی جائز ہی اور یہی مذہب ہے اکثر
اماموں کا لیکن امام مالک کہتی ہین کہ رات سی نیت کرنی واجب ہے ہر طرح کی روزہ مین بیان اسکا اوپر ہوچکا ہی اور حیس نام ایک کہانیکا ہی کہ مثل مالیدہ کی ہوتا ہی
کہجور اور گہی اور قروت کا بنتا ہی اور قروت اوسی کہتی ہین کہ دہی یا چہاچہہ گاڑہی کو کپڑی مین باندہ کر لٹکا دیتی ہین وسکا پانی ٹپک جاتا ہی اور
پس کہایا اس سے معلوم ہوا کہ افطار کرنا روزی نفل کا بغیر عذر کی جائز ہی اور اسپر ہین اکثر علما اور امام ابوحنیفہ اور علما اونکی کہتی ہین کہ واجب ہے
تمام کرنا اوسکا اور جائز نہین افطار کرنا مگر ساتہہ عذر ضیافت اور مانند اسکی کی اور واجب ہے قضا اوسکی اگر افطار کری پہر اس حدیث مین تاویل
کرتی ہین کہ یہہ افطار کرنا بسبب کسی عذر کی تہا اور دلیل اونکی سب آگی آتی ہی ش ع ح **وعن** انس قال دخل النبی صلی الله علیه وسلم علی ام سلیم
فاتته بتمر وسمن فقال اعیدوا سمنکم فی سقائه وتمرکم فی وعائه فانی صائم ثم قام الی ناحیة من
البیت فصلی غیر المکتوبة فدعا لام سلیم واهل بیتها رواه البخاری اور روایت ہی انس سی کہ کہا
تشریف لی گئی حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ام سلیم کی پاس پس لائی ام سلیم حضرت کی لیی کہجور اور گہی پس فرمایا ڈال رکہو گہی اپنی کو بیچ مشک
اوسکی کی اور کہجور اوسکی باسن مین اسلیی کہ تحقیق مین روزیسی ہون پہر کہڑی ہوئی طرف کونیکی گہر مین سی پس نماز پڑہی سوای فرض کی اور دعا کی
واسطی ام سلیم کی اور گہر والون اوسکی کی نقل کی یہہ بخاری نی **ف** ظاہر حضرت نی روزہ اسلیی نہ افطار کیا کہ جانتی تہی کہ نہ افطار کرنیسی ام سلیم
رنجیدہ نہین ہونگی اور اختلاف کیا ہی مشایخ نی کہ آیا نفل روزی والی کی لیی ضیافت عذر ہی یا نہین صحیح یہہ ہے کہ ضیافت عذر ہی مہمان اور مہمانی
کرنیوالیکی لیی اگر صاحب خانہ اوسکا نری حاضر ہونیسی بغیر شریک ہونیکی کہانی پینی مین راضی نہو بلکہ ملول ہوتا ہو یہہ کہ اگر اسکی نہ کہانیسی ملول ہو تو ضیافت عذر
ہی روزہ توڑ ڈالی پہر قضا کری اور اگر جانی کہ ملول نہین ہوئیگا تو فقط حاضری ہووی اور روزہ نہ توڑی اور اس حدیث مین دلیل ہی اسپر کہ مستحب ہے
مہمان روزہ دار کو یہہ کہ دعا کری مہمانی کرنیوالی کی لیی غ درمختار **وعن** ابی هریرة قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم
اذا دعی احدکم الی الطعام وهو صائم فلیقل انی صائم وفی روایة قال اذا دعی احدکم فلیجب فان کان صائما فلیصل و
ان کان مفطرا فلیطعم رواه مسلم اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت
کہ بلایا جاوی ایک تمہارا طرف طعام کی اور وہ ہو روزیسی پس چاہیی کہ کہی مین ہون روزیسی اور ایک روایت مین ہے کہ کہا جسوقت کہ بلایا جاوی ایک
تمہارا پس چاہیی کہ قبول کری پہر اگر ہووی روزہ دار پس چاہیی کہ دو رکعت پڑہی اور اگر نہو روزیسی پس چاہیی کہ کہاوی نقل کی یہہ مسلم نی **ف** واجب
ہی افطار کرنا روزہ نفل کا اگر تشویش مین پڑی دعوت کرنیوالا اور حاصل ہو بسبب کہانیکی دشمنی اور اگر جانی کہ دعوت کرنیوالا خوش ہوگا بسبب کہانی
اسکی کی اور نہین تشویش مین پڑیگا بسبب نہ کہانیکی تو مستحب ہے اور اگر دونو امر برابر ہون اوسکی نزدیک تو افضل ہی یہہ کہ کہی انی صائم یعنی مین روزیسی
ہون برابر ہی کہ حاضر ہو یا نہ حاضر ہو واللہ اعلم ع

## الفصل الثانی

فصل دوسری **عن** ام هانئ قالت لما کان یوم الفتح فتح مکة جاءت
فاطمة فجلست علی یسار رسول الله صلی الله علیه وسلم وام هانئ عن یمینه فجاءت الولیدة باناء فیه شراب فناولته فشرب منه ثم ناوله ام هانئ
فشربت منه فقالت یا رسول الله لقد افطرت وکنت صائمة فقال لها اکنت تقضین شیئا قالت لا قال فلا یضرک ان کان تطوعا

رواه ابوداود والترمذي والدارمي وفي رواية لاحمد والترمذي نحوه وفيه فقالت يا رسول الله
اما اني كنت صائمة فقال الصائم المتطوع امير نفسه ان شاء صام
وان شاء افطر اور روایت ہی ام ہانی سی کہ کہا جبکہ ہوا دن فتح مکہ کا آئین حضرت فاطمہ اور بیٹھین بائین طرف رسول خدا صلی اللہ علیہ
وسلم کی اور ام ہانی داہنی طرف حضرت کی تہین پس لائی ایک لونڈی باسن کہ اوسمین تہی کچہہ پینی کی چیز پہر دیا لونڈی نی وہ باسن حضرت کو پس پیا
اوس سے پہر دیا وہ باسن حضرت نی ام ہانی کو پہر پیا ام ہانی نی اوس سی پس کہا یا رسول اللہ تحقیق افطار کیا مینی اور تہی مین روزہ سی پس فرمایا وسطی کی اگر
کیا قضا کرتی تہی تو کچہہ یعنی آیا روزہ قضا رمضان کا یا نذر کا تہا کہا کہ نہین یا بن نہین ضرر تجکو اگر ہو روزہ نفل نقل کی یہہ ابو داود اور ترمذی اور دارمی نی اور
بیچ روایت احمد اور ترمذی کی مانند اسکی اور بیچ اوسکی پس کہا ام ہانی نی یا رسول اللہ خبردار ہو تحقیق مین تہی روزہ سی پس فرمایا روزہ نفل رکہنی والا مالک
ہی نفس اپنی کا اگر چاہی رکہی روزہ اور اگر چاہی افطار کری **ف** مالک ہی نفس اپنی کا یعنی ابتدا اگر چاہی روزہ رکہی یعنی نیت روزی کی کری
اور اگر چاہی افطار کری یعنی اختیار کری روزہ رکہنی کو یا معنی یہہ ہین کہ مالک ہی نفس کا بعد روزہ رکہنی کی اگر چاہی تمام کری روزیکو اور اگر چاہی
افطار کری اس صورت مین تاویل اسکی یہہ ہے کہ نفل روزی والی کو پہنچتا ہی کہ افطار کری اگر مصلحت جانی جیسیکہ کوئی ضیافت کری یا وارد
ہو ایک قوم پر اور جانتا ہی کہ اگر افطار نکرونگا تو لوگ وحشت مین پڑینگی پس اوسکو پہنچتا ہی کہ افطار کری تا انس والفت ہو لیکن پس اسمین دلیل نہین
اسپر کہ قضا نہین ہے بعد التزام کی اور علاوہ اسکی حکم قضا کا آیا ہی حدیث آیندہ مین اور اس حدیث ام ہانی کی مین کلام کیا ہی محدثین نی اور
ترمذی نی کہا کہ اسکی اسناد مین گفتگو ہی اور منذری نی کہا کہ ثابت نہین اور اسکی اسناد مین اختلاف بہت ہی ش ح **وعن** الزهري
عن عروة عن عائشة قالت كنت انا وحفصة صائمتين فعرض لنا طعام اشتهيناه فاكلنا
منه فقالت حفصة يا رسول الله انا كنا صائمتين فعرض لنا طعام اشتهيناه فاكلنا منه
قال اقضيا يوما آخر مكانه رواه الترمذي وذكر جماعة من الحفاظ رووا عن الزهري عن عائشة مرسلا ولم يذكروا فيه عن عروة
وهذا اصح ورواه ابوداود عن زميل مولى عروة عن عروة عن عائشة اور روایت ہی زہری سی کہ نقل کی عروہ سی اونی نقل کی عائشہ سی کہ کہا عائشہ نی تہی مین اور حفصہ روزہ دار
پس روبرو لایا گیا ہماری کہانا خواہش کی ہمنی اسکی پس کہایا ہمنی اوسمین سی پس کہا حفصہ نی اے رسول خدا کی تحقیق ہم تہین روزہ دار پس روبرو
لایا گیا ہماری کہانا خواہش کی ہمنی اوسکی پس کہایا ہمنی اوسمین فرمایا قضا کرو تم دونون ایکدن اور بدلی اوسکی نقل کی یہہ ترمذی نی اور ذکر کیا
ایک جماعت کو حافظون سی کہ روایت کیا اونہون نی زہری سی زہری نی روایت کیا عائشہ سی بطریق ارسال کی اور نہ ذکر کیا اوسمین واسطہ عروہ
کا اور یہہ صحیح تر ہی اور روایت کیا اسکو ابو داود نی زمیل سے کہ غلام آزاد کیا ہوا عروہ کا ہی کہ نقل کیا زمیل نی عروہ سی عروہ نی عائشہ سی **ف**
یہہ حدیث دلیل ہی حنفیہ کی کہ اونکی نزدیک اگر روزہ نفل افطار کری لازم ہی قضا اوسکی صیغہ امر کا یہہ امر وجوب کی لیی ہی اور ش[illegible] مین
کہ یہہ امر استحباب کے لیی ہی اونکی مذہب مین واجب نہین قضا نفل کی اور بطریق ارسال کی ارسال یہان معنی سقوط راوی کی ہی اسناد سی یعنی سقوط
ہی کہ پہلی روایت مین جو واسطہ عروہ کا درمیان زہری اور عائشہ کی تہا وہ اسمین نہین یہہ ہی ایک اصطلاح ہی اور مشہور یہہ ہی کہ مرسل وہ حدیث
کو کہتی ہین کہ تابعی روایت کری بغیر ذکر صحابہ کی ش ح **وعن** ام عمارة بنت كعب ان النبي صلى الله عليه وسلم دخل عليها فدعت له بطعام فقال لها كلي
فقالت اني صائمة فقال النبي صلى الله عليه وسلم ان الصائم اذا اكل عنده صلت عليه الملائكة حتى يفرغوا رواه احمد والترمذي
وابن ماجة والدارمي اور روایت ہی ام عمارہ بیٹی کعب سی یہہ کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ

صلی اللہ علیہ وسلم نے اونکی پاس سے منگوایا اونکو اور وسطی حصہ سے کے کہا کہ پس فرمایا حضرت نے اوسکو کہا کہا تو کہا اونہی میں روزہ سے ہوں پھر فرمایا نبی صلی
اللہ علیہ وسلم نے کہ تحقیق روزہ دار جس وقت کہ کھایا جاتا ہے نزدیک اوسکی یعنی اور رغبت کرتا ہے دل اوسکا کہانی پر اور دشوار ہوتا ہے روزہ اوسپر رحمت
بہیجتے ہیں فرشتے اوسپر یہانتک کہ فارغ ہوں کہانیوالے نقل کی یہ احمد و ترمذی اور ابن ماجہ اور دارمی نے

## اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ فصل تیسری

عَنْ بُرَیْدَۃَ قَالَ دَخَلَ بِلَالٌ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَھُوَ یَتَغَدّٰی فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ
اَلْغَدَاءَ یَا بِلَالُ قَالَ اِنِّیْ صَائِمٌ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ نَاْکُلُ رِزْقَنَا وَفَضْلُ رِزْقِ بِلَالٍ فِی الْجَنَّۃِ اَشَعَرْتَ
یَا بِلَالُ اَنَّ الصَّائِمَ تُسَبِّحُ عِظَامُہٗ وَیَسْتَغْفِرُ لَہُ الْمَلٰٓئِکَۃُ مَا اُکِلَ عِنْدَہٗ رَوَاہُ الْبَیْھَقِیُّ فِیْ شُعَبِ الْاِیْمَانِ
روایت ہی بریدہ سی کہا داخل ہوئی بلال حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پاس اور وہ طعام صبح کا کہاتی تہی پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم
نے چاشت ہو کہانی کیلیے ای بلال کہا بلال نے تحقیق میں روزہ دار ہوں یا رسول اللہ پہر فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ کہاتی ہیں ہم رزق اپنا اور بہتر
رزق بلال کا جنت میں ہی کیا جانتا ہی تو ای بلال کہ تحقیق روزہ دار تسبیح کرتی ہیں ہڈیاں اوسکی اور بخشش چاہتی ہیں اوسکی لیے فرشتے جبتک کہ کہایا
جاوی نزدیک اوسکی نقل کی یہہ بیہقی نے شعب الایمان میں

## بَابُ لَیْلَۃِ الْقَدْرِ

یہہ باب ہے بیچ بیان لیلۃ القدر کی ف یعنی اسمین بیان لیلۃ
القدر کی فضیلت کا اور اوسکی وقتون کا کہ کسمین توقع قوی ہی اوسکی ہونیکی اور اوسکو لیلۃ القدر اسلیے کہتی ہیں کہ لکہی جاتی ہیں اوسمین رزق اور حلیے
اور احکام کہ سال بہر میں واقع ہونگی اور بعضون نے کہا کہ یہہ نام ہوا بسبب عظیم القدر ہونی اوسکی کی اور بیچ تعیین اس شب کی بہت قول آئی ہیں اور اکثر حدیثون
سی معلوم ہوتا ہی کہ لیلۃ القدر رمضان میں ہی خصوصاً طاق راتون عشرہ اخیر کی میں خصوصاً ستائیسوین شب میں چنانچہ اکثر علما کی نزدیک یہی ہی اور
لیلۃ القدر خاص اسی امت کے لیے مقرر ہوئی اسلیے کہ باوجود چہوٹی عمرون کی ثواب بہت سا پاوین چنانچہ ایک روایت میں آیا ہی حال اوسکا یہہ ہی کہ
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جب حال اگلی امتونکی عمرونکا معلوم ہوا تو افسوس کیا کہ میری امت کی لوگ تہوڑی عمر میں اون کیسی عمل نہیں کر سکنی کی پس دے
اونکو اللہ تعالی نے لیلۃ القدر کہ ہزار مہینی سی بہتر ہی اور ایک اور روایت میں آیا ہی کہ ایکدن حضرت نے ذکر کیا چار شخصونکا بنی اسرائیل میں سے کہ انہون
نے عبادت کی تہی اللہ تعالی کی اسّی اسّی برس اور نہ نافرمانی کی تہی ایک لحظہ وہ شخص یہہ تہی حضرت ایوب اور حضرت زکریا اور حضرت حزقیل اور حضرت
یوشع بن نون پس تعجب کیا اصحاب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی نے اس سے پس آئی حضرت کی پاس جبرئیل اور کہا ای محمد تعجب کیا آپکی امت نے عبادت
کرنی سے اون لوگون کیسی اسّی اسّی برس تک پس تحقیق اوتاری اللہ تعالی نے خیر بہتر اس سے اون پر انا انزلناہ فی لیلۃ القدر ساری سورۃ یعنی لیلۃ القدر افضل ہے
اوس چیز سے کہ تعجب کیا آپ نے اور آپکی امت نے پس خوش ہوئی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم روایت کی یہہ ابن ابی حاتم نے جاننا چاہیی کہ ہزار مہینی کی
تراسی برس اور چار مہینی ہوتی ہیں اسی لیے فرمایا لیلۃ القدر خیر من الف شہر یعنی لیلۃ القدر بہتر ہی ہزار مہینی سی کہ جسکی تراسی برس اور چار مہینی ہوئی
اور لیلۃ القدر میں تجلی رحمت خاص جناب باری تعالی کی آسمان دنیا پر وقت غروب سے صبح تک ہوتی ہی اور اسمین اوترتی ہیں ملائکہ اور روح واسطی
ملاقات مصلیوں اور عابدین کی اور اسمین نزول قرآن کا ہوا اور اسمین پیدایش ملائکہ کی ہوئی اور اسمین جمع ہونا مادہ آدم کا شروع ہوا اور اسمین درخت
جنت میں لگائی گئی اور اسمین دعا قبول ہوتی ہی اور اسمین ثواب عبادت کا بہت ہوتا ہی اور حکمت اوسکی پوشیدہ ہونی میں یہہ ہی کہ تا لوگ کوشش
کریں طاعت میں اور اعتماد نکریں اوسپر اور لکہا ہی علما نے کہ جو کوئی کوشش کری بیچ بیداری شبون ایک سال تمام کی پاویگا اوسکو انشاء اللہ تعالی
چنانچہ اسی لیے کہا ہی من لم یعرف قدر لیلۃ القدر اور بعضی علما نے کہا ہی کہ اوس رات کی علامتیں ہیں کہ استنباط کیا ہی اونکو
جسنے کہ نہ پہچانے قدر رات کی قدر لیلۃ القدر کی
احادیث و آثار سی اور پایا ہی بعضی علامتونکو اہل کشف نے طبری نے ایک قوم سی نقل کیا ہی کہ درخت اوس رات میں سجدہ کرتی ہیں اور زمین پر

آدمی پڑتی ہیں بہہ جاتی خود آجاتی ہیں او سجدہ کرتی ہیں اور زمین پر ہر چیز اور صواب یہہ ہے کہ شرط نہیں ہی یہہ باتیں اوس رات کی دیکھنا ان امور کا بہت لوگ پاتی ہیں اوس رات کو اور دیکھتی نہیں کوئی چیز انہیں سی اور روا ہی کہ دو آدمی ایک جا بیٹھی ہوں اور دونوں اوس شب کو پاویں اور ایک کو کچھ معلوم ہوا اور چیز دکھائی نہیں سے اور دوسرے کو کچھ معلوم ہوا اور بڑی علامت یہہ ہی کہ توفیق ہو ہمیں ذکر اور عبادت اور مناجات اور خضوع و خشوع اور خلاص کی اور مختار یہہ ہی کہ معتبر شب بیدار رہنا اکثر شب کا ہی اور اگر تمام رات شب بیدار رہی اور باعث مرض اور ملال و خلل کا ادای فرائض اور سنتوں موکدہ میں ہو افضل و اکمل ہی والا اسقدر کہ توفیق قیام کی پاوی مقصود حاصل ہی لیس للانسان الا ما سعی و کان سعیہ مشکورا رزقنا اللہ ہم مولانا قائلا من اللہ المنور وغیرہ

**الفصل الاول** فصل پہلی **عن** عائشۃ قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تحروا لیلۃ القدر فی الوتر من العشر الاواخر من رمضان رواہ البخاری روایت ہی عائشہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی تلاش کرو شب قدر کو بیچ طاق راتوں کی دہہ دہی رمضان کی سی نقل کی یہہ بخاری نی **ف** بیچ طاق راتوں کی یعنی اکیسوان شب و تئیسویں شب اور پچیسویں شب اور ستائیسویں شب اور انتیسویں شب **وعن** ابن عمر قال ان رجالا من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم اروا لیلۃ القدر فی المنام فی السبع الاواخر فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اری رؤیاکم قد تواطأت فی السبع الاواخر فمن کان متحریہا فلیتحرہا فی السبع الاواخر متفق علیہ اور روایت ہی ابن عمر سی کہ کہا تحقیق کئی شخص اصحاب نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی دکھلائی گئی شب قدر خواب میں بیچ سات راتوں اخیر کی پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ دیکھتا ہوں میں تمہاری خوابوں کو کہ متفق ہوئی ہیں اوپر سات راتوں اخیر کی پس جو کوئی تلاش کری اوسکو پس چاہیی کہ تلاش کری اوسکو بیچ سات راتوں اخیر کی نقل کی یہہ بخاری او مسلم نی **ف** احتمال ہی کہ مراد وہ راتیں ہوں کہ متصل ہیں کی ہیں یعنی اکیسویں شب سی ستائیسویں شب تک سات راتیں ہیں سے اخیر کی یعنی تیئسویں شب سے انتیسویں شب تک لیکن کہ اونتیس کا چاند یقینی ہی اور اوسکی موافق حساب کیا جاویگا اور احتمال اخیر ظاہر تر ہی واللہ اعلم **وعن** ابن عباس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال التمسوہا فی العشر الاواخر من رمضان لیلۃ القدر فی تاسعۃ تبقی فی سابعۃ تبقی فی خامسۃ تبقی رواہ البخاری اور روایت ہی ابن عباس سے یہہ کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی فرمایا تلاش کرو اوسکو بیچ دہی اخیر کی رمضان کی یعنی شب قدر کو بیچ نویں رات کی کہ باقی رہی یعنی اکیسویں شب بیچ ساتویں رات کی کہ باقی رہی یعنی تئیسویں شب بیچ پانچویں رات کی کہ باقی ہی یعنی پچیسویں شب نقل کی یہہ بخاری نی **ف** یا گنا شروع کیجیی آخر سی یعنی تلاش کرو بیچ نویں رات کی بعد بیسویں شب کی کہ وہ انتیسویں شب ہے اور بیچ ساتویں رات کی بعد بیسویں شب کی کہ وہ ستائیسویں شب ہے اور بیچ پانچویں رات کی بعد بیسویں شب کی کہ وہ پچیسویں شب ہے ظاہر معنی یہی ہیں اور طیبی نی کہا کہ یہہ راتیں کہ وہ بیچ میں بائیسویں شب اور چوبیسویں شب اور چھبیسویں شب **وعن** ابی سعید الخدری ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اعتکف العشر الاول من رمضان ثم اعتکف العشر الاوسط فی قبۃ ترکیۃ ثم اطلع راسہ فقال انی اعتکفت العشر الاول التمس ہذہ اللیلۃ ثم اعتکفت العشر الاوسط ثم اتیت فقیل لی انہا فی العشر الاواخر فمن کان اعتکف معی فلیعتکف العشر الاواخر فقد اریت ہذہ اللیلۃ ثم انسیتہا وقد رأیتنی اسجد فی ماء وطین من صبیحتہا فالتمسوہا فی العشر الاواخر والتمسوہا فی کل وتر قال فمطرت السماء تلک اللیلۃ وکان المسجد علی عریش فوکف المسجد فبصرت عینای رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وعلی جبہتہ اثر الماء والطین من صبیحۃ احدی وعشرین متفق علیہ فی المعنی واللفظ لمسلم الی قولہ فقیل لی انہا فی العشر الاواخر والباقی للبخاری وفی روایۃ

عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اُنَیْسٍ قَالَ لَیْلَۃُ ثَلٰثٍ وَّعِشْرِیْنَ رَوَاہُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے ابی سعید خدری سے کہا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اعتکاف
کیا پہلی دہے میں رمضان کی پھر اعتکاف کیا بیچ کی دہے میں بیچ خیمہ ترکی کے پھر نکالا سر اپنا یعنی خیمہ سے پس فرمایا کہ تحقیق میں نے کیا تھا اعتکاف پہلی دہے میں طلب
کرتا تھا میں شب قدر کو پھر اعتکاف کیا میں نے بیچ کی دہے میں پھر آیا میرے پاس فرشتہ پس کہا مجھکو فرشتہ نے کہ تحقیق شب قدر بیچ دہے آخری کے ہے پس جو شخص کہ ارادہ رکھتا ہو
کہ اعتکاف کرے ساتھ میرے پس چاہیے کہ اعتکاف کرے دہے آخری میں پس تحقیق میں دکھلایا گیا خواب میں تعین شب قدر کی پھر بھلایا گیا میں یعنی جبرئیل نے خبر دی کہ فلانی
شب ہے لیکن میں بھول گیا اور تحقیق دیکھا میں نے اپنے تئیں یعنی خواب میں کہ سجدہ کرتا ہوں کیچڑ میں اوسکی صبح کو یعنی لیلۃ القدر کی صبح کو پس بھول گیا میں کہ
کونسی رات ہے وہ پس تلاش کرو اوسکو بیچ دہے آخری کے اور تلاش کرو لیلۃ القدر کو بیچ ہر طاق رات کے یعنی اخیر کی دہے کی طاق راتوں میں کہا راوی نے کہ برسا
مینہہ اوس رات کو یعنی جس رات کا ذکر حضرت نے کیا اور اوسکو اور تھی چھت مسجد کی بنائی ہوئی شاخ خرما کی پس ٹپکی مسجد پس دیکھا آنکھوں میری نے رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم کو اس حال میں کہ اونکی پیشانی پر تھا نشان پانی اور مٹی کا صبح اکیسویں شب کو متفق ہیں اسکی نقل کرنے میں بخاری اور مسلم بیچ معنوں کی اور
لفظ واسطے مسلم کی اس قول تک فقیل لی انہا فی العشر الاواخر اور لفظ باقی حدیث کی واسطے بخاری کی اور یہ روایت عبد اللہ انیس کی کہ کہا تئیسویں
شب یعنی عوض بیچ اکیسویں شب کے نقل کی یہ مسلم نے **ف** خیمہ ترکی ایک قسم ہے خیمے کی گول سا بنتا ہے چھوٹا سا کہ اوسکو فارسی میں خرگاہ کہتے ہیں
اور بیچ سجدہ میں [illegible] کا معنی نے کی ہے اور متعلق ہے ساتھ قول اسکے اور حاصل کلام راوی کا یہ ہے کہ جس رات حضرت نے لیلۃ القدر کو خواب میں دیکھا
تو یہ بھی دیکھا تھا کہ میں مٹی اور پانی میں سجدہ کرتا ہوں لیلۃ القدر کی صبح کو یعنی اوس رات مینہہ بھی برسا تھا وہی علامت اونہوں نے پائی اور صبح
کی اسمیں کہ اکیسویں شب یا تئیسویں شب معلوم کیا اوس علامت سے کہ حضرت نے جو لیلۃ القدر دیکھی تھی وہ اکیسویں شب یا تئیسویں شب تھی شیخ مولانا
**وَعَنْ** زِرِّ بْنِ حُبَیْشٍ قَالَ سَاَلْتُ اُبَیَّ بْنَ کَعْبٍ فَقُلْتُ اِنَّ اَخَاکَ ابْنَ مَسْعُوْدٍ یَّقُوْلُ مَنْ یَّقُمِ الْحَوْلَ یُصِبْ لَیْلَۃَ
الْقَدْرِ فَقَالَ رَحِمَہُ اللّٰہُ اَرَادَ اَنْ لَّا یَتَّکِلَ النَّاسُ اَمَا اِنَّہٗ قَدْ عَلِمَ اَنَّہَا فِیْ رَمَضَانَ وَاَنَّہَا فِی الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ وَاَنَّہَا لَیْلَۃُ
سَبْعٍ وَّعِشْرِیْنَ ثُمَّ حَلَفَ لَا یَسْتَثْنِیْ اَنَّہَا لَیْلَۃُ سَبْعٍ وَّعِشْرِیْنَ فَقُلْتُ بِاَیِّ شَیْءٍ تَقُوْلُ ذٰلِکَ یَا اَبَا الْمُنْذِرِ قَالَ بِالْعَلَامَۃِ
اَوْ بِالْاٰیَۃِ الَّتِیْ اَخْبَرَنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنَّہَا تَطْلُعُ یَوْمَئِذٍ لَا شُعَاعَ لَہَا رَوَاہُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے زر بن حبیش سے کہا
پوچھا میں نے ابی بن کعب سے پس کہا میں نے کہ تحقیق بھائی تمہارے یعنی دینی بھائی ابن مسعود کہتے ہیں کہ جو شخص کہ قیام کرے تمام سال تو پاوے شب قدر
کو پس کہا ابی بن کعب نے رحم کرے اونکو اللہ ارادہ کیا یعنی اس کہنے سے اسکا کہ نہ اعتماد کریں لوگ خبردار ہو تحقیق ابن مسعود نے جانا کہ شب قدر رمضان میں ہے اور
تحقیق وہ دہے آخری میں ہے اور تحقیق وہ ستائیسویں رات ہے قسم کھائی ابی بن کعب نے نہیں کہا ان شاء اللہ کہا کہ تحقیق شب قدر ستائیسویں رات ہے پس
کہا میں نے ساتھ کس دلیل کے کہتے ہو یہ اے ابو منذر کنیت ہے ابی بن کعب کی کہا بسبب علامت کے یا کہا بسبب نشانی کے کہ خبر دی ہمکو پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم
نے یہ کہ طلوع ہوتا ہے آفتاب اس دن نہیں روشنی ہوتی واسطے اوسکی یعنی اور دیکھا میں نے آفتاب صبح ستائیسویں کو کہ نکلا اسطرح نقل کی یہ مسلم نے **ف**
نہ اعتماد کریں لوگ یعنی ایک قول پر اگرچہ وہ صحیح ہے اور بحسب ظن غالب کے فتوی دیا ہو یعنی اگر جانیں گے کہ وہ ستائیسویں ہی شب ہے تو اسی رات میں قیام
کریں گے اور ترک کریں گے قیام تمام راتوں کا اسی لیے ابن مسعود نے کہا کہ وہ تمام سال میں ہے اور قسم کھائی یعنی بنا بر ظن غالب کے اور ان شاء اللہ نہ کہا یعنی ان شاء
اللہ کہنے میں قسم جزما اور منعقد نہیں ہوتی پس ابی بن کعب نے قسم کھائی اور ان شاء اللہ نہ کہا تا قسم جزما ہو **وَعَنْ** عَائِشَۃَ قَالَتْ کَانَ
رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَجْتَہِدُ فِی الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مَا لَا یَجْتَہِدُ فِیْ غَیْرِہٖ رَوَاہُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے عائشہ سے کہ کہا تھے رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم کوشش کرتے رمضان کی اخیر کی عشرہ میں وہ قدر کہ نہ کوشش کرتے بیچ غیر اوسکی کے نقل کی یہ مسلم نے **ف** کوشش کرتے یعنی یاد الٰہی

طاعت میں جیسا کہ لیلۃ القدر میں ہے ع وعنها قالت كان رسول الله صلى الله عليه وسلم إذا دخل
العشر شد مئزره وأحيى ليله وأيقظ أهله متفق عليه اور روایت ہے عائشہ سے کہا تھا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جب وقت
کہ آتا اخیر دہا یعنی رمضان کا مضبوط باندھتے تہہ بند اپنا اور زندہ کرتے رات کو اور جگاتے اہل اپنے کو نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے ف مضبوط باندھنی
تہہ بند کنایہ ہے اس سے کہ کوشش فرمائی عبادت میں زیادہ عادت سے یا کنایہ ہے اس سے کہ عورتوں سے الگ رہتے اور زندہ کرتے رات کو یعنی اکثر رات تمام
رات نماز اور ذکر اور تلاوت قرآن میں مشغول رہتے اور ایک روایت میں جو آیا ہے انہ علیہ السلام ما سہر جمیع اللیل کلہ یعنی حضرت تمام شب نہیں جاگے تو
مراد یہہ ہے کہ ہمیشہ یا اکثر تمام رات نہیں جاگتے تھے پس ایک دو رات یا دس رات جاگنا منافی اسکے نہیں واللہ اعلم اور جگاتے اہل اپنے کو یعنی جگاتے دیتے
گھر والے بیبیوں کو اور لونڈیوں کو اور غلاموں کو بعض اوقات عشرے کی میں واسطے عبادت کے اور تلاش کرنے لیلۃ القدر کی ع دہ لانا الفصل
الثانی فصل دوسری عن عائشة قلت يا رسول الله أرأيت إن علمت أي ليلة ليلة القدر ما أقول فيها
قال قولي اللهم إنك عفو تحب العفو فاعف عني رواه أحمد وابن ماجة والترمذي وصححه روایت ہے عائشہ سے کہ کہا میں نے یا رسول اللہ خبر دو
مجھکو اگر جانوں میں کونسی رات ہے شب قدر کی کیا کہوں میں اوسمیں یعنی کیا دعا مانگوں اوس وقت فرمایا کہہ یا الہی تحقیق تو معاف کرنیوالا ہے دوست رکھتا ہے معاف
کرنیکو پس معاف کر مجھسے نقل کی یہہ احمد اور ابن ماجہ اور ترمذی نے اور صحیح کہا اسکو ف یہہ دعا جامع ہے دنیا اور آخرت کی بھلائیوں کو اور ایک روایت
میں آیا ہے کہ نہ مانگی اللہ تعالی سے بندوں نے کوئی چیز افضل اس سے کہ بخشش اونکو اور عافیت دے اون کو ع وعن أبي بكرة قال سمعت رسول
الله صلى الله عليه وسلم يقول التمسوها يعني ليلة القدر في تسع يبقين أو في سبع يبقين أو في خمس يبقين أو ثلث يبقين أو آخر
ليلة رواه الترمذي اور روایت ہے ابی بکرہ سے کہ کہا سنا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے تلاش کرو اوسکو یعنی شب قدر کو بیچ نو رات کے
کہ باقی رہیں یعنی اونتیسویں شب یا بیچ ساتوں کی کہ باقی رہیں یعنی ستائیسویں شب یا پانچویں میں کہ باقی ہیں یعنی پچیسویں شب یا تیسریں میں کہ باقی رہیں
یعنی تیئیسویں شب یا آخر رات میں یعنی سلخ کی رات نقل کی یہہ ترمذی نے وعن ابن عمر قال سئل رسول الله صلى الله عليه وسلم عن
ليلة القدر فقال هي في كل رمضان رواه أبو داود وقال رواه سفيان وشعبة عن أبي إسحق موقوفا على ابن عمر
اور روایت ہے ابن عمر سے کہا پوچھی گئی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم حال شب قدر کی پس فرمایا کہ وہ ہر رمضان میں ہے نقل کی یہہ ابو داؤد نے اور کہا نقل
کی یہہ سفیان اور شعبہ نے ابی اسحق سے موقوف ابن عمر پر ف ہر رمضان میں اس لفظ کے دو معنی ہیں ایک تو یہہ کہ رمضان خالی نہیں ہوتا شب قدر سے یعنی
ہر سال میں کہ رمضان واقع ہوتا ہے اوسمیں شب قدر بھی ہوتی ہے اور دوسرے معنی یہہ کہ شب قدر تمام رمضان میں ہوتی ہے کچھ خاص دہے آخر ہی پر نہیں
اول حضرت کو یہی معلوم ہوا تھا آخر کو یہہ ظاہر کیا آخر کی دہے میں ہے اسکی سند نہیں ہوئی ۔ مولانا وعن عبد الله بن أنيس قال قلت يا رسول
الله إن لي بادية أكون فيها وأنا أصلي فيها بحمد الله فمرني بليلة أنزلها إلى هذا المسجد فقال انزل ليلة ثلث وعشرين
قيل لابنه كيف كان أبوك يصنع قال كان يدخل المسجد إذا صلى العصر فلا يخرج منه لحاجة حتى يصلي الصبح
فإذا صلى الصبح وجد دابته على باب المسجد فجلس عليها ولحق بباديته رواه أبو داود
اور روایت ہے عبداللہ بن انیس سے کہ کہا میں نے یا رسول اللہ تحقیق میرے لیے جنگل ہے یعنی میرا گھر جنگل میں ہے کہ رہتا ہوں میں اوسمیں اور نماز پڑھتا ہوں ساتھ
شکر اللہ کا پس حکم فرماؤ مجھکو ساتھ ایک رات کی کہ اتروں میں اوسمیں طرف اس مسجد کی یعنی شب قدر رمضان میں کونسی ہے اوس رات مسجد نبوی
میں آکر عبادت کروں پس فرمایا حضرت نے تیئیسویں رات کو کہا گیا واسطے بیٹے عبداللہ کے کہ نام اوسکا ضمرہ تھا کس طرح تھا باپ تیرا کرتا کہا بیٹے نے

ہاتا ہے یعنی داخل ہوتا مسجد مین بیٹھکر پڑھتا نماز عصر کی یعنی بیسوین تاریخ رمضان کی دن نکلتا اوس سے واسطی کسی کام کی یعنی جو کام کہ منافی اعتکاف کی
ہی یہانتک کہ نماز پڑہتی صبح کی پس ہو وقت کہ نماز پڑھتی فجر کی باقی جانور اپنا دروازی پر مسجد کی پس سوار ہوتی اوسپر اور پہنچتی جنگل ہی مین نقل کی
یہہ ابو داود نی **ف** اگر کوئی کہی کہ لازم آتی ہی اس سے تعیین لیلۃ القدر کی جواب یہہ کہ جس سال حضرت نی اونکو یہہ فرمایا اوس سال تئیسوین کو لیلۃ القدر
ہوئی ہوگی اور حضرت کو اوسکا علم ہوگیا ہوگا یہہ سمجہی کہ ہر سال یہی تاریخ ہوتی ہی اور یہہ جو ہی کہ حضرت کو بہی تعیین اوسکی معلوم نہ تہی تو مراد یہہ ہی
کہ تعیین ہر سال کی معلوم نہ تہی اور کبہی کبہی کا معلوم ہونا منافی اسکی نہین اور احتمال یہہ بہی ہی کہ اختلاف لیلۃ القدر کا باعتبار اشخاص کی ہو یعنی انکو لیلۃ
القدر کا اسی شب مین ہوتا ہو واللہ اعلم مولانا

## الفصل الثالث

فصل تیسری عن عبادة بن الصامت قال خرج النبي صلى الله عليه وسلم ليخبرنا بليلة القدر فتلاحى رجلان من المسلمين فقال خرجت لأخبركم بليلة القدر فتلاحى فلان وفلان فرفعت وعسى أن يكون خيرا لكم فالتمسوها في التاسعة والسابعة والخامسة رواه البخاري

روایت ہی عبادہ بن صامت سے کہا نکلی نبی صلی اللہ علیہ وسلم تاکہ خبر دین ہمکو شب قدر کی پس جہگڑی دو شخص مسلمانون مین سی پس فرمایا حضرت نی نکلا تہا
مین کہ خبر دون تمکو شب قدر کی پس جہگڑا فلانا اور فلانا پس اوٹھا لی گئی پہچان شب قدر کی اور شاید کہ ہو یہہ بہتر تمہاری پس تلاش کرو اوسکو انتیسوین
مین اور ستائیسوین مین اور پچیسوین مین نقل کی یہہ بخاری نی **ف** کہا بعضون نی کہ نام دو شخصون کا عبداللہ بن ابی حدرد اور کعب بن
مالک تہا اور وہان تعلی یعنی تعیین اوسکی میری خاطر سی اوٹھ گئی بسبب شومی جہگڑنی اونکی کی اس سے معلوم ہوا کہ جہگڑنا اور دشمنی کرنی آپسمین بری
ہی اوسکی سبب سے محروم ہوتا ہی آدمی برکات و بہلائیونسی اور جو بہتر تمہاری لیی کہ سبب کوشش اور زیادتی کا عبادات مین ہوگا ع ٭٭

وعن انس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا كان ليلة القدر نزل جبرئيل عليه السلام في كبكبة من الملائكة يصلون على كل عبد قائم او قاعد يذكر الله عز وجل فاذا كان يوم عيدهم يعني يوم فطرهم باهى بهم ملائكته فقال يا ملائكتي ما جزاء اجير وفى عمله قالوا ربنا جزاؤه ان يوفى اجره قال ملائكتي عبيدي وامائي قضوا فريضتي عليهم ثم خرجوا يعجون الى الدعاء وعزتي وجلالي وكرمي وعلوي وارتفاع مكاني لاجيبنهم فيقول ارجعوا فقد غفرت لكم وبدلت سيئاتكم حسنات قال فيرجعون مغفورا لهم رواه البيهقي في شعب الايمان

اور روایت ہی انس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جسوقت کہ ہوتی ہی شب قدر اوترتی ہین جبرئیل علیہ السلام بیچ جماعت کی فرشتونسی
دعا بخشش کی کرتی ہین ہر بندی کی لیی کہ کہڑا ہو یعنی نماز پڑھتا یا طواف کرتا ہو یا اور کچہہ عبادت کرتا ہو کہڑی ہوئی یا بیٹھی ہوئی یا ذکر کرتا ہو اللہ
عزوجل کو پس جسوقت کہ ہوتا ہی دن عید اونکی کا یعنی عید الفطر کا فخر کرتا ہی بسبب انکی اللہ تعالی فرشتون اپنی سی یعنی اون فرشتون سی کہ
جنہون نی طعن کیا تہا بنی آدم پر پس فرماتا ہی ای فرشتو میری کیا ہی بدلا اوس مزدور کا کہ پورا کیا عمل اپنا عرض کرتی ہین فرشتی ای رب
ہماری بدلا اوسکا یہہ ہی کہ پوری دیجاوی مزدوری عمل اوسکی کی فرماتا ہی اللہ تعالی ای فرشتون میری غلامون میری اور لونڈیون میری
نی ادا کیا فرض میرا کہ تہا اونپر یعنی روزہ پہر نکلی یعنی گہرون سی طرف عیدگاہ کی چلاتی ہوئی ساتہہ دعا کی قسم ہی عزت اپنی کی اور بزرگی
اپنی کی اور جود اپنی کی اور بلند قدری اپنی کی اور بلند مرتبہ اپنی کی البتہ قبول کرونگا مین دعا اونکی پس فرماتا ہی اللہ تعالی پہر جاؤ یعنی اپنی
گہرونکو تحقیق بخشا مینی تمکو اور بدل ڈالین مینی برائیان تمہاری نیکیون سی لکہی گئی بدلی ہر برائی کی نیکی صحیفہ اعمال مین فرمایا پیغمبر خدا نی پس
پہرتی ہین لوگ اوس حالت مین کہ بخشش کیجاتی ہی واسطی اونکی نقل کی یہہ بیہقی نی شعب الایمان مین

## باب الاعتکاف

باب ہی بیچ بیان اعتکاف کی **ف** اعتکاف کی معنی لغت مین ہین ٹہیرنا ایک جگہہ اور شرع مین ٹہیرنا بیچ مسجد جماعت کی ساتہہ نیت اعتکاف کی اور نیت معتبر ہی مسلمان عاقل طاہر کی کہ طاہر ہو جنابت سی اور حیض و نفاس سی اور اعتکاف اخیر عشرہ رمضان کا سنت موکدہ ہی اسلیئی کہ ہمیشہ حضرت اعتکاف کرتی رہی اوسمین اور در مختار مین لکھا ہی کہ سنت موکدہ علی الکفایہ ہی یعنی بعض کے ادا کرنے سی ادا ہو جاتی ہی اور تارک اوسکی ملامت نہین کیئی جاتی اور واجب ہوتا ہی اعتکاف ساتہہ نذر کرنیکی زبان سی خواہ نذر مطلق ہو جیسی کہی کہ مینی اپنی پر اعتکاف تین دن کا اللہ کی لیئی لازم کیا اور خواہ معلق ہو جیسی کہی کہ مینی نذر مانی یہ کہ اگر میرا یہہ کام ہو جائیگا تو مین تین دن کا اعتکاف کرونگا اور سوای ان دونون قسمون کی مستحب ہے کہ پہر اکثر مدت اعتکاف نفل کی لیئی حد معین نہین اگر نیت تمام عمر کی اعتکاف کی کری جائز ہی اور اقل مدت مین اختلاف ہی کہ کیا ہی امام محمد کی نزدیک اقل مدت ایک ساعت ہی خواہ رات مین ہو خواہ دن مین اور یہی ظاہر روایت ہی امام اعظم رح سی اور اسی پر فتوی ہی پس لائق ہی آدمی کو کہ جب مسجد مین آوی تو نیت اعتکاف کی کری اسطرح کہ نیت اعتکاف کی کی مینی جبتک کہ ہون مسجد مین تا ثواب اعتکاف کا ہاتہہ سی نجاوی اور امام ابو یوسف کی نزدیک اکثر روز ہی یعنی آدہی دن سی زیادہ اور امام اعظم رحمہ اللہ سی سوای ظاہر روایت کی یہہ منقول ہی کہ اقل مدت اعتکاف کی ایکدن ہی ہذا شرح ہدایہ و درمختار

## الفصل الاول

فصل پہلی **عن عائشة ان النبي صلى الله عليه وسلم كان يعتكف العشر الاواخر من رمضان حتى توفاه الله ثم اعتكف ازواجه من بعده متفق عليه** روایت ہی عائشہ سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تہی اعتکاف کرتی آخر دہی رمضان کی مین یہانتک کہ قبض روح اونکی کی اللہ نی پہر اعتکاف کیا اونکی بی بیون نی پیچہی اونکی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** پہر اعتکاف کیا حضرت کی بی بیون نی یعنی اپنی گہرون مین مسجد بیت بنا کی کہا ہی فقہا نی کہ مستحب ہی عورتون کو یہہ کہ اعتکاف کرین مسجد البیت مین اور اگر مسجد البیت نہو تو ایک جگہہ کو گہر مین مسجد ٹہیرا کر اوسمین اعتکاف کرین پس وہ اونکی حق مین حکم مسجد کا رکہتی ہی بلا ضرورت اوسمین سی نکلین اور عورتونکو مسجد مین اعتکاف کرنا مکروہ ہی ہذا شرح ہدایہ و عالمگیری و درمختار **وعن ابن عباس قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم اجود الناس بالخير وكان اجود ما يكون في رمضان كان جبرئيل يلقاه كل ليلة في رمضان يعرض عليه النبي صلى الله عليه وسلم القرآن فاذا لقيه جبرئيل كان اجود بالخير من الريح المرسلة متفق عليه** اور روایت ہی ابن عباس سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم بہت سخی لوگون مین ساتہہ بہلائی کی اور تہی بہت سخاوت کرتی رمضان مین تہی جبرئیل ملاقات کرتی حضرت سی ہر شب رمضان مین پیش کرتی روبرو جبرئیل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم قرآن یعنی ساتہہ تجوید کی پس جس وقت ملاقات کرتی حضرت سی جبرئیل ہوتی حضرت بہت سخاوت کرنیوالی ساتہہ بہلائی کی باوجہہ تیز ہوا سی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** بہت سخی لوگون مین ساتہہ بہلائی کی یعنی خلقت کو نفع بہت پہنچاتی تہی اور بہلائی بہت کرتی تہی بہ نسبت اور وقتون کی خصوصا رمضان مین کہ وہ ایام برکت مین نیکی کرنی اوسمین افضل ہی اور ہوا چلائی گئی سی یعنی جو ہوا کہ مینہہ لاتی ہی تمثیل یہہ کہ نفع اوس ہوا کا عام ہوتا ہی اور بہت ہوتا ہی اوس سی بہی زیادہ حضرت ہوتی تہی نفع پہنچانی اور بہلائی کرنی مین وقت ملاقات جبرئیل کی اور اس حدیث مین اشارہ ہی ساتہہ اسکی کہ آدمی کو فضلا و نیکون و صحبت نیکون سے نیکی مین زیادہ کوشش کرنی چاہی بہلائی نیکی کرنی مین اور یہہ حدیث باب اعتکاف مین اسلیئی لائی کہ حضرت رمضان مین اعتکاف بہی کرتی تہی ہذا شرح **وعن ابي هريرة قال كان يعرض على النبي صلى الله عليه وسلم القرآن كل عام مرة فعرض عليه مرتين في العام الذي قبض وكان يعتكف كل عام عشرا فاعتكف عشرين في العام الذي قبض رواه البخاري** روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا پیش کیا جاتا تہا یعنی جبرئیل پڑہتی تہی روبرو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی قرآن ہر سال مین ایک بار پس پڑہا گیا قرآن روبرو حضرت کی دو بار اوس سال مین کہ حضرت وفات کئی گئی اور تہی حضرت اعتکاف کرتی

ہر سال مین دس دن پہر اعتکاف کیا بیس دن اوس سال مین کہ وفات کیے گئی نقل کیا اسکو بخاری نے **ف** اوپر کی حدیث سے معلوم ہوا کہ حضرت قرآن پڑہتے تہے روبرو جبرئیل کی اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جبرئیل پڑہتے تہے دونون روایتون مین مخالفت کچہہ نہین ہے اسواسطے کہ ایکبار پڑہتے ہون جبرئیل اور پہر پڑہتے ہون روبرو انکے حضرت جیسا دو حافظ دور کرتے ہین اس سے معلوم ہوا کہ دور کرنا بہی سنت ہے اور دو بار قرآن پڑہا گیا اور اعتکاف بیس دن ہوا آخر سال مین اسلئے کہ کمال شوق کی اور مستعد ہونیکی ساتہہ حاضر ہونے کی درگاہ الٰہی مین **بیت** وعدۂ وصل چون شود نزدیک آتش شوق تیزتر گردد اور اوسمین تنبیہ ہے امت کو یہہ کہ لازم ہے ہر انسان پر آخر عمر مین یہہ کہ بہت کرے نیک اعمال اور ہووے نہایت مستعد واسطے ملاقات اللہ تعالی کی اور واسطے کہڑی ہونیکی روبرو اوسکی رزقنا اللہ ع مح ؛ **وَعَنْ عَائِشَةَ** قَالَتْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا اعْتَكَفَ أَدْنٰى إِلَيَّ رَأْسَهُ وَهُوَ فِي الْمَسْجِدِ فَأُرَجِّلُهُ وَكَانَ لَا يَدْخُلُ الْبَيْتَ إِلَّا لِحَاجَةِ الْإِنْسَانِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہے عائشہ سے کہ کہا تہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جب اعتکاف کرتے نزدیک کرتے طرف میرے سر اپنا اور وہ ہوتے مسجد مین پس کنگہی کردیتی مین اونکی اور نہ داخل ہوتے گہر مین مگر واسطے حاجت انسانی کی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** یہہ دلیل ہے اسپر کہ اگر معتکف نکالے کوئی عضو اپنا مسجد سے تو نہین باطل ہوتا ہے اعتکاف اوسکا اور دلیل ہے اسپر کہ کنگہی کرنی معتکف کو درست ہے اور کہا ابن ہمام نے کہ اگر دہووے اعتکاف والا کوئی عضو اپنا پاس مین بیچ مسجد کی اسطرح کہ نہ آلودہ ہو مسجد تو نہین مضائقہ اوسکا اور نکلنا واسطے حاجت انسانی کی امام اعظم کی نزدیک اگر ایک ساعت بہی بغیر حاجت یعنی ضرورۃ کی نکلے اعتکاف والا تو فاسد ہوجاتا ہے اعتکاف اوسکا حاجت دو طرح کی ہوتی ہے طبعی اور شرعی طبعی جیسے پیشاب اور پاخانہ اور غسل اگر احتلام ہو اور غسل جمعہ کی حق مین کوئی روایت صریح اصول مین نہین آئی ہے مگر شرح اوراد مین لکہا ہے کہ نکلے غسل کی لئے غسل فرض ہو یا نفل اور شرعی جیسے نماز عید کی اور اذان یعنی اذان کی جگہہ خارج مسجد سے ہو تو اوسپر جانا داخل حاجت مین ہے اس سے اعتکاف ٹوٹیگا نہین اور موذن اور غیر موذن اسمین برابر ہین بموجب روایت صحیحہ کے اور نماز جمعہ کہ جمعہ کی لئے نکلے بوقت زوال سے اور جس سے جامع مسجد دور ہو تو ایسی وقت نکلے کہ پاوے جمعہ کو سنتون سمیت اور نماز سے زیادہ جامع مسجد مین ٹہریگا تو اعتکاف فاسد نہین ہوویگا مگر مکروہ تنزیہی ہے زیادہ ٹہرنا اور اگر کسی پاس خادم نہو تو گہر سے کہانا لانا بہی داخل حاجت مین ہے اور اگر مسجد گرنے لگی یا کوئی زبردستی مسجد سے نکالے اور وہ اوسی ساعت نکلکر اور مسجد مین داخل ہو تو نہین فاسد ہوویگا اعتکاف اوسکا استحساناً کذا فی البدائع اور اسیطرح اگر بخوف جان یا مال کی اور مسجد مین جاوے تو نہین فاسد ہوویگا اور اگر نکلا اپنا یا پاخانہ کی لئے اور قرض خواہ نے روک رکہا ایکساعت فاسد ہوگا امام اعظم کی نزدیک اور صاحبین کی نزدیک نہین فاسد ہوویگا اور کوئی ڈوبتا ہوا جلتا ہو اور یہہ اوسکے نکالنے کی لئے نکلا یا جہاد کی لئے اگر نفیر عام ہو یا ادای شہادت کی لئے تو فاسد ہوجائیگا اعتکاف غرضکہ اگر بغیر عذر [illegible] المسجد کی نکلیگا ایکساعت یعنی لحظہ بہر بہی اگرچہ بہولے سے نکلے اعتکاف فاسد ہوجائیگا اور صاحبین کی نزدیک اکثر روز نکلا رہیگا تو فاسد ہوگا والا نہین ع ح عالمگیری ؛ و درمختار **ف** اس حدیث سے یہہ بہی نکل سکتا ہے کہ حجامت بنوانی بہی معتکف کو مسجد مین جائز ہے مگر بال وغیرہ مسجد مین نہ گرین ؛ مولانا **وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ** أَنَّ عُمَرَ سَأَلَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ كُنْتُ نَذَرْتُ فِي الْجَاهِلِيَّةِ أَنْ أَعْتَكِفَ لَيْلَةً فِي الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ قَالَ فَأَوْفِ بِنَذْرِكَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہے ابن عمر سے یہہ کہ عمر نے پوچہا حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا نذر کی تہی مینے جاہلیت مین کہ اعتکاف کرونگا مین ایکرات مسجد حرام مین فرمایا پوری کر نذر اپنی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** جاہلیت مین جاہلیت اوس حالت کو کہتے ہین کہ تہی اوپر عرب کے پہلے حضرت کی نبوۃ کی اور بعضون نے کہا کہ مراد اوس سے وہ حالت ہے کہ پہلے ظاہر ہونے اسلام کی تہی اور ایکرات یعنی دن سمیت جیسا کہ ایک روایت مین آیا ہے اور پوری کر نذر اپنی یہہ امر استحباب کے لئے ہے بلکہ نذر کی ہو پہلے اسلام کی لئے اور اگر

اسلام کی کی ہو تو امر وجوب کی لیی ہی اور کہا طیبی نے کہ دلالت کرتی ہی حدیث اسپر کہ نذر جاہلیت کی اگر ہو موافق حکم اسلام کی واجب ہے پورا کرنا اوسکا یعنے بعد اسلام کی مذہب شافعی یہی ہی اور کہا ابو حنیفہ نی کہ نہین صحیح ہی نذر اوسکی دلیلین کہ فقہ کی کتابون مین مذکور ہین اور اس حدیث کی معنی جو دیتی ہین اوپر بیان کئی گئی اور کہا طیبی نی کہ اسمین دلیل ہی اسپر کہ روزہ شرط نہین ہے واسطی صحت اعتکاف کی جیسا کہ مذہب شافعی ہی اور امام ابو حنیفہ رح سی ظاہر الروایت یہہ ہے کہ روزہ شرط ہی اعتکاف واجب مین نفل مین اور یہی قول صاحبین کا ہی اور مالک سے اور ایک روایت امام اعظم رح سی یہہ ہی کہ مطلق اعتکاف مین روزہ شرط ہی خواہ واجب ہو خواہ نفل پس وہ یہہ جواب دیتی ہین کہ اعتکاف حضرت عمر کا جو بعضی روایتون مین آیا ہی اوسمین روزہ بھی آیا ہی چنانچہ ابو داؤد اور نسائی اور دارقطنی نی ایک روایت نقل کی ہی حال اوسکا یہہ ہی کہ حضرت عمر نی لازم کیا اپنی نفس پر جاہلیت مین یہہ کہ اعتکاف کرین ایک رات یعنی دن سمیت یا ایک دن نزدیک کعبہ کی پھر پوچھا نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرمایا اعتکاف کر اور روزہ رکھہ اور دلیل اونکی حدیث عائشہ رض کی ہی کہ آگی آتی ہی لا اعتکاف الخ اوس سی بہی معلوم ہوتا ہی کہ روزہ رکہنا شرط ہی اعتکاف مین پس اگر نذر مانی کہ اعتکاف کرونگا رات کو تو نہین صحیح اور اگر نذر مانی کہ رمضان کی مہینہ مین اعتکاف کرونگا تو کفایت کرتی ہین روزہ رمضان کی اور اگر نفل روزہ رکہا ہو اور پہر نذر کری اعتکاف اوسکا کا تو نہین صحیح اور اگر نہ اعتکاف کیا رمضان معین مین تو اور مہینی مین قضا اوسکی کری ساتہہ روزون مستقل کی پس نہین جائز ہونگی قضا اوسکی اور رمضان مین اور نہ اور واجب مین خواہ قضا روزی رمضان کی رکہتا ہو یا اور کچھ اور اگر کسی روزونکی اعتکاف کی نیت کری تو اون دنونکی راتونکا بہی اعتکاف لازم ہو جاتا ہی اور اسیطرح جو نذر کری اعتکاف دو دن کی اعتکاف دو راتونکا بہی لازم ہوتا ہی اور ابو یوسف کی نزدیک اعتکاف بیچ کی ایک شب کا اور اگر نذر کری کہ اعتکاف ایک مہینی کا کرونگا تو اعتکاف متصل ایک مہینہ کا لازم ہوتا ہی اگرچہ متصل نکہا ہو [illegible]

## الفصل الثانی

فصل دوسری عَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعْتَكِفُ فِي الْعَشْرِ الْاَوَاخِرِ مِنْ رَمَضَانَ وَلَمْ يَعْتَكِفْ عَامًا فَلَمَّا كَانَ الْعَامُ الْمُقْبِلُ اعْتَكَفَ عِشْرِيْنَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَرَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَابْنُ مَاجَةَ عَنْ اُبَيِّ ابْنِ كَعْبٍ روایت ہی انس سے کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم اعتکاف کرتی دس دن اخیر کی مین رمضان کی پس نہ اعتکاف کیا ایک برس بسبب کسی عذر کی نہ کیا ایک سال پس جبکہ ہوا سال آئندہ اعتکاف کیا بیس دن نقل کی یہہ ترمذی نی اور نقل کی یہہ ابو داؤد اور ابن ماجہ نی ابی بن کعب سے **ف** شاید کہ یہہ حدیث تفسیر ہی اوس حدیث کی کہ جو اوپر گذری ابو ہریرہ سی اور کہا طیبی نے کہ دلالت کرتی ہی حدیث اسپر کہ نوافل موکدہ قضا کئے جاوین جبکہ فوت ہوجاوین جیسیکہ قضا کئی جاتی ہین فرائض نہین تشبیہہ ہے قضا کرنی مین ہی بعد فوت ہونیکی والا قضا فرض کی فرض ہی اور قضا نوافل کی نفل ہی ع

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اَرَادَ اَنْ يَعْتَكِفَ صَلَّى الْفَجْرَ ثُمَّ دَخَلَ فِي مُعْتَكَفِهِ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَابْنُ مَاجَةَ اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت کہ ارادہ کرتی اعتکاف کرنیکا نماز پڑہتی فجر کی پہر داخل ہوتی بیچ جگہہ اعتکاف اپنی کی نقل کی یہہ ابو داؤد اور ابن ماجہ نی **ف** دلیل پکڑی ہی ساتہہ اس حدیث کی اوزاعی اور ثوری نی کہ ابتدا اعتکاف کی اول روز سی ہے اور چارون اماموں کی نزدیک یہہ ہے کہ داخل ہو پہلی غروب آفتاب کے اگر ارادہ کری اعتکاف ایک مہینی یا عشری وغیرہ کا اور نکلی اخیر روز مین بعد غروب آفتاب کے پس انکی نزدیک دلیل حدیث کی یہہ ہے کہ حضرت ساتہہ نیت اعتکاف کی پہلی غروب کے مسجد مین آتی تہی اور شب کو وہان رہتی جب نماز صبح کی پڑہتی تو اوس حجرہ مین کہ اعتکاف کی لیی پردی کا بنایا جاتا تہا داخل ہوتی تہی الگ ہوکر لوگونسی پس ابتدا اعتکاف وقت مغرب سے ہوتی اور داخل ہونا اعتکاف کی جگہہ مین صبح کو تہا

وَعَنْهَا قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعُوْدُ الْمَرِيْضَ وَهُوَ مُعْتَكِفٌ فَيَمُرُّ كَمَا هُوَ فَلَا يُعَرِّجُ يَسْاَلُ عَنْهُ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ اور روایت ہے عائشہ سی کہ کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم

لیتے جبکہ نکلتی حاجت کی لیے پوچھتی بیمار کو اوس حالت میں کہ ہوتی اعتکاف میں یعنی اور بیمار ہوتا خارج مسجد کی پس گذرتی جسطرح کہ ہوتی پس نہ ٹھہرتی تو پوچھتی اوسکو
سی نقل کی یہہ ابو داؤد نی **ف** یعنی گذرتی نہ ٹھہرتی اوس بیمار کی ہوتی وہ اور نہ میل کرتی اوسطرف اور نہ ٹھہرتی بلکہ سیدہی پوچھتی چلی جاتی
اور لفظ فلا یعرج بیان ہی اوپر کی مجمل کا اسلیے کہ معنی فلا یعرج کی یہہ ہین کہ نہ ٹھہرتی اور نہ میل کرتی تا اوسطرف اور لفظ یسال بیان ہے یعود کا بطریق
استیناف کی کہا حسن و نخعی نی کہ جایز ہی معتکف کو نکلنا واسطے نماز جمعہ کے اور عیادہ مریض کی اور نماز جنازہ کی اور نزدیک چاروں اماموں کی جبکہ نکلی قضاء حاجت
کی لیے اور اتفاق پڑی اوسکو عیادہ مریض کا اور نماز کا میت پر پس نہ ٹھہرا ہو واسطی اور نہ بہیٹا زیادہ قدر نماز سے تو نہین باطل ہوتا اعتکاف اور اگر ٹھہرا ہو کا
اور زیادہ بہیٹیگا قدر نماز سی باطل ہوگا اعتکاف انتہی اور قصد کر کر جنازی کی لیے اور نماز جنازہ کی لیے اور عیادہ کی لیے نہ نکلی اور اگر نکلیگا
ان چیزونکی لیے تو اعتکاف ٹوٹ جاویگا اور اگر شرط کری وقت نذر کی اور التزام کی یہہ کہ نکلیگا عیادہ مریض اور نماز جنازہ کو اور حاضر ہونے مجلس علم یعنی وعظ سننی کو
تو جایز ہی یہہ فتح و عالمگیری + **وعنها قالت السنة على المعتكف ان لا يعود مريضا ولا يشهد جنازة ولا يمس المرأة
ولا يباشرها ولا يخرج لحاجة الا لما لا بد منه ولا اعتكاف الا بصوم ولا اعتكاف الا في مسجد جامع رواه ابو داود**
اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا سنت ہی یعنی طریقہ لازم ہی اعتکاف والی کو یہہ کہ نہ عیادہ کری مریض کی یعنی ساتہہ قصد کی اور نہ ہیر نکلی اور نہ حاضر
ہو واسطی نماز جنازی کی یعنی خارج مسجد کی مطلقا اور نہ صحبت کری عورت سی اور نہ مباشرت کری عورت سی اور نہ نکلی واسطی کسی کام کی مگر اوس کام کی لیے کہ
ضروری ہی یعنی پیشاب پاخانہ وغیرہ کی لیے اور نہین ہوتا اعتکاف مگر ساتہہ روزہ کی اور نہین اعتکاف مگر مسجد جامع مین نقل کی یہہ ابو داؤد نی **ف**
نہ مباشرت کری مباشرت سی مراد وہ چیزین ہین کہ باعث جماع کی ہین مانند بوسہ لینی اور گلی لگانی اور چہونی وغیرہ کی پس صحبت کرنی اور یہہ فعال کرنی
معتکف کو حرام ہین لیکن صحبت کرنی سی اعتکاف فاسد ہو جاتا ہی اگرچہ رات ہو یا بہول کر ہو اور بوسہ لینی وغیرہ سی اگر منزل ہو تو فاسد ہوتا ہی اور نہین تو نہین
اور جایز ہی معتکف کو مسجد مین کہانا اور پینا اور سونا اور خرید و فروخت بدون حاضر کرنی اوس چیز کی کہ خریدتا ہی یا بیچتا ہی اور حاضر کرنا اوس چیز کا مکروہ تحریمی
ہے اور یہہ خرید و فروخت اگر اپنی نفس کیلیے یا عیال کی لیے ہو تو درست ہی اور تجارت کی لیے ہو تو نہین درست اور غیر معتکف کو کسیطرح خرید و فروخت
نہین درست مسجد مین اور چپ رہنا معتکف کو مسجد مین مکروہ تحریمی ہی اگر عبادہ جانی اوسکو اور چپ رہنا بری اور بیہودہ باتون سی واجب ہے اور کلام
مباح بی ضرورۃ مکروہ ہی اور ساتہہ ضرورۃ کی داخل خیر مین ہے فتح القدیر مین لکہا ہی کہ کلام کرنا بی ضرورۃ مسجد مین الحسنات کو کہاتا ہی یعنی نابود کرتا ہی
جیسے آگ خشک لکڑیونکو اور کلام نیک کرنا اور ذکر خدا تعالی کا مستحب ہے پس معتکف کو چاہیی کہ تلاوت قرآن اور مطالعہ کتابون حدیث و تفسیر و سیر انبیاء و
صالحین اور کتابون دین کا کرتا رہی یا لکہتا رہی انکو اور نہین اعتکاف مگر ساتہہ روزہ کی یہہ دلیل حنفیہ کی ہی بیچ شرط ہونی روزہ کی اعتکاف مین اور
مگر مسجد جامع مین یعنی جسمین لوگ جماعت سے نماز پڑہتی ہون امام ابو حنیفہ رح سی منقول ہی کہ نہین صحیح ہوتا اعتکاف مگر اوس مسجد مین کہ پڑہی جاوین جماعت
سے پانچون وقت کی نمازین اور یہی قول احمد کا ہی پس مسجد جامع سے مراد مسجد جماعت ہے یا بیان افضل کا ہی لکہا ہی علماء نی کہ افضل اعتکاف وہ ہی کہ ہو مسجد حرام
پہر مسجد نبوی مین پہر مسجد اقصی یعنی بیت المقدس مین پہر مسجد جامع مین پہر اوس مسجد مین کہ نمازی بہت ہون اور صاحبین اور مالک و شافعی رح کی
نزدیک درست ہے اعتکاف ہر مسجد مین شرح درمختار **الفصل الثالث** فصل تیسری **عن ابن عمر عن النبي صلى الله
عليه وسلم انه كان اذا اعتكف طرح له فراشه او يوضع له سريره وراء اسطوانة التوبة رواه ابن ماجة** روایت ہی ابن
عمر سی کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی یہہ کہ وہ تہی جب اعتکاف کرتی بچہایا جاتا اونکی لیے بچہونا اونکا یا رکہی جاتی اونکی لیے چارپائی اونکی پیچہی پاس
ستون توبہ کی نقل کی یہہ ابن ماجہ نی **ف** ستون توبہ نام ہی ایک ستون کا ستونون مسجد نبوی کی سی یہہ نام اسواسطی ہوا کہ ابو لبابہ انصاری سی ایک

اسکی نہیں کہ چاہتا ہون مین ایسی چیز کو کہ خاص کری تو مجکو ساتہہ اسکی یعنی ذکر یا دعا خاص فرما کہ اور انمین شریک کسیکو نہو وین فرمایا ای موسی اگر ساتون آسمان اور
آباد کرنیوالی اونکی سوای میری یعنی فرشتی اور ساتون زمینین رکہی جاوین ایک پلڑہ مین اور لا الہ الا اللہ یعنی ثواب اسکا رکہا جاوی ایک پلڑہ مین البتہ جہک جاوی
ان چیزونکی پلڑی سی پلڑا لا الہ الا اللہ کا نقل کی بغوی نی یہہ شرح السنۃ مین ف اگر کوئی کہی کہ حضرت موسی علیہ السلام نی ذکر و دعا ایسی طلب کی تہی کہ اسکی سبب سی
اور و نپر فائق ہون پس مطابقت جواب کی ساتہہ سوال کی کیا ہوتی کہ فرمایا کہہ لا الہ الا اللہ جواب یہہ کہ گویا اللہ تعالی نی فرمایا کہ طلب کی تونی محال چیز اسواسطی کہ
نہین کوئی دعا و ذکر افضل اس سی وہ سب سی بہتر ہی اور حضرت موسی علیہ السلام نی ذکر و دعا خاص طلب کی بحسب عادت بشر کی کہ آدمی بہت خوش نہین ہوتا مگر
جبکہ خاص کیا جاتا ہی ساتہہ ایک چیز کی کہ وہ اورونکی پاس نہو مثلا اگر اوسکی پاس جواہر ایسا ہو کہ اورونکی پاس نہو تو بہت خوش ہوتا ہی اسیطرح اسرار اور دعاوں اور
علوم نادر اور نکات کی کہ اونکا حال ہی کہ انمین سی کسی پاس ایسی چیز ہوتی ہی کہ اور پاس نہین ہوتی تو نہایت خوش ہوتا ہی باوجودیکہ عادت اللہ بسبب حکمت عام
کی جاری اسپر ہوتی ہی کہ عزیز تر چیز بہت پائی جاتی ہی مانند زندگی اور نمک و پانی کی کہ یہہ چیزین کیسی عزیز ہین اور یہہ بہت خلاف اسکی ہوتی اور یاقوت و زعفران وغیرہ کی کہ
یہہ اونکی برابر عزیز نہین اور یہہ کم اور مصحف شریف عزیز سب کتابون سی افضل ہی اور پایا جاتا ہی بہت اور سنسا اور علم کیمیا وغیرہ کی کیا حقیقت ہی اسکی آگی وہ پایا کم
جاتا ہی اور جاہل اوس سی ایسی خوش ہوتی ہین کہ علم قرآن و حدیث سی ویسی خوش نہین ہوتی اور کلمہ طیب و کلمہ شہادت کہ وہ اشرف سب کلمات مین اور نفیس
تر سب عبادتون مین اور افضل سب ذکرون اور کامل تر سب حسنات مین ہین حالانکہ اکثر ہین وجود مین اور آسان تر ہین حصول مین اور عوام نی ترک کر دیا ہی اونکو
اور مواظبت کرتی ہین اسما غریبہ و دعاوں عجیبہ کی کہ اکثر اونمین ایسی ہین کہ جنکی کچہہ اصل ہی نہین کتاب و سنت مین حال ستارونکی یہی ہی کہ اکثر چیزین
حقیقت مین بہت خوب ہین لیکن بسبب کثرت کی لوگ اونکی قدر نہین جانتی اور بعضی چیزین ادنی درجہ کی عزیز نہین ہین اور لوگ انکو عزیز رکہتی ہین بسبب
قلت کی اور اللہ تعالی نی یہہ سوال حضرت موسی علیہ السلام کو الہام کیا تاکہ وہ پوچہین اور رب العزت جواب دی اور ظاہر ہو بزرگی اسکی نزدیک خواص و عوام کی اور
درج کہین اسکا ہر وقت و ہر مقام مین وَعَنْ أَبِي سَعِيدٍ وَأَبِي هُرَيْرَةَ قَالَا قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَالَ لَا إِلَهَ إِلَّا
اللَّهُ وَاللَّهُ أَكْبَرُ صَدَّقَهُ رَبُّهُ قَالَ لَا إِلَهَ إِلَّا أَنَا وَأَنَا أَكْبَرُ وَإِذَا قَالَ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ يَقُولُ اللَّهُ لَا إِلَهَ إِلَّا أَنَا وَحْدِي
لَا شَرِيكَ لِي وَإِذَا قَالَ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ قَالَ لَا إِلَهَ إِلَّا أَنَا لِيَ الْمُلْكُ وَلِيَ الْحَمْدُ وَإِذَا قَالَ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ
إِلَّا بِاللَّهِ قَالَ لَا إِلَهَ إِلَّا أَنَا لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِي وَكَانَ يَقُولُ مَنْ قَالَهَا فِي مَرَضِهِ ثُمَّ مَاتَ لَمْ تَطْعَمْهُ النَّارُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ
اور روایت ہی ابی سعید و ابی ہریرہ سی کہا دونون نی کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہی نہین کوئی معبود مگر اللہ اور اللہ بہت بڑا سچا کرتا ہی اسکو رب اسکا
یعنی ثابت رکہتا ہی اور قبول کرتا ہی اس قول کو اور موافق کہنی اوسکی فرماتا ہی نہین کوئی معبود مگر مین اور مین بہت بڑا ہون اور جس وقت کہتا ہی بندہ نہین کوئی
معبود مگر اللہ تنہا نہین شریک واسطی اوسکی فرماتا ہی اللہ تعالی نہین کوئی معبود مگر مین ایک ہون نہین کوئی شریک واسطی میری اور جب کہتا ہی بندہ نہین کوئی معبود مگر
اللہ واسطی اوسکی ہی بادشاہت ہی اور واسطی اوسکی ہی تعریف فرماتا ہی اللہ تعالی نہین کوئی معبود مگر مین واسطی میری ہی بادشاہت ہی اور واسطی میری ہی تعریف ہی اور جب کہتا ہی بندہ نہین
معبود کوئی مگر اللہ اور نہین پہرنا گناہ سی اور نہین قوۃ طاعت پر مگر ساتہہ مدد اسکی فرماتا ہی اللہ تعالی نہین کوئی معبود مگر مین اور نہین پہرنا گناہ سی اور نہین
قوۃ طاعت پر مگر ساتہہ مدد میری کی اور تہی حضرت فرماتی جس شخص نی کہا ان کلمات کو یعنی سوای جواب کی اونکو اپنی بیماری مین پہر مر گیا نہ جلاویگی اوسکو آگ نقل کی
یہہ ترمذی اور ابن ماجہ نی وَعَنْ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ أَنَّهُ دَخَلَ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى امْرَأَةٍ وَبَيْنَ يَدَيْهَا نَوًى أَوْ حَصًى تُسَبِّحُ
بِهِ فَقَالَ أَلَا أُخْبِرُكِ بِمَا هُوَ أَيْسَرُ عَلَيْكِ مِنْ هَذَا أَوْ أَفْضَلُ سُبْحَانَ اللَّهِ عَدَدَ مَا خَلَقَ فِي السَّمَاءِ وَسُبْحَانَ اللَّهِ عَدَدَ مَا خَلَقَ فِي الْأَرْضِ
وَسُبْحَانَ اللَّهِ عَدَدَ مَا بَيْنَ ذَلِكَ وَسُبْحَانَ اللَّهِ عَدَدَ مَا هُوَ خَالِقٌ وَاللَّهُ أَكْبَرُ مِثْلَ ذَلِكَ وَالْحَمْدُ لِلَّهِ مِثْلَ ذَلِكَ وَلَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ مِثْلَ

ولا اله الا الله مثل ذلك ولا حول ولا قوة الا بالله مثل ذلك رواه الترمذي وابو داود وقال الترمذي هذا حديث غريب

اور روایت ہے سعد بن ابی وقاص سے یہہ کہ وہ داخل ہوئے ساتہہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک عورت کے پاس اور آگے اوسکے گٹہلیاں کہجور کی تہیں یا کنکریاں تسبیح پڑہتی تہی ساتہہ انکے یعنی تسبیح پڑہتی تہی پس فرمایا آپ نے خبر دون میں تجہکو ساتہہ اوس چیز کے کہ وہ بہت آسان ہو تجہپر اس سے یعنی اس تسبیح پڑہنے سے بہت سی گٹہلیوں پر بلکہ بہت بہتر ہو وہ تسبیح یہہ ہے پاکی ہے اللہ کو بقدر گنتی اوس چیز کی کہ پیدا کی آسمان میں اور پاکی ہے اللہ کو موافق گنتی اوس چیز کی کہ پیدا کی زمین میں اور پاکی ہے اللہ کو موافق گنتی اوس چیز کی کہ درمیان آسمان اور زمین کی ہے اور پاکی ہے اللہ کو موافق گنتی اوس چیز کی کہ وہ پیدا کرنیوالا ہے یعنی بعد اسکی یا ازل سے ابد تلک اور مراد اس سے ہمیشگی ہے اور اللہ اکبر مانند اسکی اور الحمد للہ مانند اسکی اور لا الہ الا اللہ مانند اسکی اور لا حول ولا قوة الا باللہ مانند اسکی نقل کی یہہ ترمذی اور ابو داود نے کہا ترمذی نے یہہ حدیث غریب ہے **ف** ایک عورت پاس بعضی روایتوں میں آیا ہے کہ وہ عورت حضرت کی بیویوں میں سے تہیں جویریہ یا اور کوئی اور یا کنکریاں یہہ شک ہے راوی کا اور یہہ شک ہوا ہے کہ گٹہلیاں تہیں یا کنکریاں اور تسبیح اسطرح کی کہ آپ نے سنا اور ہے حضرت کی زمانہ شریف میں بہی بعضی گٹہلیوں یا سنگریزوں پر پڑہتی تہی اور بعضی دہاگہ میں گرہیں دیتی جاتی ہیں لیکن یہہ حدیث اصل صحیح ہے واسطی جائز ہونے اس تسبیح کی ہے بسبب تقریر یعنی جائز کہنے حضرت کی اسلیے کہ یہہ تسبیح اوسکی علم میں ہے کیونکہ فرق نہیں ہے درمیان پروئی ہوئی دانوں کی اور بغیر پروئی ہوؤں کی بیچ متعدد گنتی کی ورنہ اعتماد کیا جاوی اوسکی قول پر گنتا ہے اوسکو بدعت اور کہا ہے مشایخ نے کہ یہہ کوڑہ ہے شیطان کی لیے اور منقول ہے کہ کسی نے تسبیح دیکہی جنید کی ہاتہہ میں بیچ حالت منتہی ہونے اونکی پس پوچہا آپ سے کہا کہ یہہ ایسی چیز ہے کہ پہنچے ہم بسبب اسکی طرف اللہ کی پہر کیونکر چہوڑ دوں میں اسکو اور اللہ اکبر مانند اسکی یعنی کہا اللہ اکبر عدد ما خلق فی السماء الخ اور احتمال ہے کہ لفظ مثل ذلک کا کہا ہو بجای عدد ما خلق فی السماء الخ اور اسیطرح اسکی مابعد کی جملوں میں دونو احتمال ہیں ۱۲ ع ح

**وعن** عمرو بن شعيب عن ابيه عن جده قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من سبح الله مائة بالغداة ومائة بالعشي كان كمن حج مائة حجة ومن حمد الله مائة بالغداة ومائة بالعشي كان كمن حمل على مائة فرس في سبيل الله ومن هلل الله مائة بالغداة ومائة بالعشي كان كمن اعتق مائة رقبة من ولد اسمعيل ومن كبر الله مائة بالغداة ومائة بالعشي لم يات في ذلك اليوم احد باكثر مما اتى به الا من قال مثل ذلك او زاد على ما قال رواه الترمذي وقال هذا حديث حسن غريب

اور روایت ہے عمرو بن شعیب سے کہ نقل کی اپنی باپ سے اوسنی نقل کی اپنی دادا سے کہ کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ کہے سبحان اللہ سو بار اول دن میں اور سو بار آخر دن میں ہوتا ہے مانند اوس شخص کے کہ کیے سو حج یعنی نفل حج اور جسنی الحمد للہ کہا سو بار اول دن میں اور سو بار آخر دن میں ہوتا ہے مانند اوس شخص کے کہ سوار کیا اوسنی لوگوں کو سو گہوڑوں پر بیچ خدا کی راہ میں اور جسنی کہا لا الہ الا اللہ سو بار اول دن میں اور سو بار آخر دن میں ہوتا ہے مانند اوس شخص کے کہ آزاد کیے اوسنی سو بردے اولاد حضرت اسمعیل کی سے اور جسنی اللہ اکبر کہا سو بار اول دن میں اور سو بار آخر دن میں نہیں لاویگا اوس دن میں یعنی قیامت کو کوئی شخص ثواب زیادہ اوس ثواب سے کہ لاویگا وہ اوسکو مگر وہ شخص کہ کہے مانند اسکی یعنی وہ برابر اسکی ہوگا یا زیادہ اس سے پڑہے یعنی وہ افضل اس سے ہوگا نقل کی یہہ ترمذی نے اور کہا یہہ حدیث حسن غریب ہے **ف** مانند اسکی کہ کیے سو حج دلالت کرتی ہے یہہ حدیث اسپر کہ ذکر سہل بشرط حضور کی ساتہہ اللہ کی افضل ہے عبادات شاقہ سے کہ ساتہہ غفلت کے ہوں اور ممکن ہے کہ ہو یہہ قبیل الحاق کرنی ناقص کے ساتہہ کامل کی واسطی مبالغہ کی بیچ بیان فضیلت اس عمل کی اور بعضوں نے کہا کہ ثواب مضاعف تسبیح کا اصل ثواب حج کی برابر ہوتا ہے اور خدا کی راہ میں یعنی جہاد کی لیے دے ڈالی یا عاریۃً دے اور اسمیں رغبت دلائی ذکر کی تاکہ نہ التفات کرے طرف دنیا کی اور جمع کرے ہمت اپنی اوپر حضور مع اللہ کی سو اصلی مقصود تمام عبادات بدنیہ اور مالیہ سے اور مرکبہ سے اور مالی سے ذکر اللہ ہے نہ اور کچہہ اور اسمیں تنبیہ ہے کہ مطلوب اعلی ہوتا ہے وسیلہ سے اور آزاد کیے سو بردے اسمیں تسلی ہے واسطے ذکر کرنیوالوں محتاجوں کی کہ عاجز ہیں عبادتوں مالیہ سے کہ غنی ادا کرتے ہیں اور مراد اولاد اسمعیل سے عرب ہیں اسلیے کہ وہ افضل ہیں بسبب

بزرگی

انکیکی قرابتی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اور ظاہر اخیر حدیث سی یہہ معلوم ہوتا ہی کہ اللہ اکبر افضل ہی سب تسبیحات سی کہ اوپر اسکے مذکور ہوئین اور اوپر بہت حدیثین صحیحہ دلالت کرتی ہین کہ افضل انمین لا الہ الا اللہ ہی پہر الحمد للہ اور پہر اللہ اکبر اور سبحان اللہ پس تاویل اسمین یون کیجاویگی کہ نہین لایا ہے وہ سنین ثواب کسیکو سوای لا الہ الا اللہ پڑہنی والی اور الحمد للہ پڑہنی والیکی زیادہ اوس ثواب سے کہ لاویگا یہہ ۲ ٭ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَلتَّسْبِیْحُ نِصْفُ الْمِیْزَانِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ یَمْلَؤُہٗ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ لَیْسَ لَھَا حِجَابٌ دُوْنَ اللّٰہِ حَتّٰی تَخْلُصَ اِلَیْہِ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ ھٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ وَلَیْسَ اِسْنَادُہٗ بِالْقَوِیِّ اور روایت ہی عبد اللہ بن عمرو سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی سبحان اللہ کہنا بہرتا ہی آدہی ترازوی اعمال کو یعنی ایک پلڑا جو مقرر ہی نیکیونکی تولنی کی لیی اوسکو بہر دیگا اور الحمد للہ کہنا بہرتا ہی ساری ترازو کو اور لا الہ الا اللہ نہین واسطی اوسکی پردہ ورے اللہ کی یہانتک کہ پہنچتا ہی طرف اللہ کی نقل کی یہہ ترمذی نی اور کہا یہہ حدیث غریب ہے اور نہین اسناد اسکی قوی **ف** الحمد للہ کہنا الخ یعنی نرا ثواب الحمد للہ کا بہر دیتا ہی ساری ترازو کو اور فضل ہی سبحان اللہ سے یا مراد یہہ ہی کہ الحمد للہ برابر سبحان اللہ کے ہی کہ آدہی ترازو کو بہر دیتا ہی ثواب سبحان اللہ کا اور آدہی کو بہر دیتا ہی ثواب الحمد للہ کا دونو ملکر ساری ترازو کو بہرتی ہین اور اخیر حدیث کی معنی یہہ ہین کہ لا الہ الا اللہ بہت جلدی قبول ہوتا ہی درگاہ کبریا مین اور بہت ثواب پاتا ہی پڑہنی والا اوسکا اور اسمین دلالت ظاہری اسپر کہ لا الہ الا اللہ افضل ہی سبحان اللہ اور الحمد للہ سے ٭ وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَا قَالَ عَبْدٌ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُخْلِصًا قَطُّ اِلَّا فُتِحَتْ لَہٗ اَبْوَابُ السَّمَآءِ حَتّٰی یُفْضِیَ اِلَی الْعَرْشِ مَا اجْتَنَبَ الْکَبَآئِرَ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ ھٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نہین کہتا کوئی بندہ لا الہ الا اللہ خالص لیی یعنی بدون ریاکی ہی مگر کہولی جاتی ہین اوسکی لیی دروازی آسمان کی یہانتک پہنچتا ہی طرف عرش کی یعنی جلدی قبول ہوتا ہی جبتک بچتا ہی کبیرہ گناہونسی نقل کی یہہ ترمذی نی اور کہا یہہ حدیث غریب ہے **ف** بچنا کبیرہ گناہونسی شرط ہی جلدی قبول ہونیکی اصل ثواب کے یعنی جلدی قبول جبہی ہوتا ہی کہ کبیرہ گناہونسی بچی اور اصل ثواب بہرحال ملتا ہی ٭ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَقِیْتُ اِبْرٰھِیْمَ لَیْلَۃَ اُسْرِیَ بِیْ فَقَالَ یَا مُحَمَّدُ اَقْرِئْ اُمَّتَکَ مِنِّی السَّلَامَ وَاَخْبِرْھُمْ اَنَّ الْجَنَّۃَ طَیِّبَۃُ التُّرْبَۃِ عَذْبَۃُ الْمَآءِ وَاَنَّھَا قِیْعَانٌ وَاَنَّ غِرَاسَھَا سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَقَالَ ھٰذَا حَدِیْثٌ حَسَنٌ غَرِیْبٌ اِسْنَادًا اور روایت ہی ابن مسعود سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی ملا مین ابراہیم سے اوس رات کہ معراج ہوئی مجکو یعنی ساتوین آسمان پر تکیہ لگائی ہوئی بیت المعمور سے پس کہا ابراہیم نی ای محمد کہنا اپنی امت کو میری طرفسی سلام اور خبر دینا اونکو کہ تحقیق جنت پاکیزہ ہی مٹی اوسکی یعنی مشک و زعفران ہی جاے مٹی کی شیرین ہی پانی اوسکا اور وہ ہی میدان چٹپٹ یعنی ہموار خالی درختونسی اور تحقیق درخت اوسکی ہین سبحان اللہ اور الحمد للہ اور لا الہ الا اللہ و اللہ اکبر نقل کی یہہ ترمذی نی اور کہا یہہ حدیث حسن غریب ہے از راہ اسناد کی **ف** میری طرفسی سلام لائق ہی پڑہنی والیکو کہی وعلیہ السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ اور درخت اوسکی سبحان اللہ الخ معنے اسکی یہہ ہین کہ آگاہ کر اپنی امت کو کہ ان کلمات دلربا کے پڑہنی سی آدمی جنت مین داخل ہوتا ہی اور بہت سے درخت جنت مین لگائی جاتی ہین یعنی ہر کلمہ کی پڑہنی سی ایکدرخت لگتا ہی پس جتنی زیادہ پڑہیگا اوتنی ہی درخت زیادہ لگائی جاوینگی ٭ وَعَنْ یُسَیْرَۃَ وَکَانَتْ مِنَ الْمُھَاجِرَاتِ قَالَتْ قَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَلَیْکُنَّ بِالتَّسْبِیْحِ وَالتَّھْلِیْلِ وَالتَّقْدِیْسِ وَاعْقِدْنَ بِالْاَنَامِلِ فَاِنَّھُنَّ مَسْئُوْلَاتٌ مُسْتَنْطَقَاتٌ وَلَا تَغْفُلْنَ فَتُنْسَیْنَ الرَّحْمَۃَ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَاَبُوْ دَاؤٗدَ اور روایت ہی یسیرہ سی اور تہی وہ ہجرت کرنیوالونسی کہا کہ فرمایا ہمکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نی لازم کرو اپنی پر کہنا سبحان اللہ اور لا الہ الا اللہ اور سبحان الملک القدوس یا سبوح قدوس رب الملائکۃ والروح کا اور گنو ساتہہ انگلیونکی یعنی تسبیحات مذکورہ انگلیونکی کی وہ پوچہی جاوینگی گویا کروائی جاوینگی اور نہ غافل ہو تم یعنی ذکر نہ چہوڑو پس بہلائی جاوگی رحمت سے یعنی اگر ذکر چہوڑوگی محروم رہوگی

نواب سکی سی نقل کی یہہ ترمذی اور ابوداود نی ف پوچہی جاویگی الخ یعنی قیامت کو پوچہی گا اللہ تعالی کہ کیا کیا تہا تنی ہو کہ گویائی پیدا کریگا اللہ تعالی انمین
پہر گواہی دیگی اپنی صاحب کے اعمال پر اور ایسا ہی حال اور اعضا کا ہوگا فرمایا اللہ تعالی نی یوم تشہد علیہم السنتہم وایدیہم وارجلہم بما کانوا یعملون اور
اسمین غبت دلائی اسپر کہ استعمال کری اعضا کو اونچیزمین کہ رہنی ہو اللہ تعالی اوس سی اور بچاوی گناہوسی اور اس سی معلوم ہوا کہ انگلیون پر تسبیح پڑہنا اذکار کا افضل
ہے اگرچہ جائز ہی تسبیح پر پڑہنا ع الفصل الثالث فصل تیسری عن سعد بن ابی وقاص قال جاء اعرابی الی رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم فقال علمنی کلاما اقولہ قال قل لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ اللہ اکبر کبیرا والحمد للہ کثیرا وسبحان
اللہ رب العلمین لا حول ولا قوۃ الا باللہ العزیز الحکیم قال فہؤلاء لربی فما لی فقال قل اللہم اغفر لی وارحمنی
واہدنی وارزقنی وعافنی شک الراوی فی عافنی رواہ مسلم اور روایت ہی سعد بن ابی وقاص سے کہ کہا آیا ایک زمیندار پاس رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم
کی پس کہا سکہلا و مجکو ایک ذکر کہ کہتا رہون مین یعنی ورد کرون اوسکو فرمایا کہہ نہین کوئی معبود مگر اللہ اکیلا نہین کوئی شریک اوسکا اللہ بہت بڑا ہی بڑا اور
تعریف واسطی اللہ کی بہت ہی پاکی ہی اللہ کو پالنی والا عالمون کا نہین پہرنا گناہون سی اور نہین طاقت عبادت پر مگر ساتہہ مدد اللہ غالب حکمت والی کی کہا اوسنے
پس یہہ الفاظ ہین واسطی ذکر رب میری کی پس کیا ہی واسطی میری کہ دعا کرون ساتہہ اوسکی اپنی لیی پس فرمایا کہہ یا الہی بخش مجکو اور رحم کر مجپر یعنی ساتہہ توفیق
دینی طاعت کی حرکات وسکنات مین اور ہدایت کر مجکو یعنی طرف بہتر احوال کی اور روزی دی مجکو یعنی مال حلال اور عافیت سی رکہہ مجکو شک کیا راوی نی
لفظ عافنی مین کہ یہہ لفظ ہی یا نہین نقل کی یہہ مسلم نی ف آیا ہی بزار کی روایت مین لفظ العلی العظیم کا یعنی بجای العزیز الحکیم کی اور مشہور یہی العلی العظیم
ہی ہی لوگونکی زبان پر اگرچہ نہین وارد ہوا ہے مسلم مین ع وعن انس ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مر علی شجرۃ یابسۃ الورق فضربہا
بعصاہ فتناثر الورق فقال ان الحمد للہ وسبحان اللہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر تساقط ذنوب العبد کما یتساقط ورق ہذہ الشجرۃ رواہ الترمذی وقال
اور روایت ہی انس سے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم گذری اوپر ایک درخت خشک پتونکی پہر مارا اوسکی ٹہنیونکو اپنی لاٹہی سی پس جہڑی پتی پس
کہا تحقیق کہنا الحمد للہ اور سبحان اللہ اور لا الہ الا اللہ اور اللہ اکبر کا جہاڑتا ہی گناہ بندونکی جیسیکہ جہڑتی ہین پتی اس درخت کی نقل کی یہہ ترمذی نی
اور کہا یہہ حدیث غریب ہے وعن مکحول عن ابی ہریرۃ قال قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اکثر من قول لا حول ولا قوۃ الا باللہ فانہا من
کنز الجنۃ قال مکحول فمن قال لا حول ولا قوۃ الا باللہ ولا منجا من اللہ الا الیہ کشف اللہ عنہ سبعین بابا من الضر ادناہا الفقر
رواہ الترمذی وقال ہذا حدیث لیس اسنادہ بمتصل ومکحول لم یسمع عن ابی ہریرۃ اور روایت ہی مکحول سی کہ نقل کی ابوہریرہ سے کہ کہا فرمایا مجکو رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی بہتایت کر کہنی لا حول ولا قوۃ الا باللہ کی پس تحقیق یہہ گنج ہی گنجون بہشت کیسی کہا مکحول نی جو شخص کہی نہین حیلہ یعنی واسطے
دفع ضر کی اور نہین قوۃ یعنی اوپر حاصل کرنی نفع کی مگر ساتہہ محافظت اور قدرت اللہ کی اور نہین جگہہ بچاوکی عذاب اللہ کیسی مگر طرف اوسکی یعنی ساتہہ
رجوع کرنیکی طرف رضا اور رحمت اوسکیکی دور کرتا ہی اللہ تعالی اوس سے ستر دروازی یعنی ستر قسمین ضرر کا ادنا اونکی محتاجگی ہی نقل کی یہہ ترمذی نی
اور کہا یہہ حدیث نہین سند اسکی متصل اسلیی کہ مکحول نی نہین سنا ابوہریرہ سے ف گنج یعنی ذخیرہ ہی جنت کا کہ نفع اوٹہاویگا اوس سے پڑہنی والا اوسکا اور سوداون
کہ نہ نفع دیگا مال اور نہ اولاد اور مراد محتاجگی سی محتاجگی دل کی ہی جو کہ آئی ہی حدیث مین کاد الفقر ان یکون کفرا پس دلکی محتاجگی دور ہوتی ہی سکی
پڑہنی ہی اسلیی کہ جب اسکی پڑہنی والی نی معنی اسکی تصور کیی تو یقین ہوتا ہی اوسکی دل مین کہ ہر امر اللہ ہی کی اختیار مین ہی اور نفع اور ضرر اور دنیا اور
ندینا اوسکی ہاتہہ ہی پس صبر کرتا ہی بلا پر اور شکر کرتا ہی نعمتون پر اور سونپتا ہی امر اپنا اللہ تعالی پر اور راضی ہوتا ہی قضا وقدر پر پس ہوتا ہی بڑا ولی شیخ امام
قطب ابو الحسن شاذلی نی کہا کہ صحبت رکہی مینی اپنی سیاحت مین ساتہہ ایک شخص کے پس وصیت کی مجکو کہ نہین اقوال مین کوئی چیز بہت مدد ومعاون اعمال نیک

برابر لاحول ولاقوۃ الا باللہ کی اور نہین کوئی چیز افعال مین بہت مدد ومعاون برابر بہاگنی کیطرف خدا کی اور چنگل مار نیکی ساتہہ فضل وحکمت کی ومن یعتصم باللہ فقد ہدی الی صراط مستقیم اور نہین سند اسکی متصل یہہ حدیث اگرچہ منقطع ہی لیکن قوۃ دیتی ہی اسکو یہہ حدیث کہ وارد ہوئی ہی ابو موسی اشعری سی مرفوع لاحول ولاقوۃ الا باللہ فانہا کنز من کنوز الجنۃ روایت کی یہہ صحاح ستہ والون نی اور روایت کی نسائی اور بزار نی ابو ہریرہ سی مرفوع لاحول ولاقوۃ الا باللہ ولا منجا من اللہ الا الیہ کنز من کنوز الجنۃ ع ح **وعن ابی ہریرۃ** قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا حول ولا قوۃ الا باللہ دواء من تسعۃ وتسعین داء ایسرہا الہم اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی لاحول ولاقوۃ الا باللہ دوا ہی ننانوی بیماریونکی یعنی بیماریون دینویہ اور اخرویہ کی ادنی انہین سی غم ہی یعنی غم دین ودنیا کا **وعنہ** قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الا ادلک علی کلمۃ من تحت العرش من کنز الجنۃ لاحول ولا قوۃ الا باللہ یقول اللہ تعالی اسلم عبدی واستسلم رواہما البیہقی فی الدعوات الکبیر اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کیا نہ بتلاؤن تجکو ایک کلمہ کہ اوتری عرش کے نیچی سی گنج بہشت سی وہ کلمہ یہہ ہی لاحول ولاقوۃ الا باللہ جب یہہ کہتا ہی بندہ تو فرماتا ہی اللہ تعالی تابعدار ہوا بندہ میرا اور بہت فرمان بردار ہوا نقل کین یہہ دونو حدیثین بیہقی نی دعوات کبیر مین **وعن ابن عمر** انہ قال سبحان اللہ ہی صلوۃ الخلائق والحمد للہ کلمۃ الشکر ولا الہ الا اللہ کلمۃ الاخلاص واللہ اکبر تملأ ما بین السماء والارض واذا قال العبد لاحول ولا قوۃ الا باللہ قال اللہ تعالی اسلم واستسلم رواہ رزین اور روایت ہی ابن عمر سی یہہ کہ کہا سبحان اللہ وہ عبادت مخلوقات کی ہی اور الحمد للہ کلمہ ہی شکر کا اور لا الہ الا اللہ کلمہ ہی اخلاص کا یعنی توحید کا کہ سبب سے اخلاص کا اگ سی اپنی پڑہنی والیکی لیے اور ثواب اللہ اکبر کا بہر دیتا ہی اوس چیز کو کہ درمیان آسمان وزمین کی ہی اور جب کہتا ہی بندہ لاحول ولاقوۃ الا باللہ ساتہہ حضور دلکی فرماتا ہی اللہ تعالی کہ فرمان بردار ہوا اور بہت فرمان بردار ہوا نقل کی یہہ رزین نی **ف** عبادت مخلوقات کی جیسیکہ فرمایا اللہ تعالی نی وان من شیء الا یسبح بحمدہ ع

## باب الاستغفار والتوبۃ

یہہ باب ہی بیچ بیان استغفار وتوبہ کی **ف** استغفار کی معنی ہین طلب بخشش کی کرنی اور وہ کبہی متضمن توبہ کو ہوتی ہی اور کبہی نہین آیی کہا والتوبۃ یا استغفار زبانی ہوتی ہی اور توبہ دلسی اور توبہ کی معنی ہین رجوع کرنا گناہ ہونی سی طرف طاعت کے اور غفلت سے طرف ذکر کی اور غیبت سے طرف حضور کی اور بخشش اللہ تعالی کی بندیکی لیے یہہ ہے کہ ڈہانکی گناہ اوسکی دنیا مین کہ نہ مطلع کری کسیکو اوسپر اور ڈہانکی آخرت مین کہ نہ عذاب کری اوسکو گناہ پر اور سید الطائفہ جنید بغدادی سی پوچہا کہ توبہ کیا ہی فرمایا فراموش کرنا گناہ کا یعنی بعد توبہ کرنیکی ایسی حلاوت گناہ کی دلسی نکل جاوے کہ گویا پہچانتا ہی نہین گناہ کو اور سہل تستری سی پوچہا کہ توبہ کیا ہی فرمایا کہ نہ بہولی تو گناہ کو یعنی بسبب خوف عذاب کے انہی اور توبہ اور استغفار کرنی بموجب امر دونو بوالی اللہ جمیعا کی ہر شخص پر واجب سے اسلیے کہ ہر ایک بحسب حال و مرتبہ اپنی کی گناہ یا چوک سی خالی نہین پس ہر ایک کو لازم ہی کہ تمام گناہون گذشتہ سی توبہ کری اور بخشش چاہی اور آئندہ کو تمام گناہ ترک کری اور صبح اور شام توبہ و استغفار کو ورد کری تاکہ کفارہ ہوتا ہی تمام گناہون کبیرہ اور صغیرہ کا کہ قصدا کیی ہون یا خطا یا سہوا اور بسبب شومی گناہ ہونکی توفیق طاعت سے محروم نرہی اور ظلمت اصرار کی گناہون پر دلکو بالکل گہیرلے اور کفر دوزخ کو نہ پہنچا وی اور شرطین توبہ کی چار ہین ایک تو یہہ کہ محض خوف عذاب الہی سی اور بسبب تعظیم امر الہی کی توبہ کری اور کوئی غرض درمیان نہو مانند تعریف کرنی لوگونکی اور ضعف اور فقر اور مانند انکی دوسری یہہ کہ گناہ جو گذری ہو وہی شرمندہ ہو تیسری یہہ کہ آئندہ ترک کرنا گناہون ظاہر وباطن کا کری چوتہی یہہ کہ عزم بالجزم کری کہ آئندہ ہرگز کوئی گناہ نہین کرونگا اور کیفیت توبہ اور صحت اس عزم کی یہہ ہے کہ ابتدای بلوغ اپنی سی وقت توبہ تلک تلاش کری کہ کیا کیا گناہ ہوئی ہین تا تدارک ہر ایک کا کری پس اگر نماز روزہ اور حج اور زکوٰۃ اور فرائض ترک ہوئی ہون قضا اونکی کری اور سستی نکری انکی ادا کرنی مین ساتہہ صرف کرنی وقت کی نفل ہین اور فرض کفایہ ہین کہ متعین نہ ہووے موقوف ہو اوسپر اور جو منع چیزین کی ہین مانند پینی شراب وغیرہ کی ایسی درگاہ خدا تعالی مین

توبہ و استغفار کرے اور بہت عمل خیر کرے اور بعد دیتا توبہ اوسکی مقبول ہوا و بخشا جاوے چنانچہ وعدہ کیا ہے اللہ تعالیٰ نے ہو الذی یقبل التوبۃ عن عبادہ
ویعفوا عن السیئات اور یہہ توبہ اللہ تعالیٰ سے کرنی اون گناہوں سے ہے کہ مخصوص خدا کے ہیں اور جو گناہ کہ بسبب تلف ہونی حقوق بندونکے ہیں تو انسے
بھی بخشش چاہیے ایسے کہ نافرمانی اوسکی کی اور اونسے بھی تدارک وسکا کرے کہ اگر حق قسم مال سے ہو تو ادا کرے یا بخشوا وے اور اگر سوائے مال کی ہو مانند
غیبت وغیرہ کی تو اوس سے بخشوا وے اگر فتنہ نہ برپا ہو تو نام لیوے قصور کا اور نہیں تو بغیر ذکر کرنی نام کی مطلق گناہ معاف کرادے اور اگر اسمین بھی
خوف فتنہ کا ہو تو رجوع خدا تعالیٰ سے کرے اور تضرع اور زاری اور اعمال خیر کرے اور تصدق کرے تا کہ اللہ تعالیٰ اوس سے راضی ہو وہ اپنی فضل سے اسکی دعا
کو ساتھ دینی اجر کی اپنی پاس سے راضی کرے اور اگر صاحب حق مردہ ہو تو وارث اوسکی قایم مقام اوسکی ہین انسے بخشوا وے اور سلوک کرے انسے اور مردیکی لئے
بھی کچھہ بہدے اور توبہ اور استغفار مین دیر نکرے اور ساتھہ وسوسہ الہی نفس و شیطانی یہہ نکہی کہ مین توبہ پر ثابت نہین رہتا کا توبہ کیونکر کرون اسلیے کہ جسبندہ
توبہ کرتا ہے تو گناہ گلے اوسکی بخشی جاتی ہین اگر آئندہ پھر بسبب بشریت کی گناہ ہوجاوے تو پھر توبہ کرے اگرچہ دنمین کئی بار ہو بشرطیکہ وقت توبہ کی اوسکی دلمین ہو کہ پھر
گناہ کرونگا اور توبہ کرلونگا بلکہ یہہ خیال کرے کہ نہ پھر گناہ کرونگی مرجاؤن ور جب توبہ کرے تو نہاکر پاک کپڑے پہن کر دو رکعت پڑھے حضور دل سے اور سجدہ مین جاوے
اور بہت تضرع وزاری اور ملامت اپنے نفس کو کرے اور گناہ گذرے ہوونکو یاد کرے عذاب الٰہی سے ڈرکر نادم ہو اور توبہ و استغفار کرے بعد ہاتہہ اوٹھا کر کہے یا
الٰہی غلام بہاگا ہوا گنہگار تیرا تیرے دروازے پر حاضر ہوا ہے اور عذر کرتا ہے گناہ میری بخشدے اور اپنی فضل سے عذر میرا قبول کر اور ساتہہ نظر رحمت کے میری طرف
دیکھہ اور میرے گناہ گذشتہ بخش اور مرتے دم تک مجکو اپنی گناہ سے نگاہ رکھہ کہ خیر تیری ہی دست قدرت مین ہے اور تو ہی بخشنے والا ہے بعدہ درود پڑہے اور
مسلمانونکی لیے بھی بخشش چاہے یہہ توبہ عوام کی ہے کہ صاحب استحقاق بشارت ان اللہ یحب التوابین ویحب المتطہرین کا ہوتا ہے اور توبہ خواص کے
یہہ ہے کہ بری اخلاق سے کہ واجب ہے پاک کرنا دل کا اونسے توبہ کرین اور توبہ مجذونکی غفلت خدا سے اور مشغول ہونی ماسوا اللہ سے ہوتی ہے اور جاننا چاہیے کہ گناہ
کبیرہ ایمانسے تو خارج نہین کرتا لیکن فاسق و عاصی کردیتا ہے اور گناہ کبیرہ اور صغیرہ کا بیان باب الکبائر وعلامات النفاق مین بتفصیل ہی کیا گیا ہے جو چاہے
وہانسے دیکھلے و صغیرہ گناہ بی انتہا ہین اور پرہیز کرنا ہے اونسے دشوار ہے اور بحسب منتہا کی تقوی مین بہی خلل نہین لاتی ہین بشرطیکہ اصرار ہو صغیرہ پر اسلیے
کہ صغیرہ بسبب اصرار کی کبیرہ ہو جاتا ہے پس مومن کو واجب ہے کہ کبائر سے بلکہ حتی المقدور صغائر سے بھی پرہیز کرے اور جانے کہ گناہ اگرچہ ایمانسے خارج نہیں
کردیتی لیکن خوف اسکا ہے کہ رفتہ رفتہ انجام کار کو کفر دوزخ کو نہ پہنچا دین اور سہل تر علاج گناہ ہوتی بچنی کا یہہ ہے کہ ہر چیز مین حد ضرورت پر ٹہیرے اور وہ یہہ ہے لقمہ
دفع کرنیوالا بہوک کا اور کپڑا ڈہانکنی والا ستر کا اور مکان محافظت کرنیوالا گرمی سردی سے اور بیاسن ضروری اور ایک بیوی اگر ضرور ہو اور جاننا چاہیے کہ بسبب
تجاوز کرنیکی حد ضرورت سے اور ساتہہ وسعت کرنیکی مباح مین پڑتا ہے شبہات و مکروہات مین اور بسبب پڑنیکی مکروہات مین مرتکب حرام چیزونکا ہوتا ہے اور یہانتک
سرحد اسلام کی تمام ہوتی ہے اور من بعد اسکی کہر کفر واک کا ہے نعوذ باللہ منہ ۱۲ تفسیر بحر العلوم **الفصل الاول** فصل پہلی عن ابی ھریرۃ
قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واللہ انی لاستغفر اللہ واتوب الیہ فی الیوم اکثر من سبعین مرۃ رواہ البخاری روایت ہے ابو ہریرہ سے
کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے قسم ہے اللہ کی تحقیق مین البتہ استغفار کرتا ہون اللہ تعالیٰ سے اور توبہ کرتا ہون طرف اوسکی دن مین زیادہ ستر بار سے نقل کیا اسکو
بخاری نے **ف** توبہ و استغفار کرنا حضرت کا نہین تہا واسطے گناہ کی اسلیے کہ حضرت معصوم ہین بلکہ اسلیے تہا کہ حضرت اپنی اعتقاد مین جانتے تہے کہ قصور ہوا
ہے بندگی مین کہ لائق حضرت ذی الجلال والاکرام کی نہین ہوئی اور منظور رغبت دلانی ہے امت کو توبہ و استغفار پر کہ حضرت باوجودیکہ معصوم اور خیر المخلوقات
تہے جب دن مین توبہ و استغفار کرتے ہر دن زیادہ ستر بار سے تو گنہ گار و نکو بطریق اولی کثرت اسکی کرنی چاہیے فرمایا حضرت علی نے کہ نہین رہین دو امانین عذاب
خدا سے پس ایک تو اوٹہہ گئی اور دوسری موجود ہے پس چنگل مارو ساتہہ اوسکی وہ امان جو اوٹہہ گئی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ہین اور وہ جو باقی ہے استغفار ہے فرمایا

المہاتی

اللہ تعالی نے وما کان اللہ لیعذبہم وانت فیہم وما کان اللہ معذبہم وہم یستغفرون ع **وعن** الاغرّ المزنی قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
انّہ لیغان علی قلبی وانی لاستغفر اللہ فی الیوم مائۃ مرّۃ رواہ مسلم اور روایت ہی اغر مزنی سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے
تحقیق شان یہہ ہے کہ البتہ پردہ کیا جاتا ہی دل میری پر اور تحقیق مین البتہ استغفار کرتا ہون اللہ سے بیچ دن کی سو بار نقل کی یہہ مسلم نے **ف** آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
دوست رکہتی تہی کہ دل مبارک ہر وقت جناب باری مین حاضر رہی غافل نہو اور دہر سے بسبب مشغول ہونیکی خیرون باہر کی مین مثل کہانیکی اور بیویونسی خاطلہ کرنیکی
اور سوا انکی جو فی الجملہ اودہر سے غفلت ہوتی تہی اسکو بہ نسبت اپنی پردی اور گناہ جانکر استغفار کرتی تہی اور اسکی اور بہی کئی معنی لکہی ہین علمانی بخوف
درازگی یہان نہین ذکر کیی اور مختار وہ ہے کہ جو بعضی اچہی لوگون نی لکہا ہی کہ مختار یہہ ہے کہ یہہ حدیث متشابہات سے ہی علم اسکا اللہ رسول کو ہی ایمان لیہر آوی
اور در پی سمجہنی معنون اسکی نہووی **وعنہ** قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا ایّہا النّاس توبوا الی اللہ فانّی
اتوب الیہ فی الیوم مائۃ مرّۃ رواہ مسلم اور روایت ہی اغر مزنی سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی ای لوگو توبہ کرو طرف اللہ کی
پس تحقیق مین توبہ کرتا ہون طرف اوسکی بیچ دن کی سو بار یعنی پس تمہین بطریق اولی چاہیی کہ توبہ کرو اور ایک ساعت مین ہزار بار نقل کی یہہ مسلم نی **وعن**
ابی ذرّ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فیما یروی عن اللہ تبارک وتعالی انّہ قال یا عبادی انّی حرّمت الظّلم
علی نفسی وجعلتہ بینکم محرّمًا فلا تظالموا یا عبادی کلّکم ضالّ الّا من ہدیتہ فاستہدونی اہدکم یا عبادی کلّکم جائع الّا من
اطعمتہ فاستطعمونی اطعمکم یا عبادی کلّکم عار الّا من کسوتہ فاستکسونی اکسکم یا عبادی انّکم تخطئون باللّیل والنّہار
وانا اغفر الذّنوب جمیعًا فاستغفرونی اغفر لکم یا عبادی انّکم لن تبلغوا ضرّی فتضرّونی ولن تبلغوا نفعی فتنفعونی یا عبادی لو انّ
اوّلکم واخرکم وانسکم وجنّکم کانوا علی اتقی قلب رجل واحد منکم ما زاد ذلک فی ملکی شیئًا یا عبادی لو انّ اوّلکم واخرکم وانسکم
وجنّکم کانوا علی افجر قلب رجل واحد منکم ما نقص ذلک من ملکی شیئًا یا عبادی لو انّ اوّلکم واخرکم وانسکم وجنّکم قاموا
فی صعید واحد فسالونی فاعطیت کلّ انسان مسئلتہ ما نقص ذلک ممّا عندی الّا کما ینقص المخیط اذا ادخل
البحر یا عبادی انّما ہی اعمالکم احصیہا علیکم ثمّ اوفّیکم ایّاہا فمن وجد خیرًا فلیحمد اللہ ومن
وجد غیر ذلک فلا یلومنّ الّا نفسہ رواہ مسلم اور روایت ہی ابی ذر سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی بیچ اون حدیثونکی کہ روایت
کرتی تہی اللہ برکت والی اور بلندی یعنی حدیث قدسی ہے یہہ کہ فرمایا اللہ تعالی نی ای میری بندو تحقیق مینی حرام کیا ظلم اپنی اوپر یعنی پاک ہون میں ظلم سی اپنی بیچ حق
مین ایسا ہی جیسا کہ لوگونکی حق مین حرام اور کیا مینی اوسکو درمیان تمہارے حرام پس نہ ظلم کرو آپس مین ای بندو میرے سب تم گمراہ ہو مگر مین جسکو ہدایت کرون پس ہدایت چاہو
مجہسی ہدایت کرونگا مین تمکو ای بندو میرے سب تم بہوکی ہو یعنی محتاج ہو طرف کہانیکی مگر جسکو کہلاؤن یعنی دیکر اوسکو فراخ کرون اوسپر رزق اور بی پروا کرون اسکو پس
مانگو کہانا مجہسی کہلاؤنگا مین تمکو ای بندو میرے سب تم ننگی یعنی محتاج ہو ستر عورت اور لباس کی مگر جسکو پہنا دون یعنی پس مانگو مجہسی لباس پہناؤنگا مین تمکو ای
بندو میرے تحقیق تم یعنی اکثر تمہارے خطا کرتی ہو رات اور دن اور مین بخشتا ہون گناہ سب پس بخشش مانگو مجہسی بخشونگا مین تمکو ای بندو میرے تحقیق تم ہرگز نہ پہنچو گی
میرے ضرر کو تا کہ ضرر پہنچا سکو مجکو اور ہرگز نہ پہنچو گی نفع میری کو تا کہ نفع پہنچا سکو مجکو یعنی گناہ کرنی سی دیگا ضرر میری پہ نقصان نہین اور طاعت کرنی سی
کچہہ فائدہ نہین بلکہ نقصان فائدہ تمہاری ہی لیی ہی چنانچہ آگی تفصیل ہے فرمایا اسکو ای بندو میری اگر تحقیق اگلی تمہارے اور پچہلی تمہارے اور آدمی تمہارے اور جن
تمہارے سب ملکر ہون اوپر صفت پرہیزگار دل ایک شخص کے تم مین سی نہ زیادہ کری یہہ میری ملک مین کچہہ یعنی اگر تم نہایت پرہیزگار ہو یعنی جیسی حضرت مین سے ہوجاو
تو ہماری ملک مین کچہہ زیادتی نہین ہوتی ای بندو میرے اگر تحقیق اگلی تمہارے اور پچہلی تمہارے اور آدمی تمہارے اور جن تمہاری سب ملکر ہون اوپر بدترین دل

ایک شخص کی تم مین سے یعنی مانند شیطانی ہو جاوے تو نہ ناقص کرے گی میرے ملک مین کچھ بھی چیز کو اے بندو میرے اگر اگلے تمہارے اور پچھلے تمہارے اور آدمی تمہارے اور جن تمہارے
اکٹھے ہون ایک مقام مین پہر مانگین مجھسے بس دون مین ہر آدمی کو موافق مانگنی اوسکی یعنی ایک ہی وقت اور ایک ہی مکان مین نہ گھٹاوے وہ دینا اوس چیز سے کہ
نزدیک میرے ہے مگر جیسے گھٹاتی ہے سوئی یعنی پانی کو جسوقت کہ ڈالی جاوے دریا مین اے بندو میرے سوا اسکے نہین کہ اعمال تمہارے یاد رکہتا ہون اور لکہتا
ہون تمپر پہر پورا دونگا مین تمکو بدلا اونکا پس جو شخص کہ پاوے بہلائی یعنی توفیق نیک پروردگار کیطرف سے پاوے اور عمل خیر کرے پس چاہیے کہ تعریف کرے
اللہ کی اور جو پاوے سوا بہلائی کی یعنی برائی پس ملامت کرے مگر نفس اپنے کو یعنی اسلیے کہ صادر ہوئی اوسکو نفس سے نقل کی یہہ مسلم نے **ف** سب تم گمراہ
ہو یعنی بے کمال اور سعادت دینیہ و دنیویہ سے مگر جسکو مین ہدایت کرون مراد یہہ ہے کہ اگر چہوڑے جاوین لوگ اس حالت پر کہ اونکی طبیعت مین ہے گمراہ ہون لیکن
مین ہدایت کرتا ہون جسکو چاہتا ہون اور یہی معنی ہین اس قول صلی اللہ علیہ وسلم کی ان اللہ خلق الخلق فی ظلمۃ ثم رش علیہم من نورہ اور یہہ منافی نہین
ہے ساتھ اس حدیث کی کل مولود یولد علی الفطرۃ اسلیے کہ فطرت سے توحید اور ضلالت سے نہ جاننا ہے تفصیل احکام ایمان کیکو اور حدود اسلام کیکو اور بخشتا ہون
گناہ سب ساتھ توبہ و استغفار کی یا مراد یہہ ہے کہ سوائے شرک کی بخشدیتا ہون اگر چاہتا ہون اور مگر جیسے گھٹاتی ہے سوئی کہا طیبی نے کہ گھٹانا سوئی کا محسوس
اور قابل اعتماد کی نہین عقل کی نزدیک بلکہ وہ کالعدم ہی اسلیے اوسکی ساتھ مشابہت دی واللہ کے خزانہ مین کمی کا کیا ناہی اور کہا ابن ملک نے کہ یا کہا جاوے
کہ یہہ قبیل بالفرض والتقدیر کیسے ہے یعنی اگر فرض کرین نقصان اللہ کے خزانہ مین تو اسقدر ہو ع **وَعَنْ** اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ
اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ فِیْ بَنِیْ اِسْرَائِیْلَ رَجُلٌ قَتَلَ تِسْعَۃً وَّتِسْعِیْنَ اِنْسَانًا ثُمَّ خَرَجَ یَسْأَلُ فَاَتٰی رَاهِبًا فَسَاَلَهٗ
فَقَالَ اَلَهٗ تَوْبَۃٌ قَالَ لَا فَقَتَلَهٗ وَجَعَلَ یَسْأَلُ فَقَالَ لَهٗ رَجُلٌ اِئْتِ قَرْیَۃَ کَذَا وَکَذَا فَاَدْرَکَهُ الْمَوْتُ فَنَاءَ بِصَدْرِهٖ نَحْوَهَا
فَاخْتَصَمَتْ فِیْهِ مَلٰٓئِکَۃُ الرَّحْمَۃِ وَمَلٰٓئِکَۃُ الْعَذَابِ فَاَوْحَی اللّٰہُ اِلٰی هٰذِهٖ اَنْ تَقَرَّبِیْ وَاِلٰی هٰذِهٖ اَنْ تَبَاعَدِیْ فَقَالَ قِیْسُوْا
مَا بَیْنَهُمَا فَوُجِدَ اِلٰی هٰذِهٖ اَقْرَبَ بِشِبْرٍ فَغُفِرَ لَهٗ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ روایت ہے ابی سعید خدری سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تہا بیچ بنی اسرائیل کی ایک شخص
کہ مارے ایک کم سو آدمی پہر نکلا یعنی اونمین سے پوچہتا تہا یعنی لوگونسے حال قبول ہونی توبہ اپنی کا پہر آیا ایک عابد زاہد پاس اور پوچہا اوس سے پس کہا کیا ہے واسطے
اسکی یعنی اس فعل کی واسطے اس کام کرنیوالیکی یعنی میری لیے توبہ یعنی قبول ہوگی یا نہین کہا اوسنے کہ نہین پس مار ڈالا اوس شخص نے اوس عابد زاہد کو بہی اور شروع
کیا پوچہنا پس کہا اوسکو ایک شخص نے جا تو بستی فلانی اور ایسی مین یعنی نام اوسکا لیا اور وصف اوسکا بیان کیا کہ وہ خوب بستی ہے کہ اوسمین ایک عالم رہتا ہے
فتوی دیگا تجکو قبول ہونی توبہ تیری کا پس آئی اوسکو موت یعنی جب اوس بستی کیطرف روانہ ہوا اور قریب آدہی راہ کی پہنچا تو معلوم ہوئی اوسکو علامت مرنیکی پس
جہکایا اوسنے سینہ اپنا طرف اوس بستی کی پس جہگڑے بیچ قبض کرنی روح اوسکی کی فرشتہ رحمت کی اور فرشتے عذاب کے پس حکم کیا اللہ تعالی نے اوس بستی کو کہ چلا
تہا طرف اوسکی توبہ کیلیے یہہ کہ نزدیک ہو جا تو یعنی طرف میت کی اور حکم کیا طرف اوس بستی کی کہ راہب کو مارکر اوسمین چلا تہا یہہ کہ دور ہو جا میت سے پہر
فرمایا اللہ تعالی نے یعنی اون فرشتونکو کہ ناپو تم درمیان دونو بستیونکی یعنی جس بستی سے نزدیک ہوگا اوسیکی فرشتونکی حوالہ ہوگا پس پایا گیا طرف اوس
بستی کی کہ چلا تہا اوسکیطرف نزدیک ایک بالشت پس بخشش کی گئی واسطے اوسکی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** جہگڑے بیچ قبض کرنی روح اوسکی کی حضرت
عزرائیل امام **ف** توبہ و استغفار ہے کہ یعنی کہا ملائکہ رحمت کی نے کہ ہم لیجاوینگے اسکو طرف رحمت کی اسلیے کہ یہہ تائب تہا بسبب متوجہ ہونیکی طرف اس بستی
کی توبہ کی لیے اور کہا ملائکہ عذاب نے کہ ہم لیجاوینگے اسکو طرف عذاب کے اسلیے کہ مارا اسنے سو آدمیونکو اور نہین توبہ کی اسنے ابتلک اور یہہ حدیث دلالت کرتی ہے
اوپر فراخ ہونی رحمت اللہ تعالی کی طالب توبہ کی لیے اور کہا طیبی نے کہ جب راضی ہوتا ہے اللہ تعالے اپنی بندہ سے راضی کر دیتا ہے اوس سے دشمنوں اوسکے
اور حدیث مین رغبت دلائی توبہ پر اور منع کیا لوگونکو نا امید ہونی سی ہو ع **وَعَنْ** اَبِیْ هُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ

سَلَّمَ وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ لَوْلَمْ تُذْنِبُوْا لَذَھَبَ اللّٰہُ بِکُمْ وَلَجَاءَ بِقَوْمٍ یُّذْنِبُوْنَ فَیَسْتَغْفِرُوْنَ اللّٰہَ فَیَغْفِرُلَھُمْ رَوَاہُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے ابی
ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے قسم ہے اوس ذات کی کہ جان میری اوسکے ہاتھ میں ہے اگر نہ گناہ کرو تم البتہ لیجاوے اللہ تمکو اور البتہ
لاوے ایک قوم کو کہ گناہ کریں پھر بخشش مانگیں اللہ سے پس بخشے اللہ انکو نقل کی یہہ مسلم نے **ف** مقصود بیان کرنا مغفرت اور وسعت رحمت اللہ
تعالی کا ہے کہ وہ ایسا بخشنے والا ہے واسطے ظاہر کرنے معنے اسم غفور کے تا لوگ توبہ کرنے میں رغبت کریں اور مقصود گناہ پر رغبت دلانی نہیں ہے اسلیے کہ
اوس سے منع کیا ہے اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کو ایسی ہی جا ہے فخر الدین رح وَعَنْ اَبِیْ مُوْسٰی قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ
سَلَّمَ اِنَّ اللّٰہَ یَبْسُطُ یَدَہٗ بِاللَّیْلِ لِیَتُوْبَ مُسِیْءُ النَّھَارِ وَیَبْسُطُ یَدَہٗ بِالنَّھَارِ لِیَتُوْبَ مُسِیْءُ اللَّیْلِ حَتّٰی تَطْلُعَ الشَّمْسُ مِنْ مَغْرِبِھَا رَوَاہُ مُسْلِمٌ
اور روایت ہے ابی موسی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ تحقیق اللہ تعالی پھیلاتا ہے ہاتھ اپنا رات کو تا کہ توبہ کرے گناہ کرنیوالا دن کا اور پھیلاتا
ہے ہاتھ اپنا دن کو تا کہ توبہ کرے گناہ کرنیوالا رات کا یہانتک کہ نکلے آفتاب مغرب کیطرف سے نقل کی یہہ مسلم نے **ف** پھیلانا ہاتھ کا کنایہ ہے طلب کرنے سے
اسلیے کہ عادت ہے لوگوں کی کہ جب کسی سے کچھ مانگتے ہیں تو ہاتھ پھیلاتے ہیں اوسکے آگے پس معنے یہہ ہیں کہ بلاتا ہے گنہگاروں کو توبہ کیطرف اور بعضوں نے
کہا کہ یہہ کنایہ ہے وسعت مغفرت و رحمت سے اور یہانتک کہ نکلے آفتاب الخ یعنی جب طلوع ہوگا آفتاب مغرب کیطرف سے تو دروازہ توبہ کا بند ہو جاویگا پھر کسیکی
توبہ نہیں قبول ہوویگی ع وَعَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ الْعَبْدَ اِذَا اعْتَرَفَ ثُمَّ تَابَ تَابَ اللّٰہُ عَلَیْہِ
مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ اور روایت ہے عائشہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق بندہ جب اقرار کرتا ہے یعنی اپنے گناہ کا پھر توبہ کرتا ہے قبول کرتا
ہے اللہ تعالی توبہ اوسکی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ تَابَ قَبْلَ اَنْ تَطْلُعَ
الشَّمْسُ مِنْ مَغْرِبِھَا تَابَ اللّٰہُ عَلَیْہِ رَوَاہُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو توبہ کرے پہلے نکلنے آفتاب
کے مغرب کیطرف سے قبول کریگا اللہ تعالی توبہ اوسکی نقل کی یہہ مسلم نے **ف** کہا طیبی نے کہ یہہ حد ہے قبول ہونے توبہ کی کہ پہلے نکلنے آفتاب کے مغرب کیطرف سے توبہ قبول
ہوتی ہے بعد اوسکے نہوگی اور ایک حد اسکی اور ہے کہ پہلے حالت غرغرہ کی توبہ کرے حالت غرغرہ کی توبہ بھی نہیں قبول ہوتی ع وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ
اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَلّٰہُ اَشَدُّ فَرَحًا بِتَوْبَۃِ عَبْدِہٖ حِیْنَ یَتُوْبُ اِلَیْہِ مِنْ اَحَدِکُمْ کَانَتْ رَاحِلَتُہٗ بِاَرْضِ فَلَاۃٍ فَانْفَلَتَتْ مِنْہُ وَعَلَیْھَا طَعَامُہٗ
وَشَرَابُہٗ فَاَیِسَ مِنْھَا فَاَتٰی شَجَرَۃً فَاضْطَجَعَ فِیْ ظِلِّھَا قَدْ اَیِسَ مِنْ رَاحِلَتِہٖ فَبَیْنَمَا ھُوَ کَذٰلِکَ اِذْ ھُوَ بِھَا قَائِمَۃً عِنْدَہٗ فَاَخَذَ بِخِطَامِھَا ثُمَّ قَالَ
مِنْ شِدَّۃِ الْفَرَحِ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ عَبْدِیْ وَاَنَا رَبُّکَ اَخْطَاَ مِنْ شِدَّۃِ الْفَرَحِ رَوَاہُ مُسْلِمٌ اور روایت ہے انس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے
البتہ اللہ تعالی بہت خوش ہوتا ہے ساتھہ توبہ کرنے بندے اپنے کی جس وقت کہ توبہ کرتا ہے طرف اوسکی بہ نسبت ایک تمہارے کی کہ ہو سواری اوسکی بیچ زمین جنگل
کی پھر جاتی رہے سواری اوس سے اور اوس پر تھا کھانا اور پینا اوسکا پس ناامید ہوا اوس سے یعنی بعد تلاش کرنے کے پھر آیا ایک درخت کی پاس پس لیٹ رہا
اوسکے سایہ میں ناامید ہو کر اپنی سواری سے پس اوس وقت کہ وہ تہا اسیطرح سے دیکھا کہ ناگہان سواری کھڑی ہے نزدیک اوسکے پس پکڑی مہار اوسکی پھر
کہا مارے نہایت خوشی کی یا الہی تو ہے بندہ میرا اور میں ہوں رب تیرا چوک گیا مارے زیادتی خوشی کی نقل کی یہہ مسلم نے **ف** کہا یوں تہا کہ تو رب
میرا ہے اور میں بندہ تیرا بسبب نہایت خوشی کی مدہوش ہو کر کہنے لگا بجای اوسکے کہ تو ہے بندہ میرا اور میں ہوں رب تیرا مقصود بیان کرنا اسکا ہے کہ اللہ تعالی
بندے کی توبہ سے نہایت راضی ہوتا ہے اور توبہ قبول کرتا ہے اسکو مشابہت دی اوس شخص کی خوشی کے ساتھہ کہ گم ہوئی سواری اپنی جنگل میں پائی ح وَعَنْ
اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ عَبْدًا اَذْنَبَ ذَنْبًا فَقَالَ رَبِّ اَذْنَبْتُ فَاغْفِرْہُ فَقَالَ رَبُّہٗ اَعَلِمَ عَبْدِیْ
اَنَّ لَہٗ رَبًّا یَّغْفِرُ الذَّنْبَ وَیَاْخُذُ بِہٖ غَفَرْتُ لِعَبْدِیْ ثُمَّ مَکَثَ مَا شَاءَ اللّٰہُ ثُمَّ اَذْنَبَ ذَنْبًا فَقَالَ رَبِّ اَذْنَبْتُ ذَنْبًا فَاغْفِرْہُ فَقَالَ

اَعَلِمَ عَبْدِیْ اَنَّ لَهٗ رَبًّا یَّغْفِرُ الذَّنْبَ وَیَاْخُذُ بِهٖ غَفَرْتُ لِعَبْدِیْ ثُمَّ مَكَثَ مَاشَاءَ اللّٰهُ ثُمَّ اَذْنَبَ ذَنْبًا قَالَ رَبِّ اَذْنَبْتُ ذَنْبًا اٰخَرَ فَاغْفِرْهُ لِیْ فَقَالَ اَعَلِمَ عَبْدِیْ اَنَّ لَهٗ رَبًّا یَّغْفِرُ الذَّنْبَ وَیَاْخُذُ بِهٖ غَفَرْتُ لِعَبْدِیْ فَلْیَفْعَلْ مَاشَاءَ مُتَّفَقٌ عَلَیْهِ اور روایت ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ تحقیق ایک بندی نی یعنی اس امت میں سے یا اگلی امتوں میں سے کیا گناہ پہر کہا ای پروردگار میری گناہ کیا مینی پس بخش اوس گناہ کو پس فرمایا پروردگار اوسکی نی یعنی فرشتوں سے کیا جانا بندی میری نی کہ تحقیق اوسکی لیی پروردگار ہی بخشتا گناہونکو یعنی جب چاہتا ہی جسکی لیی چاہتا ہے اور پکڑتا ہی ساتہہ گناہونکی یعنی جب چاہتا ہے جسکی لیی چاہتا ہی بخشا مینی بندی اپنی کو پہر ٹہیرا یعنی گناہ کرنیسی ایک مدت تک کہ چاہا اللہ نی پہر کیا گناہ اور کہا ای پروردگار میری کیا مینی گناہ پس بخش اوسکو پس فرمایا اللہ تعالی نی کیا جانا بندی میری نی کہ تحقیق اوسکی لیی پروردگار ہی بخشتا ہی گناہ اور پکڑتا ہی ساتہہ اوسکی بخشا مینی بندی اپنی کو پہر ٹہیرا بندہ اوس مدت تک کہ چاہا اللہ نی پہر کیا گناہ کہا ای پروردگار میری کیا مینی گناہ دوسرا پس بخش دیسکو واسطی میری پس فرمایا کیا جانا بندی میری نی کہ تحقیق واسطی اوسکی پروردگار ہی بخشتا ہی گناہ اور پکڑتا ہی ساتہہ اوسکی بخشا مینی بندی اپنی کو پس چاہیی کہ کری جو چاہی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** کری جو چاہی یعنی جبتک استغفار کرتا رہی حاصل یہہ کہ جبتک گناہ کرتا رہیگا اور استغفار کرتا رہیگا بخشونگا گناہ اوسکی مقصود بیان کرنا فضیلت استغفار کا ہی اور تاثیر اوسکی کا بخشش گناہونمیں اور ساتہہ گناہ کی ہرج ہرج **وَعَنْ جُنْدُبٍ** اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ حَدَّثَ اَنَّ رَجُلًا قَالَ وَاللّٰهِ لَا یَغْفِرُ اللّٰهُ لِفُلَانٍ وَاِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی قَالَ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَتَاَلّٰی عَلَیَّ اَنِّیْ لَا اَغْفِرُ لِفُلَانٍ فَاِنِّیْ قَدْ غَفَرْتُ لِفُلَانٍ وَاَحْبَطْتُ عَمَلَكَ اَوْ كَمَا قَالَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی جندب سے یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی حدیث بیان فرمائی کہ ایک شخص نی یعنی اس امت میں سے یا اگلی امتوں میں سے کہا قسم ہی خدا کی نہیں بخشیگا اللہ فلانیکو اور حدیث بیان فرمائی حضرت نی کہ تحقیق اللہ تعالی نی فرمایا کون شخص ہے کہ قسم کہاتا ہی جبر ہمپر کہ نہ بخشونگا فلانیکو پس تحقیق مینی بخشا فلانیکو اور نابود کیا عمل تیرا یا مانند اسکی کہا نقل کی یہہ مسلم نی **ف** کوئی شخص گناہ بہت کرتا تہا اوسکو کسی نی کہا کہ فلانی کو اللہ نہیں بخشیگا کہی یہہ بات ازراہ تکبر کی کہ اوسکو بہت گنہگار جانا اور اپنی کو اچہا جانا جیسیکہ سادر ہوتی ہی بعضی جاہل صوفیونسی اور زاہدوں سے کیا عمل تیرا یعنی باطل اور جہوٹی کی مینی قسم تیری حاصل یہہ کہ اوس قسم کہانیوالی نی جو یقین کیا تہا اوسکی نہ بخشی جانیکا اوسپر عتاب ہوا اور وہ بخشا گیا پس جائز نہیں ہے کسیکو قطعی دوزخی یا جنتی کہنا مگر جنکی حق میں نص وارد ہوئی ہی مضائقہ نہیں انکو کہنا ع **وَعَنْ شَدَّادِ بْنِ اَوْسٍ** قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ سَیِّدُ الْاِسْتِغْفَارِ اَنْ تَقُوْلَ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰی عَهْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَیَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْ لِیْ فَاِنَّهٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ قَالَ وَمَنْ قَالَهَا مِنَ النَّهَارِ مُوْقِنًا بِهَا فَمَاتَ مِنْ یَوْمِهٖ قَبْلَ اَنْ یُّمْسِیَ فَهُوَ مِنْ اَهْلِ الْجَنَّةِ وَمَنْ قَالَهَا مِنَ اللَّیْلِ وَهُوَ مُوْقِنٌ بِهَا فَمَاتَ قَبْلَ اَنْ یُّصْبِحَ فَهُوَ مِنْ اَهْلِ الْجَنَّةِ رَوَاهُ الْبُخَارِیُّ اور روایت ہی شداد بن اوس سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی افضل استغفار یہہ ہے کہ کہی تو یا الہی تو ہی ہے پروردگار میرا نہیں کوئی معبود مگر تو پیدا کیا تو نی مجکو اور میں بندہ تیرا ہوں اور میں تیری عہد پر ہوں یعنی مستقیم ہوں اوپر وفا کرنی عہد میثاق کی اور تیری وعدی پر ہوں یعنی یقین کرنیوالا ہوں ساتہہ وعدے تیری کی کہ حشر کی ہونیکا اور سوائے اسکیکا جو کیا ہی بقدر طاقت اپنی کی پناہ مانگتا ہوں ساتہہ تیری برائی اوس چیز کیسی کہ کی مینی اقرار کرتا ہوں میں واسطی تیری ساتہہ نعمتوں تیری کی کہ مجپر ہیں اور اقرار کرتا ہوں میں ساتہہ گناہوں اپنی کی پس بخش مجکو پس تحقیق نہیں بخشتا گناہونکو مگر تو فرمایا حضرت نی جو شخص کہ پڑہی ان لفظونکو دن میں یقین کر کر معنوں انکی پر پہر مری اوسدن پہلی شام ہونیکی پس وہ بہشتیوں میں سی ہی اور جو کوئی پڑہی یہہ الفاظ رات کو اور وہ یقین کرنیوالا ہو ساتہہ معنوں ان الفاظ کی پہر مرے پہلی صبح سی پس وہ بہشتیوں میں سے ہی نقل کی یہہ بخاری نی **الفصل الثانی** فصل دوسری عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰی یَا ابْنَ اٰدَمَ اِنَّكَ مَا دَعَوْتَنِیْ وَرَجَوْتَنِیْ

غَفَرْتُ لَكَ عَلٰى مَا كَانَ فِيْكَ وَلَا اُبَالِيْ يَا ابْنَ اٰدَمَ لَوْ بَلَغَتْ ذُنُوْبُكَ عَنَانَ السَّمَاءِ ثُمَّ اسْتَغْفَرْتَنِيْ غَفَرْتُ لَكَ وَلَا اُبَالِيْ يَا ابْنَ اٰدَمَ اِنَّكَ لَوْ لَقِيْتَنِيْ بِقُرَابِ الْاَرْضِ خَطَايَا ثُمَّ لَقِيْتَنِيْ لَا تُشْرِكُ بِيْ شَيْئًا لَاَتَيْتُكَ بِقُرَابِهَا مَغْفِرَةً رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَرَوَاهُ اَحْمَدُ وَالدَّارِمِيُّ عَنْ اَبِيْ ذَرٍّ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ غَرِيْبٌ اور روایت ہی انس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ فرماتا ہی اللہ تعالی ای بیٹے آدم کے تحقیق تو جبتک مانگے گا مجھسے یعنی بخشش گناہوں کی اور امید رکھیگا مجھسے بخشونگا میں تجکو کسی عمل پر ہو تو اور نہیں پروا رکھتا میں یعنی تیرا بخشنا کچہ بڑی چیز نہیں میرے نزدیک اگرچہ بڑا گنہگار ہو تو ای بیٹے آدم کے اگر پہنچیں گناہ تیرے بلندی آسمان تک پہر بخشش مانگے مجھسے بخشونگا میں تجکو اور نہیں پروا رکھتا میں ای بیٹے آدم کے تحقیق تو اگر ملے مجھسے ساتہہ بہری زمین کے خطاؤں سے پہر ملے مجھسے اس حال میں کہ نہ شریک کرتا ہو ساتہہ میرے کسیکو البتہ آؤنگا میں تیرے پاس ساتہہ بہری ہوئی زمین کی از روی بخشش کے نقل کیے یہہ ترمذی نے اور نقل کی احمد اور دارمی نے ابی ذر سے اور کہا ترمذی نے یہہ حدیث حسن غریب ہے **وَعَنِ** ابْنِ عَبَّاسٍ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى مَنْ عَلِمَ اَنِّيْ ذُوْ قُدْرَةٍ عَلٰى مَغْفِرَةِ الذُّنُوْبِ غَفَرْتُ لَهٗ وَلَا اُبَالِيْ مَا لَمْ يُشْرِكْ بِيْ شَيْئًا رَوَاهُ فِيْ شَرْحِ السُّنَّةِ

اور روایت ہی ابن عباس سے کہ نقل کیے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ کہا فرمایا اللہ تعالی نے جس شخص نے جانا کہ میں صاحب قدرت ہوں اوپر بخشنے گناہوں کے بخشتا ہوں واسطے اوسکے اور نہیں پروا کرتا میں جبتک نہ شریک کرے ساتہہ میرے کسیکو نقل کی یہہ شرح السنۃ میں **ف** دلالت کرتی ہی یہہ حدیث اسپر کہ جاننا بندہ کا اسکو کہ اللہ قادر ہی مغفرت گناہوں پر سبب ہے مغفرت کا اسلیے کہ جو کوئی جانتا ہی کہ اللہ تعالی قادر ہی گناہوں کی بخشنے پر امید رکھتا ہی اوس سے اور جو کوئی امید رکھتا ہی کریم سے وہ محروم نہیں کرتا اوسکو پس یہہ حدیث مانند اس حدیث کی ہی انا عند ظن عبدی بی منقول ہی کہ حماد بن سلمہ نے عیادۃ کی سفیان ثوری کی پس کہا سفیان نے حماد سے کہ آیا گمان کرتا ہی تو کہ بخشیگا اللہ مجہہ جیسیکو کہا حماد نے اگر اختیار دیا جاوے مجہے میان حساب اللہ کے اسکے اور درمیان حساب اپنے باپ اپنے کی تو اللہ سے کو میں اختیار کروں اسلیے کہ اللہ زیادہ باپ سے رحم کرتا ہی پہر حاصل یہہ کہ تم امید وار مغفرت کے رہو وہ ارحم الراحمین ہے ع حق

**وَعَنْهُ** قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ لَزِمَ الْاِسْتِغْفَارَ جَعَلَ اللّٰهُ لَهٗ مِنْ كُلِّ ضِيْقٍ مَخْرَجًا وَمِنْ كُلِّ هَمٍّ فَرَجًا وَرَزَقَهٗ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ اور روایت ہی ابن عباس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کوئی لازم کرے استغفار کو کردیتا ہی اللہ تعالی واسطے اوسکے ہر تنگی سے راہ نکلنے کی اور ہر غم سے خلاصی اور روزی دیتا ہی اوسکو یعنی حلال طیب جس جاگہہ سے کہ نہیں گمان کرتا نقل کیے یہہ احمد اور ابوداؤد اور ابن ماجہ نے **ف** لازم کرے یعنی وقت صادر ہونے گناہ کے یا ظاہر ہونے بلا کے یا کرے یعنی یہہ مینکہ مداومت کرے اوسپر اسلیے کہ ہر دم میں محتاج ہی وہ اسکا اسلیے فرمایا ہی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے طوبی لمن وجد فی صحیفتہ استغفارا کثیرا اور یہہ فضیلت اسواسطے ہی کہ جو کوئی لازم کرتا ہی استغفار کو تو تعلق دل کا اور اعتماد اللہ پر ہوتا ہی اور بخشے جاتے ہیں گناہ اوسکے پس یہہ حکم متقی و متوکل کا ہوتا ہی اور اونکی شان میں یہہ آیت وارد ہوئی ہی ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجا ویرزقہ من حیث لا یحتسب ومن یتوکل علی اللہ فہو حسبہ پس یہہ حدیث اس آیت سے نکالی گئی سمجہو فضیلت استغفار کی اور فائدہ مند ہونا اوسکا اس آیت سے بہی ثابت ہوتا ہی فقلت استغفروا ربکم انہ کان غفارا یرسل السماء علیکم مدرارا ویمددکم باموال وبنین ویجعل لکم جنات ویجعل لکم انہارا منقول ہے حسن بصری سے کہ ایک شخص نے شکوہ کیا اونسے قحط سالی کا پس کہا استغفار اللہ سے پہر شکوہ کیا ایک دوسرے شخص نے محتاجگی کا پہر ایک دوسرے نے کمی اولاد کا پہر ایک دوسرے نے کمی پیدائش کا میں اور زمین پس سب ہونکو حکم کیا استغفار کا پس کہا گیا اونسے کہ شکوہ کیا لوگوں نے تمسے کئی چیزونکا اور حکم کیا تمنے اون سبہونکو استغفار کرنے کا پس پڑہی اونہوں نے آیت فقلت استغفروا الخ یعنی جواب لیے میں نے سب اس آیت سے ثابت ہیں **وَعَنْ** اَبِيْ بَكْرِ الصِّدِّيْقِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا اَصَرَّ مَنِ اسْتَغْفَرَ وَاِنْ عَادَ فِي الْيَوْمِ سَبْعِيْنَ مَرَّةً رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْ دَاوٗدَ اور روایت ہی ابو بکر صدیق رضی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں اصرار کیا گناہ پر اوس شخص نے کہ استغفار کی اگرچہ عود کرے دن میں ستر بار یعنی بار بار وہی گناہ کرے نقل کیے یہہ ترمذی اور ابوداؤد نے **ف** اصرار دوام پر

وَلَا تُسَافِرَنَّ امْرَأَةٌ إِلَّا وَمَعَهَا مَحْرَمٌ فَقَالَ رَجُلٌ يَا رَسُولَ اللهِ اكْتُتِبْتُ فِي غَزْوَةِ كَذَا وَكَذَا وَخَرَجَتِ امْرَأَتِي حَاجَّةً قَالَ اذْهَبْ فَاحْجُجْ مَعَ امْرَأَتِكَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی ابن عباس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نہ خلوت کری کوئی شخص ساتھہ عورت کی یعنی مرد و عورت اجنبی ایک مکان مین تنہا جمع ہون اور نہ سفر کری عورت اوسی حالت مین کہ ہو وی ساتھہ اوسکی محرم پس کہا ایک شخص نی یا رسول اللہ لکہا گیا ہون مین بیچ غزوہ فلانی اور فلانی کی یعنی فلانا جہاد جو درپیش ہی اور وہان لشکر جاتا ہی اونمین میرا نام ہی لکہا گیا ہی کہ مین ہی اونکی ساتھہ جاؤن اور ارادہ نکلنی کا کیا ہی جورو میری نی حج کی لیی یعنی پس کیا کرون آیا جہاد کو جاؤن اور جورو کو اکیلا حج کی لیی جانی دون یا جورو کی ساتھہ جاؤن اور جہاد مین جاؤن فرمایا جا اور حج کر ساتھہ عورت اپنی کی یعنی اسلیی کہ غازی بہت ہین اور تیری جورو کی ساتھہ سوا تیری کوئی محرم ہی نہین نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** حرام ہی مرد و عورت اجنبی کو تنہا ایک مکان مین جمع ہونا اور عورت کو سفر کرنا حد سفر تک یعنی تین منزل بغیر محرم کی یا خاوند کی درست نہین حتی کہ سفر حج مین بہی عورت کی لیی ہونا محرم کا یا خاوند کا ہمراہ اوسکی شرط ہی واجب ہونی حج کی یعنی عورت پر جب حج فرض ہوتا ہی کہ اوسکی ساتھہ محرم یا خاوند بہی ہو اور محرم سی مراد وہ ہی کہ جس سے نکاح ہمیشہ کو حرام ہی بسبب قرابت کی یا دودہ کی یا سسرال کی اور شرط ہی کہ ہو وہ عاقل بالغ اور نہ ہو مجوسی اور نہ فاسق شرح

وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتِ اسْتَأْذَنْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْجِهَادِ فَقَالَ جِهَادُكُنَّ الْحَجُّ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی عائشہ سے کہا پروانگی مانگی مینی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی بیچ جہاد کرنیکی پس فرمایا جہاد تمہارا حج ہی یعنی تم پر جہاد نہین ہے اور حج ہی اگر استطاعت ہو نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی

وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تُسَافِرُ امْرَأَةٌ مَسِيرَةَ يَوْمٍ وَلَيْلَةٍ إِلَّا وَمَعَهَا ذُو مَحْرَمٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نہ سفر کری کوئی عورت بقدر مسافت ایک دن اور رات کی مگر کہ ساتھہ اوسکی محرم ہو نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** اگر کوئی کہی کہ ہدایہ وغیرہ مین لکہا ہی کہ مباح ہی عورت کو نکلنا طرف اوس جگہہ کی کہ کم ہو حد سفر سے کہ حد سفر تین منزل ہے اور اس سے معلوم ہوا کہ بغیر محرم کی ایک رات دن کی راہ بہی جاوی اور اور روایت صحیحین مین ہے آئی ہی کہ نہ سفر کری عورت دو دن کا مگر کہ اوسکی ساتھہ خاوند اوسکا ہو یا محرم اوسکا پس ظاہر قول فقہا کا خلاف ان روایات کی معلوم ہوتا ہی جواب یہہ کہ حدیثون مین جو مطلق آیا ہی کہ نہ سفر کری عورت مگر کہ اوسکی ساتھہ محرم ہو اوسکو فقہا نی حمل کیا ہی تین دن پر اسلیی کہ سفر شرعی کم تین دن سی نہین ہوتا اور حدیثون مین جو ایک یا دو دن کی سفر سی منع آیا ہی تو اوس صورت مین ہی کہ ظن فساد کا ہو یا یہہ کہ جہان تین دن کی سفر سی منع آیا ہی تو مراد یہہ ہی کہ ہر منزل آدہی دن سی زیادہ کی ہو اور جہان دو دن کی سفر سی منع آیا ہی تو مراد یہہ ہے کہ تمام دن چلی اور جہان ایک دن رات کی سفر سی منع آیا ہی تو مراد یہہ ہی کہ شب و روز چلی پس یہہ ایک یا دو دن کا سفر ہی برابر تین دن کی ہو جاویگا شرح مولانا

وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ وَقَّتَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِأَهْلِ الْمَدِينَةِ ذَا الْحُلَيْفَةِ وَلِأَهْلِ الشَّامِ الْجُحْفَةَ وَلِأَهْلِ نَجْدٍ قَرْنَ الْمَنَازِلِ وَلِأَهْلِ الْيَمَنِ يَلَمْلَمَ فَهُنَّ لَهُنَّ وَلِمَنْ أَتَى عَلَيْهِنَّ مِنْ غَيْرِ أَهْلِهِنَّ لِمَنْ كَانَ يُرِيدُ الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ فَمَنْ كَانَ دُونَهُنَّ فَمُهَلُّهُ مِنْ أَهْلِهِ وَكَذَلِكَ حَتَّى أَهْلُ مَكَّةَ يُهِلُّونَ مِنْهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی ابن عباس سے کہا معین کی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جگہہ احرام باندہنی کی اہل مدینہ کی لیی ذوالحلیفہ کو اور شام والونکی لیی جحفہ کو اور نجد والونکی لیی قرن منازل کو اور یمن والونکی لیی یلملم کو پس یہہ سب جگہہ احرام باندہنی کی ہین اون شہر والونکی لیی کہ مذکور ہوئی اور اونکی لیی کہ گذرین ان جگہون پر بغیر اہل انکی سی یعنی مثلا اہل ہندوستان جب یمن پہنچین تو یلملم سی احرام باندہین اور اسیطرح اور شہر والونکا حال ہی کہ جگہہ احرام کی جگہہ پر آوین وہین سے احرام باندہین یہہ جگہین احرام کی ہین اوسکی لیی کہ ارادہ کری حج کا اور عمرہ کا پس جو شخص کہ اندر رہنی والا ان مواضع کی ہی جگہہ احرام اوسکی گہر اپنی سی ہی اسیطرح یہانتک اہل مکہ احرام باندہین مکہ سی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** ذوالحلیفہ نام ہی ایک جگہہ کا کہ یہہ کو

ہی مدینہ سی اور دس منزل ہی مکہ سی اور نجد اصل مین کہتی ہین بلند کو اور اب نام ہی شہرون عرب کی کا تہامہ سی زمین عراق تک اور قرن منازل ایک جگہہ کا ہی قریب طائف کی اور یلملم ایک پہاڑ ہی دو منزل مکہ سی اور یہہ جگہیں احرام کی ہین اس حدیث سی معلوم ہوتا ہی کہ جو کوئی احرام کی جگہہ سی گذری بغیر ارادہ حج اور عمرہ کی تو لازم نہین ہی اوسکو احرام باندہنا واسطی داخل ہونی مکہ کی جیسا کہ مذہب شافعی کا ہی اور مذہب حنفی مین جائز نہین ہے داخل ہونا مکہ مین بغیر احرام کی اگرچہ ارادہ حج اور عمرہ کا نرکہتا ہو اور انہون نی عمل اس حدیث پر کیا ہی لا یجاوز احد المیقات الا محرما یہہ حدیث مطلق ہی اسمین قید ارادہ حج وعمرہ کی نہین اور دوسری یہہ کہ احرام واسطی تعظیم اوس مکان بزرگ کی ہی پس اسمین تاجر اور عمرہ کرنی والا وغیرہ برابر ہین اور جو کہ اندر میقات کی یعنی جگہون احرام کی ہین اونکو جائز ہی مکہ مین داخل ہونا اپنی حاجت کی لیی بغیر احرام کی اسلیی کہ اونکو اکثر مکہ مین آنا پڑتا ہی اگر ہر بار احرام واجب ہو تو حرج ہی پس حکم اونکا حکم اہل مکہ کا سا ہی اسبات مین کہ جیسی اونکو درست ہی کہ اگر کسی کام کی لیی مکہ سی نکلین پہر داخل ہون مکہ مین تو بغیر احرام کی چلی آوین ایسی ہی اونکو بہی کذا فی الہدایہ اور جو شخص کہ ہو اندر ... یعنی جو ان احرام کی جگہون کی اندر رہتا ہو تو اوسکی جگہہ احرام کی گہر ہی تا حد حرم ہی اوسکو میقات پر جانا ضرور نہین اگرچہ قریب ہو میقات کی اور جو کہ ان احرام کی باندہنی کی جگہون ہی مین ہین انکا حکم اس سے نہ معلوم ہوا جمہور علما کہتی ہین کہ حکم اونکا حکم اندر والونکا سا ہی اور اسیطرح اسیطرح یعنی جتنا نزدیک ہوتا جاوی مکہ سی اور ہو اندر احرام کی جگہہ کی اپنی احرام باندہنی کی جگہہ اوسکی وہین سے ہی جہان رہتا ہو آخر حل تک اور اہل مکہ یعنی اہل حرم احرام باندہین حج کا مکی سی یعنی نفس مکہ سی اور حرم مکہ سی اور ظاہر اس حدیث سی یہہ معلوم ہوتا ہی کہ مکی کی جگہہ احرام کی مکہ ہی حج مین اور عمرہ مین و مذہب یہہ ہی کہ عمرہ کرنی والا نکلی احرام کی لیی طرف حل کی اسلیی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حکم کیا عائشہ رض کو ساتہہ نکلنی کی طرف تنعیم کی کہ حل مین ہی احرام عمرہ کی لیی پس یہہ حدیث مخصوص ہے ساتہہ حج کی یعنی یہہ حکم حج کرنی والی مکہ کا ہی کہ وہانسی احرام باندہی اور عمرہ کرنی والا حل مین آکر باندہی جیسا کہ حدیث عائشہ رض سی معلوم ہوا انتہی وعن جابر عن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال مهل اهل المدينة من ذي الحليفة والطريق الآخر الجحفة ومهل اهل العراق من ذات عرق ومهل اهل نجد قرن ومهل اهل اليمن يلملم رواه مسلم

اور روایت ہی جابر سی کہ نقل کی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی فرمایا احرام کی جگہہ مدینہ والونکی ذی الحلیفہ ہی اور راہ دوسری جحفہ اور احرام کی جگہہ عراق والونکی ذات عرق ہی کہ نام ایک جگہہ کا ہی دو منزل ہی مکہ سی اور احرام کی جگہہ نجد والونکی قرن ہی اور احرام کی جگہہ یمن والونکی یلملم ہی نقل کی یہہ مسلم نی **ف** اور راہ دوسری جحفہ یعنی جگہہ احرام راہ دوسری کی واسطی اونکی جحفہ ہی یعنی مدینہ والونکی دوسری راہ مین جحفہ ملتا ہی اوس راہ سی آوین تو وہانسی احرام باندہین جانا چاہیی کہ پہلی دو راہین تہین مدینہ والونکی ایک مین ذی الحلیفہ ملتا تہا اور ایک مین جحفہ اور اب ایک ہی راہ ہی اوسمین اول ذی الحلیفہ ملتا ہی اور پہر جحفہ پس اس صورت مین دو میقات ہوئین مدینہ والونکی پس احرام کہانسی باندہین لکہا ہی علمانی کہ اولی یہہ ہے کہ جو میقات دور ہی مکہ سی وہانسی احرام باندہی یعنی ذی الحلیفہ سی اور جائز جحفہ سی بہی ہی ش مولانا وعن انس قال اعتمر رسول الله صلى الله عليه وسلم اربع عمر كلهن في ذي القعدة الا التي كانت مع حجته عمرة من الحديبية في ذي القعدة وعمرة من العام المقبل في ذي القعدة وعمرة من الجعرانة حيث قسم غنائم حنين في ذي القعدة وعمرة مع حجته متفق عليه

اور روایت ہی انس سے کہ کہا عمری کیی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی چار سب ذی قعدہ مین ہین مگر وہ عمرہ کہ تہا ساتہہ حج اونکی کہ وہ ذی حجہ کی مہینی مین تہا اور بیان اون چار عمرونکا یہہ ہی کہ ایک عمرہ حدیبیہ سی بیچ مہینہ ذیقعدہ کی اور دوسرا عمرہ اوس سی اگلی برس مین وہ بہی ذیقعدہ مین ہوا اور تیسرا عمرہ جعرانہ سی اوس جگہہ کہ بانٹی غنیمت غزوہ حنین کی یہہ بہی عمرہ بیچ مہینی ذیقعدہ کی ہوا اور چوتہا عمرہ ساتہہ حج اونکی کہ ذی حجہ مین تہا نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** حدیبیہ نام ایک گانو کا ہی نوکوس ہی مکہ سی کہ اکثر اوسکا حرم مین ہی اور کچہہ حل مین اور بیان مجمل عمرہ حدیبیہ کا یہہ ہی کہ آنحضرت صلی اللہ

علیہ وسلم روانہ ہوئے مدینہ سے چھٹے سال ہجرت میں پہلی تاریخ ذیقعدہ کی پیر کے دن ساتھ قصد عمرے کے اور چودہ سو آدمی یا کچھ زیادہ ساتھ تھے جب حدیبیہ میں پہونچے تو قریش جمع ہو کر آئے اور حضرت کو مکہ کے آنے سے منع کیا اور عہد کیا کہ سال آیندہ آنا اور عمرہ کرنا پس حضرت صلح کر کے پھر آئے پس حقیقت میں یہہ عمرہ تو نہ ہوا لیکن بسبب ثواب ملنے عمرے کے پہلا عمرہ گنا گیا اور حکم احصار کا یہیں سے مشروع ہوا اور سال آیندہ میں اسی عمرے کی قضا کو گئے مکے میں اور تین روز وہاں رہے چوتھے روز روانہ ہوئے وہاں سے یہہ دوسرا عمرہ ہوا اس عمرے کو عمرۃ القضا کہتے ہیں چنانچہ یہہ نام اسکا حدیثوں میں بھی آیا ہے اور یہہ موید ہے مذہب حنفی کا کہ وہ کہتے ہیں کہ محرم بسبب احصار کے یعنی رکنے کے احرام سے نکل آوے اور واجب ہوتی ہے قضا اوسکی اور شافعیہ کے نزدیک اوسکی قضا نہیں اور تیسرا عمرہ وہ ہے کہ حضرت نے ادا کیا جعرانہ سے جا کر کہ جہاں غنیمت بانٹی لوٹ حنین کی بانٹی بیان اس اجمال کا یہہ ہے کہ جعرانہ نام ایک موضع کا ہے کہ نو کوس ہے مکہ سے آٹھویں سال ہجرت میں بعد فتح مکہ کے غزوہ حنین کا ہوا اور غنیمت بے شمار وہاں سے ہاتھ لگی حضرت بارہ یا سولہ روز جعرانہ میں ٹھیرے اور وہ غنیمت بانٹی اونہیں دنوں میں ایک روز رات کو بعد از نماز عشا کے سوار ہو کر مکے میں تشریف لیگئے اور عمرہ کیا اور اوسی رات پھر آئے اور نماز صبح کی جعرانہ میں ادا کی اور چوتھا عمرہ وہ ہوا کہ حضرت نے حج کے ساتھ کیا بعد فرض ہونے حج کے ذیحجہ میں ہوا اور باقی ذیقعدہ میں پس چاروں عمرے کہ حضرت نے کیے یہہ ہیں اور حج اسلام سے ایک ہی تھا اور ایام جاہلیت میں قریش حج کرتے تھے اور حضرت بھی کرتے تھے لیکن گنتی اونکی علما کو نہیں معلوم ہوئی کہ کتنے کیے واللہ اعلم اور بیان مفصل کیفیت حج اور عمرے کا آگے ہوگا اور بیان مجمل اسکا یہہ ہے کہ حج میں وقوف عرفات اور طواف بیت اللہ کا اور سعی درمیان صفا اور مروہ کے ہوتی ہے اور عمرے میں فقط طواف اور سعی ہی ہوتی ہے اور احرام دونوں میں شرط ہے حج میں ہے اور عمرے میں بھی اور حج فرض ہے ہوتا ہے نفل بھی اور عمرہ سنت و نفل ہے مگر کوئی نذر مانے عمرہ تو واجب ہو جاتا ہے کرنا اوسکا ۔

وعن البراء بن عازب قال اعتمر رسول الله صلى الله عليه وسلم في ذي القعدة قبل ان يحج مرتين رواه البخاري اور روایت ہے براء بن عازب سے کہا عمرے کیے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مہینے ذیقعدہ میں حج کے پہلے دو بار نقل کیا یہہ بخاری نے **ف** پہلی حدیث سے معلوم ہوا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حج سے پہلے تین عمرے کیے اور اس حدیث میں آیا کہ حج سے پہلے دو عمرے کیے پس تطبیق ان دونوں حدیثوں میں یہہ ہے کہ ظاہر میں بسبب صلح حدیبیہ کی حضرت نے عمرہ نہیں کیا لیکن اللہ تعالی نے حکم فرمایا کہ تم حلال ہو جاؤ تمکو ثواب عمرے کا ہو چکا تو ظاہر میں افعال عمرے کے نہیں ہوئے پس جس روایت میں دو عمرے آئے ہیں حج سے پہلے مراد یہہ ہے کہ ظاہر میں دو ہی عمرے ہوئے اور جس روایت میں آیا ہے کہ تین عمرے کیے پہلے حج سے مراد ایک عمرہ ثواب کے عمرے کا اس اعتبار سے تین عمرے ہوئے ۱۲ مولانا ۔

## الفصل الثاني فصل دوسری

عن ابن عباس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم يا ايها الناس ان الله كتب عليكم الحج فقام الاقرع بن حابس فقال افي كل عام يا رسول الله قال لو قلتها نعم لوجبت ولو وجبت لم تعملوا بها ولم تستطيعوا والحج مرة فمن زاد فتطوع رواه احمد والنسائي والدارمي روایت ہے ابن عباس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اے لوگو تحقیق اللہ نے فرض کیا تم پر حج پس کھڑا ہوا اقرع بن حابس پس کہا کیا بیچ ہر سال کے ہے حج فرض اے رسول خدا کے فرمایا اگر کہتا میں اس حج کے لیے یعنی ہاں البتہ واجب ہوتا یعنی ہر سال میں حج کرنا فرض ہوتا اور اگر فرض ہوتا نہ کرتے تم اوسکو اور نہ طاقت رکھتے اور حج ایک ہی بار فرض ہے پس جو زیادہ کرے ایکبار سے پس نفل ہے نقل کی یہہ احمد اور نسائی اور دارمی نے

وعن علي قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من ملك زادا وراحلة تبلغه الى بيت الله ولم يحج فلا عليه ان يموت يهوديا او نصرانيا وذلك ان الله تبارك وتعالى يقول ولله على الناس حج البيت من استطاع اليه سبيلا رواه الترمذي وقال هذا حديث غريب وفي اسناده مقال وهلال بن عبد الله مجهول والحارث يضعف في الحديث روایت ہے علی سے کہ

کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ مالک ہو توشہ کا اور سواری کا کہ پہنچا دے اوسکو بیت اللہ تک اور نہ حج کیا پس نہیں فرق اوسپر اس بات
مین کہ مرے یہودی ہوکر یا نصرانی ہوکر اور یہہ نہیں جو یہہ کہ مذکور ہوا شرط ہونا زاد و راحلہ کا اور وعید اس عبادت کے ترک کرنے پر ہوتی ہے کہ اللہ تعالی
بابرکت و برتر نے فرمایا اور واسطے اللہ کے واجب ہے لوگوں پر حج کرنا خانہ کعبہ کا اوس پر کہ طاقت رکھے طرف اوسکی راہ کی نقل کی یہہ ترمذی نے اور کہا یہہ حدیث
غریب ہے اور اوسکی سند مین گفتگو ہے اور ہلال بن عبد اللہ مجہول ہے اور حارث ضعیف کیا جاتا ہے حدیث مین **ف** مالک ہو توشہ کا یعنی اتنا خرچ
ہو کہ راہ مین جاتے آتے کفایت کرے اور اپنے اہل و عیال کو بھی اسقدر دے جاوے کہ جبتک یہہ آوے اونکو کافی ہو بس جس پاس اتنا خرچ ہو اور سواری ہو اگرچہ
کرایہ ہو اور وہ پھر حج نہ کرے تو مرتا ہے اس حالت مین کہ مانند یہودی اور نصرانی کی ہوتا ہے یعنی مانند انکی ہوتا ہے کفر مین اگر منکر اسکی فرضیت کا ہو کر ترک کرے
اور بغیر انکار کے نہ کرے تو مانند اونکی ہوتا ہے گناہ مین اور بعضون نے کہا کہ یہہ از راہ تغلیظ و تشدید کے فرمایا غرضکہ ہر نوع اسکا ترک کرنا ایسا گناہ ہے کہ جسکو
حضرت نے فرمایا کہ یہودی اور نصرانی ہو کر مرتا ہے معاذ اللہ منہ اور بعد لفظ سبیلا کی باقی آیت یہہ ہے ومن کفر فان اللہ غنی عن العالمین یعنی اور جو کوئی
کفر کرے اور کفران نعمت خدا تعالی کا کرے یعنی بسبب بجا لانے طاعات کے پس اللہ تعالی بے نیاز ہے عالم کے لوگونسے یعنی طاعت کرین یا نہ کرین اوسکو
نفع اور نقصان اوس سے نہیں فائدہ اور نقصان انہین کو ہے پھر ظاہر یہہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام آیہ پڑھی ہوگی راوی نے لفظ سبیلا ہی
تک شاید یہی کہ پورا استدلال ساری آیت سے حاصل ہوتا ہے واللہ اعلم م ع ج **وعن ابن عباس** قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
لا صرورة فی الاسلام رواہ ابو داود اور روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں صرورہ اسلام مین نقل
کیے یہہ ابو داود نے **ف** صرورہ اوسکو کہتے ہین کہ جسنے کبھی حج نکیا ہو یعنی جسنے حج نہ کیا بعد واجب ہونیکے تو نہیں وہ مسلمان کہا طیبی نے کہ دلالت کرتا ہے
ظاہر اس حدیث کا اسپر کہ جو استطاعت رکھے حج کی اور حج نہ کرے تو نہیں وہ مسلمان اور مراد اس سے تغلیظ ہے یا یہہ کہ مسلمان کامل نہیں ہوتا اور بعضون نے
کہا کہ معنی صرورہ کی ہین ترک کرنا نکاح اور حج کا یعنی ترک کرنا نکاح و حج کا اسلام مین نہیں ہے بلکہ رہبانیت مین ہے حاصل یہہ کہ مسلمانونکو ترک کرنا حج اور نکاح
کا نہ چاہیے م ع ج **وعنہ** قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من اراد الحج فلیعجل رواہ ابو داود والدارمی اور روایت
ہے ابن عباس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو ارادہ کرے حج کا پس چاہیے کہ جلدی کرے نقل کیے یہہ ابو داود اور دارمی نے **ف** یعنی
جو کوئی چاہے حج کرنا اور قادر ہو اوسکی ادا کرنے پر پس چاہیے کہ جلدی کرے اور فرصت کو غنیمت جانے اسلیے کہ بہت سی آفتین ہین اوسکی تاخیر مین اور بہت
صحیح روایت ہماری مذہب کی اور امام مالک اور احمد کی یہہ ہے کہ حج واجب علی الفور ہے یعنی جب حج فرض ہو اور موسم جانیکا ہو اور قافلہ بہم پہنچے اگر احتیاج ہو
قافلہ کی تو اوسی سال حج کرے دوسرے سال تک تاخیر نکرے اگر تاخیر کریگا کئی سال تو فاسق ہوگا اور قبول نہین کیجاویگی گواہی اوسکی پھر اگر اسباب جاتا رہیگا تو فرض
اوسکی ذمہ رہیگا اور امام محمد اور شافعی کی نزدیک واجب علی التراخی ہے یعنی اخیر عمر تک جائز ہے تاخیر اوسکی جیسیکہ جائز ہے تاخیر نماز کی آخر وقت تک مگر یہہ کہ گمان
ہو فوت ہونے حج کا تو نہ تاخیر کرے پس اگر مرا باوجود فرض ہونے حج کے اور حج نہ کیا تو گنہگار مرا اونکی نزدیک اور ہماری علمانے لکھا ہے کہ اگر حج نکرے یہانتک کہ تلف
ہو جاوے مال اوسکا تو پہنچتا ہے اوسکو یہہ کہ قرض لے مال اگرچہ نہ قادر ہو اوسکی ادا پر اور امید ہے یہہ کہ نہ مواخذہ کریگا اوس سے اللہ تعالی پھر اگر نیت ادا کی رکھتا
ہوگا کہ جب قادر ہونگا ادا کرونگا م ع ج نے المرقاۃ والمناسک والدر مختار **وعن ابن مسعود** قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
تابعوا بین الحج والعمرة فانهما ینفیان الفقر والذنوب کما ینفی الکیر خبث الحدید والذهب والفضة ولیس للحجة المبرورة ثواب
الا الجنة رواہ الترمذی والنسائی ورواہ احمد وابن ماجة عن عمر الی قوله خبث الحدید اور روایت
ہے ابن مسعود سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پے در پے کرو حج اور عمرہ کو پس تحقیق یہہ دونون یعنی ہر ایک انمین سے دور کرتا ہے فقر کو اور گناہونکو جیسے

دور کرتی ہی جیسی میل لوہیکا اور سونیکا اور روپی کا اور نہین ہے واسطی حج مقبول کی ثواب مگر بہشت نقل کی یہہ ترمذی اور نسائی نی اور نقل کی احمد اور ابن
ماجہ نی حضرت عمر سی لفظ حتیٰ الحدیث تک **ف** پی در پی کرو حج اور عمرہ یعنی قران کرو کہ اوسمین حج اور عمرہ دونون ہوتی ہین چنانچہ بیان اسکا آگی
آویگا یا مراد یہہ ہے کہ عمرہ کیا ہو تو پہر حج کرو اور اگر حج کیا ہو تو پہر عمرہ کرو اور فقر سے مراد فقر ظاہری و فقر باطن ہے یعنی مالدار ہوجاتا ہی یا دل غنی ہوجاتا ہی **وعن**
ابن عمر قال جاء رجل الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال یا رسول اللہ ما یوجب الحج قال الزاد والراحلۃ رواہ الترمذی
وابن ماجۃ اور روایت ہی ابن عمر سی کہ کہا آیا ایک شخص طرف نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ کیا چیز واجب کرتی ہی حج
کو فرمایا توشہ اور سواری نقل کی یہہ ترمذی اور ابن ماجہ نی **ف** کیا چیز واجب کرتی ہی حج کو یعنی کیا ہی شرط واجب ہونی حج کی فرمایا توشہ یعنی
خرچ اسقدر ہو کہ جاتی آتی اوسکو اور اوسکی عیال کو کفایت کری اور سواری کہ اوسپر سوار ہوکر جاوے اور شرطین واجب ہونی حج کی کتنی ہی ہین چنانچہ آگی
انشاء اللہ تعالی مذکور ہونگی پس خاص انہین دو شرطونکو اسلیے ذکر کیا کہ یہہ اصل اور بہت ضروری ہین اور اس حدیث مین رد ہے امام مالک پر کہ وہ کہتی ہین واجب ہوتا ہی
حج اوسپر بہی کہ قادر ہو پیادہ پا چلنی پر اور تجارت پر یا کسب پر **وعنہ** قال سأل رجل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
فقال ما الحاج قال الشعث التفل فقام آخر فقال یا رسول اللہ ای الحج افضل قال العج والثج فقام آخر فقال یا رسول اللہ ما
السبیل قال زاد وراحلۃ رواہ فی شرح السنۃ وروی ابن ماجۃ فی سننہ الا انہ لم یذکر الفصل
الاخیر اور روایت ہی ابن عمر سی کہ کہا پوچہا ایک شخص نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی پس کہا کیا ہی صفت حاجی کی فرمایا سر غبار آلود
پراگندہ بال بو آتی ہو سبب نہانی اور میل کی یعنی تارک الزینت ہو پہر کہڑا ہوا ایک دوسرا شخص اور کہا یا رسول اللہ کونسی چیزین حج مین بہت ثواب کی ہین
یعنی بعد ارکان حج کی فرمایا بلند کرنا آواز کا ساتہ کہنی لبیک کے اور بہانا خون قربانی یا ہدی کا پہر کہڑا ہوا ایک شخص اور پس کہا یا رسول اللہ کیا ہی سبیل یعنی
کلام اللہ مین حج کی آیۃ مین جو آیا ہی من استطاع الیہ سبیلا تو مراد سبیل سے کیا امر ہی فرمایا توشہ اور سواری نقل کی یہہ شرح السنہ مین اور نقل کی ابن ماجہ
نی سنن اپنی کی مگر نہین ذکر کی عبارت اخیر کی یعنی فقام آخر جو اخیر ہی **وعن** ابی رزین العقیلی انہ اتی النبی صلی اللہ علیہ وسلم
فقال یا رسول اللہ ان ابی شیخ کبیر لا یستطیع الحج ولا العمرۃ ولا الظعن قال حج عن ابیک واعتمر رواہ الترمذی
وابو داؤد والنسائی وقال الترمذی ہذا حدیث حسن صحیح اور روایت ہی ابی رزین
عقیلی سی یہہ کہ وہ آیا حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پاس پہر کہا یا رسول اللہ تحقیق باپ میرا بہت بوڑہا ہی نہین طاقت رکہتا حج کی اور نہ عمرہ کی اور نہ سوار
ہونیکی یعنی افعال حج اور عمرہ کی نہین کرسکتا اور نہ سوار ہوکر کہین جاسکتا ہی فرمایا حج کر اپنی باپ کی طرف سی اور عمرہ کر نقل کی یہہ ترمذی اور ابوداؤد
اور نسائی نی اور کہا ترمذی نی کہ یہہ حدیث حسن صحیح ہی **ف** بیان اسکا اوپر ہوچکا ہی **وعن** ابن عباس قال ان رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم سمع رجلا یقول لبیک عن شبرمۃ قال من شبرمۃ قال اخ لی او قریب لی قال احججت عن نفسک قال
لا قال حج عن نفسک ثم حج عن شبرمۃ رواہ الشافعی وابو داؤد وابن ماجۃ اور روایت ہی ابن عباس سے کہ کہا تحقیق رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی سنا ایک شخص کو کہ کہتا ہی لبیک شبرمہ کی طرف سی فرمایا شبرمہ کون ہی کہا اوسنی بہائی میرا ہی یا کہا قریب ہے میرا فرمایا
کیا حج کرچکا ہی تو اپنی طرف سی کہا نہین فرمایا حج کر تو اپنی طرف سی پہر حج شبرمہ کی طرف سی نقل کی یہہ شافعی اور ابوداؤد اور ابن ماجہ نی **ف** یہی مذہب
ہی امام شافعی اور امام احمد کا کہ جسنی نہ حج فرض ادا کیا اوسکی طرفسی حج کرنا اوسکو درست نہین اور امام مالک و امام اعظم کی نزدیک درست ہی حج
کرنا غیر کی طرفسی گو کہ آپ حج نہ کیا ہو لیکن اولی یہہ ہی کہ پہلی آپ حج کرلی پہر اوسکی طرفسی حج کری پس اونکی نزدیک امر استحباب کے لیے ہے یعنی یہہ بات مستحب ہے کہ

اور بہتر جواب یہ ہے کہ یہہ حدیث ضعیف ہی یا منسوخ ہی اسلیے اونہوں نی اسپر عمل نہین کیا ۔ ش ع ح **وعنه** قال وقت رسول الله صلى الله عليه وسلم لاهل المشرق العقيق رواه الترمذي وابو داود اور روایت ہی ابن عباس سے کہ کہا مین کے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جگہہ احرام کی مشرق والونکی لئی عقیق نقل کی یہہ ترمذی اور ابو داود نی **ف** عقیق نام ایک جگہہ کا ہی کہ محاذی ہی ذات عرق کی او مشرق والونسی وہ لوگ مراد ہین کہ گہر اونکی خارج حرم کی جانب شرقی مکی کی ہین اور وہی عراقی کہلاتی ہین جو کہ اگلی حدیث مین مذکور ہین اہل مشرق والونکی جگہہ احرام کی دو ہو مین ایک تو عقیق دوسری ذات عرق جو کوئی ان دونون جگہون مین سے جس جگہہ پر گذری وہین سی احرام باندہی ۔ ش ع مولانا **وعن** عائشة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم وقت لاهل العراق ذات عرق رواه ابو داود والنسائي اور روایت ہی عائشہ رض سی یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی مین ٹہرائی عراق والونکی لئی احرام کی جگہہ ذات عرق نقل کی یہہ ابو داود اور نسائی نی **وعن** ام سلمة قالت سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول من اهل بحجة او عمرة من المسجد الاقصا الى المسجد الحرام غفر له ما تقدم من ذنبه وما تاخر او وجبت له الجنة رواه ابو داود وابن ماجة اور روایت ہی ام سلمی کہ کہا سنا مینی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ فرماتی تہی جو شخص کہ احرام باندہی حج کا یا عمرہ کا بیت المقدس سے مسجد الحرام تک یعنی مکی تک بخشی جاتی ہین اوسکی وہ گناہ کہ پہلی کیی اور وہ گناہ کہ پیچہی کریگا یا فرمایا کہ واجب ہوتی ہی اوسکی لیی بہشت یعنی ابتدا ۔ نقل کی یہہ ابو داود اور ابن ماجہ نی **ف** او عمرہ مین لفظ او کا تنویع کی لیی ہی اور او وجبت الجنہ مین شک راوی کا اور جب آدمی بیت المقدس سے آتا ہی مکہ کی طرف تو راستہ مین مدینہ مطہرہ سی ملتا ہی پس متصف ہوتا ہی ساتہہ افضل مقامات کی اول اور اوسط اور آخر مین اسی سبب سے یہہ ثواب عظیم پاتا ہی اور بعضون نی کہا کہ اس حدیث مین اشارہ ہی طرف اسکی کہ احرام کی جگہہ جتنی دور ہوگی اوتنا ہی ثواب زیادہ ہوگا انتہی اور کہا گیا ہی کہ تقدیم احرام کی مواقیت سے یعنی احرام کی جگہونسی احرام پہلی باندہنا اور اپنی گہر سی احرام باندہ کر جانا ہماری نزدیک افضل ہی اور شافعی کا بہی ایک قول یہی ہی اور یہہ جب ہی کہ بچ سکی ممنوعات احرام سی اور اگر جانی کہ نہین بچ سکیگا تو میقات سے افضل ہے اور حج کی مہینونسی پہلی احرام باندہنا مکروہ ہی ہمارے نزدیک بلکہ اور یہی کہا مالک و احمد نی اور شافعی سی ایک روایت تو یہہ ہی کہ اوسکا احرام ہی نہین درست ہوتا اور مشہور روایت اونکی یہہ ہے کہ وہ احرام حج کا بدل کر احرام عمرہ کا ہوجاتا ہی ۔ ش ع

**الفصل الثالث** فصل تیسری **عن** ابن عباس قال كان اهل اليمن يحجون فلا يتزودون ويقولون نحن المتوكلون فاذا قدموا مكة سألوا الناس فانزل الله تعالى وتزودوا فان خير الزاد التقوى رواه البخاري روایت ہی ابن عباس سے کہ کہا تہی یمن والی حج کرتی اور نہ توشہ لیتی اور کہتی ہم توکل کرنی والی ہین پس جب آتی مکہ مین مانگتی لوگونسی پس نازل کی اللہ تعالی نی یہہ آیت اور توشہ لو اور پرہیزگاری کرو سوال سی اسلیی کہ تحقیق بہتر توشہ پرہیزگاری ہی یعنی یہہ سفر آخرت کا توشہ ہی نقل کی یہہ بخاری نی **ف** اون لوگون نی توکل کو توشہ خیال کیا تہا اگرچہ حقیقت مین وہ توکل نہ تہا پس فرمایا کہ تقوی بہتر اوس سے ہی اوسکو توشہ ٹہراؤ اور آیت اور حدیث مین اشارہ ہی طرف اوسکی کہ اسباب رکہنا منافی توکل کے نہین ہے بلکہ یہہ افضل ہی کاملین کے نزدیک ہے اور جو کوئی ارادہ کری نری توکل کا یعنی بدون اسباب کے اوسکو یہہ حرج نہین بشرطیکہ منصوب ہو کہ سوال کی ۔ ش ع ح **وعن** عائشة قالت قلت يا رسول الله على النساء جهاد قال نعم عليهن جهاد لا قتال فيه الحج والعمرة رواه ابن ماجة اور روایت ہی عائشہ رض سی کہ کہا مینی یا رسول اللہ عورتون پر بہی جہاد فرمایا کہ ان عورتون پر ایسا جہاد ہی کہ نہین لڑائی یعنی کہ وہ حج و عمرہ ہین نقل کی یہہ ابن ماجہ نی **ف** حج و عمرہ مین لڑائی تو نہین لیکن مشقت سفر اور مفارقت گہر کی لوگونکی اور وطن کی ایسی ہوتی ہی جیسی جہاد مین پس وہ عورتونکی حق مین بمنزلہ جہاد کی ہین ۔ ش ع **وعن** ابي امامة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من لم يمنعه من الحج حاجة ظاهرة او سلطان جائر او مرض حابس فمات ولم يحج فليمت ان شاء يهوديا وان شاء نصرانيا رواه الدارمي

اور روایت ہی ابی امامہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ نہ منع کیا اوسکو حج سی حاجت ظاہری نی کہ ہونا توشہ اور سواری کا ہی یا بادشاہ ظالم
نی یا مرض بند کرنی والی نی پس مر گیا اور حج نکیا پس چاہی کہ مری اگر چاہی یہودی ہو کر اور اگر چاہی نصرانی ہو کر نقل کی یہہ دارمی نی **ف** بادشاہ ظالم
نی یعنی راستہ مین بادشاہ ظالم سی ڈرتا ہی اپنی جان و مال کی تلف پر تو حج فرض نہین ہوتا اور اسیطرح بیماری کہ اوس سے سفر نہ کرسکی مانع حج کی ہی
پس اندہی اور فالج والی وغیرہ پر حج فرض نہین حاصل ساری حدیث کا یہہ ہی کہ جس پاس سواری اور خرچ راہ ہو اور کوئی بادشاہ ظالم اور بیماری بہی مانع
نہو اور باوجود اسکی حج نکری تو چاہی یہودی ہو کر مری چاہی نصرانی ہو کر اللہ کو کچھ پروا اسکی نہین اور بیان اسکا اوپر گذر چکا ہی ۱۲ ع ۲۲ **و**
**عن** ابی ہریرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال الحاج والعمار وفد اللہ ان دعوہ اجابہم وان استغفروہ
غفر لہم رواہ ابن ماجۃ اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہ نقل کی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی یہہ کہ اونہوں نی فرمایا کہ حج کرنی والی اور عمرہ کرنی والی مہمان ہین
اللہ تعالی کی اگر دعا مانگتی ہین اللہ تعالی سی قبول کرتا ہی دعا اونکی اور اگر بخشش چاہتی ہین اوس سے بخشتا ہی واسطی اونکی نقل کی یہہ ابن ماجہ نی **وعنہ**
قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول وفد اللہ ثلثۃ الغازی والحاج والمعتمر رواہ النسائی والبیہقی فی شعب
الایمان اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہا سنا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرماتی تہی مہمان اللہ کی تین ہین جہاد کرنی والی و حج کرنی والی
اور عمرہ کرنی والی نقل کی یہہ نسائی نی اور بیہقی نی شعب الایمان مین **وعن** ابن عمر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا لقیت
الحاج فسلم علیہ وصافحہ ومرہ ان یستغفر لک قبل ان یدخل بیتہ فانہ مغفور لہ رواہ احمد اور روایت ہی ابن عمر سے کہا فرمایا رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جس وقت کہ ملاقات کرے تو حاجی سی یعنی جو کہ حج کرچکی پس سلام کر اوسپر اور مصافحہ کر اوسسے اور کہہ اوس سے یہہ کہ بخشش چاہی تیری
لیئی پہلی اس سے کہ داخل ہو اپنی گہر مین اسلیئی کہ تحقیق وہ بخشا گیا ہی نقل کی یہہ احمد نی **ف** پہلی داخل ہونیکی قید اسلیئی لگائی کہ وہ ہنوز راہ خدا مین ہے
اور اپنی اہل وعیال مین مشغول نہین ہوا پاک ہی گناہون سی دعا اوسکی بہت قبول ہوگی اور حاجی کی حکم مین عمرہ کرنی والا اور جہاد کرنی والا اور طالب
علم بہی ہین یعنی یہہ جب گہر کو آوین تو اونسی بہی پہلی داخل ہونیکی گہر مین اسیطرح سلام وغیرہ کرکر دعا بخشش کی کروا وی کہ وہ بہی بخشی ہوئی ہین ۱۲ ع **وعن**
ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من خرج حاجا او معتمرا او غازیا ثم مات فی طریقہ کتب اللہ لہ اجر
الغازی والحاج والمعتمر رواہ البیہقی فی شعب الایمان اور روایت ہی ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ نکلا بارادہ حج کی یا عمرہ کی
یا جہاد کی پہر مر گیا بیچ راہ اوسکی لکہتا ہی اللہ تعالی واسطی اوسکی ثواب جہاد کرنی والی اور حج کرنی والی اور عمرہ کرنی والی کا نقل کی یہہ بیہقی نی شعب الایمان مین
**ف** انہین کی حکم مین ہی وہ شخص کہ طلب علم دین کی لیئی نکلا تہا اور پہر مر گیا یعنی اوسکی لیئی بہی ثواب طالب علم کا سا لکہا جاتا ہی ۱۲ ح ع

## باب الاحرام والتلبیۃ

یہہ باب ہی بیچ بیان احرام باندہنی کی اور لبیک کہنی کی **ف** احرام کو احرام اسلیئی کہتی ہین کہ کتنی چیزین احرام باندہنی
والیکو اپنی پر حرام کرنی ہوتی ہین چنانچہ بیان اونکا آگی ہوگا انشاء اللہ تعالی ۱۲ ح

### الفصل الاول

فصل پہلی **عن** عائشۃ
قالت کنت اطیب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لاحرامہ قبل ان یحرم ولحلہ قبل ان یطوف بالبیت بطیب فیہ
مسک کانی انظر الی وبیص الطیب فی مفارق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وہو محرم متفق علیہ روایت ہی عائشہ
کہ کہا تہی مین خوشبو لگاتی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو واسطی احرام اونکی پہلی احرام باندہنی کی اور واسطی نکلنی اونکی احرام سی پہلی طواف کرنی کی ساتہہ ایک خوشبو کے
ساتہہ خوشبو کی کہ ہوتا تہا اوسمین مشک گویا کہ دیکہتی ہون مین طرف چمک خوشبو کی بیچ مانگ سر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اور وہ ہوتی محرم یعنی وہ چمک
گویا ہے آنکہون کی پہرتی ہی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** واسطی احرام اونکی حضرت عائشہ نے کہتی ہین کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ارادہ

احرام کا کرتی تو مین خوشبو حضرت کی لگاتی اور وہ خوشبو ایسی ہوتی کہ اوسمین مشک ہی ہوتا پس اس حدیث سی یہہ معلوم ہوا کہ اگر خوشبو پہلی احرام کی لگا دی اور اثر
اوسکا بعد احرام کی باقی ہی تو کچھہ مضائقہ نہین آیسی کہ ممنوعات احرام سی استعمال کرنا خوشبو کا بعد احرام کی ہی پہلی نہین سب امام ابو حنیفہ اور امام احمد کا تو یہی ہی اور امام
مالک اور امام شافعی کی نزدیک مکروہ ہی پہلی احرام کی لگانا ایسی خوشبو کا کہ باقی رہی اثر اوسکا بعد احرام باندھنی کی اور وہ بھی نکلنی اوسکی احرام سی انکی جانب کی
کر اور عید کی کہ مزدلفہ سی منی کو آتی ہین اور بعد رمی جمرہ عقبہ کی احرام سی نکل آتی ہین اور سب چیز حلال ہو جاتی ہی مگر عورت حلال نہین ہوتی ہی یہانتک
کہ کر آتی ہین اور طواف افاضہ کرتی ہین پہر عورت بہی حلال ہو جاتی ہی پس حضرت عائشہ کہتی ہین کہ جب حضرت احرام سی نکلی تو جب بہی مین حضرت کی خوشبو
لگاتی تہی طواف کرنیکی ؏ ع ح **وعن** ابن عمر قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يهل ملبدا يقول لبيك اللهم
لبيك لبيك لا شريك لك لبيك ان الحمد والنعمة لك والملك لا شريك لك لا يزيد على هؤلاء الكلمات متفق عليه
اور روایت ہی ابن عمر سی کہ کہا سنا مینی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ آواز بلند کرتی تہی تلبیہ کہی ہوی کہتی حاضر ہون خدمت مین تیری الٰہی حاضر ہون تیری
خدمت مین حاضر ہون خدمت مین تیری نہین ہی کوئی شریک تیرا حاضر ہون تیری خدمت مین تحقیق سب تعریف و نعمت واسطی تیری ہی اور بادشاہت بہی تیری ہی نہین شریک
واسطی تیری نہ زیادتی کرتی تہی ان کلمات پر نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** تلبید کہتی ہوی تلبیدہ یہہ کہ ڈالی محرم سر مین گوند یا خطمی یا مہندی یا اور کچھہ
تاکہ بال جمی رہین اور پسینہ اور جوئین نہ پیدا ہوں اور غبار اور جو وسی محفوظ رہین اور لفظ والملک کا عطف الحمد پر ہی اور مستحب ہی وقف کرنا لفظ والملک پر اور اختلاف
کیا گیا ہی لبیک کہنی مین ہمارے نزدیک تو شرط ہی واسطی صحت احرام کی اور امام مالک نی کہا کہ واجب ہی لیکن اوسکی ترک کرنی میں دم آتا ہی اور امام شافعی کی نزدیک
سنت ہی نہین دم آتا اوسکی ترک کرنی مین اور زیادہ کرتی تہی یعنی اکثر اسقدر کہتی تہی والا اور الفاظ ہی سوای اسکی روایت کئی گئی مین پہر کمی کرنی ان الفاظ
مین مکروہ ہی اور زیادتی کرنی نہین مکروہ بلکہ مستحب ہی اور مستحب ہی سب علما کی نزدیک بلند آواز سی لبیک کہنی ؏ ع **وعنه** قال كان رسول
الله صلى الله عليه وسلم اذا ادخل رجله في الغرز واستوت به ناقته قائمة اهل من عند مسجد ذي الحليفة متفق عليه
اور روایت ہی ابن عمر سی کہ کہا تہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جب داخل کرتی پاؤن اپنا رکاب مین اور اوٹہاتی اونکو اونٹنی درحالیکہ کہڑی ہوتی احرام باندہتی
نزدیک مسجد ذی الحلیفہ کی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نماز ظہر کی مدینہ سی پڑہ کر روانہ ہوئی اور نماز عصر کی ذی الحلیفہ
مین کہ میقات اہل مدینہ کا ہی جا پڑہی اور رات وہان گذاری اور صبح کو احرام باندہا اور اس حدیث سی معلوم ہوا ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی بعد بیٹہنی کی
اونٹ کی پیٹہہ پر اور کہڑی ہونی اوسکی لبیک کہی و نیز اور روایت مین آیا ہی کہ بعد دو رکعتون احرام کی لبیک کہی اور ایک روایت مین آیا ہی کہ بیدا مین کہ نام
ایک جگہہ بلند کا ہی پہونچ کر لبیک کہی پس امام شافعی نی تو اول روایت پر عمل کیا ہی کہ اونٹ پر بیٹہہ کر لبیک کہی اور امام اعظم اور امام مالک اور احمد نی دوسری
روایت پر عمل کیا ہی اونکی نزدیک مستحب یہی ہی کہ بعد پڑہنی دو رکعت احرام کی نیت احرام کی کری اور لبیک کہی اسی جگہہ بیٹہا ہوا چنانچہ ہدایہ مین لکہا ہی
کہ اگر اونٹ پر بیٹہہ کر لبیک کہی تو درست ہی لیکن بعد نماز کی افضل ہی اور تطبیق ان روایات مین یون کی گئی ہی کہ حضرت نی مصلی پر لبیک کہی پہر جب
اونٹنی پر بیٹہی جب بہی کہی پہر جب بیدا پر پہونچی جب بہی کہی چنانچہ اسلیی علما نی لکہا ہی کہ مستحب ہی تکرار لبیک کی نزدیک تغیر حالتون اور زمانون اور مکانون
کی پس جس راوی نی جہان لبیک کہتی سنا وہ یہہ سمجہا کہ یہین سی لبیک کہنی شروع کی اور موید اس توجیہہ کی روایت ابن عباس کی ہی کہ ترجمہ حضرت شیخ نی کہین
ذکر کی گئی ہی ؏ ع ح **وعن** ابي سعيد الخدري قال خرجنا مع رسول الله صلى الله عليه وسلم نصرخ بالحج صراخا رواه مسلم
اور روایت ہی ابی سعید خدری سی کہ کہا نکلی ہم ساتہہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی اس حالمین کہ چلاتی تہی ہم ساتہہ حج کی چلانا نقل کی یہہ مسلم نی **ف**
یعنی بلند آواز سی لبیک کہتی تہی حج کی لیی اور شاید کہ اقتصار ذکر حج پر اسلیی کیا کہ وہ اصل و مقصود اعظم ہی اور بعضون نی کہا کہ پہلی اس ... [illegible]

۱۶۰

جو کہ موافق اس کی تھی اور سوال آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مسکوت عنہ ہے کہ اور روایت سے واضح ہو گا پس نہیں منافی ہے یہہ روایت روایات آئندہ کی ع ج
**وعن انس** قال کنت ردیف ابی طلحۃ وانھم لیصرخون بھما جمیعا الحج والعمرۃ رواہ البخاری اور روایت ہے انس سے کہا تھا میں
بیٹھا ہوا پیچھے ابو طلحہ کی سواری پر اور تحقیق صحابہ یعنی اکثر صحابہ البتہ پکارتے تھے ساتھ دونوں کی یعنی حج اور عمرہ کی نقل کی یہہ بخاری نے **ف** یہہ
حدیث دلالت کرتی ہے اس پر کہ قران افضل ہے اور سنت قران کی آگے معلوم ہو گی انشاء اللہ تعالی اور یہی مذہب ہے ہمارا اسلیے کہ صحابہ حضرت کی ساتھ تھے
وہ مخالفت حضرت کی کب کرتے یعنی حضرت نے قران کیا ہو گا باتباع حضرت کی صحابہ نے بھی قران کیا ع ج **وعن عائشۃ** قالت خرجنا
مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عام حجۃ الوداع فمنا من اھل بعمرۃ ومنا من اھل بحج وعمرۃ ومنا من اھل بالحج واھل رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بالحج فاما من اھل بعمرۃ فحل واما من اھل بالحج او جمع الحج والعمرۃ فلم یحلوا حتی کان یوم النحر **متفق علیہ** اور روایت ہے
عائشہ رضی سے کہا نکلے ہم ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے سال حجۃ الوداع کے پس بعضے ہم میں سے وہ تھے کہ احرام باندھا ساتھ عمرہ کے اور بعضے ہم میں سے
وہ تھے کہ احرام باندھا ساتھ حج اور عمرہ کے اور بعضے ہم میں سے وہ تھے کہ احرام باندھا ساتھ حج کے اور احرام باندھا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ساتھ حج کے پھر جو
احرام باندھا ساتھ عمرہ کے پس حلال ہو گیا اور جس نے احرام باندھا ساتھ حج کے یا جمع کیا احرام حج اور عمرہ کا پس نہیں حلال ہوا یہاں تک کہ ہوا دن نحر کا نقل
کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** جاننا چاہیے کہ حج کرنیوالے تین قسم پر ہیں ایک تو مفرد اور مفرد وہ ہے کہ فقط حج کا احرام باندھے اور دوسرا قارن اور قارن
وہ ہے کہ احرام حج اور عمرہ کا دونوں کا باندھے اور تیسرا متمتع اور متمتع وہ ہے کہ اول احرام عمرہ کا باندھے میقات سے حج کے مہینوں میں اور افعال عمرہ کے
بجا لاوے پھر اگر ہدی ساتھ لایا ہے تو احرام باندھے رہے اور اگر ہدی نہیں لایا ہے تو احرام سے نکل آوے اور مکہ میں بیٹھا رہے پس جب ایام حج کے آویں تو احرام
حج کا حرم سے باندھے اور حج کرے چنانچہ بیان ان کا مفصل آگے ہو گا انشاء اللہ تعالی اور جاننا چاہیے کہ محدثین نے اختلاف کیا ہے حضرت کے حج میں سو بعضی حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے
کہ حضرت مفرد تھے چنانچہ یہہ حدیث بھی اسی طرف اشارہ کرتی ہے اور اکثر حدیثوں سے یہہ معلوم ہوتا ہے کہ حضرت قارن تھے اور بعضی حدیثوں سے معلوم ہوتا ہے
کہ حضرت متمتع تھے پس تطبیق ان میں یوں دی گئی ہے کہ بعضوں نے حضرت سے فقط لبیک بحجۃ سنا اور لفظ عمرہ کا نہ سنا انہوں نے کہا کہ حضرت مفرد
تھے اور بعضوں نے لبیک بحجۃ وعمرۃ سنا انہوں نے کہا کہ حضرت قارن تھے اور بعضوں نے لبیک بعمرۃ سنا انہوں نے کہا کہ حضرت متمتع تھے وجہ اس کی
یہ ہے کہ حضرت کبھی یوں کہتے لبیک بحجۃ اور کبھی لبیک بعمرۃ اور کبھی لبیک بحجۃ وعمرۃ پس جس نے جو کچھ سنا وہ روایت کیا اور افعال قران کی اور تمتع کی
مشابہ ہیں بعضے ہیں سو بعضوں نے جانا کہ حضرت نے قران کیا وہی نقل کیا اور بعضوں نے جانا کہ تمتع کیا وہی نقل کیا اور یا تمتع سے مراد تمتع لغوی ہے یعنی نفع
اٹھانا اور یہہ قران میں موجود ہے کہ قارن متمتع ہوتا ہے ساتھ حج کے واللہ اعلم اور جس نے احرام باندھا ساتھ عمرہ کے پس حلال ہو گیا
یعنی نکل آیا احرام عمرہ سے بعد طواف کرنے اور سعی کرنے اور حلق یعنی سر منڈانے کے پس حلال ہو گئے اور حلال ہوئیں ممنوعات احرام کی پھر احرام باندھا حج کا
اور جس نے احرام باندھا حج کا یا حج وعمرہ کا وہ احرام سے نہیں نکلا یہاں تک کہ دسویں ذی الحجہ کا پس دسویں ذی الحجہ کو حلال ہوا بعد رمی کرنے جمرہ عقبہ اور حلق کے یہاں تک کہ ممنوعات
احرام کی کرنی درست ہوئی سوائے مباشرت عورتوں کی کہ وہ بعد طواف کرنے کے درست ہوئی پس جو مولانا **وعن ابن عمر** قال تمتع رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم فی حجۃ الوداع بالعمرۃ الی الحج بدأ فاھل بالعمرۃ ثم اھل بالحج **متفق علیہ** اور روایت ہے ابن عمر
سے کہا تمتع کیا یعنی فائدہ اٹھایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے حجۃ الوداع میں ساتھ عمرہ کی طرف حج کے یعنی واسطے حج کے پس شروع کیا احرام عمرہ کا پھر احرام باندھا
حج کا یعنی داخل کیا حج کو عمرہ میں پس قارن ہوئے نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے ع ج

## الفصل الثانی

فصل دوسری **عن** زید بن ثابت انہ رأی النبی صلی اللہ علیہ وسلم تجرد لاھلالہ واغتسل رواہ الترمذی والدارمی روایت ہے زید بن

ثابت سے یہ کہ اونہوں نے دیکھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ ننگے ہوئے واسطے احرام اپنے کے اور غسل کیا نقل کیے یہ ترمذی اور دارمی نے **ف** ننگے ہوئے
یعنی سِلے ہوئے کپڑے اوتار ڈالے اور لنگ باندھا اور چادر اوڑھی کہ حالت احرام میں سیا ہوا کپڑا پہننا منع ہے اور غسل کرنا احرام کے لیے فضل ہے
اور کافی ہے وضو بھی نزدیک حنفیہ کے **وعن** ابن عمر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم لبد راسه بالغسل رواه ابوداود اور روایت ہے ابن
عمر سے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جمائے بال سر اپنے کے ساتھ ایسی چیز کے کہ اوس سے جم جاتے ہیں نقل کی یہ ابوداود نے **ف** یعنی گوند یا خطمی وغیرہ سے بال
جمائے تاکہ غبار وغیرہ سے محفوظ رہیں پراگندہ نہ ہوں اور جوئیں نہ پڑیں **وعن** خلاد بن السائب عن ابيه قال قال رسول الله صلى
الله عليه وسلم اتاني جبرئيل فامرني ان أمر اصحابي ان يرفعوا اصواتهم بالاهلال او التلبية رواه مالك والترمذي
وابوداود والنسائي وابن ماجة والدارمي اور روایت ہے خلاد بن سائب سے کہ نقل کی اپنے باپ سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آئے میرے پاس
جبرئیل پس حکم کیا مجھ کو یہ کہ امر کروں میں یاروں اپنے کو یہ کہ بلند کریں آوازیں اپنی ساتھ اہلال کے یا کہا تلبیہ کے نقل کی یہ مالک ترمذی اور ابوداود و نسائی اور ابن
ماجہ اور دارمی نے **ف** اور تلبیہ میں لفظ او کا شک راوی کا ہے کہ بالاہلال کہا یا بالتلبیۃ معنی دونوں کے ایک ہے یعنی لبیک کہنا اور پکار کر لبیک کہنی مرد کو
مستحب ہے لیکن اتنا نہ چلاوے کہ نفس کو رنج ہو اور عورت چپکے ہی اسطرح کہ آپ سنے اور نہ سنے غیر **وعن** سهل بن سعد قال قال رسول
الله صلى الله عليه وسلم ما من مسلم يلبي الا لبى من عن يمينه وشماله من حجر او شجر او مدر حتى تنقطع الارض
من ههنا وههنا رواه الترمذي وابن ماجة اور روایت ہے سہل بن سعد سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں ہے کوئی مسلمان کہ لبیک کہتا ہو مگر لبیک
کہتی ہیں جو چیزیں اسکی داہنی طرف اوسکی اور بائیں طرف اوسکی پتھر یا درخت یا ڈھیلے سے یہانتک کہ تمام ہووے زمین ادھر سے اور ادھر سے یعنی داہنے اور بائیں
طرف سے نقل کی یہ ترمذی اور ابن ماجہ نے **ف** یعنی جو کوئی لبیک کہتا ہے تو سب چیزیں زمین کی موافقت اسکی کرتی ہیں یعنی وے بھی لبیک کہتی ہیں
**وعن** ابن عمر قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يركع بذي الحليفة ركعتين ثم اذا استوت به الناقة
قائمة عند مسجد ذي الحليفة اهل بهؤلاء الكلمات ويقول لبيك اللهم لبيك لبيك وسعديك والخير في يديك
لبيك والرغباء اليك والعمل متفق عليه ولفظه لمسلم اور روایت ہے ابن عمر سے کہ
کہا تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پڑھتے ذی الحلیفہ میں دو رکعتیں پھر جس وقت کہ اونٹنی حضرت کو اوٹھاتی کھڑی نزدیک مسجد ذی الحلیفہ کے بلند کرتے آواز
اپنی ساتھ ان کلمات کے یعنی لبیک کہتے تھے اور کہتے تھے زیادہ کہتے لبیک کہتے تھے یہ کہ حاضر ہوں تیری خدمت میں یا الٰہی حاضر ہوں تیری خدمت میں
حاضر ہوں تیری خدمت میں اور نیکبختی حاصل کرتا ہوں تیری خدمت میں اور بھلائی تیرے ہی ہاتھ میں ہے حاضر ہوں تیری خدمت میں اور رغبت طرف
تیری ہی اور عمل تیرے ہی لیے ہے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے اور لفظ اسکے مسلم کے ہیں **ف** پڑھتے ذی الحلیفہ میں دو رکعتیں کہ سنت احرام کی ہیں پڑھتے
انمیں قل یا اور اخلاص اور نیت کرتے احرام کی اور لبیک کہتے بعد اوسکے پھر جب کہ اونٹنی حضرت کو سوار کر کے کھڑی ہوتی مسجد ذی الحلیفہ کے پاس تو لبیک شور
کرتے اور زیادہ اوسکے کہتے لبیک **وعن** عمارة بن خزيمة بن ثابت عن ابيه عن النبي صلى الله عليه وسلم
انه كان اذا فرغ من تلبيته سأل الله رضوانه والجنة واستعفاه برحمته من النار رواه الشافعي اور روایت ہے عمارہ بن خزیمہ بن
ثابت سے کہ نقل کی اپنے باپ سے یعنی خزیمہ سے اوسنے نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ کہ تھے حضرت جب فارغ ہوتے تھے لبیک کہنے سے مانگتے اللہ تعالیٰ سے خوشنودی
اسکی اور جنت اور طلب معافی کرتے اوس سے ساتھ رحمت اوسکی کے آگ سے نقل کی یہ شافعی نے **ف** کہا علما ہمارے نے کہ مستحب ہے یہ کہ درود بھیجے نبی صلی اللہ
علیہ وسلم پر جبکہ فارغ ہو لبیک کہنے سے اور آواز پست کرے درود بھیجنے میں بہ نسبت لبیک کہنے کے اور مانگے اللہ تعالیٰ سے خوشنودی اوسکی اور جنت اور پناہ

ہاتھی اوس سے آگے سے اور دعا کرے اپنے لیے جو چاہے اور ایسی حالت میں مکروہ ہے کسیکو سلام علیک کرنی اوس سے لیکن اگر کوئی سلام علیک کرے تو اوسکو جواب دینا بہتر
ہے پھر لبیک کہنی ایک بار شرط ہے ہمارے نزدیک اور زیادہ ایک بار سے سنت ہے یہانتک لازم آتی ہے اسائت یعنی برائی ترک اوسکی کی ہے ع ؛

## الفصل الثالث

فصل تیسری عن جابر ان رسول الله صلى الله عليه وسلم لما اراد الحج اذن في الناس فاجتمعوا فلما اتى البيداء احرم رواه البخاري روایت ہے جابر سے یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جب ارادہ کیا حج کا خبردار کر دیا لوگونکو پس جمع ہوئے پھر جب آئے میدان بیداء کی میں احرام باندھا نقل کیا اوسکو بخاری نے ف خبردار کر دیا یعنی ندا کرنی والیکو حکم فرمایا کہ ندا کر دی لوگوں میں کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ارادہ حج کا رکھتے ہیں پس جمع ہوئی خلق کثیر مدینہ میں پس جب آئے بیداء میں کہ نام ایک میدان کا ہے قریب ذی الحلیفہ کی احرام باندھا یعنی ظاہر کیا احرام کو لبیک کہکر دوبارہ اسلیے کہ ثابت ہوا ہے کہ حضرت نے احرام باندھا ابتدا مسجد ذی الحلیفہ میں بعد دو رکعتوں احرام کی ع ؛ وعن ابن عباس قال كان المشركون يقولون لبيك لا شريك لك فيقول رسول الله صلى الله عليه وسلم ويلكم قد قد الا شريكا هو لك تملكه وما ملك يقولون هذا وهم يطوفون بالبيت رواه مسلم اور روایت ہے ابن عباس سے کہا کہتے تھے مشرک حاضر ہیں تیری خدمت میں نہیں شریک کوئی تیرا پس فرماتے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم افسوس ہے تمکو بس یعنی بس اتنا ہی کہو اس سے زیادہ نہ کہو مگر ایک ہی شریک زیادہ اس سے مگر وہ شریک کہ مالک ہے تو اوسکا اور نہیں وہ شریک مالک تیرا کہتے مشرک ان کلمات کو اس حالت میں کہ طواف کرتے خانہ کعبہ کا نقل کی یہہ مسلم نے ف مشرک بھی حج اور عمرہ اور طواف خانہ کعبہ کا کرتے اور ہمیشہ تعظیم اوسکی کرتے لیکن سبب شرک کی ایک طرح کہتے لبیک لا شریک لک الا شریکا ہو لک یعنی شرک کی حق تعالی سے کرتے اور بتونکو مستثنی کرتے کہ وہ شریک خدا کے ہیں لیکن مملوک اوسکی ہیں پس جب یہانتک پہنچتے لبیک لا شریک لک تو حضرت فرماتے کہ بس اسیقدر کہو کہ کوئی شریک نہیں تیرا اور زیادہ اس سے نہ کہو الا شریکا الخ اور حقیقت میں یہہ کہنا اونکا ان کے کمال نادانی پر دلالت کرتا ہے کہ مملوک شریک مالک کا کیونکر ہو سکتا ہے ع ؛

## باب قصة حجة الوداع

یہ باب ہے قصہ حجۃ الوداع کی ف وداع واو کی زبر سے بمعنی رخصت کرنیکی ہے اور حجۃ الوداع اوس حج کو کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بعد فرض ہونے حج کی دسویں سال ہجری میں کیا یہہ نام اسلیے رکھا گیا کہ حضرت نے اوسمیں لوگونکو تعلیم احکام شرع کی کی اور رخصت کیا اونکو اور خبر دی اپنی رحلت کی اور اونکو گواہ پکڑا اوپر رسالت پہونچانے اور احکام کی یہ بیان یہہ حدیث جابر کی جامع ہے اسرار و نکات کی بہت سی صورتوں میں اور اگر کوئی تأمل کرے تو اس سے بہت زیادہ نکل سکتی ہیں ع ؛

## الفصل الاول

فصل پہلی عن جابر بن عبد الله ان رسول الله صلى الله عليه وسلم مكث بالمدينة تسع سنين لم يحج ثم اذن في الناس بالحج في العاشرة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم حاج فقدم المدينة بشر كثير فخرجنا معه حتى اذا اتينا ذا الحليفة فولدت اسماء بنت عميس محمد بن ابي بكر فارسلت الى رسول الله صلى الله عليه وسلم كيف اصنع قال اغتسلي واستثفري بثوب واحرمي فصلى رسول الله صلى الله عليه وسلم في المسجد ثم ركب القصواء حتى اذا استوت به ناقته على البيداء اهل بالتوحيد لبيك اللهم لبيك لبيك لا شريك لك لبيك ان الحمد والنعمة لك والملك لا شريك لك قال جابر لسنا ننوي الا الحج لسنا نعرف العمرة حتى اذا اتينا البيت معه استلم الركن فرمل ثلثا ومشى اربعا ثم تقدم الى مقام ابراهيم فقرأ واتخذوا من مقام ابراهيم مصلى فجعل المقام بينه وبين البيت وفي رواية انه قرأ في الركعتين قل هو الله احد وقل يا ايها الكافرون روایت ہے جابر بن عبد اللہ سے یہہ کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم رہے مدینہ میں نو برس کہ حج نہیں

کیا یعنی ولیکن عمرہ کیا جیسا کہ گذرا پہر خبر کی لوگون مین یعنے ندا کی ندا کرنی والی نی حضرت کی حکم سی سوین سال مین یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ارادہ حج کا
رکھتی ہین پس آئے مدینہ مین آدمی بہت پس نکلی ہم ساتھہ حضرت کی یعنی جبکہ پانچ دن باقی رہی ذیقعدہ کی درمیان ظہر و عصر کے یہانتک کہ جب پہونچی ہم ذو الحلیفہ مین
پس جنے اسماء بنت عمیس محمد بن ابی بکر کو پس بہیجا اسما نی یعنی کسیکو طرف رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی کہ کیا کرون مین یعنے بیچ مقدمہ احرام کی آیا احرام باندہون یا نہین
اور باندہون تو کیونکر باندہون فرمایا غسل کر اور لنگوٹ باندہ ساتھہ کپڑی کی اور احرام باندہ پس نماز پڑہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی مسجد ذی الحلیفہ مین
پہر سوار ہوئے قصوا پر کہ نام حضرت کی اونٹنی کا تہا یہانتک کہ جب کہڑی ہوئی ساتہہ حضرت کی اونٹنی اونکی میدان بیدا پر آواز بلند کی ساتھہ لبیک کہنے کی کہ وہ
یہہ ہی مین حاضر ہون تیری خدمت مین الہی حاضر ہون تیری خدمت مین حاضر ہون تیری خدمت مین نہین کوئی شریک واسطی تیری حاضر ہون تیری خدمت مین
تحقیق تعریف اور نعمت تیری ہی لیے ہی اور بادشاہت نہین شریک کوئی واسطی تیرے کہا جابر نی نہین تہے ہم یعنی پہلی امر سے نیت کرتی مگر حج کی نہ تہی ہم جانتی
عمرہ کو یعنی حج کی مہینون مین یہانتک کہ جسوقت آئی ہم نزدیک خانہ کعبہ کی ساتھہ حضرت کی بوسہ دیا حجر اسود کو یعنی ہاتہہ رکہی اوسپر اور بوسہ دیا پہر جلدی چلی تین بار پہرے
مین اور چار بار پہری اپنی طور پر یعنی آہستہ پہر آگی بڑہی طرف مقام ابراہیم کی پہر پڑہے یہہ آیت اور پکڑو تم مقام ابراہیم کو یعنی نواحی اوسکی جای نماز پہر کردا
مقام ابراہیم کو حضرت نی درمیان اپنی اور درمیان خانہ کعبہ کے اور ایک روایت مین ہے کہ پڑہی حضرت نی دو رکعتون مین قل ہو اللہ احد اور قل یا ایہا الکافرون

**ف** آدمی بہت کہا بعضون نے کہ اوس حج مین حضرت کی ساتھہ نوی ہزار آدمی جمع ہوئی اور بعضون نی کہا کہ ایک سو تیس ہزار تہی اور اسما بی بی تہین جعفر
ابی طالب نی نکاح کیا پہر اونکی انتقال کی بعد حضرت ابو بکر سی نکاح اونکا ہوا پہر اونکی انتقال کی بعد حضرت علی سی ہوا پس جبکہ حضرت حج کو تشریف لائی تو
اسما حضرت ابوبکر کی نکاح مین تہین وہ اوسی محمد بن ابوبکر پیدا ہوئی اور غسل کر دلالت کرتی ہی یہہ حدیث اوپر کہ غسل کرنا نفاس والی عورت کو احرام کی لیے
سنت ہی اور یہہ غسل نظافت یعنی ستہرائی کی لیے ہی نہ طہارت کی لیے اور ایسی عورت نفاس والی کو احرام کی لیے تیمم کرنا نہین آیا اور یہی حکم حائض کا ہی اور
احرام باندہ یعنی نیت احرام کی کر اور لبیک کہہ اس سے معلوم ہوا کہ احرام نفاس والی عورت کا صحیح ہی اور یہہ اجماع ہی سب علما کا اور نماز پڑہی الخ یعنی دو
رکعتین سنت احرام کی پڑہین اور لایق ہی کہ اگر میقات مین مسجد ہو تو نماز پڑہی اوسمین اور اگر نہ چلنے پاوی مسجد تک پڑہی تو بہی مضایقہ نہین اور اوقات کراہیت مین
نماز نہ پڑہی اور نماز فرض ہی قایم مقام اس نماز کی ہو جاتی ہی مانند تحیۃ المسجد کی اور نہین ہم جانتی عمرہ کو یہہ تاکید ہی پہلی جملہ کی معمول تہا ایام جاہلیت
مین کہ حج کی مہینون مین عمرہ کرنیکو برا گنا جاتی تہی اب حضرت نی اوسکو رد کیا اور حکم فرمایا عمرہ کا بیچ حج کی مہینون مین چنانچہ بیان اسکا آگی آتا ہی اور جس وقت
کہ آئی ہم الخ یعنی اول ذی طوی مین اوترے اور رات کو وہین رہے پہر نہائی اور داخل ہوئے مکہ مین ثنیہ علیا کیطرف سی چوتھی ذی الحجہ کو اور قصد کیا مسجد کا جانب باب السلام
سی اور نماز تحیۃ المسجد نہین پڑہے اسلیے کہ واسطے تحیہ طواف ہی آو پہر جلدی چلی الخ یعنی کعبہ کے طواف کرنی مین سات بار گرد اوسکی پہرتی ہین پس تین بار
پہرے مین جلدی چلی کندہی ہلاکر جیسی پہلوان چلتی ہین اور چار بار اپنی چال چلی اور جلدی چلنی کا سبب یہہ تہا کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم عمرۃ القضا
کی لیے مکہ مین آئے تو مشرکون نی کہا کہ انکو تپ یثرب یعنی مدینہ کی نی لاغر و سست کر دیا پس آنحضرت نی مسلمانون کو فرمایا کہ اسطرح چل کر اظہار قوت کرو پہر بعد
دور ہونی علت کی بہی وہ حکم باقی رہا اور اسی حدیث مین ذکر اضطباع کا نہوا وہ بہی مسنون ہی وقت طواف کی چنانچہ اور حدیثون مین مذکور ہی اور اضطباع
اسکو کہتی ہین کہ چادر داہنی بغل کی نیچی سی نکال کر بائین کاندہی پر ڈال لیتی ہین وہ بہی اظہار قوت کی لیے تہا اور پہر آگی بڑہی طرف مقام ابراہیم کی یعنی
بعد طواف کرنیکی مقام ابراہیم کیطرف گئی اور مقام ابراہیم نام ایک پتہر کا ہی کہ اوسپر حضرت ابراہیم نی کہڑی ہو کر کعبہ کو بنایا تہا اوسمین نشان ہین اونکی پانوکا
اور معنی مقام ابراہیم کی ہین جگہہ کہڑی رہنی ابراہیم کی اور اب وہ آگی خانہ کعبہ کی ایک حجرہ مین رکہا ہی پس اوسکی پیچہی کہڑی ہو کر حضرت نی دو رکعتین پڑہین
اور اس جگہہ کہڑی ہو کر نماز پڑہنی افضل ہی اور جائز ہی ہر جگہہ حرم مین پڑہے خواہ مسجد حرام مین خواہ باہر مسجد کے اور یہہ دو رکعت واجب ہین ہمارے نزدیک

بعد ہر طواف کی اور امام شافعی کی نزدیک سنت ہین اور قل ہو اللہ احد اور قل یا ایہا الکافرون ظاہر یہہ معلوم ہوتا ہی کہ قل ہو اللہ پہلی رکعت مین پڑہی اور قل یا ایہا
مین پس تقدیم سورۂ متاخر کی اوپر سورۂ مقدم کی لازم آتی توجیہ اسکی یہہ لکہی ہی علمانی کہ واو مطلق جمع کی لیے ہی یعنی دونون رکعتون مین دونون سورتین
پڑہین تقدیم و تاخیر کچہہ نہین سمجہی جاتی پس اشکال مذکور نہین لازم آتا اور کہا طیبی نے کہ سر اسمین یہہ ہے کہ قل ہو اللہ احد اثبات توحید کی لیے اور قل یا ایہا
الکافرون واسطی تبری شرک کی پس مقدم کیا توحید کو واسطی اہتمام شان اوسکی اور بعضی روایتون مین تقدیم قل یا ایہا الکافرون کی بہی آئی ہی

ح ثُمَّ رَجَعَ إِلَى الرُّكْنِ فَاسْتَلَمَهُ ثُمَّ خَرَجَ مِنَ الْبَابِ إِلَى الصَّفَا فَلَمَّا دَنَا مِنَ الصَّفَا قَرَأَ إِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ
مِنْ شَعَائِرِ اللَّهِ أَبْدَأُ بِمَا بَدَأَ اللَّهُ بِهِ فَبَدَأَ بِالصَّفَا فَرَقِيَ عَلَيْهِ حَتَّى رَأَى الْبَيْتَ فَاسْتَقْبَلَ الْقِبْلَةَ فَوَحَّدَ اللَّهَ وَكَبَّرَهُ وَ
قَالَ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَحْدَهُ أَنْجَزَ وَعْدَهُ وَنَصَرَ عَبْدَهُ
وَهَزَمَ الْأَحْزَابَ وَحْدَهُ ثُمَّ دَعَا بَيْنَ ذَلِكَ قَالَ مِثْلَ هَذَا ثَلَاثَ مَرَّاتٍ ثُمَّ نَزَلَ وَمَشَى إِلَى الْمَرْوَةِ حَتَّى انْصَبَّتْ قَدَمَاهُ فِي بَطْنِ الْوَادِي
ثُمَّ سَعَى حَتَّى إِذَا صَعِدَتَا مَشَى حَتَّى أَتَى الْمَرْوَةَ فَفَعَلَ عَلَى الْمَرْوَةِ كَمَا فَعَلَ عَلَى الصَّفَا حَتَّى إِذَا كَانَ آخِرُ طَوَافٍ عَلَى الْمَرْوَةِ نَادَى وَهُوَ عَلَى
الْمَرْوَةِ وَالنَّاسُ تَحْتَهُ فَقَالَ لَوْ أَنِّي اسْتَقْبَلْتُ مِنْ أَمْرِي مَا اسْتَدْبَرْتُ لَمْ أَسُقِ الْهَدْيَ وَجَعَلْتُهَا عُمْرَةً فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ لَيْسَ مَعَهُ
هَدْيٌ فَلْيَحِلَّ وَلْيَجْعَلْهَا عُمْرَةً فَقَامَ سُرَاقَةُ ابْنُ مَالِكِ بْنِ جُعْشُمٍ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ أَلِعَامِنَا هَذَا أَمْ لِأَبَدٍ فَشَبَّكَ
رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَصَابِعَهُ وَاحِدَةً فِي الْأُخْرَى وَقَالَ دَخَلَتِ الْعُمْرَةُ فِي الْحَجِّ مَرَّتَيْنِ لَا بَلْ لِأَبَدِ أَبَدٍ

پہر پہرے طرف حجر اسود کی پس بوسہ دیا اوسکو پہر نکلی دروازہ مسجد سے یعنی باب الصفا سی طرف پہاڑ صفا کی پس جب نزدیک ہوئی صفا سی پڑہا یہہ
تحقیق صفا اور مروہ نشانیون اللہ کیسی ہین یعنی اللہ کی دین کے نشانیون مین اور فرمایا شروع کرتا ہون مین ساتہ اوس چیز کی کہ شروع کیا اللہ نی ساتہ
اوسکی یعنی جیسی اللہ تعالی نی اول ذکر صفا کا کیا اور پہر مروہ کا اسیطرح مین بہی اول صفا پر چڑہتا ہون اور پہر مروہ پر پس شروع کیا
صفا کی پس چڑہی اوسپر یہانتک کہ دیکہا خانہ کعبہ کو پہر سامنی ہوئی بیت اللہ کی پس وحدانیت بیان کی اللہ کی یعنی لا الہ الا اللہ کہا اور بڑائی بیان
اوسکی یعنی اللہ اکبر کہا اور کہا نہین کوئی معبود مگر اللہ ایک ہے وہ نہین شریک کوئی اوسکا اوسکی لیے ہی بادشاہت اور اوسکی لیے ہے تعریف اور وہ ہر چیز
پر قادر ہی نہین کوئی معبود مگر اللہ ایک ہے وہ پورا کیا وعدہ اپنا یعنی اسلام کی بول بالا کا جو کہ کہا تہا اور مدد کی بندی کی یعنی حضرت کی اور شکست دی گروہونکو
تنہا یعنی خندق کی لڑائی مین پہر دعا کی درمیان اسکی کہا مانند اسکی تین بار یعنی ذکر کیا اور دعا کی اور پہر ذکر کیا اور دعا کی تین بار اسیطرح کیا پہر اوترے
صفا سے اور چلے طرف پہاڑ مروہ کی یہانتک پہونچی قدم حضرت کی بیچ نشیب میدان کی یعنی بلندی میل سے پستی مین پہر دوڑے یہانتک کہ جب چڑہ گئے
دونون قدم حضرت کی یعنی نشیب سے بلندی مروہ پر چڑہنی لگی آہستہ چلی یعنی دوڑنا موقوف کیا یہانتک کہ آئی مروہ پر پہر کیا مروہ پر جو کیا تہا صفا
پر یہانتک کہ جب ہوا آخر پہرنا مروہ پر پکارا اس حالت مین کہ وہ تہی مروہ پر اور لوگ تہی نیچی پہاڑ کی فرمایا اگر مین پہلی جانتا امر اپنی سی جو کچہہ جانا
مین پیچہی نہ لاتا مین ہدی ساتہ اپنی اور کر ڈالتا مین حجکو عمرہ پس جو ہو تم مین سے کہ نہو ساتہ اوسکی ہدی پس چاہیے کہ حلال ہو جاوی یعنی احرام سے نکلے بعد
عمرہ ہو اور کر ڈالی حجکو عمرہ پس کہڑا ہوا سراقہ بیٹا مالک بن جعشم کا اور کہا یا رسول اللہ کیا اسی سال ہمارے کی لیے ہی یہہ حکم یا ہمیشہ کی لیے پس الجہائین رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی اونگلیان اپنے ایک ہاتہ کی دوسرے ہاتہ کی اونگلیونمین اور فرمایا کہ داخل ہوا عمرہ حج مین دو بار فرمایا نہین یعنی یہہ حکم خاص اسی برس کو
نہین ہے بلکہ ہمیشہ کو ہی یعنی جائز ہی عمرہ حج کی مہینونمین ہمیشہ کو ف یہانتک دیکہا خانہ کعبہ کو اوس زمانہ مین کہ صفا پر سے عمارات نہ تہا اب
عمارت مسجد الحرام کیسی چہپ گیا ہی لیکن حجر اسود بعضی دروازون حرم کیسی کہ محاذ اوسکی ہی معلوم ہوتا ہی اور جو کیا تہا صفا پر یعنی ذکر اور دعا

موا۔ **وعن عائشة** قالت اهدى النبي صلى الله عليه وسلم مرة الى البيت غنما فقلدها متفق عليه اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا ہدی بہیجی نبی صلی اللہ
علیہ وسلم نی ایکبار طرف خانہ کعبہ کے بکریان پہر ہار ڈالا اونکی گلی مین نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** کہا طیبی نی کہ متفق ہین علما اسپر کہ اشعار یعنی زخمی
کرنا بکریونمین نہین ہے اور تقلید یعنی ہار ڈالنا اونکی سنت ہی خلاف ہی اسمین امام مالک کا ۔ ع **وعن جابر** قال ذبح رسول الله صلى الله عليه
وسلم عن عائشة بقرة يوم النحر رواه مسلم اور روایت ہی جابر سی کہ کہا ذبح کی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی عائشہ کی طرف سے ایک گائے
دن نحر کی نقل کی یہہ مسلم نی **وعنه** قال نحر النبي صلى الله عليه وسلم عن نسائه بقرة في حجته رواه مسلم اور روایت
جابر سی کہ کہا ذبح کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی اپنی بی بیونکی طرف سی ایک گائے اپنی حجۃ الوداع مین نقل کی یہہ مسلم نی **ف** کہا گیا ہے کہ یہہ حدیث اور ایسی حدیثین محمول ہین
اسپر کہ حضرت نی اونکی اذن سی قربانی کی ہوگی اسلیے کہ قربانی کرنی غیر کی طرف سی بغیر اذن اوسکی روا نہین ذکرہ الطیبی اور مشہور امہ کی نزدیک یہہ ہے کہ
گائے سات تک کیطرف سی قربانی کرنی جائز ہی اور امام مالک کے نزدیک ایک گائے یا ایک بکری وغیرہ تمام گہر والونکی طرف سی کفایت کرتی ہی پس یہہ حدیث دلیل
انکی ہوسکتی ہی اگر سات سے زیادہ کی طرف سی کی ہو اور اونکی نزدیک محمول ہی اسپر کہ سات کی طرف سی ہوگی ۔ ع **وعن عائشة** قالت
فتلت قلائد بدن النبي صلى الله عليه وسلم بيدي ثم قلدها واشعرها واهداها فما حرم عليه شيء كان احل له متفق عليه
اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا بٹی مینی ہار نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹونکی اپنی ہاتہہ سی پہر ڈالی اونکی گلی مین اور زخمی کیا اونکو یعنی کوہان اونکی زخمی کیے اور
کرکر بہیجا اونکو طرف خانہ کعبہ کی یعنی جب نوین سال حج فرض ہوا تو حضرت ابوبکر کو امیر حاجیونکا کرکر بہیجا اور اونکی ساتہہ اونٹ ہدی کی بہیجی پس نہ حرام ہوئی
حضرت پر کوئی چیز کہ تہی حلال کیگئی تہی اونکی لیے نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** یعنی حضرت پر احکام احرام کی جاری نہوئی اور حضرت عائشہ نی یہہ بات اسلیے
کہی کہ اونہون نی سنا تہا کہ ابن عباس کہتی ہین کہ جو کوئی ہدی مکہ کو بہیجی حرام ہوتی ہین اوسپر وہ چیزین کہ حرام ہوتی ہین محرم پر جبتک پہنچی ہدی حرم مین اور
ذبح کیجاوے پس یہہ حدیث بیان کرکر قول ابن عباس کا رد کیا ۔ ع **وعنها** قالت فتلت قلائدها من عهن كان عندي ثم بعث بها معه
ابي متفق عليه اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا بٹی مینی ہار اونٹون کی صوف کی کہ تہا میرے پاس پہر بہیجی اونکو ہدی کرکر ساتہہ باپ میری کی یعنی
حضرت ابوبکر کی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **وعن ابي هريرة** ان رسول الله صلى الله عليه وسلم رأى رجلا يسوق بدنة فقال
اركبها فقال انها بدنة قال اركبها فقال انها بدنة قال اركبها ويلك في الثانية او الثالثة متفق
عليه اور روایت ہی ابوہریرہ سے یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی دیکہا ایک شخص کو کہ ہانکتا ہی اونٹ پس فرمایا سوار ہو اسپر پہر کہا اوسنی کہ تحقیق
یہہ ہدی ہی یعنی کیونکر سوار ہون اسپر وہ سمجہا کہ مطلق ہدی پر سوار ہونا درست نہین فرمایا کہ سوار ہو پہر کہا اوسنی کہ یہہ ہدی ہی فرمایا سوار ہو خرابی ہی تجکو یعنی مین کہتا ہون
اور پہر تو عذر کرتا ہی یہہ بات دوسری بار مین فرمائی یا تیسری بار مین نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **وعن ابي الزبير** قال سمعت جابر بن عبد الله
سئل عن ركوب الهدي فقال سمعت النبي صلى الله عليه وسلم يقول اركبها بالمعروف اذا الجئت اليها حتى تجد
ظهرا رواه مسلم اور روایت ہی ابی الزبیر سی کہ کہا سنا مینی جابر بن عبد اللہ سے کہ پوچہی گئی سوار ہونی ہدی کی پس کہا کہ سنا مینی نبی
صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتی تہی سوار ہو اوسپر اچہی طرح یعنی اسطرح سوار ہو کہ نہ رنج پہونچی اوسکو جسوقت کہ مضطر ہووے تو طرف اوسکی یہانتک کہ پاوی تو اور
سواری نقل کی یہہ مسلم نی **ف** اختلاف کیا ہی علما نی کہ سوار ہونا ہدی پر درست ہے یا نہین بعضی تو کہتی ہین کہ اگر نہ رنج کری تو سوار ہووے اور حنفیہ کہتی
ہین کہ اگر ضرورت پڑی تو سوار ہووی اور نہین تو نہین پس جن روایتونمین کہ مطلق امر سوار ہونیکا آیا ہی وہ محمول ہی ضرورت پر ۔ ع **وعن**
ابن عباس قال بعث رسول الله صلى الله عليه وسلم ستة عشر بدنة مع رجل وامره فيها فقال يا رسول الله

كَيْفَ اَصْنَعُ بِمَا اُبْدِعَ عَلَيَّ مِنْهَا قَالَ انْحَرْهَا ثُمَّ اصْبُغْ نَعْلَيْهَا فِيْ دَمِهَا ثُمَّ اجْعَلْهَا عَلٰى صَفْحَتِهَا وَلَا تَأْكُلْ مِنْهَا اَنْتَ وَلَا اَحَدٌ مِّنْ اَهْلِ رُفْقَتِكَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی ابن عباس سے کہ کہا بہیجی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے سولہ اونٹ ساتہہ ایک شخص کے یعنی ناجیہ اسلمی کی کے کو اور امیر کیا اوسکو اونپر یعنی نگہبانی کرتا ہو ایسے وہی اور کہی مین بیچ اونکے بجہ کری پس کہا اوسنی یا رسول اللہ کیا کرون مین اوس ذات کو کہ نہ چل سکی و بیر سے یعنی سبب تہکجانیکی یا دبلا پن کی قریب مرگ ہو فرمایا ذبح کر اوسکو پہر رنگ دی دونون پاپوشین اوسکی خون اوسکی مین یعنی وہ پاپوشین کہ گلی مین ڈالین تہین بطریق نشانی کی پہر چہاپ دے تو اون پاپوشون سی اوسکی کوہان اوسکی اور نہ کہا تو اوس مین سے تو اور نہ کوئی رفیقون تیرے سی نقل کی یہہ مسلم نی

ف یہاں پر نبی کو ایسی فرمایا کہ نا جانین راہ چلنی والی کہ ہدی ہی پس کہا وین اوس مین سے فقیر نہ اغنیا کہ کہانا اوسکا اغنیا پر حرام ہی اور نہ کہا تو اوس مین سے لئے برابر ہی کہ فقیر ہو یا غنی ہو اونکو مطلق منع ایسی کیا کہ مین یا نہ اوس کی کا کر کراپنی کہانیکی لیے ذبح نہ کر ڈالین اور اگر کوئی کہی کہ جب کہا نہ کہا اوسکو کوئی قافلہ مین سی تو یون ضائع ہو گا جواب ہی کہ جنگل کی رہنی والی کو بہی منتفع ہو نگی اور کبہی قافلہ والی کہ بعد اونکی آتی ہین وہ فائدہ اوٹہاتی ہین اوس سے دو ع راستی مین جو ہدی ہلاک ہونی لگی اور اوسکو ذبح کری اوسکا یہہ حکم ہی جو مذکور ہوا کہ اوسکا کہانا اغنیا کو اور قافلہ والونکو درست نہین لیکن اسمین تفصیل ہی جیسا کہ ونتقی الابحر اور درمختار مین مذکور ہی کہ ہدی واجب سے جو ہلاک ہونی لگی یا عیب دار فاحش ہو تو اور ہدی قائم مقام اوسکی کری اور اوسکو جو چاہی سو کری اور اگر ہدی نفل ہلاک ہونی لگی تو ذبح کری اوسکو اور جوتی اوسکی خون مین رنگ کی اوسکی گردن پر چہاپہ دی اور نہ کہا وی اوس سے وہ اور نہ غنی انتہی اور جو ہدی جا کر ذبح ہو اوسکا حکم اسی فصل کی اخیر حدیث کی فائدہ مین مذکور ہی کہ ہدی نفل اور متعہ اور قران اور قربانی مین سی کہانا مستحب ہے اور سوا انکی نہین درست اور شارحین کو اس حدیث کی شرح مین چوک ہوئی ہی کہ لکہا ہی کہ یہہ حکم اوس بدنہ کا ہی کہ واجب کیا ہو اوسکو اپنی پر یعنی ہدی نذر اور جبکہ ہو نفل تو کہانا اوسکا درست ہی انتہی پس وہ ہون نی راستی کی ہدی کو وہانکی ہدی پر قیاس کر کر یہہ لکہا ہی اور یہہ ہی خلاف منقول کی واللہ اعلم ۱۲ مولانا

وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ نَحَرْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَامَ الْحُدَيْبِيَةِ الْبَدَنَةَ عَنْ سَبْعَةٍ وَّالْبَقَرَةَ عَنْ سَبْعَةٍ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی جابر سی کہ کہا نحر کیا ہمنی ساتہہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے سال حدیبیہ کی اونٹ سات شخص کی طرف سی اور گائے مین سات کی طرف سی نقل کی یہہ مسلم نی

ف اسمین دلیل ہی واسطی امام اعظم اور اکثر اہل علم کی جائز ہی شریک ہونا سات کا اونٹ مین اور گائے مین جبکہ سبکو قربت یعنی ثواب منظور ہو خواہ قربت ایک طرح کی ہو جیسیکہ ایک کو ہدی منظور ہو اور دوسرےکو بہی ہدی یا قربت مختلفہ ہو جیسیکہ بعضی ہدی کا ارادہ کرین اور بعضی قربانی کا اور امام شافعی کی نزدیک اگر بعضی ارادہ کرین قربت کا اور بعضی گوشت کا تو بہی جائز ہی اور امام مالک کی نزدیک نہین جائز ہی شریک ہونا واجب مین مطلق اور بکری مین شریک ہونا نہین جائز ہی بالاجماع ۱۲ طیبی ۱۲ ع

وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهٗ اَتٰى عَلٰى رَجُلٍ قَدْ اَنَاخَ بَدَنَتَهٗ يَنْحَرُهَا قَالَ ابْعَثْهَا قِيَامًا مُّقَيَّدَةً سُنَّةَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی ابن عمر سی یہہ کہ وہ آئی ایک شخص کے پاس کہ بٹہایا تہا اونٹ اپنا درحالیکہ نحر کرتا تہا اوسکو کہا ابن عمر نی کہ کہڑا کر تو اوسکو اور پانون باندہ یعنی بایان لازم پکڑ طریقہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی

ف نحر کہتی ہین نیزہ مارنیکو اونٹ کی سینہ مین اور ذبح کہتی ہین چہری سی گائے وغیرہ کی گلا کاٹنی کو پس نحر اونٹ مین سنت ہی اور ذبح گائے مین بکری وغیرہ مین اور طریق نحر کا یہہ ہے کہ اونٹ کو کہڑا کر کر بایان زانو رسی سی باندہی اور اوسکی سینہ پر نیزہ ماری تا کہ خون جاری ہو اور وہ گر پڑی اور ابن ہمام نی لکہا ہی حاصل اوسکا یہہ ہے کہ کہڑا کر کر نحر کرنا افضل ہی اور اگر کہڑا نہ کر سکی تو بٹہا کر کرنا افضل ہی لٹا کر کرنیسی اور گائے مین بکری وغیرہ کو بائین پہلو پر لٹا کر پانون کہلی ذبح کری ۱۲ ش ح ۱۲ ع

وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ اَمَرَنِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ اَقُوْمَ عَلٰى بُدْنِهٖ وَاَنْ اَتَصَدَّقَ بِلَحْمِهَا وَجُلُوْدِهَا وَاَجِلَّتِهَا وَاَنْ لَّا اُعْطِيَ الْجَزَّارَ مِنْهَا قَالَ نَحْنُ نُعْطِيْهِ مِنْ عِنْدِنَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہی حضرت علی سی

کہ کہا فرمایا مجھکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یہہ کہ خبرگیری کروں میں ونٹوں کی اور یہہ کہ تصدق کروں میں ونکی گوشت اور پوست اور جھولیں اور یہہ کہ نہ دوں میں قصاب کو اون میں سے یعنی مزدوری اون کی اور کہا ہمنے نہ دوں فرمایا حضرت نے ہم اوسکو دینگے یعنی مزدوری اوسکی اپنی پاس سے نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** مراد اونٹوں سے وہ اونٹ ہیں کہ حضرت بطریق ہدی کے لیگئے تھے مکہ میں بیچ حجۃ الوداع کی اور وہ سب سو تھے جیسیکہ اوپر گذرا اور جھول اور مہار اور کھال وغیرہ ہدی کی تصدق دیدے قصاب کو اوسکی مزدوری میں نہ دے اور اسکو اگر دیدے تو جائز ہے بالاجماع اور کھال کو بیچکر قیمت اوسکی اگر تصدق دیدے تو بھی جائز ہے اور ہدی کا دودھ نہ دوہے بلکہ اوسکی تھنوں پر ٹھنڈا پانی چھڑکدے تاکہ دودھ منقطع ہوجاوے اور اگر دوہے تو تصدق دیدے نوع ع ملتقی **وعن** جابر قال کنا لا ناکل من لحوم بدننا فوق ثلث فرخص لنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال کلوا وتزودوا فاکلنا وتزودنا متفق علیہ اور روایت ہے جابر سے کہا تھا ہم نہ کھاتے گوشت قربانی کا زیادہ تین دن سے پھر رخصت دی ہمکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پس فرمایا کھاؤ اور توشہ رکھو یعنی بعد تین دن کے بھی پس کھایا ہمنے اور توشہ کیا ہمنے نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** ابتداء اسلام میں لوگونکو احتیاج گوشت کی بہت تھی حضرت نے حکم فرمایا تھا کہ گوشت قربانی کا بعد تین دن کے جمع نہ کر رکھا کرو بلکہ کل اپنی تصدق دیدیا کرو بعد اسکے احتیاج نہ رہی اور قربانی کرنی سب کو میسر ہوئی اجازت فرمادی کہ اگر بعد تین دن کے بھی جمع کرو منع نہیں اور کھانا قربانی کا مستحب ہے کھانا ہدی نفل وتمتع اور قران اور قربانی میں ہے اور نہیں جائز ہے سوائے انکے اور ہدایہ میں ہے کہ نہ کھاوے کفارات میں سے

**الفصل الثانی** فصل دوسری **عن** ابن عباس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اهدی عام الحدیبیة فی هدایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جملا کان لابی جهل فی راسه برة من فضة وفی روایة من ذهب یغیظ بذلک المشرکین رواه ابوداود روایت ہے ابن عباس سے یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بیچ سال حدیبیہ کی بیچ ہدایا اپنی کی اونٹ کہ تھا ابوجہل کا اوسکی ناک میں ایک نتھنی تھی چاندی کی اور ایک روایت میں آیا ہے کہ سونے کی تھی غصہ میں ڈالتے تھے بسبب اسکے مشرکوں کو نقل کی یہہ ابوداود نے **ف** حضرت صلے اللہ علیہ وسلم چھٹے سال ہجری میں عمرہ کو تشریف لیچلے تھے مشرکوں نے حدیبیہ میں روکا اور مکہ میں نہ آنے دیا چنانچہ یہہ قصہ مشہور ہے پس اس برس میں جو حضرت اونٹ ہدی کے لیگئے ذبح کرنے کو لیے اونمیں ایک اونٹ ابوجہل کا بھی تھا کہ بدر کی لڑائی میں غنیمت میں آیا تھا اوسکو حضرت لیچلے تاکہ مشرک دیکھکر غمگین ہوں اور جلیں کہ مسلمانوں کی ہاتھ پڑا اور ذبح کیا گیا اس سے معلوم ہوا کہ غمگین کرنا اور غصہ میں ڈالنا کافرونکو مستحب ہے نوع ع **وعن** ناجیة الخزاعی قال قلت یا رسول اللہ کیف اصنع بما عطب من البدن قال انحرها ثم اغمس نعلها فی دمها ثم خل بین الناس وبینها فیاکلوها رواه مالک والترمذی وابن ماجة ورواه ابوداود والدارمی عن ناجیة الاسلمی اور روایت ہے ناجیہ خزاعی سے کہا کہا میں نے یا رسول اللہ کس طرح کروں میں ساتھ اوسکے جو قریب مرنیکے ہو یعنی تھکجاوے اونٹوں ہدی میں سے فرمایا کہ ذبح کر ڈال اوسکو پھر رنگ پاپوش اوسکی اوسکی خون میں یعنی جو کہ اوسکی گلے میں ہے اوسکو خون میں رنگ کر اوسکی گردن پر چھاپا لگا پھر چھوڑدے درمیان لوگوں کے اور درمیان ہدی کے یعنی منع نکر فقیروں کو اوسکی کھانے سے پس کھاویں وہ اوس سے نقل کی یہہ مالک اور ترمذی اور ابن ماجہ نے اور نقل کی یہہ ابوداود اور دارمی نے ناجیہ اسلمی سے **ف** کھاویں وہ اوس سے یعنی فقرا سوای مالداروں کی جیسا کہ پہلی فصل میں بیان اسکا مفصل ہوچکا ہے اور ناجیہ اسلمی سے بیچ اسکے یہہ شک کا اختلاف نسبت میں ہے اور ذات ایک ہی ہے یعنی کہ ناجیہ صحابی ہیں ایک پس بعضوں نے اسلمی کہا اور بعضوں نے خزاعی اور یہہ دونوں نام اوسکے قبیلہ کی ہیں نوع ع **وعن** عبد اللہ بن قرط عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ان اعظم الایام عند اللہ یوم النحر ثم یوم القر قال ثور وهو الیوم الثانی قال وقرب لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بدنات خمس او ست فطفقن یزدلفن الیه بایتهن

يَبْدَءُ قَالَ فَلَمَّا وَجَبَتْ جُنُوْبُهَا قَالَ فَتَكَلَّمَ بِكَلِمَةٍ خَفِيَّةٍ لَمْ اَفْهَمْهَا فَقُلْتُ مَا قَالَ قَالَ مَنْ شَاءَ اقْتَطَعَ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ
اور روایت ہی عبد اللہ بن قرط سی کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی فرمایا کہ بہت بڑا دن دونون مین نزدیک اللہ کی دن نحر کا ہی پہر دن قر کا کہا ثور نی کہ راوی
حدیث کا ہی اور وہ دن دوسرا ہی نحر کا یعنی گیارہوین تاریخ کہا راوی نی اور نزدیک کیی گئی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اونٹ پانچ یا چہہ پس شروع کیا اونٹون نی
نزدیک ہونی لگی ہر طرف حضرت کی تا اسکو اول مین سے پہلی ذبح کرین کہا راوی نی پس جب گرین کروٹین جانورونکی زمین پر کہا راوی نی پس بولی حضرت
بول آہستہ کہ نہ سمجہا مین اوسکو پہر کہا مینی یعنی اوس شخص کو کہ پاس تہا میری کہ کیا فرمایا حضرت نی کہا اوسنی کہ فرمایا جو شخص کہ چاہی کاٹ کر لیجاوی یعنی
اون مین سے نقل کی یہہ ابوداود نی وَذُكِرَ حَدِيْثَا ابْنِ عَبَّاسٍ وَجَابِرٍ فِيْ بَابِ الْاُضْحِيَةِ اور ذکر کی گئین دونون حدیثین ابن عباس اور
جابر کی باب الاضحیہ مین **ف** بہت بڑا دن الخ کہا طیبی نی کہ مراد یہہ ہے کہ جملہ بزرگ ایام سی دن نحر کا ہی ایسی کہ عشرہ افضل ہی اپنی سوا سی انہی مراد
عشرہ رمضان کا ہی یا عشرہ ذیحجہ کا ہی پہر بعضی حدیثونسی معلوم ہوتا ہی کہ افضل ایام عشرہ ذیحجہ کا ہی اور بعضی سی معلوم ہوتا ہی کہ عشرہ اخیر رمضان
کا افضل ایام ہی انمین تطبیق یون دیجاوے کہ حدیثون عشرہ ذیحجہ کو مقید کرین ساتہہ اشہر حرم کی یعنی اشہر حرم مین عشرہ ذیحجہ کا افضل ہی پس حاصل یہہ کہ عشرہ
ذیحجہ کا حرام مہینون مین افضل ہی اور عشرہ رمضان کا مطلق افضل ہی اور نہین بعید ہے یہہ کہ کہا جاوی کہ افضلیت مختلف ہی باعتبار حیثیت کی یعنی
رمضان مین روزی رکہی جاتی ہین اور ثواب عبادت کا بہت ہوتا ہی اور عشرہ اخیر مین اعتکاف ہوتا ہی اس جہت سی تو عشرہ اخیر رمضان کا
افضل ہی اور عشرہ ذیحجہ مین افعال حج کی اور قربانی ہوتی ہی اس جہت سی وہ افضل ہے اور پہر دن قر کا عید کی دوسری دن کا یہہ نام اسلیی ہوا
کہ لوگ قرار و آرام پکڑتی ہین اوس دن منا مین بعد حج اونکا ادای مناسک مین اور حدیث صحیح مین آیا ہی کہ عرفہ افضل ایام ہی پس یہان ہی وہی مراد
ہی کہ جملہ افضل ایام سی دن قر کا ہی اور تا اسکو اول مین پہلی ذبح کرین یعنی واسطی حاصل کرنی برکت دست مبارک حضرت کی ہر ایک منتظر تہا کہ مجہی پہلی
ذبح کرین اور یہہ معجزہ تہا حضرت کا ش ع

## الْفَصْلُ الثَّالِثُ فصل تیسری

عَنْ سَلَمَةَ بْنِ الْاَكْوَعِ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ ضَحّٰى مِنْكُمْ فَلَا يُصْبِحَنَّ بَعْدَ ثَالِثَةٍ وَفِيْ بَيْتِهِ مِنْهُ شَيْءٌ فَلَمَّا كَانَ الْعَامُ الْمُقْبِلُ قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ نَفْعَلُ كَمَا فَعَلْنَا الْعَامَ الْمَاضِيَ قَالَ كُلُوْا وَاَطْعِمُوْا وَادَّخِرُوْا فَاِنَّ ذٰلِكَ الْعَامَ كَانَ بِالنَّاسِ جُهْدٌ فَاَرَدْتُّ اَنْ تُعِيْنُوْا فِيْهِمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ روایت ہی سلمہ بن اکوع سی کہ کہا فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی جو شخص کہ قربانی کری تم مین سے پس صبح کری پیچہی
تیسرے دن کی اس حالمین کہ اوسکے گہر مین ہو کچہہ گوشت قربانی کا پس جبکہ ہوا اگلا برس کہا بعض صحابہ نی ای رسول خدا کی کرین ہم جیسا کیا تہا ہمنی
سال گذری ہوئی مین یعنی نہ رکہین گوشت قربانی بعد تین دن کی فرمایا کہاؤ اور کہلاؤ اور ذخیرہ کرو اسلیی کہ تحقیق اوس سال مین لوگون پر تہی محنت و مشقت
و محتاجگی پس چاہا مینی یعنی ساتہہ منع کرنیکی جمع کرنیسی یہہ کہ مدد کرو تم اونکی یعنی اب حاجت نہی تہی یہہ بیان ہے اگر رکہو گی اجازت ہی نقل کی یہہ بخاری
اور مسلم نی **ف** اسسال قحط شدید ہوا تہا مدینہ مین کہ تمام مدینہ بہر گیا تہا باہر کی رہنی والونسی اوس سال حضرت نی فرمایا تہا کہ جتنا گوشت لوگون پاس
ہو تقسیم کر دین منع کرکہین سال آئندہ مین جب حاجت نہ رہی تو اجازت دیدی کہنی کی ش ع

وَعَنْ نُبَيْشَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّا كُنَّا نَهَيْنَاكُمْ عَنْ لُحُوْمِهَا اَنْ تَاْكُلُوْهَا فَوْقَ ثَلٰثٍ لِكَيْ تَسَعَكُمْ جَاءَ اللّٰهُ بِالسَّعَةِ فَكُلُوْا وَادَّخِرُوْا وَاتَّجِرُوْا اَلَا وَاِنَّ هٰذِهِ الْاَيَّامَ اَيَّامُ اَكْلٍ وَشُرْبٍ وَذِكْرِ اللّٰهِ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ اور روایت ہی نبیشہ سی کہ کہا فرمایا رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی کہ تحقیق تہی ہم منع کرتی تمکو گوشت قربانی یا ہدی کیسی یہہ کہ کہاؤ تم اوسکو زیادہ تین دن سے تا کہ وسعت ہو تمکو یعنی تمہاری فقرا کو پہنچی
لایا اللہ تعالی وسعت پس کہاؤ اور ذخیرہ کرو اور ثواب طلب کرو یعنی ساتہہ تصدق کرنیکی خبردار ہو اور تحقیق یہہ دن یعنی منا کی کہ چار

دن مین کہانی اور پینی کی یعنی پس وہ روزہ حرام ہی انمین اور یاد کرنی خدا کی نقل کی یہہ ابو داود نی ف یعنی یہہ دن بہت یاد کرنی خدا کی ہین بموجب قول
اللہ تعالی کی فاذا قضیتم مناسککم فاذکروا اللہ کذکرکم اباءکم او اشد ذکرا ختم ہوئی ☆

## باب الحلق

باب ہے بیچ بیان سر منڈانیکی ف اسباب مین سر منڈانیکا ذکر ہی اور بال کترانی کا بھی موافق اکتفا کیا ہی ساتھہ بیان کرنی افضل کے کہ احرام سی نکلی تو سر منڈانا افضل ہی بال کترانی سی اور تفصیل اسکی آگی ذکر ہوگی انشاء اللہ تعالی اور ثابت نہین ہوا سر منڈانا یہہ کہ انحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سی سوای حج اور عمرہ کی بغیر

### الفصل الاول فصل پہلی

عن ابن عمر ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حلق راسہ فی حجۃ الوداع واناس من اصحابہ وقصر بعضہم متفق علیہ روایت ہے ابن عمر سی یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی منڈایا سر اپنا حجۃ الوداع مین اور بعضی لوگون نی بھی منڈایا صحابیو مین سے اور کتروائی بال بعضی صحابیون نی نقل کی یہہ بخاری او مسلم نی ف بعضون نی واسطی متابعت حضرت کی اور حاصل کرنی فضیلت کے سر منڈایا اور بعضون نی عمل جواز پر کیا کہ بال کتروائی اور صحیحین وغیرہما مین آیا ہی کہ حضرت نی عمرۃ القضا مین بال کتروائی پس دونون پہرین حضرت سی ثابت ہوئین لیکن افضل سر منڈانا ہی ختم ہوئی ☆ وعن ابن عباس قال قال لی معاویۃ انی قصرت من راس النبی صلی اللہ علیہ وسلم عند المروۃ بمشقص متفق علیہ اور روایت ہی ابن عباس سی کہ کہا کہا واسطی میری معاویہ کہ تحقیق مینی کتری بال نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نزدیک مروہ کی ساتھہ پیکان تیر کی نقل کی یہہ بخاری او مسلم نی ف اور بعضون نی کہا کہ مشقص بڑی قینچی کو کہتی ہین اور یہہ معنی مناسب تر اور ظاہر تر ہین اور ثابت ہوا ہی کہ انحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی بال نہین کتروائی اپنی حج مین بلکہ سر منڈایا تہا پس یہہ بال کتروائی جو معاویہ نی روایت کی عمرہ مین تہی چنانچہ دلالت کرتا ہی اسپر یہہ کہنا کہ نزدیک مروہ کی اسلئی کہ اگر حج مین ہوتا تو ہوتی منا مین ختم ہوئی ☆ وعن ابن عمر ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال فی حجۃ الوداع اللہم ارحم المحلقین قالوا والمقصرین یا رسول اللہ قال اللہم ارحم المحلقین قالوا والمقصرین یا رسول اللہ قال والمقصرین متفق علیہ اور روایت ہی ابن عمر سی یہہ کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی فرمایا حجۃ الوداع مین یا الہی رحم کر سر منڈانیوالون پر عرض کیا صحابہ نی اور کتروانی والی بالونکی لیی بہی رحمت کیجیی یا رسول اللہ فرمایا یا الہی رحم کر سر منڈانیوالونپر عرض کیا صحابہ نی اور کتروانی والی بالونکی لیی بہی دعا رحمت کی کیجیی یا رسول اللہ کہا حضرت نی اور کتروانی والونپر بہی رحم کر نقل کی یہہ بخاری او مسلم نی ف اس سے فضیلت سر منڈانیکی معلوم ہوئی کہ حضرت نی کئی بار سر منڈانیوالیکی لیی دعا کی اور کتروانیوالونکی لیی کئی بار کی بعد ختم ہوئی ☆ وعن یحیی بن الحصین عن جدتہ انہا سمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی حجۃ الوداع دعا للمحلقین ثلاثا وللمقصرین مرۃ واحدۃ رواہ مسلم روایت ہی یحیی بن حصین سے کہ نقل کی اپنی دادی سے کہ کنیت انکی ام حصین ہی یہہ کہ اونی سنا نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی حجۃ الوداع مین کہ دعا کی واسطی منڈانیوالونکی تین بار اور واسطی کتروانیوالونکی ایک بار یعنی انپر کو نقل کی یہہ مسلم نی ف صحیحین کے روایت کہ اسکی اوپر مذکور ہوئی اوس سے معلوم ہوا کہ حضرت نی دو بار سر منڈانیوالونکی لیی دعا کی اور تیسری بار مین کتروانیوالونکی لیی اور صحیحین کی ایک اور روایت مین آیا ہی کہ چوتہی بار مین حضرت نی دعا کی کتروانی والونکی لیی اور اس روایت سے معلوم ہوا کہ تین بار سر منڈانی والونکی لیی دعا کی اور ایکبار کتروانی والونکی لیی خواہ تیسری ہی بار مین انکو شریک کر لیا ہو خواہ چوتہی بار مین علیحدہ انکی لیی دعا کی یہہ تطبیق کی نہین ہے کہ یہہ دعا کی مجلسون بلکہ کسی مین دو بار سر منڈانی والونکی لیی اور تیسری بار کتروانی والونکی لیی و کسی مجلس مین تین بار سر منڈانی والونکی لیی اور چوتہی بار کتروانی والونکی لیی یا یہہ کہ جس راوی نی جو سنا اور تحقیق ہوا وسکی نزدیک روایت کیا ختم ہوئی ☆ وعن انس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اتی منی فاتی الجمرۃ فرماہا ثم اتی منزلہ بمنی ونحر نسکہ ثم دعا بالحلاق وناول الحالق شقہ الایمن فحلقہ

ثُمَّ دَعَا اَبَا طَلْحَۃَ الْاَنْصَارِیَّ فَاَعْطَاہُ اِیَّاہُ ثُمَّ نَاوَلَ الشِّقَّ الْاَیْسَرَ فَقَالَ احْلِقْ فَحَلَقَہٗ فَاَعْطَاہُ اَبَا طَلْحَۃَ فَقَالَ اقْسِمْہُ بَیْنَ النَّاسِ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ اور روایت ہی انس سی یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم آئی منا مین پہر آئی جمرۃ العقبہ کی پاس پہر مارین کنکریان اوسکو پہر آئی اپنی مکانمین کر منامین تہا اور ذبح کیا ہدی اپنی پہر بلایا سر مونڈنیوالی کو اور اوسکا نام معمر بن عبداللہ تہا اور آگی کی سر مونڈنیوالی کی داہنی طرف اپنی سر کی پس مونڈا سر حضرت کا پہر بلایا حضرت نی ابوطلحہ انصاری کو اور دی بال منڈی ہوئی اونکو پہر آگی کی بائین طرف سر کی اور فرمایا مونڈ پس مونڈا سر پس دی یہی بال منڈی ہوئی ابوطلحہ کو اور فرمایا تقسیم کر بالونکو درمیان لوگونکی نقل کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** اس سی معلوم ہوا کہ داہنی طرف سی ابتدا کرنی سر منڈانی مین سنت ہی اور یہہ بہی معلوم ہوا کہ داہنی طرف سر منڈانیوالی کی معتبر ہی اور بعضون نی کہا کہ داہنی طرف مونڈنیوالی کی معتبر ہی شرح ح **وَعَنْ عَائِشَۃَ** قَالَتْ کُنْتُ اُطَیِّبُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَبْلَ اَنْ یُّحْرِمَ وَیَوْمَ النَّحْرِ قَبْلَ اَنْ یَّطُوْفَ بِالْبَیْتِ بِطِیْبٍ فِیْہِ مِسْکٌ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ اور روایت ہی عائشہ سی کہا تہی مین خوشبو لگاتی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو پہلی احرام باندہنی کی یعنی احرام حج کا باندہتی پہر نحر کیا یا دونون کا اور دن نحر کی پہلی طواف کرنی خانہ کعبہ کی یعنی بعد سر منڈانی اور کپڑی پہننی کی ساتہہ خوشبو کی کہ اوسمین ہوتا مشک نقل کی یہہ بخاری و مسلم نی **ف** لکہا ہی علمانی کہ اولی یہی خوشبو احرام کی مشک و گلاب ہی اور دن نحر کی احرام سی نکل آتی ہین اور سب چیزین حلال ہوجاتی ہین سوای عورت کی اور بعد طواف کی عورت بہی حلال ہوجاتی ہی یعنی جماع کرنا اوس سی شرح **وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ** اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَفَاضَ یَوْمَ النَّحْرِ ثُمَّ رَجَعَ فَصَلَّی الظُّہْرَ بِمِنًی رَوَاہُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی ابن عمر سی یہہ کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم آئی مکہ مین دن نحر کی یعنی بعد رمی اور ذبح کرنیکی اور طواف فرض کیا وقت چاشت کی پہر پہرے یعنی آئی منا اور نماز پڑہی ظہر کی منا مین نقل کی یہہ مسلم نی **ف** اتحجۃ الوداع مین جابر کی حدیث گذری اوس سی معلوم ہوا کہ حضرت نی نماز ظہر کی مکہ مین پڑہی اور اس سی معلوم ہوا کہ منا مین پڑہی تطبیق جابر کی حدیث کی فائدہ مین ذکر ہو چکی ہی جو چاہی وہان دیکہی

**الفصل الثانی** فصل دوسری **عَنْ عَلِیٍّ وَعَائِشَۃَ** قَالَا نَہٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنْ تَحْلِقَ الْمَرْاَۃُ رَاْسَہَا رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ روایت ہی حضرت علی اور حضرت عائشہ سی کہا دونون نی کہ منع فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی یہہ کہ منڈاوی عورت سر اپنا نقل کی یہہ ترمذی نی **ف** یعنی جب احرام سی نکلی تو سر نہ منڈاوی یا مطلق مراد یہی کہ سر منڈانا عورتکو حرام ہی مانند داڑہی منڈانیکی مرد کو مگر بضرورت بلا بیماری عورت کو سر منڈانا ہی **وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ** قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَیْسَ عَلَی النِّسَاءِ الْحَلْقُ اِنَّمَا عَلَی النِّسَاءِ التَّقْصِیْرُ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَالدَّارِمِیُّ اور روایت ہی ابن عباس سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی نہین ہی عورتون پر سر منڈانا سوا اسکی نہین کہ عورتون پر ہی کتروانا نقل کی یہہ ابوداود اور ترمذی اور دارمی نی **ف** یعنی عورتین احرام سی نکلین تو اونپر سر منڈانا واجب نہین بلکہ حرام ہی اور واجب ہی اونپر کتروانا بالونکا بخلاف مردونکی کہ واجب ہی اونپر ایک ان دو مین اور سر منڈانا افضل ہی پہر ہماری نزدیک کتروانی مین تو واجب یہہ ہی کہ بقدر ایک انگشت کی سری چوتہائی سر کی بالونکی کترواوی اور تمام سر کی کتروانی مستحب ہین اور منڈانی مین چوتہائی سر کا منڈانا واجب ہی اور ساری سر کا افضل مذہب تو یہہ ہی اور اختیار کیا ہی ابن ہمام نی جو کہ اختیار کیا ہی امام مالک نی کہ واجب ہی منڈانا اور کتروانا سارے سر کا اور دعوی کیا ہی کہ صواب یہی ہی شرح در مختار۔ وَہٰذَا الْبَابُ خَالٍ عَنِ الْفَصْلِ الثَّالِثِ اور یہہ باب خالی ہی فصل تیسری سی

## باب

باب یہہ بیچ بیان متفرقات کی ہی

**الفصل الاول** فصل پہلی **عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْعَاصِ** اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَقَفَ فِیْ حَجَّۃِ الْوَدَاعِ بِمِنًی لِلنَّاسِ یَسْاَلُوْنَہٗ فَجَاءَہٗ رَجُلٌ فَقَالَ لَمْ اَشْعُرْ فَحَلَقْتُ قَبْلَ اَنْ اَذْبَحَ فَقَالَ اذْبَحْ وَلَا حَرَجَ فَجَاءَ اٰخَرُ فَقَالَ لَمْ اَشْعُرْ فَنَحَرْتُ قَبْلَ اَنْ اَرْمِیَ فَقَالَ ارْمِ وَلَا حَرَجَ فَمَا سُئِلَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ

عليه وسلم عن شيء قدم ولا أخر إلا قال افعل ولا حرج متفق عليه وفي رواية لمسلم أتاه رجل فقال حلقت قبل أن أرمي قال ارم ولا حرج وأتاه آخر فقال أفضت إلى البيت قبل أن أرمي قال ارم ولا حرج روایت ہی عبداللہ بن عمرو بن العاص سی یہہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ٹہیری حجۃ الوداع میں بیچ منا کی واسطی لوگونکی کہ پوچہتی تہی مسائل حضرت سی پس آیا حضرت کی پاس ایک شخص اور کہا نہ جانتا تہا میں پس منڈوایا میں نی سر اپنا پہلی ذبح کرنیکی پس فرمایا کہ ذبح کر لی اب اور نہیں گناہ پہر آیا ایک شخص اور کہا کہ نہیں جانتا تہا میں پس نحر کی میں نی پہلی کنکریوں مارنیکی منا میں پہر فرمایا اب پہینک کنکریاں اور نہیں گناہ پس نہ پوچہی گئی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کسی چیز سی کہ مقدم ہوئی یا موخر ہوئی مگر کہ فرمایا کر اور نہیں گناہ نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی اور ایک روایت مسلم کی میں یہہ ہے کہ آیا حضرت کی پاس ایک شخص اور کہا کہ سر منڈایا میں نی پہلی پہینکنی کنکریوں کے فرمایا پہینک نہیں گناہ اور آیا ایک شخص اور کہا طواف فرض کیا میں نی خانہ کعبہ کا پہلی پہینکنی کنکریوں کی فرمایا اب کنکریاں پہینک لے اور نہیں گناہ

**ف** دن نحر کی چار چیزیں اس ترتیب سی کرنی چاہییں کہ پہلی منا میں پہنچکر جمرۃ العقبہ کو کہ نام ایک منارہ کا ہی سات کنکریاں مارے پہر جانور کہ بیان اوسکا اوپر ہو چکا ذبح کرے پہر سر منڈاوے پہر مکہ میں جا کر طواف کرے خانہ کعبہ کا اس ترتیب سے کرنا ان چیزوں کا سنت ہے اونکی نزدیک جو صاحب حدیث کی اور امام شافعی اور امام احمد بہی انہیں میں ہیں پس نہیں ہی تاوان دم یعنی جانور ذبح کرنا اونکی نزدیک اگر کوئی چیز آگی پیچہی ہو جاوے اور کہا ایک جماعت نی کہ یہہ ترتیب واجب ہے اور امام اعظم اور امام مالک انہیں میں ہیں وہ کہتی ہیں کہ مراد نہ ہونی حرج سی نہ ہونا گناہ کا ہی بسبب جہل و نسیان کی لیکن دم واجب ہی یعنی نہیں ہے کوئی چیز آگی پیچہی ہو جاوے تو ایک بکری یا مانند اوسکی ذبح کرے اور دلیل ہی پکڑی ہی کہ روایت کی ابن عباس رضی نی مثل اس حدیث کی اور واجب کیا دم پس اگر وہ یہہ نہ سمجہتی کیوں دم واجب کرتی وعن ابن عباس قال كان النبي صلى الله عليه وسلم يسأل يوم النحر بمنى فيقول لا حرج فسأله رجل فقال رميت بعد ما أمسيت فقال لا حرج رواه البخاري اور روایت ہی ابن عباس سی کہا تہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم پوچہی جاتی دن نحر کی منا میں فرماتی نہیں گناہ پس پوچہا ایک شخص نی کہا کہ کنکریاں پہینکیں میں نی پیچہی شام ہونیکی پس فرمایا نہیں گناہ نقل کی یہہ بخاری نی **ف** نزدیک امام اعظم اگر دن نحر کی تاخیر کرے کنکریاں پہینکنی میں غروب تک تو لازم ہوتا ہی دم اور مراد پیچہی شام سی اونکی نزدیک بعد دوپہر کی ہے اور تحقیق مذہب ہمارا کی یہی ہی تفصیل ہی کہ کنکریاں پہینکنی کی ابتدا بعد طلوع فجر کی دن نحر کی وقت جواز کا ہی ساتھ کراہت کی یعنی جائز ہی لیکن مکروہ اور بعد طلوع آفتاب کی زوال تک وقت مسنون ہے اور بعد زوال کی غروب تک وقت جواز کا ہی بغیر اساءت کی اور رات وقت جواز ہی ساتھ اساءت کی تو اساءت اور نہیں ہے کہ بلا عذر رات تک تاخیر کری پر اگر چرواہی اور مانند اونکی رات کو کنکریاں پہینکیں تو اونکی حق میں اساءت نہیں چنانچہ حدیث میں ہے فرمایا کہ نہیں گناہ تو وہ شخص چرواہا یا مانند اوسکی ہوگا اوسکو فرمایا کہ گناہ نہیں سلیئے کہ معذور تہا اور کہا ابن ہمام نی کہ اگر تاخیر کری رمی کو صبح تک بلا عذر تو رمی کری اور واجب ہو دم امام ابو حنیفہ کی نزدیک بخلاف صاحبین کی یہہ وقت مسنون بیچ دونوں دنوں کی کہ بعد دن نحر کی ہیں بعد زوال سی غروب آفتاب تک ہے اور بعد غروب کی طلوع ہونی فجر تک وقت مکروہ ہی اور جب طلوع ہوئی فجر تو فوت ہوا وقت ادا کا نزدیک امام صاحب کی اور صاحبین کی نزدیک باقی ہی اور وقت قضا کا باقی بالاتفاق اور جب غروب ہو آفتاب چوتہی دن کا یعنی تیرہوین کا تو فوت ہوتا ہی وقت ادا اور قضا کا سب کی نزدیک

## الفصل الثاني فصل دوسری

عن علي قال أتاه رجل فقال يا رسول الله إني أفضت قبل أن أحلق قال احلق أو قصر ولا حرج وجاء آخر فقال ذبحت قبل أن أرمي قال ارم ولا حرج رواه الترمذي روایت ہی حضرت علی رضی اللہ عنہ سی کہا آیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پاس ایک شخص اور کہا یا رسول اللہ تحقیق میں نی طواف افاضہ یعنی طواف فرض کیا پہلی سر منڈانی کی فرمایا اب سر منڈا لے یا کترا ڈال اور نہیں گناہ اور آیا ایک شخص اور کہا ذبح کیا میں نی پہلی پہینکنی کنکریوں کی فرمایا پہینک کنکریاں اور نہیں گناہ نقل کی یہہ ترمذی نی

## الفصل الثالث فصل تیسری

عن أسامة بن شريك

قَالَ خَرَجْتُ مَعَ رَسُولِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ حَاجًّا فَکَانَ النَّاسُ یَأْتُوْنَہٗ فَمِنْ قَائِلٍ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ سَعَیْتُ قَبْلَ اَنْ اَطُوْفَ اَوْ اَخَّرْتُ شَیْئًا اَوْ قَدَّمْتُ شَیْئًا فَکَانَ یَقُوْلُ لَا حَرَجَ اِلَّا عَلٰی رَجُلٍ اقْتَرَضَ عِرْضَ مُسْلِمٍ وَھُوَ ظَالِمٌ فَذٰلِکَ الَّذِیْ حَرِجَ وَھَلَکَ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ روایت ہی اسامہ بن شریک سے کہا نکلا میں ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی حج کرنیکو پس تھی لوگ آتے حضرت کی پاس پس کوئی کہتا یا رسول اللہ میں نے سعی کی پہلی طواف کرنیکی یا پیچھی کی میں نے ایک چیز یا پہلی کی میں نے ایک چیز یعنی بیچ افعال ایام مناسک پس تھی حضرت فرماتی نہیں کچھ گناہ لیکن گناہ اوس شخص پر ہے کہ آبروریزی کری مسلمان کی ساتھ ظلم کی وہ شخص ظالم پس یہہ شخص ہی گنہگار اور ہلاک ہونیوالا ہی ف یہاں سعی سے مراد وہ سعی ہے جو طواف قدوم کی بعد کی جاتی ہے اور طواف قدوم گناہ نہیں جب کوئی احرام کی بعد طواف قدوم کرے اور آفاقی نہ ہو یا پیچھی طواف نفل کی یعنی طواف افاضہ کی اور یہہ حدیث کا مطلب ہی کہ بیچ تقدیم تاخیر افعال مناسک کی سبب دلتنگی کی گناہ نہیں ہے گناہ اوس پر ہی کہ ازراہ ظلم کی ناحق کسی کی آبروریزی کری یعنی اہانت یا غیبت وغیرہ کری اوس سے وہ نکل گیا کہ دین کی بیچ کسیکی آبروریزی کری وہ گنہگار نہیں شرع

## باب خطبۃ یوم النحر ورمی ایام التشریق والتودیع

باب ہے بیچ بیان خطبہ کی دن نحر کی اور پھینکنے کنکریوں کی تشریق کی دنوں میں کہ وہ تین دن ہیں بعد نحر کی اور بیچ بیان طواف رخصت کی

### الفصل الاول

فصل پہلی عَنْ اَبِیْ بَکْرَۃَ قَالَ خَطَبَنَا النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَوْمَ النَّحْرِ قَالَ اِنَّ الزَّمَانَ قَدِ اسْتَدَارَ کَھَیْئَتِہٖ یَوْمَ خَلَقَ اللّٰہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ السَّنَۃُ اثْنَا عَشَرَ شَھْرًا مِنْھَا اَرْبَعَۃٌ حُرُمٌ ثَلٰثٌ مُتَوَالِیَاتٌ ذُو الْقَعْدَۃِ وَذُو الْحِجَّۃِ وَالْمُحَرَّمُ وَرَجَبُ مُضَرَ الَّذِیْ بَیْنَ جُمَادٰی وَشَعْبَانَ وَقَالَ اَیُّ شَھْرٍ ھٰذَا قُلْنَا اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ اَعْلَمُ فَسَکَتَ حَتّٰی ظَنَنَّا اَنَّہٗ سَیُسَمِّیْہِ بِغَیْرِ اسْمِہٖ فَقَالَ اَلَیْسَ ذَا الْحِجَّۃِ قُلْنَا بَلٰی قَالَ اَیُّ بَلَدٍ ھٰذَا قُلْنَا اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ اَعْلَمُ فَسَکَتَ حَتّٰی ظَنَنَّا اَنَّہٗ سَیُسَمِّیْہِ بِغَیْرِ اسْمِہٖ قَالَ اَلَیْسَ الْبَلْدَۃَ قُلْنَا بَلٰی قَالَ فَاَیُّ یَوْمٍ ھٰذَا قُلْنَا اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ اَعْلَمُ فَسَکَتَ حَتّٰی ظَنَنَّا اَنَّہٗ سَیُسَمِّیْہِ بِغَیْرِ اسْمِہٖ قَالَ اَلَیْسَ یَوْمَ النَّحْرِ قُلْنَا بَلٰی قَالَ فَاِنَّ دِمَاءَکُمْ وَاَمْوَالَکُمْ وَاَعْرَاضَکُمْ عَلَیْکُمْ حَرَامٌ کَحُرْمَۃِ یَوْمِکُمْ ھٰذَا فِیْ بَلَدِکُمْ ھٰذَا فِیْ شَھْرِکُمْ ھٰذَا وَسَتَلْقَوْنَ رَبَّکُمْ فَیَسْاَلُکُمْ عَنْ اَعْمَالِکُمْ اَلَا فَلَا تَرْجِعُوْا بَعْدِیْ ضُلَّالًا یَضْرِبُ بَعْضُکُمْ رِقَابَ بَعْضٍ اَلَا ھَلْ بَلَّغْتُ قَالُوْا نَعَمْ قَالَ اللّٰھُمَّ اشْھَدْ فَلْیُبَلِّغِ الشَّاھِدُ الْغَائِبَ فَرُبَّ مُبَلَّغٍ اَوْعٰی مِنْ سَامِعٍ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ روایت ہی ابی بکرہ سی کہا خطبہ فرمایا ہمکو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دن نحر کی فرمایا تحقیق زمانہ یعنی برس پھر گیا ہی مانند وضع اپنی کی کہ تھا بیچ دن پیدا کرنی اللہ تعالی کی آسمان وزمین کو یعنی برس بارہ مہینی کا ہو گیا اون میں سے چار مہینی باحرمت ہیں تین پی در پی ذیقعدہ اور ذیحجہ اور محرم اور رجب مضر کا وہ رجب کہ درمیان جمادی اور شعبان کی ہی اور فرمایا حضرت نے کونسا مہینہ ہی یہہ عرض کیا ہمنی اللہ اور رسول اوسکا زیادہ جانتا ہی پھر سکوت فرمایا یہانتک گمان کیا ہمنی کہ نام رکھینگی اوسکا ساتھ غیر نام اوسکی کی پھر فرمایا کیا نہیں ہی ذیحجہ کہا ہمنی ذیحجہ مقرر ہی فرمایا کونسی بستی ہی یہہ عرض کیا ہمنی اللہ اور رسول اوسکا زیادہ جانتا ہی پھر سکوت فرمایا یہانتک گمان کیا ہمنی کہ نام رکھینگی اوسکا ساتھ غیر نام اوسکی کی فرمایا کیا نہیں ہے بلدہ کہ نام مکہ کا ہی عرض کیا ہمنی مقرر ہی بلدہ فرمایا کونسا دن ہے یہہ عرض کیا ہمنی اللہ اور رسول اوسکا زیادہ جانتا ہی پھر سکوت فرمایا یہانتک کہ گمان کیا ہمنی کہ وہ نام رکھینگی اوسکا ساتھ غیر نام اوسکی کی فرمایا کیا نہیں ہے دن نحر کا عرض کیا ہمنی کہ ہاں مقرر ہی فرمایا پس تحقیق خون تمہاری اور مال تمہاری اور آبروئیں تمہاری تم پر حرام ہیں مانند حرام ہونی اس دن تمہاری کی بیچ اس بستی تمہاری کی بیچ اس مہینی تمہاری کی اور البتہ ملوگی پروردگار اپنی سی پس پوچھیگا تمسی عملوں تمہارا سی خبردار ہو نہ پھر جانا میری وفات کی پیچھی گمراہ ہو کر کہ مارے بعض تمہارا گردن بعض کی خبردار ہو کیا پہنچا دیا میں نے یعنی احکام الہی کو عرض کیا ہمنی کہ ہاں پہنچا دیا کہا حضرت نے یا الہی تو گواہ رہ یعنی ان کی اقرار پر تا روز قیامت منکر نہوں پس چاہیے کہ پہنچا دی

حاضر غائب کو پس بعضے پہنچائے گئے زیادہ یاد رکھتے ہین سننے والے سے نقل کی یہہ بخاری و مسلم نے **ف** خطبہ فرمانا مستحب ہے نزدیک شافعیہ کی خطبہ چہارم
روز اول ایام نحر کی اور ہمارے نزدیک دوسرے دن نحر کی چنانچہ حدیثون صحیحہ مین قید دوسرے دن کی آئی ہی وہ مؤید ہین ہمارے مذہب کے پس یہہ خطبہ کو بعد عید کا
ہوگا اور خطبہ معروفہ دوسرے دن نحر کی واللہ اعلم اور پیدا کیا آسمان و زمین یعنی بارہ مہینے کا برس ہوگیا جیسا کہ ابتدای پیدائش مین تہا جیسا کہ قرآن مجید
مین فرمایا ان عدة الشهور عند الله اثنا عشر شهرا في كتاب الله يوم خلق السموات والارض الخ آیۃ تک معنی کلام کی یہہ ہین کہ عرب نے ایام جاہلیت مین تغیر کر دیا
تہا اسکو ایک برس بارہ مہینے کا مقرر کیا تہا اور ایک برس تیرہ مہینے کا پس تاخیر کرتی تہی حج کو ہر دو برس مین ایک مہینے سے طرف دوسرے مہینے کی کہ بعد اسکے
ہوتا پس متبدل ہوتی مہینے اسکی اور حلال ٹہیراتی مہینون حرام کو اور حرام ٹہیراتی غیر انکو یعنی پہلے مہینون حرام مین لڑتی نہ تہی اور بہت تعظیم کرتی تہی
انکی اور اس حساب سے حرام مہینونکو حلال کر ڈالا تہا یعنی اگرچہ واقع مین مثلا محرم ہوتا اوسکو وہ اپنی حساب سے محرم نہ جانتی اور لڑتی اور ان مہینونکی غیر کو
حرام ٹہیراتی اپنی حساب سے جیسے کہ اللہ تعالی نے فرمایا انما النسیء زیادة فی الکفر الآیة پس باطل کیا اللہ تعالی نے اسکو اور مقرر کیا اسکو اصل حیثیت پر پس جس
برس مین کہ حجۃ الوداع کیا حضرت نے اوس برس مہینے ذی الحجہ اپنی جگہہ پر تہا پس فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان الزمان قد استدار کہیئتہ یعنی حکم کیا اللہ تعالی نے
یہہ کہ ہو ذی الحجہ اسوقت مین پس یاد رکھو اسکو اور کیا کرو حج اسوقت مین اور نہ مبدل کیا کرو ایک مہینے کی طرف دوسرے مہینے کی اور کہا بعضون نے کہ تہی
عرب جب آتا مہینا حرام اور انکو دشمن سے لڑنا منظور ہوتا حلال ٹہیرا لیتی اور ٹہیرا لیتی جگہہ اوسکی اور مہینا یہانتک کہ ترک کر دی تہی نسبت مہینونکی اور اعتبار
کیا تہا شمار عدد کا تہی پس گویا کہ تہی عرب مختلف تاخیر مین واللہ اعلم اور السنة اثنا عشر شہرا جملہ مستانفہ ہی یعنی علیحدہ ہے مہینون سے جملہ پہلی کی اور بیان مہینون کا
حرمت مین فرمایا اللہ تعالی نے فلا تظلموا فیہن انفسکم کہا جمہور نے کہ حرمت قتال کی نہین منسوخ ہی اور تاویل کیا ہی اونہون نے ظلم کو ساتھ ارتکاب معاصی کے
نہین یعنی گناہ کرو نہین کہ بہت برا ہی مانند گناہ کرنیکی حرم مین اور حالت احرام مین اور مؤید ہی قول جمہور کا یہہ کہ حضرت نے گہیرا طائف کو اور غزوہ کیا
ہوازن سے حنین مین بیچ شوال و ذیقعدہ کی اور بعضون نے کہا حرمت انکی اب ہے باقی ہی اور مضر نام قبیلہ کا ہی عرب مین وہ رجب کی بہت تعظیم کرتی تہی
اسلیے رجب انکی طرف نسبت کیا گیا کہ کہا رجب مضر اور حضرت نے مہینے وغیرہ کو اسلیے پوچہا کہ لوگونکی نفسون مین حرمت مہینہ کی و شہر کی اور دن کی قرار پکڑے
تا کہ بنا کرین وہ سب جو کہ منظور تہا بیان کرنا پہر لوگون نے جو کہا جواب مین کہ اللہ و رسول اوسکا خوب جانتا ہی از راہ ادب کے کہا اور تا کہ معلوم کرین کہ نفس
اس سوال سے کیا ہی اور ایک روایت مین کفارا آیا ہی بدلے ضلالا کی یعنی مشابہ کافرونکی ہو جاؤ اعمال مین کہ بعض بعض کو قتل کرنے لگو

**وعن** وبرة قال سألت ابن عمر متى ارمي الجمار قال اذا رمى امامك فارمه فاعدت عليه المسألة فقال كنا نتحين فاذا زالت الشمس رمينا رواه البخاري اور روایت ہے وبرہ سے کہا پوچہا مینے ابن عمر سے کہ کسوقت پہینکون مین کنکریان منارونپر یعنی کیا دن بارہوین ذی الحجہ کو فرمایا جسوقت
پہینکے امام تیرا پس پہینک یعنی پیروی کر امام کی کہ بنسبت تیری زیادہ جانتا ہو وقت رمی کو پس پہر عرض کیا مینے اوپر مسئلہ یعنی جاننے
تحقیق وقت رمی کی پس فرمایا کہ تہے ہم انتظار کرتے یعنی وقت رمی کا پس جسوقت ڈہلتی دوپہر کرتے ہم رمی یعنی پہینکتے کنکریان نقل کی یہہ بخاری نے

**وعن** سالم عن ابن عمر انه كان يرمي جمرة الدنيا بسبع حصيات يكبر على اثر كل حصاة ثم يتقدم حتى يسهل فيقوم مستقبل القبلة طويلا ويدعو ويرفع يديه ثم يرمي الوسطى بسبع حصيات يكبر كلما رمى بحصاة ثم يأخذ بذات الشمال فيسهل ويقوم مستقبل القبلة ثم يدعو ويرفع يديه ويقوم طويلا ثم يرمي جمرة ذات العقبة من بطن الوادي بسبع حصيات يكبر عند كل حصاة ولا يقف عندها ثم ينصرف فيقول هكذا رأيت النبي صلى الله عليه وسلم يفعله رواه البخاري اور روایت ہی سالم سے کہ نقل کی ابن عمر سے یہہ کہ وہ تہے پہینکتے نزدیک کی مناری پر سات کنکریان اللہ اکبر کہتے

سوار تھی اور سپیر تا کہ لوگ دیکھیں اور احکام سیکھیں جاننا کہ کہتا ہیں سی ہیں اور اشارہ کیا طرف موئد ہی انہی کی نقل کی یہہ بخاری نی **ف** لوگ دیتے
ہیں ہاتھ اپنی اخ یعنی گمان یہہ ہے کہ اکثر لوگون کی ہاتھ ستہری نہیں ہوتی اور وہ اسمین ہاتھ ڈالتی ہیں سیسی آپکی واسطی انگ کہی ہوئی پانی میں سے نکا
ہی حضرت نی فرمایا کہ کیا مضائقہ ہی اسمین سے پلاؤ مجھ پیاد سے اور موافق اسکی ہی وہ روایت کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم دوست رکہتی تہی پینا بقیہ
پانی وضو لوگونکی سی از راہ تبرک کی او منقول ہی انس سے بطریق مرفوع کی کہ تواضع سی ہی یہہ کہ پیوی آدمی جہوٹن بہائی اپنی کی تن اور حدیث سور
المومن شفاء غیر معروف ہی او اس روایت سی معلوم ہوا کہ حضرت اونٹنی پرسی اوتری نہیں پانی کہینچنا و پینی کی لیے اور ایک دوسری روایت میں عطاء
آیا ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم طواف افاضہ جب کر چکی تو کہینچا ڈول یعنی زمزم سی نہ کہینچا ساتھہ اونکی کہینچنی بس پیا پہر ڈالا پانی ڈول کا کوئیں
میں بسبب جمع تطبیق کی اسمین یہہ ہے کہ اول آنحضرت پہر کو دیکھکر اوتری ہونگی پہر دوبارہ تشریف لائی تو بہیڑ دیکہکر پانی کہینچا او پیا اور **وعن**
انس انَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلَّی الظُّھْرَ وَالْعَصْرَ وَالْمَغْرِبَ وَالْعِشَاءَ ثُمَّ رَقَدَ رَقْدَۃً بِالْمُحَصَّبِ ثُمَّ رَکِبَ اِلَی الْبَیْتِ
فَطَافَ بِہٖ رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ اور روایت ہی انس سے یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی نماز پڑہی ظہر کی او عصر کی او مغرب کی اور عشا کی پہر سوئے
تہوڑا سا سو محصب میں پہر سوار ہوئی طرف خانہ کعبہ کی او طواف کیا اوسکا یعنی طواف الوداع نقل کی یہہ بخاری نی **ف** محصب اصل میں اوس
جگہہ کو کہتی ہیں کہ جہان سنگریزی بہت ہون او اب نام ایک جگہہ میں کا ہی متصل منا کی اور اوسکو ابطح او بطحا او خیف بنی کنانہ بہی کہتی ہیں
اسیسی اسمین کہا راوی نی کہ حضرت نی نماز پڑہی محصب میں اور دوسری حدیث میں کہا کہ نماز پڑہی ابطح میں اور اوترنا محصب میں بعد نکلنی کی منا
سے تیرہوین ذی الحجہ کو ہی **وعن** عَبْدِ الْعَزِیْزِ بْنِ رُفَیْعٍ قَالَ سَاَلْتُ اَنَسَ بْنَ مَالِکٍ قُلْتُ اَخْبِرْنِیْ بِشَیْءٍ عَقَلْتَہٗ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی
اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَیْنَ صَلَّی الظُّھْرَ یَوْمَ التَّرْوِیَۃِ قَالَ بِمِنًی قَالَ فَاَیْنَ صَلَّی الْعَصْرَ یَوْمَ النَّفْرِ قَالَ
بِالْاَبْطَحِ ثُمَّ قَالَ افْعَلْ کَمَا یَفْعَلُ اُمَرَاءُکَ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ اور روایت ہی عبد العزیز بن رفیع کی کہ کہا پوچہا میں نی انس بن
مالک سے کہا میں نی خبر دی مجکو ساتھہ چیز کی کہ جانی تو نی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سی کہان پڑہی نماز ظہر آٹہوین تاریخ ذی الحجہ کی کہا انس نی کہ منا میں کہا
عبد العزیز نی یعنی کہا میں نی انس سے کہ پس کہان پڑہی نماز عصر کی دن نفر کی یعنی جانی کی کہ تیرہوین تاریخ ذی الحجہ کی ہی کہا انس نی کہ پڑہی نماز ابطح میں
پہر کہا انس نی کر تو جیسا کہ کرتی ہیں سردار تیری نقل کی یہہ بخاری او مسلم نی **ف** یعنی حضرت نی تو اسیطرح کیا ہی و تو اسیطرح کر جسطرح کرتی ہیں امیر تیرے
مخالفت انکی نکر کہ باعث فتنہ انگیزی کا ہو او یہہ کہنا ضروری ہی نہیں او یہی حدیث سی معلوم ہوا کہ ظہر کی نماز حضرت نی محصب میں پڑہی او
اسمین سکوت ہی ظہر کی نماز سی یعنی اس سے یہہ نہیں معلوم ہوتا کہ ظہر کی نماز منا میں پڑہی یا محصب میں کہ اوسکو ابطح ہی کہتی ہیں اور تعارض
نہیں دونوں میں ہ مولانا **وعن** عَائِشَۃَ قَالَتْ نُزُوْلُ الْاَبْطَحِ لَیْسَ بِسُنَّۃٍ اِنَّمَا نَزَلَہٗ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لِاَنَّہٗ کَانَ
اَسْمَحَ لِخُرُوْجِہٖ اِذَا خَرَجَ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا اوترنا ابطح میں نہیں ہے سنت میں اوتری تہی سوا اسکی آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم مگر اسواسطی کہ اوترنا اوسمین تہا بہت آسان واسطی نکلنی حضرت کی جب نکلی نقل کی یہہ بخاری او مسلم نی **ف** یعنی ابطح میں حضرت اسلیے
اوتری تہی کہ تا چہوڑ جاویں وہان اسباب اپنا او مکی میں جاکر طواف الوداع کریں پہر سب وہانسی نکل کر مدینہ کو چلی جائیں تو آسان ہو نکلنا کہ سب اکہٹا
ہو کر اور جانا چاہیی کہ اختلاف ہی اسمین کہ تحصیب یعنی اوترنا محصب میں سنت ہی یا نہیں بعضی کہتی ہیں کہ وہ سنن حج سی ہی او آئمہ افعال حج سی
ہے یہہ قول ابن عمر کا ہی اسلیی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نی منا میں فرمایا کہ ہم اوترنیوالی ہیں انشاء اللہ کل کو خیف بنی کنانہ میں کہ وہان قسم کہائی
نی اپنی عہد کیا تہا او قسم کہائی تہی کہ ساتھہ بنی ہاشم کی او بنی عبد المطلب کے مخالطت او نکاح او خرید و فروخت اور ملاقات نہیں کرینگی یہانتک

کر عمد کو ہماری بیچ دشمنی اونکی پہر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے چاہا کہ ظاہر کریں اسلام کی شان کو اوس مکان مین کہ ظاہر کی تہین کافرون نے نشانیان
کفر کی اور شکر نعمت خدا تعالی کا ادا کرین اور طبرانی اوسط مین احمد بن حنبل سے لایا ہی کہ اونہون نے فرمایا کہ بطحا سنت سی ہی اوترنا ابطح مین بیچ رات
یوم النفر کی اور حکم کرتی تہی لوگونکو اسکا اور ہدایہ مین لکہا ہی کہ صحیح یہہ ہے کہ اوترنا آنحضرت کا محصب مین بقصد تہا کہ دکہا دین مشرکونکو قدرت
باریتعالی کی پس سنت ہی وہان اوترنا اور بعضون نے کہا کہ سنت نہین ہی بلکہ ایک امر اتفاقی تہا کہ ابو رافع مولی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کہ داروغہ
اسباب کا تہا وہان اوترپڑا اور خیمہ آنحضرت کا وہان کہڑا کیا پس سبب اتفاق وراے کی بسبب آنحضرت کی اور یہہ قول ابن عباس اور عائشہ کا ہی جیساکہ
آئے حدیث مین کہا جانا چاہیے کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وہان اوترے اگرچہ بطریق اتفاق کی تہا اوترنا تو اچہا ہی وہان اوترنا اور صحابہ
اور خلفاے راشدین بہی اسپر عمل کرتی تہی اور اگر نہ اوترے تو کچہہ لازم نہین آتا ہی وعنها قالت احرمت من التنعيم بعمرة فدخلت
فقضيت عمرتي وانتظرني رسول الله صلى الله عليه وسلم بالابطح حتى فرغت فامر الناس بالرحيل فخرج فمر بالبيت
فطاف به قبل صلاة الصبح ثم خرج الى المدينة هذا الحديث ما وجدته برواية الشيخين بل برواية ابي داود مع اختلاف يسير في آخره
اور روایت ہی عائشہ سے کہ کہا احرام باندہا مین نے تنعیم سے ساتہہ عمرہ کی پس داخل ہوئی مین یعنی مکہ مین اور ادا کیا مینے عمرہ اپنا یعنی جو رہ گیا تہا بسبب
ہونے حیض کی اور اسکی قضا کی جیساکہ بیچ باب قصہ حجۃ الوداع کے گذرا اور انتظار کیا میرا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ابطح مین یہانتک کہ فارغ ہوئی
مین پہر حکم فرمایا لوگون کو ساتہہ کوچ کرنیکی پہر نکلے آنحضرت یعنی ابطح سے اور گذرے خانہ کعبہ پر پس طواف کیا اوسکا پہلی فجر کی نماز سے یعنی طواف
وداع پہر نکلے طرف مدینہ کی کہا مولف نے کہ یہہ حدیث نہین پائی مینے ساتہہ روایت بخاری اور مسلم کی یعنی ایک اون دونون سے بلکہ ساتہہ روایت
ابوداود کی ساتہہ تہوڑیسی اختلاف کی بیچ آخر اوسکی **ف** پہر نکلے طرف مدینہ کی احتمال ہی کہ پہلی نماز فجر کی نکلے ہون یا بعد نماز کی اور ساتہہ تہوڑے سے
اختلاف کی یعنی ابوداود کی روایت مین اور مصابیح کی روایت مین تہوڑا اختلاف ہی پس یہین اعتراضات مین صاحب مصابیح پر کہ ذکر کی حدیث
فصل اول مین اور مخالفت کی ابوداود کی واللہ اعلم ت ح وعن ابن عباس قال كان الناس ينصرفون من كل وجه فقال رسول الله
صلى الله عليه وسلم لا ينفرن احدكم حتى يكون آخر عهده بالبيت الا انه خفف عن الحائض متفق عليه
اور روایت ہی ابن عباس سے کہ کہا تہی آدمی پہرتے تہی ہر طرف مین یعنی بعد حج کرنیکی لوگ اپنی اپنی ملک کیطرف چلی جاتی تہی خواہ طواف کرتی خواہ نکرتے
یعنے مقید اسکی نہ تہی کہ مکہ مین آوین اور طواف وداع کرین پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ نہ نکلے ایک تمہارا یعنی آفاقی یہانتک کہ ہو آخر وقت
اوسکا ساتہہ خانہ کعبہ کے یعنی طواف کرے مگر موقوف کیا گیا ہی یعنی طواف وداع عورت حائضہ سے یعنی اور اسیطرح نفاس والی سی نقل کی یہہ بخاری
اور مسلم نے **ف** اس طواف کو طواف وداع بہی کہتی ہین اور طواف الصدر ہی یہہ طواف ہی واجب اور مضایقہ نہین ہے اسکا کہ اقامت کرے بعد
اسکی بقدر چاہی لیکن افضل یہہ ہے کہ وقت نکلنے کے کرے چنانچہ منقول ہی امام ابوحنیفہ سے کہ کہا اگر طواف الوداع کرے کوئی پہر اقامت کرے عشا تک
تو خوب ہے میری نزدیک یہہ کہ اور طواف کرے اور نہین ہے یہہ طواف اہل مکہ پر اور نہ اوسپر کہ جو میقات کی اندر رہتا ہو اور اسیطرح اوسپر بہی نہین
ہے کہ جو مکہ مین آرہا اور پہر منظور ہو اوسکو نکلنا اور اسیطرح نہ فوت کرنیوالے حج پر ہی اور نہ عمرہ کرنیوالے پر ہی اور اس طواف مین رمل یعنی اکڑکر
چلنا نہین اور نہ بعد اوسکی سعی ہی ع ح ٭ وعن عائشة قالت حاضت صفية ليلة النفر فقالت ما اراني الا حابستكم قال
النبي صلى الله عليه وسلم عقرى حلقى اطافت يوم النحر قيل نعم قال فانفري متفق عليه اور روایت ہی عائشہ سے کہ کہا
حائض ہوئی صفیہ رات روز نفر کی یعنی پس کہا نہین گمان کرتی مین اپنی کو مگر روکنی تمکو یعنی کوچ کرنیسی مدینہ کو اسلیے کہ مین حائضہ ہوئی اور طواف

وداع کیا ہی انہین نے فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ہلاک کرے اوسکو اللہ اور زخمی کرے کیا طواف کیا ہی دن نحر کے یعنی طواف الزیارۃ کہا گیا کہ ہان فرمایا
پس چل نقل کیے یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** رات روز نفر سے مراد وہی رات ہی کہ جسمین حضرت محصب مین رہے تہی یعنی تیرہوین کی رات اور رات آج
بیچ مین منسوب ہوتی ہی ساتہہ روز سابق کے نہ آئندہ کے پس رات روز نفر کی یعنی تیرہوین کی وہ ہی کہ بعد تیرہوین دن کی آتی ہی اور حضرت صفیہ نے
یہہ گمان کیا تہا کہ طواف وداع مانند طواف زیارت کی ہی کہ ترک اوسکا نہین جائز بسبب عذر کی اور حضرت نے جانا کہ انہون نے طواف الزیارۃ نہین
کیا ہی اب ٹہیرنا پڑیگا اسلیے یہہ فرمایا کہ ہلاک کرے الخ اور یہہ اصل مین بد دعا ہی لیکن یہان ارادہ دعا بد کا نہین بلکہ عادت عرب کی ہی کہ ایسے کلمات
ازراہ پیار کے بولتی ہین آور پس چل یعنی مدینہ کو بغیر طواف وداع کے اسلیے کہ وجوب اسکا ساقط ہی بسبب عذر کی اور طواف الزیارۃ کر ہی چکی ہی
تو اب ٹہیرنا پڑتا ع ح

## الفصل الثانی فصل دوسری

عن عمرو بن الاحوص قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول فی حجۃ الوداع ای یوم ہذا قالوا یوم الحج الاکبر قال فان دماءکم واموالکم واعراضکم بینکم حرام کحرمۃ یومکم ہذا فی بلدکم ہذا الا لا یجنی جان الا علی نفسہ الا لا یجنی جان علی ولدہ ولا مولود علی والدہ الا ان الشیطن قد ایس ان یعبد فی بلدکم ہذا ابدا ولکن ستکون لہ طاعۃ فیما تحتقرون من اعمالکم فسیرضی بہ رواہ ابن ماجۃ والترمذی وصححہ

روایت ہی عمرو بن احوص سے کہا سنا مینے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تہے حجۃ الوداع مین یعنی دن نحر کے کہ کونسا دن ہی یہہ عرض
کیا صحابہ نے کہ دن ہی حج اکبر کا فرمایا پس تحقیق خون تمہارے اور مال تمہارے اور آبروئین تمہاری درمیان تمہارے حرام کی گئی ہین مانند حرمت اسدن
تمہارے کی بیچ اس شہر تمہارے کی خبردار ہو نہین ظلم کرتا کوئی ظلم کرنیوالا مگر اپنی جان پر یعنی جو کوئی کسی پہ ظلم کرتا ہی وبال اوسکا اوسی پہ پڑتا ہی کہ وہ ماخوذ
ہوتا ہی اسکی کرنی سے اور نہین پکڑا جاتا خبردار ہو نہین ظلم کرتا کوئی ظلم کرنیوالا اپنی بیٹی پر اور نہ بیٹا اپنے باپ پر خبردار ہو تحقیق شیطان ناامید ہوا اس سے
کہ عبادت کیا جاوے بیچ اس شہر تمہارے کی یعنی مکے کی ہمیشہ ولیکن ہوگی شیطان کی فرمانبرداری بیچ اون چیزونکے کہ حقیر جانوگے اپنے عملونسے اس خوش
ہوگا ساتہہ اوسکی یعنی گناہونکی کہ حقیر جانوگے اونکو نقل کی یہہ ابن ماجہ نے اور ترمذی نے اور صحیح کہا ترمذی نے اسکو **ف** دن ہے حج اکبر کا حج اکبر نام
مطلق حج کا جیسا کہ قرآن مجید مین آیا ہی واذان من اللہ ورسولہ الی الناس یوم الحج الاکبر ان اللہ بریء من المشرکین ورسولہ کہا بیضاوی
نے کہ وہ دن عید کا ہی اسلیے کہ اوسدن حج تمام ہوتا ہی اور بڑے بڑے افعال حج کے اوسمین ہوتی ہین اور صحیح یہی ہی کہ حضرت کہڑے ہوئے
دن نحر کے نزدیک جمرات کے حجۃ الوداع مین اور فرمایا کہ یہہ دن حج اکبر کا ہی اور حج کی صفت اکبر اسلیے لائے کہ عمرہ کو حج اصغر کہتی ہین اور راوی کی تقدیر
مین جواب صحابہ کا تہا اللہ ورسولہ اعلم اور اسمین یہہ جواب مذکور ہوا کہ یہہ دن حج اکبر کا ہی شاید کہ بعضون نے وہ جواب پایا ہو اور بعضون نے یہہ آور
تحقیق خون تمہارے الخ یعنی جیسا اسدن اور اس شہر مین اسمین خون کرنیکو اور مال لینے کو اور بے آبروئی کرنیکو حرام و برا سمجھتے ہو ویسا ہی
ہر جگہہ اور ہر وقت حرام و برا ہی اور نہین ظلم کرتا کوئی ظلم کرنیوالا اپنی بیٹی پر الخ ظاہر یہہ ہی کہ یہہ نفی ہی یعنی نہین ظلم کرتا کوئی ظلم کرنیوالا اپنے
فرزند پر اور نہ فرزند اپنے باپ پر یعنی کوئی کسیکے ظلم کرنیسے ماخوذ نہین ہوتا اس موافق ہی یہہ قول اللہ تعالی کی ولا تزر وازرۃ وزر اخری یعنی نہین
اوٹہاویگا کوئی بوجہہ اوٹہانیوالا بوجہہ دوسرے کا اور خاص یہہ دونو ذکر کیے گئے اسلیے کہ قریب تر اقربا کی ہین پس جب یہہ نہین ماخوذ ہوتی ایک فعل کے
تو غیر انکے بطریق اولی نہین ماخوذ ہونگے پس گویا یہہ تاکید ہی پہلے جملہ کی اور عبادت کیا جاوے یعنی فرمانبرداری کیا جاوے توضیح عبادۃ غیر خدا تعالی کی اور یہی کہ
شیطان کی ہرگز ایسی عبادت غیر اللہ کی نہین کریگا مکے مین اور مراد یہہ ہے کہ مسلمان نہین کرینگے اسلیے کہ ہمیشہ باقی ہین کفار کے مین خفیہ و علانیہ اب ...

ہوا احرام سی باہر نکلا تو یہہ حکم کرنی حضرت اوسکو ساتہہ شرط کرنیکی کیونکہ بیفایدہ تہی اور امام اعظم جو کہتی ہین کہ احصار بسبب مرض کی بہی ہوتا ہی وہ دلیل
پکڑتی ہین ساتہہ حدیث حجاج بن عمرو انصاری کی کہ آگی آتی ہی اور اور دلیل اونکی یہہ ہے کہ ابن عمر منکر تہی شرط کرنیکی اور کہتی کہ کیا نہین کفایت کرتی تمکو
سنت تمہاری نبی کی اور یہہ بہی کہتی ہین کہ فائدہ شرط کرنیکا یعنی اس عورۃ کی حق مین یہہ تہا کہ جلدی احرام سی نکل آوی ایسی کہ اگر وہ شرط نکرتی تو دیر کر
نکلتی یعنی جب پہنچتی ہدی اپنی جگہہ پر اور یہی مذہب ہے امام اعظم کا حصر کو درست نہین کہ احرام سی باہر نکلی یہانتک کہ ذبح کیجاوی ہدی اوسکی حرم مین مگر یہہ
شرط کری تو اگر شرط کرلی کہ جہانتین رکون وہان احرام سی نکل اونگی تو بمجرد رکنی کی حلال ہوجاتا ہی بغیر ذبح ہونی ہدی کی ع

## الفصل الثانی

فصل دوسری عن ابن عباس ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم امر اصحابہ ان یبدلوا الھدی الذی نحروا عام الحدیبیۃ فی عمرۃ القضاء رواہ روایت ہی ابن عباس سے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی حکم کیا اپنی اصحاب کو یہہ کہ بدلین ہدی کی جانورونکو وہ جانور کہ ذبح کیی تہی سال حدیبیہ کی مین بیچ عمرۃ القضا کی نقل کی **ف** یعنی پہلی وقت احصار یعنی رکنی کی کہ جانور ہدی کی ذبح کیی تہی سال آیندہ کہ عمرہ قضا کا بجا لاوین اور جانور بدلی اونکی ذبح کرین تا ذبح کرنا حرم مین واقع ہو ایسی کہ ہدی احصار ذبح نہین کیجاتی ہی مگر حرم مین جیسا کہ مذہب امام ابوحنیفہ کا ہی اور یہہ جس صورت مین کہ ذبح کرنا حدیبیہ مین غیر حرم مین تہا ظاہر ہی اور اگر ہم کہین حدیبیہ مین بہی حرم مین تہا ایسی کہ اکثر حدیبیہ حرم مین ہے پس بدل کرنا واسطی احتیاط اور حاصل کرنی فضیلت کی تہا اور امر واسطی استحباب کے اور بعد لفظ رواہ کی اصل نسخہ مشکوۃ کیمین سفیدی چہوٹی ہوئی ہی اور ایک نسخہ مین لاحق کردیا ہی لفظ ابوداؤد کا اور ایک نسخہ مین یہہ عبارت زیادہ ہی وفیہ قصۃ وفی سندہ محمد بن اسحق ح ع

وعن الحجاج بن عمرو الانصاری قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من کسر او عرج فقد حل وعلیہ الحج من قابل رواہ الترمذی وابوداؤد والنسائی وابن ماجۃ والدارمی وزاد ابوداؤد فی روایۃ اخری او مرض وقال الترمذی ھذا حدیث حسن وفی المصابیح ضعیف اور روایت ہی حجاج بن عمرو انصاری سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی وہ شخص کہ ٹوٹ جاوی یعنی پانون اوسکا یا لنگڑا ہوجاوی پس تحقیق ہوگیا حلال یعنی جائز ہی اوسکو ترک کری احرام کو اور پہر آوی اپنی وطن کی طرف اور لازم ہے اوسپر حج اگلی سال نقل کی یہہ ترمذی اور ابوداؤد اور نسائی نی اور ابن ماجہ اور دارمی نی اور زیادہ کیا ابوداؤد نی ایک روایت مین یا بیمار ہوجاوی اور کہا ترمذی نی یہہ حدیث حسن ہے اور مصابیح مین کہا بغوی نی کہ یہہ ضعیف ہی **ف** یا بیمار ہو یعنی جسکو حادث ہو بعد احرام کی کوئی مانع سوائی احصار دشمن کے تو بہی جائز ہی ترک کرنا احرام کا یہہ حدیث دلالت کرتی ہی اسپر کہ احصار یعنی رکنا بغیر دشمن کے بہی ہوتا ہی جیسا کہ مذہب ابوحنیفہ کا ہی اور یہہ ضعیف ہے یعنے سند بغوی کی ضعیف ہی پس اسکی سند ضعیف ہو تو بہی یہہ نہین لازم آتا کہ سند ترمذی وغیرہ کی بہی ضعیف ہو اور برتقدیر تعارض کی ترجیح ہوگی حسن کہنے ترمذی کو اوپر ضعیف کہنی بغوی کی اور ایک نسخہ مین بعد لفظ حسن کی صحیح بہی ہی اور تورپشتی نی کہا کہ ضعیف کہنا اسکو باطل ہی ع ح

وعن عبد الرحمن بن یعمر الدیلی قال سمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول الحج عرفۃ من ادرک عرفۃ لیلۃ جمع قبل طلوع الفجر فقد ادرک الحج ایام منی ثلثۃ فمن تعجل فی یومین فلا اثم علیہ ومن تاخر فلا اثم علیہ رواہ الترمذی وابوداؤد والنسائی وابن ماجۃ والدارمی وقال الترمذی ھذا حدیث حسن صحیح

اور روایت ہی عبد الرحمن بن یعمر دیلی سی کہا سنا مینی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرماتی تہی حج عرفہ ہی یعنی بڑا رکن حج کا نوین تاریخ ذی الحجہ کی وقوف عرفات کا ہی جسنی کہ پایا وقوف عرفات کا رات مزدلفہ کیمین یعنی دسوین رات ذی الحجہ کیمین پہلی طلوع ہونی فجر کی پس تحقیق پایا اوسنی حج دن منی کے تین ہین یعنی گیارہوین بارہوین تیرہوین کہ جنکو ایام تشریق کہتی ہین ان تین دنون مین منا مین رہتی ہین اور رمی کرتی ہین پس جو شخص کہ جلدی

کری بیچ دو دنکی پس نہین گناہ اوسپر اور جو شخص کہ تاخیر کری پس نہین گناہ اوسپر نقل کی یہہ ترمذی اور ابو داؤد اور نسائی اور ابن ماجہ اور دارمی نی اور کہا ترمذی
نی یہہ حدیث حسن صحیح ہی **ف** پایا حج یعنی حج فوت نہوا اور امن مین رہا فساد سی اگر جماع نکیا پہلی وقوف کی اور یہی وقوف نکیا یعنی نہ ٹہیرا عرفات مین
یہانتک کہ فجر ہوگئی واجب ہے اوسپر یہہ کہ نکل آوی احرام سی ساتہہ افعال عمرہ کی اور حرام ہی اوسپر ہمیشہ احرام باندہی رہنا سال آئندہ تک اور جو شخص جلدی کری الخ
یعنے جو شخص کنکریان تینون منارون پر بارہوین تاریخ یعنی دوپہر کی مار کر چلا آیا مکی مین پس نہین اوسپر کچہہ گناہ اور ساقط ہوا اوس سے تیرہوین رات کا رہنا اور
کنکریان مارنی تیرہوین کی اور جو کوئی بارہوین تاریخ منارونکو کنکریان مار کر منی ہی مین ٹہیرا رہا یہانتک کہ تیرہوین تاریخ ہی تینون منارونکو کنکریان مارین تو
اوسپر ہی گناہ نہین یعنی دونو باتین برابر ہین جائز ہونی مین اگرچہ تاخیر افضل ہی بسبب کثرت عبادت کی اور آیا ہی کہ اہل جاہلیت دو فریق تہی بعضی تعجیل گناہ
جانتی تہی اور بعضی تاخیر کو پس یہہ حکم نازل ہوا کہ تعجیل اور تاخیر دونو برابر ہین اور کسمین گناہ نہین ع بیج

## باب حرم مکہ حرسہا اللہ تعالی

اب ہی بیچ بیان حرمت حرم مکہ کی محفوظ رکہی اوسکو اللہ تعالی آفات سی **ف** حرم کہتی ہین اوس زمین کو کہ گرد کعبہ اور مکی کی ہی
بسبب تعظیم کعبہ کی حرم کو بہی اللہ تعالی نی معظم و مکرم کیا ہی اور حرم اوسکا نام اسلیی ہوا کہ بسبب بزرگی اوسکی حرام کی ہین اللہ تعالی نی اوسمین بہت سی چیزین
کہ وہ حرام نہین ہین اور جگہہ اور سبب حرم ہونیکا بعضون نی یہہ کہا ہی کہ حضرت آدم علیہ السلام کو زمین مین بہیجا تو وہ ڈرتی تہی شیاطین سے کہ ہلاک کرڈالین
انکو پس بہیجا اللہ تعالی نی ملائکہ کو تا نگہبانی اونکی کرین پس جہان جہان حدین حرم کی ہین وہان فرشتی کہڑی ہوئی ہر طرف پس جتنی زمین درمیان
کعبہ اور جگہہ کہڑی رہنی فرشتون کی تہی وہ حرم ہوئی اور بعضون نی کہا جب حجر اسود کو حضرت ابراہیم علیہ السلام نی وقت بنائی کعبہ کی رکہا روشن ہوگئی
اوس سے زمین ہر طرف سی پس جتنی زمین روشن ہوئی بسبب روشنی حجر اسود کی وہ حرم ہوئی اور حدون حرم کی اوپر منارہ بنی ہوئی ہین علامت کی لیی
ہر طرف مگر جانب جدہ اور جعرانہ کی نہین ہین ع

## الفصل الاول

نہی ہی عن ابن عباس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوم فتح مکۃ لا ھجرۃ ولکن جھاد ونیۃ واذا استنفرتم فانفروا وقال یوم فتح مکۃ ان ھذا البلد حرمہ اللہ یوم خلق السموات والارض فھو حرام بحرمۃ اللہ الی یوم القیمۃ وانہ لم یحل القتال فیہ لاحد قبلی ولم یحل لی الا ساعۃ من نھار فھو حرام بحرمۃ اللہ الی یوم القیمۃ لا یعضد شوکہ ولا ینفر صیدہ ولا یلتقط لقطتہ الا من عرفھا ولا یختلی خلاھا فقال العباس یا رسول اللہ الا الاذخر فانہ لقینھم ولبیوتھم فقال الا الاذخر متفق علیہ وفی روایۃ لابی ھریرۃ لا یعضد شجرھا ولا یلتقط ساقطتھا الا منشد

روایت ہی ابن عباس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی دن فتح مکہ کی کہ نہین ہجرۃ ولیکن جہاد اور نیت خالص کی نی
عمل مین باقی ہی اور جسوقت کہ بلائی جاؤ جہاد کی لیی یعنی حاکم کری تمہی جہاد کی لیی نکلنی کا پس نکلو اور فرمایا دن فتح مکہ کی کہ تحقیق یہہ شہر یعنی ساری زمین حرم حرام
کیا اوسکو اللہ تعالی نی یعنی حرام کی لوگونپر ہتک اوسکی اور واجب کی اونپر تعظیم اوسکی اللہ نی کہ پیدا کیی آسمانونکو اور زمین کو یعنی حرمت اسکی قدیم ہی پس
وہ حرام کیا گیا ہی ساتہہ حرمت اللہ تعالی کی قیامت تک اور تحقیق ہرگز نہین حلال ہوا قتال اوسمین کسیکی لیی پہلی مجہسی اور نہین حلال ہوا قتال میری لیی
مگر ایک ساعت دن سے یعنی دن فتح مکہ کی پس وہ حرام کیا گیا یعنی ہر ایک پر بعد اس ساعت کی ساتہہ حرمت اللہ کی روز قیامت تک یعنی نہین توڑا جاسکا
کانٹہا اوسکا یعنی اگرچہ ایذا ہو اوس سی اور نہ بہگایا جاوی شکار اوسکا یعنی نہ متعرض ہو اوس سے ساتہہ شکار کرنی اور وحشت دلانی اور
برانگیختہ کرنیکی اور نہ اوٹہایا جاوی لقطہ اوسکا مگر جو شخص کہ تعریف کری اوسکو یعنی اوسکو جانتا ہی اور نہ کاٹی جاوی گہانس اوسکی پس کہا
عباس نے یا رسول اللہ مگر اذخر یعنی اذخر کہ نام ایک گہانس کا ہی اوسکی اجازت دیجیی اسلیی کہ وہ واسطی لوہارون اور سناروں اونکی ہی یعنی اونکو حاجت

پڑتی ہی سکی بیچ کندنی ہوتی ہی اور سوسے چاندی کی اور واسطی گہر وں اونکی یعنی گہر ونکی چہتوں کے کام آتی ہی پس فرمایا مگر اذخر یعنی اوسکو اوکھاڑو تو جائز ہی
نقل کی یہہ بخاری نی اور مسلم نے اور یہہ روایت ابی ہریرہ کی یہہ ہی کہ نہ کاٹا جاوی درخت اوسکا اور نہ اوٹہاوی گری چیز اوسکی مگر تلاش کرنیوالا **ف**
یعنی ہجرت نہیں یعنی جب حضرت ہجرت کرکی مکی سی مدینہ کو تشریف لائی تو ہجرت فرض تہی اوسپر کہ استطاعت رکہتا تہا پہر جب مکہ فتح ہوا تو منقطع ہوئی ہجرت کہ دو
آدمی آتی تہی کہ دار الحرب نہ رہا تو نہیں حاصل ہوتا اب سبب ہجرت کی وہ درجہ کہ حاصل ہوا مہاجرین کو ولیکن حاصل ہوتا ہی اجر سبب جہاد کی اور اچہی نیت کی
اور باقی ہی قیامت تک وہ ہجرت کہ ہوتی ہی واسطی محافظت دین کی اور احکام اسلام کی اور نہ کاٹا جاوی درخت خاردار اوسکا چہ جای ویسا درخت
اور ہدایہ میں لکہا ہی کہ جو کوئی کاٹی گہانس حرم کی یا درخت اوسکی مملوک نہیں اور آپسی اوگا ہو اوسپر لازم ہوتی ہی قیمت اوسکی مگر خشک گہانس کی کاٹنی
میں قیمت نہیں دینی آتی لیکن کاٹنا اوسکا ہی درست نہیں اور چرانی ہی نچاوی گہانس حرم کی مگر اذخر کہ اوسکا کاٹنا اور چرانا جائز ہی اور کماۃ یعنی
کہنبی بی نقصی ہی آتی کہ نباتات سی نہیں ہے اور امام شافعی کی نزدیک جائز ہی چرانا جانوروں کا حرم کی گہانس میں اور لقطہ اوس چیز کو کہتی ہیں کہ پڑی
پاوی اور مالک اوسکا معلوم نہو تو حکم اوسکا غیر حرم میں یہہ ہے کہ تعریف کری یعنی لوگوں کی مجمع میں کہتا پہری کہ کسیکی چیز ہمنی پائی ہی پہر اگر مالک مل
اور یہہ فقیر ہو تو اپنی کام میں لاوی اور اگر غنی ہو تو صدقہ دیدی بعد ازاں اگر مالک آجاوی تو اوسکو قیمت اوسکی دیوی اور حرم کی لقطہ میں نہیں ہی مگر
تعریف جیسا کہ اس حدیث میں فرمایا یہانتک کہ مالک ملی پس خرچ نکری اوسکو اور نہ تصدق کری اور نہ مالک ہوتا ہی اور یہہ مذہب شافعی کا ہی اور اکثر علما
نے فرق نہیں کیا ہی درمیان لقطہ حرم اور غیر اوسکی اور مذہب ہمارا بہی یہی ہے اور دلیل انکی اور حدیثیں ہیں کہ مطلق آئی ہیں چنانچہ باب لقطہ کی میں آویگی
ان شاء اللہ تعالیٰ اور معنی اس حدیث کی اونکی نزدیک یہہ ہیں کہ ایک برس کامل تک مکی میں ہی تعریف کری جیسی کہ اور جای کرتی ہیں اور مخصوص
ساتہہ ایام موسم کی نہیں ہے حاصل یہہ کہ اسطرح اسکی فرمایا کہ کوئی وہم یہہ نہ لیجاوی کہ وہان تعریف مخصوص ایام موسم ہی ہے واللہ اعلم ح ع **وعن**
جابر قال سمعت النبي صلى الله عليه وسلم يقول لا يحل لاحدكم ان يحمل بمكة السلاح رواه مسلم اور
روایت ہی جابر سی کہ کہا سنا مینی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ فرماتی تہی نہیں حلال واسطی کسیکی تم میں سے یہہ کہ اوٹہاوی مکہ میں ہتیار نقل کی یہہ مسلم نی
**ف** یعنی ہتیار اوٹہانا مکی میں بدون ضرورۃ کی نہیں درست یہہ قول جمہور علما کا ہی اور حسن نی کہا کہ مطلق ہتیار اوٹہانا مکی میں مکروہ ہی
یعنی خواہ ضرورت ہو خواہ بلا ضرورت ع **وعن** انس ان النبي صلى الله عليه وسلم دخل مكة يوم الفتح وعلى راسه المغفر
فلما نزعه جاء رجل وقال ان ابن خطل متعلق باستار الكعبة فقال اقتله متفق عليه اور روایت
ہی انس سے یہہ کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم داخل ہوئی مکی میں دن فتح مکہ کی اور اونکی سر مبارک پر تہا خود پس جبکہ اوتارا اوسکو آیا ایک شخص یعنی فضل
بن عبید اور کہا کہ تحقیق ابن خطل پکڑی ہوئی ہی پردی کعبہ کی فرمایا مار ڈال اوسکو نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** کہا طیبی نے حضرت جو
نمودار ہوئی مکی میں داخل ہوی اس سے معلوم ہوا کہ داخل ہونا مکی میں بغیر احرام کی جائز ہی اوسکو کہ نہ ارادہ رکہتا ہو نسک یعنی حج یا عمرہ کا
اور یہہ صحیح قول شافعی کا ہی اور تمنی نی کہا کہ دلیل ہماری یہہ حدیث ہی کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نی فرمایا کہ نہ تجاوز کرو میقات سی بغیر احرام کی اور
یہہ بہی ہی کہ احرام واسطی تعظیم اوس جگہہ کی ہی پس برابر ہی حج کرنیوالا اور عمرہ کرنیوالا اور غیر انکا اور حضرت جو بغیر احرام کی داخل ہوی دن فتح مکی
کی تو حلال ہوگیا تہا حضرت کو ایک ساعت داخل ہونا بغیر احرام کی جیسا کہ سمجہا جاتا ہی حدیث سی انہا لم تحل لاحد قبلی الخ اور مار ڈالا اوسکو کہا
طیبی نی کہ مرتد ہوگیا تہا ابن خطل اور مار ڈالا تہا ایک مسلمان کو کہ خدمت کرتا تہا اوسکی اور ایک لڑکی گاین سدہائی ہی کہ ہجو کرتی تہی نبی صلی اللہ
علیہ وسلم کی اور اصحاب کرام انکی اور احکام اسلام کی پس حکم کیا اوسکی مار ڈالنی کا اس سے مالک اور شافعی رح دلیل پکڑتی ہیں اسپر کہ جائز ہی قائم

کرنا

کرناحدون اورقصاص کا بیچ حرم مکی کی اور ابوحنیفہ کی نزدیک یہہ جائز نہین وہ کہتی ہین کہ اسکو مارا بسبب مرتد ہونیکی اوسیا کہ اگرقتل قصاص سی
کی ہی کیا تو حمل کرینگی اسپہ کہ قتل اوسکا بیچ ساعت مباح ہونی حرم کی ہوا ہو ع ح **وعن** جَابِرٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ
سَلَّمَ دَخَلَ یَوْمَ فَتْحِ مَکَّۃَ وَعَلَیْہِ عِمَامَۃٌ سَوْدَاءُ بِغَیْرِ اِحْرَامٍ رَوَاہُ مُسْلِمٌ اور روایت ہی جابر سی یہہ کہ رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم داخل ہوی یعنی مکی مین دن فتح مکی کی بغیر احرام کی اور اوپر تہی پگڑی سیاہ نقل کی یہہ مسلم نی **ف** ظاہرا یہہ معلوم ہوتا ہی کہ حضرت
خود پہنی ہوی ہونگی اوپر اوسکی عمامہ باندہا ہوگا اور احرام نہ باندہنی کی تقریر ابہی گذر چکی اور اس حدیث مین دلیل ہی اسپر کہ مستحب ہی پہننا رنگ سیاہ کا
جیسا کہ مذہب حنفی ہی ح ع **وعن** عَائِشَۃَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَغْزُوْ جَیْشٌ الْکَعْبَۃَ
فَاِذَا کَانُوْا بِبَیْدَاءَ مِنَ الْاَرْضِ یُخْسَفُ بِاَوَّلِہِمْ وَاٰخِرِہِمْ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَکَیْفَ یُخْسَفُ بِاَوَّلِہِمْ وَاٰخِرِہِمْ وَفِیْہِمْ اَسْوَاقُہُمْ
وَمَنْ لَیْسَ مِنْہُمْ قَالَ یُخْسَفُ بِاَوَّلِہِمْ وَاٰخِرِہِمْ ثُمَّ یُبْعَثُوْنَ عَلٰی نِیَّاتِہِمْ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ اور روایت ہی عائشہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی قصد
کریگا ایک لشکر خراب کرنی کعبہ کا پس جسوقت کہ پہنچیگا بیچ میدان ایک زمین کی دہسایا جاویگا ساتہہ اول اپنی کی اور آخر اپنی کی یعنی سبکی سب دہنسایا
جاوینگی کہامینی یارسول اللہ کسطرح سی دہنسایا جاویگا ساتہہ اول اپنی کی اور آخر اپنی کی اور بیچ اونمین ہونگی بازاری اونکی اور وہ شخص کہ نہین اونمین
سی یعنی کفر مین اور بیچ قصد خراب کرنی کعبہ کی شریک اونکی نہین ہونگی بلکہ ضعیف اور قیدی اونکی ہونگی فرمایا دہنسائی جاوینگی ساتہہ اول اپنی کی
اور آخر اپنی کی پہر اوٹہائی جاوینگی اپنی نیتون پر نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی **ف** یہہ خبر دی ہی حضرت نی آخری زمانیکی حال کی کہ حضرت
امام مہدی کی وقت مین یہہ لشکر بادشاہ مصر کا کہ نام اوسکا سفیانی ہوگا ایسا ارادہ کریگا اور فرمایا کہ دہنسائی جاوینگی الخ یعنی وہ دہنسا ئی جاوینگی
پس داخل ہونگی ونمین یہہ بہی اگرچہ قصد انکا اونکا سا نہین ہونیکا اسلیے کہ انہون نی بڑہائی بہیڑ اونکی اور مدد کی اونکی فساد اونکی پہر اوٹہائی جاوینگی
سب اپنی نیتون پر کہ جو نیت اسلام کی رکہتا ہوگا جنتی ہوگا اور جو نیت کفر کی رکہتا ہوگا دوزخی ہوگا ح ع **وعن** اَبِیْ ہُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ
اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُخَرِّبُ الْکَعْبَۃَ ذُو السُّوَیْقَتَیْنِ مِنَ الْحَبَشَۃِ مُتَّفَقٌ عَلَیْہِ اور روایت
ہی ابی ہریرہ سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی خراب کریگا کعبہ کو صاحب دو پنڈلیون چہوٹی اور پتلی کا حبشیونمین سی نقل کی یہہ بخاری
اور مسلم نی **ف** مقصود یون ہی کہ خرابی کعبہ کی حبشی کی ہاتہہ ہوگی اور یہہ جائی عبرۃ ہی کہ کعبہ باوجود اس قدر عظمت کی ایک حقیر آدمی کی ہاتہہ
سی خراب ہوگا اور وہ جب خراب ہوگا تو قیامت قایم ہوگی اور دنیا خراب ہوگی کہ بقا اور آبادی عالم کی متعلق ہی ساتہہ وجود اس خانہ مبارک کی ح
**وعن** ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ کَاَنِّیْ بِہٖ اَسْوَدَ اَفْحَجَ یَقْلَعُہَا حَجَرًا حَجَرًا رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ
اور روایت ہی ابن عباس سی کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی کہ فرمایا گویا کہ مین دیکہتا ہون خراب کرنیوالی کعبہ کیکو ایک شخص ہوگا سیاہ رنگ بہت بڑا
اوکہاڑیگا خانہ کعبہ کو پتہر پتہر نقل کی یہہ بخاری نی **ف** افحج ساتہہ تقدیم ح کی جیم پر اوسکو کہتی ہین کہ بیچ اوسکی پاؤنمین دیکہیون اور رانون
اور پنڈلیان دور دور ہین **الفصل الثانی** فصل دوسری **عن** یَعْلَی بْنِ اُمَیَّۃَ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ
عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ احْتِکَارُ الطَّعَامِ فِی الْحَرَمِ اِلْحَادٌ فِیْہِ رَوَاہُ اَبُوْدَاؤدَ روایت ہی یعلی بن امیہ سی کہ کہا تحقیق رسول خدا صلی اللہ
علیہ وسلم نی فرمایا بند کرنا غلہ کا حرم مین کجروی ہی اوسمین نقل کی یہہ ابوداؤد نی **ف** بند کرنا الخ یعنی خریدی غلہ گرانی مین اس نیت سی
کہ جب بہت گران ہوگا تو بیچونگا یہہ حرام ہی ہر شہر مین اور حرم مین اشد حرام ہی جیسا کہ فرمایا کجروی ہی یعنی میل کرتا ہی حق سی طرف باطل
کی جو کہ کلام اللہ مین مذکور ہی ومن یرد فیہ بالحاد بظلم نذقہ من عذاب الیم ع **مسئلہ** مکروہ ہی احتکار یعنی بند کر رکہنا قوت آدمیون و جانورونکا

نیت مذکور ہوئی اوس شہر میں کہ نہ کری شہر والونکو ملتقی **وعن** ابن عباس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لمكة ما اطيبك من بلد واحبك الي ولولا ان قومي اخرجوني منك ما سكنت غيرك رواه الترمذي وقال هذا حديث صحيح غريب اسنادا اور روایت ہی ابن عباس سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی واسطی مکہ کی یعنی جبکہ رخصت ہوئی وہانسی دن فتح مکہ کی کیا خوب شہر ہی تو اور بہت محبوب ہی تو طرف میری اور اگر تحقیق قوم میری یعنی قریش نہ نکالتی مجکو تجہہ سی نہ رہتا میں کہین سوا تیری نقل کی یہہ ترمذی نی اور کہا یہہ حدیث حسن صحیح غریب ہے باعتبار سند کی **ف** یہہ دلیل ہی جمہور کی سیر کہ مکہ افضل ہی مدینہ سی اور امام مالک کی نزدیک مدینہ افضل ہی مکہ سی ہے **وعن** عبد الله بن عدي بن حمراء قال رايت رسول الله صلى الله عليه وسلم واقفا على الحزورة فقال والله انك لخير ارض الله واحب ارض الله الى الله ولولا اني اخرجت منك ما خرجت رواه الترمذي وابن ماجة اور روایت ہی عبد اللہ بیٹی عدی بیٹی حمراکیسی کہ کہا دیکہا مینی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہڑی اوپر حزورہ کی پس فرمایا قسم ہی اللہ کی تحقیق تو البتہ بہترین زمین خدا کا ہی اور بہت محبوب زمین خدا طرف خدا کی اور اگر نہ نکالا جاتا مین تجہہ سی نہ نکلتا مین نقل کی یہہ ترمذی اور ابن ماجہ نی **ف** حزورہ نام ایک جگہہ کا ہی کہ بیچ وہان حضرت نی کہڑی ہوکر مکہ کو خطاب کر کر فرمایا قسم اللہ کی الخ اور اس حدیث مین دلالت ہی اسپر کہ لائق ہی مومن کو یہہ کہ نہ نکلی مکہ سی مگر جبکہ نکالا جاوی اوس سی حقیقۃ یا حکما اور حکما سی مراد ہی ضرورت دینی یا دنیوی اور یہی کہا گیا ہی کہ داخل ہونا مکہ مین سعادت ہی اور نکلنا اوس سی شقاوت ہی غرض اس مسئلہ مین جو علما نی اختلاف کیا ہی ملا علی قاری نی اس حدیث کی شرح مین خوب تفصیل سے اسکو ذکر کیا ہی اور درمختار مین لکہا ہی کہ نہین مکروہ ہی مجاورۃ مکہ کی اور مدینہ کی یعنی رہنا انہین دونکی بیچ کہ اعتماد رکہتا ہو اپنی نفس پر یعنی جانتا ہو کہ کسی گناہ مین نہ ہوئیگا تو وہان رہی ورنہ نہ رہی

## الفصل الثالث

فصل تیسری **عن** ابي شريح العدوي انه قال لعمرو بن سعيد وهو يبعث البعوث الى مكة ائذن لي ايها الامير احدثك قولا قام به رسول الله صلى الله عليه وسلم الغد من يوم الفتح سمعته اذناي ووعاه قلبي وابصرته عيناي حين تكلم به حمد الله واثنى عليه ثم قال ان مكة حرمها الله ولم يحرمها الناس فلا يحل لامرئ يؤمن بالله واليوم الآخر ان يسفك بها دما ولا يعضد بها شجرة فان احد ترخص بقتال رسول الله صلى الله عليه وسلم فيها فقولوا له ان الله قد اذن لرسوله ولم ياذن لكم وانما اذن لي فيها ساعة من نهار وقد عادت حرمتها اليوم كحرمتها بالامس وليبلغ الشاهد الغائب فقيل لابي شريح ما قال لك عمرو قال قال انا اعلم بذلك منك يا ابا شريح ان الحرم لا يعيذ عاصيا ولا فارا بدم ولا فارا بخربة متفق عليه وفي البخاري الخربة الجناية

روایت ہی ابی شریح عدوی سی یہہ کہ اونہون نی کہا واسطی عمرو بن سعید کی اسحالمین کہ وہ بہیجتا تہا لشکر طرف مکہ کی پروانگی دی واسطی میری ای امیر تا بیان کرون مین روبرو تیری ایک بات کہ خطبہ فرمایا ساتہہ اوسکی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی اگلی دن فتح مکہ کی سنا اوسکو کانون میری نی اور یاد رکہا اوسکو دل میری نی اور دیکہا اوسکو آنکہون میری نی جسوقت کہ فرمایا اوسکو تعریف کی اللہ تعالی کی اور ثنا کی اوسپر پہر فرمایا تحقیق مکہ بزرگی دی اوسکو اللہ نی اور نہین بزرگی دی اوسکو لوگون نی پس نہین حلال واسطی اوس شخص کی کہ ایمان رکہتا ہو ساتہہ اللہ اور دن آخرۃ کی یہہ کہ خونریزی کری اوسمین یعنی اگرچہ لائق قتل کی ہو اور جو کہ لائق قتل کی نہو اوسکو ہر جگہہ قتل کرنا حرام ہی خواہ حرم ہو خواہ غیر حرم اور نہین حلال کہ کاٹی اوسمین درخت پس اگر کوئی رخصت ڈہونڈی بسبب لڑائی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی اوسمین پس کہو واسطی اوسکی تحقیق اللہ نی اذن دیا واسطی رسول اپنی کے

اور نہین اذن دیا تمکو اور رسول اسکی نہین کہ اذن دیا واسطی میری اونمین ایکساعت دنمین سی اور ہوگئی تعظیم اسکی آج کی دن یعنی دن خطبہ کورہ فرمانیکی
مانند تعظیم اوسکیکی پہلی کل گذری ہوئی کی یعنی سوای ساعت مذکورہ کی اور چاہیی کہ پہنچاوی حاضر غائب کو پس کہا گیا واسطی ابی شریح کی کیا جواب دیا
تجکو عمرو نی کہا ابو شریح نی کہ کہا عمرو نی مین خوب جانتا ہون اسکو یعنی اسحدیث کو تجسی ای ابو شریح تحقیق حرم نہین پناہ دیتی گنہگار کو اور نہ بہاگنی
والیکو ساتہہ خون کی اور نہ بہاگنی والیکو ساتہہ تعصبہ کی نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نی اور بیچ بخاری کی معنی خربہ کی فسوہ کی ہین **ف** عمرو بن
سعید حاکم تہا مدینہ کا عبد الملک بن مروان کیطرفسی پس وہ لشکر بہیجتا تہا طرف مکی کی واسطی قتل کرنی عبد اللہ بن زبیر کی اوسکو ابو شریح صحابی نی
کہا جو کہ مذکور ہوا اور گنہگار کہا کہ خروج کری خلیفہ پر یعنی اوسکی گمان مین عبد الملک خلیفہ برحق تہا اوسپہ خروج کیا عبد اللہ بن زبیر نی سالانکہ وہ خلیفہ
باطل تہا اور نہ بہاگنی والیکو ساتہہ خون کی یعنی جو کوئی کسیکا خون کرکر حرم مین چلا آوی تو حرم اوسکو بہی پناہ نہین دیتی اور نہ بہاگنی والیکو ساتہہ تسبیبہ
کی یعنی اگر کوئی فساد دین مین کری یا اور کوئی قصور کری جسکی بابت کسیکا تلف کری یا حق کسیکا ضائع کری اور پہر حرم مین بہاگ کر چلا آوی بدلہ
اوسکا اوس سے ساقط نہین ہوتا حاصل یہہ کہ عبد اللہ بن زبیر گنہگار ہی کہ اطاعت امام سی نکل گیا ہی اگر حرم سی نکل آویگا وہان سے اوسکو دونگا
اور اگر نہ نکلیگا تو حرم ہی مین اوسکو مارونگا ح ع **وعن** عَيَّاشِ بْنِ أَبِي رَبِيعَةَ الْمَخْزُومِيِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ لَا تَزَالُ هٰذِهِ الْأُمَّةُ بِخَيْرٍ مَا عَظَّمُوا هٰذِهِ الْحُرْمَةَ حَقَّ تَعْظِيمِهَا فَإِذَا ضَيَّعُوا ذٰلِكَ هَلَكُوا رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ
اور روایت ہی عیاش بن ابی ربیعہ مخزومی سی کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نی ہمیشہ رہیگی یہہ امت ساتہہ بہلائی کی جب تک کہ تعظیم کرینگی اس
حرمت کی یعنی حرمت مکہ اور حرم اسکیکی حق تعظیم اوسکیکا اور جسوقت کہ ضائع کرینگی اس تعظیم کو ہلاک ہو جاوینگی نقل کی یہہ ابن ماجہ نی **ف** اسمین کہ یہہ سالہ
کہ متعلق حج کی ہین لکہی جاتی ہین حج غنی کا افضل ہی حج فقیر کیسی اور حج فرض اولی ہی فرمان برداری والدین کیسی بخلاف حج نفل کی کہ اس سے
فرمان برداری والدین کی افضل ہی اور بنانا سرا کا افضل ہی حج نفل سی اور اختلاف کیا گیا ہی صدقہ مین یعنی صدقہ افضل ہی یا حج نفل تو بزازیہ میں
ترجیح دی ہی افضلیت حج کو ایسی کہ اوسمین مال ہی خرچ ہوتا ہی اور مشقت بدن کی بہی ہوتی ہی اور وقت جمعہ کو زیادتی ہی ستر حجون پر اور مغفرت
کی جاتی ہی ایکبار ہر شخص کے بلا واسطہ اور اسمین اختلاف ہی کہ حج سی بڑی گناہ بہی بخشی جاتی ہین بعضون نی تو کہا کہ ان بہرتی ہین حج بیچ اگر مسلمان ہوتا ہی
تو اوسکی سب گناہ جہڑتی ہین اور بعضون نی کہا کہ اللہ تعالی کی گناہ جہڑتی ہین اور بندون کی حق نہین معاف ہوتی جیسی ذمی مسلمان ہوتا ہی
تو اللہ تعالی کی گناہ معاف ہوتی ہین نہ بندون کی اور کہا قاضی عیاض نی کہ اجماع ہی اہل سنت کا اسپر کہ بڑی گناہونکو نہین جہاڑتی
ہی مگر توبہ اور نہین کوئی قائل ہی ساتہہ ساقط ہونی دین کی اگرچہ حق اللہ تعالی کا ہو مانند دین نماز اور زکوۃ کی مگر ہان گناہ دیر کرنی ادا کرنی
قرض کا اور تاخیر کرنی نماز کا اور مانند انکی کا ساقط ہو جاتا ہی اور جو کہ بڑی گناہ کی قائل ہوئی ہین مراد انکی یہی ہی اور مستحب ہی داخل ہونا کعبہ میں جبکہ
ہو ایذا اوسکو یا اور کو اور نہین جائز خریدنا کعبہ کی غلاف اور پردیکا بہی شیبہ سی بلکہ لیوی تو امام سی لیوی یا اوسکی نائب سے اور جائز ہی اسکو پہننا اگرچہ
جنبی ہو یا حائض ہو اور اگر کہین سے کوئی کسیکو قتل کر کر حرم مین آن بیٹہی تو اوسکو قتل نکری جبتک کہ وہان سی باہر نہ نکلی مگر جبکہ حرم مین قتل کری
تو قاتل کو وہان مارنا جائز ہی اور اگر قتل کری خانہ کعبہ مین تو اوسمین قتل نکیا جاوی اور مکروہ ہی استنجا کرنا آب زمزم سی نہانا اور مکہ افضل ہی مدینہ سے
مگر جس قطعہ زمین پر کہ لگی ہین اعضا علیہ الصلوۃ والسلام کی یعنی دفن کیے گئے ہین اوسپر وہ مطلق افضل ہی حتی کہ کعبہ سی اور عرش و کرسی سی بہی
اور زیارت حضرت کی قبر کی مستحب ہی بلکہ بعضون نی کہا ہی کہ واجب ہی اوسکی لیے کہ فراغت رکہتا ہو تو مستحب ہی پہلی کری زیارت سی اگر حج فرض ہو
اور نفل ہو تو اختیار رکہتا ہی چاہی حج پہلے کرے چاہی زیارت جبتک کہ نگذری مدینہ پر ہی اور اگر مدینہ پر سی گذری تو پہلی زیارت

کی زیارت ہی کری باندہ ورادو جاوی کہ نیت کری ساتہہ زیارت حضرت کی زیارت حضرت کے مسجد کی بہی ایسی کہ فرمایا ہی حضرت نی کہ نماز اوسمین بہتر ہی
ہزار نماز وسی بیچ غیر اوسکی سوا مسجد حرام کی یعنی اوسمین لاکہہ نماز ونکا ثواب ہوتا ہی اوراسیطرح اور عبادتونکا بہی ثواب وہان زیادہ ہوتا ہی یہہ مسائل
تو مختصر ہین جو لکہی گئی یہہ بیان نہی کہ ترکیب حج کی اور مسائل ضروری اوسکی ایک جا لکہون اگرچہ ترکیب اور اکثر مسائل حدیثون کی فائدونمین متفرق
لکہے جا چکی ہین مگر ایک جا بہی اگر لکہی جاوین مین عوام کو فائدہ بہت ہوتا ہی پس اس عرصہ مین رسالہ فارسی حضرت مرشد برحق مولانا محمد اسحق صاحب ادام اللہ
شرفا کا کہ اسمین مسائل ضروری حج کی معتبر کتابونسی بہت اچہی ترتیب سے لکہی ہین اس عاجز کی ہاتہہ لگ گیا اوسکو ہندی زبان مین کرکر ایک فصل مین
لکہتا ہون **فصل** جاننا چاہیی کہ جو کوئی ارادہ حج کا کری اوسکو چاہیی کہ اول تو نیت درست کری کہ محض اللہ کے رضامندی اور ادائی فرض کا ارادہ
کری کچہہ خیال نام و نمود کا نہو ورنہ سب محنت برباد جاویگی پہر اگر یہہ ہندوستان کا رہنی والا ہی تو جب جہاز مین بیٹہہ کر طرف مکہ معظمہ کی جانی لگی محاذی
یلملم سی احرام باندہی اور باندہنا احرام کا چار طرح پر ہی اول فقط احرام حج کا باندہنا کہ اوسکو افراد کہتی ہین دوسری یہہ کہ احرام عمرہ کا باندہی پہر اور مکہ معظمہ
مین پہنچ کر افعال عمرہ کی حج کی مہینونمین کرکر احرام سی نکل آوی پہر احرام باندہ کر حج ادا کری اس قسم کو تمتع کہتی ہین تیسری یہہ کہ احرام عمرہ کا باندہی غیر
مہینون حج کی میں وہ افعال عمرہ کی کرکر احرام سی نکل آوی چوتہی یہہ کہ میقات پر یا محاذی اوسکی ہی یکبارگی احرام حج اور عمرہ کا ساتہہ باندہی پس اس
صورت مین مکہ معظمہ مین پہنچ کر افعال عمرہ کی بجا لاوی اور احرام سی نہ نکلی جبکہ ایام حج کی آوین افعال حج کی کرکر احرام سی نکلی اسکو قران
کہتی ہین اور یہہ امام اعظم رح کی نزدیک افراد و تمتع سی بہتر ہی پس جب ارادہ احرام باندہنی کا کری تو مستحب ہے کہ ناخن ہاتہہ پانو کی اور بال بغل اور
زیر ناف کی دور کری اور لبین لواوی اور اگر عادت سر منڈانیکی ہو تو سر بہی منڈا اوی و الا کنگہی کری اور اگر بیوی یا لونڈی ساتہہ ہووے
تو صحبت کری پہر وضو کری یا نہاوی اور نہانا افضل ہی اور باندہی لنگ اور اوڑہی چادر نئی اور سفید اور یہہ افضل ہی اور اگر دونو دہوئی
ہوئی ہون یا پہنی ایک کپڑا کہ اوس سی ستر ڈہنک جاوی تو بہی جائز ہی اور خوشبو لگا دی اور پڑہی دو رکعتین پہر اگر ارادہ قران کا رکہتا ہی
تو یون کہی اللہم انی ارید الحج والعمرۃ فیسرہما لی وتقبلہا منی اور اگر ارادہ تمتع کا کری تو یون کہی اللہم انی ارید العمرۃ فیسرہا لی وتقبلہا منی اور اگر
ارادہ افراد کا کری تو یون کہی اللہم انی ارید الحج فیسرہ لی وتقبلہ منی اور اگر نیت دل ہی سی کری تو بہی کافی ہی پہر لبیک کہی پس جب لبیک
کہی بہ نیت حج یا عمرہ کی تو محرم ہوا اور الفاظ لبیک کی یہہ ہین لبیک اللہم لبیک لبیک لا شریک لک لبیک ان الحمد والنعمۃ لک والملک لا شریک
لک ان الفاظ سی کم نہ کہی اور زیادہ کہنا جائز ہی چنانچہ یہہ الفاظ بہی منقول ہین لبیک وسعدیک والخیر بیدیک لبیک والرغباء الیک والعمل لبیک
لبیک اله الخلق لبیک بعد ازان اکثر اوقات لبیک آواز بلند سی کہتا رہی خصوصا بعد نماز کی خواہ نماز فرض ہو خواہ نفل اور وقت سحر کی اور
وقت ملنی کی قافلہ سی اور وقت چڑہنی کی بلندی پر اور وقت اوترنیکی بلندی سی جنگل مین غرض کہ اس سفر کو حکم نماز کا ہی جیسی کہ نماز مین وقت
انتقالات کی تکبیر کہتی ہین ایسی ہی اس سفر مین وقت اوترنی چڑہنی کی بلندی و پستی سی لبیک کو ورد زبان کری اور جبکہ محرم ہو تو لازم ہی کہ
کہ کتنی چیزونسی پرہیز کری سیا ہوا کپڑا نہ پہنی مانند کرتہ اور انگرکہی اور جامہ اور فرغل و جبہ اور قبا اور پاجامہ اور بارانی اور موزی اور دستانہ
اور ٹوپی اور مانند انکیکی اور مراد پہننی سی اوسطرح کا پہنا ہی کہ جسطرح عادت ہی اوسکی پہننی کی اگر خلاف عادت پہنی تو کچہہ مضائقہ نہین
مثلا کرتی یا پاجامہ کو بدن مین نہ پہنی اور اگر انکو اوڑہ لی یا بطور لنگ کی باندہی تو کچہہ مضائقہ نہین اور محرم نہ پہنی کپڑا رنگین کہ رنگا ہوا ہو خوشبو
دار رنگ سی مانند زعفرانی اور کسمبی اور مانند انکیکی لیکن دہویا ہوا ہو کہ خوشبو نہ آتی ہو تو درست ہی اور اپنی بیوی سی جماع اور وہ چیزین
کہ باعث جماع کی ہین نکری مانند بوسہ لینی اور ہاتہہ لگانیکی شہوۃ سی اور باتین بیحیائی کی اور ذکر جماع کا روبرو عورتون کی نہ کری اور

فسق و فجور نکری اور کسی سی جنگ و جدل نکری اور شکار صحرائی وحشی نکری حتی کہ اشارہ بہی نکری شکار کیطرف اور نہ بتاوی اوسکو اور نہ مدد کری
شکار کرنیوالیکی اور شکار دریائی مانند مچہلی کی درست ہے اور استعمال خوشبو کا نکری اور ناخن اور بال سر اور ڈاڑہی کی بلکہ تمام بدن کی دور
نکری نہ منڈواوی اور نہ کترواوی اور نہ اوکہیڑی اور بال سر و ڈاڑہی کی خطمی وغیرہ سی نہ دہووی اور جائزہی محرم کو نہانا اور داخل ہونا حمام
مین اور گہر کی اور کجاوکی سایہ مین بیٹہنا اور باندہنا ہمیانی کا کمر مین اور لڑنا دشمن اپنی سی اور موہنہ اور سر کسی چیز سی نہ ڈہانکی اور جون نہ ماری
اور مارنا کتنی ایک جانور و نکا حالت احرام مین جائز ہی نہ دم واجب ہوتا ہی اور نہ صدقہ وہ یہہ ہین کوا اور چیل اور سانپ اور بچہو اور چوہا اور چہپکلی اور کہوا
اور بہیڑیا اور گیدڑ اور پروانہ اور مکہی اور چیونٹی اور گرگٹ اور بہڑ اور پسو اور سہ اور چہر اور درندہ حملہ کرنیوالا اور جانور موذی اور فرائض حج
کی چار ہین اول احرام دوسری وقوف عرفات دن عرفہ کی اور وقت اوسکا بعد زوال سی فجر عید الضحی تک ہے اور تیسری طواف الزیارۃ کہ روز عید الضحی
کی کرنا بہتر ہی اور ایام نحر سی تاخیر کرنی مین دم لازم آتا ہی اور چوتہی ترتیب ان افعال مین یعنی اول احرام باندہنی اور بعد ازان وقوف عرفہ کری اور
بعد ازان طواف الزیارت اگر ایک بہی انمین سی فوت ہوگا حج نہین ہو نیکا اور واجبات حج کی یہہ ہین وقوف مزدلفہ کا اور سعی کرنی درمیان
صفا اور مروہ کی اور کنکریان مارنی منار و نپر اور طواف الصدر یعنی طواف الرخصت کرنا آفاقی کو یعنی ہو کی کا رہنی والا نہو اور سر منڈانا
یا بال کتروانی اور احرام میقات سی باندہنا اور وقوف عرفات آفتاب کی غروب ہونی تک اور شروع کرنا طواف کا حجر اسود سی اور بعضون نی
اسکو سنت کہا ہی اور طواف شروع کرنا داہنی طرف سی اور طواف پیادہ پاکرنا اگر کچہہ عذر نہو اور طواف باطہارت کرنا اور طواف مین ستر ڈہانکنا اور سعی
درمیان صفا اور مروکی صفا پرسی شروع کرنی اور سعی درمیان صفا اور مروکی پیادہ پاکرنی اگر عذر نہو اور ذبح کرنا بکری یا مانند اسکی کا قارن اور متمتع
کو اور بعد ہر سات شوط کی دو رکعتین پڑہنین اور ترتیب درمیان رمی اور حلق اور ذبح کی اسطرح کہ اول رمی کری پہر ذبح پہر حلق پہر طواف زیارت
کری اور طواف زیارت ایام نحر مین کرنا اور طواف اسطرح کرنا کہ حطیم طواف کی اندر آجاوی اور سعی درمیان صفا اور مروکی بعد طواف کے کرنی اور
حلق مکان معین اور زمان معین مین کرنا یعنی حرم مین اور ایام نحر مین اور ترک کرنا ممنوعات کا یعنی جماع وغیرہ بعد وقوف عرفہ کی اور جو چیزین کہ
اونکی ترک سی دم لازم آوی وہ بہی واجب مین اور سوای انکی سنتین اور آداب اور مستحبات ہین اور دم عبارت ہے جانور ذبح کرنی سی خواہ اونٹ ہو یا گائین
یا بکری یا مانند انکی اور بکری اور مانند اسکی ہر جگہہ کفایت کرتی ہی مگر جبکہ طواف الزیارت کری حالت جنابت مین یا حیض مین یا جماع کری بعد وقوف
عرفہ کی پہلی سر منڈانی کی تو انمین نہین کفایت کرتا مگر بدنہ یعنی اونٹ یا گائین اور اپنی ہدی قران اور تمتع اور ہدی نفل اور قربانی مین سی کہانا مستحب ہے
اور سوای انکی مین سی اسکو کہانا نہین جائز اور اگر ہدی قران اور تمتع سی عاجز ہو تو اوسپر دس روزی لازم ہین تین روزی پہلی دن نحر کی اور افضل یہہ ہے
کہ اخیر روزہ دن عرفہ کی واقع ہو اور سات روزی بعد از فراغ حج کی رکہی جہان چاہی رکہی اور اگر پہلی سر منڈانی کی ہدی پر قادر ہو تو اوسپر ہدی ہی
لازم ہی اوسوقت روزہ بدل نہین ہونیکا اور جسوقت کہ ارادہ مکہ مین جانیکا کری تو نہاوی اور یہہ مستحب ہے اور جانب بلندی مکہ معظمہ سی کہ ثنیہ علیا ہی
داخل ہووی اور دن کو جانا مکہ مین بہتر ہی رات کی جانی سی اور جبکہ شہر مین داخل ہووی تو اول مسجد الحرام مین جاوی بعد رکہنی اسباب کے جہان رکہنا مطلوب
ہو اور بہتر اور مستحب ہے کہ وقت داخل ہونی مسجد الحرام کی لبیک کہی اور دروازہ بنی شیبہ کی سی کہ اوسکو باب السلام ہی کہتی ہین مسجد مین جاوی اس حال
سی کہ متواضع اور خشوع کرنیوالا اور ذلیل جاننی والا اپنی کو اور بزرگی کعبہ کو ملاحظہ کرنیوالا اور رحم کرنیوالا ہو جب بیت اللہ کو دیکہی تو تکبیر و تہلیل کری
اور جب مسجد الحرام مین داخل ہو تو طواف عمرہ اور طواف قدوم کہ قارن اور مفرد وغیرہ کی لیئی سنت ہی بجا لاوی اسطرح کہ اول موہنہ حجر اسود کیطرف
کر کر تکبیر و تہلیل کری اور حجر اسود کو بوسہ دی اور وقت بوسہ دینی کی دونو ہاتہہ اوٹہاوی جیسیکہ وقت تکبیر تحریمہ کی اوٹہاتی ہین اور بوسہ دینا اوس

صورت مین ہی کہ کسیکو ایذا نہو پس اگر بسبب ازدحام کی بوسہ نہ دے سکی تو ہاتہہ لگاکر ہاتہہ کو چومی اور اگر یہہ بہی نکر سکی تو لکڑی لگاکر چومی اور اگر یہہ بہی نکر سکی تو دونو
ہتھیلیون سی اشارہ کرکر انکو چومی اور تکبیر و تہلیل و تحمید کری اور درود پڑہی اور طواف جانب حجر اسود سے شروع کری اور سات بار گرد خانہ کعبہ کی پہری
اور طواف بہیأت اضطباع کری یعنی چادر داہنی بغل کی نیچی سی نکال کر بائین مونڈہی پر ڈالی اور سات بار مع حطیم کی طواف کری اور اول تین
پہیرونمین رمل بہی کری یعنی جلد چلی مونڈہی ہلاکر اور سینہ نکالکر جیسی بانکی چلتی ہین اور جبکہ حجر اسود پر گذری اسیطرح کری کہ جو پہلی کیا تہا یعنی بوسہ
وغیرہ دی اور تکبیر وغیرہ پڑہی اور طواف کو ختم بہی حجر اسود کی بوسہ دینی پر کری اور رکن یمانی کو کہ سامنی حجر اسود کی ہی بوسہ ندی بلکہ ہاتہہ ہی لگادی بعد
ازان دو رکعت نماز ادا کری کہ حنفیہ کی نزدیک واجب ہے اور یہہ نماز نزدیک مقام ابراہیم کی پڑہی اور اگر بسبب ازدحام کی وہان نہ پڑہ سکی تو مسجد مین جہان
چاہی وہان پڑہی اور اول رکعت مین بعد سورہ فاتحہ کی قل یا پڑہی اور دوسری رکعت مین قل ہو اللہ اور بعد نماز کی دعا مانگی جو چاہی اور چاہ زمزم پر
جاکر پانی پیٹ بہر کر پیوی اور پہر مقام ملتزم پر آوی اور حجر اسود کو بوسہ دی اور تکبیر و تہلیل اور درود پہر پڑہی اور مفرد کو بہتر ہی کہ بعد طواف زیارت کی سعی درمیان
صفا اور مروہ کی کری اور اگر بعد طواف قدوم کی کری تو بہی جائز ہی پس مسجد الحرام سی باہر نکلکر طرف صفا کی آوی اور صفا پر اسقدر بلند ہو کہ خانہ کعبہ نظر پڑی
اور بیت اللہ کی طرف منہہ کری اور ہاتہہ اوٹہاوی دعا کی لیے اور تکبیر و تہلیل اور حمد اور درود پڑہی اور جو چاہی دعا کری پہر طرف مروہ کی اوترکر اپنی چال پر
جب بطن وادی مین پہنچی تو میلین اخضرین سی میل دوسری تک جلد چلی پہر اپنی چال مروہ پر چڑہی اور سامنی قبلہ کی کہڑا ہو کر جیسی تکبیر وغیرہ صفا پر کی تہی
مروہ پر بہی کری اسیطرح سات بار آمد و رفت کری شروع صفا سی کری اور ختم مروہ پر اور شرط سعی کی یہہ ہے کہ بعد طواف کی ہو اگر پہلی طواف سی سعی کی تو جائز نہ
سعی کا لازم ہی اور طہارت اس سعی کی لیے اور بعد وقوف عرفہ اور مزدلفہ اور رمی جمار کی لیے شرط نہین ہے لیکن اولی ہی اور طواف کی لیے طہارت ضرور ہے اور
وقت طواف اور سعی کی بات کرنی مکروہ ہے اور جب سعی سی فارغ ہو پہر مسجد الحرام مین جاکر دو رکعت نماز پڑہی اور یہہ بہتر ہے اور جب بعد اوسکی مکہ معظمہ مین رہے تو طواف نفل جسقدر چاہی
کری اور ساتوین ذی الحجہ کو مکہ مین امام خطبہ پڑہتا ہے اوسمین بیان ہوتا ہے احکام حج کا مانند نکلنی کی طرف منا کی اور وقوف عرفہ اور مزدلفہ اور رمی جمار اور حلق اور ذبح اور طواف اور رہنی کی منا مین خبر دار کری
اوسکی سننی کہ بہتر ہے اور آٹہوین نوین روز عرفہ کی عرفات مین گیارہوین کو منا مین تمام حج کی خطبہ بیان ہوتی ہین تو انکو بہی سنی پہر اگر احرام سی نکل آیا ہو تو آٹہوین ذی الحجہ کو احرام حج کا باندہ کر بعد طلوع
آفتاب کے منا مین آوی اور اگر ظہر پڑہ کر آوی تو بہی مضائقہ نہین ہے رات کو منا مین رہے اور روز عرفہ کی نماز فجر کی تاریکی مین پڑہکر طرف عرفات کے جاوے اور اگر آٹہوین تاریخ
منا مین نہ آوی اور دن عرفہ کی عرفات کو جاوی تو بہی جائز ہی لیکن خلاف سنت ہی اور عرفات مین جس جگہہ چاہی اوتری سوا بطن عرنہ کی اور نزدیک
جبل عرفات کی افضل ہی اور اسدن بعد زوال کی نہاوی کہ سنت ہے اور عرفات مین وقوف کری کہ فرض ہے بدون اوسکی حج ادا نہین ہوتا اور خطبہ امام کا سنی
اور ہمراہ امام کی بشرط احرام کی نماز ظہر اور عصر کی جمع کری اور استغفار اور لبیک و تہلیل و تسبیح و ثنا اور درود ساتہہ عاجزی اور تذلل و اخلاص کی بہت
پڑہی اور اپنی حاجت مانگی اور وقت غروب ہونی آفتاب کے ہمراہ امام کی مزدلفہ مین آوی اور درمیان راہ مین استغفار اور لبیک و حمد اور درود اور اوراد کا
بہت پڑہتا رہی اور مزدلفہ مین آنکر ہمراہ امام کی نماز مغرب و عشا کی جمع کری اور رات کو وہین رہی کہ رات کو وہان رہنا واجب ہے اور مستحب ہے کہ تمام شب
نماز اور تلاوت قرآن اور ذکر اور دعا مین مشغول رہی اور بعد ہونی فجر کی تاریکی مین نماز ادا کری اور پہر وقوف کری مزدلفہ مین جہان چاہی سوا
وادی محسر کے بلکہ جب وادی سی گذری تو جلد وہان سی گذری اور بعد فجر کی وقوف کری روشنی ہونی تک اور بعد روشنی کی پہلے طلوع ہونی آفتاب
کی منا کو روانہ ہو اور وہان پہنچکر جمرۃ العقبہ پر سات سنگریزی ماری اور جب اول سنگریزہ ماری تو لبیک موقوف کری پہر جانور ذبح کری پہر سر منڈاوی
یا بال کتروادی بعد ازان مکہ مین آنکر طواف الزیارۃ کری اگر سعی پہلی کی ہی پس اسوقت حاجت سعی کی نہین اور اگر پہلی سعی نہین کی ہی تو بعد طواف
الزیارت کی سعی کری جسطرح مذکور ہوئی اور بعد سر منڈانی کی مستحب ہے کہ ناخن کتروادی اور لبین لوادی اور استرہ لیوی اور بعد سر منڈانی کی جو چیز کہ

حرام ہوئی تہی محرم پر حلال ہوئی مگر جماع اور جو چیزین باعث جماع کی ہین وہ بعد طواف الزیارت کی حلال ہونگی اور بعد طواف الزیارت کی منا مین
اگر رہا نکو رہی پہر ایام منا مین دنکو مکہ مین جاکر طواف اور زیارت کعبہ کرتا رہی اور راتکو منا مین رہی اور دوسری دن نحر کی یعنی گیارہوین کو تینون
جمرات یعنی مناروں پر رمی کری پہلا جمرہ کہ متصل مسجد خیف کی ہی اوسکو جمرہ اولی اور جمرہ ادنی کہتی ہین اوسپر سات سنگریزی مارا اور بعد
ازان اوس جمرہ پر کہ متصل اوسکی ہی اوسکو جمرہ وسطی کہتی ہین اور بعد ازان جمرہ عقبہ پر سات سات سنگریزی ماری اور وقت مارنی ہر سنگریزی کی تکبیر
کہتا رہی اور اسیطرح تیسری دن یعنی بارہوین کو تینون جمرات پر سات سات سنگریزی مارا اور چوتہی دن یعنی تیرہوین کو اگر وہان رہی تو اوسپر رمی
تینون جمرات کی لازم ہی اور اگر کوچ کیا تو رمی اوس سی ساقط ہوئی اور وقت رمی کا گیارہوین بارہوین تیرہوین مین بعد زوال کی ہی لیکن تیرہوین کو
اگر پہلی زوال سی اور بعد طلوع ہونی فجر کی رمی کری تو جائز ہی اگرچہ مسنون بعد زوال کی ہی اور گیارہوین و بارہوین مین پہلی زوال سی رمی
کرنی جائز نہین اور مستحب ہے کہ سنگریزی چہوٹی ہون بہت بڑی نہون اور پاک ہون اور نزدیک جمرات سی سنگریزی نہ لیوی بلکہ مزدلفہ سی یا راہ پر
سی لیوی ہو چٹکی مین پکڑکر پہینکی اور وقت رمی کی فاصلہ جمرات سی کم پانچ ہاتہہ سی نہو اگر زیادہ ہو تو مضائقہ نہین اور جو رمی کہ بعد اوسکی رمی ہے
یعنی رمی جمرہ اولی اور جمرہ وسطی کی پیادہ پا کری اور جو رمی کہ بعد اوسکی رمی نہین یعنی رمی جمرۃ العقبہ پیادہ اور سوار اوسمین یکسان ہی اور نشیب
نالہ مین کہڑی ہوکر طرف بلندی کی رمی کری اور اوسوقت منا داہنی ہاتہہ کیطرف ہو اور کعبہ بائین ہاتہہ کیطرف اور اگر سنگریزی منار ونسی دور پڑین
تو درست نہین منار ونپر یا نزدیک پڑین اور سنگریزی داہنی ہاتہہ سی پہینکی اور ہر سنگریزی علیحدہ علیحدہ پہینکی اگر ایک ہی دفعہ سبکی سب ڈالدی
جائز نہین اگر ڈالی گا تو وہ ایک ہی کنکر پہینکنا گنا جاویگا اور بعد ان افعال کی وادی محصب مین آنکر ایک دو ساعت ٹہیر کر مکی مین طواف الصدر
کی لیی جاوی اگر وطن کو جانا منظور ہو اور اگر مکہ مین ٹہیرنا منظور ہو تو وقت چلنی کی یہہ طواف کری اور یہہ طواف واجب ہے اور اس طواف مین رمل اور سعی نہین ہی اور بعد
طواف کی چاہ زمزم پر آکر پانی پیٹ بہر کر پیوی کئی بار کرکر اور ہر بار نظر کعبہ کیطرف کرتا رہی اور وہ پانی مونہہ اور سر اور بدن پر بہی ملی اور بیت اللہ
کی آدمی اگر میسر ہو اندر داخل ہو اور اگر اندر نہ جاسکی تو آستانہ کعبہ کو بوسہ دی اور سینہ اور مونہہ اپنا ملتزم سی لگاوی اور کعبہ کی پردون کو پکڑکر گریہ وزاری
بہت سی کری اور اسوقت بہی ساتہہ تکبیر و تہلیل اور اوراد کا اشتغال اور حمد و ثنا کی مشغول ہو اور حاجت اپنی اللہ تعالی سی طلب کری اور مونہہ اپنا
کعبہ کیطرف کرکر پچہلی پانون مسجد سی باہر نکلی اور جسطرف چاہی روانہ ہو اور عمرہ سنت ہی واجب نہین اور ایک سال مین مکرر ادا ہوتا ہی اور وقت اوسکا
تمامسال ہی مگر ایام حج مین مکروہ ہی غیر قارن کو اور ایام حج کی یہہ مین روز عرفہ اور روز نحر اور ایام تشریق اور رکن عمرہ کا طواف ہی اور واجبات مین
دو چیزین ہین ایک سعی درمیان صفا اور مروہ کی دوسری سر منڈانا یا بال کتروانی اور شرائط اور سنن اور آداب اوسکی وہی ہین جو حج مین ہین اور احکام
جنایات کی یہہ ہین کہ محرم استعمال خوشبو کا ایک عضو کامل پر کری یا خضاب مہندی سر پر چہدیکا کری یا استعمال زیت کا کری یا پہنی کپڑا سیا ہوا تمام روز اور بطور
کہ عادت ہی اوسکی پہننی کی یا ڈہانکی اپنی سر کو تمام روز یا منڈاوی سر چوتہائی یا زیادہ اوس سی یا ایک بغل یا بال زیر ناف کی لی یا گردن کی یا ترشواوی ناخن
دونو ہاتہون کی یا دونون پانوونکی یا ایک ہاتہہ یا پانو کی یا طواف قدوم یا طواف صدر حالت جنابت مین کری یا طواف فرض بی وضو کری یا طواف
سے پہلی امام کی پہری یا سعی ترک کری یا وقوف مزدلفہ ترک کری یا سب رمی یا ایک روز کی یا روز اول کی ترک کری یا سر منڈاوی خارج حرم کی یا حالت
احرام مین بوسہ لیوی ہو یکا یا چہوئی اوسکو ساتہہ شہوت کی یا تاخیر کری سر منڈانیکو یا طواف زیارت کو ایام نحر سی یا مقدم کری فعل حج کو دوسری فعل
حج پر مثلا سر منڈاوی پہلی ذبح سی پس ان سب صورتون مین دم واجب ہوتا ہی اور اگر تلبید کری یعنی گوند وغیرہ سی بال سر کی جماوی یا قارن سر منڈاوی
پہلی ذبح سی پس اوسپر دو دم واجب ہین اور اگر محرم استعمال کری خوشبو کو ایک عضو سی کم یا ڈہانکی سر اپنا یا پہنی کپڑا سیا ہوا کم ایک روز سی یا منڈاوی

اگر چوتھائی سی یا ترش والی ناخن کم پانچ سی یا پانچ ترش والی متفرق مجلسون مین یا طواف قدوم یا طواف الصدر بی وضو کری یا ترک کری رمی
ایک منارہ کی تینون منارون مین سی بعد دن نحر کی یا غیر اسکی کا ... پس ان صورتون مین صدقہ واجب ہوتا ہی اور صدقہ آدھا صاع گیہون ہی یعنی دو سیر
اور اگر محرم استعمال کری خوشبو کو یا سر منڈاوی یا پہنی کپڑا سیا ہوا ساتھہ عذر کی یا بیماری کی پس ان صورتون مین محرم کو لازم ہی کہ ایک چیز کری تین چیزون مین
سی ذبح بکری کری یا چھ مسکینونکو تین صاع گیہون دی چھ مسکینون کو آدھا آدھا صاع یا تین روزی رکہی متصل یا متفرق اور اگر محرم شکار کری یا بتاوی شکار کو یا
اشارہ کری اوسکیطرف پس وسیہہ بدلا لازم آتا ہی یعنی قیمت شکار کی ساتھہ تخمینہ دو عادلون کی بحسب قیمت اوس جگہہ کی کہ شکار کیا ہی یا بحسب
قیمت اوس موضع کی کہ قریب ہو اوس سی اگر موضع شکار مین نہو اوسکی قیمت پہر اگر چاہی خریدی ساتھہ قیمت اوسکیکی ہدی اگر اسکی و مین پہنچی ذبح
کری اوسکو حرم مین اور اگر چاہی خریدی اوسکا غلہ اور دیوی ہر ہر فقیر کو آدھا آدھا صاع اگر گیہون ہون اور اگر کہجور یا جو ہون تو ایک ایک صاع یعنی
چار چار سیر دی اور اگر چاہی روزہ رکہی بدلی اناج ہر فقیر کی ایک ایک روزہ اور ان سب جنایات مین قصداً کرنیوالا اور بہول کر کرنیوالا اور عالم اور
جاہل اور برغبت کرنیوالا اور بجبر کرنیوالا یکسان ہین اور اگر محرم خالص خوشبو بہت سی کہاوی تو دم لازم آتا ہی اور سونگہنی خوشبو اور پہول خوشبو
دار اور میوہ خوشبودار کی سی محرم پر کچہہ واجب نہین ہوتا مگر یہہ فعال مکروہ ہین اور مارنی جون کی سی قدری طعام تصدق کری مانند ایک مٹہی کی اور یہہ
اوس صورت مین ہی کہ اپنی بدن سی یا سر سی یا کپڑی سی پکڑ کر ماری اور اگر زمین سی پکڑ کر ماری کچہہ واجب نہین ہوتا اور اگر کپڑا کو آفتاب مین ڈالی
اس نیت سی کہ جوئین مر جاوین اور جوئین بہت مرین تو اوسپر لازم ہوتا ہی تصدق کرنا آدھا صاع گیہون کا اور اگر آفتاب مین خشک ہونیکی لیے ڈالی اور نیت
جوئونکی مرنیکی نہو اور وہ مرین تو اوسپر کچہہ لازم نہین ہوتا الحمد للہ تمام ہوئی مسائل حج کی اب لکہی جاتی ہین دعائین حج کی **فصل** پڑہی وقت احرام کی

لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ لَا شَرِيكَ لَكَ لَبَّيْكَ إِنَّ الْحَمْدَ وَالنِّعْمَةَ لَكَ وَالْمُلْكَ لَا شَرِيكَ لَكَ اور اگر زیادہ اسسے کہی تو بہتر ہی لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ
وَسَعْدَيْكَ وَالْخَيْرُ بِيَدَيْكَ لَبَّيْكَ وَالرَّغْبَاءُ إِلَيْكَ وَالْعَمَلُ لَبَّيْكَ لَبَّيْكَ إِلٰهَ الْخَلْقِ لَبَّيْكَ اور پڑہی بعد احرام کی اللّٰهُمَّ إِنِّي
أَسْأَلُكَ رِضَاكَ وَالْجَنَّةَ وَأَعُوذُ بِكَ مِنْ غَضَبِكَ وَالنَّارِ اللّٰهُمَّ أَحْرَمَ لَكَ شَعْرِي وَبَشَرِي وَدَمِي مِنَ النِّسَاءِ وَالطِّيبِ
وَكُلِّ شَيْءٍ حَرَّمْتَهُ عَلَى الْمُحْرِمِ أَبْتَغِي بِذٰلِكَ وَجْهَكَ الْكَرِيمَ اللّٰهُمَّ أَعِنِّي عَلَى أَدَاءِ الْعُمْرَةِ یا عَلَى أَدَاءِ فَرْضِ الْحَجِّ وَتَقَبَّلْهَا
مِنِّي وَاجْعَلْنِي مِنْ وَفْدِكَ الَّذِينَ رَضِيتَ عَنْهُمْ وَارْتَضَيْتَهُمْ وَقَبِلْتَ اللّٰهُمَّ قَدْ أَحْرَمَ لَكَ شَعْرِي وَبَشَرِي وَلَحْمِي وَدَمِي
وَعِظَامِي اور پڑہی وقت داخل ہونیکی حرم مین اللّٰهُمَّ إِنَّ هٰذَا حَرَمُكَ وَحَرَمُ رَسُولِكَ فَحَرِّمْ لَحْمِي وَدَمِي وَعَظْمِي عَلَى
النَّارِ اللّٰهُمَّ آمِنِّي مِنْ عَذَابِكَ يَوْمَ تَبْعَثُ عِبَادَكَ اور پڑہی جبکہ دیکہی مکہ کو اللّٰهُمَّ اجْعَلْ لِي بِهَا قَرَارًا وَ
ارْزُقْنِي فِيهَا رِزْقًا حَلَالًا رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ اللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ مِنْ خَيْرِ
مَا سَأَلَكَ مِنْهُ نَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ مِنْهُ نَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
اور پڑہی جسوقت دیکہی بیت اللہ کو اللّٰهُمَّ زِدْ بَيْتَكَ تَشْرِيفًا وَتَعْظِيمًا وَتَكْرِيمًا وَبِرًّا وَمَهَابَةً اور پڑہی وقت داخل ہونی مسجد الحرام کی أَعُوذُ
بِاللّٰهِ الْعَظِيمِ وَبِوَجْهِهِ الْكَرِيمِ وَسُلْطَانِهِ الْقَدِيمِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ بِسْمِ اللّٰهِ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى رَسُولِ اللّٰهِ اللّٰهُمَّ
اغْفِرْ لِي جَمِيعَ ذُنُوبِي وَافْتَحْ لِي أَبْوَابَ رَحْمَتِكَ اللّٰهُمَّ أَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ وَإِلَيْكَ يَرْجِعُ السَّلَامُ حَيِّنَا
رَبَّنَا بِالسَّلَامِ وَأَدْخِلْنَا دَارَ السَّلَامِ تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَيْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ اور پڑہی جبکہ قریب ہو حجر اسود کی
اللّٰهُمَّ إِيمَانًا بِكَ وَتَصْدِيقًا بِكِتَابِكَ وَوَفَاءً بِعَهْدِكَ وَاتِّبَاعًا لِسُنَّةِ نَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اور پڑہی نزدیک

دروازے بیت کے اللّٰهم هذا البيت بيتك وهذا الحرم حرمك وهذا الامن امنك وهذا مقام العائذ بك من النار
اور نزدیک رکن عراقی کے یہ اللّٰهم اني اعوذ بك من الشرك والشك والكفر والنفاق والشقاق وسوء الاخلاق وسوء المنقلب والمنظر
في الاهل والمال والولد اور یہی نزدیک میزاب کے یعنی پرنالہ کعبہ کے اللّٰهم اظلني تحت عرشك يوم لا ظل الا ظل عرشك اللّٰهم اسقني
بكاس محمد صلى اللّٰه عليه وسلم شربة لا اظمأ بعدها ابدا اور یہ نزدیک رکن شامی کے اللّٰهم اجعله حجا مبرورا وسعيا
مشكورا وذنبا مغفورا وتجارة لن تبور واخرجني من الظلمات الى النور يا عزيز يا غفور رب اغفر وارحم وتجاوز عما تعلم
انك انت الاعز الاكرم اور یہ نزدیک رکن یمانی کے اللّٰهم اني اعوذ بك من الكفر ومن عذاب القبر ومن فتنة المحيا والممات و
اعوذ بك من الخزي في الحيوة الدنيا والاخرة اور یہی درمیان رکن یمانی اور حجر اسود کے ربنا اتنا آخر آیت تک اللّٰهم قنعني بما رزقتني وبارك لي
فيه واخلف على كل حال غائبة لي بخير لا اله الا اللّٰه وحده لا شريك له له الملك وله الحمد وهو على كل شيء قدير اور یہ بیچ ما
ملکو تمام طواف میں بھی اور نزدیک ملتزم کے یہ اللّٰهم يا رب البيت العتيق اعتق رقبتي من النار واعذني من كل سوء وقنعني بما رزقتني
وبارك لي فيما اتيتني اور یہ نزدیک چوکھٹ کعبہ کے اور وقت پکڑنے چوکھٹ کے یا واجد یا ماجد لا تزل عني نعمة انعمتها علي الهي وقفت ببابك و
التزمت بعتبتك ارجو رحمتك واخشى عقابك اللّٰهم حرم شعري وجسدي على النار اللّٰهم كما صنت وجهي عن سجود غيرك
فصن وجهي عن مسألة غيرك اللّٰهم يا رب البيت اعتق رقابنا ورقاب ابائنا وامهاتنا من النار يا كريم يا غفار يا عزيز
يا جبار ربنا تقبل منا انك انت السميع العليم وتب علينا انك انت التواب الرحيم اور یہی نزدیک مقام ابراہیم کے یہ واتخذوا من
مقام ابرهيم مصلى اور یہ بعد دو رکعتوں طواف کی اللّٰهم انك تعلم سري وعلانيتي فاقبل معذرتي وتعلم حاجتي فاعطني
سؤلي وتعلم ما في نفسي فاغفر لي ذنوبي اللّٰهم اني اسالك ايمانا يباشر قلبي ويقينا صادقا حتى اعلم انه لا يصيبني
الا ما كتبت لي ورضا بما قسمت لي يا ارحم الراحمين اور یہ وقت پینے آب زمزم کے اللّٰهم اني اسالك علما نافعا ورزقا واسعا وشفاء
من كل داء اللّٰهم اجعله شفاء من كل سقم وارزقني الاخلاص واليقين والمعافات في الدنيا والاخرة
اور یہ جب چڑھے صفا پر ان الصفا والمروة من شعائر اللّٰه اللّٰه اكبر لا اله الا اللّٰه وحده لا شريك له له الملك
وله الحمد يحيي ويميت وهو حي لا يموت بيده الخير وهو على كل شيء قدير لا اله الا اللّٰه وحده انجز
وعده ونصر عبده واعز جنده وهزم الاحزاب وحده لا اله الا اللّٰه ولا نعبد الا اياه مخلصين له
الدين ولو كره الكفرون اور یہ درمیان میلین صفا اور مروہ کی رب اغفر وارحم وتجاوز عما تعلم انك انت الاعز الاكرم
اللّٰهم ربنا اتنا في الدنيا حسنة وفي الاخرة حسنة وقنا عذاب النار اور یہی دن عرفہ کے عرفات میں لا اله الا اللّٰه وحده
لا شريك له له الملك وله الحمد وهو على كل شيء قدير اللّٰهم اجعل في قلبي نورا وفي سمعي نورا و
في بصري نورا اللّٰهم اشرح لي صدري ويسر لي امري واعوذ بك من وساوس الصدر وشتات
الامر وفتنة القبر اللّٰهم اني اعوذ بك من شر ما يلج في الليل وشر ما يلج في النهار وشر ما تهب به الرياح اللّٰه اكبر ولله الحمد
اللّٰه اكبر ولله الحمد اللّٰه اكبر ولله الحمد لا اله الا اللّٰه وحده لا شريك له الملك وله الحمد اللّٰهم اهدني
بالهدى ونقني بالتقوى واغفر لي في الاخرة والاولى اور یہ اکثر دعا رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم کی عرفہ کے دن اللّٰهم لك الحمد كالذي نقول وخيرا

مما نقول اللهم لك صلاتي ونسكي ومحياي ومماتي واليك مآبي ولك رب تراثي اللهم
اني اعوذ بك من عذاب القبر ووسوسة الصدر وشتات الامر اللهم
اني اسألك من خير ما تجيء به الريح واعوذ بك من شر ما تجيء به الريح اللهم اهدنا بالهدى
وزينا بالتقوى واغفر لنا في الآخرة والاولى اللهم اسألك رزقا طيبا مباركا اور پڑھے عرفہ کی رات میں دس کلمہ ہزار بار
سبحان الذي في السماء عرشه سبحان الذي في الارض موطئه سبحان الذي في البحر سبيله
سبحان الذي في النار سلطانه سبحان الذي في الجنة رحمته سبحان الذي في القبر قضاؤه
سبحان الذي في الهواء روحه سبحان الذي رفع السماء سبحان الذي وضع الارض سبحان الذي
لا ملجأ ولا منجا منه الا اليه اور پڑھے جب داخل ہو درمیان مدینہ منورہ کے اللهم هذا حرم رسولك فاجعله لي وقاية من النار وامانا
من العذاب وسوء الحساب اور پڑھے نزدیک دروازہ مسجد کے رب ادخلني مدخل صدق واخرجني مخرج صدق
واجعل لي من لدنك سلطانا نصيرا اور کہے جب دیکھے پاس روضہ مبارک کے السلام عليك يا رسول الله السلام عليك
يا نبي الله السلام عليك يا حبيب الله السلام عليك يا صفوة الله السلام عليك يا رسول الله السلام عليك
يا سيد ولد آدم السلام عليك يا سيد المرسلين وخاتم النبيين ورسول رب العالمين السلام عليك وعلى
اهلك واصحابك الطاهرين وازواجك الطاهرات امهات المؤمنين جزاك الله عنا افضل ما جزى
نبيا عن امته وصل على محمد كلما ذكرك الذاكرون وغفل عنك الغافلون

# باب حرم المدينة حرسها الله تعالى

باب ہے بیچ بیان حرم یعنی گرد مدینہ کی محفوظ رکھے اوسکو اللہ تعالی **ف** حدیثیں بیچ حرام ہونے مدینہ اور گرد اوسکی کی آئی ہیں اور اختلاف کیا ہے علمانے اسمیں ہماری نزدیک معنی اوسکی حرام ہونیکی یہہ ہیں کہ اوسکی تعظیم وتکریم کرے نہ یہہ کہ وہ حرام ہے مانند مکے کی پس ہماری نزدیک حرام نہیں درخت کاٹنی مدینہ اور گرد اوسکی اور شکار کرنا اوسمیں اور تینوں اماموں کی نزدیک یہہ چیزیں حرام ہیں وہاں بہی بغیر ضمان کی یعنی بدلہ نہیں آتا ہے

## الفصل الاول

فصل پہلی عن علي قال ما كتبنا عن رسول الله صلى الله عليه وسلم الا القرآن وما في هذه الصحيفة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم المدينة حرام ما بين عير الى ثور فمن احدث فيها حدثا او آوى محدثا فعليه لعنة الله والملائكة والناس اجمعين لا يقبل منه صرف ولا عدل ذمة المسلمين واحدة يسعى بها ادناهم فمن اخفر مسلما فعليه لعنة الله والملائكة والناس اجمعين لا يقبل منه صرف ولا عدل ومن والى قوما بغير اذن مواليه فعليه لعنة الله والملائكة والناس اجمعين لا يقبل منه صرف ولا عدل متفق عليه وفي رواية لهما من ادعى الى غير ابيه او تولى غير مواليه فعليه لعنة الله والملائكة والناس اجمعين لا يقبل منه صرف ولا عدل روایت ہے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہا نہیں لکھا ہمنی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے سوائے قرآن کی اور اوس چیز کی کہ اس صحیفہ میں ہے کہا حضرت علی نے بیچ صحیفہ میں یہہ ہے کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ حرام ہے درمیان عیر کی ثور تک پس جو شخص کہ پیدا کرے مدینہ میں بدعت یعنی جو چیز کہ مخالف ہو کتاب وسنت کی یا جگہ دے بدعتی کو پس اوسپر ہے لعنت اللہ کی اور فرشتوں کی اور سب لوگوں کی نہیں قبول کی جاتی اوس سے یعنی کامل قبول نہیں ہوتی فرض اور نفل عہد مسلمانوں کا

